

سلسلۂ مطبوعات

۱۰۷

بہ سلسلۂ تاریخ دعوت وعزیمت

بنا کردند خوش رسمے بخون وخاک غلطیدن
خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

# سیرت
# سیّد احمد شہیدؒ

حضرت سیّد احمد شہیدؒ کے مفصل سوانح حیات، آپ کے اصلاحی وتجدیدی کارنامے ـــــ اور غیر منقسم ہندوستان کی سب سے بڑی تحریک جہاد وتنظیم، اصلاح وتجدید اور احیائے خلافت کی تاریخ

## حصّہ اوّل
## ولادت سے بیعتِ امامت تک

از

مولانا سیّد ابو الحسن علی حسنی ندویؒ

مجلس تحقیقات ونشریات اسلام لکھنؤ



# سیرت
# سیّد احمد شہیدؒ

## حصہ اوّل

۱۴۳۲ھ-۲۰۱۱ء

اردو..........نواں ایڈیشن..............................لکھنؤ
انگریزی..........(بعد ترمیم واضافہ) دوسرا ایڈیشن..........لکھنؤ
عربی..............(بعد تلخیص) تیسرا ایڈیشن.....کویت وبیروت









# نواں ایڈیشن


۱۴۳۲ھ ———— ۲۰۱۱ء

نام کتاب: ............ سیرت سید احمد شہیدؒ (حصہ اول)

کمپوزنگ: ............ حامد (خوشنویس) لکھنؤ

طباعت: ............ آزاد پرنٹنگ پریس، لکھنؤ

صفحات: ............

تعداد: ............ ایک ہزار

قیمت: ............ دوسو پچاس روپے

مجلس تحقیقات ونشریات اسلام

پوسٹ باکس نمبر ۱۱۹ ندوۃ العلماء لکھنؤ




بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ ۖ وَمَا بَدَّلُوْا تَبْدِيْلًا ﴿۲۳﴾ (سورۃ الاحزاب:۲۳)

’’ان ایمان والوں میں کچھ لوگ ایسے ہیں کہ انھوں نے جس بات کا اللہ سے عہد کیا تھا، اسے سچ کر دکھایا۔ پھر ان میں کچھ وہ ہیں جو اپنی نذر پوری کر چکے، اور کچھ وہ ہیں، جو (شہادت کے) مشتاق ہیں، اور انھوں نے ذرا سا بھی ردوبدل نہیں کیا۔‘‘






قلندراں کہ بہ تسخیر آب وگل کوشند
زشاہ باج ستانند وخرقہ می پوشند

بجلوت اند وکمندے بمہر و مہ پیچند
بخلوت اند وزمان ومکاں درآغوشند

بروز بزم سراپا چو پرنیاں وحریر
بروز رزم خود آگاہ وتن فراموشند

نظامِ تازہ بچرخ دو رنگ می بخشند
ستارہ ہائے کہن راجنازہ بر دوشند

(اقبالؒ)





# فہرست عناوین

## تیسرا باب



## چوتھا باب



## پانچواں باب

## چھٹا باب



## ساتواں باب



## آٹھواں باب

## گیارہواں باب



## بارہواں باب

## سولھواں باب



## سترھواں باب

## اٹھارھواں باب



## انیسواں باب



## بیسواں باب

## اکیسواں باب



## بائیسواں باب



## تیئسواں باب



## چوبیسواں باب



## پچیسواں باب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ طبع ششم

الحمد للہ و سلام علی عبادہ الذین اصطفی

ناچیز مصنف "سیرت سید احمد شہیدؒ" کا قلب اللہ تعالیٰ کی حمد و شکر سے معمور ہے کہ اس کتاب کے چھٹے ایڈیشن کی نوبت آگئی ہے، جس وقت یہ کتاب مصنف کے قلم سے نکلی تھی، اس وقت اس کا کوئی تصور بھی نہیں تھا کہ وہ اس قدر مقبول ہوگی، اور اس کے مواد وضخامت میں اس قدر اضافہ ہوگا کہ وہ ۱۶×۳۰×۲۰ کی مختصر تقطیع کے ۶۰۲ صفحے سے ترقی کر کے ۸×۲۶ -۲۰ کے ایک ہزار صفحات سے تجاوز کر جائے گی، اس وقت مصنف کی عمر ۲۴-۲۵ سال سے زیادہ نہ تھی، اور حقیقت میں وہ اس عظیم موضوع اور اس عظیم شخصیت پر لکھنے کا اہل نہ تھا، لیکن شوق و ہمت اور سب سے بڑھ کر سعادت و توفیق ماہ و سال کی پابند نہیں ہوتی، یہ حقیقۃً مصنف کی پہلی تصنیف تھی، اور اس سے اس کی علمی و دینی تاریخ کا نیا دور شروع ہوتا ہے، اس کتاب کا خود اس پر جو احسان ہے اس کا تذکرہ کسی قدر تفصیل سے کتاب کے دیباچہ میں آگیا ہے۔

بعض حالات اور مجبوریوں کی بنا پر کتاب کا پانچواں ایڈیشن جس کی اشاعت میں غیر معمولی تعویق ہوئی تھی، پاکستان میں شائع ہوا تھا، پہلی اور دوسری جلد کی اشاعت میں بھی بعض مجبوریوں کی بنا پر طویل وقفہ ہوا، اس روح پرور اور ایمان آفریں تاریخ کا ہندوستان کی سرزمین سے آغاز ہوا، یہ اس کا وہ عزیز سرمایہ ہے جس پر اس کو ملکیت کا دعویٰ اور افتخار کا حق ہے، اور وہ ۱۹۳۹ء میں پہلی بار یہیں سے شائع ہوئی تھی، اس لئے شائقین کی طلب، دوستوں کے اصرار، اور ضرورت کے احساس کی بنا پر دوبارہ یہیں سے شائع کی جا رہی ہے، اگر حالات اجازت دیتے اور اشاعت کا سامان مہیا ہوتا تو اس وقت تک اس کے اس سے کہیں زیادہ ایڈیشن نکل چکے

ہوتے، امید ہے کہ ہندوستان کے علمی ودینی حلقوں میں اس کی پذیرائی ہوگی، اس کو ذوق وشوق سے پڑھا جائے گا اور اس سے ایمان وعمل میں اس طرح حرکت وحرارت پیدا ہوگی، جیسے اس کی اشاعت کے وقت پیدا ہوئی تھی۔

۱۹۳۹ء میں (جب اس کتاب کی پہلی مرتبہ اشاعت ہوئی تھی) اور ۱۹۷۷ء میں (جب اس کا چھٹا ایڈیشن نکل رہا ہے) کے حالات میں بہت بڑا فرق ہے، اس وقت اس کتاب کی اشاعت سے ہندوستان کی "تاریخ دعوت وعزیمت" کی ایک کھوئی ہوئی کڑی دریافت ہوئی تھی، اور اچھے اچھے باخبر مسلمان اور اہل نظر بڑے تعجب سے کہتے تھے۔ ع

ایسی چنگاری بھی یارب اپنے خاکستر میں تھی؟

اب جہاں تک اس تاریخ وداستان کا تعلق ہے، بے خبری اور خود فراموشی کے وہ پردے اٹھ چکے ہیں، نہ صرف ہندوستان بلکہ عالم اسلام کی بھی اس تاریخ کی طرف توجہ ہوگئی ہے، مختلف زبانوں میں کئی وقیع کتابیں اس موضوع پر شائع ہو چکی ہیں، جن میں اردو میں مولانا غلام رسول مہر مرحوم کی محققانہ کتاب "سید احمد شہیدؒ" (۱۔۲۔۳۔۴) اور حال میں محی الدین صاحب کی مورخانہ انگریزی کتاب "سید احمد شہیدؒ" (SAIYID AHMAD SHAHID) جس کی اشاعت کا شرف اسی "مجلس تحقیقات ونشریات اسلام" کو حاصل ہوا ہے، عربی میں خود مصنف "سیرت سید احمد شہیدؒ" کے قلم سے "اذاھبت ریح الایمان" شائع ہوئی جس کے اس وقت تک تین ایڈیشن نکل چکے ہیں، مضامین اور تحقیقی مقالات کا سلسلہ اس کے علاوہ ہے، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تقدیر الٰہی نے ان نقوش کو جن میں خلوص اور خونِ شہادت کی سرخی تھی، زندہ وتابندہ رکھنے کا فیصلہ کر دیا ہے، اور اخلاص کا سفینہ اسی طرح سے بارہا ڈوب کر ابھرا اور ساحل مراد تک پہنچا ہے۔

مصنف بارگاہ الٰہی میں اس توفیق وسعادت پر حمد کناں وسر بسجود ہے، اور اس کا قلم وقلب دونوں اس دعا میں شریک ہیں کہ "رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْم وَتُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْم"۔

ابوالحسن علی
ندوہ ووڈ میر نیویارک

۴؍رجب ۱۳۹۷ھ
۲۳؍جون ۱۹۷۷ء

# شکر واعتراف

الحمدللہ کہ ''سیرت سید احمد شہیدؒ'' کی جلد اول، جو ولادت سے بیعت امامت تک کے حالات پر مشتمل ہے، ناظرین کی خدمت میں پیش کی جارہی ہے، مصنف کو احساس واعتراف ہے کہ یہ کتاب غیر معمولی تاخیر سے شائع ہورہی ہے، اہل ذوق واہل خلوص کی ایک جماعت عرصے سے کتاب کی مشتاق اور اس کی اشاعت کی منتظر ہے، بعض احباب نے جس اشتیاق اور بے چینی کے ساتھ اس کتاب کا انتظار کیا، وہ سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت وسیرت سے والہانہ تعلق کے سوا کسی اور چیز کا نتیجہ نہیں، مصنف کو ان کے اشتیاق وانتظار کو دیکھ دیکھ کر اس کتاب کی اشاعت کی پرزور تحریک ہوتی رہی، لیکن اللہ تعالیٰ کو یہی منظور تھا کہ یہ کتاب اتنی تاخیر سے شائع ہو، اور ارادۂ الٰہی انسانی ارادے پر غالب آ آ کر انسان کی بے بسی اور بے چارگی کے ثبوت فراہم کرتا رہے۔

لیکن کتاب جس شکل میں شائع ہورہی ہے، اور اس عرصے میں اللہ تعالیٰ نے اس کی تکمیل کے لئے جو جو غیبی سامان مہیا کئے ان کو دیکھتے ہوئے قلب اللہ تعالیٰ کی حمد سے معمور اور زبان اس کے شکر میں مشغول ہے۔ ''الحمد لله الذی بعزته و جلاله تتم الصالحات''۔

کتاب اپنے علمی مواد اور تحقیقی مباحث کے علاوہ متعدد تاریخی دستاویزوں اور تصاویر سے مزین ہے، دو نقشے بھی شامل کتاب ہیں، ان نقشوں میں چھوٹے سے چھوٹے مقامات کی نشاندہی کی کوشش کی گئی ہے، پھر ملک کی سیاسی تقسیم اور ۱۸۲۱ء اور ۱۸۲۶ء میں، جن میں سفر حج اور سفر ہجرت بالترتیب پیش آئے تھے، ہندوستان کی سیاسی حالت اور مختلف رنگوں میں اس کے مختلف علاقے دکھائے گئے ہیں، ان نقشوں کی تیاری میں ان نادر اور بیش قیمت تاریخی نقشوں اور تاریخی کتابوں سے مدد لی گئی ہے، جو لاہور کے علمی ذخیرے میں دستیاب ہوسکی ہیں، یہ نقشے بجائے خود اس

کتاب کے لئے ایک بڑی زینت اور اہل علم کے لئے ایک نادر تحفہ ہیں، امید ہے کہ ان پر نظر ڈالنے سے ہندوستان کا قدیم سیاسی مرقع سامنے آجائے گا اور ایک ہی نظر میں سید صاحبؒ اور ان کے رفقاء کی بلند ہمتی، جفاکشی، اولوالعزمی اور دلی لگن کا اندازہ ہو جائے گا، جنھوں نے اس ہفت خواں کو سر کیا، ان کے سفر ہجرت کے طویل لیکن نورانی خط نے اس برعظیم کے تین گوشوں کو اس طرح اپنے دائرے میں لے لیا ہے، جس طرح سمندر کسی جزیرہ نما کے تین حصوں کا احاطہ کر لیتا ہے۔

اپنے محسنوں اور عنایت فرماؤں کا شکریہ مصنف کے لئے ہمیشہ سعادت و مسرت کا موجب رہا ہے، دیباچہ تحریر کرنے کے بعد بھی بعض احباب نے اس کتاب کی طباعت و تکمیل میں اعانت فرمائی، مصنف اس عزیز فہرست میں بڑی مسرت کے ساتھ مہر محمد صاحب (ساکن لاوا، ضلع اٹک) اور سید انور حسین نفیس رقم صاحب سیالکوٹی کا اضافہ کرتا ہے، مہر محمد صاحب نے سنگ سازی کی پڑتال میں نہایت قابل قدر مدد دی اور اپنے عزیز وقت کا بڑا حصہ بڑے انہماک کے ساتھ صرف کیا، نفیس رقم صاحب نے سرورق کے صفحات اور آیات و اشعار، نیز نقشوں کے اسماء کی کتابت میں بڑے ذوق سے حصہ لیا اور ان کی مہارت فن اور نفاست قلم نے کتاب کے حسن میں گراں قدر اضافہ کیا، اسی طرح محترمی پروفیسر شیخ محمد ناظر صاحب، بی اے، آنرز (لندن) پی، ای، ایس ریٹائرڈ، سابق پرنسپل، سنٹرل ٹریننگ کالج لاہور کا شکریہ بھی واجب ہے، جن کی عنایت سے بعض نہایت نادر اور اہم نقشے دیکھنے میں آئے، جن سے ان نقشوں کی تیاری میں قابل قدر مدد ملی، اللہ تعالیٰ موصوف کو علمی خدمت کے لئے طویل حیات اور صحت عطا فرمائے، اسی طرح میں اپنے عزیز و مخلص دوست جناب رانا نور محمد صاحب کا بھی ممنون ہوں کہ انھوں نے کتاب کی تیاری میں مدد دی اور لاہور کے قیام میں میری رفاقت فرمائی "جزاهم الله خيرا"

اندازہ ہے کہ دوسرا حصہ زیادہ ضخیم ہوگا، وہ بیعتِ امامت کے بعد سے معرکۂ بالاکوٹ اور شہادت تک کے حالات پر مشتمل ہوگا، اس کتاب کا ایک اہم حصہ سید صاحبؒ کے اوصاف و اخلاق اور صفات و خصوصیات کا باب ہے، جو خاصی تفصیل کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے، اس کے علاوہ آپؒ کے تجدیدی و اصلاحی کارنامے، آپؒ کی جماعت کی سیرت و اخلاق،

خلفاء اور اہل ارادت پر مستقل ابواب ہیں، اللہ تعالیٰ سے امید اور اپنا اندازہ ہے کہ دوسرے حصے کی طباعت میں زیادہ تاخیر نہیں ہوگی، اور یہ حصہ توفیق الٰہی سے رجب ۱۳۷۸ھ (جنوری ۱۹۵۹ء) میں شائع ہوجائے گا، "انشاء اللہ تعالیٰ"۔

اللہ تعالیٰ اس سعی کو قبول فرمائے اور اس کے مصنف اس کے معاونین اور کتاب کے پڑھنے والوں کو اس حلاوتِ ایمانی اور حمیتِ اسلامی کا کوئی حصہ عطا فرمائے، جو صاحب سیرت رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کا جوہر اور ان کے رفقاء کی متاعِ گراں مایہ تھی۔

وآخر دعوانا ان الحمد للّٰہ رب العلمین

ابوالحسن علی کان اللہ لہ
۴۱/۴۸، ایمپرس روڈ، لاہور

۱۲/ربیع الاول ۱۳۷۸ھ
۲۶/ستمبر ۱۹۵۸ء

# دیباچہ طبع چہارم

**الحمد للّٰہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ !**

الحمد للہ کہ ''سیرت سید احمد شہیدؒ'' کی چوتھی اشاعت کی نوبت آرہی ہے، اس کا پہلا ایڈیشن ۱۹۳۹ء میں نکلا تھا، اس وقت سے اس وقت تک اصل کتاب میں اتنے اضافے ہو چکے ہیں کہ اس موجودہ ایڈیشن کو بعض حیثیتوں سے مستقل تصنیف کہنا بے جا نہ ہوگا۔

''سیرت سید احمد شہیدؒ'' کی تالیف کا خیال کس طرح پیدا ہوا، اس کی تالیف کس طرح عمل میں آئی، اس کا پہلا ایڈیشن کن حالات میں شائع ہوا، اس کی تکمیل کا سامان کس طرح فراہم ہوا، یہ ایک مستقل داستان ہے، جس کا کتاب اور مصنف کتاب سے گہرا تعلق ہے، کچھ بے محل نہ ہوگا کہ مختصر طریقے پر یہ داستان بھی سنادی جائے۔

راقم سطور نے جب ہوش سنبھالا اور عقل وشعور کی آنکھیں کھولیں تو خاندانی مجلسوں میں سید صاحبؒ کا ذکر خیر سنا، مجھے بزرگوں کی ان مجلسوں میں اس سن میں شرکت کرنے کا شرف حاصل ہوا، جس سن میں بچے عام طور پر ان مجلسوں میں شرکت کرنے سے گھبراتے ہیں، اس زمانے میں خاندان کے سب سے سن رسیدہ اور باوقار بزرگ مولوی سید خلیل الدین صاحب تھے، ان کے دادا مولوی سید سعید الدین صاحب مرحوم سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے، مولوی سید سعید الدین صاحب کے بڑے بھائی مولانا سید محمد ظاہر حسنی سید صاحبؒ کے خلفاء میں تھے، سید خلیل الدین صاحبؒ نے دونوں کو دیکھا تھا، وہ بڑی عظمت وشغف کے ساتھ سید صاحبؒ کا تذکرہ کرتے تھے، جہاں تک یاد آتا ہے، سب سے پہلے انہیں مجلسوں میں

سید صاحبؒ کا نام نامی کان میں پڑا۔

سید صاحبؒ سے تعارف کرانے میں اور ان سے عقیدت اور ان کی عظمت پیدا کرنے میں سب سے بڑا حصہ میرے برادر معظم و مربی ڈاکٹر مولوی سید عبدالعلی صاحب مدظلہ کا ہے، جن کو سید صاحبؒ کی ذات سے والہانہ تعلق ہے، ابھی میں پڑھ ہی رہا تھا کہ رسالہ ''توحید'' امرتسر میں جو مولانا داؤد غزنوی کی ادارت میں نکلنا شروع ہوا تھا، مولوی محی الدین احمد صاحب قصوری کا ایک سلسلہ مضامین نکلنا شروع ہوا جس کا عنوان غالباً ''تیرہویں صدی کا مجاہد اعظم'' تھا۔

بھائی صاحب کو اللہ تعالیٰ نے تربیت کا بڑا ملکہ عطا فرمایا ہے، انہوں نے مجھے اس مضمون کو عربی میں منتقل کرنے کا حکم دیا اور اس کے لئے مناسب ہدایات اور مشورے دیئے، میں نے عربی میں اس کا آزاد ترجمہ اور تلخیص کی اور اپنے فاضل استاذ ڈاکٹر تقی الدین الہلالی المراکشی کے مشورے سے علامہ سید رشید رضا مصری کی خدمت میں بھیج دیا، علامہ موصوف نے اس کو نہ صرف اپنے رسالہ ''المنار'' میں شائع کیا، بلکہ ''ترجمة السيد الامام احمد بن عرفان الشهيد'' کے نام سے اس کو علیحدہ رسالے کی شکل میں بھی کر دیا، غالباً ۱۹۳۰ء کا واقعہ ہے، اس وقت میری عمر سولہ سترہ سال سے زیادہ نہ تھی میں اس مقالے کی تحریر کے زمانے میں خود سید صاحبؒ کی عظمت اور مرتبے سے واقف نہ تھا، اور نہ میرا اس موضوع پر براہ راست مطالعہ تھا، یہ رسالہ کوئی بڑی علمی قیمت تو نہیں رکھتا، لیکن اس لحاظ سے اہمیت رکھتا ہے کہ وہ ''سیرت سید احمد شہیدؒ'' کے سلسلہ تصنیف کی تمہید اور تقریب ہے۔

خاندان علم اللّٰہی کی جس شاخ سے مجھ ناچیز کا تعلق ہے، اس کو حضرت سید صاحبؒ سے روحانی طریقے پر بہت گہرا اور مسلسل تعلق رہا ہے، میرے ددھیالی اور ننھیالی بزرگ سید صاحبؒ ہی کے سلسلے سے وابستہ اور اس سلسلے میں صاحب اجازت ہوئے ہیں، والد ماجد مولانا حکیم سید عبدالحیؒ قلبی اور ذہنی طور پر سید صاحبؒ کی محبت میں ڈوبے ہوئے تھے، مجھ پر سب سے گہرا اثر ان کی ایک قلمی کتاب ''ارمغان احباب'' کا پڑا، یہ ان کے اس سفر کا روزنامچہ ہے، جو انہوں

نے ۱۳۱۲ھ میں کیا تھا اس وقت تک سید صاحبؒ کے بعض دیکھنے والے بقید حیات تھے، اور وہ لوگ تو بکثرت تھے، جو سید صاحبؒ کے رفقاء واصحاب کی صحبت سے مشرف ہوئے تھے، والد ماجد نے ان سے جو کچھ سنا بے تکلف اور سادے طریقے پر اس کو نقل کر دیا، اس سفر نامے میں بڑی حلاوت وسلاست ہے، خاص طور پر جہاں وہ سید صاحبؒ کا تذکرہ کرتے ہیں، وہاں بڑا ذوق پیدا ہوتا ہے، میرے دل ودماغ پر سید صاحبؒ کی غیر معمولی شخصیت کا سب سے گہرا نقش اسی سفر نامے کے مطالعے سے پڑا اور مجھے ذہنی وایمانی لذت وحلاوت کا نمایاں طور پر احساس ہوا۔

اس وقت تک سید صاحبؒ کی سیرت وزندگی پر اردو میں صرف دو کتابیں معروف تھیں، ایک "سوانح احمدی" دوسری "حیات طیبہ" جو اصلاً مولانا شاہ اسمٰعیل شہیدؒ کی سیرت وحیات ہے، لیکن جس میں ضمناً سید صاحبؒ کا تذکرہ بھی آ گیا ہے، میری بدقسمتی یا افتاد طبع یا زمانے کا اثر تھا کہ ان دونوں کتابوں سے متاثر نہ ہو سکا، یہ دونوں کتابیں اگرچہ عقیدت مندانہ انداز میں لکھی گئی ہیں اور آخر الذکر کتاب میں خاصی انشا پردازی بھی ہے، لیکن دل نے ان کا کوئی اثر قبول نہیں کیا، ان دونوں کے مقابلے میں خود "سوانح احمدی" کے مصنف مولوی محمد جعفر تھانیسری مرحوم کی چھوٹی سی کتاب "تواریخ عجیب" جو "کالا پانی" کے نام سے معروف ہے، کہیں زیادہ مؤثر ثابت ہوئی، ان دو تین کتابوں کے علاوہ اردو میں کوئی اور کتاب اس موضوع پر اس وقت دستیاب نہ تھی، اچھے اچھے تعلیم یافتہ اصحاب کے معلومات سید صاحبؒ سے متعلق بہت ناقص اور سطحی تھے، ان کے متعلق عام تصور یہ تھا کہ وہ پچھلی صدی کے ایک صاحب کرامات شیخ طریقت تھے، جنہوں نے مجاہدین کی ایک جماعت مہیا کر کے رنجیت سنگھ کی سلطنت کے خلاف اعلان جہاد کیا اور چند معرکوں کے بعد اپنے مخلص رفیقوں کے ساتھ بالاکوٹ کے میدان میں شہید ہو گئے اور اس طرح ان کی مجاہدانہ سعی کا خاتمہ ہو گیا، سنجیدہ علمی اور سیاسی حلقوں میں ان کی ذات اور ان کی شخصیت اور کارناموں کا اس سے زیادہ بلند اور واضح تصور پایا نہیں جاتا تھا، اور نہ ان کی سیرت وحالات کی تحقیق وجستجو اور تبلیغ واشاعت کی کوئی سنجیدہ کوشش وتحریک پائی جاتی تھی، ایسا محسوس ہوتا تھا کہ مسلمانان ہند کا حافظہ رفتہ رفتہ اس عظیم شخصیت اور اس کے کارناموں کو فراموش کر دے گا۔

۱۹۳۵ء میں جب یہ راقم سطور دارالعلوم ندوۃ العلماء میں خدمت تدریس انجام دیتا تھا، اور اپنے مخلص و فاضل دوست مولانا مسعود عالم ندوی مرحوم کے ساتھ ایک ہی کمرے میں مقیم تھا، اس عزیز و محبوب موضوع پر اکثر گفتگو ہوتی، مولانا مسعود عالم ندوی مرحوم خاندان صادق پور کے ذریعے سید صاحبؒ کی ذات سے بڑی عقیدت رکھتے تھے، اپنی عربی تصنیف "حاضر الهند و غابرها" کے سلسلے میں وہ ہندوستان کی اسلامی تحریکوں اور احیاء دین کی کوششوں کے ضمن میں ہندوستان کی اس سب سے بڑی تحریک کا مطالعہ کر چکے تھے، انہیں مجلسوں اور مذاکرات میں میرے قلب میں سید صاحبؒ کی سیرت لکھنے کا داعیہ پیدا ہوا اور میں نے اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کی کہ مجھے اس کی سعادت بخشی جائے، میری زندگی کا حقیقۃً وہ نہایت ہی مبارک دن تھا، جب میں نے اس کام کا ارادہ کیا، اس لئے کہ اس سے میری زندگی کے نئے دور کا آغاز ہوتا ہے۔

۱۹۳۶ء کی گرمیوں کی تعطیل میں، میں اپنے محترم و محسن استاد مولانا حیدر حسن خاں شیخ الحدیث و مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء کی دعوت پر ان کی معیت میں ٹونک گیا، جس سے ہمارے خاندان کے ایک صدی کے تعلقات تھے، اور جہاں سید صاحبؒ کے اخلاف اور ان کے خاندان کا ایک بڑا حصہ مقیم تھا، اس وقت سید صاحبؒ کی حیات و سیرت کا سب سے بڑا مواد و مسالہ وہیں تھا، میں نے وہیں اس کام کا آغاز کیا، میں مولانا کے ساتھ دریائے بناس کے کنارے چند روز کے لئے مقیم تھا، ایک روز آفتاب نکلنے سے پہلے اس دریا کے کنارے جہاں کبھی سید صاحبؒ کا قافلہ ٹھہرا تھا، اور ان کے پاکباز مجاہدوں نے اس کے پانی سے بارہا وضو کیا تھا، ایک پتھر پر بیٹھ کر اس سلسلے کا آغاز کیا۔

اس وقت تک میرے پیش نظر صرف یہ بات تھی کہ زمانے کے مذاق اور اسلوب کے مطابق شگفتہ زبان میں ایک مختصر سیرت مرتب کر دی جائے، جو اس گرامی شخصیت اور اس کی عظیم تحریک کے تعارف کا کام دے، اس وقت کچھ تو اپنی نوعمری اور تصنیفی ناتجربہ کاری کی وجہ سے (۱)

---

(۱) اس وقت مصنف کی عمر تئیس، چوبیس سال سے زیادہ نہ تھی اور یہ اس کی اولین تصنیف تھی۔

کچھ اپنی فطری عجلت کی بنا پر اس کی تصنیف کا بہت مختصر و محدود پیمانہ رکھا گیا، اس کا اندازہ ہی نہ تھا کہ یہ کتاب وقت کی ایک اہم ضرورت ہے، اور مسلمانوں میں مخصوص سیاسی اسباب کی بنا پر سید صاحبؒ کی سیرت کے مطالعے کا ایسا شغف پیدا ہو گیا ہے، اور ان میں ایسی تشنگی ہے کہ بڑی سے بڑی ضخیم و مفصل کتاب بھی ذوق و شوق سے پڑھی جائے گی اور مسلمانوں کا ذوق مطالعہ پھر بھی "ھل من مزید" پکارتا رہے گا۔

اس وقت ٹونک میں ہمارے خاندان میں، نیز ریاست کے کتب خانے میں، حالات و واقعات کا اتنا بڑا ذخیرہ موجود تھا، اور وہ اپنی دسترس میں تھا کہ بڑی آسانی کے ساتھ ایک ضخیم اور مکمل سیرت تیار کی جا سکتی تھی، لیکن طبیعت پر کتاب کے جلد شائع کرنے کا تقاضا غالب تھا، اس بنا پر اس وسیع ذخیرے کو کھنگالنے کا وقت نہ نکالا جا سکا اور ان کتابوں کے اہم و مختصر اقتباسات پر اکتفا کی گئی، ٹونک سے واپسی پر کتاب کی ترتیب و تالیف کا کام جاری رہا، اس کی مشغولیت اتنے سرور و سکون کا باعث تھی، اور اس میں ایسا حظ و کیف محسوس ہوتا تھا کہ جب اس سے فراغت ہوئی تو ایک گونہ قلق ہوا، ۱۹۳۹ء میں "سیرت سید احمد شہیدؒ" کے نام سے یہ کتاب چھوٹی تقطیع کے تقریباً چار سو صفحات پر شائع کر دی گئی، استاد محترم مولانا سید سلیمان ندوی مرحوم نے از راہ شفقت اس پر مقدمہ تحریر فرمایا، جس میں نو عمر مصنف اور اس کی اولین کوشش کی فراخ دلی اور بزرگانہ شفقت کے ساتھ ہمت افزائی کی گئی۔

یہ کتاب اپنی تمام کوتاہیوں کے ساتھ پہلی کتاب تھی جو عصر حاضر کے مذاق کے مطابق شائع کی گئی اور اس میں سب سے پہلے سید صاحبؒ کی دعوت و تحریک کے وسیع تر اور بلند تر مقاصد کے پیش کرنے کی کوشش کی گئی، اور ان کی جماعت اور رفقاء کی ایمانی کیفیات، اخلاقی خصوصیات اور ان کی حیرت انگیز تنظیم و جد و جہد اور قربانیوں کی روداد پیش کی گئی، نیز اس میں پہلی مرتبہ یہ دکھایا گیا کہ سید صاحبؒ کا مقصود محض پنجاب میں مسلمانوں پر ظلم و ستم کا سد باب کرنا نہ تھا، بلکہ خلافت اسلامیہ کا احیاء اور حکومت علی منہاج النبوۃ کا قیام و تاسیس تھا، اور ان کی کوشش کا میدان صرف پنجاب کی سکھ حکومت نہ تھی، بلکہ اصل مقصود وہ ہندوستان تھا جو اس وقت

انگریزوں کے اقتدار و تسلط میں آ گیا تھا، اس کتاب میں انگریزوں کے خلاف سید صاحبؒ کی جماعت کی مجاہدانہ سرگرمیوں اور انگریزوں کے ظلم وستم اور انبالہ جیل اور انڈمان کے مظلومین کے صبر واستقامت کی داستان بھی سنائی گئی تھی۔

نومشق ونوعمر مصنف کو ہرگز اس کا اندازہ اور توقع نہ تھی کہ یہ کتاب جو اس عجلت میں لکھی گئی ہے ملک میں اس قدر مقبول ہوگی اور اس کا استقبال اتنی گرم جوشی سے ہوگا، مصنف کتاب کو اس بارے میں کوئی مغالطہ نہیں کہ یہ سید صاحبؒ کی مقبولیت اور ملک کے حالات کا اثر تھا، اہل علم واہل قلم نے تبصرے اور تقریظ، رسائل واخبارات نے نقل واقتباس اور اہل قلوب واہل خلوص نے خطوط کے ذریعہ ناچیز مصنف کی حوصلہ افزائی کی اور اپنے گہرے قلبی تاثر کا اظہار کیا، یہ کتاب مجالس اور مساجد میں بار بار پڑھ کر سنائی گئی، بہت سے لوگوں نے اسے اتنی بار پڑھا اور پڑھ کر سنایا کہ ان کو بعض مضامین اور حصے یاد واز بر ہو گئے، بہت تھوڑی مدت میں کتاب کا پہلا ایڈیشن ہاتھوں ہاتھ نکل گیا، اور اہل شوق کی طلب باقی رہی، طباعت کی دشواری اور طوالت کی وجہ سے دوسرا ایڈیشن ۱۹۴۱ء میں شائع ہوا اور اس کے ختم ہو جانے میں بھی دیر نہ لگی۔

ان دونوں اشاعتوں کے بعد تیسری اشاعت کا تقاضا پیدا ہوا اور اب جی چاہا کہ اس اشاعت کے موقع پر کتاب میں ضروری اضافہ کر دیا جائے اور قلمی ذخیرے کو جو ہزاروں صفحات پر مشتمل ہے، اس غرض کے لئے دوبارہ پڑھا جائے اور اس سے پورا کارآمد مواد حاصل کیا جائے، اس غرض کے لئے مصنف نے ٹونک کا دوبارہ سفر کیا اور ۱۹۴۶ء میں ''وقائع احمدی'' کا موجود ذخیرہ اپنے اعزا اور اہل خاندان کے یہاں سے حاصل کر لیا، میں نے ''وقائع احمدی'' کے اس دفتر کو جو کئی ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے، لفظ بلفظ پڑھنا شروع کیا، جو وقت اس ذخیرے کے مطالعے اور تلخیص میں گزرا، وہ عمر کے بیش قیمت ترین لمحات میں سے تھا، قلب پر ان حالات وواقعات کا عکس پڑتا تھا، ان واقعات نے جو بالکل سادی پوربی اردو میں بیان کئے گئے تھے، بارہا دل کے ساز کو چھیڑا، بارہا قلب کو ایمانی حرارت بخشی، بارہا آنکھوں کو غسل صحت دیا اور اہل یقین ومقبولین کی صحبت کے جو اثرات بیان کئے گئے ہیں ان واقعات کے مطالعے اور ان

کتابوں کی ورق گردانی کے دوران میں ان کا بارہا تجربہ ہوا اور صاف محسوس ہوا کہ یہ وقت ایک ایمانی اور روحانی ماحول میں گزر رہا ہے، معلوم نہیں کہ ان اللہ کے بندوں کے انفاس قدسیہ اور ان کی صحبت میں کیا تاثیر ہوگی، جن کے واقعات کے مطالعے اور جن کے حالات کے اس دفتر پارینہ کی ورق گردانی میں یہ تاثیر ہے۔

اگر چہ اپنی مصروفیت، انتشار طبع اور انتشار اوقات کی وجہ سے مسلسل اور باطمینان اس کام کی تکمیل کا موقع نہ مل سکا، پھر بھی بڑا مواد فراہم ہوگیا، اور پھر قلب میں اس کی اشاعت کا تقاضا پیدا ہوا، کتاب سفر حج تک مکمل ہوئی تھی کہ ۱۹۴۷ء میں سفر حج پیش آ گیا، واپسی پر کتاب کی اشاعت کی کوشش کی گئی، اس وقت تک جنگ کے اثرات موجود تھے، کاغذ بڑا کمیاب تھا اور اشاعت وطباعت پر بڑی پابندیاں تھیں، بڑی کوشش سے ۱۹۴۹ء میں کتاب کا صرف پہلا حصہ شائع ہوسکا، جو سید صاحبؒ کے سفر حج تک کے حالات وواقعات پر مشتمل تھا، دوسرے حصے کی اشاعت کی نوبت نہ آئی، اس وقت تو اپنی اس مجبوری سے بڑی کوفت تھی، مگر بعد میں معلوم ہوا کہ اس میں اللہ تعالیٰ کی بڑی مصلحت تھی، کتاب اگر اسی وقت شائع ہو جاتی تو اس میں بڑے نقائص وخلا باقی رہ جاتے، اللہ تعالیٰ کو یہ منظور تھا کہ اس کتاب کے سلسلے میں جو آخری تکمیلی کوشش ممکن تھی، وہ کر لی جائے اور کتاب اپنے اندازے اور امکان کے مطابق مکمل صورت میں شائع ہو۔

اس طویل عرصے میں ذہن اور ذوق جستجو اپنا کام کرتے رہے، اور نیا مواد اور مسالہ برابر ملتا رہا، پرانی قلمی تحریریں، یادداشتیں، دستاویزیں اور خطوط ایسی جگہوں سے اور اس طرح ملے کہ "يَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ" (۶۵:۳) کی ایک تفسیر نظر آئی، ان تحریروں، دستاویزوں اور خطوط سے بہت سے واقعات کے سنین اور ان کا زمانہ متعین ہوا، جو پہلے متعین نہیں ہوسکا تھا، بعض واقعات کے سنین، جو میں نے یا دوسرے مصنفین نے متعین کیے تھے وہ غلط ثابت ہوئے، بعض نئے واقعات وتفصیلات کا علم ہوا "وقائع احمدی" سے استفادے اور اقتباس کا کام بھی جاری رہا۔

یہاں تک کہ مواد و معلومات کا ایک اچھا خاصا ذخیرہ فراہم ہوگیا "منظورۃ السعداء" کا وہ حصہ جو مصنف کے چشم دید واقعات و مشاہدات پر مبنی ہے، پہلے نہیں مل سکا تھا، اس سے بھی استفادے کا موقع ملا اور اسطرح کتاب پہلی اشاعت کے مقابلے میں سہ چند ہوگئی۔

۱۹۵۴ء میں مولانا غلام رسول صاحب مہرؔ کی کتاب شائع ہوگئی، جس کا اہل ذوق کو اور سب سے بڑھ کر اس راقم سطور کو برسوں سے انتظار تھا، مہرؔ صاحب پندرہ بیس سال سے اس موضوع پر کام کر رہے تھے، ہم دونوں نے ایک دوسرے کے ساتھ پورا علمی تعاون کیا تھا، میرے پاس جو کچھ مآخذ و ذرائع معلومات تھے، جب کبھی ضرورت پیش آئی، مہرؔ صاحب کی خدمت میں پیش کرنے میں کبھی تامل نہیں کیا، اسی طرح مہرؔ صاحب نے اپنی علمی تحقیقات و جستجو کے نتائج سے فائدہ پہنچانے میں کبھی بخل سے کام نہیں لیا، وہ ایک کہنہ مشق اور پختہ کار مصنف و ادیب ہیں، اور خصوصیت کے ساتھ اس موضوع پر سند اور مرجع کی حیثیت رکھتے ہیں، ان کی کتاب، جس کے چار حصے شائع ہو چکے ہیں، توقع کے عین مطابق تھی، بلا تکلف کہا جاسکتا ہے کہ اس وقت تک وہ سید صاحبؒ کی سیرت و تاریخ میں سب سے بڑی محققانہ اور مؤرخانہ تصنیف ہے، راقم سطور کو اس کتاب سے بڑی قیمتی مدد ملی، بہت سی چیزوں کی طرف اس کتاب سے رہبری ہوئی، اس نئے ایڈیشن میں اس سے استفادہ کیا گیا ہے۔

مہرؔ صاحب کی کتاب کے شائع ہو جانے کے بعد بھی "سیرت سید احمد شہیدؒ" کی نئی اشاعت کا تقاضا اور اس کی ضرورت کا احساس باقی تھا، کسی موضوع پر کوئی تصنیف حرف آخر نہیں کہی جاسکتی، تحقیق اور جستجو کا کام برابر جاری رہتا ہے، اور ہر تصنیف و تحقیق کے بعد اہل طلب و اہل ہمت کے کانوں میں یہ صدا آتی رہتی ہے کہ۔

گماں مبر کہ بہ پایاں رسید کارِ مغاں
ہزار بادہ ناخوردہ در رگِ تاکست

سید صاحبؒ کی سیرت اور ان کے حالات و واقعات کے سلسلے میں جو نیا مواد اور خاندانی تحریروں اور یادداشتوں کا جو نیا ذخیرہ حاصل ہوا، اس سے خود ان معلومات و واقعات کی

ترتیب اور سنین کی تعیین میں تغیر و تبدل ہوا، جو خود ''سیرت سید احمد شہیدؒ'' کی پہلی اشاعتوں میں اور اب مہر صاحب کی کتاب میں اختیار کی گئی ہے۔

اس اشاعت کا ایک بڑا محرک یہ ہے کہ سید صاحبؒ کے حالات اور تذکرے کے وسیع کتاب خانے میں خصوصاً ''وقائع احمدی'' میں واقعات و روایات کا ایک بہت بڑا ذخیرہ ہے، جن میں وہ تاثیر، وہ دلآویزی اور وہ طاقت ہے، جو قرن اول کے بعد کسی تاریخ اور تذکرے میں نہیں ملتی، ایمان و یقین کے جذبات و کیفیات پیدا کرنے کے لئے، دینی جماعتوں کی اخلاقی و روحانی تربیت اور سیرت و کردار کی تعمیر کے لئے ان کو بنیاد بنایا جا سکتا ہے اور ان سے بہت بڑا کام لیا جا سکتا ہے، یہ صرف ایک صدی قبل کے واقعات ہیں، اور ہمارے ہی ملک میں پیش آئے ہیں، اس لئے زمانے کے بُعد کا عذر بھی نہیں کیا جا سکتا، ایک ایسا مصنف جس پر تاریخی نقطۂ نظر غالب ہے، ان کو نظر انداز کر سکتا ہے، یا ان میں اختصار سے کام لے سکتا ہے، لیکن دعوت و تزکیہ کے نقطۂ نظر اور سید صاحبؒ کے اصل مقصد و مدعا کے لحاظ سے یہ واقعات ساری سیرت و تاریخ کا جوہر و روح ہیں، اس لئے ان کی بڑی سی بڑی مقدار بھی غیر ضروری اور زائد نہیں کہی جا سکتی، ناچیز مصنف نے ''وقائع احمدی'' میں سے ان مؤثر واقعات کو زیادہ سے زیادہ تعداد میں انتخاب کیا اور ان کی زبان میں بھی کم سے کم تغیر کیا تاکہ ان کی سادگی و دلآویزی قائم رہے، مصنف نے اپنے قارئین کو اپنے تاثرات میں شریک کرنے کی کوشش کی ہے، اور ان مؤثر و دل نشیں واقعات کا ایک بڑا مجموعہ پیش کر دیا ہے جو آج بھی ایمان میں حرکت، دل میں حرارت اور آنکھوں میں اشک ندامت پیدا کرتا ہے۔

ہم نے اپنے آشیانے کے لئے
جو چبھے دل میں، وہی تنکے لئے

اس کتاب کی اشاعت کا تیسرا محرک ذاتی و جذباتی ہے ''سیرت سید احمد شہیدؒ'' اس بے بضاعت کی عزیز ترین متاع اور ایک بڑی محسن کتاب ہے، اس کم سواد نے ہزاروں صفحات سیاہ کئے اور بہت سی چھوٹی بڑی کتابیں تصنیف کیں، لیکن جس ذوق و شوق سے یہ کتاب لکھی،

کوئی کتاب نہیں لکھی، اس کتاب نے کسی اور کو کوئی فیض پہنچایا ہو یا نہ پہنچایا ہو، اس نے خود اپنے مصنف کو حلاوت ایمانی سے لذت یاب کیا، اس نے ان اہل یقین اور ارباب عزیمت سے متعارف کیا، جن کی نظیر اسلام کی پچھلی صدیوں میں آسانی سے نہیں ملتی، پھر اسی کتاب نے اس دور کے ان اہل یقین تک پہنچایا، جن کو اس دولت سے حصہ ملا تھا، اور ان کے دلوں میں جگہ پیدا کی، اس کو مصنف کی خودغرضی کہیے یا جذبۂ شکرگزاری کہ وہ اس کتاب کو اپنے نقوش قلم میں اولین مقام دیتا ہے، اور چاہتا ہے کہ یہ نقوش بار بار تازہ اور روشن ہوں۔

یہ بھی کہہ دینا ضروری ہے کہ مصنف نے کوشش کی ہے کہ صاحب سیرت اپنی اصلی صورت میں نظر آئے، اس نے نہ مشرقی سوانح نگاروں کی طرح رنگ آمیزی اور مبالغہ آرائی سے کام لیا ہے، اور نہ مغربی مؤرخین کی تقلید میں خواہ مخواہ کتاب کو بے روح اور بے اثر بنانے کی کوشش کی ہے، نہ زمانے کے سانچے میں ڈھالنے کی سعی کی ہے، اور نہ کسی خواہش و تخیل کے ماتحت تاریخ سازی کا ارادہ کیا ہے، بلکہ روایات وواقعات کی زبان میں بھی کم سے کم تغیر کیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا یہ بھی بڑا فضل ہے کہ اس نے اس کتاب کی اشاعت کا بھی ایسا سامان فرمایا جو مصنف کے بس میں نہ تھا، ۱۳۶۹ھ کے سفر حج میں مدینہ طیبہ میں مولانا ظفر اقبال صاحب ایم، اے (ابن جناب غلام قادر فصیح صاحب مرحوم) سے ملاقات ہوئی، انہوں نے اس تعلق وعقیدت کی بنا پر جو انہیں سید صاحبؒ، اور ان کی جماعت سے ہے، مجھ سے وعدہ لیا کہ ''سیرت سید احمد شہیدؒ'' کی چوتھی اشاعت کا اہتمام اور ذمے داری ان کے سپرد کروں گا، مولانا کو اللہ تعالیٰ نے کتابوں کو صحت وتحقیق اور اعلیٰ معیار کے مطابق شائع کرنے کا خاص ذوق عطا فرمایا ہے، وہ ہر کتاب کو اس صحت واہتمام کے ساتھ شائع کرنا چاہتے ہیں، جو اہتمام صرف مذہبی صحیفوں کے ساتھ مخصوص سمجھا جاتا ہے، انہوں نے اس کتاب کے سلسلے میں جو زحمت برداشت کی اور جو اہتمام فرمایا، وہ شکریے سے بالاتر ہے، اس کی جزا اللہ تعالیٰ ہی دے سکتا ہے، میں اپنے محترم عزیز و بزرگ مولانا حکیم سید حسن مثنیٰ صاحب رضوی امروہی کا شکریہ ادا

کرنا بھی اپنا فرض سمجھتا ہوں جنہوں نے خاندانی حالات کے سلسلے میں بعض قیمتی معلومات عطا کیں اور بعض غلطیوں پر مطلع کیا۔

ناچیز مؤلف خواجہ گلزار محمد صاحب (خلف الصدق جناب خواجہ دل محمد صاحب، ایم، اے) کا بھی شکر گزار ہے، جنہوں نے پورے اہتمام اور کمال قدر دانی سے اس کتاب کو اپنے مطبع ''گلزار عالم پریس'' میں شائع کرنے کی ذمہ داری قبول فرمائی، نیز اس کتاب کے کاتب منشی جمیل احمد صاحب ''تنویر رقم'' کا بھی ممنون ہے، جنہوں نے نہایت ذوق وشوق سے فرائض کتابت ادا کئے اور اس سلسلے میں ایثار سے بھی دریغ نہیں کیا، عزیزہ رفعت اقبال ایم، اے (عربی واسلامیات) شعبہ علوم اسلامی، لاہور کالج فاروومن، لاہور اور عزیزہ سعیدہ اقبال ایم، اے (علوم اسلامی) معلّمہ، لیڈی میکلیگن گرلز ہائی اسکول لاہور کا شکریہ بھی واجب ہے جنہوں نے کاپیوں اور پروفوں کی تصحیح میں اپنے والد محترم مولانا ظفر اقبال صاحب کی قابل قدر امداد کی، اللہ تعالیٰ ان سب عزیزوں کو جزائے خیر عطا فرمائے۔!

اللہ تعالیٰ اس اشاعت کو بھی پہلی اشاعتوں کی طرح قبول فرمائے اور اسے مصنف و قارئین کرام کے لئے دینی ترقیات اور ایمانی کیفیات کے حصول کا ذریعہ بنائے۔!

| | |
|---|---|
| ابوالحسن علی | ۲۷؍جمادی الآخرے ۱۳۷۷ھ |
| ۳۲؍گلبرگ روڈ | ۱۹؍جنوری ۱۹۵۸ء |
| لاہور، پاکستان | |

## مسافرِ اسلام

# ہندوستان کے غربت کدے میں!

از:—————— مولانا سید سلیمان ندویؒ

صحیح حدیث میں ہے ''اسلام کا آغاز مسافرانہ بے کسی میں ہوا اور پھر وہ مسافرانہ بے کسی میں ہوگا تو مسافرت کے بے کسوں کو مبارک باد ہو'' اسلام کا آغاز اس وقت ہوا، جب حق کی آواز بند ہو چکی تھی، دین ابراہیم علیہ السلام کا وجود سایہ ہو کر رہ گیا تھا، کفر اور شرک کی تاریکی ہر طرف پھیلی تھی، نبوت کا نور چھ صدیوں سے زیر نقاب تھا، توحید کی دعوت ایک بیگانہ آواز تھی، جو مسافرانہ بے کسی کے عالم میں محمد بن عبداللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے بلند ہوئی، پورب، پچھم، دائیں بائیں، ہر طرف اس صدائے حق کو اجنبی اور نامانوس سمجھا گیا، آواز دینے والے نے حسرت سے چاروں طرف دیکھا اور ہر طرف اس کو وہی بیگانگی، اجنبیت اور مسافرانہ بے کسی کا منظر نظر آیا۔

رفتہ رفتہ یہ اجنبیت دور ہوئی، بیگانگی کافور ہوئی، آواز کی کشش اور نوائے حق کی بانسری نے دلوں میں اثر کیا، کان والے سننے لگے اور جو سننے لگے سر دُھننے لگے، یہاں تک کہ وہ دن آیا کہ سارا عرب اس کیف سے معمور اور اس شراب سے مخمور ہو گیا اور اسلام کا مسافر اپنے گھر پہنچ کر اپنے عزیزوں اور دوستوں میں ٹھہر گیا۔

اب وہ قافلہ بن کر آگے چلا، عرب کے ریگستانوں سے نکل کر عراق کی نہروں اور شام کے گلستانوں میں پہنچا، پھر آگے بڑھا اور ایران کے مرغزاروں اور مصر کی وادیوں میں آکر ٹھہرا، اس سے آگے بڑھا تو ایک طرف خراسان و ترکستان ہو کر ہندوستان کے پہاڑوں اور ساحلوں پر اس کا جلوہ نظر آیا اور دوسری طرف افریقہ کے صحراؤں کو طے کر کے اس کا نور بحر

ظلمات کے کنارے چمکا۔

اب آہستہ آہستہ قافلے کے لوگ چھٹنے لگے، تماشائی تماشا کرتے دور نکل گئے، کتنے حسن ظاہر کے طلب گار اور طبعی مناظر کے شیفتہ ان تماشوں میں اپنے سفر کے مقصد کو بھول گئے، اور جہاں پہنچ گئے وہیں رہ گئے۔

اب وہ مسافر پھر تنہا تھا، اس کی آواز میں پھر بیگانگی آگئی، صدائے حق صدا بصحرا ہوگئی، آخر قافلے کی بانگ درا خاموش ہوگئی اور کارواں یکسر خواب غفلت میں محو ہوگیا۔

اس غفلت کی نیند پر چار سو برس گزر گئے اور مسافر کے آغازِ سفر پر ہزاروں برس گزر رہا تھا، یہ اکبر کا دور تھا، جب عجم کے ایک جادوگر نے آکر بادشاہ کے کان میں یہ منتر پھونکا کہ دین عربی کی ہزار سالہ عمر پوری ہوگئی، اب وقت ہے کہ ایک شہنشاہ امی کے ذریعہ نبی امی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا دین منسوخ ہو کر دینِ الٰہی کا ظہور ہو، مجوسیوں نے آتش کدے گرمائے، عیسائیوں نے ناقوس بجائے، برہمنوں نے بت آراستہ کئے اور جوگ اور تصوف نے مل کر کعبے اور بت خانے کو ایک ہی چراغ سے روشن کرنے پر اصرار کیا، اس بے میل تحریک کا جو اثر ہوا اس کی تصویر اگر کوئی دیکھنا چاہے تو ''دبستان مذاہب'' کا مطالعہ کرے، کتنے زُنارداروں کے ہاتھوں میں تسبیح اور کتنے تسبیح خوانوں کے گلوں میں زُنار نظر آئیں گے، بادشاہی آستانے پر کتنے امیروں کے سر سجدے میں پڑے اور شہنشاہ کے دربار میں کتنے دستار بند کھڑے دکھائی دیں گے، اور مسجدوں کے منبر سے یہ صدا سنائی دے گی۔

تعالیٰ شأنه، الله اکبر!(۱)

یہ ہو ہی رہا تھا کہ سرہند کی سمت سے ایک پکارنے والے کی آواز آئی ''راستہ صاف کرو کہ راستے کا چلنے والا آتا ہے'' ایک فاروقی مجدد فاروقی شان سے ظاہر ہوا، یہ احمد سرہندیؒ تھے، جہانگیر کے طوق وسلاسل نے بڑھ کر ان کے قدم لئے اور وہ شاہی قیدی کی حیثیت میں اسیر زنداں ہوئے، اس یوسف زندانی نے بھی یوسف کنعانی کی طرح ''ء ارباب متفرقون خير ام

---

(۱) اس کی شان بلند ہے، اللہ اکبر

اللہ الواحد القھار" (۱) کا نعرہ لگایا، اس نعرے نے سوتوں کو جگا دیا، مسافر اسلام کی درا کی دھیمی دھیمی آواز پھر سنائی دینے لگی۔

سرہند کے اس فاروقی مجدد کی آواز نے دلی کے ایک اور فاروقی خاندان کو گرما دیا یہ شاہ عبدالرحیم دہلویؒ تھے، جو عالمگیر کے معاصر تھے، ان کے صاحبزادے شاہ ولی اللہؒ ہوئے، جن کو ملت نے حکیم الامت کا خطاب دیا، یہ اس دوسرے دور کے مجدد ہوئے، اس دور میں جس کو ملا، ان سے ملا اور جس نے پایا، ان سے پایا۔ (۲)

شاہ صاحب ۱۱۱۴ھ میں پیدا ہوئے، اور ۱۱۷۶ھ میں وفات پائی، شاہ صاحبؒ کے اخلاف نے پوری صدی تک وہ چراغ ہدایت، جو ان کے پدر بزرگوار نے جلایا تھا، روشن رکھا، کتاب میں ان بزرگوں کے نام اکثر آئیں گے، اس لئے ان کا یہ شجرہ مع تاریخ وفات نظر کے سامنے رہے۔

---

(۱) جدا جدا معبود اچھے یا خدائے یگانہ و برتر؟ (۳۹:۱۲)

(۲) "تفہیمات الٰہیہ" میں شاہ صاحبؒ نے خود اس کی تصریح کی تھی، اور واقعہ نے اس کی تصدیق کی۔

# شجرہ

## شاہ وجیہ الدین فاروقی معاصر سلطان اورنگ زیبؒ

شاہ عبدالرحیمؒ
۱۱۳۱ھ

شاہ اہل اللہؒ (۱۱۸۷ھ) — شاہ ولی اللہؒ (۱۱۷۶ھ)

شاہ عبدالقادر (۱۲۳۰ھ) — شاہ عبدالعزیز (۱۲۳۹ھ) — شاہ رفیع الدینؒ (۱۲۳۳ھ) — شاہ عبدالغنیؒ (۱۲۲۷)

دختر (زوجۂ شاہ محمد افضلؒ) — دختر (زوجۂ شاہ عبدالحیؒ ۱۲۴۳ھ رفیق شاہ اسمٰعیل شہیدؒ) — شاہ اسمٰعیل شہیدؒ (۱۲۴۶ھ)

شاہ مخصوص اللہؒ (۱۲۷۳ھ)

شاہ محمد یعقوبؒ (۱۲۸۲ھ) — شاہ محمد اسحٰق محدث (۱۲۶۲ھ) — شاہ عبدالقیومؒ (۱۲۹۹ھ) — شاہ محمد عمرؒ (۱۲۶۸ھ)

ایں سلسلۂ طلائے ناب است
ایں خانہ تمام آفتاب است

شاہ وجیہ الدین، جیسا کہ ان کے تذکرہ نویسوں نے لکھا ہے سلطان اورنگ زیبؒ کی فوج میں تھے، اور جنگِ برادران میں بڑی بہادری سے اورنگ زیب کی طرف سے لڑے تھے، بادشاہ جب دکن میں ہنگامہ آرا تھے تو شاہ صاحب ممدوح بھی جہاد میں شرکت کے لئے دکن جارہے تھے، کہ راستے میں ڈاکوؤں سے لڑائی ہوئی اور شہادت پائی، شاہ عبدالرحیمؒ کے مجاہدانہ جذبات کا پتہ ان کے خطوط سے ملتا ہے، ان کے مکاتیب کا ایک نسخہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد کے

کتب خانے میں میری نظر سے گزرا ہے، اس میں ان کا ایک خط نظام الملک آصف جاہ اول کے نام ہے جس میں انہوں نے نواب مرحوم کو مرہٹوں سے جہاد کی ترغیب دی ہے۔

شاہ ولی اللہؒ کی تصنیفات کو پڑھ کر کوئی اس کا پتہ بھی نہیں پا سکتا کہ ان کے زمانے میں جو سیاسی انتشار اور پراگندگی تھی اس کا ان کی جمعیت خاطر پر کچھ بھی اثر پڑا ہے، مگر ذرا حجۃ اللہ البالغہ کے اس باب پر کوئی غور کی نظر ڈالے، جو بادشاہ اور ارکان حکومت کے فرائض پر لکھا ہے اور ''ازالۃ الخفاء'' میں خلافت اور امامت کا جو خاکہ کھینچا ہے، اس کو کسی نے ذرا گہری نظر سے دیکھا ہے، تو معلوم ہوگا کہ دادا نے جو نقشہ تیار کیا تھا، پوتے نے اسی نقشے کو اپنے خون سے رنگ کر تیار کرنا چاہا۔

شاہ ولی اللہؒ کے سیاسی تعلقات تیموریوں کی گرتی ہوئی قوت کے ساتھ نہ تھے، بلکہ روہیلوں کی بڑھتی ہوئی طاقت کے ساتھ تھے، اور نواب نجیب الدولہ افغان کی سلک فضلا میں منسلک تھے۔ (۱)

مولانا اسمٰعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ کے مجاہدانہ کارنامے عالم آشکارا ہیں اور ان سے کتاب کے صفحات لبریز ہیں۔

مجدد سرہندیؒ اور مجدد دہلویؒ کے فضل وکمال اور مجاہدہ وحال کے دوآتشے سے رائے بریلی کے خم کدے میں ایک اور سہ آتشہ تیار ہوا، یہ سادات حسنی کا خاندان تھا، جس میں مجدد الف ثانیؒ اور حضرت شاہ ولی اللہؒ کی تعلیمات کا فیض آکر مل گیا تھا، اس خاندان کا آغاز شیخ الاسلام امیر کبیر قطب الدین محمد مدنی سے ہوا، جنہوں نے ساتویں صدی ہجری کی ابتدا میں ہندوستان آکر کڑا مانک پور کے نواح میں، جو اس زمانے میں الہ آباد سے پہلے الہ آباد تھا، جہاد کیا۔

اس خاندان کے آخری مورث شاہ سید علم اللہؒ ہیں، جو عالمگیرؒ کے زمانے میں تھے، اور حضرت مجدد الف ثانیؒ کے مشہور خلیفہ اور جانشین حضرت آدم بنوریؒ کے فیض سے مستفیض اور مشرق کے دیار میں ان کے خلیفۂ خاص تھے، اس خاندان کے ممتاز افراد مجدد دہلویؒ کے

---

(۱) ''جام جہاں نما''، قلمی، مولفۂ قدرت اللہ سنبھلی، تالیف ۱۱۹۱ھ موجودہ کتب خانہ جامعہ ملیہ دہلی۔

فیض درس اور فیض صحبت سے سیراب تھے، اس طرح اس خاندان میں حضرت مجدد سرہندیؒ اور مجدد دہلویؒ کی برکتیں اور سعادتیں جمع ہوگئیں۔

تیرہویں صدی کا آغاز تھا کہ اس خاندان میں چودھویں کا چاند طلوع ہوا، یعنی ۱۲۰۱ھ میں مجاہد کبیر حضرت سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ہوئی، چند سال کے بعد یہ چاند مجاہدہ وعرفان کا آفتاب بن گیا۔

کتاب کا موضوع اسی آفتاب عالمتاب کے انوار کمالات کی تابش وبینش ہے۔

نہ شبم، نہ شب پرستم کی حدیثِ خواب گویم
چو غلام آفتابم، ہمہ ز آفتاب گویم!

تیرہویں صدی میں جب ایک طرف ہندوستان میں مسلمانوں کی سیاسی طاقت فنا ہو رہی تھی، اور دوسری طرف ان میں مشرکانہ رسوم وبدعات کا زور تھا، مولانا اسمٰعیل شہیدؒ اور حضرت سید احمد بریلویؒ کی مجاہدانہ کوششوں نے تجدید دین کی نئی تحریک شروع کی، یہ وہ وقت تھا، جب سارے پنجاب پر سکھوں کا اور باقی ہندوستان پر انگریزوں کا قبضہ تھا، ان دو بزرگوں نے اپنی بلند ہمتی سے اسلام کا علم اٹھایا اور مسلمانوں کو جہاد کی دعوت دی، جس کی آواز ہمالیہ کی چوٹیوں اور نیپال کی ترائیوں سے لے کر خلیج بنگال کے کناروں تک یکساں پھیل گئی اور لوگ جوق در جوق اس علم کے نیچے جمع ہونے لگے، اس مجددانہ کارنامے کی عام تاریخ لوگوں کو یہیں تک معلوم ہے کہ ان مجاہدوں نے سرحد پار ہو کر سکھوں سے مقابلہ کیا اور شہید ہوگئے، حالانکہ یہ واقعہ اس کی پوری تاریخ کا صرف ایک باب ہے۔

یہ مسلمانوں کی ایک عظیم الشان تحریک تھی، جس کی کھل کر پوری تاریخ لکھنی بھی اب سے پہلے مشکل تھی، اس کے متفرق مضامین رسالوں اور کتابوں میں بکھرے تھے، کچھ معلومات بزرگوں کے سینوں اور کچھ قلمی کتابوں کے دفینوں میں بند تھے، ان سب کو سمیٹ کر ایک دفتر میں فراہم کرنا بھی ایک کام تھا، ہم کو خوشی ہے کہ اس کام کے لئے بھی اس خانوادے کے ایک نوجوان کو جس کو علم وعمل اور فکر وذوق کی دولت سے حصۂ وافر ملا ہے، توفیق بخشی گئی، مولوی سید

ابو الحسن علی حسنی ندوی، شیخ التفسیر، دارالعلوم ندوۃ العلماء نے بڑی کوشش سے ان متفرق معلومات کو یکجا کیا ہے اور اس طرح ترتیب دیا ہے کہ یہ تاریخی داستان کے بجائے نوجوان مسلمانوں کے لئے عملی روح کا سامان بن گیا ہے۔

ان مجاہدوں کی تاریخ بتائے گی کہ ان کی تحریک کا یہ ناکام انجام کیوں ہوا، واقعہ ڈھکا چھپا اور اسباب نامعلوم نہیں، وہی جماعتوں کا نفاق اور امراء کا اختلاف ان کی ناکامی کا سبب ہوا، جو ہمیشہ سے ناکاموں کی ناکامی کا سبب بنتا رہا ہے، پشاور کے پٹھان امراء اگر وفاداری سے کام لیتے تو آج ہندوستان کا نقشہ ہی دوسرا ہوتا۔

اس تحریک نے اپنے پیروؤں میں للّٰہیت، خلوص، اتحاد، نظم، سیاست اور تنظیم کا جو جوہر پیدا کر دیا تھا، اس کے سمجھنے کے لئے کتاب کا چوتھا باب کافی ہے، بنگال کی سرحد سے لے کر پنجاب تک اور نیپال کی ترائی سے لے کر دریائے شور کے ساحل تک اسلامی جوش وعمل کا دریا موجیں مار رہا تھا، اور حیرت انگیز وحدت کا سماں آنکھوں کو نظر آ رہا تھا۔

سید صاحبؒ کے خلفاء ہر صوبے میں اور ولایت میں پہنچ چکے تھے، اور اپنے اپنے دائرے میں تجدید، اصلاح اور تنظیم کا کام انجام دے رہے تھے، مشرکانہ رسوم مٹائے جا رہے تھے، بدعتیں چھوڑی جا رہی تھیں، نام کے مسلمان کام کے مسلمان بن رہے تھے، جو مسلمان نہ تھے، وہ بھی اسلام کا کلمہ پڑھ رہے تھے (۱) شراب کی بوتلیں توڑی جا رہی تھیں، تاڑی اور سیندھی کے خم پھوڑے جا رہے تھے، بازاری فواحش کے بازار سرد ہو رہے تھے، اور حق وصداقت کی بلندی کے لئے علماء حجروں سے اور امراء ایوانوں سے نکل نکل کر میدان میں آ رہے تھے، اور ہر قسم کی ناچاری، مفلسی اور غربت کے باوجود تمام ملک میں اس تحریک کے سپاہی پھیلے تھے اور مجاہد تبلیغ اور دعوت میں لگے تھے۔

کتاب (۲) میں پہلے چند ابتدائی عنوان ہیں، اور یہ کہنا چاہئے کہ کتاب کے پانچ سو صفحوں میں جو کچھ ہے اس کی روح انہیں چند ابتدائی عنوانوں میں کھینچ کر رکھ دی گئی ہے، اس کے

(۱) کہتے ہیں کہ اس تحریک سے چالیس ہزار مسلمان ہوئے۔

(۲) کتاب کا یہ تعارف کتاب کی پہلی اشاعت کے لئے لکھا گیا تھا، موجودہ ایڈیشن میں تغیر و اضافہ ہوا ہے۔

بعد چار باب ہیں، پہلے باب میں اس تحریک کے بانی حضرت سید صاحب شہیدؒ کے حالات بچپن سے حج تک ہیں، دوسرے باب میں ان کے جہاد کے اغراض ومقاصد اور سفر جہاد کی پر اثر کیفیتیں اور دشمنوں سے معرکہ آرائی کی تفصیلات اور شہادت کا حال لکھا ہے، تیسرے باب میں سید صاحبؒ کی تجدید امامت اور تزکیے کے حالات ہیں، ساتھ ہی اس باب میں اصول تزکیۂ روحانی پر جو کچھ لکھا ہے، بہت خوب لکھا ہے، اور چوتھے باب میں جو آخری ہے، سید صاحبؒ کے خلفاء کی سوانح اور ان کے کارنامے ہیں، جن سے معلوم ہوگا کہ اس ایک آفتاب کے پرتو سے کتنے ذرے چمک اٹھے تھے اور اس گئی گذری حالت میں بھی طبیعتوں میں کتنی اچھی استعدادیں موجود تھیں۔

مصنف نے یہ کتاب بڑے وقت سے لکھی ہے، اور مسلمانوں کے ہاتھوں میں رشد وہدایت اور عزم وہمت کا ایک صحیفہ دے دیا ہے، کیا عجب کہ مسلمان اس تاریخی موقع پر اس کتاب سے اصلاح وہمت کا فائدہ اٹھائیں اور اپنے ماضی کے آئینے میں اپنے مستقبل کی شکل وصورت دیکھیں۔

والسلام

سید سلیمان ندوی

دار المصنفین اعظم گڑھ

۲۸ / ذی الحجہ ۱۳۵۷ھ

# کتاب کے مقاصد

الحمد للّٰہ و کفی و سلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ

اس کتاب کی تالیف کے چند مقصد ہیں:

۱- ایک نہایت رنجدہ منظر یہ ہے کہ بہت سے ہمت وعزم کے جوان، قوت ارادی اور قوت عمل کے مالک بے توفیقی، کم نگاہی یا مسلمانوں کی بد قسمتی سے اپنی کارآمد قوتیں بیکار اور اکثر مضر چیزوں میں ضائع کر رہے ہیں، ان آوارگانِ فکر و عمل کو اگر صحیح راستہ نظر آجائے اور خدا کی توفیق سے اس پر قدم اٹھائیں، تو بہت جلد منزل تک پہنچ سکتے ہیں، اسلام کی خدمت اور نوع انسانی کی سعادت کا ایک ہی لائحہ عمل ہے، جو اس کتاب میں بتایا گیا ہے، اور وہ وہی ہے جس کے مطابق جناب رسول اللہ ﷺ، آپؐ کے خلفائے راشدین اور بعض مجددین امت نے عمل کیا، یعنی دنیا میں اسلامی شریعت اور خلافت کا صحیح نظام قائم کرنا اور اسلام کے اخلاقی، روحانی، مادی، سیاسی غلبے کی کوشش کرنا۔

اسی طرح سے مسلمانوں کی منزل مقصود کا بھی صرف ایک راستہ ہے، اور وہ وہی راستہ ہے، جس سے اس امت کا پہلا قافلہ منزل تک پہنچا "لَنْ يُّصْلِحَ آخِرَ هٰذِهِ الْأُمَّةِ اِلَّا مَا اَصْلَحَ اَوَّلَهَا" اس امت کے پچھلوں کی اصلاح صرف وہی چیز کر سکتی ہے جس نے اس کے اگلوں کی اصلاح کی تھی، یعنی دین خالص اور اس کی پیروی۔

۲- ہمارا مشاہدہ ہے کہ بہت سے سلیم الفطرت، خوش نیت، سادہ ذہن انسان اپنے ماحول کی مادیت اور جمود سے اکتا چکے ہوتے ہیں، روحانیت اور سکون قلب کے پیاسے ہوتے ہیں، فطری طور پر ان میں مذہب کے قبول کرنے کی استعداد وصلاحیت ہوتی ہے، ایسے لوگوں کو جب پانی کا کوئی چشمہ نظر آتا ہے تو پیاسوں کی طرح اس پر گر جاتے ہیں، اکثر یہ چشمہ گندہ، اکثر

زہر آلود اور اکثر محض سراب ہوتا ہے، بہت بڑی انسانی خدمت ہوگی کہ ان پیاسوں کو صاف چشمے کے کنارے کھڑا کر دیا جائے کہ پیاسے کی پیاس بجھانا بڑا صدقہ ہے۔

بہت سے لوگ اپنی پستی، اور کمزوریوں کے معترف ہوتے ہیں، وہ اخلاق و عمل، ہمت و عزم، ایثار و قربانی، روحانیت و تقدس کا اپنے سے بلند نمونہ ڈھونڈتے ہیں، ان لوگوں کو ایسا نمونہ اپنی آنکھوں سے دیکھنے کا کم اتفاق ہوتا ہے، وہ سمجھتے ہیں کہ دنیا ایسے لوگوں سے خالی ہے، اور ہمیشہ خالی رہی، جب اپنے سے کچھ بلند نمونہ دیکھ لیتے ہیں یا سن پاتے ہیں تو اپنے دل و دماغ اور اپنے ایمان و اعتقاد کی ساری دولتیں آنکھ بند کر کے اس کی نذر کر دیتے ہیں، اس میں وہ طبقہ زیادہ مبتلا ہے جس کے متعلق شاعر نے کہا ہے۔ ؎

| | |
|---|---|
| نوجواناں تشنہ لب، خالی ایاغ | شستہ رو تاریک جاں، روشن دماغ |
| کم نگاہ و بے یقین و نا امید | چشم شاں اندر جہاں چیزے ندید |
| ناکساں منکر زخود، مومن بغیر | خشت بند از خاک شاں معمار دیر |

(جاوید نامہ)

میرے نزدیک غیر اسلامی تحریکوں کی کامیابی کا بڑا سبب (خصوصاً نوجوان طبقے میں) یہی ہے، اور اس کا سب سے بہتر علاج یہ ہے کہ ان لوگوں کو انسانی عظمت اور اسلامی کمالات کے پہاڑ کی اس چوٹی پر کھڑا کر دیا جائے، جہاں سے ایسے تمام دعویدار اپنی پوری پستی میں نظر آئیں اور اس مقام سے مقام نبوت کی بلندی کا تصور کرایا جائے کہ جب نبیؐ کے ایک امتی اور خادم کا یہ مقام ہو سکتا ہے تو نبیؐ کا مقام کیا ہوگا۔

۳۔ انسان کی طبیعت پر جس قدر ایثار و قربانی اور سرفروشی کا اثر پڑتا ہے، کسی چیز کا نہیں پڑتا، اس کے سامنے پوری منطق اور تمام بحث و استدلال بے اثر ثابت ہوتا ہے، بڑے سے بڑا تن آسان اور عافیت کوش بھی ایسے لوگوں کا کلمہ پڑھتا ہے، اور اپنے دل کی گہرائیوں میں ان کی عقیدت اور عظمت محسوس کرتا ہے، ہمارے نوجوان دوسری قوموں اور اپنے ملک کے قائدین و محبان وطن کے شاندار اور سحر انگیز سوانح اور تذکرے پڑھتے ہیں اور ان کے کارنامے اپنے کانوں سے سنتے اور اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں تو طبعاً متاثر ہوتے ہیں، اس کے مقابلے میں (اپنی خود فراموشی یا ناواقفیت سے) سمجھتے ہیں کہ ہمارے گھر میں اندھیرا ہے، اس کا اثر براہ راست مذہب پر

پڑتا ہے، اسی کا نتیجہ ہے کہ نوجوانوں میں سیاست کی راہ سے الحاد بڑی سرعت سے آرہا ہے، اس لئے سخت ضرورت ہے کہ اپنے ہی ملک کے ان دینی قائدین ومجاہدین کے حالات کی اشاعت کی جائے، جو قربانی اور سرفروشی میں بھی منزلوں آگے ہیں۔

۴۔ اردو میں صوفیہ ومشائخ کے تذکروں کی کمی نہیں، مجاہدین اسلام کے تذکروں کی کمی ہے، مگر وہ بھی معدوم نہیں، لیکن قرآن کی اشاعت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت کے بعد صرف انہیں حضرات کی سیرت پورے طور پر مفید ہوسکتی ہے جو سیف وتسبیح کے جامع ہوں اور جن سے محبت وشوق الٰہی کے ساتھ حرکت وعمل کی قوت پیدا ہو۔

ایک عارف، ایک مصلح اور ایک مجدد کی حیثیت سے بھی یہ سیرت مکمل ہے، اور مسلمانوں کے ہر طبقے کے مطالعے کے لائق۔

نوجوانوں کو یہ پیغام دیتی ہے کہ وہ خود بدلنے کے بجائے زمانے کو بدلنے کی ہمت کریں۔

ناز کیا اس پہ جو بدلا ہے زمانے نے تمہیں
مرد وہ ہیں جو زمانے کو بدل دیتے ہیں!

سلطنتوں کو فتح کرنے کا حوصلہ رکھیں کہ نوجوانوں نے یہ بھی کیا ہے، جسم کی آرائش وزیبائش چھوڑ کر بزم جہاں کی آرائش کی فکر کریں اور دیکھیں کہ کیا چیزیں کم ہیں کہ پوری کردیں، کیا رخنے ہیں کہ بھردیں، کیا چیزیں بے کار ہوگئی ہیں کہ نکال دیں۔

اہل خانقاہ اور مشائخ کو اس کا پیغام ہے کہ:

اے پیرِ حرم، رسم و رہِ خانقہی چھوڑ — مقصود سمجھ میری نوائے سحری کا
اللہ رکھے تیرے جوانوں کو سلامت — دے ان کو سبق خود شکنی، خودنگری کا
تو ان کو سکھا خارہ شگافی کے طریقے — مغرب نے سکھایا انہیں فن شیشہ گری کا
دل توڑ گئی ان کا دو صدیوں کی غلامی — دارُو کوئی سوچ ان کی پریشاں نظری کا

(ضربِ کلیم)

۳۰؍رمضان المبارک ۱۳۵۵ھ
(۱۵؍دسمبر ۱۹۳۶ء)

دائرہ شاہ علم اللہ
رائے بریلی

# کتاب کے مآخذ

سید صاحبؒ کی سیرت میں اتنی کتابیں، اور اس شرح وبسط کے ساتھ لکھی گئی ہیں جو غالباً کم نامورانِ اسلام اور مشائخ ومجاہدین کے حالات میں لکھی گئی ہوں گی، اس کے کئی سبب ہیں۔

ایک سبب تو یہ ہے کہ اس زمانے میں کتابت وتصنیف بہت عام تھی، اور سید صاحبؒ کے فوراً بعد آپؒ کے رفقاء ومعتقدین نے اس طرف توجہ کی، اس لئے ان کو زیادہ تر وہ چشم دید بیانات اور جزئیات وتفصیلات مل سکیں، جن کا بعد میں فراہم ہونا مشکل ہوتا ہے۔

دوسرے نواب وزیر الدولہ مرحوم والی ریاست ٹونک (۱) نے، جن کو سید صاحبؒ کے ساتھ عقیدت وارادت ہی نہیں عشق تھا، اس کام کے لئے اپنی ریاست میں سید صاحبؒ کے اعزا اور رفقا اور عوام کی ایک جماعت مقرر کر دی تھی جس نے سید صاحبؒ کے حالات وواقعات کا ایک ضخیم دفتر تیار کر دیا۔

لیکن ان کتابوں کی موجودگی میں ایک ایسی نئی کتاب کی ضرورت پیش آئی۔

۱۔ جو اِن سب کتابوں کو سامنے رکھ کر لکھی جائے۔

۲۔ جس میں سید صاحبؒ کی شخصیت وحیثیت اور آپ کے مقاصد وعزائم واضح کئے جائیں اور آپؒ کی عظیم الشان تحریک کے دینی وسیاسی اثرات وبرکات بیان کئے جائیں۔

۳۔ جس میں غیر ضروری جزئیات وتفصیلات اور محض کرامات کے بجائے

---

(۱) نواب امیر خاں بانی ریاست ٹونک (راجپوتانہ) کے فرزند ارجمند۔ پیدائش ۱۲۲۲ھ، مسند نشینی ۱۲۵۰ھ، وفات ۱۶ محرم ۱۲۸۱ھ مطابق ۱۸۶۴ء

ضروری واقعات اور تاریخی اشارات ہوں، اور

۴۔جس میں وہ مضامین ومباحث درج کئے جائیں، جو اقتضائے وقت اور مجبوری سے چھوڑ دیئے گئے تھے۔

جن کتابوں سے اس کتاب کے واقعات ومضامین ماخوذ ہیں، ان کے نام ضروری تفصیل کے ساتھ لکھے جاتے ہیں۔

## قلمی: ۱۔مآثر الابرار (فارسی)

مولانا شاہ اہل اللہؒ (برادر حضرت شاہ ولی اللہؒ) مولانا نور اللہؒ، مولانا شاہ محمد عاشقؒ حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ، اور ان کے خاندان کے دوسرے اکابر نے حضرت شاہ ولی اللہؒ کی وفات کے بعد حضرت شاہ سید ابوسعید رائے بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے نام مفصل خطوط لکھے ہیں، جن سے اس زمانے کے بہت سے حالات اور خاندان کے اہم واقعات اور بزرگوں کے سنین وفات پر روشنی پڑتی ہے، اور شاہ ابوسعیدؒ کے اس خاندان سے تعلق اور ان کے مرتبے اور شخصیت کا اندازہ ہوتا ہے، مولوی سید ابوالقاسم ہنسوی رحمۃ اللہ علیہ نے ان خطوط کو ''مآثر الابرار'' کے نام سے یک جا جمع کر دیا ہے، جو ہنوز غیر مطبوع ہے۔

## ۲۔وقائع احمدی (اردو)

یہ کتاب اسی جماعت کا مرتب کیا ہوا مجموعہ ہے، جس کو نواب وزیر الدولہ مرحوم نے سید صاحبؒ کی وقائع نگاری اور تاریخ نویسی کے لئے مقرر کیا تھا، اس میں سید صاحبؒ کے بعض خاص اعزاء آپؒ کے رفقائے سفر وجہاد اور آپؒ کے خدام تھے، ہر ایک اپنی معلومات اور چشم دید واقعات بیان کرتا اور کاتب اس کو لکھ لیتا، یہ سید صاحبؒ کے حالات اور جنگی تفصیلات کا سب سے وسیع ذخیرہ اور معلومات کا سب سے بڑا مخزن ہے، پیش نظر کتاب کا بھی سب سے بڑا ماخذ ہے مؤلف کے پاس جو نسخہ ہے، وہ تین مرتب ضخیم جلدوں اور چند متفرق اور مکرر اجزاء پر مشتمل ہے یہ نسخہ مولانا سید عرفان، مولانا سید مصطفیٰ اور حافظ سید محمد یونس (نبیرگان حضرت سید صاحبؒ) کی

ملکیت ہے، اور عمۂ محترمہ، اہلیہ سید عبدالحفیظ، دختر حافظ سید محمد یونس صاحبؒ مرحوم کی عنایت سے حاصل ہوا، اس نسخے کی پہلی جلد کے ابتدائی اوراق ناقص تھے، اس کی تکمیل ''وقائع احمدی'' کے اس نسخے سے کی گئی، جو سید نور احمد صاحبؒ پسر سید محمد اسحاق صاحبؒ مرحوم سے مستعار ملا اور وہ ''وقائع'' کی صرف پہلی جلد ہے۔

## ۳۔ منظورۃ السعداء (فارسی)

اس کتاب کا پورا نام ''منظورۃ السعداء فی احوال الغزاۃ والشہداء'' ہے ''تاریخ احمدیہ'' تاریخی نام ہے، جس سے تاریخ تالیف ۱۲۷۲ھ نکلتی ہے، یہ کتاب مولوی سید جعفر علی نقوی ساکن مجھوامیر (ضلع بستی) کی تالیف ہے، اور سید صاحبؒ کے حالات میں نہایت معتبر و مبسوط کتاب ہے مولوی سید جعفر علی، ان کے والد اور بھائی سید صاحبؒ سے وابستہ اور آپؒ کے مخلصین میں سے تھے، رمضان ۱۲۴۵ھ میں سرحد پہنچے اور اپنی علمیت اور تحریری قابلیت کی بنا پر منشی خانے سے وابستہ ہو گئے، جنگ بالاکوٹ میں شریک تھے، بالاکوٹ کے واقعے کے بعد ہندوستان تشریف لے آئے اور اصلاحی اور دعوتی کاموں میں مشغول ہو گئے (۱)، نواب وزیر الدولہ مرحوم کے عہد ریاست میں غالباً انہیں کی تحریک سے یہ کتاب لکھی، ۱۲۴۵ھ تک کے حالات میں ان کا ماخذ اور ذریعہ معلومات ''مخزن احمدی'' ''مکاتیب سید حمید الدین'' اور مجاہدین کے بیانات و روایات اور منشی خانے کے کاغذات ہیں، ۹ رمضان ۱۲۴۵ھ سے ۲۴ ذی قعدہ ۱۲۴۶ھ تک وہ واقعات کے چشم دید راوی اور بہت سے موقعوں پر خود شریکِ واقعہ ہیں۔

اس کتاب کے متعدد نسخے مظفر جنگ صاحبزادہ عبدالرحیم خاں (خلف نواب محمد علی خاں مرحوم) کے کتب خانوں میں دیکھے، مگر سب صرف حصۂ اول پر مشتمل تھے، مکمل نسخہ جو بالاکوٹ تک کے حالات پر مشتمل ہو، ٹونک میں نظر سے نہیں گزرا، ایک نسخہ جو حصۂ ثانی پر بھی مشتمل ہے، حافظ محمود خاں شیرانی ٹونکی مرحوم کو کہیں سے حاصل ہوا اور ان کے ذخیرۂ کتب میں پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں منتقل ہو گیا، یہ نسخہ بھی ناقص ہے، اس کے بعض اجزاء غائب، بعض

(۱) مولوی سید جعفر علی صاحب کا مفصل تذکرہ خلفا و مریدین کے سلسلے میں ملاحظہ ہو۔

کرم خوردہ ہیں، ٹونک کے نسخے سے اس نسخے کی اور ٹونک کے نسخے کی اس نسخے سے تکمیل ہوتی ہے، مؤلف کتاب کو دو نسخوں سے استفادہ کرنے کا موقع ملا۔

## ۴۔ مکتوبات (فارسی)

یہ سید صاحبؒ، مولانا اسمٰعیلؒ اور سید حمید الدینؒ (خواہر زادۂ سید صاحبؒ) کے خطوط کا مجموعہ ہے، جو زیادہ تر میدان جنگ سے اعزاء و احباب، امراء و سلاطین اور اہل ہندوستان کو بھیجے گئے، ان سے سفر ہجرت اور جہاد کے واقعات اور میدان جنگ کے حالات پر روشنی پڑتی ہے، سید حمید الدینؒ کے خطوط نہایت مفصل اور واضح اور بیش قیمت معلومات پر مشتمل ہیں، اور ان سے سفر ہجرت کا پورا نقشہ آنکھوں کے سامنے پھر جاتا ہے، صاحبزادہ عبدالرحیم خاں کے کتب خانے (۱) میں اور ہندوستان کے بعض دوسرے کتب خانوں میں اس کے متعدد مجموعے ہیں، جن میں خطوط کی تعداد میں کمی بیشی ہے، جو نسخہ مؤلف کے پیش نظر ہے، وہ خاندانی ہے اور غالباً سید حمید الدینؒ یا سید عبدالرحمٰنؒ (خواہر زادگانِ سید صاحبؒ) کے پاس رہا ہے، اس میں خطوط کے علاوہ بعض جنگوں اور واقعات کی روداد جو غالباً ہندوستان روانہ کی گئی ہے، فرامین اور اجازت نامے بھی ہیں، درمیان میں دو فارسی قصیدے بھی ہیں، یہ نسخہ نہایت خوشخط لیکن اغلاط سے پُر ہے، بڑے سائز کے ۱۴۶ صفحات پر تمام ہوا ہے۔

یہ خطوط گراں قدر فوائد پر مشتمل ہیں اور قرآن و حدیث کا بیش بہا خزانہ اور جہاد کے نہایت ولولہ انگیز اور ایمان افروز خطبے ہیں، جن کا لفظ لفظ شمشیر و سناں کا کام دیتا ہے۔

## ۵۔ ارمغانِ احباب (اردو)

یہ راقم سطور کے والد مرحوم مولانا حکیم عبدالحی صاحب کا سفر نامہ اور روزنامچہ ہے، آپ نے ۱۳۱۲ھ میں دہلی، پانی پت، دیوبند، سہارن پور، نگینہ، سرہند وغیرہ کا سفر کیا، علماء و مشائخ وقت سے ملاقات کی، ان بزرگوں سے علمی و روحانی تذکروں کے علاوہ جناب سید صاحبؒ کے متعلق

---

(۱) یہ کتب خانہ دوسرے کتابی ذخیروں کی طرح ریاست کے کتب خانے میں ضم کر دیا گیا ہے۔

متعلق بیسیوں ایسی روایات سنیں جوانہوں نے اپنے بزرگوں سے سنی تھیں یا خودان واقعات میں شریک تھے، اور سید صاحبؒ کی عام تاریخوں میں نہیں ملتیں، یہ کتاب اگر چہ سید صاحبؒ کے تذکرہ وسیرت کے موضوع پرنہیں ہے، لیکن سید صاحبؒ کے تذکرے میں اس سے نہایت بیش قیمت مدد ملی، یہ رسالہ اس وقت کی علمی، دینی، اخلاقی تصویر ہونے کے علاوہ سید صاحبؒ کے بہت سے حالات وکمالات کا آئینہ ہے۔(۱)

## ۶۔نزھة الخواطر و بهجة المسامع والنواظر (عربی)

یہ آٹھ جلدوں میں مشاہیر ہندوستان کا تذکرہ ہے، اور والد مرحوم مولانا سید عبدالحی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف و سرمایہ حیات ہے، اس میں تیرہویں صدی کے اعیان میں سید صاحبؒ اوران کے رفقاء کا تذکرہ ہے۔(۲)

## ۷۔قدیم تحریریں اور دستاویزیں

مخطوطات اور غیر مطبوعہ کتابوں کے علاوہ خاندانی ذخیروں میں بعض ایسی قدیم تحریریں، یادداشتیں، خطوط اور دستاویزیں ملیں، جن سے بعض اہم تفصیلات اور واقعات کی جزئیات معلوم ہوئیں، سنین کی تعیین ہوئی اور عام مطبوعہ تذکروں اور بعض اوقات بعض قدیم ماخذوں کی غلطیوں کا علم ہوا۔

ان قدیم تحریروں اور یادداشتوں میں سفر حج کی ایک یادداشت ہے جو روزنامچے کی شکل میں سید صاحبؒ کے رفقائے خاص میں سے کسی رفیق کے قلم کی لکھی ہوئی ہے، اور اس میں بنارس کی منزل سے لے کر حجاز سے واپسی تک کے اہم واقعات بقید تاریخ لکھے ہوئے ہیں، یہ یادداشت مولوی محمد سعید صاحب نصیر آبادی کے خاندانی کاغذات میں ایک کتاب کے اندر نشانی کے طور پر رکھی ہوئی ملی، جس سے سفر حج کی منزلوں کی تاریخ لکھنے میں بڑی مدد ملی اور

(۱) رسالہ معارف (دارالمصنفین اعظم گڑھ) میں ۱۹۳۹ء میں مسلسل شائع ہو چکا ہے، بعد میں ''دہلی اوراس کے اطراف'' کے نام سے کتابی شکل میں شائع ہوا۔

(۲) یہ کتاب جو آٹھ حصوں پر مشتمل ہے، دائرۃ المعارف حیدرآباد سے شائع ہو چکی ہے۔

بعض نئے واقعات کا علم ہوا۔

دستاویزوں میں بعض اقرار نامے اور خاندانی ہبہ نامے وغیرہ تھے، جن میں سے بعض اپنے گھر کے خطوط اور قدیم قلمی تحریروں کے مرقع میں ملے، بعض مولوی سید محمد علی صاحب، ''مخزن احمدی'' کے صاحبزادے بخشی سید نور الہدیٰ صاحب مرحوم کے قلمی ذخیرہ میں ٹونک میں دستیاب ہوئے، ان میں سے بھی بڑے مفید معلومات حاصل ہوئے اور عام کتابوں کے متعدد غلط اور مشہور سنین کی تصحیح ہوئی۔

قدیم حسابات کے کاغذات سے بھی بڑی مدد ملی اور بعض مشہور اغلاط کی تصحیح ہوئی، ان میں رائے بریلی کے موضع لوہانی پور کی مسجد (تعمیر کردہ سید صاحبؒ) کے حسابات کے کاغذات خاص طور پر قابل ذکر ہیں، جو مہتمم تعمیر محمد زمان خاں مرحوم کے پوتے ماسٹر محمد زمان خاں اور اولاد محمد خاں کے ہاں سے دستیاب ہوئے۔ جزاهم الله خيرا.

## مطبوعہ: ا۔ مخزن احمدی (فارسی)

سید صاحبؒ کے بڑے بھانجے مولوی سید محمد علی کی تصنیف اور سید صاحبؒ کے حج سے واپسی تک کے ابتدائی حالات میں سب سے بڑا ماخذ ہے، مولوی صاحب مرحوم سید صاحبؒ سے عمر میں بڑے، اکثر واقعات کے چشم دید گواہ اور رفیق سفر تھے، نواب محمد علی خاں کے عہد میں یہ کتاب لکھی گئی، اب نایاب ہے۔

## ۲۔ سوانح احمدی اور ۳۔ تواریخ عجیب (اردو)

پہلی کتاب سید صاحبؒ کے حالات میں مقبول و مشہور کتاب ہے جس سے سید صاحبؒ کے حالات کی بہت اشاعت ہوئی، مولوی محمد جعفر صاحب تھانیسری، اسیر پورٹ بلیر و متہم مقدمہ سازش کی تصنیف ہے، آپ سید صاحبؒ کے خلفاء سے بیعت اور سید صاحبؒ کے سچے اور پر جوش معتقد تھے، جس زمانے میں یہ کتاب تصنیف ہوئی ہے اس وقت اس سے زیادہ تصریح شاید خطرے سے خالی نہ تھی، اور اس وقت اس کی اشاعت ہی ایک خطرناک کام تھا،

شایداسی وجہ سے مصنف کتاب کوخطوط کی عبارتوں میں بھی کہیں کہیں ردوبدل کرنا پڑا۔

دوسری کتاب ''تواریخ عجیب'' مصنف کی آپ بیتی ۱۸۶۴ء کے مشہور مقدمہ سازش انبالہ جیل اور کالے پانی کی سرگزشت اور مصائب واستقامت کی نہایت عبرتناک اور موثر داستان ہے، اس کا دوسرا نام ''کالا پانی'' ہے۔

## ۴۔وصایا الوزیر علی طریقة البشیر والنذیر (فارسی)

یہ نواب وزیرالدولہ مرحوم والی ریاست ٹونک کی تصنیف ہے، جو''وصایائے وزیری'' کے نام سے مشہور ہے، آپ کی وفات کے بعد آپ کے صاحبزادے محمد علی خاں مرحوم والی ریاست ٹونک کے عہد حکومت میں مرتب ہوکر ۱۲۸۴ھ میں مطبع محمدی، ٹونک میں طبع ہوئی، اس کتاب میں نواب صاحب مرحوم نے اپنے جانشینوں کو اتباع سنت، احکام شریعت کے اجراء اور سید صاحبؒ کے مسلک پر چلنے کی تلقین کی ہے، اور ریاست وحکومت سے متعلق خاص خاص وصیتیں اور ہدایتیں کی ہیں، کتاب میں مختلف مناسبتوں سے ۶۵ مقام پر نواب صاحبؒ نے عاشقانہ وارفتگی اور مریدانہ عقیدت مندی کے ساتھ حضرت سید صاحبؒ اور آپؒ کے رفقاء کا تذکرہ کیا ہے، اوران کے حالات وکمالات درج کئے ہیں، جن میں سے اکثر آپ کے چشم دید ہیں۔

## ۵۔رسائل خلفاء

رسالہ ''دعوت'' از مولانا ولایت علی عظیم آبادیؒ، رسالہ ''نصائح'' ورسالہ ''وصول'' از مولانا سخاوت علیؒ ''ذخیرہ کرامت'' از مولانا کرامت علیؒ، ''احسن الوصایا'' و''دافع القساد'' و''نافع العباد'' از پیر مرتضیٰ خاں رام پوریؒ ''ملہمات احمدیہ'' از مفتی الٰہی بخش کاندھلویؒ۔

## ۶۔الدرالمنثور فی تراجم اہل صادق پور (اردو)

یہ مولانا عبدالرحیم صادق پوری، اسیر پورٹ بلیر ومتہم مقدمہ سازش ۱۸۶۴ء کی تالیف ہے، اپنے خاندانی حالات وانساب کا مجموعہ اور سید صاحبؒ کے خلفاء ومتبعین کی سب سے

بڑی پر جوش وسرفروش مخلص اور کارگزار جماعت اہل صادق پور کا تذکرہ ہے، اس کا دوسرا نام تذکرہ صادقہ بھی ہے۔

## ۷۔امیر الروایات اور ۸۔ارواح ثلاثہ (اردو)

امیر شاہ خاں مرحوم نامی ایک بزرگ خورجے کے متوطن اور مینڈو، ضلع علی گڑھ میں رہتے تھے، آپ بہت سے اکابر وفضلاء کے صحبت یافتہ تھے، اور حدیث کی طرح خاندان ولی اللٰہی کے بزرگوں اور اکابر سلسلۂ دیوبند کے حالات وواقعات سناتے تھے، مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ان زبانی روایات کو قلم بند کرالیا اور اس مجموعے کو "امیر الروایات" کے نام سے شائع فرمادیا، بعد میں بعض دوسرے اضافات کے ساتھ یہ مجموعہ "ارواح ثلاثہ" کے نام سے شائع ہوا، اس میں اگرچہ بعض فروگزاشتیں اور تاریخی مسامحات ہیں، لیکن جناب سید صاحبؒ، شاہ اسمٰعیلؒ اور مولانا عبدالحئیؒ کے متعلق بعض کار آمد معلومات اور دلچسپ واقعات ہیں، جو اپنے اپنے موقع پر کتاب میں درج ہیں۔

## ۹۔آبائی اور خاندانی حالات کے مآخذ

اس خاندان کے اکابر اور بزرگوں کے جستہ جستہ حالات اور واقعات، تاریخ وسیر وانساب کی کتابوں میں ملتے ہیں "تاریخ فیروز شاہی"، "عمدۃ الطالب"، "تذکرۃ السادات"، "منبع الانساب"، "بحرِ زخار"، "تاریخ آئینہ اودھ" اور "نزہۃ الخواطر" اس باب میں مآخذ ہیں۔

خاص خاندانی حالات اور قریب کے اجداد کی سیرت ووقائع کے لئے "اعلام الہدیٰ" سب سے بہتر اور معتبر ماخذ ہے، جو سید صاحبؒ کے عم حقیقی مولانا سید نعمان کی تالیف اور حضرت شاہ علم اللہؒ اور ان کی اولاد واحفاد کے سیر وحالات کا مجموعہ ہے، مولانا سید نعمان نے اس میں سے اکثر بزرگوں کا زمانہ پایا اور ان کی صحبتیں اٹھائیں اور اپنے مشاہدات ومعلومات قلم بند کئے۔

مولانا سید نعمان کے بعد اس خاندان کے ایک رکن سید عبدالشکور (۱۲۳۴ھ۔۱۲۸۳ھ) نے خاندان کے انساب میں "گلشن محمودی" کے نام سے ایک کتاب لکھی، جس سے بعد کے

لوگوں نے فائدہ اٹھایا۔

خاندانی حالات ومعلومات کا سب سے بڑا ذخیرہ اس خاندان کے مؤرخ اور عالم انساب مولوی سید فخر الدین رحمۃ اللہ علیہ نے فراہم کیا، آپؒ نے ''اعلام الہدیٰ'' میں اضافہ کیا، اور ''سیرۃ علمیہ'' نام رکھا (۱)، ان کا دوسرا بڑا کارنامہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر اپنے زمانہ وفات (۱۳۲۶ھ) تک اس خاندان کے تمام افراد کے نام ونسب اور حتی الامکان سنین وحالات وخصوصیات بڑی تحقیق وجستجو سے فراہم کئے، اور ''سیرۃ السادات'' کے نام سے ایک مفصل نسب نامہ مرتب کیا، جو خاندانی انساب، سنین و وفیات اور ممتاز افراد خاندان کی سیرت وخصوصیات زندگی معلوم کرنے کا اس وقت واحد ماخذ ہے۔

(۱) مولوی سید فخر الدین رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے مولانا حکیم سید عبدالحئیؒ نے اس میں اضافہ کیا، اس آخری مجموعے کا نام ''تذکرۃ الابرار'' ہے۔

# سید صاحبؒ کی سیرت پر اجمالی نظر

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک غیر فانی معجزہ یہ ہے کہ آپؐ کے فیض کا چشمہ کبھی خشک نہیں ہونے پاتا، آپؐ کا نمونہ آنکھوں سے کبھی اوجھل نہیں ہوتا، آپؐ کی امت کی ضرورتیں زیادہ دیر تک اٹکی نہیں رہتیں، اور وہ اس طرح کہ آپ کی مشعل نور سے براہ راست مسلسل طریقے پر سیکڑوں مشعلیں روشن ہوتی رہی ہیں، اور قیامت تک ہوتی رہیں گی، آپؐ کی کامل پیروی سے ہر زمانے میں اور تقریباً ہر جگہ کم وبیش ایسے انسان پیدا ہوتے رہے، جن سے آپؐ کی یاد تازہ ہوتی تھی، اور انبیاءؑ کی شان نظر آتی تھی، جن سے ظاہر ہوتا کہ اللہ کا کام بند نہیں ہوا، اللہ کا دین زندہ ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی ہر زمانے میں ممکن ہے اور انہیں کی وجہ سے خاتم النبیین کے بعد کسی نبی کی عملاً ضرورت نہیں۔

ان بزرگوں کے کئی طبقے ہیں، پہلے اور سب سے اونچے طبقے کو صحابۂ کرامؓ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے، اور جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نبوت وکمالات نبوت کی تکمیل کردی، اسی طرح ان حضرات نے آپؐ کی کامل پیروی کا حق ادا کر دیا، ان کے بعد سلف صالحین، اولیائے کاملین، مجاہدین، مرشدین، مصلحین، مجددین مختلف طبقات ہیں، اور یہ سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تلامذہ ومریدین آپ کے کفش بردار اور آپؐ کے دین کے خادم ہیں، اور اس سے زیادہ کچھ نہیں۔

ان لوگوں سے اللہ ہمیشہ اپنا کام لیتا رہا، ان سے ہزاروں کی آنکھیں روشن کیں، ہزاروں کے دل کے کنول کھلائے، ہزاروں کو جگایا، بندوں پر اپنی حجت تمام کی، ان کا ذکر عبادت

ہے، ان کی محبت ذخیرۂ آخرت ہے، ان کی سیرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت کا ایک جزء ہے، اگر چہ ان میں سے ہر ایک اپنے رنگ میں کامل تھا، لیکن ان کاملوں میں بھی کامل وہ ہے، جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ کامل ہے، جس میں صحابہؓ کی شان سب سے بڑھ کر تھی جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مذہب و مقصد کی زیادہ خدمت و ترقی ہوئی، جس کی صحبت و تربیت سے ایسی جماعت تیار ہوئی جس نے خیر القرون کی یاد تازہ کر دی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت ایک بار ملاحظہ ہو، اور آپؐ کی جامعیت پر نظر کی جائے، علم و عمل کے جامع، دین و دنیا کے جامع، شب بیدار و شہسوار، اللہ کے لئے اگر محبت کرتے تھے، تو اللہ ہی کے لئے دشمنی بھی کرتے تھے، نفس کے مجاہدے کے ساتھ کفار سے جہاد بھی کرتے تھے۔

لیکن صحابہؓ کو چھوڑ کر ذرا پیچھے ہٹ کر دیکھئے، بہت سے لوگوں کے جسم پر یہ مسلّم قبا نظر نہیں آئے گی، اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ دیکھنا ہے، تو ان میں سے ایک کو نہیں دیکھنا چاہئے، ورنہ آپؐ کی شان کا ناقص تصور ہوگا، اس لئے کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تئیس سالہ زندگی کے صرف مخصوص اوقات کا نمونہ ہیں، اگر کامل نمونہ دیکھنا ہے تو سب کو جمع کر کے دیکھنا چاہئے۔

لیکن صحابہؓ کی صف کو چھوڑ کر کہ ''ایں خانہ تمام آفتاب است'' ہر صف میں چند ایسے لوگ نظر آئیں گے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت کا مکمل صحیفہ ہیں جنہوں نے آپؐ کے کمالات میں سے انتخاب نہیں کیا، بلکہ ان کو مسلّم لیا، یہ وہ افراد ہیں جن میں سے ہر فرد اپنی جامعیت میں ایک پوری امت ہے، آئندہ اوراق سے معلوم ہوگا کہ انہیں افراد امت میں سے سید احمد شہیدؒ بھی ایک فرد ہیں، جو زمانے کے لحاظ سے پیچھے لیکن مرتبے کے لحاظ سے بہت آگے ہیں۔

اس کے بعد دوسری حیثیت پر غور کرنا چاہئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دنیا میں ایک بہت بڑا کام اور آپؐ کی بعثت کا ایک اہم مقصد انسانوں پر اللہ کی حکومت و شریعت کا قائم کرنا اور زمین میں آسمانی نظام سیاست و اخلاق و معاشرت کا جاری کرنا تھا، پشاور کے فاتح اور تیرہویں صدی کے امیر المومنین کی زندگی میں اتباع نبویؐ کی یہ حیثیت بہت نمایاں نظر آئے گی،

اور اسی چیز نے مشائخ امت میں اس جوان کا سر اونچا کر دیا ہے، مصلحین اور علماء و مشائخ نے بے شبہ اسلام کی گراں قدر خدمات انجام دی ہیں، اور دے رہے ہیں، ہزاروں بندگانِ خدا کو ان سے ہدایت ہوئی، ہزاروں کو ان کی وجہ سے کلمہ نصیب ہوا، ہزاروں کے خاتمے اچھے ہوئے، آج بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فیض ان سے جاری ہے، لیکن ان سب کے حلقے اور عمل کے دائرے محدود ہیں۔

سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس نکتے کو اچھی طرح سمجھا کہ حکومت الٰہی کے قیام اور اسلامی نظام حیات وقوانین وحدود کے اجرا اور ماحول کی تبدیلی کے بغیر یہ سب کوششیں ''کوہ کندن وکاہ برآوردن'' ثابت ہوں گی، صرف چند خاص لوگوں کی اصلاح ہوگی، لیکن ضرورت وفضا بدلنے اور جڑ مضبوط کرنے کی ہے، آپؒ اسی نقشے پر کام کرنا چاہتے تھے، جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپؐ کے خلفائے راشدین نے کیا، اور تجربہ یہ ہے کہ سب سے زیادہ اور پائدار کامیابی اسی کو ہوئی اور قیامت تک اسلام کی ترقی کے لئے وہی نظام عمل ہے۔

اسلام صرف خواص کا مذہب نہیں اور چند منتخب لوگوں کا اس پر عمل کرنا کافی نہیں، اسی طرح اسلام عیسائیت کی طرح چند عقائد و رسوم کا نام نہیں، وہ پوری زندگی کا نظام ہے، وہ زمانے کی فضا، طبیعت بشری کا مذاق اور سوادِ اعظم کا رنگ بدلنا چاہتا ہے، اور عقائد کے ساتھ ساتھ اخلاق ومعاشرتِ زندگی کے مقصد ومعیار، زاویۂ نظر اور انسانی ذہنیت کو بھی اپنے قالب میں ڈھالنا چاہتا ہے، یہ اسی وقت ہوسکتا ہے کہ اس کو مادی وسیاسی اقتدار حاصل ہو، صرف اسی کو قانون سازی اور تنفیذ کا حق ہو، اسی کے صحیح نمائندے دنیا کے لئے نمونہ ہوں، اسلام کے مادی اقتدار کا لازمی نتیجہ اس کا روحانی اقتدار اور صاحب اقتدار جماعت کے اخلاق واعمال کی اشاعت ہے، اسی حقیقت کو قرآن نے اس طرح بیان کیا ہے۔

اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ۭ وَلِلّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ۔ (سورہ حج:۴۱)

''یہ مظلوم مسلمان وہ ہیں کہ اگر ہم نے زمین میں انہیں صاحب اقتدار کر دیا،

(یعنی ان کا حکم چلنے لگا) تو وہ نماز قائم کریں گے، ادائے زکوۃ میں سرگرم ہوں گے، نیکیوں کا حکم دیں گے، برائیاں روکیں گے اور تمام باتوں کا انجام کار اللہ ہی کے ہاتھ ہے۔

ایک نہایت ہی اہم بات یہ ہے کہ شرعی حکومت کے بغیر شریعت پر پورا عمل بھی نہیں ہوسکتا، اسلام کے نظام عمل کا ایک مستقل حصہ ایسا ہے، جو حکومت پر موقوف ہے، حکومت کے بغیر قرآن مجید کا ایک پورا حصہ نا قابل عمل رہ جاتا ہے، خود اسلام کی حفاظت بھی قوت کے بغیر ممکن نہیں، مثال کے طور پر اسلام کا پورا نظام مالی و دیوانی و فوجداری معطل ہو جاتا ہے، اسی لئے قرآن غلبہ و عزت کے حصول پر زور دیتا ہے، اور اسی لئے خلافت اسلامی بہت اہم اور مقدس چیز سمجھی گئی، اور اس کو اکابر صحابہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تجہیز و تکفین پر مقدم رکھا، جسے بہت سے کوتاہ نظر نہیں سمجھتے، اور اسی کی حفاظت کے لئے حضرت حسینؓ نے اپنی قربانی پیش کی تا کہ اس کا مقصد ضائع نہ ہو اور وہ نا اہل ہاتھوں میں جانے نہ پائے "امر بالمعروف" اور "نہی عن المنکر" اسلام میں جس قدر اہم فریضہ ہے، وہ اس سے ظاہر ہے کہ امت کی بعثت کا مقصد یہی بتایا گیا ہے:

"كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ (سورۃ آل عمران:۱۱۰)

تم بہترین قوم ہو، جو لوگوں کے لئے ظاہر کی گئی ہے، تم بھلائی کا حکم دیتے ہو اور برائی سے روکتے ہو۔

اور قیامت تک کے لئے مسلمانوں کا یہی فرض قرار دیا گیا ہے:

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ أُمَّةٌ يَّدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ (سورہ آل عمران:۱۰۴)

"تم میں ایک ایسی جماعت رہنی چاہیئے جو بھلائی کی طرف دعوت دیتی رہے، نیکی کا حکم کرتی رہے، اور برائی سے روکتی رہے۔"

لیکن یہ یاد رہے کہ اس کے لئے أمر (حکم) اور نہی (ممانعت) کے الفاظ استعمال کئے گئے

ہیں، اہل علم جانتے ہیں کہ امر ونہی کے لفظ میں اقتدار اور تحکم کی شان ہے، یہ نہیں فرمایا کہ وہ بھلائی اختیار کرنے کے لئے درخواست وعرض کریں گے، پس امر ونہی کے لئے سیاسی اقتدار اور مادی قوت کی ضرورت ہے اور امت کا فریضہ ہے کہ وہ اس کا انتظام کرے۔ صحیحین کی مشہور حدیث ہے:

مَنْ رَّأَى مِنْكُمْ مُنْكَراً، فَلْيُغَيِّرْهُ بِيَدِهٖ، فَاِنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ ،فَبِلِسَانِهٖ فَاِنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ ،فَبِقَلْبِهٖ وَذَٰلِكَ أَضْعَفُ الْاِيْمَانِ۔

”تم میں سے جو شخص کوئی برا کام دیکھے، اسے ہاتھ سے روک دے اگر ہاتھ سے نہ روک سکے تو زبان سے روکے، اگر زبان سے بھی نہ روک سکے تو دل سے برا سمجھے اور یہ آخری درجہ ایمان کا سب سے کمزور درجہ ہے۔“

ظاہر ہے کہ ”تغییر بالید“ (ہاتھ سے بدل دینے اور عملی اصلاح) کے لئے قوت و اختیار کی ضرورت ہے، زبان سے روکنے کے لئے بھی کچھ قوت اور آزادی کی ضرورت ہے، اگر یہ کچھ نہیں تو تیسرے درجے پر قناعت کرنی پڑے گی، جو ایمان کا آخری درجہ ہے، اور جس کے بعد بعض روایات کے مطابق ایک ذرہ برابر بھی ایمان نہیں رہ جاتا، مشاہدہ اور تجربہ ہے کہ غلامی میں دل سے برا سمجھنا اور زشت ونیک کا احساس بھی جاتا رہتا ہے۔

جو تھا نا خوب، بتدریج وہی خوب ہوا
کہ غلامی میں بدل جاتا ہے قوموں کا ضمیر!

اگرچہ سید صاحبؒ کی تاریخ میں اِس کارنامہ جہاد اور احیائے خلافت اسلامیہ نے اتنی اہمیت حاصل کر لی ہے کہ عام لوگ اس کے سوا کچھ نہیں جانتے، لیکن خواص کی بھی اس کے مقاصد واسرار پر نظر نہیں، خدا کو ابھی ہماری ناقدری اور نااتفاقی کی سزا دینی تھی، ورنہ دنیا خلافت راشدہ کے بعد ہندوستان میں حکومت شرعیہ کا نقشہ دیکھ لیتی۔

اس موقع پر ایک چیز کی وضاحت نہایت ضروری ہے، قوموں کی تاریخ میں اور خود مسلمانوں کی تاریخ میں، ایسے اشخاص کی کمی نہیں اور اس وقت بھی ہر ملک وقوم میں ایسے لوگ

موجود ہیں، جنھوں نے ذاتی برتری واقتدار یا قومی عزت وسربلندی یا ملک ووطن کی آزادی کی خاطر بڑی سے بڑی قربانی کی، قوم کی تنظیم کی، وطن کو آزاد کرایا، عظیم الشان سلطنتیں قائم کیں، کامرانی واقبال مندی کی زندگی حاصل کی یا عظمت وفتح مندی کی موت مرے، یہ اپنے کارناموں کے درجے اور ترتیب کے مطابق انسانوں کے احترام اور ہمارے انصاف کے مستحق ہیں، لیکن سید صاحبؒ اس فہرست کے اشخاص میں سے نہیں ہیں، وہ ان مجاہدین میں سے ہیں جنھوں نے محض اللہ کے نام کی بلندی اور اس کی بات اونچی کرنے کے لئے، خالص اللہ کی خوشنودی اور رضا کے لئے ''مسلمان'' نام ایک قوم کے غلبے کے لئے نہیں بلکہ ''اسلام'' نام ایک مکمل دین، عقیدہ وعمل اور مسلک زندگی کو قائم کرنے کے لئے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مظلوم شریعت کو جاری کرنے کے لئے اپنے خون کا پہلا اور آخری قطرہ بہایا، اس کے علاوہ کسی راستے میں ان کے پسینے کا بھی کوئی قطرہ نہیں بہا، ایسے مجاہدین وشہدائے اسلام، ایسے اکابر وقائدین اسلام کی فہرست اتنی طویل نہیں، جتنی سمجھی جاتی ہے، زندگی اور موت کی یہ ترازو ایسی بلند معیار ہے، جس پر ہزاروں میں سے چند ہی پورے اترتے ہیں۔

اس کے بعد سید صاحبؒ کی ایک اور خصوصیت پر نظر ڈالئے اور وہ یہ کہ آپؒ نے تھوڑے زمانے میں ایک دینی فضا قائم کردی اور ایک ایسی جماعت پیدا کردی، جس کی صحیح تعریف یہ ہے کہ وہ تیرہویں صدی میں صحابہؓ کا نمونہ تھے، ایک رنگ میں رنگے ہوئے، ایک سانچے میں ڈھلے ہوئے، اللہ کے لئے جان دینے والے، شریعت پر جینے اور مرنے والے، بدعت سے نفور، شرک کے دشمن، جہاد کے نشے میں سرشار، متقی وعبادت گزار، اور بڑی بات یہ ہے کہ ہم رنگ ویک آہنگ، تاریخ اسلام میں ایک جگہ اتنی بڑی تعداد میں اس پختگی اور جامعیت کی کوئی جماعت صحابہؓ وتابعین کے بعد مشکل سے ملے گی، کیفیات ایمانی کے جاں نواز جھونکے تاریخ اسلام میں بارہا چلے ہیں لیکن ایمان ویقین اور خلوص وللّٰہیت کی ایسی باد بہاری ہمارے علم میں کم سے کم اس ملک میں اس سے پہلے نہیں چلی، نہ اس سے پہلے اتنے بڑے پیمانے پر عزم وتوکل، جوش جہاد، ایمان واحتساب، شوق شہادت اور یقین آخرت کے ایسے نمونے

دیکھنے میں آئے، آدم گری اور مردم سازی، اصلاح وانقلاب کے ایسے محیر العقول واقعات بھی اصلاح وتربیت کی تاریخ میں نایاب نہیں تو کمیاب ضرور ہیں۔

ان آخری صدیوں میں ہم کو دنیائے اسلام میں کسی ایسی مذہبی تحریک کا علم نہیں ہوا، جو ہندوستان کی اس تحریک احیائے سنت وجہاد سے زیادہ منظّم ووسیع ہو اور جس کے سیاسی اور مذہبی اثرات اتنے ہمہ گیر اور دوررس ہوں، ہندوستان کی کوئی اصلاحی جدوجہد اور مسلمانوں کی کوئی سیاسی تحریک ایسی نہیں، جو اس تحریک سے متاثر نہ ہو، واقعہ یہ ہے کہ اس برصغیر میں موجودہ اسلامی زندگی، مذہبی اصلاح، مسلمانوں کی سیاسی بیداری اور ملک میں مسلمانوں کے وجود کی اہمیت اور ان کا سیاسی وزن بڑی حد تک اسی طویل جہاد کا رہینِ منت ہے، آئندہ اوراق اسی اجمال کی تفصیل اور انہیں اشارات کی توضیح کے لئے ہیں۔

ابوالحسن علی ندوی

مئی ۱۹۳۶ء رودبناس، ریاست ٹونک (راجپوتانہ)

# سید صاحبؒ کا زمانہ

## تیرہویں صدی کی دنیائے اسلام

تیرہویں صدی یا اسلامی تاریخ کی پچھلی صدیوں میں دنیائے اسلام میں جو عالمگیر دینی، اخلاقی اور سیاسی انحطاط نظر آتا ہے، وہ دفعۃً پیدا نہیں ہوا اور وہ کسی وقتی واقعے یا فوری تبدیلی کا نتیجہ نہیں، بلکہ تدریج کے ساتھ پیدا ہوا ہے، اس کی تاریخ بہت پرانی ہے، تاریخ اسلام کے بہت سے مسائل حل کرنے کے لئے نیز مصلحین و مجاہدین اسلام کی مشکلات کا اندازہ لگانے کے لئے اس کی ابتدائی تاریخ اور اس کے تدریجی ارتقاء پر ایک نظر ڈالنی ضروری ہے۔

اسلام ایک دین ہے، اس کے لئے ایک خاص قسم کی اعتقادی، ذہنی، اخلاقی تربیت اور انقلاب کی ضرورت ہے، نیز بہت بڑے ایثار و قربانی کی، جان و مال کا ایثار بھی اور اس کے خلاف ہر قسم کے خیالات و رجحانات اور ارادوں اور خواہشوں کی قربانی بھی، اسلامی دعوت کے علمبرداروں کے لئے ضروری ہے، کہ وہ قدیم و جدید تمام مخالف مؤثرات، ماحول اور مخالف ذہنی تربیت کے اثرات سے آزاد ہو چکے ہوں، اور اس کے اصول و نظام پر پورا ایمان لا چکے ہوں اور ذہنی اور عملی طور پر اس کے حلقہ بگوش ہو چکے ہوں، اسلام کے ابتدائی تیس سال تک وہ لوگ مسلمانوں کی زندگی پر حاوی رہے، جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن تربیت میں پرورش پائی تھی، اور صحبت نبویؐ کی انقلاب انگیزی اور کیمیا اثری کے باوجود سالہا سال ان کی ذہنی اور اخلاقی تربیت کی گئی تھی، ان کے دل و دماغ اور ان کی زندگی کے ہر گوشے میں جاہلیت اور اسلام کی کشمکش آخری طور پر ختم ہو چکی تھی اور صرف اسلام باقی رہ گیا تھا، وہ اسلام کی عملی تصویر

تھے، اوران کا عہد حکومتِ الٰہی اور حیاتِ اسلامی کا مستند اور معیاری عہد تھا۔

ان کے بعد مسلمانوں کی رہنمائی ان لوگوں کے حصے میں آئی جن کی ذہنیت اور زندگی میں جاہلیت اور اسلام کی یہ غیر فانی کشمکش پورے طور پر ختم نہیں ہوئی تھی، اوران میں بعض غیر اسلامی رجحانات اور اثرات موجود تھے، بعد کے لوگوں میں یہ کشمکش کبھی کبھی جاہلیت کے غلبے اور اسلام کی مغلوبیت کی صورت میں نمایاں ہوئی، کبھی ملوکیت کے بھیس میں، کبھی عربی قومیت کے روپ میں، کبھی دین و سیاست کی تفریق کی شکل میں، اور کبھی شاہانہ شان و شوکت اور آزادانہ عیش وعشرت کے رنگ میں، صرف حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کا مختصر عہد اس کلیے سے مستثنیٰ ہے، انہوں نے اپنے مجددانہ کارناموں سے ثابت کر دیا کہ اس مجدد وقت سلطان کے پاس وہ آب حیات ہے، جس سے وہ ایک پوری قوم کی گزری ہوئی جوانی واپس لاسکتا ہے، مگر ہوا کے اس طوفان میں تاریخ بنی امیہ کا یہ فاروقی ورق جلد الٹ گیا اور سابق مضمون کا تسلسل پھر قائم ہوگیا۔

اسلام نے اپنے پیرووں میں وہ سچا عشق پیدا کر دیا تھا، جس نے نفسانیت اور انانیت کو بالکل مغلوب کر دیا تھا اور جس کی آگ نے نفس کے میل کچیل کو بالکل جلا دیا تھا، لیکن جب عشق کی یہ آگ بجھی اور حمیت اسلامی کا یہ چڑھا ہوا دریا اترا تو وہ چیزیں نمودار ہوئیں، جو دریا کے اتار کے بعد نمودار ہوتی ہیں، نفسانیت وانانیت، اختلافات وخانہ جنگی، رقابت اور سازشوں نے ہر جگہ گل کھلائے، غفلت اور عیش وعشرت کی گرم بازاری ہوئی اور کہیں کہیں مسلمان ایک بے اصول و بے سیرت عام حاکم قوم بن کر نظر آئے۔

اس عام زوال کا بڑا سبب خلافت راشدہ کا خاتمہ ہے، خلافت دین کی پاسبان وسرپرست اور اس کے مقاصد ومصالح کی آلۂ کار تھی، یہ ان لوگوں کے ہاتھوں میں آئی جو یا تو اس کے مقاصد ومصالح سمجھتے نہ تھے، یا ان کے پابند نہیں رہنا چاہتے تھے اور مسلمانوں کے لئے دین میں کوئی بلند نمونہ نہیں تھے، جب تک عہد نبویؐ کا قرب رہا، دینی ماحول اور فضا باقی تھی، اس انقلاب کا اثر زیادہ ظاہر نہیں ہونے پایا اور صرف انتظامی اور فوجی شعبوں تک محدود رہا، خلفاء سے زیادہ صحابہؓ وعلماء کا اثر تھا، بے ضابطہ طریقے پر احتساب قائم تھا، علماء امر بالمعروف ونہی عن المنکر کرتے تھے، وہ

خلفا کوٹوک دیتے تھے، اور وہ ان کی باتیں سن لیتے تھے، ایسے نمونے موجود تھے، جنہیں دیکھ کر دین کا شوق پیدا ہوتا، اس کے بعد رفتہ رفتہ جب یہ لوگ اٹھنے لگے تو اہل حکومت کا تسلط بڑھا، علما واہل دین کا اقتدار کم ہوا تو دین کا رنگ پھیکا پڑنے لگا، اہل علم ودین خوف سے یا امید سے حکومت کے دامن سے وابستہ ہونے لگے، احتساب ختم ہوگیا، اسی وقت سے اسلام اپنے گھر میں پردیسی ہوگیا، بہت سے اہل حق گوشہ نشین ہوگئے اور اپنے اپنے حلقے میں اپنا فرض انجام دیتے رہے۔

یہ حقیقت کہ خلافت امویہ یا عباسیہ کے عروج کا زمانہ اور ولید بن عبدالملک، ہارون ومامون اور عبدالرحمٰن الناصر کا عہد اصولی حیثیت سے معیار اور مستند نہیں ہے، ان لوگوں کے لئے نئی ہوگی، جو اسلام کے معنیٰ اسلامی تمدن سمجھتے ہیں، اور اسلامی تمدن سے ان کی مراد بغداد وقرطبہ، دمشق وغرناطہ کا تمدن ہوتا ہے، وہ اسلام کی ترقی کو میناروں کی بلندی، فن تعمیر کی ترقی اور فنون لطیفہ کی سرپرستی کے پیمانے سے ناپتے ہیں، لیکن جو سمجھتے ہیں کہ اسلام ایک عملی، روحانی اخلاقی اور معاشرتی مذہب ہے، ان کو اس کی ترقی بغداد اور قرطبہ کے عالی شان دارالخلافوں اور سر بفلک مسجدوں کے بجائے مدینے کے جھونپڑوں میں نظر آئے گی۔

دنیا دار بادشاہ وامراء تو پہلے ہی پیدا ہوچکے تھے، زمانے کے اقتضا اور حالات کے تغیر سے دنیا دار علماء اور درویشوں کا گروہ پیدا ہوا اور یہی وہ تینوں عناصرِ فساد ہیں، جو اسلام کے درخت کو دیمک کی طرح کھاتے رہے، حضرت عبداللہ بن مبارکؒ فرماتے ہیں:۔

وَهَلْ أَفْسَدَ الدِّيْنَ إِلَّا الْمُلُوْكُ
وَأَحْبَارُ سَوْءٍ وَّرُهْبَانُهَا (۱)

خلافت کا نظام شرعی اور اس کی برکتیں تو پہلے ختم ہوچکی تھیں، احتساب اٹھ جانے، ہر قسم کی آزادی اور سامان عیش ودولت کی فراوانی سے سخت اخلاقی ابتری پیدا ہوئی، فواحش و منکرات نے سر اٹھایا، شراب کا دور چلنے لگا، معصیت کی بہت سی ایسی قسمیں رائج ہوگئیں، جن کی وجہ سے گزشتہ قوموں پر عذاب آیا تھا۔(۲) علماء کی آوازیں منبروں اور درس کے حلقوں تک

(۱) دین کو محض بادشاہوں، برے علماء اور غلط کار درویشوں نے خراب کیا۔

(۲) عہد اموی اور عہد عباسی میں مسلمانوں کے اخلاقی انحطاط کی تصویر اور اسلامی معاشرے میں عجمی عادات تعیشات کا نقشہ دیکھنا ہو تو ابوالفرج الاصبہانی کی تالیف ''کتاب الاغانی'' اور الجاحظ کی ''کتاب الحیوان'' ملاحظہ ہو۔

اور مشائخ وصوفیہ کا تزکیہ اور اصلاحیں خانقاہوں تک محدود رہ گئیں۔

پہلی ہی صدی میں عجمیوں کے اختلاط نے دین کی صورت اور تخیل کو مسخ کرنا شروع کر دیا تھا، رفتہ رفتہ دین اپنے اس مرکز سے ہٹ گیا، جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو چھوڑا تھا، اس مسخ وتحریف کی انتہائی صورت بقول ڈاکٹر سٹاڈرڈ، ایران کی شیعیت ہے، جس سے اسلام کو سیاسی اور دینی کچھ کم نقصان نہیں پہنچا۔

اس زمانے میں اسلام میں اعتقادی وعملی بدعات ظاہر ہوئیں اور یہ مصیبت پہلی مصیبت سے کم نہ تھی کہ وہ اسلام کے جسم پر حملہ تھا، اور یہ اس کے دل ودماغ پر، رفتہ رفتہ ایک ایسا گروہ پیدا ہو گیا جس کی ایک مستقل شریعت تھی، جس کا علم کلام الگ تھا اور علم فقہ الگ، اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، اور صحابہ کرامؓ دوبارہ دنیا میں تشریف لاتے تو کبھی اس کو نہ پہچان سکتے اور اگر حضرت عمرؓ زندہ ہوتے تو ان کے تازیانے کی مصروفیت بہت زیادہ ہوتی۔

سیاسی زوال کی رفتار بھی تیز ہو گئی، بغداد واندلس کا سقوط اس وقت کے اہم واقعات ہیں، جن سے مسلمانوں کے سیاسی زوال پر اچھی طرح روشنی پڑتی ہے۔

اگر چہ سیاست کا دین کے ساتھ زیادہ تعلق نہیں رہا تھا، مگر سیاسی زوال کے ساتھ مذہب واخلاق ومعاشرت کو بھی زوال ہوتا گیا، ترکوں نے مسلمانوں کے گرتے ہوئے سیاسی اقتدار کو سنبھالا، مگر مذہب میں بوجوہ چند کوئی جان نہیں پڑی، سلطان صلاح الدین اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے اسلامی جہاد کو زندہ کیا اور اس سے مسلمانوں میں مجاہدانہ روح پیدا ہو گئی، لیکن جنگ صلیبی کے خاتمے پر (اگر یہ صحیح ہے کہ اس کا اس وقت خاتمہ ہو گیا تھا) قویٰ میں پھر اضمحلال پیدا ہو گیا، اس وقت سے عالم اسلامی کے ہر گوشے میں وقتاً فوقتاً مصلح اور مجدد پیدا ہوتے رہے، جن سے مسلمانوں میں زندگی اور بیداری پیدا ہوئی، عقائد واعمال کی اصلاح ہوئی، کہیں کہیں میدان جہاد بھی آراستہ ہوا، اور کارگزار وصحیح الخیال جماعتیں پیدا ہوئیں، لیکن مسلمانوں میں عالمگیر بیداری پیدا نہیں ہوئی۔

# ہندوستان کی حالت

## مذہبی حالت

اسلام کو عربوں کی ذہنی تربیت کا زیادہ زمانہ اور زیادہ موقع ملا اور انہوں نے براہ راست رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تربیت وصحبت سے فائدہ اٹھایا، اس لئے اسلام ان کی طبیعت ثانیہ، ان کی تہذیب وتمدن اور اخلاق ومعاشرت بن گیا تھا، اور بہت سے عقلی وطبعی اسباب کی بنا پر ان کا دماغ اس کو بآسانی قبول کر چکا تھا، اور وہ اس کو صحیح روح، صحیح منشا اور شارع کے مقصد کے مطابق سمجھتے تھے، ان میں اس کی اشاعت اور غلبے کا جوش بھی دوسروں سے زیادہ تھا، اور ان کے پاس اس کے سوا کوئی اور چیز نہیں تھی، اور اس لئے جہاں جہاں اسلام ان کے ذریعہ پہنچا، وہ تازہ دم اور اپنی صحیح اور ابتدائی شکل میں تھا، اس میں جذب کی قوت بھی زیادہ تھی، چنانچہ اس نے وہاں کے مذاہب، عقائد، اخلاق ومعاشرت کو فتح کر لیا اور اپنے قالب میں ڈھال دیا اور وہ قومیں عربوں کا مثنیٰ اور نقل بن گئیں چنانچہ بگڑتے بگڑتے بھی ان میں دین حجازی کی شکل قائم رہی، ان کی خرابیاں اور کمزوریاں بھی اسی نوع کی تھیں، جس نوع کی خود عربوں کی۔

بدقسمتی سے ہندوستان میں اسلام ایران وافغانستان کا چکر کاٹ کر پہنچا اور راستے میں اپنی بہت سے تازگی اور زندگی کھو کر، یہاں کا اسلام سکنڈ ہینڈ تھا، ترک ومغل فاتحین اسلام کے اسلام میں کوئی شک نہیں، لیکن مذاہب وتہذیب فتح کرنے کے لئے اتنی روحانی قوت کافی نہیں، جتنی ان میں تھی، وہ خود اس درجے میں تھے، کہ ان کی دینی تربیت کی جاتی، دوسری مشکل یہ تھی کہ خود ان کی خاص تہذیب ومعاشرت تھی، جو ان کے ساتھ جاتی تھی، ان کا مستقل نظام سلطنت تھا، اور وہ مبلغ وداعی سے زیادہ حکمراں وکشور کشا تھے، پھر جس ملک میں وہ داخل ہو رہے

تھے، اس کا خود ایک مذہب، ایک جوگ اور ایک تہذیب تھی، جس وقت حریفوں کی تلواریں باہم میدان جنگ میں دست وگریباں ہوتیں، اس وقت ان کی تہذیبیں استفادہ و تعارف میں مشغول ہوتی تھیں، ان سب کا نتیجہ یہ ہوا کہ بقول ڈاکٹر لیبان اسلام ہندوستان میں جتنا اثر انداز ہوا، اس سے زیادہ متاثر ہوا، اور تھوڑے دنوں میں ایک بین الاقوامی اور بین المذاہب عربی، ایرانی، افغانی اور ہندوستانی تہذیب پیدا ہوگئی تھی، یہاں کے اسلام میں وہ ساری کمزوریاں تھیں، جو ایران وافغانستان کے اسلام میں تھیں، اور وہ بھی جو ہندو مذہب وتہذیب اور جوگ کے اختلاط سے پیدا ہوئی تھیں، جو لوگ یہاں اپنے پرانے مذہب سے اسلام میں داخل ہوئے، وہ طبعاً اپنے ساتھ اپنی بہت سی مذہبی وقومی خصوصیات، عقائد وخیالات لائے، جو قائم رہے اور بعد میں مذہب میں داخل ہوگئے، بیوہ کا نکاح ثانی دنیا جہان میں کہیں عیب نہیں، لیکن ہندوستان کے مسلمانوں میں یہ جرم گردن زدنی تھا۔

اس زہر کا تریاق اور اسلام کی شکل محفوظ رکھنے کے لئے دنیا میں دو چیزیں ہیں، قرآن وحدیث، قرآن کو سمجھنے کے لئے یا تو عربی زبان کی ضرورت ہے یا ترجمے کی، عربی زبان تو ہندوستان میں مدارس سے باہر کبھی تھی ہی نہیں اور ترجمے کا یہ حال ہے کہ مشہور ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ہندوستان میں سب سے پہلے اس کا فارسی میں ترجمہ کیا، جس پر علماء میں شور مچ گیا کہ عوام قرآن مجید پڑھیں گے اور گمراہ ہوں گے، رہی حدیث سو اس کے متعلق تسلیم ہے کہ گجرات اور چند ساحلی مقامات چھوڑ کر ہندوستان میں حدیث شیخ عبدالحق صاحب محدث لائے۔ یعنی گیارہویں صدی تک ہندوستان میں حدیث نہیں آئی تھی، اور آنے کے بعد بھی شاہ ولی اللہ صاحبؒ اور ان کے جانشینوں سے پہلے حدیث کا سکہ ہندوستان میں چلا نہیں تھا۔

بعض ادوار حکومت میں مذہب حکومت وقت کی سرپرستی اور حمایت سے قطعاً محروم رہا۔ بلکہ اس کی مخالفت کی گئی اور ''بادشاہ اسلام'' نے اس کی بیخ کنی کی کوشش کی، حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ عہد اکبری کے متعلق ان الفاظ میں شہادت دیتے ہیں:

غربت اسلام نزدیک بہ یک قرن بہ نہجے قرار یافتہ است کہ اہل کفر بجرد

اجرائے احکام کفریہ بر ملا در بلاد اسلام راضی نمی شوند، می خواہند کہ احکام اسلام بالکل زائل گردند واثرے از مسلماناں ومسلمانی پیدا نہ شود، کارتا بآں سرحد رسانیدہ اند کہ اگر مسلمانے از شعائر اسلام اظہار نماید، بہ قتل می رسد

(مکتوبات ص ۱۰۶)

ایک صدی میں اسلام کی غربت اس درجے کو پہنچ گئی ہے کہ اہل کفر اس پر راضی نہیں ہیں کہ محض کفر کے احکام کا علانیہ اسلامی بلاد میں اجرا ہو جائے وہ تو یہ چاہتے ہیں کہ اسلامی احکام بالکلیہ مٹا دیے جائیں اور مسلمانوں اور اسلام کا کوئی اثر باقی نہ رہے، بات یہاں تک پہنچائی گئی ہے کہ اگر کوئی مسلمان اسلام کے کسی شعار کا اظہار کرتا ہے تو اس کو قتل کے انجام تک پہنچا دیا جاتا ہے۔

ایک دوسرے مکتوب میں لکھتے ہیں:

درقرن ماضی (عہد اکبری) کفار بر ملا وبطریق استیلا اجرائے احکام کفر در دارالاسلام می کردند ومسلماناں از اظہار احکام اسلام عاجز بودند واگر می کردند بقتل می رسیدند۔ واویلاہ واحزناہ، وامصیبتاہ، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ محبوب رب العالمین است، مصدقان او ذلیل وخوار بودند ومنکران او بعزت واعتبار، مسلماناں با دلہائے ریش در تعزیت اسلام بودند ومعاندان بسخر واستہزاء بر جراحت ہائے ایشاں نمک پاشیدند، آفتاب ہدایت در تتق ضلالت مستور شدہ بود ونور حق در حجب باطل منزوی۔ (مکتوب نمبر ۴۶، ص ۶۵، ج ۱)

اکبر کے زمانے میں کفار برملا اور غلبے کے طور پر کفر کے احکام دارالاسلام میں جاری کرتے تھے اور مسلمان احکام اسلام کے اظہار سے عاجز تھے اور اگر کر بیٹھتے تھے، تو قتل کر دیئے جاتے تھے، واویلاہ، واحزناہ، وامصیبتاہ، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ محبوب رب العالمین ہیں، آپ کی تصدیق کرنے والے ذلیل وخوار تھے، اور آپ کے انکار کرنے والوں کی عزت ہوتی تھی، انہیں کا

اعتبار تھا، مسلمان زخمی دلوں کے ساتھ اسلام کی تعزیت میں مشغول، اور کفار
اُن کا مذاق اڑا کر ان کے زخموں پر نمک چھڑکا کرتے تھے، آفتاب ہدایت گمراہی
کے پردے میں چھپ گیا تھا اور حق کا نور باطل کے حجابوں میں سمٹ گیا تھا۔

اس کی تفصیل دیکھنا ہو تو عہد اکبری کے مورخ ملا عبدالقادر بدایونی کی تاریخ ''منتخب التواریخ'' ملاحظہ ہو۔

حقیقت یہ ہے کہ اگر ہندوستان میں اللہ تعالیٰ دو شخصوں کو پیدا نہ کرتا اور ان سے اپنے دین کی دستگیری نہ فرماتا تو یوں تو اللہ تعالیٰ اپنے دین کا نگہبان ہے، اس کی حفاظت دین کے طریقے ہزار ہیں، لیکن بظاہر تیرہویں صدی تک یا تو اسلام ہندوستان سے بالکل فنا ہو جاتا یا اتنا بگڑ جاتا، جتنا ہندو مذہب، یہ دو بزرگ ہندوستان کے مسلمانوں کے جلیل القدر محسن اور اسلام کے عظیم الشان پیشوا حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ الاسلام شاہ ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ہیں، احیاء اسلام اور خدمت شرع کے تذکرے میں ان نائبان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور درویشوں کے ساتھ ایک ''دنیا دار'' بادشاہ محی الدین اورنگ زیب عالمگیر مرحوم کا نام بھی زبان پر آتا ہے۔ "ذالك فضل الله يو تيه من يشاء(١)'' (سورہ جمعہ:٤)

تیرہویں صدی میں ہندوستان میں مسلمانوں کی جو مذہبی، اخلاقی اور سیاسی حالت تھی، اس کے تصور کے لئے موجودہ حالت ذہن میں لانا چاہئے، یہ خیال رہے کہ یہ حالت بڑی جدوجہد اور اصلاح وتجدید کا نتیجہ ہے، پھر بھی شاید بہ یک وقت سب گوشے نظر نہ آسکیں، اس لئے ہم اس کا ایک ناقص اور دھندلا سا خاکہ کھینچتے ہیں۔

اگر ''شرک جلی'' دنیا میں کوئی چیز ہے، اور لغت اور عرف وشرع میں اس کے کچھ معنی ہیں تو وہ صاف صاف مسلمانوں میں کثرت سے موجود تھی، قبروں اور مُردوں کے متعلق ایک مستقل شریعت بن گئی تھی جس کے واجبات اور مستحبات میں انہیں سجدہ کرنا، ان سے دعا مانگنا، بوسہ دینا، نذریں اور چادریں چڑھانا، منتیں ماننا، قربانیاں کرنا، طواف کرنا، گانا بجانا، میلہ لگانا، تہوار منانا،

---

(١) یہ اللہ کا فضل ہے، جسے چاہتا ہے، عنایت فرماتا ہے۔

چراغاں کرنا، عورتوں کا جمع ہونا اور مختصر اور صحیح الفاظ میں ان کو قبلہ وکعبہ اور ملجا و ماویٰ سمجھنا تھا، اولیاء اللہ اور بزرگان دین کے متعلق وہ سب عقائد وخیالات موجود تھے، جن کی وجہ سے نصرانی، یہودی اور مشرکین عرب بدنام ہیں، ہندوؤں اور شیعوں کی بکثرت رسوم مسلمانوں کی معاشرت کا جزء بن گئی تھیں، اوران سے مشکل سے کوئی گھر خالی تھا، ان کی پابندی قرآن وحدیث واسلامی فرائض سے زیادہ کی جاتی تھی، شرک وبدعت اور اسراف وجہالت ان کے اجزائے ترکیبی تھے۔

سنت وشریعت بے معنی الفاظ تھے، جو صرف کتابوں میں رہ گئے تھے، بدعت کی تعریف ہی کسی فعل پر صادق نہیں آتی تھی، اور ہر بدعت بدعت حسنہ تھی، بہت سے حرام حلال ہو گئے تھے، اور بہت سے حلال حرام، اسلامی شعائر اٹھ رہے تھے، اوران کی جگہ ہندوانہ شعائر لے رہے تھے، اور لے چکے تھے، قرآن وحدیث کے بہت سے احکام منسوخ ہو گئے تھے، مثلاً بیوہ کا نکاح اور تقسیم میراث شرفائے اسلام کی نئی شریعت میں مستحب وفرض سے حرام ومتروک ہو گئے تھے، ہر مسلمان کو شریعت میں ترمیم اور مستقل تشریع (قانون سازی) کا حق تھا اور جس کو عام مسلمان اچھا سمجھ لیں، وہ تو مستند شریعت تھی۔

قرآن ایک معمہ تھا، جسے کوئی نہیں سمجھ سکتا تھا، اور نہ اس میں غور کرنے کی ضرورت تھی، اس لئے اس پر عمل کرنے کا کوئی سوال ہی نہ تھا، اور اُس کا بہت سا حصہ منسوخ ہو کر بے کار ہو چکا تھا، اور وہ خود وقت ضرورت کے لئے ادب واحتیاط کے ساتھ محفوظ رہتا تھا، وہ مردوں کے لئے تھا، زندوں کے لئے نہیں، وہ عوام کی سمجھ سے باہر تھا، اوراس کو پڑھ کر ان کی گمراہی کا اندیشہ تھا، رہے علماء، اُن کو شرعی وضروری علوم سے اس کی فرصت ہی نہ تھی کہ وہ قرآن پر غور وتدبر کریں۔

فرائض وعبادات سے غفلت تھی، اس لئے کہ زندگی میں مقررہ مجلسیں اور بزرگوں کے کھانے، مرنے کے بعد قرآن خوانی، فاتحہ، قل، سوم، تیجا، چالیسواں اور سب سے بڑھ کر پیر کا وسیلہ نجات کے لئے کافی تھا، پھر اس کے علاوہ مشقت حماقت تھی، شعائر وآداب اسلام کے زوال وانحطاط کا حال اس سے معلوم ہوگا کہ معتبر لوگوں کی شہادت ہے کہ سلام مسنون کی رسم ہی اٹھ گئی تھی، حتی کہ شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے شریعت کدے میں بھی ''آداب وتسلیمات عرض''

کا رواج تھا، اس سنت سے اتنا بُعد ہو گیا تھا کہ عالمگیر جیسا متشرع اور فقیہ بادشاہ بھی اس کا متحمل نہیں تھا، مشہور عالم مؤرخ میر سید عبدالجلیل بلگرامی کے صاحبزادے میر سید محمد اپنی کتاب ''تبصرۃ الناظرین'' میں سنہ ۱۹ جلوس عالمگیری (۱۰۸۷ھ) کے واقعات کے ضمن میں لکھتے ہیں:

بست و ہفتم شعبان آب دارے بر زینہ ہائے مسجد جامع نزدیک رسیدہ سلام علیک گفت حکم شد، حوالۂ کوتوال نمایند(۱)

۲۷ر شعبان کو ایک سقے نے جامع مسجد کے زینے پر بادشاہ کے نزدیک آکر سلام علیک کہا، حکم ہوا کہ کوتوال کے حوالے کیا جائے۔

## اخلاقی حالت

اس وقت مسلمانوں کی اخلاقی حالت بعینہٖ وہ تھی جو قوموں کے انحطاط اور حکومتوں کے زوال و تداخل (۲) کے موقع پر ہوتی ہے، ان کی معاشرت اس قدر خراب ہو گئی تھی کہ مؤرخ کا قلم بھی اس کی تصویر کھینچتے شرماتا ہے، فسق و معصیت ان کے آداب و تہذیب میں داخل ہو کر معاشرت کا جز بن گئی تھی اور وہ اس پر علانیہ فخر کرتے تھے، شراب نوشی کی لت بھی پائی جاتی تھی، نشہ آور چیزوں (افیون، بھنگ، تاڑی وغیرہ) کا استعمال بھی تھا، جس سے اخلاق کے ساتھ قوائے عقلیہ اور صحت بھی خراب ہو رہی تھی، بازاری عورتیں دینی مجالس سے لے کر ہر مجلس کی زینت تھیں، حد یہ ہے کہ بعض شرفاء اپنے لڑکوں کو ان کے پاس زبان اور علم مجلس کی تعلیم کے لئے بھیجتے تھے، سید انشا کی ''دریائے لطافت'' (سن تصنیف ۱۲۲۳ھ) سے اندازہ ہوتا ہے کہ ارباب نشاط کا ہر طرف دور دورہ تھا، بیسوا اور زنان بازاری شہری زندگی اور معاشرت کا اہم عنصر اور جز لاینفک تھیں، جن کی حکایت و روایات، محاورات و اصطلاحات اور تلمیحات و کنایات سے ادب و زبان، تحریر و انشا اور اخلاق و عادات سب متاثر و رنگین تھے، دہلی اور لکھنؤ کی معاشرت اور

(۱) ''تبصرۃ الناظرین'' مخطوطہ خدا بخش لائبریری پٹنہ ص ۵۹ (افادہ مولانا مسعود عالم ندوی)

(۲) جس طرح دو موسموں کے تداخل کا ایک زمانہ ہوتا ہے، اور اس میں بہت سے امراض پیدا ہو جاتے ہیں، اسی طرح قوموں اور سلطنتوں کے تداخل کا بھی ایک زمانہ ہوتا ہے، جب ایک قوم یا سلطنت کا چل چلاؤ ہوتا ہے، اور دوسری قوم یا سلطنت اس کی جگہ لیتی ہے، اس موقع پر بھی بے شمار اجتماعی و اخلاقی امراض پیدا ہو جاتے ہیں۔

مجلسی اور خانگی زندگی کا جو نقشہ "دریائے لطافت" میں نظر آتا ہے اس سے تہذیب کی آنکھیں نیچی اور حیا کی پیشانی عرق آلود ہے۔(۱)

بہت سے لوگ نکاح میں کسی تعداد کے، بلکہ نکاح کے بھی پابند نہ تھے، مسلمانوں سے فاتح اور زندہ قوموں کے خصائص رخصت ہو رہے تھے، اور اس درخت کو گھن لگ چکا تھا امراء اور متوسط طبقے کے افراد سے لے کر غرباء تک تعیش عام تھا، ہر ایک نشے میں سرشار تھا، باوجود اس کے کہ یہ مسلمانوں کے لئے نازک ترین وقت تھا، سب بے فکر اور عیش و نشاط میں مشغول تھے، گھر گھر یہی چرچا تھا، ہر روز روزِ عید اور ہر شب شبِ برات تھی، غرباء بھی امراء کی نقالی کرتے تھے اور امرا کی تو دنیا ہی الگ تھی، ان کے لئے نہ قانون شریعت تھا، نہ قانون فطرت ؏

سزاوار ہے ان کو جو نا سزا ہے

اخلاقی انحطاط اور قومی بے حسی کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے، کہ انیسویں صدی کے آغاز میں کہ انگریزوں کے قدم حاکمانہ طور پر ابھی ہندوستان میں جمے نہیں تھے، اور ان کا وہ رعب وداب، جو ۱۸۵۷ء کے بعد قائم ہوا ہے، ابھی ہندوستانی مسلمانوں کے دلوں پر نہیں تھا، متعدد مسلمان عورتیں یورپین تاجروں اور حکام کے گھروں میں تھیں، کانپور کے منڈروفرنگی اور اگسٹس بروگ ناظم بنارس کا ذکر تو نام کے ساتھ ہے، باقی بغیر ناموں کے بھی بعض انگریزوں کا تذکرہ تاریخ کی کتابوں اور سفرناموں میں آتا ہے، جن کے گھروں میں مسلمان عورتیں تھیں۔

## سیاسی حالت

سلطنت مغلیہ کا شیرازہ مدت ہوئی، بکھر چکا تھا، سارے ہندوستان پر یا تو ایسٹ انڈیا کمپنی کا تسلط تھا، یا اس کے معتمدین اور حلیفوں کا، بچا کھچا ملک ان قسمت آزمائیسوں اور سرداروں کے قبضے میں تھا، جو یکے بعد دیگرے شکست کھاتے اور ملک حوالے کرتے چلے جا رہے تھے، شاہ عالم جن کے عہد میں سید صاحبؒ پیدا اور جوان ہوئے، صرف نام کے شاہ ہندوستان تھے، سید صاحبؒ کی ولادت سے بائیس سال قبل ہی ۱۱۷۹ھ-۱۷۶۵ء میں بنگال، بہار، اڑیسہ،

(۱) ملاحظہ ہو "دریائے لطافت" مطبوعہ آفتاب عالمتاب، مرشد آباد ۱۸۵۰ء

تینوں صوبوں کی دیوانی بلاشرکت غیرے بطور "التمغا" (۱) "سرکار کمپنی" کو دی جا چکی تھی، سرکار بنارس اور غازی پور بطور جاگیر کمپنی کو مل چکے تھے، اب خاندان تیموریہ کے بادشاہ (شاہ عالم) کے پاس ملک میں سے صرف صوبہ الٰہ آباد تھا، اور آمدنی میں وہ روپیہ تھا، جو انگریز اس کو دیتے تھے، ۸/مارچ ۱۷۸۷ء میں یعنی ۱۲۰۲ھ میں جب سید صاحبؒ دو سال کے تھے، کلکتہ گزٹ میں مشتہر کیا گیا کہ "مسلمانوں کی سلطنت تو نہایت حقیر اور ذلیل ہو گئی ہے، ہندوؤں سے ہم کو کچھ خوف نہیں ہے۔"

اس کے اگلے ہی سال ۱۷۸۸ء (۱۲۰۳ھ) میں غلام قادر روہیلے نے شاہ عالم کی آنکھیں نکال لیں، اور اس انسان کو جو تیموری سلطنت کی عظمت و شان کا نشان اور شاہجہاں و اورنگ زیب کا جانشین تھا، سخت ذلیل کیا، ۱۸۰۳ء (۱۲۱۸ھ) میں لارڈ لیک اپنی انگریزی فوج لے کر دلی میں داخل ہوا، مرہٹوں کو باہر نکالا اور بادشاہ کی پنشن ایک لاکھ روپیہ سال مقرر کر دی، شاہ عالم اور ان کے جانشین اکبر شاہ (سن جلوس ۱۲۲۱ھ وفات ۱۲۵۳ھ) نے اپنی بقیہ زندگی ایک وظیفہ خوار رئیس کی حیثیت سے گزاری، جس کا ملک کے نظم و نسق میں کوئی دخل نہ تھا، اور جس کے اختیارات "قلعۂ معلّٰی" کے حدود تک محدود تھے۔

زوال سلطنت کہنے کے تو دو لفظ ہیں لیکن یہ کسی قوم اور ملک کی تاریخ میں قیامت سے کم نہیں، سلطنت کو کمزور پا کر بیسیوں فتنوں نے سر اٹھایا، دکن سے لے کر دہلی تک کا ملک اور جو کچھ ملک میں ہوتا ہے، مرہٹوں کے رحم و کرم پر تھا، پنجاب سے لے کر افغانستان کے حدود تک سکھوں کا راج تھا، جن کی تاخت اور دستبرد سے ہندوستان کا شمالی اور وسطی حصہ بھی محفوظ نہیں تھا، دہلی اور اطراف دہلی مرہٹوں اور سکھوں کی غارت گری کا نشانہ رہتے تھے، اور یہ سب جب چاہتے تھے، اور جب ان کو موقع ملتا تھا، اس آباد اور مرکزی علاقے کو گھوڑوں کی ٹاپوں سے روندتے، مال و املاک کو لوٹتے اور شہری شرفاء و معززین کو بے عزت کرتے چلے جاتے، شہروں کی زندگی میں تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد یہ مد و جزر آتے رہتے اور کوئی سکون کے ساتھ زندگی نہ گزار سکتا، اس قسم کا جو سیلاب بھی آتا، وہ دہلی کے سر پر سے ضرور گزرتا، اس

(۱) التمغا (ترکی) انعامی یا عطا شدہ جاگیر کی سند، اصل معنی "سرخ مہر" جو اکثر شاہی فرمانوں پر پڑتی تھی۔

لئے وہاں سب سے زیادہ انتشار رہتا، مرہٹوں، سکھوں اور جاٹوں کے حملے کے وقت شہر کے پُرامن باشندے اور شرفاء قصبات اور دیہات کی طرف منتقل ہو جاتے، حملہ آوروں اور غارت گروں کے سیلاب کے نکل جانے کے بعد پھر واپس آ جاتے۔

بارہویں صدی ہجری کے آخر اور انیسویں صدی عیسوی کے وسط تک یہی کیفیت تھی، اس زمانے کے خطوط سے اس بے امنی، انتشار اور طوائف الملو کی کا پورا اندازہ ہوتا ہے، اس عہد کے بزرگوں اور مشاہیر کے خطوط میں اس قسم کے اشارات ملتے ہیں، حضرت شاہ عبدالعزیزؒ سید شاہ ابوسعیدؒ کو ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

> ایں حالت عجب حالت است، بسبب غلبۂ کفار سکھ و مرہٹہ و جٹ بر بلاد مسلمین ونہیب اموالِ ایشاں وانتہاک حرماتِ ایشاں دل وجان آسائش را فراموش نمودہ، چنانچہ فقیر مع قبائل، بہ مراد آباد انتقال نمودہ است وتمام میان دوآب زیروزبر بہ نعال فرساں ایں بدکیشاں شد۔(''مآثر الابرار''، قلمی)

> یہ حالت بھی عجیب حالت ہے، کافر سکھوں مرہٹوں اور جاٹوں کے مسلمانوں کے شہروں پر غلبہ پا جانے، ان کے مالوں کے لوٹنے اور ان کو بے عزت وبے آبرو کرتے رہنے کی وجہ سے آرام وآسائش خواب وخیال ہوگئی، چنانچہ فقیر اپنے متعلقین کے ساتھ مراد آباد منتقل ہو گیا ہے اور دوآبے کا سارا علاقہ ان مفسدوں کے گھوڑوں کی ٹاپوں سے زیروزبر ہو رہا ہے۔

حضرت مرزا مظہر جان جاناں اپنے ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:

> از تشویشات ہر روزۂ دہلی تنگ آمدہ ام (۱)

> دہلی کے روزمرہ کے ہنگاموں اور بے اطمینانی سے تنگ آ گیا ہوں۔

> ایک دوسرے مکتوب میں اطلاع دیتے ہیں:۔

> از ہر طرف فتنہ قصدِ دہلی می کند (۲)

> ہر طرف سے فتنہ دہلی کا رخ کرتا ہے۔

---

(۱) ''کلمات طیبات''، مکتوب ۴۰۔ (۲) ایضاً ۵۴

ایک مکتوب میں حکومت کی بدنظمی کی طرف اشارہ فرماتے ہیں:

درامور سلطنت تشفی نمانده، خدا خیر کند!(۱)

سلطنت کے معاملات میں اطمینان نہیں رہا خدا خیر کرے!

۱۱۸۶ھ (۳-۱۸۰ء) میں مرہٹوں کے ایک حملے، لوٹ مار اور دیہات اور قصبات کی ویرانی کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں:

از آشوب و ہنگامہ کہ دریں حدود بسبب غلبۂ افواج جنوبی و فرار قوم روہیلہ واقع شدہ وقصبات و دیہات بتاراج رفتہ چہ نویسد؟(۲)

دکنی افواج (مرہٹوں) کے غلبے اور روہیلوں کے فرار کی وجہ سے ان حدود میں جو گڑبڑ اور ہنگامہ برپا ہوا ہے اور قصبات اور دیہات جس قدر ویران ہوئے ہیں، اس کا حال کیا لکھا جائے؟

دارالسلطنت کی بدامنی اور اہل شہر کی پریشاں حالی کا تذکرہ فرماتے ہیں:

احوال مردم شہر از بیماری عام و نا ایمنی تا کجا نویسد؟ خدا ازیں بلدۂ مورد غضب الٰہی برآرد کہ نسقے درامور سلطنت نمانده، خدا خیر کند!(۳)

عام بیماری اور بدامنی سے اہل شہر کی پریشانی کا حال کہاں تک لکھا جائے؟ اللہ تعالیٰ اس شہر سے جو مورد غضب الٰہی بن رہا ہے، نجات دے! امور سلطنت میں کوئی نظم باقی نہیں رہا، خدا اپنا فضل فرمائے!

ہندوستان کے اصل سیاسی شاطر انگریز تھے، جو اس بساط شطرنج پر مہروں کو لڑاتے اور آگے بڑھاتے اور پیچھے ہٹاتے رہتے تھے، ان کے مقابلے میں آخری منظّم کوشش سلطان شہید ٹیپو نے کی تھی، ۱۷۹۹ء میں یہ کوشش بھی ناکام رہی، کمپنی کے اس دور تجارت و سیاست میں ملک کی جو سیاسی و اخلاقی حالت تھی، اور اسلامی سیاست کے مرکزوں میں اس نے جو رقابت اور تفرقہ پیدا کر دیا تھا، اس کا اندازہ شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کے عربی قصیدے کے ایک شعر سے ہوسکتا ہے:

---

(۱) ایضاً ۳۱۔ (۲) ایضاً ۴۶۔ (۳) ایضاً ۸۶۔

وَاِنِّیْ اَرَی الْاَفْرُنْجَ اَصْحَابَ ثَرْوَۃٍ
لَقَدْ اَفْسَدُوْا مَا بَیْنَ دِھْلِیْ وَ کَابُلِ(۱)

ڈاکٹر لوتھراپ اسٹاڈرڈ(Lothrop Stoddard)مشہور امریکی مصنف نے اپنی کتاب ''جدید دنیائے اسلام'' (New World of Islam) میں اس دور کی سیاسی و مذہبی واخلاقی تصویر کھینچی ہے، امیر شکیب ارسلان نے اپنے حواشی میں بالکل سچ لکھا ہے کہ اگر کوئی باریک بیں مسلمان حکیم وفلسفی اور اسلام کے اجتماعی امراض سے پورے طور پر باخبر مؤرخ بھی ان پچھلی صدیوں کی تصویر کھینچنا چاہے، اور اس کا حال بیان کرے تو اس سے زیادہ صحیح، مطابق اور بلیغ تصویر نہیں کھینچ سکتا، ڈاکٹر اسٹاڈرڈ لکھتا ہے:۔

''اٹھارہویں صدی تک اسلامی دنیا اپنے ضعف کی انتہا کو پہنچ چکی تھی، صحیح قوت کے آثار کسی جگہ نہیں پائے جاتے تھے، ہر جگہ جمود و تنزل نمایاں تھے، آداب واخلاق قابل نفرت تھے، عربی تہذیب کے آخری آثار مفقود ہوکر ایک قلیل تعداد وحشیانہ عشرت میں اور عوام وحشیانہ مذلت میں زندگی بسر کرتے تھے، تعلیم مردہ ہوگئی تھی، اور چند درسگاہیں، جو ہولناک زوال میں باقی تھیں، وہ افلاس اور غربت کی وجہ سے دم توڑ رہی تھیں، سلطنتیں مطلق العنان تھیں اور ان میں بدنظمی اور خونریزی کا دور دورہ تھا، جگہ جگہ کوئی بڑا خودمختار، جیسے سلطان ٹرکی یا ہند کے شاہان مغلیہ کچھ شاہی شان قائم کئے ہوئے تھے، اگرچہ صوبہ جات کے امراء اپنے آقاؤں کی طرح آزاد سلطنتیں جو ظلم واستحصال بالجبر پر مبنی تھیں، قائم کرنے کے بہت کوشاں تھے، اسی طرح امراء متواتر سرکش، مقامی رئیسوں اور قطاع الطریق کی جماعتوں کے خلاف، جو ملک کو آزار پہنچاتے تھے، برسرپیکار رہتے تھے، اس منحوس طرز حکومت میں رعایا لوٹ مار اور ظلم و پامالی سے نالاں تھی، دیہاتیوں اور شہریوں میں محنت کے محرکات مفقود ہوگئے تھے، لہٰذا تجارت اور زراعت دونوں اس قدر کم ہوگئی تھیں کہ محض سدرمق کے لئے کی جاتی تھیں۔

---

(۱) فرنگی سرمایہ داروں نے دہلی اور کابل کے درمیان فساد برپا کررکھا ہے۔

مذہب بھی دیگر امور کی طرح پستی میں تھا، تصوف کے طفلانہ توہمات کی کثرت نے خالص اسلامی توحید کو ڈھک لیا تھا، مسجدیں ویران اور سنسان پڑی تھیں، عوام جُہّال ان سے بھاگتے تھے، اور تعویذ، گنڈے اور مالا میں پھنس کر گندے فقراء اور دیوانے درویشوں سے اعتقاد رکھتے تھے اور بزرگوں کے مزاروں پر زیارت کو جاتے تھے، اور ان کی پرستش بارگاہ ایزدی کے شفیع وولی کے طور پر کی جاتی تھی، کیونکہ ان جُہّال کا خیال تھا کہ خدا ایسا برتر ہے کہ وہ اس کی طاعات بلا واسطہ نہیں ادا کر سکتے، قرآن مجید کی اخلاقی تعلیم کو نہ صرف پس پشت ڈال رکھا تھا، بلکہ اس کی خلاف ورزی بھی کی جاتی تھی، افیون وشراب خواری عام ہو رہی تھی، زنا کاری کا زور تھا، اور ذلیل ترین اعمال قبیحہ کھلم کھلا بے حیائی کے ساتھ کئے جاتے تھے"۔(۱)

## تیرہویں صدی کے باکمال اور مشاہیر رجال

پچھلے صفحات سے یہ نتیجہ نکالنا صحیح نہیں ہوگا کہ علمی، ذہنی اور دینی وروحانی حیثیت سے تیرہویں صدی کا یہ زمانہ بالکل تاریک اور ویران تھا، اور اس ملک کے ایک گوشے سے دوسرے گوشے تک خاک اڑ رہی تھی، کہیں زندگی کے آثار اور کہیں روشنی کے مینار نہیں پائے جاتے تھے، صلاحیتیں یکسر مفقود ہو چکی تھیں، دل ودماغ کے سوتے بالکل خشک ہو چکے تھے، خانقاہیں اور مدرسے اجڑ چکے تھے، اور ہندوستان کمال اور اہل کمال سے خالی ہو چکا تھا۔

اس کے برخلاف تیرہویں صدی کا یہ ابتدائی زمانہ ہندوستان کی اسلامی تاریخ کا قابل ذکر عہد ہے، اور علمی وروحانی حیثیت سے ایسا مردم خیز اور شاداب زمانہ ہے، جو اس ملک کی علمی و روحانی تاریخ میں خاص اہمیت رکھتا ہے، اس میں بعض ایسی باکمال وممتاز ہستیاں موجود تھیں، جن کی نظیر گزشتہ دور میں آسانی سے اور پچھلے دور میں مشکل سے بھی نہیں ملے گی۔

دینی وعلمی کمالات کی جامعیت کے لحاظ سے دیکھئے تو سراج الہند شاہ عبدالعزیزؒ (م ۱۲۳۹ھ) اور بیہقی وقت حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی (م ۱۲۲۵ھ) جیسے اکابر اسی عہد کی زینت ورونق تھے، جن کی علمی فضیلت اور روحانی فیض کا سکہ عرب وعجم میں رواں تھا، شاہ

(۱) "جدید دنیائے اسلام"، مترجمہ جمیل الدین صاحب بدایونی علیگ۔

صاحبؒ کے فتاویٰ اور تفسیر ''فتح العزیزؒ'' اور قاضی صاحبؒ کی ''تفسیر مظہری'' اور'' مالا بدمنہ'' اس دور کی مقبول ترین تصانیف ہیں، علوم دینیہ اور کتاب وسنت کے وسیع علم اور صحیح ذوق کے لحاظ سے ''ترجمان القرآن'' حضرت شاہ عبدالقادر دہلویؒ صاحب ''موضح القرآن'' (م ۱۲۳۰ھ) شارح حدیث مولانا سلام اللہ محدث صاحب ''محلیٰ'' (م ۱۲۲۹ھ) صاحب فتاویٰ شیخ الاسلام مولانا عبدالحی برہانویؒ (م ۱۲۴۳ھ) اور مسند ہند شاہ اسحٰق دہلویؒ (م ۱۲۶۲ھ) جیسے علمائے راسخین موجود تھے، جن کا فہم قرآن، علم حدیث، فقہی نظر اور خدمت دین تاریخی مسلمات میں سے ہے۔

دوسری طرف ''سلّم ومسلّم'' کے شہرۂ آفاق شارح ملک العلماء مولانا عبدالعلی بحرالعلوم (م ۱۲۲۵ھ) جیسے سرآمد روزگار ''ابطال البراہین الحکمیہ'' اور ''تشحیذ الاذہان'' اور دوسری مجتہدانہ فنی کتابوں کے مصنف شاہ رفیع الدین دہلویؒ (م ۱۲۳۳ھ) صاحب ''تلخیص الشفاء'' وصاحب حواشی ''میرزاہد وملا جلال'' مولانا فضل امام خیر آبادی (م ۱۲۴۳ھ) اور فنون عقلیہ کے باکمال معلم مولانا حیدر علی رامپوریؒ (م ۱۲۷۳ھ) جیسے فاضل یگانہ اسی زمانے میں تھے، جن کو علوم عقلیہ میں درجۂ اجتہاد حاصل تھا۔

ذکاوت واستعداد وملکۂ علمی میں ''عبقات'' اور ''منصب امامت'' کے مصنف مولانا محمد اسمٰعیل (م ۱۲۴۶ھ) اور ''ہدیہ سعیدیہ'' اور ''حواشی منطقیہ'' کے مؤلف اور عربی کے قادر الکلام ناظم وناثر مولانا فضل حق خیر آبادی جیسے طباع، حاضر دماغ اور صاحب فنون عالم موجود تھے۔

علوم ریاضیہ میں دیکھئے تو ''شروح مخروطات'' اور ''رسائل جبر ومقابلہ'' کے مصنف نواب تفضّل حسین خاں علامہ (م ۱۲۱۵ھ) ''الستۃ الجبریہ'' کے مصنف قاضی القضاۃ نجم الدین کاکوروی (م ۱۲۲۹ھ) ''فوائد افکار'' اور ''تحفۂ نعمانیہ'' کے مؤلف خواجہ فریدالدین (م ۱۲۴۴ھ) اور ''شمس الہندسہ'' اور ''ستہ شمسیہ'' کے مؤلف ''شمس الامراء نواب فخرالدین حیدر آبادی (م ۱۲۷۹ھ) جیسے مجتہدین فن وموجد اسی دور کی یادگار ہیں، جن کی تالیفات فن ریاضی وہیئت کا قیمتی ذخیرہ ہیں۔

مفتی اسمٰعیل لندنی، مولانا اوحدالدین بلگرامی صاحب ''نفائس اللغات'' ''ومفتاح اللسان'' (م ۱۲۵۰ھ) اور مولانا عبدالرحیم صفی پوری صاحب ''منتہی الارب'' (م ۱۲۲۷ھ) نے اسی دور میں اپنی لغوی تحقیقات اور علمی خدمات کی یادگاریں چھوڑیں۔

درس وتدریس کے لحاظ سے دیکھئے تو ملا مبینؒ فرنگی محلی (م ۱۲۲۵ھ) مولانا نورالحق لکھنویؒ (م ۱۲۳۸ھ) مولانا حیدر علی سندیلویؒ (م ۱۲۲۵ھ) مولانا عبدالباسط قنوجیؒ (م ۱۲۳۵ھ) مولانا غلام جیلانی رامپوریؒ (م ۱۲۳۴ھ) مولانا ولی اللہ لکھنویؒ (م ۱۲۷۰ھ) جیسے جہاں استاد موجود تھے، جنھوں نے برسوں درس وتدریس کا بازار گرم رکھا اور سیکڑوں طلبہ کو مرجع تلامذہ بنادیا۔

تصنیف وتالیف وتبحر علمی کے لحاظ سے دیکھئے تو مولانا باقر مدراسی (م ۱۲۲۰ھ) مفتی الٰہی بخش کاندھلوی (م ۱۲۴۵ھ) مولانا رشیدالدین خاں (م ۱۲۴۳ھ) جیسے مصنف ومؤلف اور وسیع النظر عالم ومتکلم موجود تھے، جن کی ہر علم وفن میں تصنیفات ہیں۔

شعروشاعری کے لحاظ سے یہ دور اردو شاعری کا عہد شباب اور موسم بہار ہے جس میں وہ اساتذہ پیدا ہوئے جو اردو شاعری کا سرمایۂ فخر ہیں، اگر اس سے کسی قوم ونسل کی دماغی صلاحیت وزرخیزی کا اندازہ ہوسکتا ہے تو میر حسن دہلوی (م ۱۲۰۱ھ) میر تقی (م ۱۲۲۵ھ) سید انشا (م ۱۲۳۳ھ) استاد مصحفی (م ۱۲۴۰ھ) (شیخ امام بخش ناسخ (م ۱۲۵۴ھ) خواجہ آتش (م ۱۲۶۳ھ) مومن خاں (م ۱۲۶۸ھ) اور ذوق (م ۱۲۷۱ھ) وغالب (م ۱۲۸۵ھ) جو اس دور کے نوجوان شاعر تھے، اس عہد کی دماغی شادابی، لطافت ذوق اور ذہانت وطباعی کا بہترین ثبوت ہیں۔

## مشائخ طریقت

تصوف وطریقت کو دیکھئے تو ہر سلسلے کے ایسے اکابر شیوخ موجود تھے، جنہوں نے اپنے طریق کو زندگیِ تازہ بخشی اور لاکھوں بندگان خدا ان کے انفاس قدسیہ سے بہرہ یاب تھے، سلسلۂ نقشبندیہ مجددیہ پر نظر ڈالئے تو حضرت مرزا مظہر جان جاناں کے خلیفہ حضرت شاہ غلام علیؒ

(م ۱۲۴۰ھ) کی ذات گرامی پر نظر پڑے گی، جن کے فیض سے ہندوستان، ترکستان، عراق و شام وروم فیض یاب تھے، اور جن کے متعلق بہت سے اہل نظر کا خیال ہے کہ فیض وافادہ کے لحاظ سے اگر ان کو تیرہویں صدی کا مجدد طریقت کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔

حضرت شاہ غلام علیؒ کے علاوہ شاہ نعیم اللہ بہرائچی (م ۱۲۱۸ھ) اور شاہ مراد اللہ تھانیسری (م ۱۲۴۸ھ) لکھنؤ میں، شاہ محمد آفاق (م ۱۲۵۱ھ) دہلی میں، شاہ حسین علی مکانوی پنجاب میں، شاہ درگاہی نقشبندی (م ۱۲۲۶ھ) اور شاہ رؤف احمد مجددی (م ۱۲۴۹ھ) رام پور وبھوپال کی ریاستوں میں، مولانا احمدی کرسوی، شاہ امین الدین کاکوروی (م ۱۲۵۳ھ) حضرت سید محمد عدل عرف شاہ لعل صاحب رائے بریلوی کے خلیفہ قاضی عبدالکریم جوراسی اور ان کے خلیفہ قاضی عبدالکریم نگرامیؒ (م ۱۲۴۹ھ) اودھ میں نسبت مجددیہ کے حامل اور مرکز ہدایت وارشاد تھے۔

سلسلہ چشتیہ میں دیکھئے تو مولانا فخر الدین دہلوی کے خلیفہ وچشم وچراغ مولانا قطب الدین (م ۱۲۳۳ھ)، شیخ صابر بخش (م ۱۲۳۷ھ) اور شاہ میر محمدی (م ۱۲۴۲ھ) دہلی میں، شاہ نیاز احمد بریلوی (م ۱۳۵۰ھ) اور شاہ عبدالباری امروہوی (م ۱۲۲۶ھ) روہیل کھنڈ میں، شاہ سلیمان تونسوی (م ۱۲۶۷ھ) پنجاب میں، شاہ علی اکبر فیض آبادی (م ۱۲۱۰ھ) صوفی عبدالرحمٰن لکھنوی (م ۱۲۴۵ھ) شاہ کریم عطا سلونی (م ۱۲۴۸ھ) شاہ پناہ عطا سلونی (م ۱۲۷۵ھ) اودھ میں، شاہ نعمت اللہ پھلواروی (م ۱۲۴۷ھ) بہار میں، سلسلۂ نظامیہ اور سلسلۂ صابریہ کے برکات کے امین تھے۔

سلسلۂ قادریہ میں دیکھئے تو مولانا انوار الحق فرنگی محلی (م ۱۲۲۶ھ) لکھنؤ میں، سید آل احمدؒ (م ۱۲۳۵ھ) مارہرہ میں، شاہ اجملؒ، (م ۱۲۳۶ھ) الہ آباد میں، سید صبغۃ اللہ بن محمد راشدؒ سندھ میں، طالبین خدا کی تربیت وارشاد میں مشغول نظر آئیں گے۔

## مذہبی زندگی کے آثار

اس دور میں ابھی دین کی اتنی طلب اور قدر باقی تھی کہ مدرسے طلاب علوم دینیہ سے

اور خانقاہیں مردانِ خدا سے معمور تھیں، اوپر جن اکابر اہل درس و اہل طریق کا تذکرہ ہوا ہے، ان میں سے ہر ایک ایک مستقل اور آباد مدرسہ اور خانقاہ تھا، اور کہیں کہیں یہ دونوں مرکز جمع تھے، دہلی، لکھنؤ، روہیل کھنڈ میں، بریلی، رام پور، پیلی بھیت، شاہجہانپور، اور اودھ کے قصبات میں گوپامئو، بلگرام، سندیلہ، خیرآباد اس کے علاوہ قنوج، جونپور، الٰہ آباد، عظیم آباد، بوہار (بردوان) کلکتہ، مدراس، اس زمانے کے مشہور تعلیمی مرکز تھے جن میں سیکڑوں طلبہ استفادہ وتحصیل علوم میں مشغول تھے، دہلی میں حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کے مدرسے میں بیرون ہند کے طلبہ بھی اور مدراس کے مدرسہ والا جاہی میں مولانا بحر العلوم کے درس میں ہندوستان کے اطراف واکناف کے طلبہ جمع تھے۔

خانقاہوں کے روحانی مقناطیس نے اس سے بھی زیادہ دور دور کے ذروں کو کھینچا تھا، حضرت شاہ غلام علیؒ کی خانقاہ میں پانچ پانچ سو طالبین جمع رہتے تھے جن کی ضروریات کا تکفل خانقاہ کی طرف سے ہوتا تھا(۱) بیرونی ممالک میں سے سمرقند، تاشقند، بخارا، قندھار، کابل، غزنی تک کے اور ہندوستان میں مغرب میں پشاور اور شمال میں کشمیر سے لے کر مشرق میں ڈھاکے اور جنوب میں حیدرآباد تک کے لوگ ہوتے تھے (۲)، پنجاب میں مکان کی خانقاہ معمور خانقاہوں میں سے تھی، اس صدی کے آخر تک یہ حال تھا کہ شاہ امام علی صاحب کے وقت میں مہمانوں کے لئے دوسو بکرے روزانہ ذبح ہوتے تھے۔

دین سے غفلت روز افزوں تھی، مگر آنکھوں میں حیا اور دلوں میں گداز باقی تھا، اللہ کے نام کا ادب اور اس کی کہلانے والی چیزوں (شعائر اللہ) کا احترام رخصت نہیں ہوا تھا، جس کا نتیجہ یہ تھا کہ توبہ وانابت کی توفیق سلب نہیں ہوئی تھی۔

فسق وفجور میں ترقی تھی، مگر فسق وفجور پر اصرار اور معاصی ومحرمات کے اظہار واعلان کا رواج نہیں ہوا تھا، اہل دنیا کی وقعت اور اہل حکومت کا رعب ضرور تھا، مگر اہل دین کی توقیر اور اہل علم کا اعزاز بھی قائم تھا، اور دین کے ساتھ تمسخر واستہزاء کا دروازہ نہیں کھلا تھا، محکومی وغلامی کے لئے

---

(۱) آثار الصنادید باب چہارم۔ (۲) ''درالمعارف'' از حضرت شاہ رؤف احمد مجددی۔

تیاری شروع ہوگئی تھی، مگر اسلاف کی مردانگی وسپہ گری کا بچا کھچا سرمایہ باقی تھا، شجاعت و دلیری، وفاداری و وضعداری، پختگی، استقامت، عالی ہمتی، فراخ حوصلگی، جفاکشی و مستعدی، جوہر شناسی، ذہانت وطباعی سے ابھی ہندوستانی مسلمانوں کا دامن خالی نہیں ہوا تھا۔

لیکن دین وعلم کے یہ بڑے بڑے ذخیرے جو سلف کی کوششوں سے جمع ہوئے تھے، مسلسل خرچ اور عرصے سے آمد بند ہونے کی وجہ سے گھٹتے گھٹتے ختم ہوتے جا رہے تھے، اور اضافہ وترقی کا دروازہ بند معلوم ہوتا تھا۔

## قوتوں کا غلط رخ

زندگی کا صحیح مقصد اور قوتوں کا صحیح مصرف نہ ہونے کی وجہ سے اکثر قوتیں ضائع ہورہی تھیں، اور اعلیٰ انسانی صفات اور جذبات نے غلط رخ اختیار کرلیا تھا۔

شجاعت و دلیری اکثر خاندانی مناقشات، رقابتوں اور حریفانہ مقابلوں میں صرف ہوکر رہ جاتی تھی، وفاداری کو چھوٹے چھوٹے آقاؤں اور خداوندانِ نعمت کی خدمت کے سوا کوئی اور بلند مصرف نہیں ملتا تھا، وضعداری چند خود ساختہ اصولوں اور چند معاشرتی ومجلسی قوانین کی پابندی کا نام بن کر رہ گئی تھی۔

پختگی واستقامت تھی، مگر وہ زیادہ تر اپنی آن کے قائم رکھنے میں اور جوانی کے مشغلوں کو بڑھاپے میں نباہنے میں صرف ہوتی تھی۔

عالی ہمتی تھی، مگر وہ اکثر غربت کو چھپانے اور تنگ دستی میں امیرانہ حوصلہ مندی کے اظہار کے لئے رہ گئی تھی۔

غیرت وحمیت کا ظہور عموماً انفرادی وشخصی معاملات میں ہوتا تھا، دین کی مظلومی وغربت اور امت کی زبوں حالی پر اس میں حرکت واشتعال پیدا نہیں ہوتا تھا، فیاضی وفراخ حوصلگی کا مہماں نوازی، صدقہ وخیرات یا امیرانہ داد ودہش کے علاوہ کوئی مصرف سمجھ میں نہیں آتا تھا۔

جفاکشی ومستعدی تھی، مگر وہ عوام میں معاش کی تگ ودو اور آقاؤں کی خدمت، امراء میں سیاسی مہمات اور حریفوں کی سرکوبی، اہل دین میں مجاہدہ وعبادت اور سلوک وریاضت کے

حدود سے آگے نہیں بڑھنے پاتی تھی۔

جوہرشناسی تھی، مگر اسکا موضوع شعراء نغمہ سراؤں اور مصاحبین کی پرورش اور سرپرستی کے سوا کچھ نہ تھا۔

ذہانت وطباعی تھی، مگر وہ اہل ادب میں محض شاعرانہ نازک خیالی اور نکتہ آفرینی اور اہل علم میں دقیق متنوں کی شرح وتحشیہ، اقوال کی توجیہ اور مشکلات فن کی گرہ کشائی سے آگے بڑھنے نہیں پاتی تھی۔

اس نسل میں بہترین صلاحیتیں اور جوہر موجود تھے مگر ضائع ہو رہے تھے، افراد تھے مگر جماعت نہ تھی، اوراق تھے مگر کتاب نہ تھی، کچا مال تھا مگر کوئی کاریگر نہ تھا، پرزے تھے اور بہت سے متحرک بھی تھے مگر دینی زندگی کی چول اپنی جگہ سے ہٹی ہوئی تھی، اس لئے عام اور مفید حرکت نہ تھی۔

## امام کا کام

اس وقت ایک ایسے شخص اور جماعت کی ضرورت تھی، جو دین وعلم اور صلاحیتوں کے اس بچے کھچے سرمائے سے وقت پر کام لے لے اور اس کو ٹھکانے لگائے۔

جو خانقاہوں کا حال اور درس گاہوں کا قال، وہاں کی حرارت اور یہاں کی روشنی سارے ملک میں عام کر دے، جس کے جلو میں چلتی پھرتی خانقاہیں ہوں، اور دوڑتے بھاگتے مدرسے، گھوڑوں کی پیٹھ پر عالم ہوں اور محرابوں میں مجاہد۔

جو دلوں کی بجھتی ہوئی انگیٹھیاں دوبارہ دہکا دے، افسردہ دلوں کو ایک بار پھر گرما دے اور ملک میں اس سرے سے اس سرے تک طلب اور دین کی تڑپ کی آگ لگا دے، جو مسلمانوں کی خدا داد قابلیتوں اور فطری صلاحیتوں کو ٹھکانے لگائے، جس کی سعی سے شجاعت و دلیری کا رخ میدان جہاد اور حقیقی دشمن کی طرف پھر جائے، جذبۂ وفاداری خداوند حقیقی کی بندگی میں لگ جائے، وضعداری، پختگی واستقامت فرائض وعبادات کی پابندی اور میدان جہاد کی ثابت قدمی میں، عالی ہمتی دین کی خدمت اور رضائے الٰہی کے اعلیٰ مراتب کے حصول میں، غیرت وحمیت دین کی مظلومی اور مسلمانوں کی زبوں حالی کے احساس میں، فیاضی وفراخ حوصلگی مجاہدین کی امداد،

مہاجرین کی نصرت اور جہاد وغزا کی اعانت اور دینی بھائیوں کی خدمت میں، جفاکشی و مستعدی سفر جہاد کی صعوبتوں کے تحمل، میدان جہاد کے مصائب اور دینی فرائض کی سربراہی میں، جوہر شناسی اہل لیاقت کی قدر دانی، دین کے خادموں اور سپاہیوں کی شناخت اور تربیت میں کام آئے، ذہانت وطباعی دعوت واصلاح کی حکمت، امور جماعت میں معاملہ فہمی وفراست، میدان جنگ کی تدبیر اور حکومت اسلامی کی دینی سیاست میں اپنے جوہر دکھائے، جس کی نگاہ دوررس اور جس کی ذات مسیحا نفس کسی بیکار چیز کو بھی بیکار نہ سمجھے اور کسی بے جان کو بھی مردہ نہ کہے اور جوامت کے ذخیرے کے ہر دانے اور اس کے خیابان کے ہر تنکے سے پورا پورا کام لے لے، جس کے متعلق ساری دنیا کا فیصلہ ہو کہ یہ کسی مصرف کا نہیں، اس کی نگاہ کا فیصلہ ہو کہ یہی سب سے بڑھ کر کارآمد ہے، جس پتھر کو ہر معمار رد کر چکا ہو، وہ کہے کہ یہی کونے کا پتھر ہے، جو ساری عمارت کا بوجھ اٹھا سکتا ہے، وہ سنگریزوں سے دیکھتے دیکھتے ایسا کحل الجواہر تیار کردے، جو ہزاروں آدمیوں کی آنکھیں کھول دے، اور عالم کو روشن کر دے، جو منتشر افراد سے منظم جماعت، پراگندہ اوراق سے مکمل کتاب، کچے، بلکہ گلے ہوئے مال سے بہترین مصنوعات تیار کر دے، متضاد عناصر، مختلف مزاجوں اور مقابل طبائع کو آپس میں جوڑ کر ان کے اختلاف وتنوع سے نئی قوت حاصل کرے، اور ان کو شیر وشکر کر دے، ہر قابلیت اور ہر ہنر سے دین کا کام لے، شعراء کی شاعری کو حق کے دفاع میں، علماء کی قوت استدلال کو حق کے اثبات اور دماغوں کی سلوٹ دور کرنے میں، اہل باطن کی قلبی قوت کو دین کے سپاہیوں اور کارگزاروں کی تربیت وتزکیہ نفس اور دلوں کی گرہ کھولنے میں، اہل قلم کی تصنیفی قابلیت وقوت تحریر کو توحید وسنت کی اشاعت اور جہاد کی ترغیب وتحریض میں، مقرروں کی گویائی وخطابت کو دین کی دعوت اور نفیر عام میں، دولت مندوں کی دولت کو مجاہدین کا سامان درست کرنے میں صرف کرے، غرض ہر پرزے کو دین کی مشین میں لگائے اور اپنی اصلی جگہ پر جمائے، پھر ہٹی ہوئی چول کو اپنی جگہ پر لا کر ساری مشین کو اس طرح حرکت دے کہ زندگی کا پورا محور گھوم جائے۔

جو شخص ان اوصاف کا جامع ہو، اس کو اسلام کی بلیغ ومعجز اصطلاح میں ''امام'' کہتے ہیں اور اس کی جگہ تیرہویں صدی کے تمام اہل کمال اور مشاہیر رجال کی موجودگی میں خالی تھی۔




# خاندان

## امیر سید قطب الدین اور ان کی اولاد

محمد ذو النفس الزکیہ شہیدؒ کی بارہویں پشت میں سید رشید الدین کے فرزند رشید شیخ الاسلام سید قطب الدین محمد الحسنی (۱) ایک عالم وعارف اور عالی ہمت بزرگ تھے، جن کو اللہ تعالیٰ نے علم وتقویٰ کی دولت کے ساتھ شجاعت کا جوہر اور جہاد کا جذبہ عطا فرمایا تھا، ۶۰۷ھ میں خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے آپ کو جہاد کے لئے ہندوستان جانے کا حکم اور فتح کی بشارت ہوئی، اور آپ غزنی کے راستے سے اعزاء وسادات اور غزنی کے رؤساء وشرفاء ومجاہدین کی ایک بڑی جماعت کے ساتھ دہلی تشریف لائے، دہلی سے پورب کا قصد کیا اور اول قنوج، پھر مانک پور اور کڑا پر، جو اس زمانے میں ایک مستقل حکومت کا مرکز تھا، حملہ کیا اور اس تمام علاقے کو فتح کر کے اسلامی حکومت میں شامل کیا۔ (۲)

امیر سید قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ ایک مدت تک دہلی میں شیخ الاسلام کے منصب پر فائز رہے، دہلی کے تمام مشائخ وعلماء اور تمام سلاطین اپنے اپنے وقت میں آپ کا ادب واحترام

---

(۱) صاحب ''بحر الانساب'' نے آپ کی تاریخ ولادت ۵۸۱ھ لکھی ہے۔

(۲) صاحب ''تاریخ آئینہ اودھ'' نے سفر جہاد اور حملے کے مفصل واقعات سید قطب الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے عربی ملفوظ سے نقل کئے ہیں (ص ۵۰-۵۴) اس ملفوظ کی صحت اور تاریخی استناد کے متعلق کچھ نہیں کہا جا سکتا۔

کرتے تھے، آپ نے دہلی سے منتقل ہوکر کڑے میں مستقل سکونت اختیار فرمالی تھی، جہاں چھیانوے سال کی عمر میں ۳ر رمضان ۷۷۶ھ میں وفات پائی۔(۱)

مؤرخین اور تذکرہ نگاروں نے امیر قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ کا نہایت بلند الفاظ میں تذکرہ کیا ہے، قاضی ضیاء الدین برنی ''تاریخ فیروز شاہی'' میں سلطان غیاث الدین بلبن کے عہد کا ذکر کرتے ہوئے سید قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ کا آپؒ کے بعض دوسرے معاصرین کے ساتھ ان الفاظ میں ذکر کرتے ہیں:۔

من کہ مؤلف ''تاریخ فیروز شاہیم'' از ثقات معمر شنیدہ ام: درعصر بلبن چند بزرگ از بقایا بزرگان شمسی ماندہ بود و چند ملک از نوادر ملوک واعوان وانصار او پیدا آمدہ کہ عہد وعصر سلطان بلبن ازاں بزرگان وازاں ملوک آراستہ شدہ بود واعتبار تمام گرفتہ، چنانکہ از سادات کہ بزرگ تر بزرگان امت اند، قطب الدین شیخ الاسلام شہر جد بزرگوار قاضیان بداؤں وسید منتخب الدین وسید جلال الدین پسر سید مبارک وسید عزیز الدین وسید معین الدین سامانہ وسادات گردیز جدان سید جھجو وسادات عظام کیتھل وسادات جنجیر وسادات بیانہ وسادات بداؤں وچندیں سادات دیگر کہ از حادثہ چنگیز خاں ملعون دریں دیار آمدہ بودند وہر یکے در صحت نسب وبزرگی عدیم المثال بودند وبکمال تقویٰ تدیّن آراستہ ہر ہمہ برصدرِ حیات بودند۔(۲)

خاکسار مؤلف ''تاریخ فیروز شاہی'' نے معتبر ومعمر بزرگوں سے سنا ہے کہ سلطان غیاث الدین بلبن کے عہد میں چند ہستیاں جو سلطان شمس الدین التمش کے مبارک عہد کی یادگار تھیں، باقی رہ گئی تھیں، اور اس دور کے چند یکتائے روزگار ملوک وامراء واعوانِ سلطنت بھی موجود تھے، یہ بزرگ ہستیاں اور یہ ملوک وامراء سلطان بلبن کے عہد کے لئے باعث زینت وفخر تھے، چنانچہ

---

(۱) ''نزہۃ الخواطر'' بحوالہ 'وفیات الاعلام' از شیخ محمد یحیٰ۔

(۲) ''تاریخ فیروز شاہی'' ص ۱۱۱، عہد سلطان غیاث الدین بلبن۔

سادات میں سے، بزرگان امت کے سرتاج ہیں، دارالسلطنت دہلی کے شیخ الاسلام قطب الدین جو بدایوں کے قاضیوں کے جدّ بزرگوار ہیں اور سید منتخب الدین سید جلال الدین (فرزند سید مبارک) سید عزیز الدین وسید معین الدین سامانہ، نیز گردیزی سادات (جو سید چھجو کے اجداد ہیں) اسی طرح کیتھل کے سادات عظام و سادات جنجیر و سادات بیانہ و سادات بدایوں اور دوسرے متعدد سادات کرام جو چنگیز خاں ملعون کے حادثے کی وجہ سے اس ملک میں تشریف لائے تھے ان میں سے ہر ایک صحیح النسبی اور عالی حسبی میں بے نظیر اور کمال تقویٰ وتدین سے آراستہ رونق بخش وجود تھا۔

امیر سید قطب الدین کی صحتِ نسب وعلو خاندان کی شہادت تمام مؤرخین ومبصرین نے دی ہے، حضرت سید علی ہمدانی، صاحب ''عمدۃ الطالب'' شیخ احمد اکبر آبادی ''تذکرۃ السادات'' سید حامد بخاری سندھی اور صاحب ''منبع الانساب'' اور صاحب ''بحر الانساب'' نے اس کی توثیق کی ہے، اور بعض نے لکھا ہے کہ ''صحتِ نسب قطب العارفین، رئیس الواصلین سید قطب الدین محمد الحسنی الحسینی از تواریخ انساب بتواتر پیوستہ'' (۱)

حضرت سید قطب الدین کی اولاد کو اللہ نے بڑی دینی و دنیوی برکت عطا فرمائی، سیادت وامارت کے ساتھ علم وفضل، زہد وتقویٰ کی دولت سے مالا مال رکھا، آپ کے ایک صاحبزادے سید تاج الدین تھے، جو مدت تک اودھ اور پھر بدایوں کے عہدہ قضاء پر رہے، مؤلف ''تاریخ فیروز شاہی'' ان کے متعلق لکھتے ہیں:

ویکے ازاں سادات عظام کہ ایں دیار بوجود ہمایون او معظم ومکرم بود، سید السادات سید تاج الدین پسر شیخ الاسلام سید قطب الدین بودہ است وسید تاج الدین مذکور پدر سید قطب الدین وجد سید اعز الدین از قاضیان بداؤں بودند وسالہا قضائے اودھ حوالت او بود، سلطان علاء الدین اورا از اودھ معزول کردہ وقضائے بداؤں داد سید تاج الدین علیہ الرحمۃ والغفران، بزرگوار سیدے بودہ است وچندیں

---

(۱) ''تذکرۃ السادات''

صالحان وخدا طلبان مصطفیٰ را، علیہ الصلوٰۃ والسلام، بر صورت او در خواب دیدہ بودند وتمثل او مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم برہانے قاطع در صحت نسب او ومکارم اخلاق ومحاسن اوصاف سید قطب الدین پسر ونبیسہ آں سید بزرگوار مشاہدۂ معاصرانِ عصر است وہر یکے از سادات مذکور بزرگی علم وحلم وسخاوت وسائر فضائل نظیر خود ندارند۔(۱)

ان سادات میں سے ایک بزرگ جن کے وجود مبارک سے اس ملک کو عزت وافتخار حاصل تھا، سید السادات سید تاج الدین فرزند شیخ الاسلام سید قطب الدین تھے، سید تاج الدین موصوف سید قطب الدین کے والد نامدار اور سید اعز الدین کے جد بزرگوار بدایوں کے قاضیوں میں سے تھے، اور سالہا سال اودھ کا منصب قضا ان کے سپرد رہا، سلطان علاء الدین نے اس سے سبکدوش کر کے بدایوں کا قاضی مقرر کیا سید تاج الدین علیہ الرحمۃ بڑے جلیل القدر سید تھے، متعدد بزرگوں اور طالبان خدا نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو سید تاج الدین کی صورت میں خواب میں دیکھا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ان کی شکل میں نظر آنا ان کی صحت نسب کے لئے دلیل قطعی ہے، قطب الدین اور ان کے صاحبزادے اور نواسے کے اخلاق کریمانہ اور محاسن واوصاف آپ کے معاصرین کے چشم دید واقعات تھے، ان سادات کرام میں سے ہر بزرگ بزرگی علم وحلم سخاوت اور دوسرے فضائل میں بے نظیر تھا۔

امیر سید قطب الدین کے بڑے صاحبزادے سید نظام الدین نے ایک فرزند یادگار چھوڑا، جن کا نام سید رکن الدین تھا، آپ ہی حضرت سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ کے مورث ہیں، قاضی ضیاء الدین برنی نے سید رکن الدین صاحبؒ کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے:

سید رکن الدین برادر زادۂ سید تاج الدین مذکور قاضی کڑا بودہ است وباری تعالیٰ سید رکن الدین را جامع فضائل آفریدہ بود وبکشف وکرامات آراستہ وہم

(۱) ''تاریخ فیروز شاہی'' ص ۳۴۸۔۳۴۹

صاحب سماع بود وہم وجدے وحالتے عجیب داشت وروزگار بزرگی اودر ترک وتجرید ودر اعطا وایثار کرانہ شدہ است ومؤلف ''تاریخ فیروز شاہی'' سعادت ملاقات سید تاج الدین وسید رکن الدین رحمہا اللہ دریافتہ است وشرائط پائے بوس ایشاں بجا آوردہ ومن مثل آں سادات بزرگوار واوصاف سنیہ وحشمتے کہ دادۂ خدا ایشاں داشتند کمتر دیدہ است، سیادت وہمہ مآثر است وفرزندی رسول رب العالمین ہمہ شرف وبزرگی ومنقبت وجلالت است کہ اگر خواہم کہ در محامد آں سادات وسائرِ سادات کہ نور دیدگانِ مصطفیٰ وجگر گوشکانِ مرتضیٰؓ بودہ اند وہستند چیزے بنویسم، سراسیمہ پشیوم وبعجز خویش معترف می گردم۔(۱)

سید رکن الدین، جو سید تاج الدین ممدوح کے بھتیجے ہیں، کڑے کے قاضی تھے، اللہ نے سید رکن الدین کو ہمہ صفت موصوف پیدا کیا تھا، صاحب کشف وکرامت تھے، صاحب سماع تھے، اور عجیب وجد اور کیفیات رکھتے تھے، ترک وتجرید اور سخاوت وایثار میں آپ کا پایہ بہت بلند تھا، مؤلف ''تاریخ فیروز شاہی'' نے سید تاج الدین وسید رکن الدین رحمہما اللہ کی ملاقات وقدم بوسی کی سعادت حاصل کی ہے، میں نے ایسے سادات عظام، ایسے بلند اوصاف، ایسی شوکت وحشمت کم دیکھی ہے، جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو نصیب کی تھی، سیادت خلاصۂ مناقب ہے اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نسبت فرزندی سب سے بڑا اعزاز ہے، اگر چاہوں کہ ان سادات اور دوسرے سادات کی تعریف میں کہ نور دیدۂ مصطفیٰ اور جگر گوشۂ مرتضیٰؓ ہیں، کچھ لکھوں تو حیران رہ جاتا ہوں اور اپنے عجز کا اعتراف کرنا پڑتا ہے۔

امیر سید قطب الدین کی اولاد پوری ایک صدی تک بڑی نیک نامی، عزت وحرمت اور دین داری وبزرگی کے ساتھ کڑے میں مقیم رہی، اس خاندان کے ایک بزرگ سید قطب الدین

---

(۱) ''تاریخ فیروز شاہی'' ص ۳۴۹، عہد سلطان علاء الدین خلجی، مطبوعہ کلکتہ ۱۸۶۲ء

ثانی نے کڑے سے جائس (ضلع رائے بریلی) نقل سکونت کی، ۷۸۷ھ میں ان کے پوتے (سید علاء الدین کے صاحبزادے) قاضی سید محمود جائس سے نصیر آباد منتقل ہوئے، جو جائس سے صرف چار میل کے فاصلے پر ایک آباد قصبہ اور شرفاء وسادات کا قدیم مسکن تھا، اس وقت سے نصیر آباد اس خاندان کا وطن قرار پایا۔

قاضی سید محمود کے صاحبزادے قاضی سید احمد مشہور بہ سید راجیؒ اس بنا پر کہ دوران مقدمہ میں ایک فریق کی زبان سے یہ لفظ نکلے کہ ''از چنیں حکم شرع بیزارم'' ترک وطن کر کے رائے بریلی تشریف لے آئے، ان کا خاندان اور اولاد نصیر آباد میں مقیم رہا آپ کے فرزند سید محمد معظم نے دو نامور فرزند چھوڑے، سید محمد اسحٰق و سید محمد فضیل۔

سید محمد اسحٰق کے تین صاحبزادے تھے، دیوان خواجہ احمد صاحب (۱)، مولانا سید ہدایت اللہ (۲) اور سید تاج الدین، دیوان خواجہ احمد صاحب، اور مولانا ہدایت اللہ صاحب، علم و فضل، دیانت وتقوی اور کمالات ظاہری و باطنی میں نہایت بلند پایہ تھے۔

سید محمد فضیل کے دو صاحبزادے تھے، حضرت شاہ داؤد اور حضرت سید شاہ علم اللہؒ سید شاہ علم اللہ حضرت سید احمد شہیدؒ کے جد امجد ہیں۔

## حضرت سید شاہ علم اللہؒ

دوشنبہ ۱۲؍ ربیع الاول ۱۰۳۳ھ میں ولادت ہوئی، والد ماجد کا تقریباً ڈھائی مہینہ پہلے اور والدہ ماجدہ کا دو تین سال کی عمر میں انتقال ہو گیا، ماموں سید ابو محمد نے کہ امرائے شاہجہانی میں سے تھے، پرورش کی، تعلیم اپنے چچا زاد بھائی دیوان خواجہ احمد صاحب سے حاصل کی، جوان ہوئے تو ماموں نے ملازمت کی کوشش کے لئے لشکر میں طلب کیا، لیکن ملازمت سے پہلے ہی دنیا طلبی سے دل برداشتہ ہو کر خدا طلبی کی راہ اختیار کی، اسباب امارت کو وقف عام کر دیا اور دو سال لشکر گاہ میں ٹھہر کر نفس کی تہذیب و تربیت کے لئے خدمات شاقہ انجام دیتے رہے، یہ وہ

---

(۱) آپؒ کی چھٹی پشت میں حضرت مولانا سید خواجہ احمد نصیر آبادی ہیں۔

(۲) آپؒ کی اولاد میں مولانا سید محمد امین نصیر آبادیؒ اور اس راقم سطور کے والد ماجد مولانا حکیم سید عبد الحئیؒ ہیں۔

زمانہ تھا کہ حضرت مجدّد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفۂ اعظم حضرت سید آدم بنّوریؒ کا آفتاب ہدایت وارشاد پورے عروج پر تھا، حضرت سید شاہ علم اللہؒ حضرت سید کی خدمت میں حاضر ہوئے، بیعت کی اور تھوڑی مدت میں اس راہ کے تمام منازل طے کر کے اس کے انتہائی کمالات حاصل کئے اور خلافت ونیابت سے سرفراز ہوئے، حضرت سید آدمؒ نے اپنی عمامہ اور حضرت مجددؒ کی دستار مبارک عنایت کی اور وطن کی طرف رخصت کیا، شاہ صاحب رخصت ہونے لگے تو عرض کیا ''اس طرف اودھ میں بہت سے اولیاء اور عالی مرتبہ لوگ ہیں، میری ان میں حیثیت ہی کیا ہوگی؟'' حضرت سید آدمؒ نے کچھ دیر مراقب ہوکر فرمایا ''ان میں تمہاری نسبت ایسی ہوگی، جیسے چراغوں میں شمع کی'' پھر کچھ دیر مراقبے کے بعد فرمایا: ''سید خاطر جمع ہوکر جاؤ اور اپنی جگہ پر بیٹھ جاؤ، تمہاری نسبت ان میں ایسی ہوگی، جیسے ستاروں میں آفتاب کی۔''

حضرت آدم بنّوریؒ ہندوستان سے ہجرت فرمارہے تھے، شاہ علم اللہؒ نے بھی ہجرت کا عزم کیا، حضرت سید نے فرمایا: ''جاسکتے ہو لیکن اگر کوئی مرد خدا تمہیں کہیں روکے تو ٹھہر جانا۔''

شاہ علم اللہؒ اہل وعیال کو لے کر سفر حجاز کی نیت سے نصیر آباد سے رائے بریلی آئے، تو یہاں ایک خدارسیدہ بزرگ شاہ عبدالشکور مجذوبؒ نے شیخ کا قول یاد دلا کر باصرار رائے بریلی کے قیام پر آمادہ کرلیا اور سئی ندی کے کنارے ایک جگہ قیام کے لئے تجویز کردی، شاہ صاحبؒ نے وہیں طرح اقامت ڈال دی، ۱۰۷۵ھ میں آپ نے حج کیا (۱)، اور واپس تشریف لائے اور کچھ مدت قیام کر کے تقریباً ۱۰۸۲ھ میں دوبارہ حرمین تشریف لے گئے، واپسی میں کعبے کا نقشہ اور صحیح پیائش ساتھ لائے اور ۱۰۸۳ھ (۲) میں اس نقشے اور پیائش کے مطابق اپنے نئے مسکن میں سئی کے بالکل کنارے اپنے اور اپنی اولاد کے ہاتھ سے خدا کا گھر تعمیر کیا، جس کی بنیادوں میں آب زمزم ڈالا (۳) اور اپنے جد امجد حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت کے مطابق اپنی اولاد کو وہیں اسی نیت سے آباد کیا ''ربنا لیقیموا الصلوٰۃ (۱۴:۳۷) یعنی اے ہمارے

---

(۱) صاحب ''نتائج الحرمین'' ۱۰۷۵ھ میں آپ سے مکہ معظمہ میں ملاقات کا ذکر کرتے ہیں۔

(۲) "قبلۃ ثان" تاریخ تعمیر ہے، جو مسجد کے جنوبی دروازے پر کندہ ہے۔

(۳) ''اعلام الہدیٰ''



دائرہ شاہ علم اللہ (تکیہ کلاں) بستی کا منظر اس کے شمال مشرقی سمت سے

وسط میں مولانا ابوالحسن علی ندویؒ کا مکان مہمان خانہ اور بائیں آخری سرے پر سید رشید احمد حسنی مرحوم کا مکان



مسجد دائرہ شاہ علم اللہ: جس کی اصل تعمیر تین سو سال قبل حضرت سید احمد شہیدؒ کے جد امجد حضرت شاہ علم اللہ رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے صاحبزادگان کے ہاتھوں ہوئی۔

پروردگار میں نے اپنی اولاد کو یہاں اس لئے ٹھہرایا ہے کہ یہ نماز قائم کریں۔

۱۰۹۶ھ میں عالمگیر کے عہد میں ۶۳ سال کی عمر میں وفات پائی اور مسجد کے جنوب مشرقی گوشے میں مدفون ہوئے، انتقال کی شب کو عالمگیرؒ نے خواب دیکھا کہ آج کی رات جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی، بادشاہ کو اس خواب سے بہت تشویش ہوئی، علماء سے تعبیر دریافت کی تو انہوں نے کہا ''اس رات سید علم اللہ صاحبؒ کی وفات ہوئی ہوگی کہ وہ اتباع سنت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم بہ قدم تھے'' سرکاری وقائع نگار کی اطلاع سے معلوم ہوا کہ اسی شب کو جناب ممدوح نے انتقال کیا۔(۱)

شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی سیرت کا اصل جوہر، جس نے آپ کو اپنے معاصرین میں ممتاز کر رکھا تھا، عبادات کے ساتھ روزمرہ کی زندگی اور عادات میں بھی اتباع سنت ہمیشہ عزیمت پر عمل اور تقویٰ تھا۔

خواجہ محمد امین بدخشیؒ جو حضرت سید آدم بنوریؒ کے مجاز و مقرب تھے ''نتائج الحرمین'' میں شاہ صاحبؒ کے ایک فیض یافتہ شیخ عبدالحکیم کے حوالے سے لکھتے ہیں:

> ''حضرت میر سید علم اللہؒ کہ حضرت آدم بنّوری کے خلفاء میں نہایت متّقی کامل العلم والاحوال بزرگ ہیں، نسباً حسنی الحسینی ہیں، ان کا ظاہر و باطن کمال اتّباع سنت سے آراستہ اور ان کی ساری زندگی اور تمام اوقات سنن و مستحبات سے معمور ہیں، اور وہ خود اور ان کے تمام پیرو ہمیشہ فقر و فاقہ سے گزر کرنے والے، دنیا کی بو بھی اپنے پاس نہیں آنے دیتے، ہندوستان اور عرب میں بھی ان کے تقویٰ اور استقامت کا غلغلہ ہے، اکثر مشائخ کو ان کا تقویٰ اور ریاضت و استقامت دیکھ کر رشک آتا ہے، اور حسرت ہوتی ہے، اور کہتے ہیں کہ دیکھو مقبولانِ ازلی کو اللہ کی طرف سے ایسی استعداد و قابلیت نصیب ہوتی ہے، اپنے

---

(۱) اس خواب کا تذکرہ حضرت شاہ غلام علی صاحبؒ کے ملفوظات ''درالمعارف'' میں بھی ہے، ''بحر زخار'' میں ہے کہ عالمگیرؒ نے خواب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جنازہ اور ارواح مقدسہ کا اجتماع دیکھا اور کسی آزاد مشرب صوفی نے یہ تعبیر دی۔

دوستوں، رفیقوں اور فرزندوں میں بھی ان کا عمل عزیمت ہی پر ہے، اپنے بیٹوں اور جاننے والوں میں سے کوئی اگر کسی امر مباح یا رخصت پر عمل کرے تو اس سے ناراض ہو جاتے ہیں، اور اگر "نعوذ باللہ" کسی سے کوئی بدعت کا فعل سرزد ہو جائے تو اس سے اس درجے بیزار ہو جاتے ہیں کہ اس کا منھ دیکھنے کے روادار نہیں ہوتے جب تک کہ وہ از سرنو تائب و متقی نہ ہو جائے۔ فقراء اور فرزندوں پر اور گھر کے اندر اور باہر کھانے کی تقسیم مساوی طور پر کرتے ہیں۔ جو عمل بھی سنت یا مستحب ہے، اس سے ذرا تجاوز نہیں کرتے، ایک رسالہ "قوت العمل" کے نام سے تحریر فرمایا ہے، جو امر بالمعروف اور ایسے بہت سے حقائق و معارف الٰہیہ پر مشتمل ہے کہ عارفین کے سوا ہر شخص کما حقہ نہیں سمجھتا، اپنے احوال کا بہت اخفاء فرماتے ہیں، اور اپنی عاجزی اور شکستگی ظاہر کرتے ہیں، اکثر لوگ ان کو دیکھ کر کہتے ہیں کہ شاید صحابہ کرامؓ ایسے ہی ہوں گے پابندِ شرع دوستوں اور طالبین کے ساتھ بڑی خوش خلقی اور تواضع کے ساتھ پیش آتے ہیں "وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ"(۱)(۶۸:۴) کی متابعت کا پرتو آپ میں بہت نمایاں ہے۔

ہدایا اور نذر متقی کے سوا کسی سے قبول نہیں کرتے، منقول ہے کہ ایک روز دلیل خاں جو عہد شاہجہانی کے امرائے کبار میں سے تھے، ملاقات کے لئے آئے، ان کو آپ نے امر بالمعروف کیا اور تمام امور خلاف شرع سے توبہ کرائی، توبہ کے بعد جو نذر وہ لائے تھے قبول فرمائی وہ رخصت ہو کر تقریباً ایک کوس گئے ہوں گے کہ ان کے لشکر سے نقارے کی آواز آئی، اسی وقت نذر واپس بھیج دی۔

میاں شیخ عثمان شاہجہاں پوری نے، جو حضرت آدم بنوری کے لوگوں میں تھے، آپ کی تنگیٔ معاش کا حال سن کر سلطان اورنگ زیب کو رقعہ لکھ کر میر سید علم اللہ اور میاں شیخ سلطان (۱) کی خدمت کی ترغیب دی اور ان کا استحقاق

---

(۱) اور بے شک آپ اخلاق کے اعلیٰ پیمانے پر ہیں۔

(۲) حضرت سید آدم بنوریؒ کے نہایت ممتاز و جلیل القدر خلفاء میں سے تھے، پورب میں سلسلہ نقشبندیہ کے دو امام تھے، شیخ محمد سلطان ساکن بلیا اور سید علم اللہؒ ساکن رائے بریلی، حالات کے لئے ملاحظہ ہو "نتائج الحرمین"۔

ثابت کیا، بادشاہ نے فرمایا کہ میاں شیخ سلطان کے فقرائے خانقاہ کے لئے ایک روپیہ روزینہ مقرر کر دیا جائے، چونکہ بادشاہ کو معلوم تھا کہ سید صاحب موصوف (شاہ علم اللہؒ) روزینہ قبول نہیں فرمائیں گے، اس لئے فرمایا کہ جس حلال مال سے ہمارے کھانے کا انتظام ہے، اس میں سے دو سو روپئے سید صاحبؒ کی خدمت میں نذر کے طور پر پیش کئے جائیں لیکن شاہ علم اللہ صاحبؒ نے اس کو بھی قبول نہیں کیا، شاہ صاحبؒ کا زہد و تقوی روز بروز روبہ ترقی تھا، بخلاف اکثر مشائخ کے کہ سلوک کی ابتدا میں ریاضتیں کر کے آخر میں فارغ و سبکدوش ہو جاتے ہیں، لیکن شاہ صاحبؒ نے اول تنگی و سختی و فقر کو راحت سمجھ کر اور فقر و فاقہ کو سنت کی پیروی میں جو اختیار کیا تو آخر تک اس میں ذرا فرق نہیں آنے پایا اور لذات دنیاوی کو اپنے پاس نہیں آنے دیا(۱)''۔

صاحب ''بحر زخّار'' نے آپ کے تذکرے میں یہ لفظ لکھے ہیں:

''مجاہداتیکہ ازاں یگانۂ زمانہ در بابِ نفرت دنیا باتباع طریقۂ نبویہ بظہور آمدہ بعد از صحابہ کرامؓ در دیگر اولیائے امت متاخرین کمتر یافتہ می شود''۔

صاحب بحر زخّار اور صاحب ''اعلام الہدیٰ'' لکھتے ہیں:

''مکہ معظّمہ اور مدینہ منورہ کے لوگ آپ کی اس قوت عمل، کمال اتباع اور عزیمت کو دیکھ کر کہا کرتے تھے ''ھـذا كـأبـي ذر'' یعنی شاہ علم اللہؒ اس زمانے میں ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کا نمونہ ہیں، اور یہ فقرہ حرمین میں زبان زد ہو گیا تھا''

شیخ عبدالحمید ابدال (شاہ صاحبؒ کے ایک معاصر بزرگ) فرماتے تھے کہ اتباع سنت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں سید علم اللہ صاحبؒ کی مثال اس زمانے میں نہیں ہے، اور سلف میں بھی خاص خاص لوگ اس درجے کے ہوئے ہیں، آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی فرزندی کے علاوہ آپ کی محبوبیت بھی حاصل ہے، چنانچہ آپ کی اس مقبولیت اور محبوبیت کے بہت سے واقعات اور رویائے صادقہ کتابوں میں مذکور ہیں۔

---

(۱) ''نتائج الحرمین''۔

شیخ عبدالحکیم اپنے زمانے کی شہادت لکھتے ہیں:

''دریں زمانہ مشہور است کہ ہم چنیں باستقامت در شریعت و طریقت و مطابقت سنت کم کسے خواہد بود'' الا ماشاء اللہ''

شاہ صاحبؒ حد درجے کے متواضع اور سادہ تھے، خرد و کلاں، حتیٰ کہ نوکر چاکروں کو تعظیم سے خطاب کرتے، اپنے ہاتھ سے سب کام کرتے، جھاڑو دیتے، پانی بھرتے، لکڑی کاٹ کر لاتے، کھانا پکانے میں نوکروں کے ساتھ شریک ہوتے، ایک مرتبہ سیلاب کے بعد ایک مخلص نے حویلی کی کرسی بلند کرنے کے لئے پانچ سو روپئے بھیجے، آپ نے صاحبزادوں اور ساتھیوں سے فرمایا ''یہ رقم آئی ہے، چاہے مزدوروں سے کام لیا جائے، اور ان کو مزدوری دی جائے، چاہے تم خود محنت کرو، اور مزدوری لو'' سب نے اسی کو منظور کیا، شاہ صاحبؒ نے سب کی شرکت میں روزانہ محنت کر کے حویلی تعمیر کی اور سب کام سب کے ساتھ اپنے ہاتھ سے کئے۔

ہر کام میں دوسرے کا ہاتھ بٹاتے اور کسی سے خدمت نہ لیتے، بازار سے سامان خرید کر سر پر اٹھا کر لاتے، شیخ وقت اور مخدوم خلائق ہونے کے باوجود مشیخیت و مخدومیت کی بو بھی نہیں پائی جاتی تھی۔

شاہ صاحبؒ کو رسوم و بدعات اور خلاف شریعت رواج سے بڑی نفرت تھی، اس رنگ کا اندازہ اس واقعہ سے ہوگا، جو شیخ عبدالحکیم نے شاہ صاحبؒ کے ملفوظات میں لکھا ہے:

''عید الاضحیٰ کے روز سورج نکلے آپ مسجد سے نکل کر مکان تشریف لائے، دروازے پر پہنچے تھے کہ دو سپاہی حضرت کی ملاقات کے لئے آئے، آپ دروازے سے واپس ہوئے اور ان کی خاطر سے اپنی نشست گاہ میں آ کر بیٹھ گئے، آپؒ نے ان سے فرمایا ''تم شادی غمی میں اپنے عزیز و اہل برادری کے ساتھ کیا عمل کرتے ہوئے، سنت کے موافق یا بدعت؟ ان میں سے ایک نے جو حضرت سے پہلے تعلق رکھتا تھا، جواب دیا ''ہمارا عمل حضرت کی مرضی اور ارشاد کے موافق ہے، اور ہم شادی غمی میں کسی بدعت کی محفل میں شریک

نہیں ہوتے'' فرمایا''جزاك الله ''اس کے ہمراہی نے کہا''ہمیں جب اللہ توفیق دے گا، تو ہم بھی بدعت کے ان کاموں سے باز آجائیں گے، ہمارا اس میں کچھ اختیار نہیں'' حضرت نے فرمایا اس طرح مت کہو، ہر عاقل و بالغ کو اللہ نے اختیار دیا ہے، اور یہ کہنا کہ ''اللہ توفیق دے، کل قیامت کو اللہ کے حضور میں یہ دلیل کچھ کام نہیں آئے گی، اگر یہ دلیل کارآمد ہو تو ہر شخص کی گلوخلاصی ہو جائے، دیکھو حضرت آدم علیہ السلام یہ جانتے تھے کہ ان کا گیہوں کھانا ایک تقدیری امر تھا، لیکن انہوں نے بھی اپنی تقصیر کا اعتراف کیا اور کہا ''رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنفُسَنَا (۷:۲۳) یعنی اے ہمارے رب، ہم نے اپنا بڑا نقصان کیا، اور یہ نہیں کہا اے اللہ گیہوں نہ کھانے کی توفیق تو نے کیوں نہیں دی؟ کسی آدمی کا کسی پر قرض ہوتا ہے، اور وہ آدمی اس سے مطالبہ کرتا ہے تو قرض دار یہ نہیں کہتا ''اگر خدا توفیق دے گا تو تیرا قرض ادا کردوں گا، بلکہ چار و ناچار کہیں نہ کہیں سے انتظام کرنا پڑتا ہے، یا نہ ہونے پر بالکل عذر کرتا ہے، یا اسے معاف کروالیتا ہے یا کسی دوسرے وقت پر رکھتا ہے، اسی طرح اللہ کے بندوں کو چاہئے کہ اسلام کے مفہوم پر عمل کریں، اسلام کیا ہے؟ اللہ کے احکام کے آگے سر جھکا دینا اور اس کے ممنوعات سے بچنا، پس اللہ کے احکام کے آگے سر جھکا دینا چاہئے، اور ان تمام چیزوں سے جن سے اللہ نے روکا ہے، مجتنب رہنا چاہئے اور سنت کی پیروی کی کوشش کرتے رہنا چاہئے، کیونکہ بندہ جب نیک کام اختیار کرتا ہے، تو حق تعالیٰ اپنے کرم سے اس کی امداد و اعانت فرماتا ہے، اور اس کو خیر کی زیادہ توفیق دیتا ہے، جب بندے کا اخلاص اللہ سچا دیکھتا ہے، تو اس کی طرف سے فضل و کرم ہی کا معاملہ ہوتا ہے، البتہ بندے کو استقامت سے کام لینا چاہئے۔''

شاہ صاحبؒ کا امر بالمعروف و نہی عن المنکر پر سختی سے عمل تھا، کوئی خلاف شرع یا خلاف سنت بات دیکھتے تو بے تامل ٹوک دیتے، کسی کا رسوخ و وجاہت و ریاست و امارت یا

علم وفضل اس سے مانع نہ ہوتا۔

حضرت شاہ پیر محمد لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ آپ کے زمانے کے نہایت جلیل القدر عالم شیخ وقت اور اودھ کے اکثر علماء کے استاد تھے، ایک مرتبہ رائے بریلی آپ کی قیام گاہ پر تشریف لائے اور دونوں جلیل القدر معاصرین کی ملاقات ہوئی، شاہ پیر محمد صاحبؒ کے جسم پر اس وقت ایک رنگین گلابی لباس اور گردن میں مالا پڑی ہوئی تھی، شاہ علم اللہ صاحبؒ نے فرمایا، جناب رئیس العلماء اور کتاب وسنت سے سب سے زیادہ واقف ہیں، یہ فرمائیں کہ اس مالا اور زنّار کے درمیان بافت اور تافت کے سوا کیا فرق ہے؟ شاہ صاحب ممدوح نہایت منصف مزاج بزرگ تھے، بے تامل مالا گردن سے اتار دی، شاہ صاحبؒ نے اس کے بعد فرمایا یہ رنگین گلابی کپڑے بھی خلاف سنت لباس اور ہندوستان کے جوگیوں کی پوشاک ہے، آپ جیسے خواص کے شایان شان نہیں'' شاہ پیر محمد صاحبؒ نے فرمایا'' یہ رنگ میل نہیں قبول کرتا'' اور ذرا دیر میں دھونے کی ضرورت ہوتی ہے، اس لئے حالت سفر میں مباح ہے، شاہ علم اللہ صاحبؒ نے فرمایا'' یہ توجیہ تکلف سے خالی نہیں، جناب کا یہ کرتہ اور چادر اور عمامہ جس قیمت کا ہے، اس میں اس بات کی کیا رخصت ہوسکتی ہے؟ پھر جناب کے خدام کو یہ زحمت برداشت کرنی چاہئے، شاہ پیر محمد صاحبؒ نے اس کا اعتراف فرمایا اور شاہ صاحبؒ کی بات قبول کی، جب رخصت ہوکر وہاں سے تشریف لے گئے تو خادموں اور شاگردوں نے عرض کیا'' جناب نے شاہ علم اللہ صاحبؒ کے اعتراض کو اس قدر جلد قبول کرلیا، تو ہم خدام بڑے محجوب ہوئے، حضرت ملک العلماء اور یکتائے زمانہ ہیں، بہت سی توجیہات فرما سکتے تھے'' شاہ پیر محمد صاحبؒ کہ علمائے راسخین اور اولیاء کاملین میں سے تھے اور نفسانیت اور انانیت کا کانٹا دل سے نکل چکا تھا، رفقاء سے فرمایا'' سید صاحبؒ کا ارشاد بالکل حق اور سنت کے موافق تھا، ایسی بات میں سینہ زوری کرنے سے حق بات کا انکار اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی مخالفت کا خطرہ تھا''۔

دوسرے مشائخ وعلما اور نامور معاصرین حضرت شاہ پیر محمد سلونی اور مولانا شیخ احمد صاحبِ ''تفسیرات احمدیہ'' (ملاجیون صاحب) سے سماع اور غناء کے باب میں اسی طرح کے

مکالمے منقول ہیں، شاہ صاحبؒ کے نزدیک خواص کا یہ عذر بھی مقبول نہیں تھا کہ ہمیں اپنے گھر والوں پر اختیار نہیں، آپ کے پیش نظر یہ حدیث رہتی تھی ''اَلَا کُلُّکُمْ رَاعٍ وَّ کُلُّکُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَّعِیَّتِہٖ ''یعنی سن لو، تم میں ہر شخص صاحب رعیت اور ذمے دار ہے، اور تم میں سے ہر ایک سے اس کی رعیت (اس کے زیر دست اور متعلقین) کے متعلق سوال ہوگا، بزرگوں کا عمل دلیل کے طور پر پیش کیا جاتا تو شاہ صاحبؒ فرماتے ''عمل کے لئے مجتہدوں کا قول درکار ہے، بزرگوں کا عمل نہیں'' آپ کے معاصرین اختلاف مسلک و ذوق کے باوجود آپ کی بزرگی اور اتباع سنت کا اعتراف کرتے۔

عزیمت اور صبر و استقامت کی مثال یہ ہے کہ محبوب فرزند سید ابو حنیفہ صاحبؒ نے بتیس سال کی عمر میں انتقال کیا، لیکن گھر سے کوئی آواز اور آہٹ بھی ایسی نہیں سنی گئی جس سے اس واقعے کا علم ہوتا، اہل خانقاہ کو کانوں کان خبر نہ ہوئی، شاہ صاحبؒ نے صبح کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھی، نماز کے بعد خلاف معمول مصلّے سے اٹھ کر دروازے تک آئے اور خدام خاص میں سے ایک کو بلا کر فرمایا ''رات میاں ابو حنیفہ کا انتقال ہو گیا، تجہیز و تکفین کا انتظام کرنا چاہئے'' اسی دن دفن کرنے کے بعد متوجہ ہو کر فرمایا ''الحمد للہ میاں ابو حنیفہ اس دنیا سے دولت ایمان کے ساتھ گئے'' اس خوشی میں پانچ روپے کی مٹھائی تقسیم کی، ایک ضعیفہ روزانہ چرخہ چلایا کرتی تھیں، گھر تشریف لے گئے، فرمایا ''آج چرخہ کیوں بند ہے؟'' ان بڑی بی نے عرض کیا ''حضرت ایسا لائق و جوان بیٹا دنیا سے اٹھ جائے، اس کے غم میں ہم اپنا چرخہ بھی بند نہ کریں؟'' فرمایا ''یہ سب قضا و قدر کی باتیں ہیں، اللہ کے حکم میں کسی کو دم مارنے کا چارہ نہیں، زندگی مستعار ہے، راضی برضا رہنا چاہئے، تم اپنا کام بند نہ کرو''۔

## حضرت شاہ علم اللہؒ کی اولاد

حضرت شاہ صاحبؒ کی اولاد میں اتنے جلیل القدر مشائخ اور مقبول اولیاء اللہ اس تسلسل اور کثرت سے ہوئے، جس کی نظیر دوسرے خانوادوں میں مشکل سے ملے گی۔

شاہ صاحبؒ کے چاروں صاحبزادے حضرت سید آیت اللہ، سید محمد ہدیٰؒ، سید ابو حنیفہؒ اور سید محمد جیؒ آفتاب و ماہتاب تھے، حضرت سید آیت اللہؒ کے صاحبزادوں میں سید محمد ضیاء وسید محمد صابر، سید محمد ضیاء کے صاحبزادے حضرت شاہ ابوسعید صاحبؒ (خلیفۂ شاہ ولی اللہ صاحبؒ وجد مادری حضرت سید احمد شہیدؒ) اور سید محمد صابر کے صاحبزادے مولانا سید محمد واضحؒ، پھر ان کے صاحبزادے مولانا سید قطب الہدیٰ محدثؒ، اور سید قطب الہدیٰ رحمۃ اللہ علیہ کے برادر زادے مولانا سید محمد ظاہرؒ (خلیفۂ حضرت سید احمد شہیدؒ) اور آخر میں آپ کے برادر زادے سید شاہ ضیاء النبی رحمۃ اللہ علیہ اپنے اپنے وقت کے مرشد وہادی تھے۔

اسی طرح سید محمد ہدیٰؒ کے صاحبزادے سید محمد نورؒ اور پوتے سید محمد حیا بن محمد سنا اور سید محمد نورؒ کے صاحبزادوں میں مولانا سید نعمانؒ اور سید عرفانؒ، سید عرفان کے صاحبزادے مولانا سید محمد اسحٰقؒ اور حضرت سید احمدؒ اسی سلسلۃ الذہب کی کڑیاں ہیں۔

سید ابو حنیفہ کے صاحبزادے سید محمد باقی اور حضرت سید محمد کے صاحبزادے سید محمد حکم اور سید محمد عدل (عرف شاہ لعل) تھے، ان میں سے ہر ایک کے فضائل ومناقب کے لئے ایک دفتر درکار ہے۔

این سلسلہ از طلائے ناب است
این خانہ تمام آفتاب است

یہ بھی عجیب اتفاق ہے کہ اس خاندان کے بزرگوں نے ہمیشہ جہاد میں حصہ لیا، شاہ علم اللہؒ کے تین صاحبزادے جہاد میں شریک ہوئے اور دو پوتے میر عظیم الدینؒ ابن سید آیت اللہ اور سید محمد جامع بن میر محمد احسن بن سید آیت اللہ اور ایک بھتیجے اور داماد سید عبدالرحیم بن سید ہدایت اللہ شہید ہوئے۔(۱)

حضرت شاہ علم اللہ کے فیض وکمالات سے اس خاندان کو ایسی باطنی ترقی اور روحانی امتیاز حاصل ہوا جو صرف مجددین طریقت کے قریبی سلسلوں میں ہوتا ہے، اس خاندان کے مشائخ کی

---

(۱) "تذکرۃ الابرار" و "سیرت السادات"

ایک مخصوص نسبت تھی، جو سلسلہ بہ سلسلہ منتقل ہوتی تھی، حضرت شاہ صاحبؒ کی صحبت وتاثیر نے خدا طلبی کا وہ ذوق اور دین کا وہ کیف پیدا کردیا تھا، جس سے اس خاندان کے چھوٹے بڑے اور مرد وعورت سرشار تھے، اس سلسلے میں یہ واقعہ قابل ذکر ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ کے پوتے مولانا سید محمد صابرؒ نے منازل سلوک حضرت مجدد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے شیخ محمد صدیق بن حضرت شیخ محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں طے کئے تھے، آپ کی والدہ ماجدہ (زوجۂ حضرت سید آیت بن حضرت شاہ علم اللہ) نے جن کے متعلق صاحب ''سیرۃ علمیہ'' کے الفاظ ہیں:-

''دریں راہ تربیت یافتۂ حضرت قدوۃ الاتقیاء مولانا سید علم اللہ بود در طریقت بر بسیارے مردان راہرواں مسابقت نمودہ وہمت موثرہ وانفاس عالیہ داشتہ''

آپ کو دہلی سے طلب کرکے اسلاف کرام کے سجادے پر بٹھایا اور حضرت شاہ علم اللہ صاحبؒ کی نسبت خاصہ جس سے آپ حظ وافر رکھتی تھیں اور مجاز ارشاد تھیں، آپ کو عطا کی، چنانچہ حضرت سید محمد صابرؒ طالبین راہ کو اکثر اس کی تعلیم کرتے تھے، اور لوگ جوق درجوق فیضیاب ہوتے تھے۔

اس خاندان کے بہت سے بزرگوں نے شاہ ولی اللہ اور آپ کے صاحبزادوں سے ظاہری وباطنی استفادہ کیا، حضرت شاہ محمد واضح اور حضرت شاہ ابوسعید اور حضرت سید محمد معین اور حضرت سید محمد نعمان (عم حضرت سید صاحبؒ) نے حضرت شاہ ولی اللہؒ سے اور مولانا سید قطب الہدیٰ اور مولانا سید محمد اسحٰق (برادر حضرت سید صاحبؒ) نے حضرت شاہ عبدالعزیزؒ اور حضرت شاہ عبدالقادرؒ سے استفادہ کیا، اس طرح اس خاندان میں حضرت مجدد سرہندی اور حضرت مجدد دہلوی کی برکتیں ونعمتیں جمع ہوگئیں۔

## حضرت سید محمد ہدیٰ

آپ حضرت سید شاہ علم اللہؒ کے فرزند دوم اور حضرت سید صاحبؒ کے پردادا ہیں سخاوت وایثار کے باب میں صاحب حال تھے، سائل کے سوال پر ''نہیں'' کہنا نہیں جانتے تھے، عین فاقے کی حالت میں اگر سائل نے سوال کردیا تو کھانا اٹھا کر دے دیا اور بھوکے رہے، اگر دینے کو کچھ نقد نہ ہوتا تو گھر کا زیور فروخت کرکے اس کی ضرورت پوری کرتے، شاہی ملازمت

میں تھے، مشاہرہ بھی ملتا تھا، اور جاگیر کے گاؤں بھی تھے، جن میں سے دو گاؤں گھر والوں کے اخراجات کے لئے مخصوص کر دیئے تھے، اور دو تین گاؤں اہل محلّہ اور برادری والوں کو دے رکھے تھے، باقی اپنے خرچ، سخاوت اور اہل حاجت کی حاجت روائی کے لئے رکھ لئے تھے، ایک مرتبہ ایک جاگیر سے بارہ ہزار دینار (سکہ عالمگیری) آئے، ایک ہی مجلس میں تقسیم کر کے اٹھے اور رات فاقے سے گزاری، ایک مرتبہ لشکر میں بڑا قحط پڑا، تین ہزار آدمیوں نے اپنے کو آپ کے ہاتھ فروخت کر دیا، قحط کے اٹھ جانے کے بعد آپ نے سب کو آزاد کر دیا، ایک روز لشکر میں آپ کو تین متواتر فاقے ہوئے، کہیں سے سو روپے آئے اور سائل بھی سن کر آ گئے، سب اٹھا کر ان کو دے دیئے اور چوتھا فاقہ کیا، مولانا سید محمد نعمان نے ایسے کئی واقعات لکھے ہیں۔(۱)

لباس اہل دنیا میں درویش صفت تھے، صاحبزادی بیان کرتی ہیں میں نے والد محترم کو دیکھا ہے کہ نصف شب میں اٹھ جاتے، تہجد کی نماز ادا کرتے پھر قرآن کی تلاوت میں مشغول ہو جاتے، اکثر صبح تک ختم کر دیتے، پھر مراقبے میں مشغول ہو جاتے۔

حضور مع اللہ اور نسبت یاد رکھتے تھے، معمولات ونوافل میں کبھی فرق نہ آتا، صبح کی نماز کے بعد اور عصر و مغرب کے درمیان جیسا کہ مشائخ کا معمول ہے ذکر اور مراقبے میں مشغول رہتے، کبھی بڑی پوشیدگی کے ساتھ کسی طالب صادق کو طریق کی بھی تعلیم وتربیت کی ہے۔

دنیا کی زیب وزینت کی طرف مطلق التفات نہ تھا، حیثیت واستطاعت کے باوجود رہنے کے لئے پختہ مکان بھی نہیں بنایا، اگر کسی نے کبھی اس کی ترغیب دی تو فرمایا "زندگی کی چند سانسیں ہیں، چھپر کے نیچے گزر گئیں، یا پختہ حویلی میں، عمارت میں روپیہ لگانا روپے کو ضائع کرنا ہے، آخرت کی پائدار عمارت کی تعمیر کی فکر کرنا ہوشیاری کی بات ہے" کچا مکان بنایا اور جنگلی درختوں کی لکڑی کے شہتیر رکھے۔

شاہ گردی کے زمانے میں وطن میں تھے، شاہ عالم بہادر شاہ کی سلطنت کا استقرار ہوا تو لشکر میں تشریف لے گئے، صاحبزادے سید محمد سنا اور بھتیجے سید محمد باقی ہمراہ تھے، بادشاہ کا

---

(۱) اعلام الہدیٰ

کوچ حیدرآباد کی طرف ہوا، آپ راستے میں برہان پور کے قریب بیمار ہوئے، احتضار شروع ہوا تو پالکی رکھ دی گئی، اور آپ کلمہ طیبہ پڑھتے ہوئے ۱۹ر ربیع الاول ۱۱۱۹ھ کو راہی ملک بقاء ہوئے، برہان پور میں کچھ دنوں تک جسد مبارک زمین میں امانت رہا، پھر رائے بریلی لاکر شاہ علم اللہؒ کی مسجد کے شمال مشرقی گوشے سے متصل سپرد خاک کیا گیا۔(۱)

## سید محمد نور

حضرت سید محمد ہدیٰ کے فرزند اکبر اور سید صاحبؒ کے حقیقی دادا تھے، اپنے اسلاف کے جانشین و ہمرنگ اور سخاوت و ایثار میں والد نامدار کی یادگار تھے۔

آپ اپنے دادا حضرت شاہ علم اللہ صاحبؒ کے خاص منظور نظر اور تربیت یافتہ تھے، شاہ صاحبؒ نے اتباع شریعت اور ان کی اخلاقی و روحانی تربیت میں بہت کوشش فرمائی تھی ان کے والد ماجد حضرت سید محمد ہدیٰؒ اکثر فرماتے تھے ''اس بچے کی تربیت کی وجہ سے امید ہے کہ اللہ میری مغفرت فرماوے گا''۔

والد کے حکم سے شاہزادہ محمد اعظم شاہ (پسر عالمگیرؒ) کی ملازمت کے لئے تشریف لے گئے، شمشیر خاں جو حضرت شاہ علم اللہؒ کے مرید اور اعظم شاہی امیر تھے، درمیان میں واسطہ تھے، آپ نے ان سے فرمایا ''میری ملازمت کی شرط یہ ہے کہ میں آداب شاہی تسلیمات و بندگی سے معاف رکھا جاؤں ورنہ واپس چلا جاؤں گا''، شمشیر خاں نے مجبور ہوکر شاہزادے سے عرض کیا، اعظم شاہ نے فرمایا ''کوئی حرج نہیں وہ صرف سلام مسنون پر اکتفا کریں، ایسے لوگ موجب برکت ہیں''۔

کچھ عرصے کے بعد ایک خواب کی بنا پر جس میں اعظم شاہ کے رفض کی وجہ سے زوال سلطنت کی خبر دی گئی تھی، آپ نے ملازمت ترک کر دی۔

سید محمد نور رحمۃ اللہ علیہ بہت متقی اور محتاط بزرگ تھے، غیر دیندار اور غیر متشرع لوگوں سے کچھ قبول نہ کرتے، اپنے دادا حضرت سید علم اللہؒ کی طرح مشتبہ کھانے سے نہایت پرہیز کرتے

---

(۱) ''اعلام الہدیٰ'' و ''سیرۃ السادات''

اور اکل حلال کا بڑا اہتمام رکھتے، اپنے اوقات کو تلاوت قرآن، اورادِ مسنونہ اور باطنی اشغال کے ساتھ معمور رکھتے، لایعنی بات اور غیبت سے سخت نفرت تھی، غرباء کی تجہیز و تکفین میں بڑی امداد کرتے، صلہ رحمیِ اعزاء اور ہمسایوں کے حقوق کا بڑا خیال رکھتے، سلام کرنے میں ہمیشہ سبقت کرتے، وفات کے وقت رقت قلب بہت بڑھ گئی تھی، اور نسبت حضور و یادداشت بڑی ترقی اور قوت پر تھی، اکثر فرماتے تھے "کوئی عمل اللہ کی بارگاہ میں پیش ہونے کے قابل تو نہیں ہے لیکن بعض بشارتوں کی بنا پر اللہ کی رحمت کی ضرور امید ہوتی ہے"۔

۶/ربیع الاول ۱۱۴۸ھ چہارشنبہ کے دن انتقال کیا، اور نصیر آباد میں اپنے نانا حضرت شاہ داؤد (برادر حقیقی حضرت شاہ علم اللہؒ) کے پہلو میں آسودہ خاک ہوئے۔(۱)

## سید شاہ ابوسعیدؒ

سید صاحبؒ کے نانا حضرت سید شاہ ابوسعید بن حضرت سید محمد ضیاء حضرت شاہ علم اللہؒ کے پرپوتے، اپنے زمانے کے جلیل القدر مشائخ میں تھے، جوانی میں اپنے عم محترم مولانا سید محمد صابر علیہ الرحمہ کے ہاتھ پر بیعت طریقت کی، اپنے آبائے کرام کی نسبت اپنے والد کے خلیفہ شاہ محمد یونس سے حاصل کی، پھر حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں دہلی حاضر ہوئے، سلوک کی تکمیل کی اور بشارت عظیمہ سے ممتاز ہوئے، حضرت شاہ صاحبؒ کی وفات کے بعد آپ کے خلیفۂ اجل حضرت شاہ محمد عاشق صاحبؒ پھلتی سے استفادہ کیا اور اجازت حاصل کی۔

آپ کی نسبت بہت قوی اور آپ کی صحبت بڑی مؤثر تھی، آپ کے ذوق و کمالات اور معارف کا اندازہ اس خط و کتابت سے ہوتا ہے، جو آپ کے اور حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ کے درمیان ہوئی (۲)، اور آپ کی عظمت کا اندازہ ان خطوط سے ہوتا ہے، جو شاہ اہل اللہ (برادر حضرت شاہ ولی اللہؒ) مولانا نور اللہؒ حضرت شاہ محمد عاشق اور حضرت شاہ عبدالعزیزؒ نے آپ کے نام بھیجے۔

---

(۱) "اعلام الہدیٰ" و "سیرۃ السادات"

(۲) مجموعہ "مکتوب المعارف" مرتبہ مولوی سید ابوالقاسم صاحبؒ ہنسوی "کلمات طیبات" مطبوعہ

سید شاہ ابو سعید حضرت شاہ ولی اللہ کے مخصوص لوگوں میں تھے، شاہ صاحبؒ کے علوم وکمالات سے جن خوش قسمت افراد نے شاہ صاحب کی زندگی میں استفادہ کیا اور آپ کو پہچانا، ان کے پہلے طبقے میں سید شاہ ابو سعید کا شمار ہے، اس خصوصیت وتعلق کا اظہار ان حضرات کے خطوط کی ایک ایک سطر سے ہوتا ہے، مولانا سید نعمانؒ نے سید شاہ ابو سعید کو شاہ ولی اللہؒ کی وفات کے بعد جو خط شاہ صاحب کے سانحۂ وفات کی اطلاع کے لئے لکھا ہے، اس میں فرماتے ہیں: (۱)

> الحمد للہ، رضامندی حضرت صاحب قدس سرہ ازاں صاحب وتوجہات عالیات برحال ایشاں زیادہ از حدّ بیان یافتہ اکثر اوقات استفسار احوال سامی فرمودند و ماجرائے غارت گری ابدالیان ورسیدن آں صاحب درعین رستخیز وانطفا یافتن التہاب نہیب بسبب قدوم گرامی از زبان درفشاں مودی ساختند (۲) وشاید منظور لقائے آخریں بضمیر منیر بودہ باشد مرۃً فرمودند کہ میر ابو سعید ارادۂ آمدن دارند۔ اگر زود برسند، بہتر باشد۔

> بحمد اللہ حضرت مرحوم کی جناب سے رضامندی اور آپ کے حال پر آں جناب کی توجہات عالیات میں نے جتنی پائیں، وہ بیان میں نہیں آسکتیں، اکثر اوقات جناب کے حالات دریافت فرماتے، ابدالیوں کی غارت گری کا واقعہ، آپ کا عین ہنگامے میں پہنچ جانا، لوٹ مار کی آگ کا فرو ہوجانا، زبان مبارک سے ارشاد فرمایا، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرت کو آپ سے آخری ملاقات کا خیال تھا، ایک مرتبہ فرمایا "سید ابو سعید آنے کا ارادہ رکھتے ہیں اگر جلد پہنچ جائیں تو بہتر ہے"۔

سید شاہ ابو سعید جود وسخاوت، مہمان وغرباء پروری میں اپنے زمانے میں ممتاز تھے، ایک مرتبہ ایک لاکھ روپیہ آیا، گھر کے باہر رکھ دیا اور وہیں سے ضرورت مندوں کو تقسیم کر دیا، مدراس اور چنیاپٹن میں آپ کا بڑا اثر اور مقبولیت تھی۔

---

(۱) مجموعہ "مآثر الابرار" (قلمی) (۲) جس واقعے کی طرف اشارہ ہے، اس کی تفصیل معلوم نہیں ہوسکی۔

۹ رمضان ۱۱۹۳ھ میں وفات پائی، میر عبدالسلام بدخشانی، شیخ محمد میر داد قاری مکی، مولانا جمال الدین بن محمد صدیق قطب، مولانا عبداللہ آفندی، شیخ عبداللطیف حسینی مصری، حاجی امین الدین کاکوروی اور شاہ عبدالقادر خالص پوری آپ کے ممتاز خلفاء میں سے تھے۔(۱)

شاہ ابوسعیدؒ نے سید شاہ ابواللیث اور سید محمد احسن دو فرزند چھوڑے۔

## مولانا سید نعمان

سید محمد نور کے صاحبزادے سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے حقیقی چچا تھے، نصیر آباد میں ولادت ہوئی، کچھ مدت تک وطن میں تحصیل علم کرنے کے بعد لکھنؤ جا کر مولانا عبداللہ امیٹھوی سے کتابیں پڑھیں، پھر رائے بریلی واپس آکر حضرت سید محمد جی رحمۃ اللہ علیہ سے جو حضرت سید شاہ علم اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے سب سے چھوٹے اور سب سے محبوب فرزند اور آپ کی نسبت خاصہ کے حامل تھے، بیعت کی، اور ایک مدت تک ان کی صحبت میں رہ کر استفادہ کرتے رہے، حضرت سید محمد کی وفات (۱۱۵۶ھ) کے بعد ان کے صاحبزادے اور خلیفہ شیخ المشائخ حضرت سید محمد عدل عرف شاہ لعل صاحب (م ۱۱۹۲ھ) سے سلوک کی تکمیل کی اور ہندوستان کے مختلف شہروں اور دینی مرکزوں میں جا کر بڑے بڑے مشائخ اور علماء سے ملاقات واستفادہ کیا، حضرت سید شاہ علم اللہؒ کے خلیفہ خاص شیخ محمود رسن تاب خورجوی اور آپ کے دوسرے خلیفہ شیخ فتح محمد انبالویؒ کے صاحبزادے شیخ یوسف اور دوسرے حضرات کی خدمت میں حاضر ہو کر علمی وروحانی فیوض حاصل کئے۔

ذی قعدہ ۱۱۷۵ھ میں حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بڑھانہ میں حاضر ہو کر بیعت سے مشرف ہوئے اور شاہ صاحبؒ کی وفات (۳۰ محرم ۱۱۷۶ھ) تک حاضر باش رہ کر روزانہ ملاقات اور شاہ صاحبؒ کی خصوصی توجہات اور شفقت والتفات سے محظوظ ہوتے رہے۔(۲)

تقریباً ۱۱۹۳ھ میں حرمین کا سفر کیا، حج وزیارت کے بعد بیت المقدس اور الخلیل کی زیارت

---

(۱) ''تذکرۃ الابرار'' ''سیرۃ السادات'' ''نزہۃ الخواطر''۔ (۲) مکتوبات مولانا سید نعمان بنام حضرت سید شاہ ابوسعیدؒ۔

کی اوراسی سال ۵؍جمادی الآخر کو ہیں انتقال کیا اور حضرت موسیٰ کے حظیرے میں مدفون ہوئے۔
تصنیفات میں سلوک طریقۂ نقشبندیہ میں ایک رسالہ اور ایک رسالہ اپنے آبائے کرام (حضرت شاہ علم اللہ اوران کی اولادواحفاد کے تذکرے میں) ''اعلام الہدیٰ'' آپ کی یادگار ہے۔(۱)

## حضرت سید محمد عرفان اوران کی اولاد

سید محمد نور کے چشم و چراغ اور سید صاحبؒ کے والد تھے، اپنے آبائے کرام کے قدم بہ قدم تھے، نہایت متوکل اور پرہیزگار بزرگ تھے، ۱۲۱۴ھ میں لکھنؤ سے وطن آرہے تھے رائے بریلی کے قریب پہنچ کر انتقال کیا، نعش رائے بریلی لائی گئی، شاہ علم اللہ صاحبؒ کی مسجد کے شمال مشرقی گوشے کے متصل حضرت سید ابوحنیفہ (فرزند سوم حضرت شاہ علم اللہؒ) اوراپنے جد حضرت محمد ہدیٰ کے پہلو میں دفن ہوئے۔

حضرت سید عرفان کی پہلی شادی سید محمد معین (برادر سید شاہ ابوسعیدؒ) کی صاحبزادی سے ہوئی، جن سے ایک صاحبزادی بی بی نجیّہ پیدا ہوئیں، جو مولوی عبدالسبحان صاحبؒ(۲) کی اہلیہ اور مولوی سید محمد علیؒ، صاحبِ ''مخزن احمدی'' سید احمد علی شہیدؒ، سید حمید الدین اور سید عبدالرحمٰن کی والدہ ہیں۔

پہلی بیوی کے انتقال کے بعد صاحبزادی کی تحریک واصرار سے سید محمد عرفان نے سید شاہ ابوسعیدؒ کی صاحبزادی سے عقد ثانی کیا، جن سے تین صاحبزادے سید محمد ابراہیم، مولانا سید محمد اسحٰق اور حضرت سید احمد اور تین صاحبزادیاں ہوئیں۔

سید محمد ابراہیم نے کچھ زیادہ تعلیم حاصل نہیں کی، صالح اور بزرگ سیرت تھے، نواب امیر خاں (والیٔ ٹونک) کے لشکر میں تھے، اور ۱۲۲۴ھ میں انتقال کیا، سید محمد یعقوب آپ کے فرزند تھے۔

بہنوں میں دو (صاحب النساء اور حنیفہ) کی شادی یکے بعد دیگرے سید

---

(۱) سیرت السادات ''نزہۃ الخواطر'' جلد ۶

(۲) مولوی سید عبدالسبحان سید محمد عثمان کے صاحبزادے اور سید محمد عرفان کے حقیقی بھتیجے تھے، عالم وعابد بزرگ تھے، لکھنؤ میں ۱۲۱۴ھ میں وفات پائی اور تکیہ شاہ عبدالنبیؒ میں دفن ہوئے (سیرۃ السادات)

معصوم احمد صاحبؒ (۱) سے ہوئی، تیسری بہن بی بی صالحہ، سید محمد مصطفیٰ (۲) کے عقد میں تھیں۔

## مولانا سید محمد اسحٰق

سید صاحبؒ کے منجھلے بھائی مولانا سید محمد اسحٰق بڑے علماء میں سے تھے، تحصیل علم کے لئے پہلے لکھنؤ پھر دہلی کا سفر کیا اور مولانا شاہ عبدالقادر سے درسی کتابیں پڑھیں اور فقہ وحدیث کی تحصیل کی شاہ عبدالعزیز علیہ الرحمۃ سے حدیث کی سند لی، بیعت کی اور طریقت کی تعلیم حاصل کی، پھر وطن واپس آکر درس تدریس اور اصلاح وارشاد میں مشغول ہوگئے، تقوی وعمل میں اپنے بزرگوں کے نقش قدم پر تھے، مزاج میں ایثار وقناعت اور زہد تھا، وعظ مؤثر اور دل پذیر ہوتا تھا، تصنیف کا اچھا ذوق اور دلچسپی تھی، عربی وفارسی میں قادرالکلام تھے، فنون ومسائل علمیہ پر اچھی دسترس اور استحضار تھا، علمی مضامین اور فنی مسائل کو نظم کرنے کا خاص ملکہ تھا، میراث و حساب میں المأتین کے نام سے دوسو اشعار کا قصیدہ اور اس کی مبسوط شرح اور مسائل نحویہ کے بعض منظومات آپ کی فضیلت علمی کے گواہ ہیں، ایک فارسی نظم بھی یادگار ہے جس میں اہل بدر علیہم الرضوان کے اسمائے گرامی جمع کئے ہیں۔ (۳)

۷؍جمادی الآخرہ ۱۲۳۴ھ کو انتقال کیا اور اپنے نانا شاہ ابوسعید رحمۃ اللہ علیہ کے مقبرے میں دفن ہوئے۔

آپ کی شادی سید شاہ ابواللیث (ابن حضرت شاہ ابوسعیدؒ) کی صاحبزادی (بی بی ولیہ) سے ہوئی تھی، سید محمد اسمٰعیل ایک فرزند یادگار چھوڑا۔ (۴)

---

(۱) سید معصوم احمد ابن مولانا سید محمد واضحؒ بن حضرت شاہ محمد صابر بن حضرت سید آیت اللہ بن حضرت شاہ علم اللہ صاحب علم ووجاہت بزرگانِ خاندان میں سے تھے، ۱۲۶۴ھ میں انتقال کیا، پہلی بیوی سے ایک صاحبزادی حکیمہ بی بی تھیں، جو سید عبدالباقی بن سید جامع بن شاہ محمد واضح کے عقد میں تھیں۔

(۲) سید محمد مصطفیٰ بن سید محمد ثانی بن مولانا سید محمد حکم بن حضرت سید محمد بن حضرت سید شاہ علم اللہؒ ذی علم، باوجاہت، فیاض، دوست پرور، برادرنواز ہردلعزیز شخص تھے، ایک مرتبہ تیس ہزار روپیہ واصلات میں اکٹھا ملا، گھر پہنچتے ہی تمام اعزاء واحباب کی تنخواہیں مقرر کردیں اور دامن جھاڑ کر کھڑے ہوگئے، ۱۲۱۶ھ میں انتقال کیا، دو صاحبزادے سید علی مرتضیٰ اور سید حسن مجتبیٰ اور دو صاحبزادیاں چھوڑیں۔ (۳) ''نزہۃ الخواطر'' ج ۷ ''سیرۃ السادات''۔ (۴) ''سیرۃ السادات''




# ابتدائی حالات، تعلیم، سفرِ لکھنؤ

## ولادت

سید شاہ علم اللہ صاحبؒ کے اس دائرے میں جو اَب تکیے کے نام سے مشہور ہے صفر ۱۲۰۱ھ میں حضرت سید احمد شہیدؒ کی ولادت ہوئی۔ (۱)

## سلسلۂ نسب

آپ کا سلسلۂ نسب اس طرح ہے:

سید احمد بن سید محمد عرفان بن سید محمد نور بن سید محمد ہدیٰ بن سید علم اللہ بن سید محمد فضیل بن سید محمد معظم بن سید احمد بن قاضی سید محمود بن سید علاء الدین بن سید قطب الدین محمد ثانی بن سید صدر الدین ثانی بن سید زین الدین بن سید احمد بن سید علی بن سید قیام الدین بن سید صدر الدین بن قاضی سید رکن الدین بن امیر سید نظام الدین بن امیر کبیر سید قطب الدین محمد الحسنی الحسینی المدنی الکڑوی بن سید رشید الدین احمد مدنی بن یوسف بن سید عیسیٰ بن سید حسن بن ابی الحسن علی بن ابی جعفر محمد بن قاسم بن ابی محمد عبداللہ بن سید حسن الاعور الجواد نقیب کوفہ بن سید محمد ثانی بن ابی محمد عبداللہ الاشتر بن سید محمد صاحب النفس الزکیہ بن عبداللہ المحض بن حسن مثنّی بن امام حسنؓ

---

(۱) ''مخزن احمدی'' صفحہ ۱۲، چودھری غلام رسول مہر کی تحقیق یہ ہے کہ آپ کی ولادت ۶ صفر ۱۲۰۱ھ۔ ۲۹ نومبر ۱۷۸۶ء کو ہوئی۔

بن امیر المومنین سیدنا علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ۔(۱)

حسن مثنیٰ کی شادی اپنے عمِ نامدار شہید کربلا کی صاحبزادی فاطمہ صغریٰ سے ہوئی تھی، اس لئے اس خاندان کو حسنی حسینی کہا جاتا ہے۔

## تعلیم

جب آپ کی عمر چار سال کی ہوئی تو شرفاء کے دستور کے مطابق آپ مکتب میں بٹھائے گئے، لیکن لوگوں نے تعجب سے دیکھا کہ آپ کی طبیعت خاندان کے اور لڑکوں اور اپنے ہم عمروں کے برخلاف علم کی طرف راغب نہیں اور آپ پڑھنے پڑھانے کی طرف توجہ نہیں کرتے، تین سال مکتب میں گزر گئے اور باوجود استاد کی توجہ وشفقت اور بزرگوں کی تاکید وفہمائش کے صرف قرآن مجید کی چند سورتیں یاد ہوسکیں اور مفرد ومرکب الفاظ لکھنا سیکھ سکے، آپ کے بڑے بھائی صاحبان سید ابراہیم وسید اسحٰق صاحب کو آپ کی تعلیم کا بڑا اہتمام تھا، اور وہ بہت تاکید رکھتے تھے، والد ماجد نے فرمایا کہ میاں ان کو خدا پر چھوڑ دو، جو ان کے حق میں بہتر سمجھے گا کرے گا، ہماری تاکید کا کچھ فائدہ نہیں معلوم ہوتا۔(۲)

## آپ کے کھیل اور مشاغل

آپ کو بچپن میں کھیل کا بڑا شوق تھا، خصوصاً مردانہ اور سپاہیانہ کھیلوں کا، کبڈی بڑے شوق سے کھیلتے اور اکثر لڑکوں کو دو گروہوں میں تقسیم کر دیتے اور ایک گروہ دوسرے گروہ کے قلعے پر حملہ کرتا(۳) اور فتح کرتا، اس طرح نادانستہ آپ کی جسمانی وفوجی تربیت کی جارہی تھی۔

## خدمت خلق

جب آپ سن بلوغ کو پہنچے تو آپ کو خدمت خلق کا ایسا ذوق پیدا ہوا کہ اچھے اچھے بزرگ اور خدا پرست انگشت بدنداں رہ گئے، ضعیفوں، اپاہجوں اور بیواؤں کے گھروں پر دونوں

---

(۱)''سوانح احمدی''''آئینۂ اودھ''''مخزن احمدی'' وغیرہ۔ (۲)''مخزن احمدی'' ص ۱۲۔

(۳) روایت بزرگانِ خاندان



سید احمد شہیدؒ کا مکان: اس جگہ حضرت سید احمد کے شہید والد سید عرفان رحمۃ اللہ علیہ کا مکان تھا، در و دیوار کے شکستہ حصے دیکھے جا سکتے ہیں۔

وقت جاتے، ان کا حال پوچھتے اور" کہتے اگر لکڑی، پانی، آگ وغیرہ کی ضرورت ہو تو لے آؤں؟" وہ لوگ آپ ہی کے بزرگوں کے مرید اور خادم تھے کہتے "میاں کیوں گنہگار کرتے ہیں؟ ہم تو آپ اور آپ کے باپ دادا کے غلام ہیں، ہماری مجال ہے کہ ہم آپ سے کام لیں؟" آپ ان کو خدمت گزاری اور اعانت کی فضیلت اس طرح سناتے کہ وہ زار و قطار روتے اور باصرار ان کی ضرورتیں معلوم کر کے پوری کرتے، بازار سے ان کے لئے سودا لاتے، لکڑی لاد کر اور پانی بھر کر لاتے اور ان کی دعائیں لیتے اور کسی طرح سے اس کام سے سیری نہ ہوتی، عزیزوں، ہمسایوں کے گھروں میں جا کر دیکھتے کہ برتنوں میں پانی ہے، جلانے کے لئے لکڑی ہے یا نہیں، پانی نہ ہوتا تو اپنے ہاتھ سے بھرتے، لکڑی نہ ہوتی تو جنگل جا کر خود کاٹتے، چادر میں گٹھا باندھ کر سر پر رکھتے اور گھروں میں پہنچا دیتے، آپ کے بھائی اور عزیز اس پر چیں بجبیں ہوتے، سخت وست بھی کہتے، مگر آپ اس کی پروانہ کرتے اور کام کئے جاتے۔(۱)

## عبادتِ الٰہی

اسی کے ساتھ آپ کو عبادت و ذکر الٰہی کا بے حد ذوق تھا، رات کو تہجد گزاری اور دن کو خدمت گزاری اور تلاوت و دعا و مناجات میں مشغول رہتے، قرآن مجید میں تدبر فرماتے رہتے اور یہی آپ کا مشغلہ تھا۔

## آپ کا ابتدائی شوقِ جہاد اور والدہ کا ایثار

ایسی مائیں دنیا میں بہت کم ہوں گی، جو بیٹے کی جان کے امتحان میں پوری اتریں اور اس کو مرنے کے لئے اپنے ہاتھ سے رخصت کریں، سید صاحبؒ کو اللہ نے والدہ بھی ایسی دی تھیں، جو حضرت اسماءؓ کا نمونہ تھیں، "منظورہ (۲)" میں یہ واقعہ لکھا ہے کہ ایک مرتبہ ہندو مسلمانوں میں جنگ ہوگئی، سید صاحبؒ نے جانے کی آمادگی ظاہر کی، لیکن کھلانے والی نے کسی طرح جانے نہ دیا، والدہ محترمہ نماز پڑھ رہی تھیں، سید صاحبؒ منتظر کھڑے تھے، کہ آپ

---

(۱) "مخزن احمدی" ص ۱۳ (۲) بحوالہ سید حسین علی برادر مولوی جعفر علی مولف "منظورہ" و دیگر بزرگان۔

سلام پھیریں تو جانے کی اجازت طلب کریں، آپ نے جب سلام پھیرا تو دایہ سے کہا ''بی بی تمہیں ضرور احمد سے محبت ہے، مگر میری طرح نہیں ہو سکتی، یہ روکنے کا موقع نہ تھا جاؤ بھیا اللہ کا نام لے کر جاؤ، مگر خبردار پیٹھ نہ پھیرنا ورنہ تمہاری صورت نہ دیکھوں گی، اور اگر وہ نکل جانے کے لئے راستہ مانگیں اور کہیں کہ ''ہم کو جانے دیجئے تو راستہ دے دینا'' آپ جیسے ہی پہنچے، انہوں نے کہنا شروع کیا، ''ہم کو راستہ دے دو، ہم چلے جائیں، ہمیں آپ سے کچھ مطلب نہیں، آپ کا بھی ہم سے کچھ جھگڑا نہیں''، جیسے ہی آپ نے یہ سنا، بھائیوں سے کہا ''ان کو جانے دو اور کچھ روک ٹوک نہ کرو، اسی میں خیر ہے۔''

## آپ کی ورزشیں

اللہ تعالیٰ جس سے جو کام لینا چاہتا ہے، اس کے لئے اس کا سامان اور اس کا شوق پیدا کر دیتا ہے، اور اسی قسم کی تربیت فرماتا ہے "كُلٌّ مُيَسَّرٌ لِّمَا خُلِقَ لَهٗ" سید صاحبؒ سے اللہ تعالیٰ کو جو کام لینا تھا، اس کے لئے جسمانی قوت و تربیت کی ضرورت تھی، چنانچہ آپ کو ابتدا سے بہت زیادہ توجہ اسی طرف تھی، اور آپ کے بچپن کے کھیلوں میں بھی یہ چیز نمایاں تھی۔

سید عبدالرحمٰن صاحب مرحوم، سپہ سالار افواج نواب وزیر الدولہ مرحوم سید صاحبؒ کے چھوٹے بھانجے تھے، آپ بیان کرتے ہیں کہ آپ کی عادت تھی کہ سورج نکلنے کے گھنٹوں بعد تک ورزش اور کشتی میں مشغول رہتے، میں بچہ تھا، آپ کے بدن پر مٹی ملتا، یہاں تک کہ خشک ہو کر جھڑ جاتی، پیروں پر مجھے کھڑا کر کے پانسو ڈنڑ لگاتے، پھر کچھ ٹھہر کر پان سوا ورمن بھر، بیس اور تیس سیر کے مگدر ہلاتے تھے، ان میں تعداد کا خیال نہیں تھا، بلکہ وقت کا اندازہ تھا، مثلاً دو گھنٹے، تین گھنٹے، چار گھنٹے۔

معین خاں کے مقبرے کے پاس (تکیے کے قریب، ندی کنارے) پتھر کا ایک ستون ہے، چار ہاتھ لمبا اور بہت دبیز، نیچے سے موٹا اوپر سے پتلا، یہ شہ زوروں کی ورزش گاہ تھی، اوپر سے ہر زور آور اس کو اٹھا کر کھڑا کر دیتا تھا، نیچے سے کوئی زانو تک کوئی کمر تک لے آتا تھا، ایک روز چاندنی رات میں ہم وہاں سے گزرے تو سید صاحبؒ نے فرمایا کہ اس کو اٹھانا چاہئے،

یہ کہہ کر کرتہ اتار کا کاندھے پر رکھا اور پتھر کے قریب کچھ جھک کر اس کو اپنے کاندھے پر رکھ لیا اور بیس قدم چل کر اس کو زمین پر اس زور سے پٹکا کہ ایک ہاتھ کے قریب زمین کھد گئی۔ دوسرے روز لوگ آئے اور اس کو اپنی جگہ سے اتنی دور گڑھے میں پڑا دیکھا تو کہنے لگے کہ کون دیو یا جن تھا، جس نے اتنی دور لا کر ڈال دیا۔

پیرنے اور پانی میں ٹھہرنے کی آپ نے بڑی مشق بڑھائی تھی، نواب وزیرالدولہ مرحوم والی ریاست ٹونک آپ کی شناوری کی بہت تعریف کرتے تھے، مولوی علیم اللہ دہلی کے مشہور پیراک استاد اور مشہور استاد کے شاگرد کہتے تھے کہ یہ وصف سید صاحبؒ ہی میں دیکھا کہ سخت بہاؤ میں بہاؤ کے خلاف پیرتے تھے، میں باوجود اتنی مشق اور زمانے کے یہ نہیں کر سکتا۔(۱)

## سفرِ لکھنؤ

آپ جوان ہو چکے تھے، والد کا انتقال ہو چکا تھا، حالات کا اقتضا تھا کہ آپ ذمے دارانہ زندگی میں قدم رکھیں اور تحصیلِ معاش کی فکر کریں، آپ کی عمر ۱۷۔۱۸ سال کی تھی کہ ۱۲۱۸ھ یا ۱۲۱۹ھ میں اپنے سات عزیزوں کے ساتھ لکھنؤ چلے، لکھنؤ، رائے بریلی سے انچاس میل ہے، سواری صرف ایک ہی تھی، اور باری باری اس پر سوار ہوتے تھے لیکن جب آپ کی باری آتی تو آپ سوار نہ ہوتے بلکہ منت سماجت کر کے دوسروں کو سوار کر دیتے، ہر ایک کے سر پر اس کا سامان بھی تھا، جب آدھی منزل طے ہوگئی تو سب رفقائے سفر تھک گئے اور مزدور کی جستجو ہوئی لیکن مزدور نہ مل سکا، سید صاحبؒ نے جو اس موقع کی تلاش میں رہتے تھے، اپنے ساتھیوں سے بڑے عجز وانکسار سے کہا: ''اس خاکسار کی ایک عرض ہے، اگر آپ سب اسے قبول کرنے کا وعدہ فرمائیں تو عرض کروں'' لوگ مطلب نہیں سمجھے اور کہا ''بڑی خوشی سے'' آپ نے فرمایا ''نہیں پختہ وعدہ کیجئے'' سب نے پختہ وعدہ کیا، آپ نے کہا ''سارا سامان ایک کمبل میں باندھ کر میرے سر پر رکھ دیجئے، میں ان شاء اللہ پہنچا دوں گا'' چونکہ لوگ زبان دے چکے تھے، مجبور ہو کر انہوں نے ایسا ہی کیا اور آپ ایسے خوش ہوئے جیسے کوئی بڑی

(۱) ''وقائع احمدی''، ''منظورہ''

دولت ملی اور فرمایا ''عمر بھر آپ کا یہ احسان نہیں بھولوں گا'' اور ہنستے بولتے لکھنؤ پہنچ گئے۔

## لکھنؤ سیاسی و معاشی حیثیت سے

سید صاحب لکھنؤ تشریف لے گئے تو نواب سعادت علی خاں خلف نواب شجاع الدولہ کا عہد حکومت تھا، جو ۱۲۱۲ھ، ۱۷۹۸ء میں تخت نشین ہوئے، سلطنت اودھ کی پوری تاریخ میں ان سے زیادہ منتظم اور بلند حوصلہ فرمانروا اودھ کے تخت پر نہیں بیٹھا، مگر اس سلطنت کی تعمیر اور اس کے خمیر میں کچھ ایسی خرابیاں شروع ہی سے شامل تھیں کہ کبھی اس کی چول ٹھیک نہ بیٹھی، ان کے عہد حکومت میں بھی باوجود ان کی بیدار مغزی، مستعدی اور کار پردازی کے رعایا کو حقیقی اطمینان اور فارغ البالی حاصل نہ ہوئی اور ان زیادتیوں اور ظلم و ستم کا سد باب نہ ہوا جو ابتدائے سلطنت سے جاری تھا، کچھ تو ان کی طبیعت جُزرس تھی، کچھ اس بات نے کہ ان کو اپنی تخت نشینی کے عوض میں ۷۶ لاکھ روپئے سالانہ جو مزید اضافہ ہو جانے کے بعد ۱۲،۹۹۹،۳۰،۱ ہو گئے تھے، سرکار کمپنی کو ادا کرنے پڑتے تھے، ان کو اور زیادہ جزرس اور کفایت شعار بنا دیا تھا، ملک کی تباہی، جو اور نوابوں کے اسراف، کاہلی اور عیاشی سے شروع ہوئی، وہ ان کی کفایت شعاری اور جُزرسی سے بر سر ترقی ہوئی، متوسلین سرکار اور مُستاجر اور صاحب جاگیر اشخاص اور بڑے تاجروں کے سوا بے روزگاری اور پریشانی عام تھی، ۱۲۱۵ھ (۱۸۰۰ء) میں کمپنی کے اصرار سے نواب نے فوج کا ایک بڑا حصہ برطرف کیا، اس تخفیف میں چالیس پلٹنیں پیادوں کی اور بارہ ہزار سوار موقوف ہوئے، اس تخفیف و برطرفی سے اودھ کے ہزاروں سپاہ پیشہ اور سیکڑوں خاندان متاثر ہوئے، ۱۲۱۶ھ (۱۸۰۱ء) میں کمپنی نے نواب وزیر سے اودھ کی سلطنت کا ایک نہایت زرخیز اور شاداب علاقہ جس کی سالانہ آمدنی سکۂ لکھنؤ سے ایک کروڑ پینتیس لاکھ سے اوپر تھی، اس رقم کے عوض میں جو نواب کمپنی کو دیتے تھے، حاصل کر لیا، اس میں اضلاع دوآب و روہیل کھنڈ مع اضلاع علی گڑھ و گورکھپور تھے، نواب کے پاس نصف آمدنی کا ملک باقی رہ گیا، اس کا اثر ملک کی معاشی حالت پر پڑنا ضروری تھی، غرض سیاسی و معاشی حیثیت سے ملک و اہل ملک سخت ضغطے میں تھے اور پریشانی عام تھی۔

## رفقاء کی تلاشِ روزگار اور سید صاحبؒ کی بے دلی

لکھنؤ پہنچ کر سب ساتھی روزگار کی تلاش میں ادھر ادھر پھرنے لگے، مگر روزگار عنقا تھا، دن بھر دوڑ دھوپ کرتے، مگر بے کار، خرچ بھی ختم ہو رہا تھا، اور اب دو وقت کھانے کے بھی لالے پڑ رہے تھے، سوائے سید صاحبؒ کے ہر شخص نہایت پریشان اور متفکر تھا، کوئی ایک دو جز کسی کتاب ''کریما'' ''مامقیماں'' وغیرہ کی کتابت کر کے شام کو فروخت کرتا، کوئی بازار سے تھوڑا سا کپڑا خرید کر اس کی ٹوپیاں سی کر بیچتا اور کھانے کا انتظام کرتا، خود سید صاحبؒ ایک امیر کے یہاں کہ خود ان کی حالت اچھی نہ تھی، لیکن سادات سے نہایت محبت واعتقاد رکھتے تھے، مہمان تھے، ان کے یہاں سے دو وقتہ اچھا کھانا آتا، آپ اپنے عزیزوں کے ساتھ جا کر شریک ہو جاتے، اپنا کھانا ان کے سامنے رکھ دیتے اور خود ان کی دال روٹی پر گزر کرتے، ان کو باصرار اپنا کھانا کھلاتے اور خود اس میں سے ایک لقمہ نہ لیتے، کبھی وہ سب فاقے سے ہوتے تو اپنا کھانا ان کو کھلا دیتے اور خود کوئی عذر کر دیتے، چار مہینے اسی طرح گزر گئے، اس کے بعد ان امیر کو سرکار لکھنؤ کی طرف سے سو سوار بھرتی کرنے کا حکم ہوا، مگر اس خبر کو سن کر بجائے ایک ہزار مسلح اور آراستہ امیدوار حاضر ہو گئے، امیر نے ہر دس امیدواروں میں سے ایک کو نوکر رکھ لیا اور دو اسامیاں سید صاحبؒ کے حوالے کر دیں، آپ نے یہ دو اسامیاں دو دوسرے غریب امیدواروں کو دلا دیں اور اپنے عزیزوں کو فضل الٰہی کا امیدوار بنا دیا۔

اس عرصہ میں والیِ لکھنؤ سیر وشکار کے لئے پہاڑوں کی طرف روانہ ہوا اور وہ امیر بھی جن کے یہاں سید صاحبؒ مہمان تھے، ہمرکاب ہوئے، سید صاحبؒ بھی مع اعزاء ساتھ ہوئے اور اسی شان سے جس طرح رائے بریلی سے لکھنؤ آئے تھے، تین مہینے اس سفر میں گزر گئے، سخت سردی کا موسم اور میدانوں اور پہاڑوں کا سفر، سخت مصیبتیں اٹھانی پڑیں اور کوئی نتیجہ نہ نکلا، سید صاحبؒ راستہ بھر سمجھاتے رہے، ''عزیزو اس تلاش وجستجو، اس تکلیف ومصیبت کے باوجود دنیا تمھیں نہیں ملتی، ایسی دنیا پر خاک ڈالو اور میرے ساتھ دہلی چلو اور شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کا وجود غنیمت سمجھو''

لیکن آپ کے ساتھی دوسرے عالم میں تھے، یہ بات ان کی سمجھ میں نہیں آتی تھی، بلکہ ہنستے تھے۔

## سفر دہلی

مولوی سید محمد علی صاحب، صاحب ''مخزنِ احمدی'' کہتے ہیں (۱) کہ جب سید صاحبؒ کو ساتھیوں سے مایوسی ہوئی، تو ایک رات مجھے الگ لے گئے اور خصوصیت کے ساتھ سمجھایا اور کہا ''کل یا پرسوں ہم دہلی جائیں گے، ہماری خواہش ہے کہ آپ بھی ہمارے ساتھ چلیں'' میں نے کہا ''آپ کے پاس سوائے ان کپڑوں کے جو بدن پر ہیں کوئی سامان نہیں، آپ ہی ایسی بے سروسامانی کی حالت میں سفر کی ہمت رکھتے ہیں، میں کم ہمت ایسے سفر کی طاقت نہیں رکھتا'' اس طرح دو تین دن گزر گئے اور لشکر کا کوچ ہوگیا، دوپہر کو ہم لوگ منزل پر پہنچے اور سب ہمراہی ایک جگہ اکٹھے ہوئے، تو معلوم ہوا کہ سید صاحبؒ نہیں ہیں جہاں جہاں احتمال تھا، شام تک تلاش کیا لیکن پتہ نہ چلا، چونکہ یہ سفر محمدی کے جنگل میں تھا اور وہ جنگل نہایت خطرناک اور درندوں، شیر، بھیڑیے، ریچھ، ہاتھی کے لئے مشہور تھا، اور ہر منزل پر ایک دو آدمی ان کا شکار ہوجاتے تھے، اس لئے ہم سب کو فکر ہوئی کہ نصیب دشمناں کوئی حادثہ تو پیش نہیں آیا، رفتہ رفتہ اس کا یقین آ گیا، تین دن رات ہم لوگ اسی رنج والم میں مبتلا رہے، چوتھے روز محمدی کی طرف سے لشکر میں ایک آدمی آیا، اس نے کہا کہ ایک میاں اس حلیے کے جو صرف حضرت ہی کا ہوسکتا تھا، مجھے راستے میں دکھائی دیے، ان کے سر پر راب کا گھڑا تھا اور پیچھے ایک سپاہی، میں نے کہا میاں سپاہی یہ صاحبزادے تو شریف آدمی معلوم ہوتے ہیں، کیا ماجرا ہے؟ اس نے یہ عجیب قصہ سنایا کہ جب میں اپنے مکان سے چلا تو ایک بوڑھے کے سوا کوئی مزدور نہیں ملا، وہ بوڑھا بوجھ اٹھانے کے قابل نہ تھا لیکن اس پر کئی فاقے ہوچکے تھے، اس نے اس امید سے کہ پیٹ بھرنے کی مزدوری مل جائے گی، بوجھ لے لیا اور گرتا پڑتا بہزار خرابی میرے ساتھ چلا، تھوڑی دیر کے بعد یہ صاحب ملے اور مزدور کی یہ حالت دیکھ کر ان کے آنسو نکل آئے اور مجھ سے کہا، بندۂ خدا کچھ خدا کا خوف کر، کیوں اس بیچارے سے بے گار کرا رہا ہے؟'' میں نے کہا میں نے اس پر زبردستی نہیں کی، بلکہ اس کو مزدور کیا ہے'' آپ اس

---

(۱) مولوی سید محمد علی صاحب اس سفر میں ساتھ تھے، اس سفر کے حالات انہیں کی کتاب سے ماخوذ ہیں۔

کی طرف متوجہ ہوئے تو اس نے کہا ''دوروز سے فاقہ میں تھا، میں نے کہا کہ یہ مزدوری کرلوں، شاید پیٹ بھرنے کا سامان ہوجائے'' آپ نے مجھ سے کہا ''اگر مزدوری تمہارے پاس ہو تو اس کو دے دو، ورنہ خدا کے غضب سے ڈرو'' میں نے اسی وقت پیسے نکال کر دے دیئے، آپ نے کہا ''اب تھوڑی دیر اس درخت کے نیچے بیٹھ کر دم لے لو'' میں بیٹھ گیا، آپ نے کہا ''اب اس مزدور کو رخصت کر دو اور مجھے مزدور سمجھو، تمہارا بڑا احسان ہوگا'' میں نے کہا ''صاحبزادے'' نیکی اور شرافت اور سمجھداری تمہاری شکل سے ٹپکتی ہے، مگر اس وقت تم بچوں کی سی باتیں کر رہے ہو، اس جنگل میں تو رستم کا بھی جگر شق ہوتا ہے، خود صحیح سلامت پہنچ جانا ہی بڑی بات ہے، اس بوجھ کے ساتھ ساتھ منزل پکڑنا بہت دشوار ہے'' آپ نے فرمایا ''اگر تم میرے ساتھ سلوک کرو گے تو ساری عمر تمہارا احسان نہ بھولوں گا'' میں نے مجبور ہو کر گھڑا سر پر رکھ دیا اور آپ نہایت اطمینان سے میرا شکریہ ادا کرتے ہوئے چلے آئے۔''

یہ سن کر عزیزوں کو اطمینان ہوا کہ خدا کا شکر ہے، خیریت سے ہیں۔(۱)

یہ بوجھ پہنچا کر آپ نے اپنا سفر شروع کر دیا، راستے میں ایک مرتبہ ایک پیسے کے ستو گڑ میں گھول کر کھانے بیٹھے، ایک غریب آدمی نے پکارا کہ چار پہر سے فاقے سے ہوں، کچھ تردد ہوا، پھر اس کو اٹھا کر دے دیا اور رات فاقے سے گزار دی۔(۲)

چلتے چلتے آپ کے پیروں میں چھالے پڑ گئے، راستے میں ایک قصبے کی مسجد میں قیام کیا، وہاں ایک شخص نے صورت دیکھ کر دریافت کیا ''کہاں سے آنا ہوا اور کہاں کا قصد ہے؟'' آپ نے کہا ''اگر وعدہ کریں کہ حارج نہ ہوں گے اور کسی قسم کی مزاحمت نہ کریں گے تو عرض کروں'' انہوں نے وعدہ کیا تو آپ نے نام و نشان کا پتہ دیا، وہ آپ کے والد سید عرفان صاحبؒ کے مرید نکلے، آپ کو ہاتھوں ہاتھ گھر لے گئے، ہاتھ منہ دھلائے، پاؤں سے خون جاری تھا، اس پر مہندی اور ببول کے پتوں کا لیپ کیا اور وعدہ کر کے بہت پچھتائے مگر مجبور تھے، آپ کو سوار کرا کے دہلی تک پہنچا دیا۔(۳)

---

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۱۸۔ (۲) ''منظورہ'' بحوالہ شیخ عبدالقیوم۔ (۳) ''وقائع احمدی''۔



# تیسرا باب

# دہلی کا قیام، سلوک و تکمیل

## شاہ عبدالعزیزؒ سے ملاقات

سید صاحبؒ دہلی پہنچ کر حضرت شاہ عبدالعزیزؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے، شاہ صاحبؒ نے مصافحہ و معانقہ فرمایا اور اپنے برابر بٹھایا اور دریافت کیا "کہاں سے تشریف لائے؟" آپ نے فرمایا "رائے بریلی سے" فرمایا "کس خاندان سے ہیں؟" کہا "وہاں کے سادات میں شمار ہے" فرمایا "سید ابو سعید صاحب، سید نعمان صاحبؒ سے واقف ہیں؟" سید صاحبؒ نے فرمایا "سید ابو سعید صاحب میرے نانا اور سید نعمان صاحبؒ میرے حقیقی چچا ہیں" شاہ صاحبؒ نے اٹھ کر دوبارہ مصافحہ و معانقہ کیا اور پوچھا "کس غرض کے لئے اس طویل سفر کی تکلیف برداشت کی؟" سید صاحبؒ نے جواب دیا "آپ کی ذات مبارک کو غنیمت سمجھ کر اللہ تعالیٰ کی طلب کے لئے یہاں پہنچا" شاہ صاحبؒ نے فرمایا "اللہ کا فضل اگر شامل حال رہے تو اپنے ددیال، ننہال کی میراث تم کو مل جائے گی" اس وقت آپ نے ایک ملازم کی طرف اشارہ فرمایا "سید صاحب کو بھائی مولوی عبدالقادر صاحبؒ کے یہاں پہنچادو اور آپؒ کا ہاتھ ان کے ہاتھ میں دے کر کہنا کہ اس عزیز مہمان کی قدر کریں اور ان کی خدمت میں کوتاہی نہ کریں، ان کا مفصل حال ملاقات کے وقت بیان کروں گا" چنانچہ سید صاحبؒ شاہ عبدالقادرؒ کی خدمت میں اکبر آبادی مسجد میں رہنے لگے۔(۱)

---

(۱) "مخزن احمدی" ص ۱۸۔

## سلام مسنون کا رواج

سید صاحبؒ جب شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں پہلی مرتبہ حاضر ہوئے تو نہایت سادگی سے "السلام علیکم" کہا، یہ وہ زمانہ تھا کہ سلام مسنون کا رواج ہی ہندوستان سے جاتا رہا تھا حتیٰ کہ حضرت شاہ صاحبؒ کے خاندان میں بھی اس کی رسم نہ تھی، اور وہ جب سلام کرتے تھے تو کہتے تھے، "عبدالقادر سلام عرض کرتا ہے" رفیع الدین تسلیمات عرض کرتا ہے، شاہ صاحبؒ نے جب سید صاحبؒ کا سلام سنا تو بہت خوش ہوئے اور آپ نے حکم دے دیا کہ سلام بطریق مسنون کیا جائے۔(۱)

## شاہ عبدالقادرؒ کی خدمت میں

سید صاحبؒ حسب ارشاد اکبرآبادی مسجد میں ترجمانِ قرآن حضرت شاہ عبدالقادر صاحبؒ کی تربیت میں ٹھیر گئے، یہ بھی حسن اتفاق ہے کہ آپ کو اس مبارک خاندان کے دونوں بزرگوں سے استفادے کا موقع ملا، شاہ صاحبؒ کو سید صاحبؒ سے بڑی محبت تھی، اور ایک روایت کے مطابق انہوں نے سید صاحبؒ کی بعض ادائیں دیکھ کر شاہ عبدالعزیز صاحبؒ سے مانگ لیا تھا(۲)، آپ نے شاہ عبدالقادرؒ سے کچھ پڑھنا بھی شروع کر دیا۔

### بیعت

چند دنوں کے بعد ایک شب جمعہ کو آپ شاہ عبدالعزیزؒ سے بیعت ہو گئے، اور آپ نے طرق ثلثہ، چشتیہ، قادریہ، نقشبندیہ میں آپ کو داخل فرما لیا۔(۳)

---

(۱) یہ روایت امیر شاہ خاں صاحب کی "امیر الروایات" میں اس طرح پر ہے کہ سید صاحبؒ پہلی مرتبہ شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ سے بیعت کی اور چھ روز رہ کر تشریف لے گئے پھر شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے الی آخرہ لیکن اس میں کھلی ہوئی فروگزاشت ہے، اس لئے کہ سید صاحب کی ولادت بالاتفاق ۱۲۰۱ھ کی ہے، اور شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی وفات ۱۱۷۶ھ میں ہو گئی تھی، اور سید صاحبؒ کا پہلا سفر ۱۲۲۲ھ میں ہوا، دونوں کے درمیان ۴۶ سال کا فصل ہے۔

(۲) "امیر الروایات"۔ (۳) "مخزن احمدی" ص ۸۱۔

## تعلیم تصورِ شیخ اور سید صاحبؒ کا عذر

تعلیم سلوک کے ضمن میں حضرت شاہ صاحبؒ نے حسب معمول تصورِ شیخ کی تعلیم کی، سید صاحبؒ نے نہایت ادب سے عرض کیا، ''حضرت'' اس میں اور بت پرستی میں کیا فرق ہے؟ اس میں صورت سنگی اور قرطاسی ہوتی ہے، اور اس میں صورت خیالی، جو دل میں جگہ پکڑ لیتی ہے، اور اس کی طرف توجہ اور اس سے استعانت ہوتی ہے، شاہ صاحبؒ نے حافظؒ کا یہ شعر پڑھا ؎

بہ مے سجادہ رنگیں کن، گرت پیر مغاں گوید
کہ سالک بے خبر نہ بود زراہ ورسم منزلہا

سید صاحبؒ نے فرمایا'' شرک کی کسی طرح ہمت نہیں ہوسکتی، ہاں کتاب وسنت واجماع امت سے کوئی سند لائیں اور اچھی طرح سے اطمینان ہوجائے کہ دونوں ایک چیز نہیں تو خطرہ دور ہوسکتا ہے۔''

### ولایت انبیاء سے مناسبت

شاہ صاحبؒ نے یہ سن کر سید صاحبؒ کو فرط مسرت سے گود میں لے لیا اور کئی مرتبہ پیشانی کو بوسہ دیا اور فرمایا'' اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وانعام سے تم کو ولایت انبیاء سے نوازا'' سید صاحبؒ نے اس کی تشریح چاہی تو شاہ صاحبؒ نے اس کی تفصیل اس طرح فرمائی:۔

'' سادہ اور مطلق ولایت تو یہ ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے بندوں میں سے کسی بندے کو دوسرے بندوں کے مقابلے مین اپنے قرب سے برگزیدہ کرے، اس برگزیدگی کی نشانی یہ ہے کہ اللہ کی محبت اس کے دل کی گہرائی میں اس طرح پیوست ہوجائے کہ اس کو دنیا اور دنیا کی چیزوں کی طرف کوئی توجہ نہ رہے، اور اولاد اور جاہ و مال کی محبت اس کے دل سے مٹ جائے، اپنے نفس، قلب، جوارح اور اعضاء سے وہ قرب الٰہی کا جویا اور رضائے خداوندی کا طالب بن جائے اور اس میں وہ اس طرح مشغول ومنہمک

ہو جائے کہ عوام الناس اس کو مجنون و دیوانہ سمجھیں، تبع تابعین میں سے ایک شخص نے حضرت سفیان ثوری سے کہا ''صحابہؓ اور ہماری کیا نسبت ہے؟ فرمایا کہ ''اگر تم ان کو دیکھتے تو دیوانہ سمجھتے اور اگر وہ تم کو دیکھیں تو کافر ومنافق سمجھیں اور تمہارے سلام کا جواب دینے کے روادار نہ ہوں'' اسی طرح سے صاحب ولایت نفس کے مجاہدے، صوم وصلوۃ، کثرت نوافل، خدمت خلائق میں مشغول ہوتا ہے آیت کے مضمون کے مطابق "وَاِذَا خَاطَبَهُمُ الْجَاهِلُوْنَ قَالُوْا سَلَامًا'' (۶۳:۲۵) یعنی جب جاہل ان کے منہ لگتے ہیں تو وہ کہتے ہیں، بھائی سلام ہو (ہم کو معاف کرو) مجرمین وفاسقین سے تعرض نہیں کرتا، گوشہ گزینی اس کو محبوب ہوتی ہے، اس کا عمل اکثر اشارۃ النص اور قرآن کی تاویل یا صوفیوں کی اصطلاح پر ہوتا ہے، ان اعمال کو قربِ نوافل کہتے ہیں۔

لیکن جس کو اللہ تعالیٰ ولایت انبیاء سے سرفراز کرے، اس کے دل کی جڑ میں اللہ کی محبت اس طرح گڑ جاتی ہے، اور اس طرح راسخ ہو جاتی ہے کہ اس ایثار کا اثر جو "لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ (۱)'' (۹۲:۳) میں بیان کیا گیا ہے اور اللہ کے ان نیک و برگزیدہ پیغمبروں کی عادات، جن کے متعلق "اِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَار (۲)'' (۴۷:۳۸) میں فرمایا ہے، اور جن کی تفصیل "وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ آمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ ج وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَالسَّآئِلِيْنَ وَفِي الرِّقَابِ ج وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ، وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا ج وَالصّٰبِرِيْنَ فِي الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ،

(۱) تم ہرگز نیکی نہیں حاصل کر سکتے، جب تک راہ خدا میں اپنی محبوب چیزیں صرف نہ کرو۔
(۲) وہ ہمارے برگزیدہ اور نیک بندے ہیں۔

أُولٰئِكَ الَّذِينَ صَدَقُوا ج وَأُولٰئِكَ هُمُ الْمُتَّقُونَ (۱)'' (۲:۱۷۷)
میں کی گئی ہے، وہ ایثار اور پیغمبرانہ اخلاق و عادات اس کی صورت و سیرت میں نمایاں ہوجائیں اور یہ خصائل حمیدہ نفسانی و جسمانی ظلمتوں اور کدورتوں کو معدوم کردیں، وہ ہمیشہ خلق خدا کی ہدایت، مجرمین و فساق کو نصیحت، اللہ کے فرائض کو جاری اور قائم کرنے اور انبیائے مرسلین کی سنتوں کو زندہ کرنے، کفار کے خلاف کوشش، اشرار کی تادیب اور گنہگاروں کی تعزیر میں مشغول رہے، اکثر مسلمانوں کی مجلسوں اور ان کے مجمعوں میں جا کر ان کو وعظ و نصیحت کرے، اگرچہ اہل مجلس اس کے سننے کی طرف متوجہ نہ ہوں، اس مشرب کو صوفیوں کی اصطلاح میں قرب الفرائض کہتے ہیں، اس مشرب کے لوگوں کا عمل اکثر عبارۃ النص اور تنزیل قرآنی پر ہوتا ہے، اس مرتبے کو ولایت کے تمام مرتبوں سے اعلیٰ یقین کرنا چاہیے "ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ (۲)'' (۶۲:۴) (۳)

## تصور شیخ سے معذرت کی وجہ

سید صاحبؒ نے تصور شیخ سے اس شدت کے ساتھ معذرت کیوں کی اور اس میں کیا قباحتیں اور خطرات ہیں، اس کی تفصیل خود سید صاحبؒ کی زبان سے سننے کی ہے ''صراط مستقیم'' میں فرماتے ہیں:

''جو اشغال کہ بدعت ہیں، انہیں میں سے شغل برزخ (تصور شیخ) بھی ہے کہ وہ اکثر سلاسل طریقت کے پچھلے منتسبین میں بہت شائع و ذائع ہے،

---

(۱) بڑی نیکی یہ ہے، جو کوئی اللہ پر ایمان لائے اور قیامت کے دن پر اور فرشتوں پر اور سب کتابوں پر اور پیغمبروں پر اور دے مال اس کی محبت پر رشتے داروں کو اور یتیموں کو اور محتاجوں کو اور مسافروں کو اور مانگنے والوں کو اور گردنیں چھڑانے میں، اور نماز قائم رکھے اور زکوٰۃ دیا کرے اور جب عہد کریں تو اپنے اقرار کو پورا کرنے والے اور سختی اور تکلیف میں اور لڑائی کے وقت صبر کرنے والے، یہی سچے لوگ ہیں، اور یہی پرہیزگار ہیں۔
(۲) ''مخزن احمدی'' ص ۲۰-۲۱ (۳) یہ اللہ کا فضل ہے، جسے چاہتا ہے، عنایت فرماتا ہے، اللہ بڑے فضل والا ہے۔

بلکہ بعض اکابر کے کلام میں اور تعلیم میں بھی وہ شامل ہے، اس شغل کی حقیقت یہ ہے کہ خطرات ووساوس کے ازالے اور توجہ کی مرکزیت ویکسوئی کے لئے شیخ کی صورت کو تعین وتشخص کے ساتھ ذہن میں جماتے ہیں اور پورے ادب وتعظیم اور اپنی پوری توجہ وہمت کے ساتھ اس (خیالی) صورت کی طرف متوجہ رہتے ہیں گویا تمام آداب وتعظیم کے ساتھ شیخ کے روبرو بیٹھے ہیں اور دل کو پورے طور پر اس کی طرف متوجہ کر لیتے ہیں، اس شغل کی حقیقت حال اور اس کا حکم تصویر کی حقیقت حال سے معلوم کیا جا سکتا ہے، سب جانتے ہیں کہ تصویر کا بنانا گناہ کبیرہ اور عظیم معصیت ہے، اس کو دیکھتے رہنا بالخصوص تعظیم وتوقیر کے ساتھ حرام ہے، حضرت ابراہیم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کا اپنی قوم سے فرمانا کہ ''مَا هٰذِهِ التَّمَاثِيْلُ الَّتِیْ اَنْتُمْ لَهَا عَاكِفُوْنَ'' (۲۱:۵۲) یعنی یہ کیسے بت ہیں، جن پر تم جمے بیٹھے رہتے ہو؟ چونکہ ایسے الفاظ میں ہے جو کہ مطلق ہیں، اور ان میں کوئی قید اور تخصیص نہیں، اس لئے وہ اس بات کی دلیل ہے کہ بتوں پر ''عکوف'' ممنوع ہے اور عکوف کے معنی ہیں ''لزوم حضور'' خواہ قعود ونشست کی شکل میں ہو، خواہ قیام ووقوف کی شکل، اس تعظیم وادب ومحبت کے ساتھ یہ دوام حضور اور اس کا لزوم اس آیت کے تحت میں آتا ہے، اس میں تو کسی کو کلام نہیں کہ ظاہری تصویر کے ساتھ جو بھی یہ عمل کرے گا، عاصی وگنہگار ہوگا، اس ظاہری تصویر کے ساتھ مندرجہ بالا عمل کرنے والے اور شغل برزخ (تصور شیخ) کے عامل میں، جو سالک اور راہ حق کا طالب ہے، صرف اتنا فرق ہے کہ پہلی صورت میں کاغذ یا کسی ایسی ہی چیز پر ایک رنگین تصویر ہوتی ہے اور دوسری شکل (شغل برزخ) میں صفحۂ خیال پر شیخ کی ہو بہو صورت اپنے پورے خط وخال اور حلیے کے ساتھ مرتسم کی جاتی ہے، یہ عمل اگرچہ ظاہری نگاہ میں تصویر پرستی نہیں معلوم ہوتا لیکن حقیقتاً وہ صاف صاف صورت پرستی ہے،

کاغذی تصویر میں صورت وحلیہ کی اس قدر باریکیاں ظاہر نہیں ہوسکتیں، جیسی کہ صورت خیالی میں نمایاں ہوتی ہیں، حالانکہ دونوں بے جان اور بے روح ہیں، اس لئے جہاں تک تصویر کے مقصد ومعنی کا تعلق ہے، صورت خیالی صورت قرطاسی سے آگے بڑھی ہوئی ہے، اس لئے کہ ان دونوں کے درمیان صرف اس بات سے تفریق کی جاسکتی ہے کہ اگر کاغذ یا پتھر کی تصویر کی اجازت دے دی جائے، تو ظاہری شریعت کے نظام میں بڑا خلل واقع ہوگا، لیکن دوسری شکل (صورت خیالی) میں شریعت کے ظاہری نظم وانتظام کو کوئی نقصان پہنچنے کا اندیشہ نہیں، لیکن یہ یاد رکھنا چاہئے کہ فاعل کے ذہن وقلب پر اپنے اس عمل کا جو اثر پڑتا ہے، وہ صورت خیالی کی شکل میں کہیں زیادہ مؤثر اور خطرناک ہے۔ اس بات کا تقاضا ہے کہ خیالی صورت کا جمانا اور اس کی طرف متوجہ رہنا بدرجۂ اولیٰ حرام قرار دیا جائے۔

اس کے علاوہ شغل برزخ کا رواج ناقصوں اور مبتدیوں کو رفتہ رفتہ کاغذی یا ظاہری تصویر تک پہنچا دیتا ہے، وہ ظاہری تصویریں بنا کر وہ تمام تعظیمی حرکات و آداب جو صاحب تصویر بزرگوں اور مشائخ کے سامنے بجالاتے ہیں، سب ان کی تصاویر کے سامنے بجالانے لگتے ہیں، اور صاف صاف صنم پرستوں کی شکل اختیار کرتے ہیں، اس میں کوئی شبہ نہیں کہ شغل برزخ اس فعل حرام کی سرحد تک بھی پہنچا دیتا ہے، اس لئے (اصول شرعیہ کا تقاضا ہے) کہ یہ عمل جو اس فعل حرام کا مقدمہ ہے، شریعت محمدیہ میں حرام ہو، اسی احتیاط وپیش بندی کی بنا پر کہ صورت پرستی مسلمانوں میں نہ آنے پائے، تصویر سازی کو مطلقاً ممنوع قرار دیا گیا، شرائع سابقہ میں بعض اغراض صحیحہ کے حصول کے لئے، مثلاً کسی غائب زندہ یا مردے کی شکل وشمائل معلوم کرنے کے لئے اس کی اجازت دی گئی تھی، جب شارع علیہ السلام نے تصویر سازی کے بارے میں اتنی احتیاط وانتظام

سے کام لیا ہے، تو آپ کے متبعین اور شریعت محمدیہؐ کے پیروؤں کو شغل برزخ کو
حرام و قبیح ہی سمجھنا چاہئے، جو شخص سیرت محمدیؐ پر نظر رکھتا ہے، اس کو خوب معلوم
ہے کہ اگر اس زمانہ مبارک میں اس امر کے متعلق دریافت کیا جاتا تو ضرور اس
کی ممانعت کی جاتی اور اس کی حرمت بیان کی جاتی۔(۱)''

بیعت و تلقین کے بعد شاہ صاحبؒ نے ہدایت دے کر سید صاحبؒ کو رخصت کیا اور آپ اپنے مسکن پر آئے اور اپنے کام میں مشغول ہو گئے، شاہ عبدالقادرؒ نے بھی ایک مدت تک آپ کو سلوک کی تعلیم و تربیت فرمائی۔(۲)

## سلسلہ تعلیم کا انقطاع

اس زمانے میں سید صاحبؒ نے اپنی تعلیم کا سلسلہ پھر شروع کیا، حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ اور شاہ عبدالقادر صاحبؒ سے بعض کتابیں پڑھتے تھے، ایک روز عجیب واقعہ ہوا کہ آپ کتاب دیکھتے ہیں تو سامنے سے حروف غائب ہو جاتے ہیں، آپؒ نے مرض سمجھ کر طبیبوں سے رجوع کیا، مگر کوئی فائدہ نہ ہوا، شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کو معلوم ہوا تو آپ نے فرمایا کہ باریک چیزوں کی طرف نظر کرو تو معلوم ہوا کہ اس میں کوئی فرق نہیں، صرف کتابوں کی خصوصیت ہے، شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ پڑھنا چھوڑ دو۔(۳)

بینی اندر خود علوم انبیا  بے کتاب و بے معید و اوستا

سید صاحبؒ نے اگرچہ درسیات کی تکمیل نہیں کی لیکن آپ کو دینی علوم سے ضروری واقفیت ہو گئی، آپ ہر وقت علماء، مفسرین، محدثین، فقہاء کی صحبت میں رہتے تھے، جہاں ہر وقت علم کا چرچا رہتا تھا، جہاں کا گھر بھی مدرسہ تھا، اور جہاں کی تفریح بھی درس تھی، وہاں کی ہوا بھی علم پرور تھی اور وہاں کے بچے بھی دین کی سمجھ اور شریعت سے واقفیت رکھتے تھے، حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کا شریعت کدہ ہندوستان میں بالاتفاق علم کا سب سے بڑا مرکز تھا، جس میں منتخب علماء و فضلاء حاضر ہوتے تھے، ایک وقت میں صرف اس خاندان میں حضرت شاہ عبدالعزیزؒ،

---

(۱) ''صراط مستقیم''، ص ۱۱۸۔۱۱۹، مجتبائی۔ (۲) ''ارواح ثلثہ'' (۳) ''امیر الروایات''

شاہ عبدالقادرؒ ،شاہ رفیع الدینؒ ،مولانا عبدالحیؒ ،مولانا اسمٰعیلؒ ، مولانا شاہ محمد اسحاقؒ، مولانا محمد یعقوبؒ موجود تھے اور سید صاحبؒ کی صحبت انہیں حضرات سے تھی، قرآن مجید تو آپ نے خاص طور سے پڑھا، ترجمانِ قرآن حضرت شاہ عبدالقادرؒ کی توجہ اور صحبت نے اس کو جلا دی۔

## خلافِ شرع چیزوں سے حفاظت

اس کے بعد آپ اپنے کام میں ہمہ تن مشغول ہو گئے ، شاہ صاحبؒ نے آپ کی خدمت کے لئے تین شخص، جن کا خود صلحاء میں شمار ہوتا تھا، مقرر کر دیئے، وہ آپ کی ضروریات مہیا کر دیتے تھے۔

ایک مرتبہ چند بے تکلف لوگوں نے جمنا کے کنارے ہندوؤں کے ایک میلے میں چلنے کے لئے آپ سے اصرار کیا اور باوجود آپ کے عذر و انکار کے زبردستی آپ کو لے گئے ، لیکن آپ میلے میں پہنچتے ہی بے ہوش ہو گئے ، اور اس میں شریک نہ ہو سکے (۱)، اور انہیں آپ کو مجبوراً واپس لانا پڑا، اس کے بعد ان کو پھر اس کی کبھی جرأت نہیں ہوئی۔

## باطنی ترقیات

آپ کو چند دنوں میں اس قدر باطنی ترقی ہوئی اور وہ بلند مقامات حاصل ہوئے ، جو سالہا سال کی ریاضت و مجاہدوں سے بھی کم حاصل ہوتے ہیں، اور آپ پر بیداری و خواب میں اس قدر انعاماتِ الٰہیہ کی بارش ہوئی، جس کی نظیر کم ملتی ہے، صاحب ''مخزن احمدی'' لکھتے ہیں:

> ''قیام دہلی کے اثناء میں رمضان پڑا، اکیسویں شب کو آپ حضرت شاہ عبدالعزیزؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا ''اس عشرے کی کس رات میں شب بیداری کر کے شب قدر کی سعادت حاصل کی جائے؟'' مولانا نے متبسم ہو کر فرمایا'' فرزند عزیز شب بیداری کا جو روزانہ معمول ہے، اسی طرح ان راتوں میں بھی عمل کرو، صرف شب بیداری سے کیا ہوتا ہے؟ دیکھو، چوکیدار اور

---

(۱) صاحب ''مخزن احمدی'' نے اس واقعے کو نظم کیا ہے (ص ۲۵، ۲۶)

سپاہی ساری رات جاگتے رہتے ہیں، مگر اس دولت سے بے نصیب ومحروم رہتے ہیں، اگر تمہارے حال پر اللہ کا فضل ہے، تو شب قدر میں اگر تم سوتے بھی رہو گے تو اللہ تم کو جگا کر ان برکات میں شریک کردے گا" سید صاحبؒ یہ سن کر اپنے مسکن پر آ گئے اور عادت کے مطابق شب بیداری کا معمول رکھا، ستائیسویں شب کو آپ نے چاہا کہ ساری رات جاگوں اور عبادت کروں، مگر عشاء کی نماز کے بعد کچھ ایسا نیند کا غلبہ ہوا کہ آپ سو گئے، تہائی رات کے قریب دو شخصوں نے آپ کا ہاتھ پکڑ کر جگایا، آپ نے دیکھا کہ آپ کی دائیں طرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور بائیں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیٹھے ہیں، اور آپ سے فرما رہے ہیں کہ احمد جلد اٹھ اور غسل کر، سید صاحبؒ ان دونوں حضرات کو دیکھ کر دوڑ کر مسجد کے حوض کی طرف گئے اور باوجودیکہ سردی سے حوض کا پانی یخ ہو رہا تھا، آپ نے اس سے غسل کیا اور فارغ ہو کر خدمت میں حاضر ہوئے، حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "فرزند آج شب قدر ہے یادِ الٰہی میں مشغول ہو اور دعا ومناجات کرو" اس کے بعد دونوں حضرات تشریف لے گئے، صاحب "مخزن" لکھتے ہیں کہ اس کے بعد سید صاحبؒ بارہا فرمایا کرتے تھے، اس رات کو اللہ کے فضل سے وارداتِ عجیب وواقعاتِ غریب دیکھنے میں آئے، تمام درخت اور دنیا کی ہر چیز سجدے میں تھی، اور تسبیح وتہلیل میں مشغول، مگر ان ظاہری آنکھوں سے اپنی اپنی جگہ کھڑی معلوم ہوتی تھی، اس وقت فنائے کلی اور استغراق کامل مجھے حاصل ہوا، صبح میں شاہ صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سلام کیا تو آپ نے بہت مسرور ہو کر فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا ہزار ہزار شکر ہے کہ آج کی شب تم اپنی مراد کو پہنچ گئے، اس وقت سے ترقیات وعلودرجات کے آثار ظاہر ہونے لگے(۱)"

مولانا شاہ اسمٰعیل شہیدؒ "صراط مستقیم" میں لکھتے ہیں:۔

---

(۱) "مخزن احمدی" ص ۲۲۔۲۳

''ایک بار خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سید صاحبؒ کے منہ میں تین چھوہارے دیئے اور بہت شفقت ومحبت سے کھلائے، جب آپ بیدار ہوئے تو ان کی شیرینی آپ کے ظاہر وباطن سے ظاہر تھی، اس کے بعد ایک روز سید صاحبؒ نے خواب میں حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہؓ کو دیکھا، حضرت علیؓ نے اپنے دست مبارک سے آپ کو اس طرح نہلایا جیسے باپ اپنے بچوں کو نہلاتے دھلاتے ہیں، اور حضرت فاطمہؓ نے اپنے ہاتھ سے ایک لباس فاخر آپ کو پہنایا، اس کے بعد سے طریق نبوت کے کمالات آپ پر ظاہر ہونے لگے، یہاں تک کہ ایک روز اللہ تعالیٰ نے خاص دست قدرت سے آپ کا دایاں ہاتھ پکڑ کر امور قدسیہ میں سے ایک چیز، جو نہایت رفیع وبدیع تھی، آپ کو عنایت کی اور فرمایا کہ اور چیزیں بھی ہم تم کو دیں گے (۱)''

## رائے بریلی کو واپسی اور نکاح

اس کے بعد اپنے وطن رائے بریلی تشریف لائے (۲)، آپ اچانک پہنچے اور مسجد میں مسافرانہ جا کر بیٹھ گئے، آپ جس وقت گھر سے نکلے تھے، اس وقت ڈاڑھی مونچھ بھی نہیں نکلی تھی، اب تشریف لائے تو گھنی ڈاڑھی اور مونچھیں تھیں، لوگوں نے پہچانا نہیں اور سمجھے شاید کوئی مسافر یا درویش ہو، سب سے پہلے میاں عبدالقادر خاں نے (اور ایک روایت میں ہے کہ سید علم الہدیٰ نے) پہچانا اور گھر میں خبر کی، اعزا ملنے آئے اور ہاتھوں ہاتھ گھر لے گئے۔ (۳)

اس مرتبہ وطن میں کئی برس رہنا ہوا، اسی مدت میں آپ نے سید محمد روشن (۴) کی صاحبزادی بی بی زہرہ سے نکاح کیا، یہ نسبت پہلے سے تھی، لیکن لڑکی کے گھر والوں کو آپ کی وضع اور عزائم دیکھ کر تامل تھا، اعزاء نے کہہ سن کر راضی کیا اور رشتہ ہو گیا، ۱۲۲۴ھ میں آپ کی بڑی صاحبزادی بی بی سارہ پیدا ہوئیں۔

---

(۱) ''صراط مستقیم'' ص ۱۶۴ (۲) خاندانی کاغذات اور دستاویزوں سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ۱۲۲۳ھ میں وطن میں موجود تھے، (ملاحظہ ہو عکس وکالت نامہ سید محمد جامع وسید محمد وسید محی الدین، مشمولۂ کتاب (۳) ''منظورہ''۔ (۴) سید محمد روشن، شاہ علم اللہؒ کے حقیقی چچا سید اسحٰق کی پانچویں پشت میں ہیں، سید محمد روشن بن سید محمد شافع بن سید عبدالغفار بن سید تاج الدین بن سید اسحٰق بن سید محمد معظم۔



# دہلی کا دوسرا سفر اور نواب امیر خاں کی رفاقت

## دہلی کا دوسرا سفر

رائے بریلی سے ۱۲۲۶ھ (۱) میں آپ دہلی تشریف لے گئے، یہ دہلی کا دوسرا سفر تھا،

---

(۱) مرزا حیرت نے ''حیات طیبہ'' میں رائے بریلی سے دوسرے سفر کی تاریخ تعین کے ساتھ جمادی الآخرہ ۱۲۲۴ھ پیش کی ہے، (ص ۲۸۹) اور اس کو مہر صاحب نے ''سید احمد شہید'' میں اختیار کیا ہے اور لکھا ہے کہ ''مجھے اس کا ماخذ معلوم نہیں، اغلب ہے یہ درست ہو، کم از کم اس کے اقرب الی الصحة ہونے میں کوئی شبہ نہیں'' (ص ۸۲) لیکن خاندانی دستاویزوں اور بعض واقعات سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ تاریخ صحیح نہیں ہے اور محض قیاس پر مبنی ہے، اس لئے کہ:

(ا) مولوی سید محمد علی، سید احمد علی، سید حمید الدین صاحبان نے اپنے والد مرحوم سید عبد السبحان کے قرضے کا جو اقرار نامہ لکھا ہے اور جس کا عکس شامل کتاب ہے، اس پر سید صاحبؒ کی گواہی موجود ہے، اقرار نامے پر تاریخ تحریر ۲۰ ربیع الاول ۱۲۲۶ھ صاف پڑھی جاتی ہے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ۱۲۲۶ھ میں سید صاحبؒ رائے بریلی میں موجود تھے، اس لئے کہ اس پر اتفاق ہے کہ آپ دوسرے سفر دہلی پر روانہ ہونے کے بعد ۶۔ ۷ سال سے پہلے وطن واپس نہیں ہوئے۔

(ب) مولانا سید قطب الہدیٰ محدث رحمۃ اللہ علیہ نے ربیع الاول ۱۲۲۶ھ میں اپنے بھتیجے مولانا سید محمد ظاہر حسنیؒ کے نام اپنی تمام مملوکہ کتابوں کا ہبہ نامہ لکھا ہے، اس پر اعیان خاندانِ علم اللہی کے دستخط اور مہریں ہیں، اس میں سید صاحبؒ کی مہر اسمہٗ احمد بھی ہے، جو آپ کی غیر موجودگی میں نہیں پڑ سکتی، نیز ہبہ نامے کے آخر میں درج ہے ''تحریر فی التاریخ بست وہشتم ربیع الاول ۱۲۲۶ھ المقدسہ علی صاحبہا الصلوۃ والسلام''۔ یہ ہبہ نامہ مصنف کے پاس محفوظ ہے۔

(ج) ''منظورۃ السعداء'' کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ مولانا سید قطب الہدیٰ کا انتقال آپ کے سامنے ہوا اور آپ احتضار کے وقت موجود تھے، صاحب ''نزہۃ الخواطر'' نے مولانا سید قطب الہدیٰ کی تاریخ وفات ''گلشن محمودی'' کے حوالے سے ۱۹ ربیع الآخر ۱۲۲۶ھ لکھی ہے، اس لئے اس میں شبہ باقی نہیں رہ جاتا کہ (باقی اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)

کچھ مدت دہلی قیام فرما کر آپ ۱۲۲۷ھ (۱) میں نواب امیر خاں کے لشکر میں تشریف لے گئے، جو وسط ہند کے بعض راجاؤں سے برسرِ پیکار تھے۔

## نواب امیر خاں کی رفاقت اور سید صاحبؒ کے مقاصد

سید صاحبؒ کو اللہ تعالیٰ نے جس عظیم مقصد کے لئے تیار کیا تھا اور آپ نے جن بلند مقاصد کو اپنے پیش نظر رکھا تھا، ان کی سربراہی مزید تکمیل و پختگی اور عملی مشق و تربیت کی متقاضی تھی (۲)، اگرچہ سید صاحبؒ نے شروع سے سپہ گری اور سپاہیانہ اعمال واشغال اپنے فطری ذوق و رجحان سے سیکھے تھے، لیکن آپ کو عملی معرکہ آرائی اور میدانِ جنگ اور اس کے نشیب و فراز سے گزرنے کا اس سے پیشتر موقع نہیں آیا تھا، اس کے لئے کہ محاذ جنگ کی ضرورت تھی، جہاں رہ کر آپ فوجوں کی قیادت اور دست بدست جنگ کا عملی تجربہ حاصل کریں۔

نیز ایک ایسے شخص کو جو ہندوستان میں اسلام کے غلبے اور دینی حکومت کے قیام کے لئے کوشاں ہو، سب سے پہلے اس کا جائزہ لینا ضروری تھا کہ اس ملک میں کہاں کہاں ایسی آزاد فوجی طاقت پائی جاتی ہے، جو صحیح رہنمائی کے بعد اس عظیم مقصد کے حصول میں معاون ثابت ہو سکتی ہے۔

انیسویں صدی کی ابتدا میں سارے ملک میں چار قابل ذکر طاقتیں تھیں، ایک بیدار مغز اور نوخیز طاقت ''انگریز'' جن کا ستارۂ اقبال روز بروز بلند ہوتا جا رہا تھا، دوسرے دکن میں نظام، تیسرے شمالی ہند میں اودھ کی سلطنت، لیکن دونوں طاقتیں انگریزوں کی سرپرستی قبول کر چکی

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) سید صاحبؒ نے کم سے کم ربیع الآخر کے بعد سفر اختیار کیا، اور ۱۲۲۶ھ سے پہلے آپ وطن سے روانہ نہیں ہوئے۔

(۱) ''وقائع احمدی'' کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ جب نواب کے لشکر میں پہنچے ہیں تو وہ دھکولہ کے قلعے کے محاصرے میں مصروف تھے، وقائع کے راوی نے خود آپ سے یہ روایت نقل کی ہے (وقائع ص ۲۱) دھکولہ کا محاصرہ لالہ بساون لعل مؤلف ''امیر نامہ'' کے بیان کے مطابق ۱۲۲۷ھ میں پیش آیا، مؤلف ''امیر نامہ'' نے اس کو اسی سنہ کے واقعات میں بیان کیا ہے (''امیر نامہ اردو'' ص ۵۰۵)

(۲) یہ کسی عظیم المرتبت ہستی کے لئے کوئی نقص اور عیب کی بات نہیں، تاریخ میں اس کی بکثرت مثالیں ہیں۔

تھیں اور اس ملک میں اسلامی اقتدار کے لئے ان سے امید رکھنا فضول تھا،چوتھے مرہٹے، جو وسط ہند اور دکن میں اپنی ریاستیں قائم کئے ہوئے تھے، لیکن ان کی آپس میں سخت رقابت اور خانہ جنگی تھی، اٹھارہویں صدی کے آخر اور انیسویں صدی کے اوائل میں ان کے چار سردار دولت راؤ سندھیا، جسونت راؤ ہلکر، باجی راؤ پیشوا، رگھوجی بھونسلہ اقتدار اعلیٰ کے لئے کشمکش کرر ہے تھے۔

ان چار طاقتوں کے علاوہ جن سے اسلامی اقتدار کے قیام کے لئے کسی مدد کی امید نہیں تھی،ایک پانچویں بڑھتی ہوئی آزاد طاقت تھی ،جس کو وقت کا کوئی مبصر نظر انداز نہیں کرسکتا تھا یہ رُوہیلکھنڈ کے افغانوں کی طاقت تھی، جن کی قیادت سنبھل (ضلع مرادآباد) کا ایک حوصلہ مند افغان زادہ، امیر خاں کرر ہا تھا، امیر خاں کے ساتھ روہیل کھنڈ اور شمالی ہند کے دلیر اور حوصلہ مند پٹھانوں اور سپاہ پیشہ نوجوانوں کی ایک کثیر التعداد اور طاقت ور جمعیت رہتی تھی، جس کو مرہٹہ سردار اور راجپوت والیان ریاست ہمیشہ اپنے ساتھ ملانے کی کوشش میں رہا کرتے تھے، اور جس کی شمولیت فتح وشکست کے لئے اکثر فیصلہ کن ثابت ہوا کرتی تھی، اس جمعیت میں ہندوستان کا بہترین فوجی عنصر مسلمانوں کا گرم اور تازہ خون، ہندوستان کی فاتح طاقت کا بچا کھچا سرمایہ اور وقت کے بہت سے شاہین وشہباز تھے۔

## امیر خاں

امیر خاں کا خاندان سالارزئی پٹھانوں کا ایک خاندان تھا، جو علاقۂ بنیر کے موضع جُوڑ میں بودوباش رکھتا تھا، اس خاندان کے پہلے فرد طالع خاں محمد شاہ کے عہد میں ہندوستان آئے اور سنبھل ،ضلع مرادآباد سرائے ترین میں سکونت اختیار کی ، اسکے فرزند محمد حیات خاں امیر خاں کے والد ہیں۔

امیر خاں ۱۱۸۲ھ میں پیدا ہوئے ، ابتدا سے سپہ گری کا شوق تھا، پڑھنے لکھنے سے مناسبت نہ تھی ، ۱۲۰۲ھ میں قسمت آزمائی اور کشور کشائی کے لئے سنبھل سے نکل پڑے، راستے میں سپاہی پیشہ اور طالب روزگار آدمی شامل ہوتے رہے، کچھ عرصہ مختلف سرکاروں میں نوکری

کی ، پھر خود اپنی ایک جمعیت پیدا کر لی اور اپنی لیاقت وشجاعت کا سکہ بٹھا دیا، بار ہا اپنی قلیل جمعیت سے فوج گراں کا مقابلہ کیا اور بڑے بڑے لشکروں کو شکست دی، ان کی جمعیت اور طاقت روز بروز بڑھتی گئی، ۱۲۱۵ھ میں جب وہ سرونج کی طرف گئے ہیں تو ستر، اسی ہزار سوار اور پیادے ان کے ہمراہ تھے۔ ۱۲۳۰ھ میں انہوں نے پچاس ہزار پیادے، اور بارہ ہزار سوار اپنے ایک فوجی افسر میاں محمد اکبر خاں کے سپرد کئے، ان کی جنگی لیاقت اور فوجی اہمیت کی شہرت اتنی دور دور پہنچی تھی کہ ۱۲۲۹ھ میں شاہ شجاع نے ان کو کابل اور اہلیہ نصیر خاں حاکم بلوچستان نے ان کو بلوچستان طلب کیا۔(۱)

بیس پچیس سال کابل، مالوہ، مارواڑ، راجپوتانہ اور دکن کی سرزمین ان کی رزم آرائیوں اور جنگ آزمائیوں کی جولانگاہ رہی، بڑی بڑی ریاستیں ان کی یلغار سے لرزہ براندام رہتی تھیں، ذاتی دلیری، پامردی، جفاکشی اور قوت برداشت، رفیقوں کے ساتھ حسن سلوک، فیاضی اور اولوالعزمی اور سپاہیانہ اوصاف میں وہ تاریخ کے قدیم فوجی سرداروں اور بانیان سلطنت کا نمونہ تھے، لیکن بلند اور واضح مقصد نہ ہونے کی وجہ سے نیز رفقاء کی بے نظمی اور خود غرضی کے سبب سے جو روپیہ ملنے میں دیر ہو جانے کی وجہ سے دھرنا دے کر بیٹھ جاتے تھے، اور ان کو حبس میں رکھتے تھے، (ملاحظہ "امیر نامہ") وہ نہ اسلام کی کوئی مفید خدمت انجام دے سکے، نہ اپنے ہی لئے کوئی شایان شان مقام حاصل کر سکے، انہوں نے عرصے تک صرف مختلف ریاستوں پر حملہ کر کے یکمشت سالانہ رقم وصول کرنے پر اکتفا کی اور کبھی ایک فریق کی دوسرے فریق کے مقابلے میں مدد کر کے وقتی منفعت حاصل کر لی، کبھی دوسرے فریق کی پہلے فریق کے مقابلے میں حمایت کر کے رقم وصول کر لی، ان کی سپہ گری اور فوجی طاقت سے مرہٹہ سرداروں اور راجپوت رئیسوں نے زیادہ فائدہ حاصل کیا، ہلکر کی ریاست اندور محض ان کی سعی وکوشش اور وفادارانہ رفاقت کا نتیجہ ہے، آخر میں ۱۲۳۲ھ میں ایسے حالات پیدا ہو گئے اور ان کی سرگرمیوں کا میدان اتنا تنگ ہو گیا کہ انہوں نے انگریزوں سے مصالحت کر لی اور راجپوتانے اور مالوے کے چند متفرق اور

(۱) "امیر نامہ" ص ۵۱۶

غیر اہم حصوں پر قناعت کر کے، جن کے مجموعے کا نام ریاست ٹونک تھا، انہوں نے خانہ نشینی اختیار کر لی، اگر وہ اولوالعزمی اور دوربینی سے کام لیتے اور سید صاحبؒ سے مل کر منظم اور بلند مقصد جدوجہد کرتے تو تاریخ اسلام میں ان کا بڑا مقام ہوتا اور اس ملک کی تاریخ بھی بہت مختلف ہوتی۔

## سید صاحبؒ نواب امیر خاں کے لشکر میں

سید صاحبؒ کا یہ سفر چونکہ اس عظیم مقصد (اقامت جہاد) کے ماتحت اور اشارۂ غیبی سے تھا، (۱) اس لئے اگرچہ دہلی سے نواب صاحبؒ کا لشکر بہت دور دراز فاصلے پر تھا، اور عام بد امنی اور بے نظمی کی وجہ سے راستے پر خطر اور سفر نہایت مخدوش تھا، لیکن آپ نے یہ سفر نہایت سکون واطمینان اور جمعیت خاطر کے ساتھ طے کیا، مولوی سید محمد علی ''مخزن احمدی'' میں لکھتے ہیں:۔

> متوکلاً ومعتصماً بحفظہ بفراغ بال فرداً وحیداً شاداں وفرحاں مانند کسے کہ بہ سیر بوستاں یا خانہ دوستاں می رود، از بلدہ شاہ جہاں آباد نہضت فرمودہ بعدِ طیِ مراحل ومنازل کہ ہر مرحلہ ہفت خوان رستم واسفند یار بود، طے فرمودہ بوجود فیض آمود خود لشکر را منور ومشرف ساختند (۲)

> خدا کے توکل اور اس کی حفاظت پر اعتماد کرتے ہوئے اطمینان قلب کے ساتھ آپ تن تنہا، شاداں وفرحاں جیسے کوئی باغ کی سیر یا کسی دوست کے گھر جاتا ہے، شہر دہلی سے روانہ ہوئے اور ایسی منزلیں اور مرحلے طے کرتے ہوئے کہ ہر مرحلہ رستم واسفندیار کے ہفت خواں سے کم نہ تھا، آپ نے لشکر کو اپنے شرف قدوم سے مشرف فرمایا۔

''وقائع احمدی'' سے معلوم ہوتا ہے کہ ابتدا میں اہل لشکر آپ سے ناواقف تھے، بعض لوگ اس سے زیادہ نہیں جانتے تھے کہ آپ ایک مرد صالح اور شریف النفس شخص ہیں:

---

(۱) مولوی سید جعفر علی صاحب ''منظورۃ السعداء'' میں لکھتے ہیں:

''بنا بر الہامیکہ در باب اقامت جہاد شد، رہگرائے لشکر ظفر اثر، امیر الدولہ نواب امیر خاں بہادر مرحوم شدند'' اقامت جہاد کے بارے میں آپ کو جو الہام ربانی ہوا، اس کی بنا پر آپ نواب امیر خاں کے لشکر کی طرف تشریف لے گئے۔ (۲) ص ۳۲

''حضرت سید المجاہدین کے حال خیر مآل سے اس فوج ظفر موج میں کوئی آگاہ نہ تھا بعض بعض جانتے تھے کہ یہ شخص سید، آل رسولؐ، پرہیزگار، نیک کردار ہے''۔(۱)

لیکن یہ حالت زیادہ دنوں تک قائم نہیں رہی، بہت جلد آپ کی للّٰہیت و پاک نفسی، عبادت ومجاہدہ، زہد وتوکل اور قبولیت دعا کا چرچا ہوگیا، لوگوں نے جب آپ کی مقبولیت کی علامتیں اور بزرگی کے واقعات دیکھے تو بہت سے لوگوں کو اعتقاد ہوا، بعض ان واقعات کو ان چیزوں پر محمول کرتے تھے، جن کا اس زمانے میں رواج تھا، سید صاحبؒ سے تذکرہ ہوتا تو آپ پوری بے تکلفی سے اس کی حقیقت بیان فرمادیتے ''وقائع'' میں ہے:۔

''اس طرح کی جب کئی کرامتیں حضرت سے ظہور میں آئیں، تب لشکر کے اکثر لوگ معتقد ہوئے، بعض شخص کہتے تھے کہ یہ صاحب خدمت اس لشکر ظفر پیکر کے ہیں، اور بعض کہتے کہ مستجاب الدعوات اور صاحب کرامات ہیں، لشکر میں نواب مستطاب مرحوم ومغفور کی کثرت سیر ودور کے سبب اکثر پیادے اور سواروں پر کھانے دانے کی تنگی اور تکلیف ہوتی تھی، مگر اللہ تعالیٰ کی عنایت بے نہایت سے حضرت سید المجاہدین کی جماعت میں سب طرح سے فراغت اور فراخی رہتی تھی، یہ حال خیال کرکے اکثر مردم ناداں گمان کرتے تھے کہ ان کو نواب صاحب مرحوم شاید کچھ پوشیدہ بھیجتے ہیں، یا ان کو کیمیا آتی ہے، یا دست غیب ہے، جو آپ کے یہاں تنگی وتکلیف نہیں، اور بعض یار وآشنا یہ بات آپ کے سامنے کہتے، آپ ان سے فرماتے کہ ان تینوں باتوں سے ایک بھی نہیں، میرا پروردگار محض اپنے فضل وکرم سے روزی پہنچاتا ہے، اور جس روز نواب مستطاب سے کچھ عنایت ہوتا ہے، سب کو معلوم ہے کہ میں لوگوں کو اسی دم تقسیم کردیتا ہوں (۱)''

## لشکر میں اصلاح وتبلیغ

آپ اپنی عبادات وریاضات اور لشکر کی سپاہیانہ زندگی کے ساتھ اصلاح اور ارشاد

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۲۷

میں بھی مشغول تھے، یہ لشکر جس میں ایک ایک وقت میں چالیس چالیس، پچاس پچاس ہزار مسلمان سپاہی رہتے تھے، دعوت وتبلیغ کا ایک وسیع میدان تھا، سپاہی پیشہ لوگ عموماً ناخواندہ یا کم پڑھے، ضروریات دین سے ناواقف اور دینی وعلمی ماحول کے اثرات سے دور ہوتے ہیں، آپ کی زندگی چونکہ خود سپاہیانہ تھی، اور آپ ان میں گھلے ملے رہتے تھے، اس لئے آپ کو اپنے ساتھیوں کی اصلاح وتربیت کے بہترین مواقع حاصل تھے، لشکر کے سپاہی اور شاگرد پیشہ آپ کو درویش باخدا سمجھ کر مختلف ضرورتوں اور پریشانیوں میں آپ کے پاس آتے اور دعا کی درخواست کرتے، آپ سنت یوسفی کے مطابق ان کی دلجوئی اور کار برآری بھی کرتے اور عقیدۂ صحیحہ کی تعلیم بھی کرتے، خلاف شرع امور سے توبہ کراتے اور ارکان وفرائض دین کی پابندی کا اقرار لیتے، یہاں ''وقائع'' سے چند واقعات نقل کئے جاتے ہیں، جن سے آپ کے طریقۂ تبلیغ اور اس کے اثرات کا اندازہ ہوگا۔

''ایک سپاہی جو نارو میں مبتلا تھا، حضرت امیر المومنین کی خدمت میں حاضر ہوا، آپ نے فرمایا: ''اگر تم سب برے کاموں سے توبہ کرو اور پانچوں وقت کی نماز پڑھنے کا اقرار کرو، تو میں اپنے شافی مطلق اور معبود برحق سے دعا کروں، وہ اپنی عنایت بے نہایت سے شفا بخشے'' وہ سپاہی بے چارہ مصیبت کا مارا اسی دم تمام افعال شنیعہ سے تائب ہوا اور ادائے نماز پنجگانہ کا اقرار کیا، آپ نے اسی طور اس کے زخم پر بھی لب مبارک لگا دیا اور اسی طور پر فرمایا اور کہا ''جو کچھ دوا اس پر لگائی ہے دور کر، اللہ تعالیٰ شفا دے گا'' حکمت الٰہی سے کئی روز میں وہ بھی چنگا ہوگیا، یہ خبر لشکر میں مشہور ہوئی، ان دنوں لشکر میں کئی آدمیوں کے نارو نکلا تھا، جو آپ کے پاس آتا، اس کے زخم پر اپنا لب مبارک لگا دیتے اور فاسقوں بے نمازیوں سے وہی اقرار لیتے، دو چار روز میں فضل الٰہی سے چنگا ہو جاتا۔(۱)''

''پنساری مدار بخش نامی نے جس کے یہاں سے آپ کے گھوڑے کا مسالہ آتا،

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۳۳

اپنی دکان میں برکت کی دعا کی استدعا کی، آپ نے فرمایا ''تمہارا کیا نام ہے، اور کہاں رہتے ہو؟'' اس نے عرض کی، نام میر امداد بخش، پھولا کیکڑی میں گھر ہے، آپ نے فرمایا ''جو ہم تم سے کہیں، اس کو مانو تو ہم اپنے اللہ تعالیٰ سے دعا کریں'' اس نے کہا ''آپ جو ارشاد کریں گے، بلا عذر قبول کروں گا'' فرمایا آج سے اپنا نام اللہ بخش رکھو، اور سب برے کاموں سے تائب ہو، پانچوں وقت نماز پڑھو، جھوٹ نہ بولو، دغا فریب جان بوجھ کر نہ کرو، اپنا مال کسی کو کم نہ دو اور کسی غیر کا زیادہ نہ لو'' اس نے عرض کی یہ سب میں نے مانا، ان شاء اللہ تعالیٰ کسی امر میں قصور نہ ہوگا'' آپ نے فرمایا ''اب جاؤ اللہ تعالیٰ اپنا فضل کرے گا، تمہاری دکان میں برکت ہوگی'' وہ اپنی دکان پر گیا، عنایت الٰہی سے اسے ترقی ہونی شروع ہوئی، اول تو اس کے پاس تین چار بیل لادنے اور ایک چھوٹا سا پال سایہ کرنے کو تھا، قریب دو سال کے عرصے میں حضرت کی دعا سے نو دس بیل اور چار اونٹ اور چھ سات نوکر چاکر اور بڑا سا پال ہوا، ایک روز حضرت امیر المومنین کے پاس آ کر التماس کی کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا سے مجھ کو سب کچھ دیا، اب میری یہ آرزو ہے کہ جو کچھ دوا، مسالہ وغیرہ حضرت کی سرکار میں درکار ہو، ہمیشہ بے داموں میری دکان سے آیا کرے، آپ نے فرمایا یہ ہرگز نہ ہوگا، اس نے اس بات میں بہت مبالغہ کیا، آپ نے کسی طور نہ مانا اور اپنے آدمیوں سے فرمایا کہ خبردار، جو چیز ان کے یہاں سے آئے، کبھی بے قیمت نہ لینا'' (۱)

''میرٹھ کے قاضی اللہ بخش اور ناگور کے قاضی خدا بخش آٹھ نو مہینے آپ کے پاس رہے، اور قرآن شریف درست کر لینے کے بعد آپ سے کہنے لگے، ''اب ہم کو حضور پرنور سے رخصت کرا دیویں، ہم اپنے غریب خانے کو جائیں

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۲۵

گے'' آپ نے فرمایا، بہت خوب مگر ایک نصیحت ہماری مانو اور سچ جانو تو اللہ تعالیٰ نے تمہارا دین و دنیا میں بھلا کرے گا'' انہوں نے کہا'' ''آپ جو فرمائیں گے بہ سرو چشم قبول ہے'' آپ نے فرمایا ''شرک کے اقوال، افعال چھوڑ دو، یہی نصیحت ہے'' انہوں نے عرض کی ''حضرت، شرک کیا چیز ہے؟ ہم کو نہیں معلوم'' تب آپ نے تفصیل وار دیر تک سمجھایا اور توبہ کروائی اور دونوں کو ایک ایک ٹوپی عنایت فرمائی اور رخصت دلا دی، وہ اپنے وطن کو چلے گئے'' (۱)

لشکر میں فیلبان اور سائیس عموماً غیر محتاط اور بددیانت ہوتے ہیں وہ ہاتھی گھوڑوں کے راتب سے عام طور پر کچھ نکال لیا کرتے ہیں اور استعمال میں لاتے ہیں، یا فروخت کر ڈالتے ہیں، اور بے زبان جانور بھوکے رہتے ہیں، اس طبقے کا کوئی آدمی آپ سے دعا کی درخواست کرتا تو آپ خاص طور پر اس سے وعدہ لیتے کہ وہ جانوروں کے راتب میں سے خرد برد نہیں کرے گا، اور جن کی بدولت خود اس کا پیٹ بھرتا ہے، ان کو پیٹ بھر کر کھلائے گا، وقائع میں ہے:

''شیخ محمد عبدالسمیع، جو لشکر ظفر پیکر کے ہاتھی کا نشاں بردار تھا، ایک روز اس نے حضرت سید المجاہدین کی ضیافت کی، آپ نگرانوں کے حضرت سید ظہور احمد اور ان کے بھائی سید عبدالرزاق اور شیخ محمد عارف کرنالی اور شیخ محمد ناصر نصیر آبادی وغیرہ قریب چودہ پندرہ آدمی لے کر ضیافت کھانے تشریف لے گئے، تناول طعام کے بعد صاحب دعوت نے آپ کی خدمت میں عرض کی ''حضرت میں روپئے پیسے سے تنگ حال اور شکستہ بال ہوں، حضور پرنور ہمیشہ خرچ دینے کا وعدہ فرماتے ہیں، مگر ابھی تک کچھ ظہور میں نہیں آیا، آپ اس میں کچھ للہ فی اللہ کوشش کیجئے، شاید آپ کے وسیلے سے کچھ مل جائے'' آپ نے فرمایا ''بھائی صاحب، ہاتھی کا جو راتب سرکار سے مقرر ہے، اس کی بخوبی حفاظت کیا کرو، کوئی

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۵۶

اس میں دست اندازی نہ کرنے پائے اللہ تعالیٰ تم کو فراغت عنایت فرمادے گا۔
اس کے بعد رمضان خاں فیلبان نے اسی بات کا شکوہ آپ سے کیا کہ میں اسی بلا میں مبتلا ہوں آپ نے اس سے فرمایا ''تم اس بات سے توبہ کرو کہ جو کچھ تمہارا ہاتھی راتب سے مقرر ہے، اس کے سوا اس کے راتب سے ایک پیسہ بھر کوئی شخص نہ لینے پائے، تم کو بھی اپنے فضل سے اللہ تعالیٰ خوش رکھے گا۔''(۱)

## عملی شرکت ورفاقت

سید صاحبؒ کے کم از کم چھ سال نواب امیر خاں کی رفاقت اور ان کے لشکر میں گزرے، لشکر کی یہ رفاقت سخت مجاہدہ وجفاکشی اور بلند ہمتی کو چاہتی تھی، اودے پور، جے پور، جودھ پور، بھانپور (ہلکر کا مستقر) بھرت پور، بیکانیر، اجمیر اور ان کے درمیان کے صدہا مقامات وقصبات ہمیشہ اس لشکر کی زد میں رہتے تھے، (۲)، کبھی یہ لشکر مالوے میں ہے، کبھی راجپوتانے میں، کبھی مارواڑ میں ہے، اور کبھی میواڑ میں، بے آب وگیاہ ریگستان، گھنے جنگل، غنیم کے ملک، حریف کے قلعے، غرض جنگ کے ہر نشیب وفراز اور ہر گرم وسرد سے گزرنا پڑتا، بیماری، فاقہ، تنگی، خطرہ، فتح وشکست، قلت وکثرت افواج، سب سے سابقہ تھا، سید صاحبؒ ان تمام حالات میں لشکر کے شریک حال رہے، آپ نازک موقعوں پر نواب کو صحیح مشورہ دیتے، اہل حاجت کی سفارش فرماتے، نواب صاحب کا معاملہ بھی آپ کے ساتھ برادرانہ اور مساویانہ تھا۔

آپ صرف ریاضت ومجاہدہ، دعائے خیر وبرکت اور وعظ ونصیحت ہی پر اکتفانہ فرماتے، نازک موقعوں پر خود شریک جنگ ہوتے، فوج کا حوصلہ بڑھاتے اور قائدین کو جنگ کی تدبیر اور صلاح بتلاتے، جے پور کی فوج کشی کے موقع پر ''وقائع'' میں آتا ہے کہ موتی ڈونگری کے ورے جو نالہ تھا، اس میں کئی ہزار آدمی چھپے تھے، وہ وہاں سے بھاگ کر موتی ڈونگری کے پاس آکھڑے ہوتے نواب صاحب نے عمر خاں رسالے دار سے فرمایا کہ تم اپنا مورچہ اس نالے میں کردو، رسالے دار صاحب نے پس وپیش کیا کہ میرے ہمراہ سوار ہیں، اور نالے کی طرف سب پیادہ

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۵۰-۵۱ (۲) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو ''امیر نامہ'' از ص ۴۹۰، تا ۵۵۷

ہیں، ایسی صورت میں بڑا خطرہ ہے، وہ کچھ عذر سا کرنے لگے، سید صاحبؒ نے نواب صاحب سے فرمایا کہ اگر ارشاد عالی ہو تو میں عمر خاں کے ہمراہ رہوں، نواب صاحب نے فرمایا کہ ہم آپ کو اپنے ساتھ رکھیں گے، یہاں ہرگز نہ چھوڑیں گے، آپ نے عمر خاں رسالے دار سے فرمایا کہ بھائی صاحب، خدا کو یاد کیجیے، کوئی بے موت نہیں مرتا، ان شاء اللہ تعالیٰ آپ کی فتح اور دشمن کی شکست ہے، نواب صاحب نے بھی رسالے دار موصوف کو بہت تسلی دی اور پیادوں کی فوج عطا کی اور چند ضرب توپ بھی عنایت فرمائیں، وہ موتی ڈونگری کو داہنے طرف چھوڑ کر آگے بڑھے، اس عرصے میں مخبروں نے خبر دی کہ چاند سنگھ راجہ کا رسالے دار قریب تیس ہزار سواروں کے ساتھ ماجی کے باغ کو پشت دیئے کھڑا ہے، آگے چل کر جو دیکھا تو رسالے دار مذکور کے سوار نمودار ہوئے، لشکر کے لوگ گھبرائے، آپ نے دعا کی اور نواب صاحب سے کہا ''میں آگے چلتا ہوں، آپ لشکر کو ہمراہ لئے ہوئے میرے پیچھے پیچھے کچھ فرق سے آیئے'' نواب صاحب نے فرمایا آپ تنہا ہرگز نہ آئیں، آپ نے کچھ خیال نہ کیا اور چھ سواروں کے ساتھ آگے بڑھے جب دشمن کے سوار ایک گولے کی زد پر رہے تو چاند سنگھ رسالے دار پیادہ و سوار کے ساتھ ماجی کی باغ میں چلا گیا، سید صاحبؒ نے رومال ہلا کر اشارہ کیا کہ آپ جلد فوج لے کر چلے آئیں، رسالے دار پسپا ہو کر شہر میں چلا گیا، سید صاحبؒ نے باغ کے برج پر چڑھ کر رومال کے اشارے سے نواب صاحب کو بلایا، نواب صاحب باغ میں داخل ہو کر ایک مکان کے گوشے پر چڑھ گئے اور دوربین لگا کر مخالف فوج کو دیکھنے لگے، سید صاحبؒ برج سے اتر کر ایک آم کے درخت کے سائے میں باغبان کے جھونپڑے کے قریب بائیس آدمیوں کے ساتھ جا بیٹھے، وہاں بہ نسبت اور جگہ کے زیادہ امن تھا، ہر طرف توپوں کے گولے اولوں کے مانند گرتے تھے، کچھ دیر میں شام ہوئی، سید صاحبؒ دوبارہ آدمیوں کے ساتھ پھر اسی برج پر تشریف لے گئے اور نماز مغرب وہیں ادا کی، نماز کے بعد لوگ آپس میں کہنے لگے کہ آج اللہ تعالیٰ نے بڑا فضل فرمایا، ہم کو فتح عنایت کی اور چاند سنگھ باوجود اتنے سواروں کے ہمارے مقابلے سے ہٹ گیا۔(۱)

---

(۱) ''وقائع احمدی'' (باختصار) ص ۶۰۔۶۵)

## نواب امیر خاں کی انگریزوں سے مصالحت

نواب امیر خاں اگرچہ بعض مرہٹہ سرداروں اور راجپوت رئیسوں کے حلیف اور رفیق رہے، لیکن اس پورے عرصے میں وہ انگریزوں کے حریف اوران سے برسر جنگ رہے، ۱۲۲۱ھ میں جنرل لیک صاحب نے موٹھی صاحب ناظم بندیلکھنڈ کے ذریعہ نواب کے پاس پیغام بھیجا کہ اورنگ آباد میں جس قدر ملک واسلی صاحب، وغیرہ نے آپ کو دینا چاہا تھا، اس پر تیرہ لاکھ روپے کا ملک اور اضافہ کرکے ہم دینا چاہتے ہیں، لے لیجئے اور اس تاخت وتاراج سے باز آیئے تو نواب نے جواب دیا کہ ''ہمارا عزم ہے کہ تمام ہندوستان پر حکمرانی کریں، اتنا سا ملک ومال کیوں لیں؟'' (۱) وہ انگریزوں کو اس ملک سے نکالنے پر یہاں تک آمادہ تھے کہ رنجیت سنگھ سے مدد حاصل کرنے کے لئے امرتسر تک پہنچ گئے، مؤلف ''امیر نامہ'' کا بیان ہے کہ ''پٹیالہ سے اس عزم پر نہضت کی کہ رنجیت سنگھ سے سازش کرکے انگریزوں پر لوٹیں، اگر سکھ ساتھ نہ دیں، شاہ شجاع الملک بادشاہ کابل سے ملیں، شاہ کے ظل حمایت میں معاندین سے انتقام لیں (۲)، ۱۲۲۱ھ میں جب ہلکر نے انگریزوں سے مصالحت کا فیصلہ اور ابتدائی بات چیت کرلی تو نواب سے اپنا ارادہ ظاہر کیا اور کہا کہ رنجیت سنگھ وغیرہ رئیسوں میں ہمت نہیں کہ ہماری امداد کریں، شجاع الملک کا لانا کیسا؟ وہاں تک پہنچنے ہی کا خرچ ہمارے پاس نہیں، اب آپ کی کیا صلاح ہے، نواب نے جواب دیا:

> ''رنجیت سنگھ وغیرہ میں ہمت نہیں، نہ سہی، میں کابل جاتا ہوں، بہر طور شاہ کو کمک پر لاتا ہوں، ہمارے پاس دس پندرہ لاکھ کے جواہر ہیں، یہ شاہ کو دوں گا، باقی دہلی لکھنؤ سے وصول کرکے دینے کا اقرار کروں گا، انگریزوں کو ہند سے نکالوں گا''۔
>
> مہاراج نے کہا: ''اور جو شاہ نہ آئے؟'' میر نے کہا ''کچھ پروا نہیں اٹک تک جاکر اپنے ہم وطن، ہم قوم پٹھانوں کو جمع کروں گا، لاکھوں یوسف زئی ساتھ لے کر لوٹوں گا'' (۳)

لیکن رفتہ رفتہ انگریز برسر جنگ طاقتوں اور ریاستوں کو توڑتے رہے اور خود ان کے حالات،

---

(۱) ''امیر نامہ'' ص ۳۲۳۔ (۲) ایضاً ص ۳۶۰ (۳) ''امیر نامہ'' ص ۳۶۴

کوتاہ نظری، بے نظمی اور رفیقوں کی خود غرضی ان کو اس بڑھتی ہوئی طاقت کے ساتھ مصالحت اور اپنے ذاتی مصالح کی حفاظت پر مجبور کرتی رہی، یہاں تک کہ ۱۸۱۷ء میں ایک طرف پیشوا نے مسٹر الفنسٹن کے ساتھ معاہدہ کرلیا، کچھ ہی عرصے بعد سندھیا نے بھی ایک معاہدہ صلح پر دستخط کردیئے، بالآخر ۶/جنوری ۱۸۱۸ء کو نواب کے رفیق قدیم مہاراجہ ہلکر نے بھی مصالحت کرلی اور نواب تن تنہا رہ گئے۔

۱۲۳۲ھ میں نواب مادھوراجپورہ کے قلعے کا محاصرہ کئے ہوئے تھے، جہاں اخوندزادہ محمد ایاز خاں کے متعلقین جو نواب کے اعزۂ خاص تھے، محصور و محبوس تھے، اس محاصرے نے بہت طول کھینچا، نواب نے دوبارہ قلعے کی تسخیر کی خاص سعی و تدبیر کی، لیکن ولایتیوں کی غلط فہمی اور فوج کی عجلت کی وجہ سے ناکام رہی(۱)، اسی عرصے میں انگریزی افواج نے چار سمت سے بڑھنا شروع کیا اور نواب کے گرد گھیرا ڈال دیا، جنرل ڈنکین بہت بڑی اور جرار فوج کے ساتھ آگرے سے چل کر راجپورہ سے پندرہ کوس کے فاصلے پر پہنچ گیا اور کوٹہ جانے کا راستہ بند کردیا، دہلی سے جنرل آکٹرلونی ایک زبردست فوج اور عظیم الشان توپ خانے کے ساتھ آیا، اب نواب کے لئے نہ پنڈاروں سے ملنے کا موقع تھا، نہ سندھیا اور ہلکر سے ربط قائم کرنے کا، ایک انگریزی جیش خود نواب کے لشکر کے دو حصوں میں حائل ہوگیا، خود انگریز مؤرخین کا بیان ہے کہ ''کمپنی نے پہلی مرتبہ اپنی سب سے بڑی فوجی طاقت جو ایک لاکھ بیس ہزار سپاہیوں پر مشتمل تھی پنڈاروں کی سرکوبی کے لئے جمع کی'' (۲) اس سب کے ساتھ انہوں نے نواب کے بعض قدیم رفیقوں کو توڑلیا، فیض اللہ خاں بنگش نواب کے قدیم رسالے دار انگریزوں سے مل گئے، نواب کو خطرہ ہوا

---

(۱) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو ''امیر نامہ'' ص ۵۵۳، ۵۵۶

(۲) (R.W. Frazer's "British India" P.190) کمپنی نے پنڈاروں کی سرکوبی کو اس فوجی نقل و حرکت کا سبب قرار دیا تھا، لیکن اس کا اہم مقصد ہندوستان کی آخری آزاد فوجی طاقت روہیلہ پٹھانوں اور امیر خاں کا انتظام تھا، انگریز مصنفین نے بڑی چالاکی کے ساتھ نواب امیر خاں کو پنڈارہ مشہور کیا، حالانکہ پنڈارے جنوبی ہند کی ایک غیر منظم اور جنگ جو طاقت تھی، جو ہندوستان کے پچھلے عہد انتشار اور مرہٹہ گردی کے دور میں پیدا ہوگئی تھی، انہوں نے غارت گری کا پیشہ اختیار کرلیا اور حالات سے فائدہ اٹھایا ان کا تعلق نواب سے صرف اتنا تھا کہ نواب نے بعض موقعوں پر ان کے بعض سرداروں کو پناہ دی تھی، اور ان کو اپنی حمایت میں لیا تھا، اور وہ کبھی کبھی نواب کا ساتھ دے دیا کرتے تھے۔

کہ بعض رفقائے قدیم اور افسران فوج ان کو انگریزوں کے سپرد کر دیں گے، ان نازک حالات میں کہ یہ "شہباز" بالکل دام میں آ گیا تھا، انگریزوں نے نواب کے بعض معتمدین کے ذریعے نواب کو صلح کی ترغیب دی، مٹکاف صاحب نے دہلی سے نرنجن لال کو ایک عہد نامے کا مضمون دے کر بھیجا کہ نواب اس پر دستخط کر دیں تو ہمارے ان کے درمیان فوراً صلح ہو جائے، اس نے مصالحت کی خوبیاں اور آئندہ منافع کی توقعات نواب کے ذہن نشین کیں، اور مصالحت پر آمادہ کیا، نواب نے راجپورہ کے ٹھاکر سے صلح کر کے محاصرہ اٹھا لیا، اخوندزادہ محمد ایاز خاں کے متعلقین کو رہا کرایا اور داتا رام کو، جو جے پور میں نواب کے سفیر کے طور پر مقیم تھا، لکھا کہ تم جنرل اختر لونی (آکٹر لونی) کے پاس جا کر ہماری طرف سے صلح کی آمادگی کا اظہار کرو اور صلح نامہ مرتب کر لو، نواب اور جنرل آکٹر لونی کی ملاقاتیں اور ربط ضبط قائم ہو گیا، عہد نامے کا مسودہ دہلی بھیجا گیا اور ۹ رنومبر ۱۸۱۷ء کو نواب کے وکیل نے اصل معاہدے پر دستخط کر دیئے، ۱۵ رنومبر کو گورنر جنرل نے اس معاہدے کی تصدیق کر دی، اس طرح نواب کی فوجی سرگرمیاں اور اولوالعزمیاں ختم ہو کر ریاست ٹونک کی بنیاد پڑ گئی، جو انگریزوں کی چالاکی اور نواب کی سادہ لوحی سے راجپوتانے اور مالوے کے چند متفرق و منتشر علاقوں پر مشتمل تھی، جو مہاراجہ ہلکر نے نواب کے سپرد کر رکھے تھے، فوج جس میں ہندوستان کا بہترین فوجی عنصر تھا، جو پورے ملک کی طاقت کا سرمایہ ہو سکتا تھا، منتشر کر دی گئی صرف اتنے آدمی رکھے گئے، جو علاقوں کے انتظام کے لئے ضروری سمجھے گئے، توپ خانہ اور ساز و سامان انگریزوں نے صلح کی ایک شرط کے مطابق خرید لیا، نواب نے عہد کیا کہ وہ کسی علاقے پر حملہ نہیں کریں گے بلکہ پنڈاروں کی "سرکوبی" میں کمپنی کی مدد کریں گے، نواب نے اپنے وطن مالوف پرگنہ سنبھل کا بھی مطالبہ کیا تھا، جو ان کے مرکز حکومت سے بہت دور صوبجات متحدہ میں واقع ہے، لیکن اس کا تبادلہ پلول سے کیا گیا، پھر اس کے بجائے بھی ڈیڑھ لاکھ روپیہ سالانہ کا وظیفہ مقرر ہو گیا(۱)

## سید صاحبؒ کی طرف سے صلح کی مخالفت اور لشکر سے جدائی

صلح کی ساری کارروائی صیغہ راز میں ہوئی، لوگوں کو اس بات چیت کا اس وقت علم

(۱) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو "امیر نامہ" ص ۵۵۷، ۵۶۳.

ہوا، جب آخری مسودہ نواب کے پاس پہنچ گیا، نواب کے رفقاء اور مشیرانِ کار میں سے اکثر کی رائے تھی کہ صلح کر لی جائے، لیکن سید صاحبؒ اس صلح کے مخالف تھے، آپ نے آخر آخر تک نواب کو اس سے باز رہنے کا مشورہ دیا اور اس کے خطرات سے آگاہ کیا، لیکن نواب اپنے کو ان حالات میں بالکل مجبور و بے بس پاتے تھے، سالہا سال کی تگ و دو اور جانفشانیوں کا (جو افسوس ہے کہ بے نظمی اور بے تدبیری کے ساتھ جاری رہیں) نتیجہ دیکھ کر ان پر ایسی افسردگی اور پست ہمتی طاری تھی، اور انگریزوں کے بڑھتے ہوئے اقبال سے وہ اس درجہ متأثر تھے کہ وہ چھوٹی سی ریاست کے گوشۂ عافیت کو غنیمت سمجھ رہے تھے، سید صاحبؒ حالات سے اس درجہ متأثر نہ تھے، ان کے نزدیک مایوسی کی کوئی وجہ نہ تھی، نواب کو انگریزوں کا مقابلہ اور اس بڑھتے ہوئے خطرے کا سدباب کرنا چاہئے تھے، جس کی زد میں سارا ہندوستان اور بالآخر سارا عالم اسلام تھا، ان کے نزدیک یہ ہندوستان کی آخری آزاد اور جنگجو طاقت تھی جس کو اس آسانی کے ساتھ سپر انداز اور مقابلے سے دستبردار نہیں ہونا چاہئے تھا، مگر ان کو جلد معلوم ہو گیا کہ نواب کی قوت مقابلہ جواب دے چکی ہے، اور صلح کے سب مراحل طے ہو چکے ہیں، اس کے باوجود بھی آپ نے ''افہام و تفہیم'' کا سلسلہ جاری رکھا، جب یہ محسوس کر لیا کہ اب کوئی گفتگو کارگر نہیں ہو سکتی اور مصالحت ایک طے شدہ امر ہے، تو آپ نے لشکر سے مفارقت اور دہلی کو واپس آجانے کا فیصلہ فرما لیا، گویا آپ کی رفاقت و شرکت کی شرط یہی تھی کہ نواب ایک آزاد طاقت کی حیثیت سے باقی رہیں اور مطمحِ نظر یہ تھا کہ آپ جلد یا بدیر اس آزاد طاقت کو صحیح رخ پر لگائیں اور اس سے اسلامی اقتدار کے قیام اور ہندوستان کے استخلاص و استقلال کی مہم میں کام لیں، جب یہ امید بالکل منقطع ہو گئی تو آپ نے لشکر سے مراجعت فرمائی اور دہلی کا رخ کیا ''وقائع احمدی'' میں ہے:

> ''مادھو راجپورے پر فوج کشی کے سلسلے میں انگریزوں سے صلح کر لینے کا مشورہ ہوا، حضرت کی رائے کسی طرح اس کی نہ تھی، اور آپ کا مشورہ جنگ جاری رکھنے کا تھا، مصالحت کو کسی طرح مناسب نہیں سمجھتے تھے، خود نواب

صاحب کی بھی یہی خواہش تھی، مگر لشکر کی بے سروسامانی اور اہل لشکر کی خودغرضی اور نااتفاقی کا عذر کرتے تھے، اور خیال تھا کہ دس پانچ لاکھ روپیہ لے کر مہاراج ہلکر کی طرح لشکر کا ساز وسامان درست کر کے لڑیں گے، حضرت نے فرمایا، ''مصالحت کرنے کے بعد آپ سے کچھ نہ ہو سکے گا'' لیکن نواب صاحب ملنا ہی مصلحت سمجھتے تھے، انہوں نے اس کی تیاری کی، حضرت نے فرمایا کہ اچھا آپ انگریزوں سے ملتے ہیں، تو میں رخصت ہوتا ہوں، نواب صاحب نے بہت سمجھایا، مگر حضرت نے نہ مانا، چند آدمی ہمراہ لے کر جے پور چلے گئے، دوسری ملاقات میں فرمایا کہ ''نواب صاحب ابھی کچھ نہیں گیا، اختیار باقی ہے، آپ کی فہمائش کو آیا ہوں، اگر میرا کہنا مانئے تو ان سے لڑیئے اور ہرگز نہ ملئے، ملنے کے بعد آپ سے کچھ نہ ہو سکے گا، یہ کفار بڑے دغاباز اور مکار ہیں، کچھ آپ کے واسطے تنخواہ یا جاگیر وغیرہ مقرر کر کے کہیں بٹھادیں گے کہ روٹیاں کھایا کیجئے، پھر یہ بات ہاتھ سے جاتی رہے گی'' یہ فرما کر آپ تشریف لے گئے، مصالحت کے بعد ایک مرتبہ پھر آپ لشکر میں تشریف لائے، جس کسی سے کچھ لینا دینا تھا لیا دیا اور نواب صاحب سے ملاقات کی نواب صاحب بہت آبدیدہ ہوئے اور کہا ''حضرت جو کچھ تقدیر میں تھا وہی ہوا، حکم الٰہی سے چارہ نہیں، اب آپ دہلی کو جاتے ہیں، تو صاحبزادہ محمد وزیر خاں کے ہمراہ جایئے'' آپ نے قبول کیا اور کچھ دن کے بعد ایک خط شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کو لکھا کہ ''خاکسار قدم بوسی کو حاضر ہوتا ہے، یہاں لشکر کا کارخانہ درہم برہم ہو گیا، نواب صاحب انگریزوں سے مل گئے، اب یہاں رہنے کی کوئی صورت نہیں (۱)۔''

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۸۲-۸۵ (باختصار)




# دہلی کا تیسرا سفر اور دوآبے کا تبلیغی دورہ

## دہلی کا تیسرا سفر

۱۲۳۲ھ میں مادھوراجپورے میں نواب امیر خاں کی انگریزوں کے ساتھ مصالحت کے بعد سید صاحبؒ جب ان سے جدا ہو کر دہلی تشریف لائے، تو اگرچہ سن وسال کے اعتبار سے آپ جوان تھے، مگر اپنی اعلیٰ فطری استعداد و ملکات، منفرد صلاحیتوں، مجاہدات و ریاضات اور موہبت و تائید الٰہی کی بنا پر ذہنی و اخلاقی و روحانی ارتقا کی وہ منزلیں طے کر چکے تھے، جو اس سے بڑی عمر میں بھی شاذ و نادر طے ہوتی ہیں، آپ کی باطنی استعداد اور اندرونی صلاحیتیں اپنے پورے بلوغ کو پہنچ چکی تھیں اور آپ کو دین و شریعت اور سلوک و طریقت کا لب لباب حاصل ہو چکا تھا "صراط مستقیم" کا مطالعہ، جو ۱۲۳۳ھ میں مرتب ہوئی (۱)، صاف بتلاتا ہے کہ تینتیس سال کا یہ

---

(۱) "صراط مستقیم" کی ترتیب وتسوید ۱۲۳۳ھ میں دہلی میں ہوئی نہ کہ ۱۲۳۴ھ کے بعد رائے بریلی میں، جیسا کہ "سیرت سید احمد شہیدؒ" کی پہلی اشاعتوں میں اور "سید احمد شہیدؒ" میں ظاہر کیا گیا ہے، اس کا سب سے بڑا ثبوت تو یہ ہے کہ خود اس کتاب کے مرتب مولانا شاہ اسمٰعیلؒ اس کتاب کی ترتیب کا سن ۱۲۳۳ھ لکھتے ہیں، فصل چہارم کے افادہ پنجم (جہاد) میں فرماتے ہیں "حال ہندوستان را دریں جزو زمان کہ سن یک ہزار و دوصد وسی وسوم است کہ اکثرش دریں ایام دارالحرب گردیدہ" الخ (صراط مستقیم ص ۹۵) دوسرا ثبوت یہ ہے کہ سید صاحبؒ کا دوآبہ (سہارنپور وغیرہ) کا دورہ بالاتفاق ۱۲۳۴ھ میں ہوا ہے، مفتی الٰہی بخش کاندھلویؒ "ملہمات احمدیہ" میں لکھتے ہیں: "ستۃ الف و مائتین وار بع وثلاثین در ماہ ربیع الاول بتاریخ ہفت دہم بملازمت آں برگزیدۂ جناب الٰہی مجدد طریقۂ رسالت پناہی فائز گردانید" اس سفر سے پیشتر "صراط مستقیم" تصنیف ہو چکی تھی، مفتی صاحب کو اسی سفر میں اسکی تلخیص کا خیال پیدا ہوا اور انہوں نے اس کام کو شروع کیا، (بقیہ اگلے صفحہ پر)

جواں سال شیخ سلوک وتربیت اور حقائق ومعارف الٰہیہ میں درجۂ اجتہاد وامامت کو پہنچ چکا ہے، اور اس کا شمار تاریخ اسلام کی ان ممتاز ترین شخصیتوں میں ہونا چاہئے جو اس فن کی تدوین جدید اور تہذیب وتجدید کا فرض انجام دیتی ہیں۔

## شاہ عبدالعزیزؒ کا خواب

دہلی پہنچنے سے ایک ہفتہ قبل جس شب کو آپ نے لشکر سے دہلی کا رخ فرمایا، حضرت شاہ عبدالعزیزؒ نے خواب دیکھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم، جامع مسجد دہلی میں تشریف رکھتے ہیں، اور لوگ دور دور سے جوق در جوق زیارت کے لئے آرہے ہیں، سب سے پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے شاہ صاحبؒ کو شرف باریابی عطا فرمایا اور عصائے مبارک دے کر فرمایا کہ اس عصا کو لے کر مسجد کے دروازے پر بیٹھ جاؤ اور جو آنا چاہے، اندر آکر اس کا حال عرض کرو اور میری اجازت سے اندر بھیجو، شاہ صاحبؒ نے اس کی تعمیل کی اور ہزارہا بندگان خدا نے حضورؐ کی زیارت کی۔

صبح اٹھ کر شاہ صاحبؒ سب سے پہلے حضرت شاہ غلام علیؒ خلیفہ حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمۃ اللہ علیہ کے پاس تشریف لے گئے اور خواب کی تعبیر چاہی شاہ غلام علیؒ نے فرمایا، ''سبحان اللہ! یوسف وقت مجھ سے تعبیر پوچھتا ہے'' شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ اس خواب کی تعبیر میں آپ ہی کی زبان سے سننا چاہتا ہوں، شاہ غلام علیؒ نے فرمایا کہ اس خواب سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے یا آپ کے کسی مرید رشید کے ذریعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت وفیض کا سلسلہ جاری ہوگا، شاہ عبدالعزیزؒ نے فرمایا کہ میرے خیال میں بھی یہی تعبیر آئی تھی۔

ایک ہفتے کے بعد سید صاحبؒ دہلی تشریف لائے اور حسب معمول اکبر آبادی مسجد میں قیام فرمایا اور لوگوں کا رجوع شروع ہوا۔(۱)

## اکبر آبادی مسجد میں قیام

''وقائع احمدی'' سے معلوم ہوتا ہے کہ دہلی پہنچ کر صاحبزادہ محمد وزیر خاں تو قاضی کے

---

(بقیہ صفحہ گزشتہ) تحریر فرماتے ہیں ''پس از کتاب صراط مستقیم'' کہ از ملفوظات آنجناب فلک قباب است بطور ایجاز و اختصار اعمال خاصہ ملہمہ انتخاب نمودہ رسالہ کافیہ وبلیغہ وافیہ برائے خود دوستان خود تیار نماید'' (ملہمات احمدیہ ص ۳)

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۳۴

حوض پر بلند بیگ خاں کی حویلی میں اترے اور سید صاحبؒ نے اجمیری دروازے کی سرائے میں قیام فرمایا، رات کو وہیں رہے، صبح کو غسل کر کے اور پوشاک بدل کر آپ شاہ صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے، اور پچیس روپئے نذر دیئے، شاہ صاحبؒ نے آپ سے نواب امیر خاں کے لشکر کا حال اور تفصیلات دریافت کیں، آپ نے تفصیل کے ساتھ وہاں کے حالات سنائے، شاہ صاحبؒ نے اپنے خواب کا تذکرہ کیا اور فرمایا کہ اس خواب کو ایک ہفتہ نہیں گزرا کہ آپ کی آمد ہوئی، شاہ صاحبؒ نے آپ کے قیام کے لئے آپ کی قدیم جگہ مسجد اکبر آبادی تجویز کی اور مولانا محمد اسمٰعیل، مولانا عبدالحی، حافظ قطب الدین، مولوی محمد یعقوب، مولوی محمد یوسف اور مولوی وحیدالدین اور کئی صاحبوں سے فرمایا کہ آپ کا اسباب سرائے سے مسجد میں منتقل کر دیں، مولانا شاہ عبدالقادرؒ کا کئی سال پیشتر (۱) انتقال ہو چکا تھا، سید صاحبؒ مسجد اکبر آبادی میں داخل ہوئے، دو رکعت نماز ادا کی اور جس حجرے میں شاہ عبدالقادرؒ رہا کرتے تھے، تشریف لے گئے، پھر صحن مسجد میں آ کر بیٹھے اور لوگوں سے ملاقات کی۔ (۲)

## ارشاد و تربیت کا آغاز

اس زمانۂ قیام میں شاہ صاحبؒ کا معمول تھا کہ جو صاحب استعداد اور طالب صادق سلوک کی تعلیم اور توجہ وافادۂ باطنی کا طالب ہوتا، اس کو سید صاحبؒ کے سپرد کر دیتے، چنانچہ ایک بخاری عالم کو جو ملا بخاری کے لقب سے مشہور تھے، سید صاحبؒ کے سپرد کیا، ملائے مذکور نے آپ کی سپاہیانہ وضع دیکھ کر اپنے دل میں کہا کہ ''یہ تو ایک مرد سپاہی صورت ہیں، یہ مجھ کو کیا تعلیم دیں گے'' اور سید صاحبؒ سے پوچھنے لگے کہ ''آپ نے کون کون سی کتابیں پڑھی ہیں اور کن علوم کی تحصیل کی ہے؟'' آپ خاموش رہے، شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ ''ملا صاحب، آپ کو اس بے فائدہ گفتگو سے کیا مطلب؟ سمجھ لو کہ جو تم کو میرے پاس بارہ برس میں ملے گا، ان کی خدمت میں تم کو وہ بارہ دن میں حاصل ہوگا (۳)، ملا صاحب نے سید صاحبؒ کے حجرے کے برابر دوسرے

---

(۱) دو سال پیشتر ۱۲۳۰ھ میں (۲) ''وقائع احمدی'' ص ۸۵، ۸۷، ۸۸ (۳) یہ مناسبت اور قوت افاضہ کی بات ہے اور مشائخ کبار کے تذکروں میں اس کی مثالیں بکثرت ملتی ہیں، اس میں کسی شیخ کامل کا نقص نہیں، طالب کی مناسبت اور مربی کی قوت افاضہ کا معاملہ ہے، جس کا ادراک شیخ کامل اپنی فراست و بصیرت اور تجربے سے کر لیتا ہے۔

حجرے میں اپنا بستر ڈال دیا اور اپنے کام میں مشغول ہو گئے اور تھوڑے عرصے میں اپنے مقصد میں کامیاب ہو کر اپنے وطن واپس گئے، سید صاحبؒ اکثر فرماتے تھے کہ ہم نے ایسا مشتاق طالب خدا نہیں دیکھا اور وہ ملا صاحب یہ کہتے تھے کہ میں بہت شہروں میں پھرا مگر ایسا مرشدِ شفیق تعلیم کرنے والا نہیں پایا۔(۱)

## مولانا عبدالحیؒ اور مولانا شاہ اسمٰعیلؒ کی ارادتِ بیعت

مولانا عبدالحی اور مولانا اسمٰعیل خاندان ولی اللّٰہی کے چشم و چراغ تھے، اور شاہ عبدالعزیزؒ، شاہ عبدالقادرؒ اور شاہ رفیع الدینؒ کے بعد ہندوستان کے ممتاز ترین علماء میں ان کا شمار تھا، علمی تبحر رشد وصلاحیت اور تقوی وللّٰہیت میں اپنے ہم عمروں اور اقران وامثال میں ممتاز تھے، ان کی علمی عظمت اور صحیح منزلت کا اندازہ شاہ عبدالعزیزؒ کے اس خط سے ہوگا، جو آپ نے منشی خیرالدین کو لکھنو حج کے متعلق لکھا ہے،(۲) اس میں آپ نے مولانا عبدالحی کو شیخ الاسلام اور مولانا اسمٰعیل کو حجۃ الاسلام کے لقب سے یاد کیا ہے، اور دونوں کو تاج المفسرین، فخر المحدثین سرآمدِ علمائے محققین کا خطاب دیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ دونوں حضرات تفسیر و حدیث، فقہ و اصول، منطق وغیرہ میں اس فقیر سے کم نہیں ہیں، جناب باری کی جو عنایت ان دونوں بزرگوں کے شامل حال ہے، اس کا شکر مجھ سے ادا نہیں ہوسکتا، ان دونوں کو علمائے ربانی میں شمار کرو اور جو اشکال حل نہ ہوں، ان کے سامنے پیش کرو، بظاہر ان کلمات سے اپنی تعریف نکلتی ہے لیکن امر حق کا اظہار واقفوں پر واجب ہے۔(۳)

ایک روز مولانا عبدالحی نے اور ان کے بعد مولانا اسمٰعیل نے سید صاحبؒ سے بیعت کی درخواست کی اور دونوں حلقۂ ارادت اور سلکِ بیعت میں منسلک ہو گئے، ان کی بیعت کا واقعہ اور اس کا سبب مختلف کتابوں میں مختلف طریقے پر بیان ہوا ہے، اس سلسلے میں سب سے مستند اور مفصل روایت وہ ہے، جو مولانا کرامت علی جونپوری نے خود مولانا عبدالحی کے حوالے

---

(۱) وقائع احمدی ص ۹۰، ۹۳ (۲) یہ خط حج کے سلسلے میں مفصل نقل کیا جائے گا۔

(۳) مجموعہ خطوط قلمی کتب خانہ صاحبزادہ عبدالرحیم خاں مرحوم ٹونک

سے بیان کی ہے(۱) رسالہ ''نورٌ علی نور'' میں لکھتے ہیں:

''اس حکایت کو سننے کے پہلے یاد رکھو کہ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز قدس سرہ، حضرت سید احمد صاحب کو ان کے ابتدائے وقت سے ''میر صاحب'' کہا کرتے تھے، اور حضرت مولانا عبدالحی صاحبؒ اور ہم سب معتقد لوگ، ''میاں صاحب'' کہا کرتے تھے، اور مولانا عبدالحی مولانا محمد اسمٰعیل کو میاں محمد اسمٰعیل کہا کرتے تھے، چونکہ اس حکایت کو ہم بجنسہٖ لفظ بہ لفظ بیان کریں گے اور یہ لفظیں اس میں آویں گی، اس واسطے ان لفظوں کے یاد رکھنے کو کہا، اب وہ حکایت سنو۔

ایک روز اس عاجز مسکین نے حضرت عالم ربانی مولانا عبدالحی رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کیا کہ آپ جو اس قدر میاں صاحب سے اعتقاد رکھتے ہیں اور روپئے پیسے کپڑے وغیرہ دنیاوی چیزوں کو چھوڑ کے میاں صاحب کی صحبت اختیار کئے ہیں اور آپ کے بدن پر جو کپڑا ہے، اس کے سوا آپ کے پاس کہیں کپڑا بھی نہیں اور آپ جب میاں صاحب کے روبرو بات کرتے ہیں، تو ترساں و لرزاں رہا کرتے ہیں، تو للہ آپ ہم سے سچ بیان کیجئے کہ آپ نے میاں صاحب سے کیا پایا جو اپنا حال ایسا بنایا۔

تب مولانا مغفور نے فرمایا کہ ان شاء اللہ تعالیٰ میں سچ بیان کروں گا، سنو، میرا یہ حال تھا کہ سلوک الی اللہ اور مشاہدہ حاصل ہونے کا بڑا مشتاق تھا، تب میں نے مولانا شاہ عبدالعزیز قدس سرہ سے عرض کیا کہ مجھ کو آپ

---

(۱) اس روایت کو ''مخزن احمدی'' کی روایت پر جس کو ''سیرت سید احمد شہیدؒ'' (طبع ۱، ۲، ۳) اور ''سید احمد شہیدؒ'' میں اختیار کیا گیا ہے، کئی وجوہ سے ترجیح حاصل ہے، اولاً اس میں یہ تصریح نہیں کہ یہ واقعہ راوی نے صاحب واقعہ (مولانا عبدالحی و مولانا اسمٰعیل) سے بلاواسطہ سنا، دوسرے ''مخزن'' کی روایت میں یوں بھی اضطراب ہے، کہ سید صاحبؒ کی طرف سے رجوع کا مشورہ دینے والے کا نام شاہ عبدالقادرؒ لکھا ہے، حالانکہ سید صاحبؒ کی آمد دہلی سے دو سال پہلے ان کی وفات ہو چکی تھی، ثالثاً، مولانا کرامت علیؒ کی روایت میں بسط و تفصیل ہے، اور محدثین کا اصول ہے کہ ''زیادۃ القصۃ معتبرۃ'' وہ یہ بھی فرماتے ہیں کہ ''اس حکایت کو ہم بجنسہٖ لفظ بلفظ بیان کریں گے'' اس لئے یہ روایت مقدم و مرجح ہے۔

سلوک الی اللہ تعلیم کیجئے اور اس کے قبل میں بہت سے ہندی اور ولایتی مرشدوں سے توجہ لے چکا تھا، مگر میرا مقصود حاصل نہ ہوا تھا، تب آپ نے مجھ کو حضرت شاہ غلام علی قدس سرہ کے پاس بھیجا، وہاں بھی چند روز توجہ لیتا رہا مگر میرا مقصد حاصل نہ ہوا، تب میں نے حضرت مولانا سے پھر عرض کیا کہ یہ خادم حضور کی توجہ کا محتاج ہے، اور حضور دوسرے مقام میں بھیجتے ہیں، ہم کو آپ خود تعلیم کیجئے، تب حضرت مولانا نے فرمایا کہ میاں میں بہت بڈھا اور کمزور ہوا اور مجھ میں بہت دیر تک بیٹھنے کی طاقت نہیں، یہ مقصد تمہارا میر احمد صاحب سے حاصل ہوگا تم ان سے بیعت کرو، تب اس جناب کا یہ فرمانا مجھ کو بہت شاق گزرا اور میں ناراض ہو کر چپ کر رہا، پھر کئی بار اور بھی عرض کیا، وہی جواب پایا، آخر کو بعد چند روز کے یہ واقعہ درپیش ہوا کہ میں اور حضرت میاں صاحب، اور میاں محمد اسمٰعیل مدرسے کے ایک ہی مکان میں رہا کرتے تھے، ایک شب کو بعد عشا کے جب ہم تینوں شخص پلنگ پر سوئے، تب میاں صاحب نے فرمایا کہ ''مولانا مجھ کو حضرت رب العالمین نے محض اپنے فضل و کرم سے بطور انعام الہام کے خبر دیا ہے کہ فلانی تاریخ فلانے سفر میں تو جاوے گا، فلانے مقام میں یہ ہوگا، فلانے مقام میں وہ ہوگا اور اس قدر لوگ مرید ہوں گے'' وعلیٰ ہذا القیاس سب باتیں بیان کیا، پھر دوسرے روز بھی ایسی ہی عجیب و غریب باتیں بیان کیا، اسی طرح سے کئی روز تک مکہ معظّمہ کے سفر اور جہاد کے سفر اور جہاد کے واقعات کا بیان بہ تفصیل تمام فرمایا، تب ہم نے اور میاں محمد اسمٰعیل نے مشورہ کیا کہ اگر یہ سب باتیں سچ بیان کرتے ہیں تو بلاشبہ یہ بہت بڑے شخص اور قطب ہیں، ان سے کچھ فیض لینا، بہت ضرور ہے، سو آؤ، کسی بات میں ان کا امتحان کریں، تب میاں محمد اسمٰعیل نے کہا کہ آپ ہم سے بڑے ہیں، آپ ہی تجویز کر کے کسی بات میں امتحان کیجئے، آخر کو جب پھر رات کو میاں

صاحب نے پکارا کہ مولانا! تب ہم نے عرض کیا کہ حضرت! آپ کی بزرگی میں کچھ شبہ نہیں، مگر ہم کو ان سب باتوں سے کیا فائدہ؟ کچھ ہم کو عنایت کیجئے، تب فرمایا کہ مولانا کیا مانگتے ہو؟ تب ہم نے کہا کہ حضرت ہم یہی مانگتے ہیں کہ جیسی نماز صحابہ کرامؓ ادا کرتے تھے، ویسی ہی دو رکعت ہم سے ادا ہو، یہ کہنا اور میاں صاحب ایک بارگی خاموش ہو گئے، اور اس روز پھر کچھ نہ بولے، تب ہم لوگوں نے جانا کہ فقط یہ زبانی باتیں تھیں، اصل باتوں سے ان کو کچھ علاقہ نہیں، مگر ہمیشہ کی دوستی اور صحبت کی مروت سے ہم لوگ کچھ نہ بولے کہ اب شرم دنیا کیا ضرور، اور چپ کر کے سو رہے، پھر آدھی رات سے کچھ قبل یا بعد حضرت میاں صاحب نے پکارا ''مولانا'' اس پکارنے سے مجھ کو قشعریرہ (۱) ہوا اور بدن پر روئیں کھڑے ہو گئے اور اس جناب سے مجھ کو بڑا اعتقاد آ گیا تب میں نے جواب میں کہا ''حضرت!'' تب فرمایا کہ ''جاؤ'' اس وقت اللہ کے واسطے وضو کرو، تب میرے بدن پر پھر قشعریرہ ہوا اور میں نے کہا کہ بہت خوب! دو تین قدم چلا تھا کہ پھر پکارا، ''مولانا سن لو'' میں پھر کے حضرت کے پاس حاضر ہوا، فرمایا ''تم نے خوب سمجھا میں نے کیا کہا؟ میں نے کہا کہ اللہ کے واسطے وضو کرو'' پھر میں نے کہا ''بہت خوب'' اور چلا، دو تین قدم چلا تھا کہ پھر پکارا اور اسی طرح فرمایا، اسی طرح تین بار کیا، اور تیسری بار جا کے میں وضو کرنے لگا تو ایسا حضور دل اور حق سبحانہ کے خوف سے میں نے ادب کے ساتھ وضو کیا کہ ایسا وضو کبھی نہ کیا تھا، پھر وضو کر کے حضرت کے حضور میں حاضر ہوا، فرمایا کہ ''جاؤ اللہ رب العالمین کے واسطے اس وقت دو رکعت نماز پڑھو'' تب میرے بدن پر قشعریرہ ہوا، اور نماز کے واسطے چلا، دو تین قدم چلا تھا کہ پھر پکارا اور میں حضور میں حاضر ہوا فرمایا کہ ''تم نے خوب سمجھا یا نہیں؟'' میں نے کہا کہ ''جاؤ

---

(۱) لرزہ اور رونگٹے کھڑے ہو جانا۔

اس وقت اللہ رب العالمین کے واسطے دو رکعت نماز پڑھو" میں نے کہا کہ " بہت خوب!" اور نماز کے واسطے چلا پھر تیسری بار بلایا اور ویسا ہی سمجھا دیا، تب میں نے ایک گوشے میں نماز شروع کیا تو تکبیر تحریمہ کے ساتھ ہی ایسا مشاہدۂ جلال میں غرق ہوا کہ ہوش نہ باقی رہا، اور اس قدر رویا کہ آنسو سے داڑھی تر ہوگئی اور اس قدر نماز میں غرق ہوگیا کہ دنیا کی یاد مطلق نہ باقی رہی اور نہایت خوف او رلذت کے ساتھ میں نے دو رکعت نماز پڑھی، جب دو رکعت پڑھا تو خیال کیا کہ میں نے سورہ فاتحہ نہ پڑھا تھا، پھر سلام پھیر کے دوبارہ دوسری بار دو رکعت کی نیت کیا، جب پڑھ چکا تو خیال کیا کہ فاتحہ میں سورہ کو ضم نہ کیا تھا، پھر شروع کیا، اسی طرح ہر بار ایک ایک واجب ترک کرنے کا خیال آتا تھا، اور نماز کو ناقص سمجھ کے دہراتا تھا، واللہ اعلم، سو رکعت یا زیادہ کم پڑھا ہوگا کہ صبح صادق کا قریب ہوا، پھر آخر کو ناچار ہو کے سلام پھیرا اور بہت شرمندہ ہوا کہ میری استعداد اس طرح کی ناقص ہے کہ دو رکعت پوری بھی حضور دل کے ساتھ نہ پڑھ سکا اور اتنے بڑے کامل شخص کو میں نے آزمایا، اب اگر وہ پوچھیں کہ تم نے دو رکعت اللہ کے واسطے پڑھا تو میں کیا جواب دوں گا؟ میں تو حضور دل کے ساتھ جیسا کہ حق نماز پڑھنے کا ہے ویسا دو رکعت بھی پڑھ نہ سکا، اسی سوچ میں شرم کے دریا میں غرق ہوگیا اور اپنے قصور کا معترف ہو کے اللہ سبحانہ کے خوف سے استغفر اللہ! استغفر اللہ! کہنا شروع کیا، جب اذان ہوئی تب مجھ کو ہوش ہوا اور یاد پڑا کہ صحابۂ کرامؓ کا یہی حال تھا کہ تمام رات عبادت کرتے اور پچھلی رات کو استغفار کرتے تھے، ان کی شان میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ بِالْاَسْحَارِ" اور سوچا کہ بلاشبہ یہ بڑے کامل مرشد ہیں کہ ان کے کلام سے میرا مقصد پورا ہوا اور جو نعمت مدت دراز کی محنت سے حاصل نہ ہوئی تھی، سو ان کے ایک دم کے فرمانے سے حاصل ہوئی، پھر میں مسجد میں گیا اور قبل نماز فجر کے میں نے

حضرت میاں صاحب سے بیعت کیا اور صبح کی نماز کے بعد میاں محمد اسمٰعیل سے میں نے رات کا قصہ پورا بیان کیا، کیونکہ وہ مجھ کو صادق جانتے تھے، انہوں نے بھی حضرت میاں صاحب سے بیعت کیا۔

پھر میں دن کو حضرت مولانا شاہ عبدالعزیزؒ کے پاس گیا اور رات کا قصہ بیان کیا اور اپنے بیعت کرنے کا بیان کیا، آپ نے فرمایا "بارک اللہ! بارک اللہ! خوب کیا! میاں میں تم سے اسی واسطے کہا کرتا تھا" کیوں میاں تم نے میر صاحب کا کمال دیکھا؟" تب میں نے عرض کیا کہ "حضرت میں نے بہت درویشوں کی خدمت کیا اور بہت طریقوں کے موافق میں نے شغل اور مراقبہ کیا، میرا مقصد کبھی نہ حاصل ہوا، حضرت سید صاحبؒ نے ایک بار زبان سے کہہ دیا اور میں اپنا دلی مقصد پا گیا، حضرت یہ کون طریقہ کہلاتا ہے؟" تب فرمایا کہ "میاں ایسے لوگ کسی طریقے کے محتاج نہیں ہوتے، ایسے لوگ جو زبان سے کہیں وہی طریقہ ہے ایسے لوگ خود صاحب طریقہ ہوتے ہیں، اور ایسے لوگ طریقے نکالتے ہیں" حضرت مولانا کے فرمانے سے اور بھی زیادہ مجھ کو حضرت میاں صاحب کے مرشد، صاحب طریقہ ہونے کا یقین ہوا اور میرا اعتقاد اور بھی زیادہ ہوا، اس سبب سے میں میاں صاحب کی غلامی میں حاضر ہوں اور ان کی غلامی کے قابل بھی میں اپنے تئیں نہیں پاتا" تمام ہوئی تقریر مولانا عبدالحی مرحوم کی۔"(۱)

## خاندانِ ولی اللّٰہی کے دوسرے افراد و علماء کی بیعت

مرشد وقت شاہ عبدالعزیزؒ کی زندگی میں ان اکابر کا کسی دوسرے کی بیعت میں داخل ہونا معمولی واقعہ نہ تھا اس کا بڑا چرچا ہوا، جوق در جوق علماء و فضلاء و صالحین بیعت ہونے لگے، شاہ عبدالعزیزؒ کے خاندان کے اکثر افراد شاہ صاحبؒ کی اجازت سے اور مولانا

---

(۱) نورؒ علیٰ نور از مولانا کرامت علی جونپوری خلیفہ سید صاحبؒ ص ۶۸۔۷۳ (اعظم المطابع، جونپور)

محمد یوسف (۱) نبیرۂ حضرت شاہ اہل اللہ (برادر حضرت شاہ ولی اللہؒ) مع خاندان، مولوی وجیہ الدین، حکیم مغیث الدین، حافظ معین الدین وغیرہ مع اہل وخاندان واقرباء مرید ہوئے (۲) اور جو لوگ نہیں آسکتے تھے، انہوں نے اپنے اپنے وطن اور مقام کی دعوت دی۔

## مولانا محمد اسحٰق کی آمد

اسی زمانے میں آپؒ کے برادر معظم مولانا سید محمد اسحٰق آپ کی ملاقات کے لئے دہلی تشریف لائے اور آٹھ برس کے بعد دو بچھڑے ہوئے بھائی ملے، مولانا نے فرمایا کہ ''مجھے نواب صاحب کے لشکر سے تمہاری واپسی دہلی کا علم ہوا، مجھ کو اندیشہ ہوا کہ ایسا نہ ہو، تم کہیں دور چلے جاؤ، پھر ملاقات ہونی دشوار ہو، اس خیال سے میری طبیعت کو قرار نہ ہوا، میں جلد محسن خاں کو ساتھ لے کر وہاں سے ادھر روانہ ہوا'' (۳)، سید صاحبؒ نے ان کو اطمینان دلایا اور فرمایا کہ ان شاء اللہ جلد وطن آؤں گا۔

مولانا سید اسحٰق وطن واپس ہوئے تو لکھنؤ میں اعزاء اور برادری کے جو لوگ موجود تھے، ملاقات کے لئے آئے اور سید صاحبؒ کا حال پوچھا، مولانا نے فرمایا کہ:

''عنایت الٰہی سے سید احمد کو وہ رتبہ حاصل ہے کہ میں بیان نہیں کر سکتا ہوں، اپنی تو عمر میں نہ اس رتبے کا آدمی دیکھا ہے، نہ سنا ہے، اللہ تعالیٰ نے اپنی عنایت بے غایت سے ایسا علم باطنی ان کو عطا فرمایا ہے کہ دہلی کے تمام علماء اور فضلاء ان کی طرف رجوع ہیں، اور ان کی تقریر کے آگے کوئی دم نہیں مار سکتا اور ہم سے مولویوں کا وہاں کیا شمار کہ ان کے آگے بولیں، اور چوں و چرا کا لب کھولیں، ان کو علم وہبی ہے کسبی نہیں ہے۔'' (۴)

یہ سن کر برادری کے لوگ ہنسے اور کہنے لگے کہ وہ آپ کے بھائی ہیں جو چاہئے، فرمایئے ہم ان کو خوب جانتے ہیں، ان میں یہ مادہ اور لیاقت کہاں؟

---

(۱) مولانا محمد یوسف پھلتی سید صاحبؒ کی جماعت کے ممتاز ترین فرد تھے، سید صاحبؒ سے نہایت گہرا اور والہانہ تعلق تھا سید صاحبؒ ان کو لشکر اسلام کا قطب کہتے تھے، سید صاحبؒ کے اہل ارادت وتعلق میں ان کو اولیت اور بڑی خصوصیت حاصل تھی۔ (۲) مخزن احمدی ص ۳۷۔ (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۱۱۱ (۴) ایضاً ص ۱۱۴

مولانا نے فرمایا کہ ''میں نے مبالغے سے کام نہیں لیا، جب وہ آئیں گے تو تم خود دیکھ لوگے۔''(۱)

## مقبولیت وشہرت اور سفر

دن بدن آپ کی مقبولیت وشہرت بڑھتی گئی، یہ معلوم ہوتا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے دفعۃً اپنے بندوں کے قلوب عموماً اور علماء وصلحاء کے خصوصاً آپ کی طرف پھیر دیئے ہیں، باہر سے کثرت سے دعوت نامے آنے شروع ہوئے، جب بہت سے دعوت نامے جمع ہوگئے، تو آپ نے مولانا اسمٰعیل کے ہاتھ یہ سب دعوت نامے حضرت شاہ صاحبؒ کی خدمت میں بھیج دیئے اور عرض کیا کہ جیسا ارشاد ہو، کیا جائے، شاہ صاحبؒ نے اپنا لباس خاص پہنایا اور بڑی خوشی کے ساتھ رخصت کیا۔

## دوآبے کا دورہ

اس سفر میں جس کثرت کے ساتھ مسلمانوں نے آپ کی تشریف آوری سے دینی نفع اور خیر وبرکت حاصل کی اور ان مقامات میں جیسی اصلاح ہوئی اور جس محبت واخلاص اور گرمجوشی سے ہر جگہ آپ کا استقبال ہوا، اس کا کچھ اندازہ کرنے کیلئے ایک رفیق سفر کے حوالے (۲) سے اس سفر کی روداد پیش کی جاتی ہے، اس سے یہ بھی اندازہ ہوگا کہ اس زمانے تک مسلمانوں میں دین کی کیسی طلب اور قدر، اہل دین سے محبت اور اثر پذیری اور صلاحیت موجود تھی اور وہ کسی طرح دینی استفادے کے لئے پروانہ وار ہجوم کرتے تھے، اس کا بھی اندازہ ہوگا کہ اس قلیل مدت اور آغاز عمر ہی میں سید صاحب کی شہرت ومقبولیت کس قدر پھیل گئی تھی۔

## غازی الدین نگر

دہلی سے چل کر پہلی منزل غازی الدین نگر (۳) میں ہوئی، شہر سے باہر دوسو آدمیوں نے جو شہر کے ممتاز اور معزز لوگ تھے، بڑھ کر استقبال کیا اور بڑے اعزاز واکرام کے ساتھ آپ کو فروکش کیا اور ضیافت کی اور عرض کیا کہ ہم مدت سے حصول فیض کے آرزومند تھے، اللہ تعالیٰ

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ۱۱۴ (۲) مولوی سید جعفر علی صاحب بحوالۂ محسن خاں خادم ورفیق قدیم حضرت سید صاحبؒ (منظورہ) (۳) موجودہ غازی آباد

نے ہماری آرزو پوری کی ،شہر کے عمائدین سے چار صاحبوں (حافظ عبداللہ امام مسجد، شیخ عبدالرحمٰن ، شیخ رمضان ،عبدالشکور خاں) نے بیعت کی،دوسرے روز بیعت کرنے والوں کا بڑا ہجوم ہوا، ہری رام تحصیل دار کشمیری بھی زیارت وقدم بوسی کے لئے حاضر ہوا، اور بہت سی شیرینی نذرانے کے ساتھ پیش کی ، امام خاں جمعدار بیعت سے مشرف ہوئے ، اور بکثرت آدمیوں نے روحانی فیوض اور آپ کے رفقاء کی باطنی توجہات سے نفع حاصل کیا، پانچ روز قیام کے بعد وہاں سے کوچ ہوا، مولانا سید اسحٰق وہاں سے رائے بریلی روانہ ہوئے۔

## مرادنگر

مرادنگر میں مولوی ابوالقاسم صاحب، مفتی الٰہی بخش کاندھلوی کے صاحبزادے جو وہاں تھانیدار تھے، برقندازوں کے ساتھ حاضر خدمت ہوئے ،مولوی ابوالقاسم نے دعوت کی اور تمام برقندار بیعت سے مشرف ہوئے۔

## میرٹھ

میرٹھ سے دوکوس باہر قاضی حیات بخش اور ان کے صاحبزادے مولوی احمد اللہ نے پچاس ساٹھ آدمیوں کے ساتھ استقبال کیا اور عرض کیا کہ چار روز سے ہم لوگ منتظر ہیں، آج تشریف آوری کی خبر سن کر بے تابانہ روانہ ہوئے ،نیت یہ تھی کہ جہاں بھی جناب کے قیام کا علم ہوگا، وہاں حاضر ہوکر ملاقات سے مشرف ہوں گے، وہاں سے یہ حضرات آپ کو اپنے مکان پر لائے ،نماز کے وقت ایک مسجد میں جو بڑی وسیع اور فراخ تھی ، نماز کے لئے تشریف لے گئے ،رات کے کھانے کے بعد قاضی صاحب اپنے تمام عزیزوں کے ساتھ بیعت ہوگئے۔

دوسرے روز بیعت کرنے والوں کا بے حد ہجوم ہوگیا اور بکثرت لوگوں نے فیض باطنی حاصل کیا، تیسرے روز داروغہ محمد راحم، منشی محمدی انصاری، مولوی محمد بخش اپنے دوسرے پندرہ ساتھیوں کے ساتھ حاضر ہوئے اور بیعت کی ، دوروز کے بعد میرٹھ کے ایک رئیس مولوی خدا بخش نے اپنے گھر پر پورے قافلے اور شہر کے بہت سے عمائد اور معززین کو مدعو کیا اور خود

اپنے اعزاء و متعلقین و ملازمین و عملے کے ساتھ بیعت سے مشرف ہوئے، قیمتی پوشاک کے گیارہ بارہ خوان، عطریات اور آٹھ خوان شیرینی کے نقد کے ساتھ پیش کش کیئے، ایک برہمن ان کے تمام کاروبار کا مختار اور ان کے مزاج میں بہت دخیل تھا، وہ بیعت سے مانع تھا، لیکن ایک اشارۂ غیبی کے بعد مولوی صاحب نے بیعت کی، ان کے بیعت میں داخل ہوجانے کے بعد برہمن کا طلسم ٹوٹ گیا، آلات لہوو ساز اور باجے اور اس کے متعلقات باہر کردیئے گئے، برہمن بھی کچھ عرصے کے بعد مسلمان ہوگیا۔

ظہر کی نماز کے بعد بہت لوگ منتظر تھے، میرٹھ کے ایک ذی حیثیت اور دولت مند شخص قدن خاں نے عرض کیا کہ کل غریب خانے پر قدم رنجہ فرمائیں، لوگوں کی بیعت کا یہ حال تھا کہ ظہر سے عشاء تک بیعت کرنے والوں اور ہمراہیوں کو توجہ دینے سے فرصت نہیں تھی، آپ نے فرمایا کہ جو لوگ اس شہر میں دوتین روز پیشتر بیعت کر چکے ہیں، وہ نئے لوگوں کو توجہ دیں، رات کے کھانے اور عشاء کی نماز سے فراغت کے بعد آپ نے مجمع میں کچھ وعظ و نصیحت فرمائی، پھر آرام فرمایا۔

صبح کو قدن خاں کے بیٹے ایک پالکی اور دو گھوڑے لے کر آئے، آپ نے ان کو ایک گھوڑے پر اور دوسرے گھوڑے پر حافظ قطب الدین کو سوار کرایا اور خود پالکی پر قدن خاں کے یہاں تشریف لے گئے، خاں صاحب نے مکان سے نکل کر استقبال کیا اور سلام اور مصافحے کے بعد دیوان خانے میں لائے اور انواع واقسام کے کھانے کے خوان رکھے اور آپ کے تمام ہمراہیوں کی پر تکلف ضیافت کی، کھانے کے بعد شرف بیعت حاصل کیا اور سات خوان، جن میں سے پانچ شیرینی کے تھے، اور دو قیمتی پوشاک اور عطریات کے، ایک سوتیس روپئے نقد کے ساتھ پیش کش کیئے، اس کے بعد پان کے بیڑے پیش کیئے، آپ نے ایک بیڑا خاں صاحب کو اور ایک ان کے بڑے صاحبزادے کو اپنے ہاتھ سے دیا، انہوں نے اپنا اپنا بیڑا کھا کر عرض کیا کہ اگر حکم ہو تو یہ پان اپنے گھر میں دیں، فرمایا کہ شیرینی کا ایک خوان بھی ہماری طرف سے لے جایئے، خان صاحب نے عرض کیا کہ کچھ اس میں سے جناب تناول فرمالیں، آپ نے اس میں

سے ذرا سا اٹھا کر کچھ کھایا، کچھ رکھ دیا، خان صاحب اس خوان کو اپنے سر پر اٹھا کر گھر لے گئے، اس کے بعد آپ کو مستورات کی بیعت کے لئے مکان تک زحمت دی، بیعت کے بعد خان صاحب کے چھوٹے صاحبزادے دو کشتی لائے جن میں سے ایک شیرینی کی تھی، اور ایک قیمتی پوشاک کی، اس سب سے فراغت کے بعد آپ کو جائے قیام تک پہنچایا اور اپنے اور مستورات کے لئے توجہ کی درخواست کی، آپ نے شادل خاں کے لڑکے کو جس کی عمر گیارہ سال ہوگی مستورات کی توجہ کے لئے اور حافظ قطب الدین کو ان کو توجہ دینے کے لئے مقرر فرمایا، جب تک میرٹھ میں قیام رہا، یہ دونوں توجہ دیتے رہے۔

صدر الدین اور ان کے بھائی کریم بخش روٹی والے حاضر ہوئے، ان کی دکان اس زمانے میں بہت چل رہی تھی، انہوں نے بھی بیعت کا شرف حاصل کیا، تھوڑی دیر کے بعد محمد تقی قصاب اور بدر الدین حاضر ہوئے، تمام چھاؤنی میں گوشت انہیں کی دکان سے جاتا تھا، بیعت سے مشرف ہونے کے بعد پانچ سو روپئے سے زائد انہوں نے پیش کش کی اور بہت شیرینی پیش کی، محمد تقی نے دعوت کی درخواست کی اور آپ نے قبول فرمائی، رات کا کھانا قدّن خاں کے ہاں تناول فرمایا اور ان کے بیٹے کے حق میں دعا کی لوگوں نے آمین کہی۔

صبح کے وقت محمد تقی کے یہاں سے سواری آئی، چار گھڑی دن نکلے آپ ان کے مکان پر تشریف لے گئے، چھاؤنی کے اکثر مسلمانوں نے بیعت کی، مجمع بہت تھا، کھانے کے بعد خواجہ خانساماں آئے اور کھانے میں شریک ہو گئے، کھانے کے بعد بیعت سے مشرف ہوئے، محمد تقی اپنے زنانہ مکان میں آپ کو لے گئے ان کے خاندان کی تمام مستورات جو وہاں پہلے سے جمع تھیں، بیعت سے مشرف ہوئیں، باہر تشریف لانے پر شیرینی، پوشاک اور نقد پیش کیا، محمد تقی کے رشتے دار اور اہل برادری دروازے پر منتظر تھے، انہوں نے شرف بیعت حاصل کیا، نماز مغرب سے عشاء تک لوگوں کی بیعت سے سر اٹھانے کی مہلت نہ تھی، آپ رخصت ہو کر مکان پر تشریف لائے۔

دوسرے روز صدر الدین صاحبؒ کے مکان پر دعوت تھی، آپ قافلے کے ساتھ

وہاں تشریف لے گئے، جب آپ قریب پہنچے، مشتاقان زیارت استقبال کے لئے حاضر ہوئے، آپ نے فرمایا کہ "کھانا تیار رکھیں، میں ان بھائیوں کی بیعت سے فارغ ہولوں"۔

شہر اور چھاؤنی اور دیہات اور اطراف کے بکثرت مسلمان حاضر ہوکر بیعت سے مشرف ہوئے، مضافات اور اطراف سے بھی لوگوں کی آمد و رفت جاری تھی، جن لوگوں کا مکان میرٹھ سے دور تھا، وہ اپنے اپنے یہاں دعوت کی تیاری کررہے تھے، جب اس کی اطلاع ہوئی کہ آپ کا قصد سردھنہ کا ہے تو جن لوگوں کا ارادہ بیعت کا تھا، وہ سامان دعوت چھوڑ کر حاضر خدمت ہوگئے، بعض سردھنہ اور بعض بڑھانہ پہنچ کر بیعت سے مشرف ہوئے، خواجہ محمد خانساماں نے دو وقت دعوت کی اور ان کے گھر کے تمام زن و مرد بیعت سے مشرف ہوئے، شب کو آپ نے فرمایا کہ کل ہم سردھنہ جائیں گے، جس کو منظور ہو، وہ ہمیں رخصت کرنے کے لئے آئے، سوتے وقت آپ نے اللہ کی عظمت وجلال کا مضمون بیان کیا اور آرام فرمایا، صبح چھاؤنی کے کثرت سے آدمی ملاقات کے لئے آئے، حافظ قطب الدین صاحب کو وعظ کا حکم ہوا، حافظ صاحب نے نماز روزے کے فضائل بیان کئے، حضرت سب سے رخصت ہوئے، اور جو بچے ہمراہ آئے تھے، ان کو مٹھائی دے کر رخصت کیا۔

روانگی کے وقت اہل شہر کا بڑا ہجوم تھا، ہر کہ دمہ موجود تھا، جس وقت آپ شہر کے دروازے پر پہنچے سیکڑوں آدمی رقت وزاری سے بے قابو تھے، آپ ہر ایک کو تسکین دیتے تھے مگر ہر ایک بے قرار تھا، آپ کی آنکھوں سے بھی آنسو جاری تھے، آپ نے سلام رخصت فرمایا، بہت سے آدمی جو سوار تھے موضع داتل وتولی تک پہنچانے آئے۔

## میرٹھ کے نواح واطراف

موضع داتل میں پانچ یا چھ گھر مسلمانوں کے تھے، ان سب نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی اور دعوت کے لئے عرض کیا، آپ نے معذرت کی اور وعدہ فرمایا کہ اگر واپسی اسی طرف سے ہوئی تو تمہیں ضیافت کا موقع دیں گے، اس دیہات کے لوگوں کا بھی یہی حال تھا

کہ آپ کی جدائی ان پر بہت شاق تھی، جب تک قافلہ نظر سے اوجھل نہیں ہو گیا، وہ اپنی جگہ سے نہیں ہٹے۔

موضع پائلی میں دو ہی تین گھر مسلمانوں کے تھے، سب داخل بیعت ہوئے آپ نے ایک گھڑی وہاں توقف کیا، شیرینی جو ناشتے کے لئے ہمراہ تھی، وہاں تقسیم ہوئی۔

موضع کھردی میں نماز ظہر ادا کی، وہاں مسلمانوں کے گھر بہت تھے، چار پانچ سادات کے گھر بھی تھے، جنہوں نے سب سے پہلے بیعت کی، پھر تمام مسلمان داخل بیعت ہوئے، لوگوں نے عرض کیا کہ تشریف آوری کی خبر کئی روز سے سنی جارہی تھی اور ہم لوگ منتظر تھے، آج یہ تمنا پوری ہوئی، اب کھانا یہیں تناول فرمالیں، آپ نے فرمایا کہ ہم پائلی میں کھانے سے فراغت کر چکے، لوگوں نے شربت حاضر کیا اور تمام ہمراہیوں نے سیر ہو کر پیا۔

## سردھنہ

سردھنہ سے باہر پچیس آدمیوں کی ایک جماعت نے استقبال کیا، ان میں شیخ بلند بخت، خواجہ محمد حافظ امان اللہ نشان بردار، بوعلی بخش، نصر اللہ، ننھے خاں اور ان کے دو فرزند پیر خان و داراب خاں، سلو خاں رسالے دار، مراد خاں وغیرہ تھے، سرائے کی مسجد میں قیام فرمایا، نماز عصر کے بعد لوگوں نے بیعت کی، بیعت کے بعد ننھے خاں اور دوسرے سپاہیوں نے عرض کیا کہ آج آپ کی دعوت ہمارے ہاں ہے، آپ نے فرمایا کہ جو کچھ ہم کہیں، وہی پکانا، یہ سن کر سب خاموش ہو گئے، ایک لمحے کے بعد عرض کیا کہ جو کچھ ارشاد ہو" فرمایا باجرے کی روٹی اور ماش کی دال" جب اہل دعوت اپنے گھر آئے تو انہوں نے آپس میں کہا کہ پہلے تو ہمیں فکر ہوئی تھی کہ دیکھئے آپ کیا فرمائش کرتے ہیں، لیکن جب آپ نے فرمائش کی تو معلوم ہوا کہ یہ تو سب سے آسان اور سستا کھانا ہے، جس سے زائد تو غرباء بھی اپنی دعوت میں اہتمام کرتے ہیں، آپ نے تو ضرور یہ فرمائش کی ہے، لیکن ہمارا فرض ہے کہ نان قلیہ بھی ضرور تیار کریں، چنانچہ انہوں نے باجرے کی روٹی اور ماش کی دال کے ساتھ نان اور قلیہ گوشت بھی سامنے رکھا، آپ نے صرف اپنا فرمائشی کھانا تناول فرمایا، صبح کے وقت مدے خاں کمیدان اور سلو خاں

رسالے دار حاضر ہوئے، سلوخاں نے پہلے دن بیعت نہیں کی تھی، کمیدان صاحب نے عرض کیا کہ پہلے روز میں حاضر نہیں ہو سکا تھا، میری دوسری جگہ حاضری تھی، بیگم صاحبہ تیز مزاج ہیں، آپ نے فرمایا ''مضائقہ نہیں، اتنی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری میں بھی اسی طرح چست وکمر بستہ رہنا چاہئے'' دونوں صاحب بیعت سے مشرف ہوئے، آپ نے بہت نصیحتیں فرمائیں، اور توجہ کے لئے ان کو میاں صدر الدین کے حوالے کیا، کمیدان صاحب نے دعوت کی، کھانے کے بعد ان کے گھر کی تمام مستورات اور متعلقین بیعت ہوئے، ظہر کے وقت قصبے کے دوسرے شرفاء داخل بیعت ہوئے، شام کے وقت سلوخاں صاحب کے گھر پر دعوت تھی، اس رسالے کے سواروں نے بیعت کی اور ہدیے گزارے، صبح کے وقت عظیم اللہ بیگ کمیدان اور ان کے سپاہی داخل بیعت ہوئے اور دعوت بھی کی، دوپہر کو حافظ امان اللہ نے دعوت کی۔

## بڑھانہ

سردھنہ سے آپ بڑھانہ تشریف لے گئے، قصبہ ابھی دو میل تھا کہ بارش شروع ہوگئی، آپ مولانا عبدالحیؒ کے مکان پر تشریف لے گئے، مولانا ممدوح، مولوی وحید الدین صاحب، مولوی محمد یوسف صاحب، شیخ معین الدین صاحب، سعد الدین صاحب وغیرہ اور پھلت و بڑھانہ کے دوسرے شرفاء وعلماء استقبال کے لئے آئے ہوئے تھے، بڑھانہ پہنچ کر آپ نے نماز عصر ادا فرمائی، نماز عصر کے بعد مولانا عبدالحی صاحب کے خردسال صاحبزادے عبدالقیوم (۱) نے بیعت کی، مغرب کی نماز آپ نے مولانا عبدالحیؒ کے پیچھے پڑھی، نماز عشاء کے بعد کھانے سے فراغت ہوئی، صبح کے وقت میاں نظام الدین چشتی، شیخ محمد حسن اور شہر کے بہت سے شرفاء وغرباء حاضر ہو کر بیعت سے مشرف ہوئے، اسی روز اور دوسرے روز آپ مولانا عبدالحی صاحبؒ کے مہمان رہے، اس کے بعد میاں جی نظام الدین چشتی نے دعوت کی اور وہ اور ان کے گھر کی تمام مستورات داخل سلسلہ ہوئیں، اس کے بعد شیخ ابوبکر کی طرف سے دعوت ہوئی اور انہوں نے اور ان کے تمام گھر کی عورتوں نے بیعت کی۔

---

(۱) مولانا عبدالقیومؒ مفتی بھوپال (م ۱۲۹۹ھ)

بارہ روز قصبہ بڑھانہ میں قیام رہا، زیادہ تر مولانا عبدالحی کی طرف سے میز بانی اور دعوت رہی، مولانا کے ہاں زیادہ تر کھانا یہ ہوتا تھا کہ تنوری روٹی شوربے میں چور کر کے ثرید تیار کیا جاتا تھا، جس کا حدیث میں ذکر آتا ہے، آپ فرماتے کہ "مولانا، آپ اس قدر کیوں تکلیف فرماتے ہیں؟" مولانا جواب دیتے کہ "حضرت یہ کیا تکلیف ہے؟ اگر میں اپنا سارا گھر بیچ کر آپ کو کچھ بھی راحت و آرام پہنچا سکوں تو اپنی سعادت سمجھوں گا" آپ نے بہت دعائے خیر فرمائی اور بڑھانہ سے روانگی ہوئی۔

## راستے کی منزلیں

مولانا ممدوح اور قصبے کے دوسرے بزرگ ہمراہ تھے، جب موضع ایڑنی میں پہنچے، وہاں کا زمین دار دس پندرہ آدمیوں کے ہمراہ راستے میں بیٹھا ہوا تھا، بڑی تعظیم سے سلام کیا اور بڑے اخلاص کے ساتھ عرض کیا کہ "آج غریب خانے پر قیام فرمائیں اور خاکسار کی دعوت قبول فرمائیں، جس روز سے میں نے تشریف آوری کی خبر سنی ہے، روزانہ آپ کے انتظار میں یہاں آکر بیٹھ جاتا ہوں، آج تو میں جانے نہیں دوں گا" آپ نے ارشاد فرمایا کہ "بھائی ہمیں بہت ضرورت ہے اور اپنی جگہ سے ہم دو کوس نکل آئے ہیں، قیام کرنے کی بالکل مہلت نہیں" اس نے عرض کیا کہ "اچھا تو ایک گھڑی ٹھیر کر ٹھنڈا پانی پیتے جائیں" آپ نے قافلے کو ٹھہرنے کا حکم دے دیا، وہ زمیندار چار گھڑے گنے کے رس کے اور چار گھڑے پکے ہوئے دودھ کے لایا اور دونوں کو ملا کر آپ کو اور تمام اہل قافلے کو شربت پلایا اور دو روپے دعوت کے نذر کیے اور دوسرے موضع تک ساتھ آیا۔

موضع چولی میں وہاں کا زمین دار حاضر ہوا اور گاؤں کے دوسرے مسلمانوں کو بلا کر سب بیعت سے مشرف ہوئے، وہاں سے موضع بہرسو پہنچے۔

## پھلت میں

پھلت سے باہر قصبے کے چالیس پچاس اشخاص استقبال کے لئے کھڑے تھے، انہوں

نے عرض کیا کہ تین روز سے ہم منتظر ہیں، آپ شیخ ولی محمد کے مردانے میں مقیم ہوئے نماز عصر کے بعد بیعت کا سلسلہ شروع ہوا، میاں محمد فضیل، شیخ ولی محمد صاحب کے والد شیخ غلام محمد اور محمد عارف دونوں بھائی غلام علی و حافظ معین الدین، حافظ احمد الدین اور عبدالعلی وغیرہ نے بیعت کی، کھانا بھی شیخ ولی محمد صاحب کے یہاں تناول فرمایا، دوسرے روز محمد عثمان بیعت میں داخل ہوئے، ان کی وضع بالکل سپاہیانہ تھی، آپ نے فرمایا ''بھائی اگر چہ اس وقت تمہارا ظاہر اچھا نہیں لیکن تمہارا باطن صاف ہے، ان شاء اللہ چند دنوں میں ظاہر بھی باطن کی طرح ہوجائے گا'' ان کے گھر کی مستورات بھی بیعت ہوئیں، شیخ ولی محمد صاحب کی والدہ اور دوسری مستورات بھی بیعت سے مشرف ہوئیں، مولوی وحید الدین صاحب نے دو وقت دعوت کی اور اپنے مکان لے جا کر مستورات کو بیعت کرایا، میاں عصمت اللہ اپنے والد شیخ صبور اللہ کے ساتھ بیعت ہوئے، میاں سعد الدین نے بھی ضیافت کی اور ان کے گھر کی مستورات نے بھی بیعت کی، دوسرے روز حافظ محمد حسین نے بھی دعوت کی، مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ کے خالہ زاد بھائی میاں جمال، حافظ محمد عثمان اور عبدالرزاق نیز حافظ قطب الدین، حکیم قمر الدین ہمیاں صلاح الدین، شیخ عبدالحکیم وعبدالرؤف اور دوسرے شرفاء نے ایک ایک وقت دعوت کی۔

جب تک پھلت میں قیام رہا معمول تھا کہ شیخ ولی محمد کے بالا خانے پر ورزش فرماتے، اس وقت شیخ ولی محمد، شیخ عبدالرؤف، سعد الدین، صلاح الدین، عبدالحکیم، محمد انصاری اور محسن خاں بھی موجود ہوتے، ورزش کے بعد پانی میں بھیگے ہوئے چنے تناول فرماتے اور حاضرین کو بھی عنایت فرماتے، محسن خاں کہتے ہیں کہ مجھے حکم تھا کہ میں بازو اور شانے پر مالش کروں، اس مکان کے صحن میں آپ نے مٹی کا تودہ تیار کرایا تھا، ورزش سے فراغت کے بعد تیر اندازی فرماتے تھے، ایک تیر انداز اپنے ساتھ لائے تھے، اور تیر وکمان بھی خریدے تھے، پھلت کے بعض لوگ بھی اس مشق میں شرکت کرتے تھے۔

سترہ دن کے قیام کے بعد آپ پھلت سے روانہ ہوئے، قصبے کے مسلمانوں نے دور تک مشایعت کی، موضع بھوپاڑی، میں ناشتہ کیا، وہاں کے پٹھانوں نے بیعت کی، نماز

ظہر سے پہلے وہاں سے روانہ ہوئے۔

## مظفرنگر

مظفرنگر میں تھانے دار نے چند پیادوں کے ساتھ استقبال کیا، قاضی نجم الدین نے بھی پندرہ آدمیوں کے ساتھ ایک میل بڑھ کر معانقہ و مصافحہ کا شرف حاصل کیا، اور اپنے مکان پر لے گئے اور صاحبزادے اور بھتیجے سمیت بیعت سے مشرف ہوئے۔

## دیوبند و نواح

مظفرنگر سے آپ دیوبند تشریف لے گئے، سید مقبول جو قاضی نجابت علی خاں کی پیشی میں تھانے میں ملازم تھے، بیعت سے مشرف ہوئے، مولوی شمس الدین صاحب جن کو پہلے سید صاحب سے بداعتقادی اور سوءِ ظن تھا، ایک ہدایت غیبی کے ذریعہ بیعت سے مشرف اور داخل سلسلہ ہوئے اور تمام خلاف شریعت امور سے توبہ کی، بیعت سے پہلے گنڈہ اور عملیات وغیرہ کے جو اعمال کئے تھے، شیخ حفیظ اللہ دیوبندی کو اپنے ساتھ لے کر اہل معاملہ کے پاس جا کر اپنی غلطی کا اعتراف کیا، کہیں اپنی تقصیر معاف کرائی اور کسی سے توبہ لی، شیخ حفیظ اللہ کہتے ہیں کہ آپ کے خاندان میں سلام کے بجائے "آداب" و "بندگی" کے الفاظ کا رواج تھا، یہ سب موقوف کرایا اور سلام مسنون کو رواج دیا، میں مولوی صاحب ممدوح کا شاگرد تھا، مجھ سے بھی تاکید فرمائی کہ جس سے بھی ملاقات ہو، بڑا ہو یا چھوٹا اس کو سلام علیک کرنا، چنانچہ آپ کی تعلیم کے موافق آپ کے والد صاحب محترم کو "سلام علیکم" کہا چونکہ یہ بالکل خلاف عادت بات تھی، بہت ناراض ہوئے اور فرمایا کہ "مجھے معلوم ہے کہ کس نے تم کو سکھایا ہے، میں اس سے سمجھوں گا" آخر میں ان کی سیرت بالکل بدل گئی اور سنا گیا ہے کہ اپنے صاحبزادے کے ہاتھ پر، جن کو سید صاحبؒ سے خلافت تھی، بیعت کر کے داخل سلسلہ ہو گئے۔

شیخ رجب علی اور ان کے صاحبزادے منور علی اور قصبے کے دوسرے شرفاء و غرباء بیعت سے مشرف ہوئے ایک روز حافظ عبداللہ، ان کے بھائی نظام الدین اور کریم الدین

آپ کو موضع املیا لے گئے، آپ نے عصر کی نماز وہیں پڑھی، یہ تینوں بھائی اوران کے والد امام بخش اور وہاں کے بعض دوسرے حضرات کرامت حسین، محمد ماہ، شیخ چاند وغیرہ بیعت ہوئے، شام کے کھانے کے بعد موضع کی تمام عورتیں بیعت میں داخل ہوگئیں۔

امام بخش کا نام آپ نے بدل کر امام الدین رکھ دیا، ان کے صاحبزادے حافظ عبداللہ تو آپ کے ساتھ حج وجہاد میں بھی رہے، اس دیہات کے اکثر لوگ سلسلۂ بیعت میں داخل ہوئے، ہمت خاں ایک نیک وبابرکت شخص تھے، زراعت کرتے تھے، اوراپنے کھیت میں نماز پڑھتے تھے، جب آپ کے ہاتھ پر بیعت کی تو عرض کیا کہ میں اپنے کھیت میں نماز پڑھا کرتا ہوں، آپ نے فرمایا کہ تمہارے غلے کی پیداوار میں برکت ہوگی، ان کی کھیتی میں اتنی برکت ہوئی کہ ان کے قریب کے کھیت والے رشک کرتے تھے، تہائی رات کو آپ اپنی جائے قیام پر تشریف لائے، حافظ عبداللہ ساتھ آئے اور دو نفیس سیاہ کمبل اور کچھ نقد ہدیہ کیا۔

دس دن دیوبند میں قیام رہا، دیہات کے مسلمان بکثرت بیعت سے مشرف ہوئے، دوسرے دیہات کے لوگ گاڑیوں اور بہلیوں پر مستورات کو سوار کرا کے لاتے اور بیعت کراتے، بیعت کے بعد بکثرت لوگوں نے پیرانِ کلیر کے میلے میں جانے سے توبہ کی، آپ نے مولوی فرید الدین، مولوی بشیر الدین، قاضی عظیم اللہ، سید محمد حسین اور مولوی شمس الدین صاحب کو خلافت نامہ لکھ کر دیا۔

دیوبند سے روانگی ہوئی، کثرت سے لوگ ایک ایک میل تک بعض منزل تک مشایعت کے لئے آئے، بہت سے لوگ زار وقطار رو رہے تھے۔

دیوبند سے آپ قصبہ شیخ پورا ورہاں سے موضع سویری تشریف لے گئے اور وہاں ماحضر تناول فرمایا، وہاں کے مسلمانوں نے اور گھروں کی مستورات نے بیعت کی اور تمام منہیات سے توبہ کی، چند گھنٹے اس موضع میں ٹھہر کر روانہ ہوئے، موضع لاکھنور اور قصبۂ شیخ پورہ کے درمیان ایک نہر ہے، عصر کی نماز کا وقت وہیں ہوگیا، آپ نے نماز پڑھی، قصبے کا زمین دار جس کا نام چودھری امام الدین تھا، دس پندرہ آدمیوں کے ساتھ آیا اور اپنے مکان لے گیا، بہت سے

آدمیوں نے بیعت کی، رات وہاں گزار کر دوسرے دن دوپہر کو سہارنپور کی طرف روانہ ہوئے۔

## سہارنپور

سہارنپور سے باہر ایک جم غفیر استقبال کے لئے موجود تھا، آپ نے مغرب کی نماز مسجد الوینی میں پڑھی، اس کے ایک حجرے میں حاجی عبدالرحیم ولایتی رہتے تھے، جو بڑے مشائخ میں سے تھے، سیکڑوں آدمی ان کے مرید تھے، انہوں نے اپنے تمام مریدوں کے ساتھ بیعت کی اور اپنے تمام نیازمندوں کو بلا کر کہہ دیا کہ سب آپ سے بیعت ہو جاؤ، ایسا مرشد کامل پھر ملنا مشکل ہے، تہائی رات تک بیعت کرنے والوں سے آپ کو فرصت نہیں ہوئی، دو روز تک انہیں کے گھر دعوت رہی۔

سہارنپور میں ولی محمد صاحب نے جو بڑے متمول رئیس تھے، اور بڑا عملہ سپاہی اور منشی ان کے یہاں ملازم تھے، اور متدین اور خدا طلب آدمی تھے، بڑے اعزاز و اہتمام کے ساتھ دعوت کی اور اپنے تمام اعزاء و عملے کے ساتھ مرید ہوئے، ان کے یہاں کی مستورات بھی بیعت میں داخل ہوئیں، ولی محمد صاحب نے دعا کی درخواست کی اور عرض کیا کہ "اللہ کے فضل وکرم سے دنیاوی مال و دولت کی کمی نہیں، صرف یہ دعا چاہتا ہوں کہ اسراف و فضول خرچی سے اللہ محفوظ رکھے اور اللہ کا دیا ہوا اللہ ہی کے راستے میں خرچ ہو" آپ نے ان کی خواہش کے موافق ان کے لئے اور ان کی ترقی ایمان کے لئے دعا فرمائی، آپ کے آرام کرنے کے وقت تک لوگ گروہ در گروہ بیعت کے لئے حاضر ہوتے اور بیعت سے مشرف ہوتے۔

صبح کے وقت ولی محمد اور شہر کے دوسرے شرفاء حاضر خدمت ہوئے، مفتی شرف الدین صاحب نے دعوت کی درخواست کی، ایک دوسرے شخص بھی وہاں بیٹھے ہوئے تھے، انہوں نے بھی دعوت کی درخواست کی، جانبین سے کچھ گفتگو بڑھی، آپ نے فرمایا کہ "بحث کا موقع نہیں، ہمیں آپ سب کی دعوت منظور ہے، لیکن وقت کا تعین آپ کے اختیار میں ہے، آپس میں طے کر لیجئے" چنانچہ مفتی صاحب کو پہلے موقع دیا گیا اور وہ اپنے گھر کی تمام مستورات اور متعلقین کے ساتھ بیعت میں داخل ہوئے، چھ روز تک اسی محلے میں دعوت و بیعت کا سلسلہ

جاری رہا اور بیعت کرنے والوں کا اژدحام رہا۔

## سہارنپور اور اس کے نواح میں اصلاح و تبلیغ کی رَو

سہارنپور میں قصابوں کی برادری کے کئی گھر تھے، ان میں سے اکثر آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر بیعت سے مشرف ہوئے، ہیئت ان کی یہ تھی کہ موچھیں بڑھی ہوئیں، زلفیں دراز، لنگوٹ بندھے ہوئے، جس سے صرف شرم گاہ چھپی ہوتی، آپ نے ان کو نصیحت فرمائی کہ ''تمہاری صورت بالکل ہندوؤں کی سی ہے، موچھیں تراشو، زلفیں رکھنا چھوڑو، پاجامہ پہنو اور یہ لنگوٹ اتارو اور پنج وقتہ نماز کی پابندی کرو'' انہوں نے سب باتیں قبول کیں اور فرمائش کی ایک معلم ان کو دیا جائے، آپ نے حافظ قطب الدین صاحب کو اس کے لئے مقرر کیا، دو تین دن میں تین تین سو آدمیوں نے اپنی موچھیں اور سر درست کر لئے، ان کے ایک چودھری تھے، آپ نے پوچھا ''بھائی تمہارا کیا نام ہے؟'' انہوں نے کہا ''امام بخش'' آپ نے فرمایا ''اچھا آج سے تمہارا نام امام الدین ہے'' اور سب کو تاکید کی کہ اس نام کے سوا اور کسی نام سے چودھری صاحب کو نہ پکارا جائے۔

مولانا عبدالحی صاحبؒ کو وعظ کا حکم ہوا، مولانا نے تعزیہ داری، قبر پرستی اور شرک و بدعت کی دوسری باتوں کے خلاف وعظ کہا اور کھول کھول کر ان باتوں کی برائی بیان کی اور ان سے منع کیا، لوگوں نے یہ وعظ اور تقریریں سن کر کہا کہ ''ہمیں تو ابھی تک اس بات کی بالکل خبر ہی نہ تھی، ہم تو انہیں امور کو دین و ایمان سمجھتے تھے'' انہوں نے تمام خلاف شرع امور سے توبہ کر کے سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت کی اور عرض کیا کہ ''آپ ہمارے اس راستے پر ثابت قدم رہنے کے لئے دعا فرمائیں'' آپ نے استقامت کی دعا فرمائی اور وہ اللہ کے فضل و کرم سے متقی اور متورع ہو گئے، آپ نے ان میں چار چودھریوں کو اپنی طرف سے خلیفہ مقرر کیا، ان کے نام یہ ہیں: محمد یار، الٰہی بخش، امام الدین، کریم الدین۔

ان قصابوں کی مستورات بھی بیعت میں داخل ہوئیں اور ان کے گھروں میں آپ کی دعوت ہوئی بیس روز سہارنپور میں آپ کا قیام رہا، اس عرصے میں قصابوں کی عورتیں خود بھی

نماز روزے پر مستعد ہوگئیں اور دوسروں کو بھی راہ راست پر لائیں، جو عورتیں آپ سے بیعت کر چکی تھیں، لیکن ان کے مرد بیعت سے مشرف نہیں ہوئے تھے، انہوں نے اپنے مردوں سے کہہ دیا کہ "اگر تم نے سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت نہ کی تو ہم تم کو گھر میں گھسنے نہ دیں گے" مردوں نے جب تک بیعت کا پکا اقرار نہیں کیا، انہوں نے دروازے نہیں کھولے۔

محمد یار خاں کے محلے کے لوگوں نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ "ہمارے سرگروہ محمد یار خاں جو ابھی تک آپ کی صحبت با برکت سے فیض اندوز نہیں ہوئے بلکہ دوسروں کو بھی اشارے کنایے سے آپ کی خدمت میں حاضر ہونے سے منع کرتے ہیں، آپ ان کے حق میں دعا فرمائیں" آپ نے فرمایا کہ "ہدایت تو اللہ کے قبضۂ قدرت میں ہے، باقی دعا کرنے سے عذر نہیں، اگر ہدایت الٰہی ان کی طرف متوجہ ہوئی تو خود حاضر ہوں گے" آپ نے شیخ صلاح الدین سے ارشاد فرمایا کہ تہجد کے وقت ہم کو یاد دلانا، شیخ صاحب نے اس وقت یاد دلایا اور آپ نے دعا فرمائی، صبح خان صاحب حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ "میں تابعدار ہوں، بیعت کا اشتیاق رکھتا ہوں، شیطانی وسوسہ تھا کہ اتنے دنوں توقف کیا" بڑی معذرت کی اور داخل بیعت ہوئے۔

سہارنپور کے محلّہ داؤ دسرا میں نور بافوں کی آبادی تھی، ان کی بھی یہ تمنا ہوئی کہ آپ کے ہاتھ پر بیعت کریں، برادری نے مشورہ کر کے اپنے دو چودھریوں کو آپ کی خدمت میں بھیجا اور اس تمنا کا اظہار کیا کہ غریب خانے پر قدم رنجہ فرمائیں، آپ نے ان کی دعوت قبول کی، انہوں نے شہر کے دوسرے معززین وشرفاء کو بھی مدعو کیا، شرفائے شہر نے جن کو اس برادری کی دعوت میں شریک ہونے اور ان کے مکان پر جانے سے عار تھا، یہ خبر سن کر کہ آپ تشریف لے گئے ہیں، بادل ناخواستہ دعوت میں شرکت کی اور ان کو آپ کا وہاں تشریف لے جانا ناگوار ہوا، اس برادری کے تمام مرد وزن بیعت سے مشرف ہوئے اور ہدیہ پیش کیا، ان کے ایک چودھری کا نام امام بخش تھا، آپ نے ان کا نام بدل کر امام الدین رکھا۔

وہیں محرم کا چاند دیکھا گیا، بعض تعزیہ دار تعزیہ بنانے میں مشغول ہو گئے، آپ نے

مولانا عبدالحی صاحبؒ سے فرمایا کہ ''ان دنوں تعزیہ داری کی مذمت پر وعظ کہا جائے'' مولانا کے وعظ کی برکت سے اکثر تائب ہوئے، اور کئی آدمیوں نے اپنے بنے بنائے تعزیوں کو توڑ پھوڑ ڈالا اور بعضوں نے جلا دیا اور آپ کے ہاتھ پر تعزیہ داری سے توبہ کی۔

موضع چلکانہ کا ایک شیعہ مذہب شریف زادہ سید رستم علی، جس کی عمر پندرہ برس کی تھی، تین چار دن مولانا عبدالحی صاحبؒ کے وعظ میں شریک ہوا، ایک روز حافظ برخوردار کو ہمراہ لے کر سید صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ ''مجھ پر حق منکشف ہو گیا ہے اور میں توبہ کرنا چاہتا ہوں'' اس نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، آپ نے اس کے حق میں دعائے خیر فرمائی کہ اللہ تعالیٰ تم سے راضی ہو اور تمہاری ہستی اللہ کی رضامندی کے راستے میں صرف ہو، آپ نے بڑی شفقت سے اس کے سر پر ہاتھ رکھا اور اللہ کی عظمت و کبریائی اور اپنے عجز و مسکنت کے مضمون کو بیان کیا، آپ نے اس کو مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کے سپرد کر کے فرمایا کہ ''مولانا اس کو نماز کا طریقہ اور دیگر احکام شرعی کی تعلیم فرمایئے'' اور خود اس کے حق میں ثابت قدمی اور استقامت کی دعا فرمائی، اس کے اہل خاندان نے اس کی استقامت اور پختگی کو دیکھ کر اور مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ سے گفتگو میں بند ہو کر کہا کہ ''ہم نے اس بچے کو دے دیا، آپ اپنے ساتھ رکھئے'' یہ نوجوان حج و سفر جہاد میں برابر ساتھ رہا، مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ اس کو اولاد کی طرح سمجھتے تھے، اور اپنے تمام کام کا اس کو مختار بنا رکھا تھا، سید صاحبؒ نے جیسے کہ دعا فرمائی تھی، مہیار کی جنگ میں شہید ہوا اور اللہ کے راستے میں کام آیا۔

حاجی شیخ احمد کہتے ہیں کہ سید صاحبؒ نے مولوی شاہ رمضان رڑکی والے کو خلافت عطا فرمائی تھی تاکہ اطراف و جوانب کے دیہات میں تعلیم و نصیحت کے لئے دورہ کریں، مولوی صاحب موضع جاڑکا میں پہنچے جو اس خاکسار کا وطن ہے، اور وہاں ایک مسجد میں وعظ فرمایا، میرا سن اس وقت نو سال کا تھا، اور ہندو تھا، میں نے مسجد کے نیچے بیٹھ کر آپ کا وعظ سنا، آپ نے روزہ، نماز وغیرہ اور دوسرے نیک اعمال کے فضائل بیان کئے تین روز تک اسی طرح میں آپ کا وعظ سنتا رہا، میرے دل میں آیا کہ جب ان کا دین اتنا اچھا ہے تو میں بھی اگر یہی

دین قبول کروں تو بہت اچھا ہے، میرا یہ شوق دن بدن بڑھتا رہا، تیسرے روز میں نے ہمت کی کہ میں مولوی صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر مسلمان ہو جاؤں، میں مسجد میں پہنچا تو میں نے دیکھا کہ مسلمان آپ کا وعظ سننے کے لئے بیٹھے ہیں، اور بہت سے ہندو علیحدہ علیحدہ مسجد کے نیچے کھڑے ہوئے ہیں، میں بھی وہیں جا کر کھڑا ہو گیا، تھوڑی دیر کے بعد دل میں ایسا سرور پیدا ہوا کہ میں اس کے نشے سے سرشار ہو گیا، یہاں تک کہ بے اختیار ہو کر مولوی صاحب کے پاس جا کر عرض کیا کہ ''میں مسلمان ہوتا ہوں، مجھے آپ مسلمان کر لیجئے'' مولوی صاحب نے اپنے پاس بٹھا کر پوچھا ''تم مسلمان ہوتے ہو؟'' میں نے کہا ''جی ہاں'' آپ نے مجھے اپنے ایک بھائی کے ساتھ سید صاحبؒ کی خدمت میں سہارنپور بھیج دیا، اور میں اسی ذوق وشوق کی حالت میں آپ کے ہاتھ پر مسلمان ہوا۔

محسن خاں و محمد حسین سہارنپوری بیان کرتے ہیں کہ ''جب یہ بچہ آپ کی خدمت میں سہارنپور پہنچا، آپ نے اس کو اپنے پاس بٹھایا، بار بار اپنا ہاتھ اس کے سر پر رکھتے تھے اور فرماتے تھے کہ اس ہادی مطلق کی شان دیکھو، اس کا نور ہدایت جس کے دل پر پڑ جاتا ہے، وہ خود راہ راست تلاش کرتا ہے'' پھر مولانا عبدالحی صاحبؒ سے فرمایا کہ ''نام خدا اس بچے کو کلمہ توحید کی تلقین کیجئے اور اس نیک کام میں ذرا دیر نہ کیجئے'' مولانا ممدوح نے کلمے کی تلقین کی، آپ نے فرمایا کہ ''اس کا کوئی نام بھی تجویز کر دیجئے'' مولانا کی زبان سے نکلا ''کریم الدین'' اس وقت مجلس میں اہل شہر کا ہجوم تھا، انہوں نے کہا کہ ''یہ نام رکھنے سے بعض لوگ ناراض ہوں گے'' کیونکہ عمائد شہر میں سے کئی آدمیوں کا یہی نام ہے، آپ نے فرمایا کہ ''اچھا پھر اس کا نام احمد رکھو اس لئے کہ یہ میرا نام ہے'' آپ نے اس بچے کو حکیم مغیث الدین کے سپرد کر دیا اور فرمایا کہ ''اس کو نماز سکھایئے، اور قرآن کی تعلیم دیجئے، اور دین کے احکام ومسائل سے واقف کیجئے، جب ہم آپ کو اپنے سفر حج کی اطلاع کریں تو اس کو بھی اپنے ساتھ لیتے آیئے گا، ان شاء اللہ یہ حاجی ہوگا'' پھر آپؒ نے اپنے تمام ہمراہیوں اور اہل شہر میں سے جو لوگ حاضر تھے، نیز مولانا عبدالحیؒ و مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ کو جمع کیا اور ان دو صاحبوں سے خطاب کر کے فرمایا

''جہالت کی چند باتیں لوگوں کے ذہن میں ایسی بیٹھ گئی ہیں کہ اگر یہ باتیں دل سے نہ نکلیں تو اندیشہ ہے کہ آخر میں دین وایمان میں خلل نہ آجائے''۔

اول یہ کہ جب کسی کا بچہ مرجاتا ہے، اور اللہ اس کو دوسرا بچہ عطا کرتا ہے تو وہ اس پہلے بچے کا نام دوسرے بچے کا نام نہیں رکھتا اس ڈر سے کہ کہیں وہ بچہ بھی نہ مرجائے۔

دوسرے یہ کہ کوئی غریب مسلمان اپنے بچے کا نام روساء میں سے کسی کا نہیں رکھ سکتا۔

تیسرے یہ کہ دولت مند وامراء غرباء کی دعوت قبول کرنے سے گریز کرتے ہیں اور ان کو اس میں سبکی اور ذلت محسوس ہوتی ہے۔

چوتھے یہ کہ جو کھانا ہم پکاتے ہیں، بیچارے غریب لوگ نہیں پکا سکتے، کیونکہ اس سے ہمسری اور برابری ٹپکتی ہے۔

اس کے علاوہ بھی بعض ایسی ہی باتیں فرمائیں، اور ان من گڑھت باتوں کی تردید فرمائی اور مولانا عبدالحی صاحبؒ کو وعظ کا حکم دیا، مولانا نے ایسی روانی وخوش بیانی سے وعظ فرمایا کہ ہر ایک کا دامن آنسوؤں سے تر ہوگیا ہر شخص کی زبان پر آمنّا وصدّقنا تھا، وعظ کے ختم ہونے پر آپ نے احکام الٰہی کی اطاعت کی دعا کی، جن لوگوں نے کریم الدین نام رکھنے سے منع کیا تھا، انہوں از سر نو بیعت اور سید صاحبؒ کے ہاتھ پر توبہ کی۔

مسلمانوں کے علاوہ سلیم الطبع ہندو بھی آپ سے حسن ظن اور محبت کرنے لگے، ایک روز تحصیل دار دھوکل سنگھ آئے اور کھڑے کھڑے عرض کیا کہ کل اس غلام کے ہاں جناب کی دعوت ہے، آپ نے فرمایا ''تشریف رکھئے'' انہوں نے کہا کہ ''جب تک میری دعوت قبول نہیں ہوگی نہیں بیٹھوں گا'' آپ نے فرمایا ''قبول ہے'' تحصیل دار بیٹھ گئے اور عرض کیا کہ ''کل کس وقت سواری لے کر حاضر ہوں؟'' فرمایا ''دو گھڑی دن نکلے کسی کو بھیج دیا جائے ہم آجائیں گے'' دوسرے روز وقت مقررہ پر اپنے عملے کے دوسو آدمیوں کے ساتھ جن میں سے اکثر مسلمان شرفاء تھے، حاضر ہوئے، آپ سوار ہوکر ان کے مکان پر تشریف لے گئے، ان کے تمام مسلمان ہمراہی شرف بیعت سے مشرف ہوئے، تحصیل دار نے بڑے پر تکلف انواع واقسام کے کھانوں سے

ضیافت کی، کھانے کے بعد عطریات اور پان سے تواضع کی، شام کے وقت پھر حاضر ہوکر تمام قافلے کو اپنے ساتھ لے گئے، اس وقت پلاؤ وغیرہ اور اکثر مٹھائیاں تھیں، تحصیل دار نے اعزاز واکرام اور تواضع وخاطر داری میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔(۱)

## سہارنپور اور مظفر نگر کے قصبات

دوآبے کے یہ وہ مقامات ہیں، جہاں سید صاحبؒ کے تشریف لے جانے کا ذکر محسن خاں کی روایت میں ہے، اور مولوی سید جعفر علیؒ نے ''منظورۃ السعداء'' میں ان کا تذکرہ کیا ہے دوآبے کے معمر بزرگوں اور علماء ومشائخ کے بیانات وروایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ انبیٹھ، گنگوہ، نانوتہ (ضلع سہارنپور) تھانہ بھون اور کاندھلہ (ضلع مظفر نگر) بھی تشریف لے گئے۔

### انبیٹھ

''تذکرۃ الرشید'' میں ہے کہ مولانا رشید احمد گنگوہیؒ نے فرمایا کہ ''سید صاحب انبیٹھ میں بھی تشریف لائے، میاں صابر بخش سجادہ نشین شاہ ابوالمعالی کے یہاں دعوت ہوئی تھی'' (۲) گنگوہ بھی سید صاحبؒ تشریف لائے تھے، اور مکلّے کی سرائے میں قیام ہوا تھا، چند شخص یہاں شرف بیعت سے مشرف بھی ہوئے تھے، جن میں ایک شخص یہاں کی مسجد میں رہتا تھا، بڑا ہی متبع سنت تھا، اس کی عادت تھی، جب رمضان شریف گزر چکتا تو لوگوں سے کہہ دیتا، بھائیو! ''ایک برس کی میری زندگی اور نکل آئی'' لوگ ہنسا کرتے کہ ہر رمضان کے بعد یوں ہی کہہ دیتا ہے، حتیٰ کہ رمضان کی سات تاریخ کو انتقال کیا۔(۳)

### نانوتہ

سید صاحبؒ نانوتہ بھی تشریف لے گئے، وہاں بھی بہت سے لوگ مرید ہوئے، ایک مرید نے بیان کیا ''میری آنکھوں میں پھر رہا ہے کہ سید صاحبؒ مسجد جامع کے وسطی دروازے میں کھڑے ہیں، نہایت شکیل جمیل تھے، آپ نے اپنی پگڑی اتار کر ایک سرا اپنے

(۱) ''منظورۃ السعداء'' (۲) ''تذکرۃ الرشید'' جلد۲ ص ۲۷۱ (۳) ایضاً ص ۲۷۲

ہاتھ میں لے کر باقی بیعت کرنے والوں کو پکڑادی، لوگ برابر دوسرے سرے تک اس کو پکڑے ہوئے تھے اور پگڑی کنکھجورے کی شکل معلوم ہوتی تھی، کیونکہ دونوں طرف سے اس کو تھامے ہوئے تھے۔" (۱)

کاندھلہ میں مفتی الٰہی بخش صاحبؒ جو حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے نامور شاگرد اور مرید تھے، بیعت ہوئے اور ان کے خاندان اور قصبے کے اکثر اہل علم اور شرفاء بیعت میں داخل ہوئے "ارمغانِ احباب" میں ہے:

جب سید صاحبؒ کاندھلہ تشریف لے گئے، تو اس وقت مولوی ابوالحسن (۲) صاحب سن رسیدہ تھے، ان کے صاحبزادے مولوی نورالحسن آٹھ دس برس (۳) کے تھے، اور زیور پہنے ہوئے تھے، جب سید صاحبؒ تشریف لائے تو صاحبزادہ صاحب آ کر بیٹھ گئے، سید صاحبؒ نے فرمایا، "مولانا یہ کون ہیں؟" انہوں نے کہا "بندہ زادہ" فرمایا "یہ کیا پہنے ہوئے ہیں کیا یہ جائز ہے؟" کچھ ایسی تقریر فرمائی کہ وہ شرمندہ ہوئے اور اسی وقت انہوں نے اس کو اتر واڈالا، عورتوں نے بہت دند مچایا کہ یہ نئے مولوی کہاں سے آئے ہیں؟ ہمارے مولویوں نے کبھی نہیں منع کیا، اب نئی کتابیں بنی ہیں؟ جو پہلے تھیں وہی اب بھی ہیں، مولوی صاحب نے فرمایا کہ واقعی کتابیں تو وہی ہیں، جو پہلے تھیں لیکن ہم نہیں جانتے کہ ہم کو کیا ہو گیا تھا۔" (۴)

اس دورے میں کم از کم چھ مہینے کی مدت صرف ہوئی، دورے سے دہلی واپسی ہوئی،

---

(۱) "تذکرۃ الرشید" جلد۲ ص۲۷۲

(۲) مفتی الٰہی بخش صاحبؒ کے صاحبزادے مولانا ابوالحسن متخلص بہ حسن مصنف "مثنوی گلزار ابراہیم" متوفی ۱۲۶۹ھ

(۳) مولوی نورالحسن صاحب کی ولادت ۶/ربیع الآخر ۱۲۲۷ھ میں ہوئی (بیاض مفتی الٰہی بخش صاحبؒ) اس حساب سے ربیع الاول ۱۲۳۴ھ میں ان کی عمر سات سال کی تھی۔

(۴) "ارمغان احباب"

کچھ عرصے قیام فرما کر آپ نے رائے بریلی کے سفر کی تیاری کی۔(۱)

## سفر کے برکات واثرات

آپ کا یہ پورا سفر بارانِ رحمت کی طرح تھا کہ جہاں سے گزرتا ہے، سرسبزی وشادابی، بہار وبرکت چھوڑ جاتا ہے، دیکھنے والوں کا متفقہ بیان ہے کہ جہاں آپ تھوڑی دیر ٹھہر گئے، وہاں مساجد میں رونق، اللہ رسول کا چرچا، ایمانوں میں تازگی، اتباع سنت کا شوق، اسلام کا جوش پیدا ہوگیا، اور کہیں کہیں شرک وبدعت اور رفض کا بالکل خاتمہ ہوگیا اور جو بستیاں اور مقامات آپ کے قدوم سے محروم رہے، وہ ان نعمتوں سے محروم رہے، سالہا سال تک یہ اثر اور فرق رہا، راقم سطور کے والد مرحوم مولانا سید عبدالحی صاحبؒ اپنے سفرنامہ ''ارمغانِ احباب'' میں مولانا ذوالفقار علی صاحب (۲) کے یہ الفاظ نقل کرتے ہیں:

> ''مولانا ذوالفقار علی فرماتے تھے کہ سید صاحبؒ، اس نواح (دیوبند وسہارنپور) کے اکثر قصبہ جات میں تشریف لے گئے، وہاں اب تک خیر وبرکت ہے، اور دو ایک گاؤں اور قصبے ایسے ہیں، جہاں نہیں گئے وہاں اب تک وہی نحوست اور شامت باقی ہے چنانچہ منگلور نہیں گئے، وہاں کے

---

(۱) اندازہ ہے کہ سید صاحبؒ کا دوآبے کا دورہ ذی قعدہ ۱۲۳۳ھ کی کسی تاریخ کو شروع ہوا، آپ راستے میں کہیں پانچ روز کہیں دس روز کہیں سترہ روز ٹھہرتے ہوئے سہارن پور پہنچے، سہارن پور ہی میں محرم (۱۲۳۴ھ) کا چاند دیکھا، سہارن پور سے گرد ونواح کے دوسرے مقامات (انبیٹھ، گنگوہ، تھانہ بھون، کاندھلہ وغیرہ) تشریف لے گئے، کاندھلہ پہنچنے کی تاریخ ۷ اربیع الاول ۱۲۳۴ھ ہے، مراجعت دہلی کی تاریخ کی تعیین مشکل ہے، لیکن کاندھلہ کے بعد دہلی پہنچنے تک زیادہ عرصہ نہیں لگنا چاہئے، اس لئے کہ اکثر اہم مقامات پر جانا ہو چکا تھا، میرا اندازہ ہے کہ جمادی الاولیٰ کے آخر تک دہلی واپسی ہوگئی ہوگی، اس طرح واپسی پر ڈیڑھ دو مہینے دہلی قیام رہا ہوگا، دہلی سے رائے بریلی کو روانگی آخر رجب تک ضرور ہوگئی ہوگی، اس لئے کہ واپسی کے سفر میں آپ کا قیام کہیں ایک روز، کہیں دو روز، اور کہیں اس سے زیادہ روز ہوا ہے، غازی آباد میں جو سفر کی پہلی منزل تھی، آپ سے جب زیادہ قیام کی درخواست کی گئی تو آپ نے فرمایا کہ ''مہینہ رمضان شریف کا قریب آیا ہے، ہمارا رہنا، یہاں دو چار دن نہیں ہوسکتا'' (وقائع ص ۱۵۸) وقائع میں تصریح ہے کہ ''ماہ رمضان المبارک کی چاند رات کو حضرت مع الخیر اپنے شہر رائے بریلی میں داخل ہوئے، فجر کو سب نے روزہ رکھا'' (وقائع ص ۱۸۲)

(۲) مولانا ذوالفقار علی دیوبندی بڑے عالم، ادیب اور شاعر تھے، آپ کے صاحبزادے مولانا محمود حسن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ، شیخ الہند کے لقب سے معروف خاص وعام ہیں۔

لوگوں میں وہی جہالت و قساوت ہے، اور ایک مختصر گاؤں ہے، جہاں
مسلمانوں کے دو چار گھر ہیں، اتفاقاً سید صاحبؒ کسی ضرورت سے وہاں
بھی گئے ہیں وہاں بھی خیر و برکت پائی جاتی ہے، گویا کہ ایک نور مستطیل
ہے کہ جدھر جدھر وہ گئے ادھر ادھر وہ پھیل گیا ہے"۔

میاں محمد حسین نواح سہارنپور کے ایک بزرگ اور سید صاحبؒ کے مرید نے والد مرحوم سے فرمایا:

"جہاں جہاں حضرت کے قدم گئے، وہاں وہاں برکت کے آثار
پائے جاتے ہیں، ایک جگہ تشریف لے گئے، اس قصبے میں نومسلموں کا
محلّہ پہلے ملتا تھا، انہوں نے حضرت کو روک لیا، قاضی کے محلے تک نہ
جانے دیا، اب خدا کی قدرت دیکھئے، نومسلموں کا محلّہ نہایت سرسبز ہے
اور وہ لوگ بہت خوشحال ہیں، اور قاضیوں کا محلّہ ویران پڑا ہوا ہے۔"

سب سے زیادہ سید صاحبؒ کا اثر دہلی اور سہارنپور کے نواح میں ہوا اور حقیقت میں یہی آپ کے مرکز رہے، چنانچہ دینداری میں بھی یہ اطراف سارے ہندوستان میں ممتاز ہیں، والد مرحوم نے ۱۳۱۲ھ میں سفر کیا، اپنے سفرنامے میں سہارنپور کا ذکر اس طرح فرماتے ہیں:

"اس وقت تک سہارنپور کے جس قدر قصبوں میں جانے کا اتفاق ہوا
ہے، وہاں کے ہر فرد بشر کو سید صاحبؒ کا دم بھرتے پایا، جو ہے، ان کی محبت
میں چور ہے، اور سب بالاتفاق کہتے ہیں کہ ہم کو ایمان و اسلام کی سیدھی راہ
انہیں سے ملی ہے، برائے نام ہم مسلمان تھے، جتنے مشائخ ہیں، وہ سب اسی
سلسلے کو مقدم جانتے ہیں، میں نے فی عمری سید صاحبؒ کا اتنا چرچا کہیں
نہیں دیکھا، اس طرف کی مساجد عموماً آباد ہیں ہر مسجد میں حمام گرم ہو رہے
ہیں، ہر مسلمان کم سے کم نماز و تلاوت کا ضرور شائق ہے، میرے گمان میں
ضلع سہارنپور کے اشرار ہماری طرف کے اخیار سے اچھے ہیں، اور اخیار کا

کیا پوچھنا ہے؟ ان کی تو نظیر اس طرف نہیں ملتی، کسی رنگ میں ہیں، مگر خدا کی لو لگی ہوئی ہے، بے تکلف اور سچے دیندار مسلمان ہیں، مجلس وعظ معمور رہتی ہے، ابتدا سے انتہا تک نہایت شوق اور رغبت کے ساتھ سنتے ہیں، ہماری طرف کے (اودھ) کے مسلمانوں کی طرح نہیں ہیں کہ سو میں ایک، مجلس وعظ میں بیٹھتا ہے اور دل میں یہی خیال رہتا ہے کہ اب اٹھوں تب اٹھوں"۔

اس تمام سفر میں مولانا محمد اسمٰعیلؒ اور مولانا عبدالحیؒ ہمرکاب تھے، ان کے مواعظ سے بہت اصلاح وانقلاب ہوا، اس ایک سفر نے وہ کام کیا، جو بڑے بڑے مشائخ کا تزکیۂ باطن اور بڑے بڑے علماء ومصلحین کی برسوں کی تربیت ظاہر کرتی ہے، ہر ہر جگہ سیکڑوں آدمی متقی، متورّع، عابد، متبع سنت اور ربانی بن گئے، ہزاروں فاسق، صالح اور اولیاء اللہ ہو گئے، بیسیوں آدمی قتل کے ارادے سے آئے، اور جاں نثار بن کر گئے، اور گھر بار چھوڑ کر آپ کے ساتھ ہو گئے، یہاں تک کہ میدانِ جنگ میں شہید ہو گئے، جس نے ایک مرتبہ زیارت کر لی وہ آپ کے رنگ میں رنگ گیا اور مرتے مرتے مر گیا، مگر شریعت سے ایک قدم نہ ہٹا، عورتوں اور بچوں کی بھی یہی حالت تھی، جوق جوق آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے اور اپنی آنکھیں روشن کرتے، ایمان تازہ کرتے، دعوت دیتے اور اپنے گھر، مال اور اولاد میں برکت حاصل کرتے، بارہا ایسا ہوا ہے کہ لوگوں نے دعوت کی ہے، اور دس پانچ آدمیوں کے اندازے سے کھانا پکوایا، لیکن وقت پر سو ڈیڑھ سو آدمی سید صاحبؒ کے خادم اور معتقد آ گئے، صاحب خانہ نہایت پریشان ہوئے، سید صاحبؒ نے اپنی چادر دے دی کہ وہ کھانے پر ڈال دی گئی اور کھانا نکالا گیا اور سب کے لئے کافی ہوا، بلکہ بچ گیا۔

مولانا عبدالحیؒ، مولانا اسمٰعیلؒ کا یہ حال تھا کہ سواری کے ساتھ پیدل چلتے، لگام تھامتے، جوتیاں اٹھاتے، آپ سوتے تو وہ ساری رات جاگتے۔




# رائے بریلی کو واپسی اور مشرقی اضلاع کا دورہ

## سفر رائے بریلی

دہلی سے آپ نے رائے بریلی کے سفر کا قصد فرمایا اور شنبے کا روز سفر کے لئے معین ہوا، جمعے کے روز مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ نے دعوت کی، آپ نے مولانا کے ساتھ نماز جمعہ ادا کی، مولانا عبدالحئیؒ نے مسجد اکبر آبادی میں عصر تک وعظ فرمایا، دوسرے روز آپ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ سے رخصت ہوئے، (۱) اور سفر پر روانہ ہوئے، آپ کے ساتھ پچاس سے زائد ہمراہی تھے۔

دہلی سے شاہدرہ ہوتے ہوئے غازی آباد قیام فرمایا، غازی آباد کے ایک حافظ صاحب نے درخواست کی کہ "تین چار روز یہاں قیام فرمایا جائے، لوگ بہت مشتاق ہیں، وہ سب فیض یاب ہوں گے" آپ نے فرمایا کہ "ماہ مبارک قریب ہے، آج تو قیام رہے گا، کل ان شاء اللہ وطن کو روانگی ہو جائے گی" اس روز کثرت سے لوگوں نے بیعت کی۔

غازی آباد میں آپ کو برادر معظم مولانا سید محمد اسحٰق صاحب کی خبر وفات معلوم ہوئی۔ (۲) آپ نے قاصد سے خط لے کر جو رائے بریلی سے بھیجا گیا تھا، پڑھا، چہرے کا رنگ متغیر ہو گیا،

---

(۱) یہ آپ کی آخری ملاقات تھی، اس کے بعد نہ آپ کا دہلی آنا ہوا، نہ شاہ صاحبؒ سے ملنا، آپ حج سے ۱۲۳۹ھ میں واپس ہوئے، اسی سال آپ کی واپسی کے بعد حضرت شاہ صاحبؒ نے انتقال فرمایا اور آپ نے وطن میں اس کی خبر سنی۔

(۲) تاریخ انتقال ۷؍ جمادی الآخرہ ۱۲۳۴ھ

لیکن خاموش رہے اور خط ایک رفیق مبارک علی کے حوالے کیا، جو ناخواندہ تھے تاکہ ہمراہیوں کو اطلاع نہ ہو، ورنہ وہ رنجیدہ ہوں گے، اور کوئی کھانا نہ کھائے گا، آپ نے مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ سے فرمایا کہ ہمارے بھائی صاحب مولانا سید محمد اسحٰق نے انتقال کیا، محسن خاں، جن کو سید اسحٰق سید صاحبؒ کی ہمراہی کے لئے چھوڑ گئے تھے، یہ سن کر زار وقطار روئے، آپ نے فرمایا "محسن خاں! صبر کرو، اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے" لوگوں نے کھانا کھایا، آپ نے بھی آدھی رات کو کچھ تناول فرمایا۔(۱)

"وقائع" میں ہے "سب نے نماز (مغرب) پڑھی، بعد اس کے حضرت سید المجاہدین بیٹھے تھے، قصبہ رائے بریلی سے ایک بھاٹ آپ کے یہاں سے خط لایا، آپ نے چراغ نزدیک منگوا کر وہ خط پڑھنا شروع کیا، پھر تھوڑا سا پڑھ کر خط لپیٹ ڈالا اور آپ کا چہرۂ مبارک متغیر ہوگیا، لوگوں نے پوچھا کہ "حضرت کیا خبر ہے؟" آپ نے کچھ نہ بتایا، اس عرصے میں صاحب دعوت نے کہا کہ "حضرت کھانا تیار ہے" آپ نے لوگوں سے فرمایا کہ "تم سب صاحبو! کھانا کھالو میں اس وقت نہ کھاؤں گا" مولانا عبد الحئیؒ، مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ نے کہا کہ "حضرت کچھ سبب تو معلوم ہو ویسے تو ہم کھالیتے، مگر اب ہم بھی نہیں کھاسکتے" آپ نے وہ خط مولانا کے حوالے کیا اور فرمایا کہ "ہمارے بھائی صاحب مولوی سید محمد اسحٰق کا انتقال ہوگیا" یہ بات سن کر سب کو بہت رنج ہوا، پھر مولانا صاحب نے کہا کہ "حضرت اب تو جو ہونا تھا ہوا، سوائے صبر کے کچھ چارہ نہیں مگر دو چار لقمے کھانا کھالیجئے کہ آپ کے سبب سے سب کھائیں گے، اور بغیر آپ کے کوئی نہ کھائے گا، ان کے کہنے سے حضرت نے دو چار لقمے کھائے اور سب لوگوں نے کھانا کھایا، پھر نماز عشاء پڑھ کر سب لوگ سورہے۔"(۲)

صبح غازی آباد سے کوچ ہوا اور قصبہ ہاپوڑ قیام ہوا، وہاں کے بہت سے شرفاء اور غرباء

---

(۱)"منظورۃ السعداء" (۲)"وقائع احمدی" ص ۱۵۸۔۱۵۹

بیعت سے مشرف ہوئے،(۱) وہاں سے کوچ فرما کر قصبہ گڈھ مکتیسر قیام فرمایا، وہاں بھی لوگ بیعت وتوجہ سے فائز ہوئے، وہاں سے چل کر امروہہ ٹھہرنا ہوا، امروہے میں قصبے کی سرائے میں (ایک روز) قیام رہا، امروہہ سے چل کر مرادآباد منزل ہوئی اور وہاں کی سرائے میں قیام ہوا، قاضی شہر ایک جماعت کے ساتھ تشریف لائے، اور کھانے کی دعوت دی، کھانا تناول فرمانے کے بعد قاضی صاحب مع اپنے اہل وعیال کے بیعت ہوگئے، آپ نے قاضی صاحب کو خلافت عطا فرما کر وعظ ونصیحت کی اجازت دی، اسی شب نواب علی محمد خاں ایک اشارۂ غیبی سے متوجہ ہوکر ایک بڑی جماعت کے ساتھ سرائے میں داخل ہوئے اور عرض کیا کہ "ہمارا آپس میں کچھ نزاع واختلاف ہے، جناب والا ایک ہفتہ مرادآباد میں قیام فرمائیں اور ہمارا آپس میں اتفاق کرادیں" انہوں نے شام کے کھانے کی دعوت بھی دی، آپ نے فرمایا کہ "دعوت تو قبول ہے لیکن ایک ہفتے کے قیام میں ہمارا حرج ہوگا، رمضان شریف قریب ہے" انہوں نے عرض کیا کہ "کچھ تو قیام ضروری ہے، اس لئے کہ یہ بھی خدا کا کام ہے" شام کو قاضی صاحب آئے اور آپ ان کی ہمراہی میں نواب صاحب کے مکان پر تشریف لے گئے، کھانے سے فراغت کے بعد نواب مع خاندان کے مرید ہوگئے۔(۲)

دوسرے روز شام کو مرادآباد کے دوسرے رئیس محمد میاں کے یہاں دعوت ہوئی، ان کے یہاں بھی بہت مردوں اور عورتوں نے بیعت کی۔(۳)

مرادآباد میں دو چار روز قیام فرما کر آپ رام پور تشریف لائے اور حاجی زین العابدین خاں کے یہاں فروکش ہوئے۔(۴)

رام پور سے بریلی منزل ہوئی، نواب بریلی آپ کی زیارت کے لئے جامع مسجد آئے اور آپ کو سوار کرا کے اپنے مکان لے گئے، نواب صاحب کے دیوان خانے کے سامنے چند قبریں تھیں، حضرت نے پوچھا کہ "یہ قبریں کس کی ہیں؟" نواب صاحب نے کہا کہ "ہمارے گھرانے کے لوگ اسی جگہ مدفون ہیں" آپ وہاں چل کر ان کے واسطے دعا کریں، حضرت

---

(۱) "وقائع احمدی" ۱۵۹ (۲) "منظورہ" (۳) "وقائع" ص ۱۶۹ (۴) "منظورہ"

نے فرمایا ”بہت خوب مگر آج نہیں، کل کسی وقت ہمارے پاس آیئے گا، تو پہلے شہر کے گورستان میں جا کر وہاں کے غرباء کے واسطے دعا کریں گے، پھر یہاں آ کر ان کے واسطے بھی دعا کریں گے“ نواب صاحب سن کر اس بات پر راضی ہو گئے، رات کو کھانا تناول فرمانے کے بعد نواب صاحب کے تمام اہل وعیال نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی، دوسرے دن آپ گاڑی پر سوار ہو کر شہر کے مقابر میں تشریف لے گئے اور دیر تک وہاں دعا میں مشغول رہے، اس کے بعد وہاں سے نواب صاحب کے گھرانے کے مقبرے میں تشریف فرما ہوئے، وہاں دیر تک دعا کی، پھر جامع مسجد میں آئے۔(۱)

کئی روز کے بعد بانس بریلی سے اپنے وطن رائے بریلی کو روانہ ہوئے، میاں دین محمد کہتے ہیں کہ ”راہ میں کئی جگہ کچھ کچھ حالات گزرے، مگر وہ تمام وکمال یاد نہیں۔“

”ماہ رمضان کی چاندرات (۲۹ رشعبان ۱۲۳۴ھ) کو حضرت مع الخیر تمام رفقاء کے ساتھ شہر رائے بریلی میں داخل ہوئے“ فجر کو سب نے روزہ رکھا۔(۲)

## رائے بریلی کا قیام

جب آپ رائے بریلی پہنچے تو ستر سے اوپر آدمی آپ کے ساتھ تھے، قحط کا زمانہ تھا، تقریباً سو آدمیوں کی خورد ونوش کا بار آپ پر تھا، بڑی تنگی تھی، جس کی وجہ سے مسجد اور گھر میں چراغ نہیں جل سکتا تھا، بڑی ابتلا کا زمانہ تھا، لیکن سکینت الٰہی کی وجہ سے غم غلط تھا، اور جماعت مطمئن تھی، کبھی اگر کسی عزیز نے بہت شکایت کی اور دعا کی درخواست کی تو اللہ تعالیٰ نے فوراً غیب سے انتظام فرمادیا۔

اس موقع پر مولوی محمد علی صاحب ”مخزن احمدی“ نے اپنا چشم دید واقعہ لکھا ہے، جس سے اس قیام کے حالات پر روشنی پڑتی ہے، مولوی صاحب لکھتے ہیں:-

> ”مجھے خوب یاد ہے کہ ایک مرتبہ متواتر دو روز سے ایک دانہ میرے حلق سے نہ اترا تھا، ادھر یہ کڑاکے کا فاقہ، ادھر بارش کا یہ حال کہ معلوم ہوتا تھا کہ

---

(۱) ”وقائع احمدی“ ص ۱۷۷-۱۷۸ (۲) ایضاً ص ۱۸۲

اب برس کر پھر نہ برسے گی، معلوم ہوتا تھا کہ آسمان کے دہانے کھل گئے ہیں، ہر طرف سے سیلاب امنڈتا چلا آتا تھا، تمام دنیا جل تھل ہو رہی تھی، میں دو روز کے فاقے کا مارا بستر پر کروٹیں لے رہا تھا، نیند اس حالت میں کیا آتی؟ آخر پریشان ہو کر اٹھا اور مسجد میں آیا، وہاں چراغ نہ ہونے کی وجہ سے اندھیرا گھپ تھا، حضرت چند آدمیوں کے ساتھ مسجد میں تشریف رکھتے تھے، میں جب مجلس کے قریب پہنچا تو میں نے کہا "دوستو، تمہارا کیا حال ہے؟" مولانا محمد اسمٰعیل نے فرمایا کہ "آؤ تم بھی یہاں کی تجلی بے رنگی کا تماشہ دیکھو" حضرت نے میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے پہلو میں بٹھالیا، میں نے مجلس کا عجیب حال پایا، سرور وشادمانی کے دروازے کھلے ہوئے تھے، غم وفکر ان سے کوسوں دور تھا میں نے روتے روتے حضرت کا دامن پکڑا اور عرض کیا کہ "گھر کے تمام مرد عورتیں اور بچے ایسی بھوک میں مبتلا ہیں، جس کا اظہار زبان سے نہیں ہوسکتا، آپ تو صبر وتوکل اور وقار وتحمل کا پہاڑ ہیں لیکن ہم تو اس درجے کے صابر و متوکل نہیں، اپنی قرابت اور رشتے کا واسطہ، دعا کا تیر کمان سے نکالئے، اور قوت مالایموت کے لئے بارگاہ خداوندی میں درخواست کیجئے" آپ نے ہنستے ہوئے اہل مجلس سے فرمایا کہ "محمد علی بھوک کی تکلیف سے بہت از خود رفتہ ہوگئے ہیں، مجیب الدعوات کی بارگاہ میں دعا فرمایئے کہ اللہ تعالیٰ کچھ انتظام فرمائے" اس کے بعد آپ نے نہایت تضرع وزاری وانکسار وخاکساری کے ساتھ دعا فرمائی، ایک گھڑی سے زیادہ نہیں گزری تھی کہ بادل چھٹ گیا اور چاند نکل آیا، حضرت تمام اہل مجلس کے ساتھ روتے ہوئے سجدۂ شکر میں گر گئے، ابھی آپ نے سجدے سے سر نہیں اٹھایا تھا کہ سئی ندی جو تکیے کی مسجد کے نیچے ہی بہتی ہے، اور اس وقت بڑی طغیانی پر تھی، اس کے دوسرے کنارے سے مسافروں کی آواز آئی کہ "ملاح کشتی لاؤ اور ہم کو پار اتارو" حضرت نے مسجد سے

نکل کر پوچھا کہ ''کہاں سے آتے ہو اور کون ہو؟'' انہوں نے جواب دیا کہ ''ہم لوگ حضرت کے مرید خاص سید محمد یٰسین داروغۂ توپ خانۂ انگریزی کے بھیجے ہوئے ہیں اور ارادت کی غرض سے حاضر ہوئے ہیں'' سیلاب کی وجہ سے دریا بڑے زور و شور سے بہہ رہا تھا، آپ نے ایک ماہر کشتی ران کو بھیجا وہ ان کو اتار کر لایا، انہوں نے کپڑے بدلے اور سید محمد یٰسین صاحب کی بھیجی ہوئی چند اشرفیاں اور کچھ روپئے اپنی طرف سے خدمت میں نذر کئے، آپ نے ان اشرفیوں سے کھانے کا انتظام کیا، دوسرے وقت محبت سے میرے کان پکڑ کر کہا ''کہو کچھ کھانے کی اشتہا باقی ہے'' میں نے عرض کیا کہ ''ایک ہفتے کا تو سامان ہو گیا ہے اب میں بے فکر ہوں'' فرمایا ''ایک ہفتہ کیا چیز ہے؟ ہمیں رزاق مطلق کی رزاقی پر اعتماد ہے کہ اگر سندھ کے ریگستانوں میں یا عرب کے بادیے میں ہوں اور آب و دانا ناپید ہو اور ہفت اقلیم کے باشندے ہمارے ساتھ ہوں تو ہم کو یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ غیب سے سامان کرے گا'' (۱)

رائے بریلی کا یہ قیام مجاہدہ و تربیت اور جسمانی و روحانی مشغولیت و خدمت کا خاص دور تھا، سید صاحبؒ بھی عام لوگوں کے ساتھ مشقت کے کاموں میں شریک ہوتے، لکڑیاں چیرتے، بوجھ اٹھاتے، یہ زمانہ بڑے روحانی و علمی فیوض و برکات کا زمانہ تھا، سید صاحبؒ کا وجود، علماء و مشائخ ہندوستان کا اجتماع، یکسوئی یہ سب نعمتیں جمع تھیں، جو کم جمع ہوتی ہیں، ایک غیر معروف چھوٹا سا گاؤں کہکشاں بن گیا تھا، جس کی زمین پر چاند کے ساتھ سارے روشن ستارے اتر آئے تھے، ہندوستان کے منتخب اور نامور علماء و مشائخ، مولانا محمد اسمٰعیل، مولانا عبدالحی، مولانا محمد یوسف پھلتی، حاجی عبدالرحیم ولایتی، شاہ ابو سعید مجددی (خلیفہ حضرت شاہ غلام علیؒ) ایک وقت میں جمع تھے۔

یہ قیام عجیب ذوق و شوق، لذت و حلاوت اور جفاکشی کا تھا اور مہاجرین کے قیام

---

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۴۲، ۴۷، ''وقائع احمدی'' اور ''منظورۃ السعداء'' میں اس طرح کے متعدد واقعات درج ہیں۔

مدینہ منورہ سے بہت مشابہ تھا، سید صاحبؒ اور رفقاء جن میں ہندوستان کے جلیل القدر علماء اور صاحب سلسلہ مشائخ تھے، بڑے ذوق سے اپنے ہاتھوں سے مشقت کے کام کرتے، لکڑیاں چیرتے، گھاس چھیلتے، اینٹیں تھاپتے، مسجدیں تعمیر کرتے، فاقے اور ہر حال میں خوش رہتے، ایک سوز و گداز، ایک محویت و جذب کا عالم تھا، کسی کو نہ شکایت تھی، نہ افسوس، ان میں اچھے اچھے عالی خاندان، خوش حال رئیس، امیر زادے تھے، بہت سے نازک طبع اور ناز پروردہ نوجوان تھے، ان کے گھر میں کسی بات کی کمی نہ تھی، بعضوں کے سیکڑوں، ہزاروں معتقد و مرید تھے، مگر گھر بار، عیش و آرام، مشیخت و مخدومیت چھوڑ کر اس در پر پڑے ہوئے تھے، اور ہزار درجے خوش تھے۔

## ایک تبلیغی دورہ

اسی زمانہ قیام میں آپ نے ایک تبلیغی دورہ فرمایا(۱)، یہ دورہ رائے بریلی سے مشرق کی جانب سلون، اہلا دگنج، الہ آباد، بنارس وغیرہ کی طرف تھا۔

---

(۱) اس زمانے کے حالات و واقعات اور دور و سیر کے سلسلے میں ہم نے ''وقائع احمدی'' اور ''منظورۃ السعداء'' کی ترتیب کی پیروی کی ہے، دونوں کی ترتیب واقعات حسب ذیل ہے، مراجعت وطن از دہلی تنگی معیشت و فاقہ و دعا، تعمیر مساجد، سفر اصلاح و تبلیغ (سلون، اہلا دگنج، الہ آباد، بنارس، وغیرہ) سفر لکھنؤ اس کے بعد دونوں میں یہ اختلاف ہوتا ہے کہ ''وقائع احمدی'' میں سفر لکھنؤ کے بعد سفر نصیر آباد ہے، اس کے بعد خواب و نکاح ثانی کا واقعہ ''منظورہ'' میں سفر لکھنؤ کے بعد خواب و نکاح ثانی کا واقعہ ہے، پھر نصیر آباد کا سفر اور محرم کا واقعہ۔

''مخزن احمدی'' میں واقعات کی ترتیب اس سے بہت مختلف ہے، اس کی ترتیب حسب ذیل ہے، مراجعت رائے بریلی، تنگی وعسرت و دعا و رؤیائے صادقہ و نکاح ثانی، واقعہ نصیر آباد، دورۂ لکھنؤ، مراجعت، تعمیر مساجد نو، دورہ تبلیغی اس ترتیب میں دورۂ تبلیغی بہت آخر میں سفر لکھنؤ کے بھی بعد ہے، بہت سے وجوہ و اسباب کی بنا پر ''وقائع'' اور منظورہ کی ترتیب واقعات، تعیینِ سنین، واقعہ کی جزئیات و تفصیلات ''مخزن احمدی'' پر ترجیح حاصل ہے، خاص طور پر جب دونوں مقدم الذکر کتابیں باہم متفق ہوں، تو یقیناً ''مخزن'' کے مقابلے میں قابل ترجیح ہیں، البتہ ان تینوں کتابوں میں تعمیر مساجد کو حج سے پہلے جگہ دی گئی ہے، ''وقائع'' اور ''منظورہ'' میں تو دہلی سے واپسی (۳۴ھ) کے بعد بالکل شروع کے واقعات میں درج کیا گیا ہے، لیکن خود مسجد کی تعمیر کے حسابات کے قدیم کاغذات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں مسجدیں ۱۲۴۰ھ میں (حج کے بعد) تعمیر ہوئی ہیں، اس لئے اس کو ۴۰ھ کے واقعات میں درج کیا جائے گا۔

رائے بریلی سے چل کر غالباً پہلی منزل سلون ہوئی (۱)، سلون میں سلسلہ چشتیہ نظامیہ کی ایک مشہور خانقاہ ہے، یہاں گیارہویں صدی ہجری میں شاہ پیر محمد صاحب (متوفی ۱۰۹۹ھ) نے جو شاہ عبدالکریم صاحب مانکپوریؒ کے ممتاز خلیفہ اور حضرت شاہ علم اللہؒ کے معاصر تھے، قیام اختیار کیا اور ان کی اولاد میں بڑے بڑے صاحب علم اور صاحب سلسلہ بزرگ گزرے ہیں، جن میں شاہ محمد اشرف خاص طور پر نامور اور ممتاز تھے، سید صاحبؒ جب سلون تشریف لے گئے تو شاہ کریم عطا صاحبؒ سجادہ نشین تھے، (۲) اور اتفاق سے عرس کا زمانہ تھا، (۳) اس خاندان میں عرس کے موقع پر علاوہ دوسرے رسوم کے گاگر اٹھانے کی رسم مدت سے چلی آرہی تھی، (۴) مانک پور اور سلون دونوں جگہ دستور تھا کہ سجادہ نشین کورا گھڑا سر پر اٹھا کر لاتے اور ان کی تبعیت میں دوسرے مرید و خدام بھی کورے گھڑے اٹھائے ہوئے چلتے اور قوالی ہوتی، سید صاحبؒ اور ان کے رفقاء نے یہ تمام رسوم اور مناظر دیکھے، شاہ پیر محمد صاحبؒ سلونی اور شاہ علم اللہ صاحبؒ کے خاندانوں میں باہم احترام و اعتراف کا معاملہ رہا تھا اور دونوں ایک دوسرے سے خوب واقف تھے، سید صاحبؒ نے شاہ کریم عطا صاحبؒ سے خود گفتگو فرمائی، آپ نے فرمایا کہ "آپ لوگ درویش و ہادیِ دین ہیں، آپ کے اقوال و افعال عوام الناس کے نزدیک حجت اور دستاویز

---

(۱) سلون شہر رائے بریلی سے بیس میل پر ایک قدیم قصبہ ہے، آج کل ضلع رائے بریلی کی ایک تحصیل ہے۔

(۲) شاہ کریم عطا سجادہ نشین سلون شاہ محمد پناہ کے صاحبزادے اور شاہ محمد اشرف کے پوتے، اپنے پردادا شاہ پیر محمد کے سجادے کی زینت تھے، ۱۵ ربیع الآخر ۱۱۷۶ھ میں پیدا ہوئے، قرأت سبعہ کے ساتھ قرآن مجید حفظ کیا اور اپنے والد سے علم و طریقت میں کسب فیض کیا، سخاوت و ایثار تواضع و حسن اخلاق میں اپنے آبائے کرام کی یادگار تھے، ۱۲۴۸ھ میں وفات پائی۔

(۳) یہ شاہ محمد اشرف کا عرس تھا، جن کی وفات ۱۱۶۷ھ میں ہوئی۔

(۴) گاگر کی رسم حضرت شاہ حسام الحق مانکپوریؒ کے شیخ حضرت شاہ نور الحق (نور الدین احمد بن عمر) پنڈوی (م ۸۱۸ھ) کی یادگار ہے، روایت ہے کہ ایک بار حضرت شاہ نور الحق محفل سماع میں شریک تھے، خادم نے اطلاع دی کہ پانی ختم ہوگیا ہے، اس وقت آپ پانی کی تلاش میں بذات خود اٹھے، آپ کے ساتھ ساری محفل اٹھی اور قریب کے تالاب یا دریا سے گاگروں میں پانی بھر کر واپس آئے، حضرت شاہ حسام الحق نے اس واقعہ کی یادگار میں یہ رسم جاری کی، چنانچہ سلون و مانکپور کی خانقاہوں میں یہ رسم اب تک جاری ہے، گاگر اٹھاتے وقت قوالی ہوتی ہے، سلون کی خانقاہ سے چند فرلانگ پر ایک تالاب ہے، اس سے پانی بھرا جاتا ہے، تعظیماً گاگر کو سر پر رکھتے ہیں، وسط میں سجادہ نشین ہوتے ہیں، جن کے اردگرد معتقدین گاگر اٹھائے ہوئے ساتھ ہوتے ہیں۔

ہوتے ہیں، یہ جو ہر سال آپ عرس کرتے ہیں اور اس کے اندر جو منہیات شرعیہ ہوتے ہیں، ازراہ انصاف فرمایا جائے کہ یہ طریقہ سنت سنیہ کے موافق ہے، یا مخالف، اگر موافق ہے، فہوالمراد، ورنہ اس کو ترک کر دینا چاہئے۔'' (۱)

شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ اس کا جواب پھر کسی وقت ملاقات کے موقع پر دیا جائے گا، دوسرے روز آپ نے مولانا عبدالحی صاحب کو آپ کے پاس بھیجا، مولانا آپ کے پاس گئے اور اس مسئلے میں گفتگو کی، انہوں نے فرمایا کہ مزید گفتگو دوسرے موقع پر ہوگی اور سید صاحبؒ کو پیغام بھیجا کہ آپ سے تنہائی میں گفتگو کرنا چاہتا ہوں، سید صاحبؒ یہ پیغام پاتے ہی خود تشریف لے گئے، اس گفتگو میں شاہ صاحبؒ نے اعتراف فرمایا کہ ان اعمال و بدعات کا شریعت میں کوئی ثبوت نہیں، ان کا درجہ صرف رسوم کا ہے، جو مشائخ کے زمانے سے سلسلہ بہ سلسلہ چلی آرہی ہیں، آپ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ ہم کو ان کے ترک کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ (۲)

سلون میں شاہ صاحبؒ کے اہل تعلق میں سے کچھ لوگوں نے بیعت کی اور عرض کیا کہ ''آپ کل بھی یہاں قیام فرمائیں، اس قصبے کے اکثر لوگ مولانا عبدالحی صاحبؒ کے وعظ کے مشتاق ہیں'' آپ نے فرمایا کہ ''کل ہم کو جانا ضرور ہے، اگر خیر سے اللہ تعالیٰ ہم کو پھر لائے گا، تب مولانا صاحب کا وعظ سن لینا، آج کی رات جس کو جو کچھ مسئلہ پوچھنا ہو، مولانا صاحب سے پوچھ کر اپنی تسلی کر لے'' چنانچہ جس کو جو مسئلہ پوچھنا منظور تھا، اس نے اس رات کو آکر پوچھ لیا اور مولانا نے اس کی دلجمعی کر دی، اسی رات کو وہاں کے اکثر لوگوں نے آکر بیعت کی اور صبح کو آپ نے وہاں سے کوچ فرمایا۔ (۳)

سلون سے روانہ ہو کر آپ نے اہلا دگنج (۴) میں قیام فرمایا، وہاں والی لکھنؤ کی طرف سے ایک عامل (حاکم) کاظم بیگ نام تھا، اس نے بھی آپ کے دست مبارک پر بیعت کی اور اس کے رفقاء اور ہمراہیوں نے بھی شرف بیعت حاصل کیا، دو یا تین روز آپ نے وہاں بھی قیام فرمایا۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۲۶۳ (۲) ایضاً ص ۲۶۵ (۳) ایضاً ص ۲۶۶

(۴) اہلا دگنج پرتاپ گڑھ سے جانب جنوب مغرب تقریباً ۳۲ میل پر واقع ہے

اہلا دگنج سے روانہ ہو کر الہٰ آباد قیام ہوا، الہٰ آباد میں بارہ دائرے مشہور تھے ''وقائع احمدی'' میں ہے آپ نے لوگوں سے صلاحاً پوچھا کہ کہاں اتریں، انہوں نے کہا کہ اب تو کسی سرائے میں اتر جائیں، پھر کوئی مکان تلاش کرلیں گے، اس عرصے میں بارہوں دائروں کے پیرزادوں کو حضرت کے قدوم میمنت لزوم کی خبر معلوم ہوئی، انہوں نے اپنے اپنے دائروں میں اتارنے کا ارادہ کیا آخر الامر ایک بزرگ شاہ رحمٰن نام ان پیرزادوں میں سرگروہ تھے، انہوں نے حضرت کو مع تمام رفقاء کے اپنے دائرے میں اتارا(۱) ''منظورہ'' میں ہے کہ دائرہ شاہ اجمل میں قیام فرمایا۔(۲)

الہٰ آباد میں شیخ غلام علی صاحب جو راجہ اودت نرائن کے عامل تھے، ملاقات کو آئے اور شرف بیعت سے مشرف ہوئے، بیعت ہوتے ہی منہیات شرعیہ سے توبہ کی اور تمام ممنوعات، سونے چاندی کے ظروف اور آلات لہو ولعب کو توڑ پھوڑ ڈالا اور ان آلات لہو ولعب کو دریا میں پھنکوا دیا اور ان کے بیچنے کو بھی پسند نہ کیا، سید صاحبؒ کا ایسا معتقد صادق، مخلص بے ریا اور محبّ باوفا دیکھنے میں نہیں آیا۔(۳)

شیخ صاحب کے علاوہ صدہا شرفاء اور غرباء نے بیعت کی اور شرک و بدعات سے تائب ہوئے، یہ حال دیکھ کر ایک شیعہ رئیس دھومن خاں نے دو آدمی آپ کی خدمت میں بھیجے کہ وہ آپ سے گفتگو کریں، خیال یہ تھا کہ اگر بات بڑھی اور جھگڑے کی صورت پیدا ہوئی تو الزام قائم کر کے حکومت کے ذریعہ شہر سے اخراج کا حکم حاصل کرلیا جائے گا، یہ دونوں آدمی

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۲۶۶

(۲) شاہ اجمل الہ آبادی تیرہویں صدی میں شمالی مغربی ہند کے مشہور مشائخ میں سے تھے، شاہ محمد ناصر کے صاحبزادے اور مشہور محدث وصوفی مولانا محمد فاخر زائر الہ آبادی کے بھتیجے، ۱۲ر شوال ۱۱۶۱ھ میں ولادت ہوئی، ابتدائی کتابیں مولانا محمد فصیح جونپوری سے، منطق مولانا محمد اسلم سے نیز قاضی مستعد خاں اور شاہ یٰسین سے علوم آلیہ کی تعلیم حاصل کی، حدیث اپنے عم نامدار کے شاگرد مفتی محمد ناصح مفتی لشکر سے پڑھی طریقت کی تعلیم اپنے چچازاد بھائی شاہ قطب الدین فاخر سے حاصل کی اور ان کے سفر حرمین کے بعد اپنے آبائی سجادے کو رونق بخشی، حسن اخلاق، تواضع وانکساری اور علمیت ودرویشی میں شہرۂ آفاق تھے، یکم ذی الحجہ ۱۲۳۶ھ میں انتقال کیا (نزہۃ الخواطر ج ۷)

(۳) ''وقائع احمدی''

سید صاحبؒ سے بیعت ہو گئے۔(۱) شاہ اجمل صاحب نے سید صاحبؒ کے آبائے کرام کے فضائل و کمالات بیان کئے اور فرمایا کہ ''بزرگوں کی اولاد بزرگ ہی ہوتی ہے'' سید صاحبؒ نے الہٰ آباد میں زیادہ قیام مناسب نہیں سمجھا کہ ''مبادا ہمارے رہنے سے مفسد لوگ کچھ شہر میں بلوہ کر بیٹھیں۔''(۲) اور بنارس کی طرف کوچ فرمایا۔

''وقائع احمدی'' میں ہے، جاڑے کا موسم تھا، قطرہ افشانی ہو رہی تھی، جب شہر بنارس کچھ دور رہا، تب حضرت نے فرمایا ''اس شہر میں تاریکی بہت معلوم ہوتی ہے'' لوگوں نے کہا ''کس چیز کی تاریکی ہے؟'' آپ نے فرمایا ''کفر وشرک کی تاریکی۔''(۳)

بنارس میں کندی گروں گے محلے میں بسہسر کی مسجد کے قریب ایک بادشاہی مسجد مدتوں سے ویران پڑی تھی، بہت کوڑا اور گوبر جمع تھا، آپ نے اس کو صاف کروایا اور خوب دھلوایا اور اسی میں اترے۔(۴) اس محلے کے چند مسلمانوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔

اس شہر میں ایک گشائیں بڑا نامی تھا اور اس کے بہت سے چیلے بھی تھے، وہ تمام ہندوؤں کا گرو تھا، حضرت کے وہاں اترنے سے اس کے ذکر وفکر اور دھیان گیان میں خلل واقع ہوا، اس نے اس بات کا تذکرہ اپنے چیلوں سے کیا اور کہا کہ ''اس شہر میں کئی روز سے ایک سید اترے ہیں، ان کی نسبت کے پرتو سے ہمارا کاروبار درہم برہم ہو گیا(۵)، حضرت نے بھی اپنے لوگوں سے فرمایا کہ'' اس شہر میں ہمارے آنے کے سبب گشائیوں کے سحر اور استدراج کے کاروبار معطل اور بیکار ہو گئے۔''(۶)

مولانا عبدالحی صاحبؒ نے کئی روز اس مسجد میں وعظ فرمایا، بہت سے شہر کے مسلمان خصوصاً اس محلے کے مسلمان کندی گر اور دھوبی وعظ سننے کو آئے، ان مسلمانوں کے وہاں ایک پیر تھے، انہوں نے سید صاحبؒ کے آنے اور لوگوں کے رجوع ہونے کا حال سنا تو ایک رنگین رومال اور کچھ مٹھائی کے الائچی دانے اپنے خادم کے ہاتھ سید صاحبؒ کو بھیجے اس خادم نے سید صاحبؒ سے آ کر کہا کہ ''ہمارے فلانے پیر و مرشد نے یہ تبرک آپ کو بھیجا ہے، اور فرمایا ہے کہ ''یہ جو

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۲۶۷، ۲۶۸ (۲) ایضاً ص ۲۶۸ (۳) ایضا ۲۶۹ (۴) ایضا (۵) ایضا (۶) ایضا

آپ لوگوں کو وعظ و نصیحت کرتے ہیں، مفید نہ ہوگا، یہ تمام لوگ ہمارے مرید ہیں اور یہاں کا دستور آپ کو معلوم نہیں، اگر آپ کچھ فتوحات حاصل کرنے کو آئے ہیں تو ہم سے آ کر ملاقات کریں، پھر جو ہم اس کی تدابیر بتائیں وہ آپ عمل میں لائیں، تب تو کچھ حاصل ہوگا، ورنہ آپ مختار ہیں''۔

یہ سن کر مولوی وحید الدین صاحب نے سید صاحبؒ سے اجازت لی کہ وہ پیر صاحب کے پاس جائیں، سید صاحبؒ نے اجازت دے دی، مولوی وحید الدین صاحب سادہ غریبوں کا لباس پہن کر اور کئی آدمیوں کو اپنے ساتھ لے کر ان کے مکان پر گئے، اور ان سے ملاقات کی، انہوں نے پوچھا '' آپ ہی اس شہر میں تشریف لائے ہیں، اور لوگوں سے بیعت لیتے ہیں؟'' مولوی صاحبؒ نے کہا کہ '' وہ ہمارے پیر و مرشد ہیں'' ہم تو ان کے ادنیٰ مریدوں میں ہیں، لوگوں سے آپ کے اخلاق حمیدہ سن کر آپ کی ملاقات کو آئے ہیں، مولوی وحید الدین کا کمال باطنی دیکھ کر اور ان کی باتیں سن کر پیر صاحب کو سید صاحبؒ کی ملاقات کا اشتیاق ہوا اور اگلے روز صبح وہ سید صاحبؒ کی خدمت میں تشریف لائے، سید صاحبؒ نے ان کو بہت عزت واحترام سے بٹھایا اور عافیت مزاج پوچھی، انہوں نے کہا '' آپ کو اور آپ کے آدمیوں کو دیکھا اور ان کی گفتگو سنی تو سمجھے کہ یہ لوگ تو اور ہی قسم کے ہیں'' انہوں نے سید صاحبؒ سے کہا کہ '' حضرت سلامت، ہماری توجہ معاش یہ ہے کہ تمام مریدوں کے یہاں ششماہی مقرر ہے، کوئی ایک روپیہ کوئی دو روپیہ کوئی کم زیادہ دیتا ہے، اور یہ لوگ پیشہ ور ہیں، ان سے پنج وقتی نماز کہاں ہو سکتی ہے؟ اسی کی معافی میں یہ ہم کو چھٹے مہینے مقدور کے موافق کچھ زر نقد نذر کرتے ہیں، مگر رمضان کے روزوں کی ہم ان کو بہت تاکید کرتے ہیں، اس میں جو کوئی عذر کرتا ہے کہ '' ہم حقہ پیتے ہیں یا کوئی نشہ کھاتے ہیں، ہم سے روزہ نہیں رہا جاتا تو ہم ان سے اس ششماہی کے سوا کچھ اور نقدی یا دو چار دعوتیں وغیرہ ٹھہرا کر کے ان کو معاف کر دیتے ہیں، یہ ہم لوگوں کی گزران کی صورت ہے، اگر آپ کو کچھ فتوحات منظور ہو تو اس کی یہ راہ ہے جو ہم نے بیان کی اور آگے آپ کو اختیار ہے''۔

سید صاحبؒ نے یہ تمام داستان سن کر فرمایا کہ '' جو کچھ آپ فرماتے ہیں فی الحقیقت

اس وقت کے پیروں کا یہی دستور ہے، اور اسی آمدنی پر ان کی گزران ہے، مگر یہ طور قرآن وحدیث کے مخالف ہے، آپ بھی بغور اس کو دریافت کریں اور ہم مسلمانوں کا طریق تو خدا ورسول کے فرمانے کے موافق ہونا چاہئے، جو قرآن وحدیث کے موافق ہو، اس کو ہم بھی عمل میں لاویں اور آپ بھی، اور جو کچھ خدا ورسول کا طریق آپ کو معلوم ہو، وہ آپ ہم کو تعلیم فرمادیں، ہم سیکھیں اور جو ہم کو آتا ہے وہ ہم آپ کو بتادیں، وہ آپ مانیں، ہمارا تو صرف مقصد یہ ہے اور روزی اور رزق تو خدا کے ہاتھ میں ہے"۔

انہوں نے کہا "بیشک یہی حق ہے، جو آپ نے فرمایا" اس عرصے میں انہوں نے سید صاحبؒ کی جماعت کے لوگوں کے باطنی کمالات اور روحانی ترقیات دیکھیں، اس سے ان کو بڑی حیرت ہوئی، اور انہوں نے کہا کہ ان میں سے گویا ہر ایک صاحب کمال ہے، پھر انہوں نے سید صاحبؒ سے رخصت چاہی کہ پھر میں کسی وقت آپ کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوں گا، یہ کہہ کر وہ اپنے مکان کو گئے اور رات ہی کو اس شہر سے مع اہل وعیال کہیں کو چلے گئے اور کسی مرید سے مل کر بھی نہیں گئے، مریدوں کو اس قصے کی اطلاع ہوئی تو وہ سب ان سے بے اعتقاد ہوگئے اور سب نے سید صاحبؒ سے بیعت کی اور کہا کہ "ہم تو آج تک اسی کو دین اسلام اور خدا کی راہ جانتے تھے، جس پر وہ ہم کو چلاتے تھے، اب معلوم ہوا کہ ہم لوگ غلطی پر تھے، دین حق اور خدا کا طریق یہ ہے، جو آپ تعلیم فرماتے ہیں، اب ہم نے ان سب اگلی باتوں سے توبہ کی۔"(۱)

نور بافوں نے خصوصیت کے ساتھ بیعت کی، مرزا کریم اللہ بیگ رئیس شہر اور شاہ عبداللہ جن کا لباس شنگرفی ہوا کرتا تھا، جو میاں صابر بخش دہلویؒ سے بیعت تھے، ارادت و بیعت میں داخل ہوئے، اہل شہر نے مولانا عبدالحی صاحبؒ سے مسائل دریافت کرکے بہت فائدہ اٹھایا اور ہدایت پائی۔(۲)

بنارس سے کوچ فرما کر آپ نواح سلطانپور وغیرہ میں رونق افروز ہوئے غلام حسین

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۲۷۶، ۲۸۲ باختصار (۲) "منظورہ"

خاں کے لشکر میں جو حاکم لکھنؤ کی طرف سے وہاں کا ناظم تھا، دو ہفتے کے قریب رہے اور بہت لوگوں کو ہدایت ہوئی۔(۱)

مولوی سید محمد علی صاحب ''مخزن'' جو اس سفر میں غالباً ساتھ تھے، بعض تفصیلات وواقعات کا اضافہ کرتے ہیں، وہ فرماتے ہیں کہ قصبہ گتنی، مہرورہ، اہلادگنج اور شہر الہ آباد وغیرہ اور اطراف ونواح سے متعدد دعوت نامے اور تشریف آوری کے پیام آئے، چنانچہ آپ ایک سو ستر کے قافلے کے ساتھ رائے بریلی سے روانہ ہوئے، چونکہ ایک روز پہلے سے لوگوں کو اس سفر کا علم تھا، آپ ایک میل بھی طے نہیں کر پائے تھے کہ چپ وراست سے معتقدین ومخلصین کا مجمع کثیر اکٹھا ہوگیا، اور لوگ اپنے قصبات ومواضعات میں، جو راستے سے تھوڑے تھوڑے فاصلے پر واقع تھے، تشریف لے چلنے کے لئے منت سماجت کرنے لگے، آپ ان کی خاطر تشریف لے گئے اور ان کے متعلقین نے بیعت کی سعادت حاصل کی، انہوں نے دعوت قبول کرنے کے لئے بھی درخواست کی اور ایک دو شب اصرار کر کے ٹھہرایا، قصہ کوتاہ رائے بریلی سے الہ آباد پہنچنے میں جو دو چار منزل سے زائد نہیں ہے ایک مہینے سے اوپر کی مدت صرف ہوگئی۔

اسی سفر میں ایک روز مغرب وعشاء کے درمیان ایک ایسے گاؤں میں پڑاؤ ہوا، جو ویران وبے چراغ تھا، بڑی تلاش وجستجو سے بعض کاشتکاروں کے یہاں سے دو من دال چاول ملے، دیگ وغیرہ وہاں کیا ملتی، کسی کسگر کے یہاں بمشکل دس بارہ پیالے مل سکے، مجبوراً انہیں میں کھچڑی پکی، قابیں اور پلیٹیں کہاں ملتیں،؟ ایک کنویں کی گچ کو دھو اور صاف کر کے اسی پر کھچڑی انڈیل لی گئی اور آپ نے اور قافلے نے خدا کا شکر کر کے کھالیا۔(۲)

دس پندرہ روز الہ آباد میں قیام رہا، فقراء واُمراء میں سے ایک خلقت نے بیعت کا شرف حاصل کیا، اسی دوران میں بنارس سے بہت سے خطوط اور درخواستیں تشریف آوری کے لئے آئیں، آپ نے بنارس کا عزم فرمایا اور مسجد بسہسر میں قیام فرمایا، ایک مہینہ بنارس میں قیام رہا، تقریباً دس پندرہ ہزار مرد وعورت نے بیعت کی، اس زمانۂ قیام میں آپ تمام رفقاء کو ذکر

---

(۱) ''وقائع احمدی'' و''منظورہ'' (۲) ''مخزن احمدی'' ص ۵۶

سری و جہری کی برابر تاکید فرماتے رہتے کہ یہ شہر کفر و شرک کی ظلمت سے بھرا ہوا ہے، اس کو اپنے ذکر کے انوار سے منور کردو، ایک ہفتہ نہیں گزرا ہوگا کہ بہت سے گرو اور جوگی حاضر خدمت ہوئے اور عرض کیا کہ آپ جلد اس شہر سے تشریف لے جائیں کیونکہ ہمارے دھیان گیان میں بڑا فتور اور خلل واقع ہو رہا ہے، آپ نے بڑی نرمی اور ملائمت سے ان کو نصیحت فرمائی اور ان کو دعوت اسلام دی، لیکن انہوں نے اس کا اثر نہیں لیا۔

بنارس سے روانہ ہو کر سلطانپور اور رسولی وغیرہ میں غلام حسین خاں کے لشکر میں جو والی لکھنؤ کی طرف سے اس علاقے کا ناظم تھا، قیام فرمایا، اکثر سپاہ پیشہ لوگوں اور محرروں نے جو قدیم زمانے سے معتقد تھے، بیعت کی اور آپ نے دو ہفتے اس لشکر میں قیام فرمایا، وہاں سے آپ رائے بریلی اپنے وطن واپس تشریف لائے۔(۱)

---

(۱) "مخزن احمدی" ص ۵۷




# سفر لکھنؤ

## لکھنؤ کا سفر

ایک سوستر آدمیوں کے قافلے کے ساتھ آپ نے لکھنؤ کا سفر فرمایا، یہ لکھنؤ کا پہلا سفر تھا، جو آپ نے اصلاح وتبلیغ کی نیت سے فرمایا۔(۱)

## لکھنؤ کا نوابی عہد

یہ نواب غازی الدین حیدر (سن جلوس ۱۲۲۹ھ) کی بادشاہی اور معتمد الدولہ آغا میر کی وزارت کا آغاز تھا، لکھنؤ میں دولت ستانی، بدنظمی، حق تلفی اور تعیش کا دور دورہ تھا۔

غازی الدین حیدر نے قسم کھائی تھی کہ وہ مسکرات کے قریب نہیں جائیں گے، چند روز ہوش گوش سے کام کرتے رہے، آغا میر کو جو بڑے جوڑ توڑ سے منصب معتمدی پر فائز ہوئے تھے یہ کیوں کر گوارا ہوسکتا تھا؟ انہوں نے عرض کیا کہ ''پیر و مرشد نے حضرت عباس کی قسم کھائی ہے اور غلام بنی فاطمہ ہے، اس کا مظلمہ غلام کے ذمے ہے''۔ ع

تو مشق ناز کر، خون دو عالم میری گردن پر

---

(۱) ''وقائع احمدی'' اور ''منظورۃ السعداء'' دونوں کی ترتیب میں لکھنؤ کا سفر تبلیغی دورے کے بعد ہی متصل پیش آیا، ''وقائع'' میں یہاں تک تصریح ہے کہ ''جب سفر بنارس سے حضرت امیر المومنین مع الخیر تکیے پر تشریف لائے، پھر بعد چند روز کے ارادہ سفر لکھنؤ کا کیا'' ''وقائع'' ص ۲۸۳

پھر تو ایسے بدمست ہوئے کہ جس بدنصیب کو نواب نے داخل اموات کر دیا، اس کو اگر بادشاہ نے کہیں راہ میں دیکھ کر پہچانا اور نواب سے کہا کہ یہ تو جیتا ہے، عرض کرتے کہ ''اس کو غلام چشم بشری سے نہیں دیکھ سکتا، پیر و مرشد کی چشم مبارک البتہ عالم ارواح کو دیکھ سکتی ہے'' حاضرین بھی نواب کے خوف سے یہی عرض کرتے، ہر شخص کی عافیت تنگ تھی، جعل، فریب کا بازار گرم تھا ملازمین و متوسلین کی تنخواہیں کئی کئی سال کی چڑھی ہوئی، جس طرح بن پڑتا، وہ لوٹ مار کر کے پیٹ پالتے تھے، سوداگروں سے مال و اسباب خرید کیا جاتا تھا اور برسوں قیمت نہیں ملتی تھی، ریزیڈنٹ تک کوئی پہنچ گیا تو قیمت ملی، ورنہ جان کی بھی خیر نہیں، اپنے لئے محل سرائیں بنوائیں تو سیکڑوں کی خانہ ویرانی ہوگئی، ایک کروڑ سے کم عمارتوں پر خرچ نہیں ہوا۔ (۱)

معتمد الدولہ کی نیابت اور وزارت کے زمانے میں ایک کوڑی خزانے میں نہیں داخل ہوئی، ملک کی تمام آمدنی معتمد الدولہ کی فرمائشوں میں آتی تھی، عاملوں کی طرف سے خزانۂ شاہی میں روپے کی ارسال آنا بند ہوگئی، عامل سے لے کر ادنیٰ محرر تک کسی کو اس بات کی پروا نہ تھی کہ کوئی شخص ہمارا گریباں گیر ہوگا، سب علاقوں کی آمدنی کے گلچھرے اڑانے میں مصروف تھے، نواب سعادت علی خاں کے عہد میں گیہوں ایک روپیہ کے بیس سیر سے کم نہیں بکے اور اس عہد دولت میں ابتدائے جلوس سے آخر تک آٹھ دس سیر سے زیادہ فروخت نہیں ہوئے (۲)، شہر میں جعل، فریب، جوڑ بندی کی کثرت اور کھل کر نفاق کی صورت تھی، ہر چھوٹی سرکار میں بھی یہ صورت ہونے لگی، بادشاہ کے بھائیوں کو جب کئی برس تک تنخواہ نہیں ملی، بعض نے مفلسی کی مجبوری سے جلائے وطن اختیار کیا، نواب کے بعض بھائیوں نے مظلومانِ شہر پر ظلم و تعدی پر کمر باندھی تھی، جس کا چاہا مال لے لیا۔ (۳)

عیش و عشرت، لہو و لعب اور ہنسی مذاق کا تمام گلزار لکھنؤ میں بہار پر تھا، اہل لکھنؤ کی طبیعتیں عوام سے لے کر خواص تک عیش پر مائل تھیں، سید انشا (م ۱۲۳۳ھ) کی ''دریائے لطافت''

---

(۱) حاشیہ ''گل رعنا'' تذکرہ شیخ امام بخش ناسخ، تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو، قیصر التواریخ جلد اول، از سید کمال الدین حیدر مشہدی معروف بہ سید محمد میرزا ئرص ۲۴۶-۲۵۷

(۲) تاریخ اودھ'' از مولوی نجم الغنی رامپوری ص ۱۶۲، ج ۴ (۳) ''قیصر التواریخ'' ص ۲۵۰، جلد اول

کی تالیف میں مرزا قتیل بھی شریک ہیں، اس کے مطالعے سے اس زمانے کے ادب کی بے ادبی، پست مذاقی، ادبی نسوانیت اور دماغی شہوانیت کا پورا پتہ چلتا ہے، دلی اور لکھنؤ کے روزمرہ اور بیگمات کی زبان، حتیٰ کہ قواعد صرف ونحو، منطق اور بیان و بدیع اور علم عروض کی تشریح کے لئے جو مثالیں اور عبارتیں پیش کی گئی ہیں، ان سے اس زمانے کے اخلاقی انحطاط اور بے اعتدالیوں کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے(۱)، سعادت یار خاں رنگین کے حوالے سے بیگمات کی زبان کے جو نمونے اور محاورات و اصطلاحات نقل کئے گئے ہیں، ان سے اس وقت کی معاشرت کی پستی اور اخلاقی آلودگی کی تصویر سامنے آجاتی ہے(۲)، فن عروض کی اصطلاحات کا ترجمہ بھی اسی زبان میں کیا گیا ہے ''زحاف'' کا نام ''سنگار'' رکھا ہے، رکن سالم کا ''صاحب طائفہ'' ''رقاص'' و ''خانگی'' ''فرع'' کا ''نوچہ'' ''صاحب طائفہ'' یا ''کنیزان خانگی'' نام مقرر کیا ہے ''مفاعیلن'' کو ہمیشہ ''پری خانم'' کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

سلطنت کا مرکز ہونے کی وجہ سے لکھنؤ اودھ کے شرفاء، اہل حرفہ اور ملازمت پیشہ لوگوں کا مرجع اور امیدواروں کا قبلہ حاجات ہو رہا تھا، قصبات کے صدہا شرفاء اور اودھ کی سرکار کے متوسل اور صدہا امیدوار قسمت آزمائی کے لئے پڑے ہوئے تھے، جو لکھنؤ کے اثرات سے متأثر نہیں ہوئے تھے، قصبات اور شریف خاندانوں کا جوہر بھی لکھنؤ آرہا تھا، انسانوں کے اس ذخیرے میں صدہا کام کے موتی تھے، جو گویا ایک نظر کیمیا اثر کے منتظر تھے، مولوی امام الدین لکھنوی، شاہ یقین اللہ اور ان کے بیٹے مولوی عبدالوہاب، امان اللہ خاں اور سبحان اللہ خاں، غلام حیدر خاں، مرزا ہمایوں بیگ وغیرہ یہیں سے ہاتھ آئے، جو بعد میں عجیب وغریب سیرت واخلاق کے انسان ثابت ہوئے، ان اخلاقی کمزوریوں کے باوجود، جو پرعشرت زندگی اور ایرانی تہذیب کا نتیجہ تھیں، اہل لکھنو میں بہت سی خوبیاں بھی تھیں، اثر پذیری کی صلاحیت تھی، دین کی عظمت ووقعت تھی، شرافت اور عالی حوصلگی تھی، جوانمردی اور سپہ گری تھی، اور قدیم مشرقی سیرت واخلاق کی بہت سی ایسی خصوصیات پائی جاتی تھیں جو اس دور میں مفقود ہیں۔

---

(۱) ملاحظہ ہو دریائے لطافت، ص ۴۰، ۵۰، ۵۴، ۵۵، ۵۷ (۲) ایضا ص ۱۶۰، ۱۷۲

لکھنؤ کے لئے سید صاحبؒ اجنبی اور نامانوس نہیں تھے، آپ کے خاندان کی عالی نسبی، آپ کے بزرگوں کا تقدس وتقویٰ، استقامت اور اتباع شریعت دور دور مشہور اور ہر جگہ مسلم تھا، اور ہر جگہ ان کا عقیدت وعزت کے ساتھ نام لیا جاتا تھا، شاہ علم اللہؒ کے زہد و ورع اور بدعات سے نفرت اور شریعت پر استقامت کے قصے ابھی لوگوں کو یاد تھے، اور ان کے پوتے حضرت شاہ لعل صاحبؒ کو تو ابھی کچھ زیادہ زمانہ نہیں ہوا تھا، اودھ کے بہت سے قصبات میں اور خود لکھنؤ میں بہت سے لوگ ان سے بیعت وارادت کا تعلق رکھتے تھے، فرنگی محل کے مولانا از ہار الحق صاحب (ملک العلماء مولانا عبدالعلی بحرالعلوم کے داماد) ان سے بیعت تھے، اور اسی سلسلے میں ملک العلماء مولانا عبدالعلی بحرالعلوم بوہار جاتے ہوئے شاہ لعل صاحب کی خانقاہ میں ٹھیرتے ہوئے گئے تھے۔

قندھاریوں کی چھاؤنی میں اور دوسرے رسالے داروں کی چھاؤنی میں بہت سے لوگ پہلے سے آپ کے خاندان کے بزرگوں کے مرید اور آپ کے خاندانی معتقد تھے، عبدالباقی خاں قندھاری اور فقیر محمد خاں بہادر (۱) ان میں خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

## لکھنؤ کو روانگی

آپ رائے بریلی سے لکھنؤ کے لئے روانہ ہوئے آپ کی سواری میں یکہ تھا، اس پر آپ

---

(۱) فقیر محمد خاں جن کا نام لکھنؤ کے سفر کے حالات میں بار بار آئے گا، بخشی محمود خاں آفریدی کے خاندان سے تھے جو نواب قائم خاں بنگش والی فرخ آباد کے معتمد اور مدار المہام تھے، اور نواب صاحب موصوف کے ساتھ ۱۱۶۴ھ میں حافظ رحمت خاں کے مقابلے میں مقتول ہوئے۔ فقیر محمد خاں نواب میر خاں کے لشکر سے سید صاحبؒ سے ارادت اور حسن عقیدت رکھتے تھے، آپ نے اور فقیر محمد خاں نے نواب صاحب ممدوح کے لشکر میں ساتھ زمانہ گزارا تھا، جب وہ کارخانہ درہم برہم ہوا تو فقیر محمد خاں لکھنؤ آ گئے، معتمد الدولہ نے تین سو روپے کی اسامی میر علی پناہ بنارسی کی دے کر رسالدار کیا، جب غازی الدین حیدر بادشاہ ہوئے اور میر نذر علی داماد معتمد الدولہ کو جرنیلی کا عہدہ ہوا تو انہوں نے فقیر محمد خاں نیابت پر مقرر ہوئے، سید صاحبؒ کی لکھنؤ سے واپسی پر فقیر محمد خاں کو معتمد الدولہ کے یہاں سے خلعت ہوا، دس ہزار روپے نقد ملے اور ہاتھی، پالکی، شملہ، مندیل، دوشالہ، سپر، تلوار اور اس کے علاوہ بہت سامان ملا، ہزار روپے مشاہرہ ہوا اور پندرہ سو سوار اور دو ہزار پیادے رکھنے کا حکم اور محمدی کا پرگنہ علاقہ ہوا، فقیر محمد خاں شجاع اور دلیر آدمی تھے، شعر وسخن سے بھی ذوق رکھتے تھے گویا تخلص تھا صاحب دیوان تھے، شیخ امام بخش ناسخ سے مشورہ تھا۔

اور سید محمد صاحب (۱) سوار تھے، سید عبدالرحمٰن گھوڑے پر تھے، اس روز تکیے سے چل کر حسن گنج میں رہے، دوسرے روز شب کو بعد نماز عشاء سید عبدالرحمٰن سے فرمایا کہ "کچھ رات رہے تم آگے چل کر قندھاریوں کی چھاؤنی میں اپنے مکان کو صاف کروا کر فرش بچھوا رکھو اور بھنے ہوئے چنے اور نمک مرچ پسا ہوا اور کچھ گڑ بھی تیار رکھنا، ہم فجر کی نماز پڑھ کر یہاں سے سوار ہوں گے"۔

سید عبدالرحمٰن کچھ رات رہے سوار ہوئے، سید صاحبؒ نماز فجر کے بعد روانہ ہوئے اور پہر دن چڑھے سید عبدالرحمٰن کے مکان پر پہنچے، سب سامان تیار تھا، انہوں نے گڑ اور چنے حاضر کئے، سب نے تھوڑے تھوڑے چابے اور کچھ دیر سو رہے، ظہر کے وقت وضو کر کے نماز پڑھی۔ (۲)

## پہلے ملاقاتی

اس عرصے میں عبدالباقی خاں قندھاری ملاقات کے لئے آئے، پھر تمام چھاؤنی کے لوگ آنے لگے، عصر کے وقت محمد حسن خاں اور خلیل اللہ خاں (عبدالرحمٰن خاں قندھاری کے بیٹے) اور مصطفیٰ (۳) خاں محمد حسن خاں کے بیٹے اور عبدالرحیم اور عبدالمعبود خاں یہ سب حضرات ملنے کو آئے، اور ہر ایک نے کچھ کچھ اشرفیاں نذر دیں اور کھانا عبدالباقی خاں کے یہاں سے آیا۔

دوسرے وقت مرزا اسد علی بیگ کمیدان اور مرزا اشرف بیگ رسالدار کے بیٹے چند لوگوں کے ساتھ آپ کی ملاقات کو آئے اور عرض کی کہ آپ شہر میں تشریف لے چلیں، سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ان شاء اللہ کل شہر میں چلیں گے۔ (۴)

---

(۱) سید محمد صاحب سید صاحبؒ کے حقیقی ماموں زاد بھائی تھے، وہ آپ کے ماموں سید ابواللیث بن شاہ ابوسعید کے فرزند تھے۔ (۲) "وقائع" ص ۲۸۵، ۲۸۶

(۳) "تاریخ اودھ" سے معلوم ہوتا ہے کہ خلیل اللہ خاں عبدالرحمٰن خاں کے پوتے اور خان مصطفیٰ خاں عبدالرحمٰن خاں کے نواسے تھے، عبدالرحمٰن خاں یوسف خاں قندھاری کے بیٹے تھے، جو شجاع الدولہ کے عہد میں رسالے دار تھے، نواب شجاع الدولہ ان کی بڑی عزت کرتے تھے، باپ کے بعد عبدالرحمٰن خاں قائم مقام ہوئے، شجاع الدولہ اور آصف الدولہ دونوں بڑی خاطر کرتے تھے، جب انہوں نے مرہٹوں کی لڑائی میں کارنمایاں کئے تو رسالے نے ترقی پائی اور عبدالرحمٰن خاں سولہ سترہ سو سواروں کے رسالے دار بن گئے، عبدالرحمٰن خاں عالی ہمتی اور وفاداری میں بے نظیر تھے۔

(۴) "وقائع" ص ۲۸۶، ۲۸۷

## لکھنؤ میں آپ کی قیام گاہ

مرزا صاحب ممدوح بہت خوش ہوئے، آپ سے رخصت ہو کر اپنے مکان کو گئے، اکبری دروازے کے ایک سید میر مسکین مشہور تھے، ان کی حویلی خالی کروائی، پھر اگلی صبح کو آ کر سید صاحبؒ کو اور تمام ہمراہیوں کو اپنے ساتھ لے گئے اور اس حویلی میں اتارا۔

پہلے روز ملک العلماء مولانا عبدالعلی بحرالعلوم کے صاحبزادے مولوی عبدالرب (۱) صاحب نے دعوت کی، قیام گاہ کے قریب جو مسجد تھی، اس میں سب آدمیوں کی گنجائش نہ تھی، آپ نے مرزا اسد علی بیگ سے فرمایا کہ "یہاں جماعت کو تکلیف ہے، قیام کے لئے کوئی دوسری جگہ تجویز کرنی چاہئے، جہاں بڑی وسیع مسجد ہو" مرزا صاحب شیخ امام بخش سوداگر کے پاس گئے، سوداگر صاحب نے دریائے گومتی کے کنارے ٹیلے والی عالمگیری مسجد (شاہ پیر محمد صاحبؒ کی مسجد) کے قریب ایک نفیس حویلی تعمیر کی تھی، اس حویلی میں قافلے کا قیام ہوا، اس روز سے شاہ پیر محمد صاحب کے ٹیلے کی مسجد میں نماز فراغت سے ہونے لگی۔ (۲)

## شہر میں شہرت اور مقبولیت

دوسرے سہ شنبہ کو نماز ظہر کے بعد مولانا عبدالحی صاحبؒ نے کچھ تھوڑی دیر وعظ فرمایا، شہر کے چند آدمی موجود تھے، وہ سن کر بہت خوش ہوئے اور شہر میں اپنے احباب سے تذکرہ کیا کہ آج تھوڑی دیر وعظ ہوا، یقین ہے کہ جمعے کے روز خوب وعظ ہوگا۔

سید صاحبؒ کے لکھنؤ تشریف لاتے ہی لوگوں کا رجوع اور ہجوم شروع ہو گیا تھا، شیخ امام بخش سوداگر کی کوٹھی میں بیعت کے لئے صبح سے پہر رات گئے تک لوگ جمع رہتے تھے،

---

(۱) مولانا عبدالرب ملک العلماء مولانا عبدالعلی بحرالعلوم کے صاحبزادے تھے، والد نامدار سے درسی کتابیں ختم کیں اور عرصہ تک لکھنؤ میں درس دیا، دو بار مدراس کا سفر کیا، نواب عظیم الدولہ نے سلطان العلماء کا خطاب دیا اور ان کے والد کا مدرسہ لائق بیٹے کے سپرد کیا، مولانا عبدالرب مدرسہ اپنے بھتیجے مولوی عبدالواجد بن مولوی عبدالاعلیٰ صاحب کے سپرد کر کے لکھنؤ واپس آ گئے، دہلی میں شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کی ملاقات وضیافت سے محظوظ ہوئے، ۱۲۵۳ھ میں وفات پائی (نزہۃ ج ۷)

(۲) "وقائع" ص ۲۸۷-۲۸۹

آپ کو اتنی فرصت نہیں ملتی تھی کوئی گھڑی، دو گھڑی تنہا بیٹھ کر اپنا حال عرض کرے۔

چوتھے روز جمعے کے دن لوگ نماز پڑھنے اور وعظ سننے کے لئے بکثرت آئے، مولانا عبدالحی صاحبؒ نے سورہ انبیاء کا وعظ شروع کیا، یہاں تک کہ عصر کا وقت آ گیا، حاضرین مجلس، کیا عامی، کیا عالم، سب فریفتہ ہو گئے اور کہتے تھے کہ ہم نے اپنی تمام عمر میں اس خوش تقریری کا وعظ نہیں سنا، اہل سنت اور شیعہ علماء سب مولانا ممدوح کے علم و فضل، تبحر اور ذہانت کے معترف تھے، ہزاروں شخصوں نے سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت کی۔

سہ شنبہ کو پھر مولانا عبدالحی صاحبؒ نے کچھ دیر وعظ فرمایا، اہل شہر بہت معتقد اور متاثر ہوئے۔(۱)

## مزید قیام

آپ کا جلد واپسی کا قصد تھا، لیکن لوگوں نے عرض کیا کہ آپ کے تشریف لانے سے نو دس ہزار آدمی راہ راست پر آ گئے ہیں، مولانا عبدالحی صاحبؒ کو بھی اس کا صدمہ تھا کہ اتنے بڑے شہر اور مسلمانوں کی اتنی بڑی آبادی میں جو تغیر و اصلاح ہونی چاہئے تھی اس کی نسبت سے ابھی کچھ نہیں ہوا، لیکن شہر بہت بڑا ہے، زیادہ قیام سے توقع ہے کہ لاکھوں آدمی ہدایت پائیں آپ نے یہ سن کر مولانا عبدالحی صاحبؒ سے فرمایا کہ "مولانا کمر کس لیجئے، آپ کو محنت بہت کرنی ہوگی، نہ دن کو چین ملے گا، نہ رات کو، آج سے کئی دن جمعے کے باقی ہیں، اگر خدا نے چاہا تو دیکھئے گا کہ لوگوں کو کیسی ہدایت ہوتی ہے، اور ان شاء اللہ تعالیٰ روز بروز وہ ہدایت بڑھتی جائے گی اب ہم نے بھی نیت قیام کی کر لی ہے، جب اللہ تعالیٰ کو منظور ہو گا، تب مکان کو چلیں گے۔" (۲)

اگلے جمعے کو چار ہزار آدمیوں کے قریب مجمع تھا، نماز کے بعد مولانا عبدالحی صاحبؒ نے کچھ دیر وعظ فرمایا، پھر لوگ مسائل پوچھنے لگے، آپ نے ہر ایک کو جواب دیا، سید صاحبؒ کے گرد اس وقت بیعت کرنے والوں کا ہجوم بکثرت تھا، عصر کی نماز کے بعد مولانا عبدالحی صاحبؒ مسجد کے صحن میں لوگوں کے سوالات کا جواب دیتے رہے، عشاء تک لوگ آپ کو گھیرے رہے اور گفتگو کا سلسلہ جاری رہا۔(۳)

---

(۲) "وقائع" ص ۲۸۹-۲۹۰ (۲) ایضاً ص ۳۰۴-۳۰۶ (۳) "وقائع" ص ۳۰۹

## شہر کی دعوتیں

ہفتے کی صبح کو شہر کے ایک معزز بزرگ مرزا احسن علی بیگ کی طرف سے مولانا عبدالحی صاحبؒ اور ان کے بیس رفقاء کی دعوت تھی، صبح کو صاحب دعوت کا آدمی سواری لے کر حاضر ہوا اور باتوں باتوں میں کہنے لگا کہ آج وہاں فلاں فلاں عالم اپنی اپنی کتابیں لئے بیٹھے ہیں، چنانچہ مرزا احسن علی صاحب بھی وہیں ہیں، مجھ کو معلوم ہوتا ہے کہ وہ صاحب آپ سے مناظرہ کریں گے، مولانا عبدالحی صاحبؒ نے کہا ''ہاں میرا بھی یہی خیال ہے کہ عجب نہیں کہ آج وہاں کچھ مناظرہ ومباحثہ ہو'' مولانا نے سید صاحبؒ سے اس کا تذکرہ کیا اور کہا کہ صاحب دعوت کے آدمی کی زبانی معلوم ہوا کہ وہاں کچھ علماء مناظرے کے واسطے جمع ہیں، دعا فرمائیں کہ وہاں کوئی شر وفساد نہ ہو، مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کا بھی وہاں جانا کچھ ضرور نہیں، وہ طبیعت کے تیز اور صاف گو ہیں، کسی کا پاس نہ کریں گے، جو بات ہوگی، صاف صاف کہہ دیں گے''۔

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''ان شاء اللہ سب طرح خیر ہوگی، شر وفساد کچھ نہ ہوگا، کوئی کچھ سوال کرے تو کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ کے موافق جواب دیجئے گا، مناظرے اور مباحثے سے کچھ غرض نہ رکھئے گا، بلکہ اللہ تعالیٰ کی جناب سے یہ امید ہے کہ وہ صاحب کچھ دور آپ کا استقبال کریں گے اور جیسی علماء کی تعظیم وتوقیر ہوتی ہے، اسی طرح کریں گے''۔

مولانا عبدالحی صاحبؒ اور مولانا اسمٰعیل صاحبؒ اور مولوی وحید الدین صاحبؒ اور بیس آدمی مرزا صاحب کے یہاں تشریف لے گئے، انہوں نے جوان صاحبوں کے آنے کو سنا تو چند قدم مکان سے نکل کر بڑی تعظیم وتوقیر سے لے گئے اور بہت عزت وحرمت کے ساتھ بٹھایا اور کچھ مسائل بطور استفادے کے پوچھے، مولانا عبدالحی صاحبؒ نے ہر مسئلے کا معقول جواب دیا، پھر انہوں نے ہاتھ دھلائے اور کھانا کھلایا، کھانا کھلانے کے بعد کچھ دیر اور بیٹھ کر یہ حضرات چلے آئے۔

دوسرے روز اس محلے کے کئی آدمی آئے اور سید صاحبؒ سے بیان کیا کہ وہاں کے

لوگوں نے آپ کے بلانے کا ارادہ کیا ہے، اوران کی نیت یہ ہے کہ ہم کو جو کچھ گفتگو کرنی ہے، سید صاحبؒ سے کریں گے، اس واسطے کہ ان کو زیادہ علم نہیں ہے، اگر ہم نے ان کو مغلوب کر دیا توان کے سب متبع اور مرید مغلوب اور لا جواب ہو جائیں گے، آپ نے فرمایا کہ ''ہم حاضر ہیں، وہ جب چاہیں ہم کو بلالیں''۔

ایک روز ان کا آدمی سید صاحبؒ کے پاس آیا اور کہا ''صبح کو فلاں محلے میں فلاں صاحب کے یہاں آپ کی اور آپ کے تمام لوگوں کی دعوت ہے'' آپ نے فرمایا ''بہتر'' صبح کو صاحب دعوت نے سواریاں بھیجیں، آپ نے چلنے کی تیاری کی، شہر والوں کو خبر ہوئی، کہ آج وہاں مناظرہ ہوگا، لوگ وہاں جمع ہونا شروع ہوئے اور سید صاحبؒ کے رفقاء اور وہ ملا کر قریب چار سو آدمیوں کے ہو گئے، آپ نے فرمایا کہ ''وہاں فقط ہمارے لوگوں کی دعوت ہے، اوروں کو صاحب دعوت کی اجازت کے بغیر جانا مناسب نہیں'' یہ سن کر لوگ متفرق ہو کر اپنی اپنی طرف چلے گئے، لیکن جب آپ اپنے لوگوں کو لے کر وہاں پہنچے تو وہ بھی وہاں آ موجود ہوئے، صاحب دعوت نے سب کو فرش پر بٹھایا، سب آدمی چار سو کے قریب تھے، صاحب دعوت نے کھانے کا جو انتظام کیا تھا، اس کا خیال کر کے فکر مند ہوئے کہ کھانا کم ہے اور کھانے والے بہت ہیں، سید صاحبؒ مرزا صاحب کو متردد دیکھ کر سمجھ گئے، کہا ''مرزا صاحب ذرا یہاں تشریف لایئے'' وہ اس وقت اپنے لوگوں سے کھانے کی کمی کی شکایت کر رہے تھے، جواب دیا ''حاضر ہوتا ہوں'' آپ نے فرمایا ''ابھی تشریف لایئے'' وہ آئے آپ نے فرمایا آپ کیوں متردد ہیں؟'' مرزا صاحب نے بے تکلف کہا کہ ''حضرت سلامت کھانا تھوڑا ہے اور آدمی بہت ہیں، اس وقت مجھ کو یہی تردد ہے'' آپ نے پوچھا ''آپ نے کھانا کس قدر پکوایا؟'' کہا ''تین سو آدمیوں کا'' سو آدمی میری طرف کے کھانے والے ہیں، اور دو سو آدمیوں کا کھانا آپ کے ہمراہیوں کے خیال سے پکوایا، مگر اس وقت جانبین کے آدمی کم و بیش چھ سو معلوم ہوتے ہیں'' آپ نے فرمایا ''جو کھانا ہمارے لوگوں کے لئے ہے اس کو جدا کر کے ہمارے آدمیوں کے حوالے کر دیجئے، ہم جانیں اور ہمارے آدمی'' باقی اپنے لوگوں کا کھانا علیحدہ کر لیجئے، دوسری بات یہ ہے کہ آپ نے جور کا بیاں

منگائی ہیں، ان کو رہنے دیجئے، ہمارے آدمیوں کے واسطے لگنیں اور کونڈے منگا دیجئے اور اپنے آدمیوں کو ہمارے کھانے کے پاس سے بلا لیجئے، ہمارے لوگ اپنے کھانے کا انتظام آپ کرلیں گے''۔

مرزا صاحب نے ایسا ہی کیا، دو حصے کھانا تو سید صاحبؒ کے لوگوں کے لئے جدا کر دیا اور ایک حصہ اپنے لوگوں کے لئے الگ رکھ لیا، سید صاحبؒ نے مولوی محمد یوسف صاحب، میاں عبداللہ صاحب، میاں دین محمد اور ایک اور شخص کو کھلانے کے واسطے مقرر کیا اور میاں عبداللہ صاحب سے کہا کہ تھوڑا سا کھانا کفگیر میں لاؤ دیکھیں کیا کھانا مرزا صاحب نے پکوایا ہے، انہوں نے کہا کہ ''پلاؤ ہے'' اور کفگیر میں تھوڑے سے چاول لے کر آئے، آپ نے دو چار چاول کفگیر سے اٹھا کر کھائے اور کہا کہ باقی چاول جا کر دیگ میں ڈال دو اور چاولوں کی تعریف کرنے لگے، کہ ''واہ سبحان اللہ! مرزا صاحب نے خوب ہی باریک اور عمدہ چاول پکوائے ہیں، ہم لوگ تو موٹے چاول اور کھچڑی کے کھانے والے ہیں، خدا ان کے کھانے میں برکت کرے!'' اور اپنے لوگوں سے فرمایا کہ ''کھلانا شروع کرو، وہ لوگ انہیں لگنوں اور کونڈوں میں نکال کر کھانے لگے، فضل الٰہی سے سب آسودہ اور سیر ہو گئے اور لگن اور کونڈے میں تھوڑا تھوڑا بچ رہا اور کچھ دیگ میں بچ رہا، جو ان چاروں کھلانے والوں نے کھایا۔

یہ عجیب و غریب حال دیکھ کر مرزا صاحب اور ان کی طرف کے تمام لوگ متحیر ہو گئے کہ یہ کیا معاملہ ہوا، پھر مرزا صاحب اپنے لوگوں کے کھلانے کی تیاری کرنے لگے، وہاں بھی قریب دو سو آدمیوں کے جمع ہو گئے وجہ یہ تھی کہ سب کو خبر تھی کہ آج سید صاحبؒ سے اور یہاں کے علماء سے مناظرہ و مباحثہ ہو گا، اکثر آدمی تماشہ دیکھنے آئے تھے اور کھانا وہاں سو آدمیوں کا تھا، مرزا صاحب کو بڑا تردد تھا، پھر سید صاحبؒ سے انہوں نے آ کر تذکرہ کیا، آپ نے فرمایا کہ ''جن لگنوں اور کونڈوں میں ہمارے لوگوں نے کھایا ہے، اور کچھ کچھ کھانا ان برتنوں میں بچا ہے، وہ انہیں برتنوں میں رہنے دو اور اس میں سے نکال نکال کر کھلانا شروع کرو، اللہ تعالیٰ اپنا فضل کرے گا'' مرزا صاحب نے ایسا ہی کیا، سب لوگوں نے کھا لیا اور دو چار سیر پلاؤ بچ رہا،

جو حضرات مناظرے اور مباحثے کی نیت سے جمع تھے، عالم حیرت میں رہ گئے ہر شخص سید صاحبؒ، اور آپ کے بزرگوں کی تعریف کرنے لگا کہ آپ ایسے ہیں اور آپ کے بزرگوار اس عالی مرتبے کے تھے، مرزا حسن علی صاحب محدث (۱) نے جو شریک محفل تھے، دو تھان مشروع کے اور دو تھان چکن کے اور ایک چھوٹا سا پاندان سفید الائچیوں سے بھرا ہوا، اس میں ایک عطر کی شیشی رکھی ہوئی سید صاحبؒ کو ہدیہ کیا، آپ نے رفقاء میں سے ایک شخص سے کہا کہ یہ سامان لے لو، یہ مرزا صاحب کا تبرک ہے، یہ الائچیاں ہم کھائیں گے۔

اس کے بعد لوگوں نے بیعت کرنی شروع کی، عورت اور مرد ملا کر کوئی تین سو آدمیوں نے بیعت کی، پہلے مردوں نے بیعت کی، پھر لوگ آپ کو اپنے اپنے گھر لے گئے، وہاں عورتوں نے بیعت کی، وہاں سے آپ تشریف لائے اور عصر کی نماز شاہ پیر محمد صاحبؒ کی مسجد میں پڑھی۔ (۲)

اگلے روز ہفتے کو شہر کے بے شمار لوگوں نے آکر بیعت کی، ان میں اہل سنت تو تھے ہی، شیعہ اصحاب بھی بہت تھے، پہلے بھی بہت سے شیعہ اصحاب بیعت کر چکے تھے۔ (۳)

## عمائد شہر کی آمد

ایک روز شہر کے ایک شیعہ رئیس تاج الدین خاں صاحب کا چوبدار آیا اور سید صاحبؒ سے عرض کیا کہ خاں صاحب تاج الدین خاں نے آپ کو سلام اور آداب عرض کیا ہے اور کہا ہے کہ ہم آپ کی ملاقات کو صبح حاضر ہوں گے۔

---

(۱) مرزا حسن علی محدث لکھنؤ کے ان فضلا میں سے تھے، جنہوں نے تیرہویں صدی میں اپنے علم و فضل اور شافعیت کی نسبت سے شہرت حاصل کی، والد کا نام عبدالعلی تھا، خاندانی تعلق خاندان بنی ہاشم سے بتلاتے ہیں، بعض لوگ مغل کہتے ہیں، کتابیں مولانا حمد اللہ سندیلوی مشہور معقولی استاد کے شاگرد رشید و فرزند مولانا حیدر علی سے پڑھیں، پھر دہلی جا کر شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہما سے استفادہ کیا اور شاہ عبدالعزیز علیہ الرحمہ سے سند حدیث حاصل کی اور اپنی تحقیق سے مذہب شافعی اختیار کیا، حدیث و علوم حدیث سے اشتغال تھا، اور ان علوم میں ان کا تبحر مسلم تھا، صاحب تصنیفات ہیں ۲۶ محرم ۱۲۵۵ھ کو وفات پائی، (نزہۃ الخواطر، جلد ۷)

(۲) ''وقائع'' ص ۳۱۳-۳۲۱ (۳) ایضاً ص ۳۲۱

دوسرے دن صبح کو آپ نے مسجد کی چھت پر سترنگی بچھوائی اور فرمایا کہ جب وہ آئیں تو اسی پر بٹھانا، دوسرے دن تاج الدین حسین خاں، سبحان علی خاں (۱) اور مرزا نھو آئے، لوگوں نے وہیں چھت پر انہیں بٹھایا، سید صاحبؒ وہیں تشریف لے گئے اور کئی گھنٹے وہاں ان سے باتیں ہوا کیں پھر وہ تینوں آپ سے رخصت ہوئے۔ (۲)

## جمعے میں نمازیوں کا ازدحام

جمعے کے روز نماز سے پہلے ہی اس کثرت سے آدمی مسجد میں جمع ہو گئے کہ نماز پڑھنے کیلئے جگہ مشکل سے ہوئی، بعض لوگوں نے سید صاحبؒ سے عرض کیا، کہ ''آج نمازیوں کی اتنی کثرت ہے کہ مسجد میں ان کی گنجائش نظر نہیں آتی، اس کی کیا تدبیر کی جائے؟'' آپ نے فرمایا کہ ''نماز کے وقت دیکھا جائے گا'' انہوں نے کہا کہ ہم کو معلوم ہے کہ مسجد میں اتنے لوگوں کی گنجائش نہیں ہے جو کچھ انتظام کرنا ہو، ابھی سے آپ فرمادیں، آپ نے کہا کہ دو چار صفیں قریب قریب کھڑی ہوں، اس میں گنجائش ہو جائے گی اور پیچھے والے لوگ آگے والے لوگوں کی پیٹھ پر سجدہ کریں، ضرورت کے وقت یہ درست ہے، مگر مولانا عبدالحی صاحب سے بھی اس کو پوچھ لو، مولانا سے پوچھا، آپ نے کہا ''ہاں یہی مسئلہ ہے، خطبے سے پہلے دو تین آدمی سب لوگوں سے پکار کر کہیں کہ صفیں قریب قریب کھڑی ہوں اور پیچھے والے آگے کے لوگوں

---

(۱) تاج الدین حسین خاں وسبحان علی خاں کنبوہ اول سرکار انگریزی میں تحصیلدار تھے، ان کی لیاقت کی وجہ سے نواب سعادت علی خاں نے ان کی قدر دانی اور سرفرازی کی اور اس عہد سے ان کی ثروت و دولتمندی کی بنیاد پڑی۔

جب غازی الدین حیدر بادشاہ ہوئے، اور معتمد الدولہ آغا میر وزیر اعظم، تو ان کی نیابت کا خلعت سبحان علی خاں کو ملا، سبحان علی خاں علامۂ عصر ہمہ صفت موصوف، نثار بے نظیر، عالی فکر، خوش تدبیر تھے، معتمد الدولہ ان کے مشورے کے بغیر کوئی کام نہیں کرتے تھے، سکے پر جو شعر تھا، وہ بھی سبحان علی خاں کا موزوں کیا ہوا تھا۔

تاج الدین حسین خاں ذی عقل، ارسطوئے عہد تھے، کنبوہوں کی قوم میں ایسا آدمی کم گزرا ہے، علاقہ سلطان پور کہ چوبیس لاکھ روپے کا تھا تاج الدین خاں کے پاس تھا (تاریخ اودھ) سبحان علی خاں صاحب تصنیف بھی ہیں، ''الباقیات الصالحات'' اور ''شمس الضحیٰ'' ان کی تصنیفات میں سے ہیں۔

(۲) ''وقائع احمدی'' ص ۳۳۰، ۳۳۱

کی پشت پر سجدہ کریں تنگی کے وقت یہ درست ''چنانچہ ایسا ہی ہوا'' سبھوں نے اگلوں کی پشت پر سجدہ کیا، کئی صفوں میں یہی حال تھا۔

## مولانا عبدالحی کا وعظ دل پذیر

نماز کے بعد مولانا عبدالحی صاحب، نے سورۂ ''الانبیاء'' کے اس رکوع سے وعظ کہنا شروع کیا۔

وَلَقَدْ اٰتَیْنَا اِبْرَاھِیْمَ رُشْدَہٗ مِنْ قَبْلُ وَ کُنَّابِہٖ عَالِمِیْنَ O اِذْقَالَ لِاَبِیْہِ وَقَوْمِہٖ مَاھٰذِہِ التَّمَاثِیْلُ الَّتِیْٓ اَنْتُمْ لَھَا عَاکِفُوْنَO (۲۱:۵۱-۵۲)

''اور ہم نے پہلے ہی سے ابراہیم کو نیک راہ دی تھی اور ہمیں ان کی خبر تھی، جب انہوں نے اپنے والد اور اپنی قوم سے کہا کہ ''یہ کیسی صورتیں ہیں، جن پر تم مجاور بنے بیٹھے ہو؟''

اس کے ضمن میں تعزیہ داری، عرس، محفل سرود، قبر پرستی اور پیر پرستی وغیرہ کو کھول کھول کر بیان کیا اور اس کا کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا، ہزاروں سنی اور شیعہ سنتے تھے، اور سیکڑوں آدمی زار وقطار روتے تھے، اور آپس میں کہتے تھے ''سبحان اللہ! اس بیان سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا آج ہی قرآن مجید نازل ہوا ہے افسوس کہ ہم لوگ آج تک گمراہی میں مبتلا رہے، کسی عالم وفاضل نے ہم کو متنبہ نہ کیا'' بیان کرتے ہوئے اس رکوع میں جب اس آیت پر پہنچے:

وَلُوْطاً آتَیْنٰہُ حُکْمًا وَّعِلْمًا وَّنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْقَرْیَۃِ الَّتِیْ کَانَتْ تَّعْمَلُ الْخَبٰٓئِثَ ، اِنَّھُمْ کَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فٰسِقِیْنَ (۲۱:۷۴)

''اور لوطؑ کو ہم نے حکم دیا اور سمجھ، اور اسے اس بستی سے بچا نکالا، جو گندے کام کرتے تھے، وہ لوگ بڑے نافرمان تھے۔''

تو پوری قوم لوطؑ کے اخلاق وعادات اور ان کے افعال شنیعہ کی پوری تفصیل وتطبیق کی اور اس سلسلے میں ان کے خصائل وعادات میں خلاف فطرت فعل، گالی دے کر پکارنے، مرد وعورت کو کنکری مار کر منہ پھیر لینے، تالی پیٹنے، سیٹی بجانے، محفل میں خلاف تہذیب فعل کرنے، راستے میں گندگی ڈالنے اور ان کے مشاغل اور دلچسپیوں میں سے کبوتر اڑانے، مرغ لڑانے، پتنگ اڑانے کا ذکر کیا،

وضع و عادات ولباس میں ڈاڑھی منڈانے لبیں بڑھانے، پٹے رکھنے، مسی لگانے ٹخنوں سے نیچے پاجامہ پہننے، زعفرانی یا کسومی لباس پہننے کا تذکرہ کیا، تمام حاضرین محفل سکتے کے عالم میں تھے، مولانا عبدالحی صاحب نے سب کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ ''صاحبو! تم سب سے ایک عرض کرتا ہوں، اس کو متوجہ ہو کر سنو اور اس کا جواب دو، وہ یہ ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی ڈاڑھی اتنی بڑی تھی کہ تمام سینہ چھپا لیا تھا اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی ڈاڑھی بھی ایسی ہی تھی، اہل سنت و جماعت محبتِ چار یار کا دعویٰ رکھتے ہیں، اور حضرات شیعہ کو حضرت علی مرتضیٰ کی محبت کا دعویٰ ہے محبت کے معنی ہیں، اس چیز کی طرف میل اور رغبت کرنا، جو مرضی محبوب کے موافق ہو، نہ یہ کہ اپنے محبوب کی رضا کے خلاف چلے، بڑا تعجب ہے کہ دونوں فریق ڈاڑھیاں منڈاتے ہیں، اور منھ سے صحابہؓ اور اہل بیتؓ کی محبت کا دعویٰ کیے جاتے ہیں''۔

یہ سن کر جن صاحبوں کی ڈاڑھیاں منڈی تھیں، انہوں نے منہ پر رومال باندھ لئے اور جن صاحبوں کے پائنچے ٹخنوں سے نیچے تھے، انہوں نے اسی دم پھاڑ ڈالے، کبوتر اڑانے والوں، مرغ لڑانے والوں اور پتنگ بازوں نے توبہ کی اور اسی روز سے لوگوں کو ہدایت ہونا شروع ہوگئی۔

اس وعظ میں علمائے فرنگی محل اور مولوی دلدار علی (۱) صاحب مجتہد لکھنؤ کے اکثر شاگرد، نیز مفتی غلام حضرت صاحب، جو بڑے صاحب اخلاق، متقی و پرہیزگار عالم تھے،

---

(۱) مولوی دلدار علی صاحب مجتہد سید نجم الدین سبزداری کی اولاد میں سے ہیں ۱۱۶۶ھ کے قریب نصیرآباد میں ولادت ہوئی، الہ آباد و سندیلہ میں مختلف علماء سے درسیات کی تحصیل کی، ۱۱۹۳ھ میں عراق کا سفر کیا اور وہاں کے علماء کبار سے علوم کی تکمیل کی، لکھنؤ میں حسن رضا خاں آصف الدولہ کے وزیر تھے، انہوں نے اپنے بیٹوں کا اتالیق مقرر کیا، اس وقت تک اہل تشیع میں جمعہ و جماعت کا کوئی نظام نہ تھا اور شیعہ ملک میں متفرق اور منتشر تھے، مولوی محمد علی کشمیری نے فیض آباد میں اس بات کی تحریک کی کہ شیعہ بھی جماعت کے ساتھ نماز پڑھا کریں، حضرت شاہ علی اکبر مودودی فیض آبادی نے بھی حکام کو اس طرف متوجہ کیا اور نواب آصف الدولہ نے اس کو پسند کیا اور مولانا سید دلدار علی کی امامت میں ۱۳؍رجب ۱۲۰۰ھ میں پہلی جماعت ہوئی۔ مولوی سید دلدار علی صاحب نیم مذہب تشیع کی اشاعت میں بڑا حصہ لیا اور ان کے عہد میں اس مذہب کی بڑی ترویج ہوئی، وہ اودھ میں شیعوں کے پہلے مجتہد تھے اور آج تک غفران مآب کے لقب سے یاد کئے جاتے ہیں تصنیفات میں ''عماد الاسلام''، ''منتہی الافکار''، ''مواعظ حسینیہ'' اور ''تحفۂ اثنا عشریہ'' کی تردید میں متعدد رسائل ہیں۔ ۱۹؍رجب ۱۲۳۵ھ کو انتقال کیا اور اپنے امام باڑے میں دفن ہوئے۔

تشریف رکھتے تھے۔(۱)

چھ سات ہندو مہاجن بھی لباس فاخرہ پہنے وعظ سن رہے تھے، اس عرصے میں عصر کی اذان ہوئی، مولانا نے وعظ بند کیا، ان ہندوؤں نے مولانا سے کہا "آپ نے جو کچھ فرمایا سب حق ہے، اور آپ کا دین سچا ہے"۔

نماز عصر کے بعد سید صاحبؒ کے گرد کئی ہزار آدمی سنی اور شیعہ جمع ہو گئے اور لوگوں نے بیعت کرنی شروع کی، آپ نے اپنا دوپٹہ پھیلا دیا، اور فرمایا کہ "جو کوئی اس کو پکڑے وہ ہمارا مرید ہے"۔

## کھانے کا طور

میاں دین محمد کہتے ہیں جس روز ہم لوگوں کی کہیں دعوت نہیں ہوتی تھی، ایک دیگ چاول پکا لیتے اور دال دوسرے برتن میں اور پیمانے کے طور پر ایک چوبیں پیالہ تھا، اس میں چاول بھر بھر کر ہم نکالتے تھے، ہر آدمی کو دو پیالے بھر چاول تقسیم کرتے تھے، اور وہی ابالی دال بے گھی اور بے مصالحہ کی مگر ان چاولوں اور اس دال کا مزہ ایسا ہوتا تھا کہ امیروں کے کھانے میں ہرگز نہ تھا، اس بات میں ذرا مبالغہ نہیں جو لوگ موجود تھے، وہ سب اس کے گواہ ہیں۔

اسی ایک دیگ چاولوں میں کوئی پونے دو سو آدمی ہمارے اور بیس پچیس آدمی شہر کے ہر روز کھاتے تھے، لوگوں نے جو سنا کہ سید صاحبؒ کے یہاں دال چاول اس مزے کے پکتے ہیں کہ امیروں کے زردے سفیدے میں ایسا مزہ نہیں ہوتا تو ایک روز سو آدمی ادھر ادھر سے کھانے کے وقت آ گئے، ان کو دیکھ کر سید صاحبؒ نے مولوی محمد یوسف صاحب سے کہا کہ "ان بھائیوں کو

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۳۳۱-۳۳۵، اس بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ سید صاحبؒ کا سفر لکھنؤ ۱۲۳۴ھ میں ہوا، اس لئے کہ مفتی غلام حضرت کا انتقال ۱۲۳۴ھ میں ہوا ہے ناسخ نے ان کی تاریخ وفات کہی ہے:

مردہ مفتی غلام حضرت افسوس　　کو بود بشہر لکھنؤ حاکم شرع
سال تاریخ رحلت آں مرحوم　　فرمود خسرو کہ بود او خادم شرع

۱۲۳۴ھ

"کلیات ناسخ" ص ۳۹۳

بھی کھانے میں شریک کرلو' مولوی صاحب نے ان کو بھی دو دو کرئی چاول اور اسی کے موافق دال دی، وہی ایک دیگ چاول تھے کہ کچھ اوپر تین سو آدمیوں نے کھالئے اور کوئی بھوکا نہ رہا۔(۱)

## علماء ومشائخ لکھنؤ کی بیعت

ایک جمعے کو مجلس وعظ میں مولانا محمد اشرف صاحبؒ (۲)، مولانا مخدوم صاحب، مولوی امام الدین صاحب بنگالی، مولوی امام الدین صاحبؒ لکھنوی (۳) (برادر مولوی نصیر الدین بازار خانم) مولوی عبدالباسط شاگرد مولوی محمد اشرف صاحب، مولوی ابوالحسن صاحب نصیر آبادی، فرنگی محل کے مولوی عبداللہ ومولوی رحیم اللہ، مولوی نجیب اللہ بنگالی، شاہ یقین اللہ صاحبؒ اور ان کے صاحبزادے مولوی عبدالوہاب (۴) اور میر امید علی جو لکھنؤ میں صاحب خدمت مشہور تھے، یہ سب حضرات موجود تھے، وعظ کے بعد سب بیعت سے مشرف ہوئے، اکثر نے تو وہیں مسجد میں بیعت کی اور مولوی محمد اشرف صاحب ومولوی مخدوم صاحب، اور مولوی ابوالحسن صاحب وغیرہ نے اسی روز مکان پر لے جاکر بیعت کی۔(۵)

## دونو مسلم بھائی

دو بھائی جوہری ہندو لکھنؤ کے رہنے والے، ایک سولہ سترہ برس کا، اور دوسرا تئیس چوبیس برس کا ہر جمعے کو درس میں آتے تھے، اور وعظ سن کر سب مسلمانوں کے ساتھ چلے جاتے تھے، ان کا ارادہ مسلمان ہونے کا تھا، کسی جمعے کو شیخ صلاح الدین سے انہوں نے بیان کیا کہ

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۳۳۸

(۲) مولانا محمد اشرف صاحب اساتذۂ لکھنؤ میں سے تھے، والد کا نام نعمت اللہ، خاندان صدیقی اور آبائی وطن کشمیر تھا، عرصے سے خاندان لکھنؤ میں منتقل ہو گیا تھا، درسی کتابیں کچھ مولانا مخدوم حسینی لکھنوی سے پڑھیں اور زیادہ علامہ نورالحق فرنگی محلی سے پڑھیں پھر مسند درس آباد کی، بہت سے علماء ان سے تلمذ کی نسبت رکھتے ہیں۔

تصنیفات میں "الاصول الراسخہ" اور اس کی شرح "الدوحۃ الشامخہ" "قسطاس الصرف" "تفسیر القرآن" اور ''علماء ہند'' کا ایک ناتمام عربی تذکرہ یادگار ہے ۱۷ رصفر ۱۲۴۴ھ کو وفات پائی (نزہۃ الخواطر جلد ۷)

(۳) دونوں صاحبوں کا مفصل حال خلفاء ومریدین کے تذکرے میں ملاحظہ ہو۔

(۴) ایضاً (۵) ''وقائع احمدی'' ص ۳۴۸

ہماری نیت یوں ہے کئی بار شیخ صاحب ان کے مکان پر بھی گئے، ایک روز شیخ صاحب نے یہ حال سید صاحبؒ سے بھی بیان کیا، آپ نے فرمایا کہ ''ہاں ہم ان کو جانتے ہیں، وہ درس میں آیا کرتے ہیں، تم ان کو ہمارے پاس لاؤ، ہم ان کو اپنا بھائی بنائیں'' شیخ صاحب ان کے یہاں گئے اور کہا، چلو حضرت تم کو بلاتے ہیں، انہوں نے کہا ''آج ہی چلیں یا جمعے کو؟ جو مناسب ہو بتاؤ'' شیخ صاحب نے آکر کہا'' آپ نے فرمایا، جمعے پر موقوف نہیں، جب ایمان لائیں، تب ہی بہتر ہے، تم ان کو لاؤ'' شیخ صاحب دوسرے دن رات کو ان کے پاس لائے، آپ نے دیر تک نظر ہدایت اثر سے ان کی طرف دیکھا اور پوچھا کیا ارادہ ہے؟ ''انہوں نے کہا کہ'' آپ اپنے دین حق میں داخل کریں'' آپ نے فرمایا کہ تم کو اپنے گھر کا کچھ اور کام ہو تو اس سے فراغت کر آؤ تاکہ پھر وہاں سے کوئی غرض نہ رہے، انہوں نے کہا ''ہم وہاں سے فارغ البال ہو کر آئے ہیں، اب ہم کو وہاں جانے کی کچھ حاجت نہیں'' آپ نے اپنے لوگوں سے فرمایا کہ ''ہمارے یہاں سے دو جوڑے کپڑے لے جاؤ اور ان کو گومتی میں نہلا کر کپڑے پہنا کر ہمارے پاس لاؤ'' اسی وقت ان کو نہلا کر پوشاک پہنا کر لائے آپ نے ان کو مسلمان کیا، اس کے بعد انہوں نے کہا کہ ''حضرت ہم اپنی رضا و رغبت سے مسلمان ہوئے ہیں، کسی کے جبر و اکراہ سے نہیں، مگر پھر بھی ہمارے عزیزوں کو اطلاع نہ ہو تو بہتر ہے، مبادا کچھ شر و فساد برپا کر دیں، چند روز آپ ہم کو پوشیدہ رکھیں، آپ نے فرمایا'' کیا مضائقہ ہے؟ تم ہمارے لوگوں میں رہو، چند روز کہیں ادھر ادھر نہ جاؤ، ان شاء اللہ کچھ شر و فساد اس امر میں نہ ہوگا'' بڑے کا نام آپ نے عبدالہادی رکھا اور چھوٹے کا عبدالرحمٰن یہ بھی فرمایا کہ ''یہ دو صاحب آگئے، ابھی تین اور باقی ہیں جب وہ بھی آجائیں تب یکبارگی سب کا ختنہ کرادیں''۔

کئی روز کے بعد ایک ہندو آیا اور حضرت سے کہا کہ ''میں مسلمان ہوں گا، آپ نے کہا بہتر اس کو غسل دلوا، پوشاک بدلوا، کلمہ طیبہ پڑھوایا اور احمد اللہ نام رکھا، پھر کئی روز کے بعد دوسرا آیا اور مسلمان ہوا، پھر ایک روز تیسرا آیا اور وہ بھی مسلمان ہوا، آپ نے فرمایا'' ان کا ختنہ کرادینا ضروری ہے، مگر اب آٹھ دس دن میں ہمارا بریلی کا ارادہ ہے، وہیں ان کا ختنہ کرایا

جائے گا'' اور یہ اپنے لوگوں سے فرمادیا کہ ''ان تینوں کی امانت داری میں مجھ کو شک ہے، اپنا اپنا اسباب ان سے بچائے رہنا۔(۱)''

## دعا کی شرط

مینڈو خاں(۲) رسالے دار کے سواروں کی وردی باناتی ٹوپی، باناتی کرتی اور پاجامہ تھا، اور وہ لولو کے سوار کہلاتے تھے، اور اس لقب سے ان کو کمال عار معلوم ہوتا تھا، زبان خلق کو کون بند کرے؟ مولوی نور احمد صاحب نگرامی (مصنف نور احمد) ان دنوں رسالے دار صاحب کے پاس نوکر تھے، وہاں رسالے کے اکثر سواروں نے یہ مشورہ کیا کہ اگر کسی روز حضرت سید صاحبؒ ہماری لین میں تشریف لاتے تو بہت لوگوں کو ہدایت ہوتی، شاہ پیر محمد صاحبؒ کے ٹیلے پر یہ سب لوگ جا نہیں سکتے، کئی افسروں نے کہا کہ ''بات تو بہت خوب ہے، اگر سید صاحبؒ، یہاں آجائیں تو ہم ان کی دعوت بھی کریں، مگر کسی کو بھیجنا چاہئے، جو آپ کو لائے، پھر مولوی نور احمد کو اور ایک دفعدار تھے، ان کو بھیجا، ان دونوں صاحبوں نے یہ تمام کیفیت آکر سب حضرت سے عرض کی آپ نے فرمایا ''بہت خوب، ہم ضرور چلیں گے، مگر جس دن بلانا منظور ہو، اس دن کوئی اپنا آدمی بھیج دیں اور کھانا ہماری اطلاع کے بغیر ہرگز نہ پکوانا' انہوں نے قبول کیا اور یہ کہا کہ ''وہاں بیعت کرنے کے علاوہ بعض صاحب اور بھی کسی مطلب کے لئے عرض کریں گے'' آپ نے فرمایا ''کیا مضائقہ؟''

دونوں صاحب رخصت ہو کر اپنی لین میں آئے، تین دن کے بعد وہی دونوں صاحب کئی آدمیوں سے آپ کو لینے آئے، آپ کوئی دوسو آدمیوں کے ساتھ وہاں تشریف لے گئے، ان لوگوں نے بڑی تعظیم و تکریم سے آپ کو فرش پر بٹھایا اور تین چار سو سواروں نے بیعت کی۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۳۴۸-۳۵۱، چنانچہ رائے بریلی پہنچ کر ایسا ہی پیش آیا، سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالی نے مجھے تین چیزوں کی ایسی شناخت عطا فرمائی ہے کہ بہت کم مجھ سے ان کے بارے میں خطا ہوتی ہے ایک گھوڑا دوسرے آدمی تیسرے تلوار''۔

(۲) مینڈو خاں بدل خاں رئیس دہلی کے خاندان سے تھے، قوم کے مغل تھے، اور قبیلہ ترک جیک سے نسبی تعلق تھا، مستاجری کی بدولت انہوں نے بڑی دولت پیدا کی تھی، اول رسالے داری، پھر خیرآباد اور بہرائچ کی علاقہ داری ملی۔

اس عرصے میں مینڈو خاں کے بھائی عبداللہ خاں آپ کی ملاقات کو آئے اور عرض کیا کہ ''آپ یہاں سے فارغ ہو کر میرے غریب خانے پر بھی قدم رنجہ فرمائیں'' آپ نے فرمایا ''بہتر ہم آئیں گے'' عبداللہ خاں اپنے مکان کو گئے، مولوی نور احمد نے حضرت سے کہا کہ ''میں نے ٹیلے پر عرض کیا تھا کہ بیعت کے علاوہ وہاں کچھ اور بھی درخواست کی جائے گی، سو رسالے دار صاحب، کا مکان پر لے جانے سے یہی مطلب ہے ان کی ایک عرض یہ ہے کہ یہ تمام شہر میں ہم لوگوں کا لقب ''لولو کے سوار ہے'' اس لقب سے رسالے دار صاحب کو بہت عار اور ندامت معلوم ہوتی ہے، اس لقب کے چھوٹنے کے لئے وہ آپ سے دعا کرائیں گے، دوسرے یہ عرض کریں گے کہ حضور سے رسالے داروں کی لاکھوں روپئے کی بڑی بڑی علاقے داریاں ہیں، لیکن ہم جس دن سے اس سرکار دولت مدار میں نوکر ہوئے ہیں، اس نوکری کے سوا آج تک ہمارے واسطے کسی نوع کی ترقی کی صورت نہیں ہوئی، اس کے لئے بھی وہ آپ سے دعا کی درخواست کریں گے، اور ایک ہماری آپ سے گزارش ہے کہ اکثر اوقات ہماری اس لین میں مہمان اور مسافر اترتے ہیں، ہم لوگوں میں اتنی وسعت نہیں کہ کھانا کھلانے سے ان کی خبر لیں، وہ بیچارے بھوکے سو رہتے ہیں، رسالے دار کو خبر بھی نہیں ہوتی کہ یہاں کے مہمان مسافر کچھ کھاتے ہیں، یا نہیں، آپ اگر اس بات کا انتظام ان کے ذمہ کر دیں تو یہ بڑے ثواب کا کام ہے''۔

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ مولوی صاحب آپ نے یہ بات بڑے کام کی کہی ان شاء اللہ ہم اس کی تدبیر ضرور کریں گے۔

پھر آپ مینڈو خاں کے مکان پر گئے، وہاں مینڈو خاں اور عبداللہ خاں نے بیعت کی اور انہیں دونوں باتوں کے متعلق عرض کیا، جن کی اطلاع آپ کو مولوی نور احمد سے پہلے مل چکی تھی، آپ نے فرمایا ''ہم اس معاملے میں دعا کریں گے اور اللہ تعالیٰ سے امید قوی ہے کہ تمہاری دونوں حاجتیں روا فرمادے گا، مگر اس کے ساتھ للہ فی اللہ ایک اور بھی کام ہے، کہ جس قدر اس کا التزام اپنے اوپر مضبوط رکھو گے، اسی قدر تمہاری ترقی ان شاء اللہ تعالیٰ روز بروز زیادہ

ہوگی، اور جتنا اس میں قصور کرو گے، اتنا اس میں فتور واقع ہوگا''۔

انہوں نے عرض کیا کہ وہ کیا بات ہے، آپ نے فرمایا کہ ''ہم نے سنا ہے کہ تمہاری لین میں جو مہمان اور مسافر اترا کرتے ہیں، فاقے سے سو رہتے ہیں، ان کا خبر گیر کوئی نہیں ہوتا ، یہ ایک صورت غضب الٰہی کے نزول کی ہے، تم کو اللہ تعالیٰ نے رئیس نامدار بنایا ہے تم اپنے مقدور کے موافق ان کی خبر لینا، جب تک اس کا التزام اپنے ذمے رکھو گے تمہارے اقبال و دولت، جاہ و ثروت کی ترقی رہے گی اور جس قدر اس میں قصور واقع ہوگا، اسی قدر اس میں فتور پڑے گا۔''

انہوں نے کہا کہ ''جو کچھ مجھ سے میسر ہوگا اور میں کھاؤں گا، ان کو بھی کھلاؤں گا، یہاں تک کہ اگر میں پلاؤ کھاؤں گا تو انہیں بھی پلاؤ کھلاؤں گا اور جو میں چنے چابوں گا، انہیں بھی چبواؤں گا'' آپ نے فرمایا ''واہ! پٹھان بھائی اگر یہ نیت تمہاری ہے تو ان شاء اللہ تعالیٰ تمہارا سب مطلب بخوبی پورا ہوگا اور ہم تمہارے واسطے ضرور دعا کریں گے'' پھر حضرت وہاں سے ٹیلے پر تشریف لائے اور چند روز میں بریلی روانہ ہوگئے ، وہاں عبداللہ خاں نے اپنے رسالے کو حکم سنا دیا کہ جو مہمان مسافر، بیکس محتاج ہماری لین میں اترا کرے، ہم کو اطلاع کیا کرو اور مولوی نور احمد کو اس کام کا داروغہ مقرر کیا کہ جو مہمان مسافر یہاں اترے اس کو نقد پیسے یا جنس ہماری طرف سے دلوایا کرو۔

دو ڈھائی مہینے کے بعد مینڈو خاں نے اپنی ترقی اور بہبودی کا حال سید صاحبؒ کو لکھ کر بھیجا کہ جب آپ لکھنؤ سے بریلی تشریف لے گئے حضور (بادشاہ غازی الدین حیدر) نے ہمارے رسالے کا جائزہ لیا، نواب فتح علی خاں کپتان حاضر تھے، جناب عالی نے اپنے پستول کی جوڑی دکھائی کہ ایسی ایک ہزار جوڑی پستول ہوتے تو ان سواروں کو دیتے، کپتان صاحب نے عرض کیا کہ جناب عالی کے اسلحہ خانے میں اس قسم کی کئی ہزار جوڑیاں ہیں، فرمایا ''حاضر کرو''۔

دوسرے دن کپتان صاحب موصوف نے ہزار جوڑی پستول حاضر کیے ، جناب عالی نے ہمارے رسالے کے سواروں کو عنایت فرمائے اور وردی بھی بدلوا دی اور لولو کا لقب بھی موقوف

کروایااور خیر آباد کاعلاقہ بھی ہم کو ہوااور بہرائچ کاعلاقہ ہونے کی امید ہے۔

کچھ دنوں میں جب ان کو بہرائچ کا علاقہ ہوا، تب تو مسکینوں اور مسافروں کی اطلاع کو صبح وشام کھانے کے وقت ترم بجوانا شروع کیا کہ جو مسکین و مسافرلین میں اترا ہو آئے اور ہمارے دستر خوان پر ہمارے ساتھ کھائے، اکثر کھانے کے وقت سر محفل کہتے کہ ''بھائیو یہ سب جناب سید صاحبؒ کی دعا کا نتیجہ ہے''۔

جب تک مینڈو خاں جیے، مسافر پروری کا یہی حال رہا، ان کے انتقال کے بعد چند روز ان کے بیٹوں نے بھی یہ کارخانہ جاری رکھا، پھر اس کا التزام نہ ہوسکا، عبداللہ خاں نے بارہا اپنے بھتیجوں سے تاکیداً کہا کہ ''دیکھو! مسافروں کا دستر خوان موقوف نہ ہونے پائے تمہارے والد کا یہ جاہ وجلال سید احمد صاحبؒ کی دعا سے اسی شرط کے ساتھ تھا کہ جس قدر محتاج پروری میں کوشش کرو گے، اسی قدر اللہ تعالیٰ دولت واقبال میں ترقی رکھے گا اور جو اس میں قصور کرو گے تو اس میں فتور واقع ہوگا'' مگر منظور الٰہی نہ تھا، انہوں نے اس نصیحت پر کچھ خیال نہ کیا، چند سال میں وہ کارخانہ جاتا رہا۔(۱)

## جہاد کی نیت

لکھنؤ میں ایک مرتبہ کچھ لوگ بیعت ہوئے اور آپ سے تبرک کی درخواست کی، آپ نے ان کو کچھ روپے برکت کے لئے عطا فرمائے اور نصیحت فرمائی کہ ''اپنے اپنے گھر کی عورتوں کو ہمیشہ تاکید کرتے رہو کہ کسی طور پر شرک نہ کریں اور جو اللہ تعالیٰ تم کو روزی کی فراغت دے تو نیت خالص جہاد فی سبیل اللہ کی رکھنا، خواہ جان سے، خواہ مال سے اور جو نیت خالص نہ ہوگی تو تمہارے حق میں نقصان ہوگا، اس بات کو خوب سمجھ لو''۔

انہوں نے عذر کیا کہ ''اگر اپنی جان سے جہاد کی نیت کریں اور جائیں تو یہاں ہمارے اہل وعیال کی کون خبر لے گا اور کون کھانا کپڑا دے گا؟ اور جو جہادِ مالی کی نیت کرے ہمارے پاس مال کہاں؟'' فرمایا ''جب اللہ تعالیٰ تمہیں مال و دولت دے، تب تم پر یہ حکم

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۳۸۱-۳۸۸

ہے، اس کے بغیر نہیں‘‘ سب نے اس کا عہد کیا کہ ان شاء اللہ تعالیٰ ایسا ہی کریں گے، آپ نے امید علی کو تاکید مزید فرمائی کہ تم ان عورتوں کو نماز روزے کی تعلیم کیا کرنا۔(۱)

## نشانات شرک کا ابطال

گومتی کے راج گھاٹ پر خدا بخش نام ایک شخص لکڑی کی دوکان کرتے تھے، اکثر انہیں کی دکان سے لکڑی جاتی تھی، انہوں نے بھی سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت کی اور چند دنوں میں ان کی حالت کچھ سے کچھ ہوگئی، ان کی دوکان کے آس پاس بانس والوں کی کئی دکانیں تھی، انہوں نے جو میاں خدا بخش کا یہ حال وقال دیکھا سنا کہ یہ تو بڑے عابد وزاہد، صالح ومتقی ہوگئے، ان کو بھی اشتیاق ہوا اور سات آٹھ شخص بیعت ہوئے، دوسرے روز اپنے اور آٹھ دس بھائی بند لے کر آئے، انہوں نے بھی بیعت کی اور توبہ کی اور حضرت سے عرض کیا کہ ’’ہمارے لوگوں کے کوئی تیس چالیس گھر ہوں گے، سب کو اشتیاق ہے کہ بیعت کریں، اگر کسی روز آپ ادھر قدم رنجہ فرمائیں تو عین سرفرازی ہو‘‘ آپ نے قبول کیا، پھر ایک دن معین کر کے دوسو آدمیوں سے حضرت کی دعوت کر گئے، آپ نے کتنا ہی عذر کیا کہ تم لوگ غریب ہو، دعوت کی تکلیف نہ کرو‘‘ انہوں نے کہا کہ، ایک دن آپ کی دعوت کرنی ہم پر ہرگز ہرگز گراں نہ ہوگی‘‘ اس روز آپ ان کے یہاں گئے کھانے کے بعد سب نے بیعت کی اور مقدور کے موافق ان میں سے اکثر نے نذر دی، پھر اپنے اپنے گھر لے گئے، عورتوں، لڑکوں بالوں کو مرید کرایا۔

ایک صاحب کے یہاں طاق میں مٹی کے کئی کھلونے رکھے تھے، آپ کی نظر پڑ گئی، فرمایا ’’یہ بت ہیں، ان کو مشرک رکھتے ہیں، ان کو توڑ ڈالو، گھر سے دور کرو، خبردار پھر کبھی نہ لینا‘‘ پھر دیر تک شرک کی طرح طرح کی برائی اور توحید کی خوبی بیان فرماتے رہے، صاحب خانہ نے اسی وقت وہ کھلونے توڑ کر گھر سے باہر پھینک دیئے، ان کا یہ حال دیکھ کر جس جس کے یہاں مٹی کی مورتیں اور کھلونے تھے، سب نے توڑ کر پھینک دیئے، ٹوٹے ہوئے صدہا کھلونے اس وقت دروازوں پر پڑے تھے۔

---

(۱) ’’وقائع احمدی‘‘ ص ۳۹۳، ۳۹۴

آپ نے ان میں سے دو شخصوں کو اپنا خلیفہ کیا اور ایک ایک ٹوپی اور کرتا ان کو دیا، آپ کے ہمراہیوں میں سے کسی نے کہا کہ "ان کا خلیفہ کسی پڑھے لکھے قابل آدمی کو کیا ہوتا، جو ان کو وعظ ونصیحت کیا کرتا، یہ بیچارے آپ ہی کچھ نہیں جانتے، اور کو کیا تعلیم کریں گے؟" آپ نے فرمایا "ہاں تم بھی اچھا کہتے ہو(۱) مگر یہ ان کی برادری کے چودھری ہیں، جو کچھ ان کا کہنا ان پر اثر کرے گا، اگر چہ ناخواندہ ہیں ایسا دوسرے کا کارگر نہ ہوگا، اگر ان کا کہنا کوئی نہ مانے تو یہ اس کو اپنی برادری سے باہر نکال سکتے ہیں، دوسرے غیر برادری کے عالم سے یہ بات نہ ہوگی اور ان شاء اللہ ان کو چند روز کے بعد دیکھنا کہ خدا کی عنایت سے کس طرح کے ہوں گے۔" (۲)

## اصلاحِ رسوم

آپ نے ان چودھری صاحبان کو تعلیم کی کہ بیاہ برات، شادی غمی میں خدا ورسول کے خلاف شرک وبدعت کے رسوم کوئی نہ کرنے پائے، ہر امر میں رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقے پر نگاہ رہے، اس میں کوئی خوش ہو یا ناخوش، اللہ تعالیٰ تمہارے یہاں برکت کرے گا اور تم کو خوش اور محفوظ رکھے گا، پھر آپ ٹیلے پر تشریف لائے۔

میاں دین محمد صاحب کہتے ہیں کہ جب سید صاحبؒ جہاد کو تشریف لے گئے تو میرا ہندوستان آنا ہوا، اور لکھنؤ بھی جانا ہوا تو ان بانس والوں سے ملاقات ہوئی، ان کی دینداری اور پرہیزگاری کا حال معلوم ہوا اور ان کا کاروبار پہلے کے مقابلے میں چار گنا، بلکہ بعضوں کا زیادہ دیکھنے میں آیا، وہ کہتے تھے کہ حضرت کی دعا سے ہمارا یہ حال ہے کہ جس مال تجارت میں ہم ہاتھ لگاتے ہیں، اگر وہ مال مٹی کا ہو تو سونا ہو جاتا ہے۔

یہ بھی کہتے تھے کہ "شادی بیاہ میں ہم نے اپنے یہاں یہ دستور رکھا ہے کہ دھلے ہوئے کپڑوں کے سوا دولہا دلہن کے لئے نیا کپڑا بھی نہیں بنواتے، اگر چہ بنانا درست ہے اور ویسے

---

(۱) سید صاحبؒ کی عادت تھی کہ کسی کی بات کی برملا تردید نہیں کرتے تھے، جب تک کہ وہ خلاف شرع نہ ہو، البتہ اپنی بات کی کوئی معقول توجیہ یا وجہ ترجیح بیان فرمادیتے تھے، جس سے عقلمند آدمی سمجھ جاتا تھا۔

(۲) "وقائع" ص ۳۹۴-۴۰۱

اور عقیقے کے کھانے کے سوا نہ کھاتے ہیں، نہ کھلاتے ہیں اور جو جو خرافات اور رسوم بدعات لوگ اپنے یہاں شادی بیاہ میں کرتے ہیں، جیسے سہرا، کنگنا باندھنا، رت جگا کرنا، گیت گوانا، طوائف کا ناچ کرانا اور اسی طرح کی کوئی بات ہم نہیں کرتے اور جو کرتے ہیں، ان کے بیاہ شادی میں ہم لوگ شریک نہیں ہوتے۔

اور پہلے ہم لوگ جب لڑکوں کے چیچک نکلتی تھی تو کیا کیا شرک و بدعات کی خرافات کرتے تھے، اور کسی کو اس کے پاس نہیں جانے دیتے تھے اور اکثر لڑکے مرجاتے تھے، اب ہم خدا پر لڑکے کو چھوڑ دیتے ہیں، کسی بات کا پرہیز نہیں کرتے اور خدا کے سوا کسی کی نذر و نیاز بھی نہیں مانتے، اول کے بہ نسبت اب لڑکے کم مرتے ہیں"۔

جب میں ہندوستان سے سرحد گیا، میں نے حضرت سے ان بانس والوں کی دینداری و پرہیزگاری کا سب حال بیان کیا، آپ نے خوش ہو کر ان کے واسطے دعا کی۔(۱)

## جرائم پیشہ فسّاق کی توبہ واصلاح

میاں دین محمد کہتے ہیں کہ امان اللہ خاں ان کے بھائی سجان خاں اور کئی شخص، جن کے نام یاد نہیں، چوری اور جرائم پیشگی میں طاق اور شہرۂ آفاق تھے، ایک روز لکھنؤ میں سید صاحبؒ کی ملاقات کو شاہ پیر محمد صاحبؒ کے ٹیلے پر آئے، لوگوں نے ان کو آتے دیکھ کر حضرت سے اطلاعاً کہا کہ یہ لوگ بڑے بدمعاش، چور اور حرام کار ہیں، آپ نے فرمایا کہ خبردار ان کے سامنے اس کا کوئی تذکرہ نہ ہو، اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ برے کام چھڑا کر ان کو نیک کاموں کی توفیق دے اور موت بھی ان کی اچھی ہو"۔

انہوں نے آکر آپ سے مصافحہ و معانقہ کیا، آپ نے ان کو بڑے اخلاق و احترام کے ساتھ بٹھایا اور دیر تک متوجہ ہو کر ان کی طرف دیکھا، کچھ دیر کے بعد انہوں نے رخصت چاہی فرمایا "بہتر مگر تم کیا پیشہ کرتے ہو؟" انہوں نے بہت عذر کیا کہ آپ اس بات کو نہ پوچھیں، اسی طرح رہنے دیں، ان کے واقف کاروں میں سے کسی نے کہا "بتادو کیا مضائقہ ہے؟ بلکہ

(۱) "وقائع احمدی" ص ۱۰۲، ۱۰۳، ۱۰۴

تمہارے لئے بہتر ہے'' آپ نے بھی فرمایا کہ بیان کرو، انہوں نے اپنی چوری اور حرام کاری کا تمام حال صاف صاف بیان کیا ''اب تک ہمارا پیشہ یہ تھا، مگر اب سے آپ کے دست مبارک پر توبہ کرتے ہیں ہم کل جب آپ کے پاس آئے تھے، اس وقت ہمارا کچھ خیال نہ تھا، صرف سیر تماشے کی غرض سے آئے تھے، مرید ہونے کا مطلق ارادہ نہ تھا، مگر جب ہم آپ کے پاس بیٹھے اور آپ کا اخلاق دیکھا تو ہمارے دل کا عجیب حال ہوگیا کہ اس کی کیفیت بیان نہیں کر سکتے، یکا یک یہی دل میں سمایا کہ سب گھر بار، بیوی بچے چھوڑ کر آپ ہی کے پاس رہیں، اسی واسطے آج ہم آئے ہیں'' آپ نے فرمایا کہ آج موقوف رکھو، جمعہ کو ان شاء اللہ تم کو مرید کریں گے، یہ سن کر وہ چلے گئے۔

جمعہ کو کچھ دن چڑھے وہ آئے، آپ نے فرمایا کہ جمعہ کی نماز کے بعد بیعت کرنا، نماز کے بعد وہ بیعت ہوئے اور کچھ زر نقد آپ کے نذر کیا، آپ لے کر پھر ان کے حوالے کیا اور فرمایا کہ ہماری طرف سے اپنے لڑکوں بالوں کو دینا، انہوں نے کہا کہ اپنے اہل وعیال کو کیوں کر آپ سے بیعت کراویں، فرمایا کسی روز اس طرف جانا ہوگا، تو مرید کرلیں گے''۔

ایک روز آپ گولہ گنج کی چڑھائی پر جاتے تھے، امان اللہ خاں نے عرض کیا کہ میرا غریب خانہ قریب ہے، اگر حضرت وہاں قدم رنجہ فرمائیں تو عین عنایت ہو، ہمراہی وہیں کھڑے رہے، آپ ان کے یہاں تشریف لے گئے، اور ان کے گھر والوں نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی۔(۱)

امان اللہ خاں، سبحان خاں اور مرزا ہمایوں بیگ تو سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت کر چکے تھے، ان کے زمرے کے تین آدمی غلام رسول خاں، غلام حیدر خاں اور صدر خاں اور تھے، ان کو یہ حال معلوم نہ تھا، ایک روز یہ تینوں صاحب، امان اللہ خاں کے پاس آئے اور کہا کہ ''ان دنوں خرچ کی تنگی ہے، اس کی تدبیر کرنی چاہئے، یعنی کہیں چل کر چوری کریں'' انہوں نے جواب دیا کہ، اب ہم سے کچھ نہ ہوگا'' کہا کیا سبب ہے؟ آج کل نہ چلو گے یا کبھی نہیں؟ قصہ کیا ہے؟''

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۲۰۳-۲۰۵

مرزا ہمایوں بیگ نے کہا کہ ''بات یوں ہے کہ ہم اور یہ اس بات سے توبہ کر چکے ہیں، اب ان شاء اللہ ہم سے یہ کام نہ ہوگا'' انہوں نے کہا'' کب تم نے توبہ کی؟ کہا شاہ پیر محمد صاحب کے ٹیلے پر، بریلی کے جو سید صاحبؒ اترے ہیں، ان کے ہم اور یہ مرید ہو گئے ہیں'' اور کچھ آپ کے فضائل و کمالات بیان کئے کہ ایک روز ہم پانچ چار آدمی بطور سیر و تماشہ ان کے پاس گئے کہ دیکھیں تو کیا حال ہے، ملاقات ہوئی تو جیسا سنا تھا ویسا ہی پایا اور ان کے ہاتھ پر بیعت کی، انہوں نے ہم کو توجہ دلائی، اس سے ہم کو بہت فائدہ ہوا۔

یہ حقیقت سن کر ان تینوں ساتھیوں نے کہا کہ اگر یہی حال ہمارا بھی ہو تو ہم بھی چل کر بیعت کریں، انہوں نے کہا کہ اس سے کیا بہتر مگر ہم پہلے ان سے یہ حال بیان کریں، جو وہ فرمائیں تو پھر ہم تم سے کہیں۔

انہوں نے سید صاحبؒ سے یہ حال آکر عرض کیا، آپ نے فرمایا کہ ''تمہارے گروہ کے جو جو لوگ ہیں، ان سب کو ہمارے پاس لاؤ، ان شاء اللہ، ان کو تم سے زیادہ فائدہ ہوگا۔''

دوسرے روز غلام رسول خاں، غلام حیدر خاں اور صدر خاں کو وہ لے کر آپ کے پاس آئے آپ نے ان کو بڑے اخلاق اور بڑی خاطر داری سے بٹھایا اور مزاج کی عافیت پوچھی، پھر عصر کی نماز کے بعد ان کو مرید بنالیا اور امان اللہ خاں سے کہا کہ تم ان کو توجہ دو، وہ عذر کرنے لگے کہ ''مجھ کو اس کا کیا سلیقہ؟'' آپ نے فرمایا کہ ''یہ کیا بات ہے؟ تم جا کر ان کو توجہ دو، اب کی جو کوئی مرید ہوگا تو ہم اسی طرح ان سے توجہ دلائیں گے'' امان اللہ خاں نے ان کو توجہ دی، غلام رسول خاں بیہوش ہو کر لوٹنے لگے، اور غلام حیدر خاں اور صدر خاں کا ایک سکتے کا سا حال ہو گیا کہ لوگ مونڈھا پکڑ کر ہلاتے تھے اور وہ ہوش میں نہیں آتے تھے، پھر کچھ دیر میں قدرے افاقہ ہوا، آپ کے پاس لائے گئے آپ نے حال پوچھا، حواس بجا نہ تھے، ان سے بات نہ کی گئی، آپ نے امان اللہ خاں سے کہا کہ ان کو گھر لے جاؤ، کل پھر لانا۔

امان اللہ خاں نے کہا کہ ''حضرت میں نے ان کو توجہ دی، ان کا یہ حال ہوا اور مجھ کو آپ کے لوگوں نے توجہ دی، میرا یہ حال نہ ہوا، اس کا کیا سبب؟'' آپ نے فرمایا کہ ''تم کو ان

سے زیادہ فائدہ ہوگا اور ہم تمہارے لئے دعا کریں گے کہ اللہ تعالیٰ تمہارا خاتمہ بخیر کرے اور تم سے اللہ تعالیٰ بہت کام لے گا'' انہوں نے کہا کہ ''بس میں یہی چاہتا ہوں''۔

امان اللہ خاں تینوں صاحبوں کو مکان پر لے گئے، دوسرے دن جب ان کو بخوبی ہوش آ گیا، امان اللہ خاں ان کو پھر لائے، اس دن سے وہ خود ہی سید صاحبؒ کے پاس آنے لگے۔

جب سید صاحبؒ نے رائے بریلی واپسی کا ارادہ فرمایا، امان اللہ خاں اور مرزا ہمایوں بیگ آپ کے ہمرکاب ہوئے، غلام رسول خاں، غلام حیدر خاں اور صدر خاں بھی چلنے کے لئے تیار ہوئے، آپ نے فرمایا کہ تم ابھی مکان پر رہو، جب ہم ہجرت کریں گے، تب تم کو ضرور ساتھ لیں گے۔ (۱)

## مالِ حرام سے تائبوں کی نفرت

غلام رسول خاں نے عرض کیا کہ ہمارا دل تو آپ کے ساتھ ہی چلنے کو چاہتا ہے مگر آپ کا فرمانا ہم کو منظور ہے، لیکن ہم اپنے گھر میں تو نہ رہیں گے، اس لئے کہ ہمارے یہاں مال حرام ہے، اگر رہیں گے تو کھانا پڑے گا۔

آپ نے فرمایا کہ ''یہ بات تو تم نے بڑے کام کی کہی فی الحقیقت یہی بات ہے کہ تم اگر کچھ مال حرام کھاؤ گے تو تمہارا یہ حال نہ رہے گا، خیر تمہاری تو یہ نیت ہے، بھائی غلام حیدر خاں تم اپنا حال کہو۔''

غلام حیدر خاں نے کہا کہ میرے گھر کا بھی یہی حال ہے، مگر آم کا باغ بھائیوں کی شرکت میں ہے فی الحال اس کا تقسیم ہونا دشوار ہے۔

پھر آپ نے صدر خاں سے کہا کہ تم اپنا حال بیان کرو، کہا ''میرا بھی بعینہ ایسا ہی حال ہے کہ گھر میں اسی قسم کا مال ہے، لیکن ایک باغ آم کا سوسوا سو روپئے کی آمدنی کا ہے، اس میں شرکت بھی نہیں ہے، میرا گزر اس میں اللہ کے فضل سے بخوبی ہو جائے گا''۔

آپ نے حافظ نجو خاں سے فرمایا کہ غلام رسول خاں اور غلام حیدر خاں کو اپنے

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۴۰۸، ۴۱۱

ساتھ فقیر محمد خاں کے پاس لے جاؤ اور ہماری طرف سے کہو کہ ان صاحبوں کو کھانے کپڑے کے لئے للہ فی اللہ گزر کے موافق مشاہرہ مقرر کردیجئے، اس شرط سے کہ اگر یہ چاہیں تمہارے پاس رہیں، چاہیں اپنے گھر، حافظ صاحب ان کو فقیر محمد خاں صاحب کے پاس لے گئے، اور سید صاحبؒ کا پیغام پہنچایا، خاں صاحب نے پوچھا کہ حضرت اپنی زبان مبارک سے ان کے واسطے کچھ مشاہرہ فرمایا ہے "کہا یہ تو مجھے کچھ نہیں کہا" خاں صاحب نے حافظ صاحب کے ذریعہ سید صاحبؒ سے کہلوایا کہ میری طرف سے عرض کرنا کہ یا تو دس روپئے ماہوار نقد لیں یا پانچ پانچ روپئے اور دونوں وقت کھانا، آپ نے کہلا بھیجا کہ آپ دس روپے ہر ایک کو دیں، چاہیں وہ اپنے گھر میں رہیں چاہیں آپ کی سرکار میں حاضر رہیں، انہوں نے ایسا ہی کیا۔(۱)

## زنانوں کی توبہ واصلاح

ایک روز ایک نیک مرد ایک زنانے کو لے کر شاہ پیر محمد صاحب کے ٹیلے پر آئے اور آپ سے عرض کیا کہ "میرے اور ان کے درمیان للہ فی اللہ دوستی ہے، میں یہ چاہتا ہوں کہ یہ آپ کے دست مبارک پر بیعت کریں اور ان کو ہدایت نصیب ہو" آپ نے فرمایا "بہت خوب بات ہے" اس سے پوچھا، تمہارا کیا ارادہ ہے؟ اس نے عرض کیا کہ "میرا ارادہ یہی ہے، جو یہ کہتے ہیں مگر میرے یہاں دس بارہ آدمی ہیں، ان میں سے کئی آدمی ایسے جن کو اطلاع کرنی ضروری ہے، آپ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ مجھ کو بھی ہدایت نصیب کرے اور ان کو بھی، آپ نے فرمایا "تم اس امر میں کوشش کرو، ہم بھی دعا کریں گے، خدا چاہے گا تو وہ تمہارے ساتھ آئیں گے"۔

تیسرے روز تین زنانے، چوتھا وہ خود پانچویں وہ صاحب جن کے ساتھ وہ پہلے دن آیا تھا، آئے ان تینوں میں ان کا ایک سردار تھا، آپ نے دیر تک ان کی طرف نگاہ توجہ سے دیکھا اور پوچھا کہ تمہاری کیا نیت ہے؟ انہوں نے کہا "نیت تو یہی ہے کہ آپ کے ہاتھ پر توبہ کریں، مگر اس بات کا اندیشہ ہے کہ باقی لوگ کچھ فساد برپا کریں اور ہم کو پکڑ لے جائیں"

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۱۱۔۲۱۲۔۲۱۳

آپ نے فرمایا کہ ''تم خالص دل سے توبہ کرو، اللہ تعالیٰ اپنا فضل کرے گا، کوئی تمہارا مزاحم نہ ہوگا'' انہوں نے کہا کہ ''ہم حاضر ہیں'' آپ نے فرمایا ''ان کو نہلا دھلا کر کپڑے پہناؤ'' لوگ گومتی سے نہلا لائے، کسی نے ہم لوگوں میں سے چادر دی، کسی نے پاجامہ، کسی نے انگرکھا، کسی نے ٹوپی، سب کو مردانے کپڑے پہنائے، پھر آپ نے ان سے بیعت لی اور دعا کی اور فرمایا کہ ''جوان میں سردار ہے، اس کو اللہ تعالیٰ نے اس حال میں بھی سردار رکھا ہے، یعنی ان تینوں سے خدا کے نزدیک مرتبہ میں زیادہ ہے'' پھر ان کی توجہ دلائی اور مولوی محمد یوسف صاحب سے فرمایا کہ، ان کو اپنے پاس رکھئے، کسی بات کی تکلیف نہ پائیں، اپنے ساتھ نماز میں لے جایا کیجئے، اور اپنے ساتھ لایا کیجئے اور نماز روزے کے مسائل ان کو سکھائیے''۔

دو تین روز میں ان کے باقی لوگوں کو خبر ہوئی کہ چار شخص تم میں سے جا کر سید صاحبؒ کے مرید ہوئے ہیں، لوگوں سے اس کا مشورہ کیا کہ وہاں سے ان کو کیونکر لائیں، انہوں نے کہا ''وہاں کا تو یہ حال ہے کہ جو کوئی ان کے پاس جاتا ہے، خدا جانے ان کے پاس کیا سحر ہے کہ وہ انہیں سے مل جاتا ہے، اور انہیں کا طریقہ اختیار کر لیتا ہے، اگر تم جاؤ گے تو کچھ عجب نہیں کہ تمہارا بھی وہی حال ہو، اس سے یہی بہتر ہے کہ ان سے صبر کرو اور باز آ جاؤ، مگر یہ بات ہے کہ جب سید صاحبؒ اپنے مکان بریلی کو جائیں، تب تم اس بات کی خبر دیدار بخش کو کرو، اگر موقع ملے تو وہ ان کو سمجھا کر بلا لیں'' اس مشورے کا حال اس شخص سے معلوم ہوا، جوان کو لے کر آیا تھا۔

لکھنؤ سے روانگی کے وقت آپ نے ان چاروں کو فقیر محمد خاں رسالے دار صاحب کے پاس بھیج دیا، اور کہلوایا کہ ان چاروں نے اپنے پیشے سے توبہ کی ہے، آپ کھانے کپڑے سے ان کی خبر لیا کریں، اللہ تعالیٰ اس کی جزائے خیر عطا فرمائیں گے، ان کا مفصل حال ہم ملاقات کے وقت بیان کریں گے۔(۱)

## اہل حکومت کو تشویش

مولانا عبدالحی صاحب کے ہر درس میں دو چار اہل تشیع ضرور توبہ کر کے اہل سنت والجماعت

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۴۰۵-۴۰۸

میں داخل ہو جاتے اس اطلاع سے تاج الدین حسین خاں اور سبحان علی خاں کمبوہ کو بڑی فکر پیدا ہوئی، انہوں نے نواب معتمد الدولہ سے اس کی شکایت کی، نواب صاحب نے چوبدار بھیج کر سید صاحبؒ سے کہلوایا کہ وعظ و نصیحت میں کوئی حرج نہیں، یہاں حکومت اہل تشیع کی ہے، تبدیلی مذہب سے فساد کا اندیشہ ہے، سید صاحبؒ نے جواب دیا کہ ہم کلمہ حق بیان کرتے ہیں، جو طالب حق آئے گا اور متاثر ہوگا، ہم اس کو ہرگز نہ روکیں گے، ہم آپ کے حکم کی تعمیل سے قاصر ہیں، نواب معتمد الدولہ نے دوبارہ پیغام بھیجا اور کہا کہ ایسی صورت حال میں اگر کوئی نقصان پہنچا تو ہم پر ذمے داری نہیں، سید صاحبؒ نے اس کا بھی کوئی اثر نہیں لیا، آخر میں نواب صاحب نے فقیر محمد خاں رسالے دار سے کہا کہ سید صاحبؒ تمہارے پیرو مرشد بھی ہیں اور آشنا بھی، ہماری طرف سے تم جا کر سمجھاؤ کہ حاکم وقت کا مقابلہ اچھا نہیں، اگر شاہ پیر محمد صاحبؒ کے ٹیلے کے گرد دو چار توپیں لگا کر اڑا دے تو آپ کیا کر سکتے ہیں؟'' فقیر محمد خاں صاحب نے یہ پیغام پہنچا دیا، آپ نے فرمایا ''فقیر محمد خاں تم مجھ سے مدت سے واقف ہو اور میرے حالات کو خوب جانتے ہو، یہ مجھ سے ہرگز نہ ہوگا کہ کلمۃ الخیر کہنے سے باز رہوں، معتمد الدولہ ''دو چار توپوں کیا ڈراتے ہیں؟ اگر سو توپیں لگا دیں گے تو کیا پروا؟ خدا میرا مددگار ہے، ان کے نقصان پہنچانے سے کچھ نہ ہوگا''

فقیر محمد خاں کے واسطے سے آپ کے اور معتمد الدولہ کے درمیان کئی روز تک گفتگو رہی، لشکر میں جو لوگ آپ کے مرید تھے، انہوں نے سنا اور سب نے خفیہ کہلا بھیجا کہ ''حضرت ہم لوگ تیار ہیں، جو ارشاد ہو بجا لائیں، آپ کسی بات کا اندیشہ نہ فرمائیں'' آپ نے کہلا بھیجا ''تم خاطر جمع رکھو، اللہ تعالیٰ کافی ہے، کچھ فتنہ و فساد نہ ہوگا''

آخر میں فقیر محمد خاں نے سید صاحبؒ کا پیغام معتمد الدولہ کو پہنچا دیا اور یہ کہا کہ سید صاحبؒ نے فرمایا ہے کہ منع کرنے کا طریقہ اور تھا اگر یہ کہا جاتا کہ تم ہماری رعیت ہو، ہمارے شہر سے چلے جاؤ، اس میں ہمیں کچھ عذر حیلہ نہ تھا، لیکن کلمۃ الخیر لوگوں کو تعلیم نہ کرو، یہ بات اہل اسلام کے خلاف ہے، خدا کا طالب سنی ہو، یا شیعہ جو ہمارے یہاں آئے گا ہم اس کو سکھائیں گے، یہ

بھی فرمایا کہ تم نواب معتمد الدولہ کے نوکر ہو اور میرے مرید، تم کو میری طرف سے اجازت ہے کہ فساد کے وقت تم میرے ساتھ نہ ہو، انہیں کی طرف ہو یا کسی کی طرف نہ ہو، الگ رہو۔

یہ تمام گفتگو سن کر نواب معتمد الدولہ نے کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے سید صاحبؒ اور ان کے ساتھ کے علماء بڑے حقانی اور خاندانی لوگ ہیں، فقیر محمد خاں نے اس وقت سید صاحبؒ کے آباء واجداد کے فضائل وکمالات بیان کیئے اور مولانا عبدالحی صاحبؒ اور مولانا اسمٰعیل صاحبؒ کے بزرگوں کے اوصاف واخلاق کا تذکرہ کیا، نواب معتمد الدولہ کو اپنی غلطی کا احساس ہوا اور کہا کہ اگر وہ قبول کریں تو ان کی دعوت کرنی چاہیئے، لیکن ان کے لوگ ہمارے یہاں ہتھیار باندھ کر نہ آئیں، خاں صاحب نے کہا ''کیا مضائقہ ہے؟ کوئی ہتھیار لے کر نہ آئے گا، اگر لائیں گے تو باہر ڈیوڑھی پر رکھوا دیں گے''۔

فقیر محمد خاں سید صاحبؒ کے پاس آئے، دعوت کا پیام لائے، آپ نے یہ سن کر تبسم کیا اور فرمایا کہ ''دعوت کا تکلف کرنا کیا ضرور؟'' انہوں نے کہا کہ ''اب تو آپ قبول کرلیں، فرمایا بہتر چلیں گے''۔(۱)

## نواب معتمد الدولہ کی دعوت

دوسرے دن نواب صاحب نے سواریاں بھیجیں، ہاتھی بھی اور گھوڑے اور پالکیاں بھی، سید صاحبؒ اپنے لوگوں کے ساتھ تشریف لے گئے، اور ڈیوڑھی پر پہرے والوں کے پاس ہتھیار رکھ دیئے، اندر چبوترے پر ایک فرش بچھا تھا، وہاں جا کر سب بیٹھے، نواب معتمد الدولہ کے پاس تاج الدین حسین خاں، سبحان علی خاں، فقیر محمد خاں رسالے دار، مینڈو خاں رسالے دار وغیرہ حاضر تھے، اور مہمان داری اور خدمت گزاری میں مستعد تھے۔(۲)

## مولانا عبدالحی صاحبؒ کا وعظ اور مکالمہ

مولانا عبدالحی صاحبؒ نے نواب معتمد الدولہ کی مجلس میں وعظ فرمایا، مولانا محمد اسمٰعیل

(۱) ''وقائع'' ص ۲۱۳، ۲۱۷ (۲) ایضاً

صاحبؒ فرماتے ہیں کہ ایسا وعظ ہم نے نہیں سنا، وعظ اس طرح شروع کیا کہ اے مومنو! معلوم ہونا چاہئے کہ ایمان کا نشان کیا ہے اور کفر کا نشان کیا، پھر اس دعوے پر عقلی ونقلی دلائل پیش کئے، ایک گروہ کے نشان ایمان اور دوسرے گروہ کے نشان کفر کو بڑی خوش بیانی سے واضح کیا اور بڑی خوبی سے ان کو ہر گروہ پر منطبق کیا۔

معتمد الدولہ نے بڑی تحسین وآفرین کی اور کہا کہ آپ کے اوصاف حمیدہ جیسے سنے تھے، اس سے زیادہ پایا۔(۱)

سبحان علی خاں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے باب میں کچھ سوال کیا، مولانا دیر تک سکوت میں رہے، اکثر لوگوں کو گمان ہوا کہ شاید مولانا کو جواب نہ آیا، اس کے بعد سر اٹھا کر فرمایا ''سبحان علی خاں صاحب، آپ کیا دریافت فرماتے ہیں؟'' انہوں نے پھر وہی سوال کیا، اس پر مولانا نے ایک عالمانہ تقریر کی، لوگوں کی زبان پر آمنّا وسلّمنا تھا، معتمد الدولہ نے کہا، کہ ''اب گفتگو موقوف کیجئے اور ہاتھ دھلایئے۔'' (۲)

## جماعت کی تربیت اور بلند حوصلگی

مہمان ہاتھ دھو کر بیٹھے تو مختلف اقسام کے نفیس ولذیذ کھانے ان کے سامنے چنے گئے، کھانا بڑی مقدار میں ایک ایک کے سامنے رکھا گیا، اور کہہ دیا گیا کہ جس کے سامنے جو کھانا ہے، وہ اس کی ملک ہے، چاہے یہاں کھائے، چاہے اپنے ساتھ لے جائے، لیکن سید صاحبؒ کے ہمراہیوں میں سے جن میں بہت سے عام لوگ اور غریب آدمی تھے، ہر ایک آسودہ ہو کر اٹھ گیا، اور کسی نے کھانا اپنے ساتھ نہیں باندھا، کھلانے والوں میں سے کسی نے بعض کھانے والوں سے کہا کہ یہ تمہارا حصہ ہے، ساتھ لیتے جاؤ، اس طرف سے کسی نے جواب دیا کہ یہ ہمارا دستور نہیں، جس نے ہم کو شام کا کھانا عطا فرمایا ہے، وہ صبح کو بھی ہم کو رزق پہنچائے گا۔

مجلس برخاست ہوئی تو نواب معتمد الدولہ نے پانچ ہزار روپئے پیش کئے، آپ نے ہر چند عذر کیا لیکن معتمد الدولہ نے قبول نہیں کیا۔

---

(۱) ''منظورۃ السعداء'' روایت مولانا اسمٰعیل شہیدؒ (۲) ''وقائع احمدی'' ص ۴۱۹

رخصت ہونے کے بعد معتمد الدولہ نے فقیر محمد خاں سے کہا کہ یہ عجیب وغریب لوگ ہیں، میں نے آج سے پہلے ایسے آدمی نہیں دیکھے تھے، انہوں نے خواہش کی کہ میں تنہائی میں ملنا چاہتا ہوں، سید صاحبؒ نے فرمایا، اس وقت بڑی دیر ہوگئی ہے، یہاں سے جاتے وقت ملاقات کر کے جاؤں گا۔"(۱)

## روانگی اور معتمد الدولہ سے ملاقات

جب سید صاحبؒ نے لکھنؤ سے رائے بریلی کوچ فرمایا آپ نے اکثر لوگوں کو روانہ کر دیا کہ قندھاریوں کی چھاؤنی میں چل کر ٹھہریں، آپ چند لوگوں کے ساتھ نواب معتمد الدولہ کی ملاقات کو گئے، لوگوں کو ڈیوڑھی پر چھوڑ کر آپ فقیر محمد خاں رسالے دار کے ساتھ اندر گئے، نواب ممدوح سے ملاقات ہوئی، دو گھنٹے گفتگو رہی نواب معتمد الدولہ نے کہا کہ "حضرت میں آپ کے سامنے برے کاموں سے توبہ کرتا ہوں" آپ نے فرمایا کہ "توبہ سب برے کاموں سے بہتر ہے، مگر جو آپ بیچارے غریبوں محتاجوں کے گھر زبردستی کھدواڈالتے ہیں، سب سے پہلے اس سے توبہ کرنی چاہئے، یہ مردم آزاری سب سے برا کام ہے" نواب نے اقرار کیا کہ ان شاء اللہ کسی کا مکان اس کو راضی کئے بغیر اور واجبی قیمت دیئے بغیر نہ کھدے گا بلکہ چند مکانوں کی پیائش ہو چکی تھی، ان کو موقوف رکھا۔(۲)

## نواب صاحب کو تحفہ

رخصت کے وقت سید صاحبؒ نے ایک عمدہ گھوڑی، جو بہت بلند اور قد آور تھی جس پر آپ اس وقت سوار تھے، بچے سمیت نواب صاحب، موصوف کو تحفے کے طور پر دی، نواب صاحب نے بہت عذر کیا اور کہا کہ "تین چار گھوڑے خود ہمارے اصطبل سے پسند فرما کر ہماری طرف سے قبول کیجئے" آپ نے فرمایا کہ "نہیں یہ گھوڑی تو آپ کو قبول کرنی ہوگی۔"(۱)

لکھنؤ کے قیام کے دوران میں فقیر محمد خاں نے بڑی رفاقت اور محبت کا ثبوت دیا اور بڑی دعائیں لیں۔

---

(۱) ایضاً ص ۴۱۹، (۲) ایضاً ۴۲۴-۴۲۵ (۱) "وقائع ص ۴۲۵ سید صاحبؒ کی عادت تھی کہ ان کے ساتھ اگر کوئی سلوک کرتا تو وہ شایان شان سلوک کرتے اور اپنا ہاتھ اونچا رکھنے کی کوشش کرتے۔

## فقیر محمد خاں کی ترقی

لکھنؤ سے واپسی میں مولوی سید محمد صاحبؒ نصیر آبادی لکھنؤ سے فقیر محمد خاں کا خط لائے جس میں لکھا تھا، کہ کل رات، جب آپ قندھاریوں کی چھاؤنی میں تھے، نواب معتمد الدولہ کے یہاں سے اس فقیر کو خلعت ہوا، دس ہزار روپے نقد ملے اور ہاتھی، پالکی، شملہ، مندیل، دوشالہ، سپر، تلوار اور اس کے علاوہ بہت سامان ملا، پہلے تین سو روپے کا مشاہرہ تھا، اب ہزار روپے کا ہوا اور پندرہ سو سوار اور دو ہزار پیادے کا حکم دیا کہ نوکر رکھ لو اور محمدی کا پرگنہ علاقہ ہوا۔

سید صاحبؒ یہ حال سن کر بہت خوش ہوئے فرمایا کہ "ابھی تو ابتدا ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ آگے دیکھنا کہ ان کے واسطے کیسی ترقی ہوگی۔(۱)

## بادشاہ کی آرزوئے ملاقات

رائے بریلی تشریف لے آنے کے کچھ دن بعد ایک روز آپ رفقاء کے ساتھ مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے کہ نواب معتمد الدولہ کا ایک قاصد آیا اور نواب ممدوح اور فقیر محمد خاں بہادر کا خط لایا، خط پڑھے گئے، دونوں کا مضمون یہ تھا کہ آپ کے تشریف لے جانے کے بعد بادشاہ غازی الدین حیدر نے فرمایا کہ ہمارے شہر میں ایسے صاحب کمال بزرگ اتنے دن رہے، ہزاروں آدمی ان کے مرید اور ان کی ذات سے مستفید ہوئے افسوس کی بات ہے کہ تم نے مجھ کو اطلاع نہ دی، اب جو صورت ممکن ہو، ان کو بلاؤ اور ہم سے ملاؤ۔

آپ نے لوگوں سے مشورہ کیا اور فرمایا کہ "میرے تو جانے کی کوئی صورت نہیں، وہاں جانے میں کوئی فائدہ نظر نہیں آتا، باقی جیسا آپ لوگوں کا مشورہ ہو" لوگوں نے کہا کہ "اگر آپ نہ تشریف لے جائیں تو مولانا عبدالحی صاحب اور مولانا اسمٰعیل کو بھیج دیں، وہ حاکم وقت ہیں، ان کے جانے سے شاید اللہ تعالیٰ ان کو ہدایت نصیب کرے نہیں تو کوئی حرج نہیں، چند روز رہ کر تشریف لے آئیں گے" فرمایا "خیر یوں ہی سہی، مگر وہاں کچھ ہونا نہیں"۔

---

(۱) "وقائع" ص ۴۳۰

چنانچہ یہی جواب دیا گیا کہ ''بالفعل ہمارا آنا تو ممکن نہیں، مگر ان شاء اللہ دس پندرہ روز میں مولانا عبدالحی صاحب، اور مولانا محمد اسمٰعیل کو بھیجیں گے۔''

چند دنوں کے بعد مولانا عبدالحی صاحب اور مولانا محمد اسمٰعیل صاحب پچیس آدمیوں کے ساتھ لکھنؤ روانہ ہوئے، نواب معتمد الدولہ کو خبر ہوئی، ایک مکان میں اتار پھر بادشاہ کو اطلاع کہ جہاں پناہ نے جو بریلی کے سید صاحبؒ کو یاد فرمایا تھا، وہ تو کسی عذر سے تشریف نہیں لا سکے، مگر مولانا عبدالحی صاحب اور مولانا محمد اسمٰعیل کو اپنی طرف سے بھیجا ہے، وہ شہر میں اترے ہیں، بادشاہ نے پچیس روپے روز کا کھانا مقرر کر دیا، دونوں وقت پکا ہوا کھانا خوانوں میں لگا ہوا آنے لگا بعض شخصوں نے مولوی عبدالحی صاحب سے کہا کہ ''اس کھانے سے تو آپ نقد کر لیں تو بہتر ہے'' مولانا نے فرمایا کہ ''ہم کو اس بات سے کچھ غرض نہیں چاہیں کھانا بھیجیں، چاہیں نقد''۔

پندرہ سولہ روز ان حضرات کا لکھنؤ میں قیام رہا، مگر والی لکھنؤ سے ملاقات نہ ہوئی، اہل دربار نے اس کا اہتمام رکھا کہ اس عرصے میں بادشاہ کسی وقت ہوش میں نہ آنے پائیں، فقیر محمد خاں بہادر اور مینڈو خاں نے دونوں صاحبوں سے یہ حال بیان کیا اور کہا کہ آپ کو رہنے، جانے کا اختیار ہے انہوں نے کہا کہ، ہمارا رہنا بے کار ہے، صبح کو معتمد الدولہ سے بے ملے اور بے خبر کئے رائے بریلی روانہ ہو گئے۔(۱)

(۱) ''وقائع''، ص ۴۳۱-۴۳۶

# آٹھواں باب

# رائے بریلی کا قیام اور بعض اہم اصلاحی کام

## رائے بریلی کا قیام اور اس کے اہم واقعات

لکھنؤ سے واپسی پر سید صاحبؒ کا تقریباً ایک سال رائے بریلی میں قیام رہا، مولوی سید جعفر علی صاحب ''منظورۃ السعداء'' میں لکھتے ہیں:

بعد تشریف آوری از لکھنؤ حضرت امیر المومنین قریب یکسال بر دولت خانہ رونق افروز بودند

''لکھنؤ سے تشریف آوری کے بعد حضرت امیر المومنین تقریباً ایک سال دولت خانہ پر رونق افروز رہے''

''وقائع احمدی'' میں ہے کہ حضرت امیر المومنین امام المجاہدین علیہ الرحمہ، سفر با ظفر لکھنؤ سے مراجعت فرما کر تکیے پر تشریف لائے اور کچھ یا زیادہ ایک سال وہاں رونق افروز رہے۔''(۱)

اس قیام کے اہم واقعات میں سے جہاد کے لئے مشق و تربیت کا اہتمام، نکاح بیوگان کی سنت کا احیاء اور نصیر آباد کی مہم ہے۔(۲)

---

(۱) ''وقائع'' ص ۴۶۴ (۲) ''منظورۃ السعدا'' اور ''وقائع احمدی'' دونوں میں واقعات کی ترتیب یہی ہے

## جہاد کا شوق اور اس کی تیاری

یوں تو عبادت وسلوک کے ساتھ جہاد کی تیاری آپ ہمیشہ کرتے تھے، لیکن اس قیام میں اس طرف سب سے زیادہ توجہ تھی، جہاد کی ضرورت کا احساس روز بروز بڑھتا جاتا تھا اور یہ کانٹا تھا جو آپ کو برابر بے چین رکھتا تھا، دن رات اسی کا خیال رہتا تھا، زیادہ تر یہی مشاغل بھی رہتے، آپ اکثر اسلحہ لگاتے تاکہ دوسروں کو اس کی اہمیت معلوم ہو اور شوق ہو، دوسروں کو بھی اس کی ترغیب دیتے، لکھنؤ میں آپ نے ایک مرید کو ایک تفنگچہ دیا اور کہا کہ "جہاد فی سبیل اللہ کی نیت سے ہتھیار رکھو اور شکم سیر ہو کھاؤ، ان شاء اللہ کفار کے ساتھ جہاد کریں گے، تم بھی مشق میں مشغول رہو، اس سے بہتر کوئی فقیری اور درویشی نہیں۔" (۱)

بدقسمتی سے بہت مسلمان ان چیزوں کو تقدس و مشیخت کے خلاف سمجھتے تھے، لکھنؤ میں ایک مرتبہ جب آپ قندھاریوں کی چھاؤنی میں تشریف لے جارہے تھے، آپ بھی ہتھیار باندھے ہوئے تھے، اور وہ لوگ بھی جو آپ کے ساتھ تھے، عبدالباقی خاں صاحب نے یہ دیکھ کر کہا کہ "حضرت آپ کی سب باتیں تو بہتر ہیں، مگر ایک بات مجھ کو ناپسند ہے، اور وہ آپ کے خاندان والا شان کے خلاف ہے، آج تک یہ طریقہ کسی نے اختیار نہیں کیا، آپ کو وہی کام زیبا ہے، جو آپ کے حضرات آباء واجداد کرتے آئے" آپ نے فرمایا کہ "وہ کون سی بات ہے؟" کہا "یہ سپر، تلوار بندوق وغیرہ کا باندھنا یہ سب اسباب جہالت ہیں، آپ کو نہ کرنا چاہیے، یہ سنتے ہی حضرت کا چہرہ غصے کے مارے سرخ ہو گیا اور فرمایا کہ خاں صاحب، اس بات کا آپ کو کیا جواب دوں؟ اگر سمجھیے تو یہی کافی ہے، کہ یہ وہ اسباب خیر و برکت ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے انبیاء علیہم السلام کو عنایت فرمائے تھے تاکہ کفار و مشرکین سے جہاد کریں اور خصوصاً ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی سامان سے تمام کفار و اشرار کو زیر کر کے جہان میں دین حق کو روشنی بخشی، اگر یہ سامان نہ ہوتا تو ہم نہ ہوتے اور اگر ہوتے تو خدا جانے کس دین و ملت میں ہوتے۔" (۲)

آپ کو سب سے زیادہ خیال جہاد کا رہتا تھا، جس کو مضبوط اور توانا دیکھتے، فرماتے

---

(۱) "منظورۃ السعداء" (۲) "وقائع احمدی" ص ۳۰۰-۳۰۱

کہ یہ ہمارے کام کا ہے، مورائیں (ضلع اناؤ) کے شمشیر خاں، الٰہ بخش، شیخ رمضان اور مہربان خاں ملاقات کے واسطے آئے، چاروں بڑے لمبے لمبے جوان تھے، آپ ان کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور کہا "ایسے جوان ہمارے کام کے ہیں، پیرزادے لوگ ہمارے کام کے نہیں" اور بہت تعریف کی، وہ آپ کا اخلاق دیکھ کر بہت خوش ہوئے کہ ہم غریب آدمی چار روپے کے سپاہی، آپ ہماری اس طرح تعریف کرتے ہیں، بعد میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ جہاد میں اپنا کام تم سے بہت لے گا، پھر مہربان خاں سے کہا کہ "اللہ تعالیٰ تم سے اور کام لے گا، ان تینوں سے اور کام لے گا، اور وہ دونوں کام خدا کی مرضی کے ہوں گے۔" (۱)

## رفقاء کی سید صاحبؒ سے گفتگو، جہاد کی ضرورت پر آپ کی تقریر

جب فنونِ حرب کی مشق و تعلیم میں زیادہ انہماک ہوا اور زیادہ تر وقت اسی میں صرف ہونے لگا، یہاں تک کہ سلوک کے کاموں میں کمی ہونے لگی، تو رفقاء نے آپس میں گفتگو کرنی شروع کی اور مشورہ کیا کہ مولانا محمد یوسف صاحب پھلتی اس بارے میں سید صاحبؒ سے گفتگو کریں اور جماعت کے ان خیالات کی اطلاع دیں، مولانا نے سید صاحبؒ سے عرض کیا، سید صاحبؒ نے آپ کو جواب دیا کہ "ان دنوں اس سے افضل کام ہم کو درپیش ہے، اسی میں ہمارا دل مشغول ہے، وہ جہاد فی سبیل اللہ کے لئے تیاری ہے، اس کے سامنے اس حال کی کچھ حقیقت نہیں، وہ کام یعنی تحصیل علم سلوک اس کام کے تابع ہے، اگر کوئی تمام دن روزہ رکھے، تمام رات عبادت و ریاضت میں گزارے، اور نوافل پڑھتے پڑھتے پیروں میں ورم آجائے، اور دوسرا شخص جہاد کی نیت سے ایک گھڑی بھی بارود اڑائے تا کہ کفار کے مقابلے میں بندوق لگاتے آنکھ نہ جھپکے تو وہ عابد اس مجاہد کے رتبے کو ہرگز نہیں پہنچ سکتا، اور وہ کام (سلوک وتصوف) اس وقت کا ہے، جب اس کام (تیاری جہاد) سے فارغ البال ہو، اب جو پندرہ سولہ روز سے نماز یا مراقبے میں دوسرے انوار کی ترقی معلوم ہوتی ہے وہ اسی کاروبار کے طفیل

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۴۴۰، ۴۴۱۔ چنانچہ مہربان خاں حضرت کے متعلقین کی خدمت کے لئے سندھ میں رہے، پھر وہاں سے ان کے ساتھ ٹونک گئے اور باقی اکوڑہ کے پہلے ہی چھاپے میں شہید ہو گئے۔

سے ہے، کوئی بھائی جہاد کی نیت سے تیر اندازی کرتا ہے، کوئی بندوق لگاتا ہے، کوئی پھری گدکا کھیلتا ہے، کوئی ڈنڑ پیلتا ہے، اگر ہم اس کام کی اس وقت تعلیم کریں، تو ہمارے یہ بھائی اس کام سے جاتے رہیں، یوسف جی! تم خود اپنا حال دیکھو کہ گردن ڈالے ہوئے، ایک عالم سکوت میں رہتے ہو، اسی طرح اور لوگ بھی کوئی کمبل اوڑھے مسجد کے کونے میں بیٹھا ہے، کوئی چادر لپیٹے حجرے میں بیٹھا ہے، کوئی جنگل جا کر مراقبہ کرتا ہے، کوئی ندی کے کنارے گڑھا کھود کر بیٹھا رہتا ہے، ان صاحبوں سے تو جہاد کا کام ہونا مشکل ہے تم ہمارے بھائیوں کو سمجھاؤ کہ اب اسی کام میں دل لگائیں، یہی بہتر ہے، حاجی عبدالرحیم صاحب سے مشورہ کر کے جواب دو"۔

## ایک عارف کی زبان سے سید صاحبؒ کی عظمت کا اعتراف

حاجی عبدالرحیم صاحب نے جب یہ سنا تو پہلے اپنا حال بیان کیا کہ جب مجھ کو حضرت سے بیعت نہ تھی، اپنے مشائخ کے طور وطریق پر تھا، چلہ کشی کرتا تھا جو کی روٹی کھاتا تھا، موٹے کپڑے پہنتا تھا، صدہا میرے مرید تھے، اور جو درویشی کا طالب میرے پاس آتا، اس کو تعلیم کرتا تھا، اور کسی سے کچھ غرض نہیں رکھتا تھا، جو کوئی مطلب کے لئے دو چار کوس یا ایک دو منزل لے جانے کی درخواست کرتا، فی اللہ چلا جاتا تھا، اور میری نسبت کا یہ طور تھا، کہ آدھ کوس یا کوس بھر سے کسی پر توجہ کی نظر ڈالتا تو اسی جگہ اس کو حال آجاتا تھا اور بعض بعض باتیں مجھ میں ان سے بڑھ کر تھیں اور میں اس حال میں بہت خوش تھا اور میرے مریدوں میں بعض بعض صاحب تاثیر تھے، باوجود ان سب باتوں کے جب اللہ تعالیٰ نے ان سید صاحبؒ کو سہارنپور پہنچایا اور مجھ سے ملایا اور مجھ کو توفیق دی کہ میں نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی اور آپ کا طریقہ دیکھا، اس وقت اپنے نزدیک مجھ کو یہ خیال ہوا کہ اگر میں اس حالت میں مرجاتا تو میری بری موت ہوتی، میں نے اپنے سب مریدوں سے کہا کہ اگر تم اپنی عاقبت بخیر چاہتے ہو تو ان سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت یا اس عقیدے سے میری ہی بیعت کرو اور جو نہ کرے گا وہ جانے، میں نے آگاہ کر دیا ہے، اسکا مواخذہ قیامت کے روز مجھ سے نہیں، پھر سب نے دوبارہ بیعت کی، سو میں نے تمام عیش و آرام اور ناموس و نام چھوڑ کر سید صاحبؒ کے یہاں کی محنت و مشقت اور تنگی

وکلفت اختیار کی، اینٹیں بھی بناتا ہوں، دیوار بھی اٹھاتا ہوں، گھاس بھی چھیلتا ہوں، لکڑی بھی چیرتا ہوں اور ہر طرح کے کام کرتا ہوں، مگر اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے اس کاروبار کی بدولت جو نعمت دی اور خیر وبرکت عطا کی، اس کے دسویں حصے کے برابر اول معاملات کی تمام خیر وبرکت کو نہیں پاتا ہوں، اگر ایسا نہ ہوتا تو اس راحت کو چھوڑ کر یہ محنت کیوں اختیار کی؟ سو میری صلاح اس بارے میں یہی ہے کہ تم اپنا سارا کاروبار حضرت پر چھوڑو، وہی جو کچھ بہتر جان کر تم کو فرمائیں، اسی کو مانو اور اپنی بہتری اس میں سمجھو اور اپنی ناقص رائے کو اس میں دخل نہ دو۔

حاجی صاحب چونکہ فن سلوک اور قوت نسبت میں مسلم تھے، اور مشہور شیخ اور عارف تھے، اس لئے ان کی تقریر سن کر سب لوگ خاموش ہوگئے اور مقدماتِ جہاد میں دل و جان سے مشغول ہوگئے، دن رات یہی مشغلہ تھا، بھر ماری، تیر اندازی کرتے، چورنگ لگاتے اور فنون سپہ گری کی پوری مشق کرتے تھے(۱)

## بیوہ کا نکاح

بیوہ کا نکاح ثانی مسلمانوں کے اس دینی اور اخلاقی انحطاط کے دور میں، جس میں مسلمان شرفاء ہندوانہ رسم ورواج سے پورے طور پر متاثر ہوچکے تھے اور بہت جگہ شریعت کے بجائے نفس اور عرف وعادات کا دور دورہ تھا، بڑے ننگ وعار کی بات اور خلافِ ادب شرفاء سمجھا جاتا، خافی خاں نے اپنے زمانۂ عہد محمد شاہی کے متعلق شہادت دی ہے کہ در ہندوستان میان شرفائے اسلام کہ مراد از اصل مشائخ عرب است، ایں عمل (عقد بیوگان) در ہندوستان قبیح و عیب دانستہ ترک رویہ آباء واجداد را کہ موافق حکم خدا ومطابق شرع محمدی است، نمودہ اند" تیرہویں صدی کی ابتدا تک یہ کراہت وحقارت قلوب میں اس طرح جاگزیں ہوچکی تھی کہ یہ مسلمانانِ ہند کا ایک عرف اور رواج بن چکا تھا۔

اس کا اندازہ کرنے کے لئے کہ اس مسئلے نے کتنی اہمیت اختیار کر لی تھی، اور اس کی مخالفت کتنی دشوار تھی، اور یہ کہ بعض علماء اس رواج کی حمایت میں تھے، اور اس کے ثبوت

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۴۴۸، ۴۵۴

میں فقہی دلائل اور نظائر پیش کرتے تھے، یہاں نکاح بیوگان کے سلسلے میں ایک استفتا اور تیرہویں صدی کے ایک عالم کے قلم سے اس کا جواب نقل کیا جاتا ہے۔(۱)

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ بعض امور ہندوستان میں اس دیار کے شرفائے اہل اسلام میں ابتداء سے آج تک برابر مروج ہیں اور ظاہراً شرع کے خلاف ہیں مگر رسم ورواج کے موافق کہ ہر شہر کے لوگوں میں وہ امور بطور رسم ورواج قرار پا گئے ہیں، لوگ اسی کے مطابق عمل کرتے ہیں اور رسم ورواج کو شرع پر مقدم جانتے ہیں، چنانچہ منجملہ ان امور کے ایک امر یہ ہے کہ بیوہ عورت کا نکاح ثانی کرنا قبیح جانتے ہیں، اس کا نکاح ثانی کرنے سے پرہیز رکھتے ہیں، حتیٰ کہ اگر بیوہ عورت نکاح ثانی پر راضی ہو جائے تو اس کے ولی شرافت کی غیرت سے ہرگز اس امر کو جائز نہ رکھیں گے "اجیبوا، رحمکم اللہ تعالیٰ"

اس استفتا کا جواب خاصا طویل ہے، یہاں اس کا اختصار اور انتخاب پیش کیا جاتا ہے:

جواب: "الاشباہ والنظائر" میں لکھا ہے کہ چھٹا قاعدہ یہ ہے کہ عادت حکم ہے، یعنی اس کے اعتبار پر شرعاً حکم کیا جاتا ہے، یعنی عادت کا اعتبار کرنا احکام شرعیہ میں شرعاً ثابت ہے، اور یہ قاعدہ اس اصل سے ثابت ہوا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ "مَارَآهُ الْمُسْلِمُوْنَ حَسَنًا فَهُوَ عِنْدَاللّٰهِ حَسَنٌ" یعنی جس امر کو اہل اسلام بہتر جانیں، اللہ تعالیٰ کے نزدیک بھی وہ امر بہتر ہوگا اور ہدیٰ نے "شرح مغنی" میں لکھا کہ عادت سے مراد وہ امر ہے کہ اس کا استقرار نفوس میں ہو جائے، اور وہ ان امور سے ہو کہ ان کا اعتبار چند مرتبہ سلیم طبائع کے نزدیک کیا گیا ہو۔(۱)

---

(۱) یہ استفتا اور اس کا جواب "فتاویٰ عزیزی" میں درج ہے (ملاحظہ ہو "فتاویٰ عزیزی" فارسی جلد دوم از ص ۱۲۸ تا ۱۳۱) افسوس ہے کہ ان مفتی صاحب کا نام معلوم نہیں ہو سکا۔

(۲) اس موقع پر مفتی صاحب نے ان جزئیات کا تذکرہ کیا ہے جن میں فقہاء نے عرف کو معیار قرار دیا ہے اور اسی کے مطابق فیصلہ کیا ہے۔

جب اس مقدمے کی تمہید بیان کی گئی اور عرف اور عادت کے معنی ظاہر ہوئے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اکثر مسائل اس بناء پر استخراج کئے گئے ہیں، اور یہ بھی معلوم ہوا کہ عرف شرع پر مقدم ہے، بشرطیکہ عرف نص کی تصریح کے خلاف نہ ہو تو جاننا چاہئے کہ پہلی صورت کے بارے میں جواب یہ ہے کہ بیوہ عورتیں ایمان کی قوت سے اس قدر صابر اور اپنے نفس پر جابر ہو جائیں کہ غیرت کی وجہ سے نکاح ثانی سے پرہیز کریں اور اپنے لئے نکاح ثانی کو روا نہ رکھیں، اس واسطے کہ کفار اس بارے میں طعن کرتے ہیں کہ دوسرے شوہر کے ساتھ نکاح کیا جائے اور اس امر کو رذیل اور خسیس قوم کی خصوصیت جانتے ہیں، اور شرافت کے خلاف سمجھتے ہیں تو ایسی حالت میں ان بیوہ عورتوں کا اللہ تعالیٰ کے نزدیک اعلیٰ درجہ اور بلند مرتبہ ہوگا اور فی الجملہ ایسی بیوہ عورتوں کو حضرت سرور کائناتؐ کی ازواج مطہراتؓ کے حال کے ساتھ مشابہت اور ان کی پیروی حاصل ہو سکتی ہے، البتہ امتناع کی علت میں فرق ہے۔

اور بالفرض اگر وہ نکاح پر راضی بھی ہو جائیں اور ان کے ولی کی جانب سے ممانعت ظہور میں آئے تو اس میں بھی شرع کی مخالفت لازم نہیں آتی ہے، اس واسطے کہ بعضے مقام اور بعضے امور میں اس لحاظ سے کہ اس میں کسی امر کے کرنے یا نہ کرنے میں غیرت ہوتی ہو اور شرافت میں خلل آتا ہو اور اپنی طرف ایسی صفت کی نسبت ہونے کا خوف ہو کہ باعتبار عرف نہایت مذموم ہو تو ایسی صورت میں شرع سے تجاوز کرنے کو علماء نے مستحسن جانا ہے چنانچہ یہ امر اس صحیح حدیث سے کہ مسلم میں ہے مستنبط اور مستفاد ہوتا ہے، اور وہ حدیث یہ ہے:

**"عن ابی هريرة رضی اللّٰه عنه ،قال سعد بن عبادة ، ولو وجدت مع اهلی رجلا ، لم امسه حتی اتی باربعة شهداء؟**

قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ،نعم قال ، کلا والذی بعثك بالحق ان کنت اعاجله بالسیف قبل ذلك ، قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم : اسمعوا الی مایقول سیدکم انه لغیور و انا اغیر منه واللّٰہ اغیر منی"

یعنی ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ سعد بن عبادہؓ نے کہا کہ اگر میں اپنے اہل کے ساتھ کسی مرد کو پاؤں تو کیا اس مرد سے تعرض نہ کروں حتی کہ چار گواہ لے آؤں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''ہاں'' سعد بن عبادہؓ نے کہا کہ ''ہرگز نہیں قسم ہے، اس ذات کی کہ اس نے آپ پر حق پر مبعوث فرمایا ہے کہ میں اس سے قبل اس کا علاج تلوار سے کروں گا، یعنی اس کو قتل کر ڈالوں گا'' تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''سنو وہ بات جو تمہارے سردار کہتے ہیں یہ نہایت صاحب غیرت ہیں، اور میں ان سے بھی زیادہ صاحب غیرت ہوں اور اللہ تعالیٰ مجھ سے بھی زیادہ صاحب غیرت ہے'' صحیح بخاری میں بھی یہ حدیث کچھ کم تفاوت کے ساتھ وارد ہے تو اس مقام میں سعد بن عبادہؓ نے غیرت کی نہایت زیادتی کی وجہ سے قتل کرنے کو اختیار کیا اور اس مقام میں قتل کرنے کو اختیار کرنا شرع کی حد سے تجاوز کرنا ہے، مگر جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی تعریف فرمائی اور فرمایا کہ سعد ایک صاحب غیرت شخص ہیں، اور میں ان سے بھی زیادہ صاحب غیرت ہوں، اور اللہ تعالیٰ مجھ سے بھی زیادہ صاحب غیرت ہے، اور دوسری حدیث میں وارد ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ "ومن غیرته حرم الفواحش ما ظهر منها و ما بطن" یعنی اللہ تعالیٰ کی غیرت سے ہے، کہ اس نے ظاہر و باطن ہر طرح کے فواحش امور کو حرام فرمایا تو جس صورت میں کہ بیوہ عورت کا نکاح صرف مباح ہو، کرنا اور نہ کرنا دونوں برابر ہوں، ایسا نہ

ہو کہ اس کی خواہش کے لحاظ یا زمانے کی حالت کے اعتبار سے ضروری ہو تو ایسی صورت میں اگر ولی کی طرف سے ممانعت وقوع میں آئے تو حد شرعی سے تجاوز کرنے میں یہ اس قتل کرنے سے زیادہ نہ ہوگا کہ سعد بن عبادہؓ نے اختیار کیا تھا۔"(۱)

علمائے مصلحین نے اس ذہنیت اور اس جاہلی حمیت کے خلاف اپنی زبان اور قلم سے تبلیغ کی، خود حضرت شاہ عبدالعزیزؒ نے مذکورہ بالا فتوی کا مدلل جواب لکھا اور اس کی عالمانہ تردید کی (۲)، آپ نے فارسی میں نکاح بیوگان کے ثبوت وفضیلت اور اس کو فعل قبیح سمجھنے والوں کی مذمت وتردید میں ایک موثر رسالہ فارسی میں لکھا ہے (۳)، خود حضرت سید صاحبؒ نے "صراط مستقیم" میں اس مردہ سنت کو زندہ کرنے اور اس کی ترویج پر زور دیا ہے اور بیوہ کے نکاح ثانی کو قبیح سمجھنے کو ہندوؤں کی صحبت واختلاط کا نتیجہ قرار دیا ہے (۴)، لیکن مدتوں کی اس متروک سنت کے احیاء وترویج اور صدیوں کے اس جاہلی خیال کے استیصال کے لئے یہ تحریریں، اصلاحی رسالے اور تقریریں کافی نہ تھیں، ضرورت اس کی تھی کہ کوئی عظیم شخصیت اور مقتدائے زمانہ اپنے عمل سے اس سنت کے احیاء اور اس جاہلی خیال کا ابطال کرتا اور اس کی ایسی پرزور دعوت دیتا کہ اس کی قباحت دلوں سے بالکل نکل جاتی اور اس کا عمومی رواج ہوتا، اللہ تعالیٰ نے اور دوسرے عظیم الشان اصلاحی وتجدیدی کاموں کے ساتھ یہ عظیم الشان اصلاحی خدمت بھی، جس کا اثر سیکڑوں خاندانوں اور ہزاروں زندہ درگور عورتوں کی زندگی پر پڑتا ہے، سید صاحبؒ سے لی اور غیب سے اس کا سامان پیدا ہوا۔

## مولانا عبدالحی صاحب کا وعظ

ایک مرتبہ مولانا عبدالحی صاحبؒ نے شاہ علم اللہ صاحبؒ کی مسجد میں اس آیت پر وعظ فرمایا:

---

(۱) ترجمہ ماخوذ از "سرور عزیزی" مطبوعہ فخر المطابع لکھنؤ ۱۳۲۴ھ ص ۳۰۲-۳۰۸

(۲) ملاحظہ ہو "فتاویٰ عزیزی" (فارسی) ص ۱۳۴-۱۳۸ (۳) مجموعہ رسائل قلمی کتب خانہ ندوۃ العلماء

(۴) ملاحظہ ہو "صراط مستقیم" مجتبائی ص ۶۵

"لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَ هُمْ اَوْ اَبْنَآئَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِيْرَتَهُمْ (۱)

(المجادلہ:۲۲)

یہ وعظ اس خطابت وفصاحت سے فرمایا کہ لوگ دنگ تھے، آپ نے ہندوستان کے تمام علماء ومشائخ کے اعمال اس میزان عدل میں تولے اور سب کی کمزوریاں صاف صاف ظاہر کردیں، یہاں تک کہ خاندان عزیزی تک نوبت پہنچی اور جو کمزوریاں اس خاندان میں تھیں، آپ نے وہ ظاہر کیں، یہاں تک کہ نوبت خاندان شاہ علم اللہؒ (سید صاحبؒ کے خاندان) تک پہنچی اور آپ نے اس خاندان کے جو اعمال آیت کے خلاف تھے، بیان کئے اور حضرت سید صاحبؒ نے اس کی تصدیق کی، اس کے بعد مولانا نے فرمایا کہ ''حضرت اگر آپ اپنے خاندان سے ایک بات دور فرمادیں تو اس آیت پر پورا عمل ہوجائے'' سید صاحبؒ یہ بات سنتے ہی بے تاب ہوکر اپنی جگہ سے اٹھے اور آپ کے سامنے دوزانو ہوکر بیٹھ گئے اور کہا کہ ''میں خدا کا بندہ ہوں اس کا اور اس کے رسولؐ کا تابع ہوں، اس سے پہلے سہارنپور وغیرہ میں میں نے مولانا سے کہا تھا کہ اللہ اور اس کے رسولؐ کی اطاعت میں عزیزوں رشتے داروں اور امیر وغریب کسی کا پاس نہیں، اس کا حکم بے کم وکاست ادا کروں گا اور کسی کی خوشی اور ناخوشی کا خیال نہیں کروں گا اس وقت مجھے سب سے زیادہ محمد یعقوب (برادرزادہ) عزیز ہیں، دنیا کی چیزوں میں سے جو چاہیں لے لیں، لیکن اللہ کی اطاعت میں ان کی رعایت نہیں کروں گا، میرے تمام رشتے دار صاف صاف سن لیں کہ جو اللہ ورسولؐ کی اطاعت میں میرے شریک حال ہوں، ادائے اوامر واجتناب نواہی میں کسی کی طعن وملامت کا خیال نہ کریں، وہ میرے عزیز اور مجھے محبوب ہیں، اور جو اس کے لئے تیار نہ ہوں، ان کو میری طرف سے جواب ہے، اور مجھے ان سے کوئی واسطہ نہیں، صاف کہتا ہوں کہ جو اللہ کے راستے میں مستعد ہو، میرا شریک ہو اور جو چاہے، مجھ سے جدا ہوجائے''

(۱) جو لوگ اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں، آپ ان کو نہ دیکھیں گے کہ وہ ایسے شخصوں سے دوستی رکھیں، جو اللہ اور رسولؐ کے برخلاف ہیں، گو وہ ان کے باپ یا بیٹے بھائی یا کنبہ ہی کیوں نہ ہو۔

مولانا عبدالحی صاحب نے فرمایا کہ ''حضرت سے اسی کی امید تھی اور اسی لئے تمام مشائخ کو چھوڑ کر حضرت کا دامن پکڑا ہے'' مولانا اسمٰعیل صاحب اور شاہ ابوسعید صاحب خلیفہ حضرت شاہ غلام علی صاحبؒ نے فرمایا کہ ہم بھی حضرت کے ساتھ ہیں یہ سن کر مسجد میں غلغلہ بلند ہوا اور لوگوں پر ایسی رقت طاری ہوئی کہ زبان سے بات نہیں نکلتی تھی۔(۱)

## سید صاحبؒ کا خواب

اس عرصے میں سید صاحبؒ نے خواب دیکھا کہ لکڑیوں کا ایک بڑا بھاری گٹھا ہے، بہت سے آدمی مل کر اسے اٹھانا چاہتے ہیں، مگر کوئی اٹھا نہیں سکتا، آپ کی بھاوج (سید محمد اسحٰق صاحب مرحوم کی بیوہ) بھی موجود ہیں، سید صاحبؒ بعجز وانکساران سے کہتے ہیں کہ اگر آپ بھی ہاتھ لگائیے تو اس کو گھر پہنچادیں، اول تو بوجھل ہونے کی وجہ سے انہوں نے عذر کیا، مگر آپ کے اصرار سے انہوں نے منظور کیا اور دونوں نے مل کر اسے گھر پہنچادیا۔

آپ کا معمول تھا کہ روزانہ نماز فجر کے بعد حلقے میں توجہ دیتے تھے، اس روز آپ نے اس کو ملتوی رکھا اور مولانا عبدالحی اور مولانا اسمٰعیل سے فرمایا کہ آج مراقبہ نہیں ہوگا، آج میں نے عجیب خواب دیکھا ہے، اس کی تعبیر دیجئے۔

ان حضرات نے خواب سن کر فرمایا کہ کہ آپ ہی تعبیر بھی دیجئے، آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں اس کی تعبیر یہ ڈالی ہے کہ ایندھن جو کھانا پکنے کا ذریعہ ہے انسان کی زندگی کا سبب ہے، زندگی دو طرح کی ہے، دنیوی زندگی اور اخروی زندگی، اتباع سنت ایسا طعام روحانی ہے، جس سے حیات اخروی وابستہ ہے، آپ کو معلوم ہے کہ بعض احکام شریعت، جو قرآن میں منصوص اور دیار عرب اور مرکز اسلام میں رائج ہیں، ہمارے ملک میں خصوصاً شرفاء اور خاندانی لوگوں میں بالکل متروک بلکہ سخت معیوب ہیں، اور لوگ ان کے منافع و برکات کو بالکل خاطر میں نہیں لاتے اور ہندوستانی رسم ورواج کے پابند ہیں، انہیں شرعی احکام میں سے ایک اہم حکم بیوہ کا نکاح ثانی ہے، جس کے متعلق قرآن شریف میں صاف صاف موجود

(۱) ''منظورۃ السعداء''

ہے "وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَاِمَائِكُمْ "(۱)(النور:۳۲)
ان شاء اللہ اس سنت کا اجرا اول اپنی ذات سے اور اپنے خاندان سے کروں گا، جب اپنے یہاں سے اس کی ابتداء ہو جائے گی تو پھر اپنے دوستوں اور اہل تعلق سے اس کا مطالبہ کروں گا، قرآن شریف میں آتا ہے "اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَ تَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ "(۲)(البقرہ:۴۴)

یہ فرما کر آپ گھر تشریف لے گئے اور ان سب عزیز عورتوں اور مستورات کو جمع کرایا، جن کا آپ سے بیعت وارادت کا تعلق تھا اور صبح سے زوال تک ان کے سامنے تقریر فرمائی، جس کا خلاصہ یہ تھا کہ:

"اسلام یہ نہیں ہے کہ زبان سے کہے کہ میں مسلمان ہوں یا گائے کا گوشت کھائے یا ختنہ کرائے یا مسلمانوں کے مراسم میں شریک ہو اور ان کی مجلسوں میں بیٹھے، اسلام یہ ہے کہ اس کے تمام احکام کی تعمیل کرے یہاں تک کہ وہ اپنے محبوب بچے کو حضرت ابراہیمؑ کی طرح خوشی خوشی اپنے ہاتھ سے ذبح کرنے کے لئے تیار ہو جائے اور منہیات سے لے کر مکروہات تک اس طرح اجتناب واحتراز کرے کہ اگر ان کا خیال بھی دل میں پیدا ہو تو چالیس روز تک استغفار کرے، انہیں چیزوں میں سے بیواؤں کا دوسرا نکاح نہ کرنا ہے خصوصاً وہ بیوہ کہ جوان ہو، اس کا نکاح ثانی کرنا ایسا بڑا گناہ سمجھنا، جیسا خدا کے یہاں کفر و شرک ہے اور جو بیوہ اپنا نکاح کر لے، اس کو بازاری عورت اور بے حیا سمجھنا اور فحبہ کا خطاب دینا اور اس کو مطعون و بدنام کرنا اور ساری عمر بیوہ کو زندہ درگور کر دینا اسی قبیل سے ہے، یہ نہیں سمجھتے کہ یہ بات کہاں تک پہنچتی ہے، ان کو نہیں معلوم کہ حضرت صدیقہؓ کے سوا تمام امہات المومنین بیوہ تھیں"۔

آپ نے یہ وعظ ایسے جوش واثر سے کہا کہ اہل مجلس میں سے اکثر مدہوش ہو گئے اور زار و قطار روئے اور ایک دن اور آپ نے اسی طرح تقریر کی، اپنی خالہ صاحبہ سے (جو مولانا

---

(۱) اور تم میں جو بے نکاحے ہوں تم ان کا نکاح کر دیا کرو اور تمہارے غلام اور لونڈیوں میں جو اس لائق ہو اس کا بھی۔
(۲) کیا غضب ہے کہ اور لوگوں کو نیک کام کرنے کو کہتے ہو اور اپنی خبر نہیں لیتے۔

سید محمد اسحٰق صاحب کی بیوہ کی پھوپھی تھیں) خاص طور بڑی منت وسماجت سے کہا کہ "آپ کسی طرح والدۂ اسمٰعیل کو اس سنت کے احیا اور نکاح ثانی کے لئے آمادہ فرمائیں، آپ کو خوب معلوم ہے کہ یہ رشتہ میں حظ نفس کے لئے نہیں کرتا محض سنت کے جاری کرنے اور ہندوستان کی ایک رسم جاہلیت کو مٹانے کے لئے کرنا چاہتا ہوں" غرض دو تین مہینے اسی کوشش میں صرف ہو گئے آخر کار اعزاء اور خود مخدومہ راضی ہو گئیں اور ایک مدت دراز کے بعد ہندوستان میں شرفاء کے خاندان میں یہ مبارک تقریب ہوئی۔(۱)

سید صاحبؒ نے اس پر اکتفا نہیں کی، بلکہ شاہ عبدالعزیز صاحبؒ، اور اپنے خلفاء کے نام شاہ اسمٰعیل صاحبؒ سے خط لکھوائے، جس میں اس واقعے کی اطلاع اور سنت کی ترغیب دی، چنانچہ جواب میں خطوط آئے کہ اس پر عمل کیا گیا اور یہ سنت جاری ہو گئی۔(۲)

## نصیر آباد کا ہنگامہ

قصبہ نصیر آباد رائے بریلی سے دس کوس کے فاصلے پر واقع ہے، یہ سید صاحبؒ کے اجداد کا وطن اور آپ کے خاندان کا ایک مسکن ہے، مولوی دلدار علی صاحب پہلے شیعہ مجتہد یہیں کے رہنے والے تھے، ٦ محرم کو نصیر آباد کا ایک آدمی خط لے کر آیا، اس میں لکھا تھا کہ اس سال نصیر آباد کے اکثر سنی سادات وشرفاء اپنی ملازمتوں اور ضروری کاموں پر گئے ہوئے ہیں، قصبے میں بہت کم اہل سنت رہ گئے ہیں، قصبے میں شیعہ حضرات کی بڑی آبادی ہے، اور خاص طور پر محرم میں جو لوگ باہر ہوتے ہیں، وہ بھی گھر آکر محرم کرتے ہیں، مجتہد صاحب کے وطنی تعلق اور سلطنت کی سرپرستی اور حمایت کی وجہ سے یوں بھی ان کو قوت حاصل تھی، اس سال سب نے اتفاق کیا کہ تبرا اعلانیہ کہا جائے، سنیوں سے انہوں نے کہہ دیا ہے کہ اگر آپ کی دل آزاری ہو تو ایک روز کے لئے اہل وعیال کو لے کر قصبے سے باہر چلے جائیں، یہ اطلاع پاکر مشورہ کیا گیا کہ کیا کرنا چاہئے، نصیر آباد کے بھائیوں نے بڑی منت کے ساتھ استدعا کی تھی کہ آپ اس موقع پر تشریف لے آئیں، تاکہ یہ قصہ دفع ہو، بعض لوگوں کی رائے تھی کہ

---

(۱) "مخزن احمدی" ص ۴۴ (۲) "وقائع احمدی" ص ۴۸۷، ۴۹۰

اپنے بھائیوں کی ضرور مدد کرنی چاہئے، بعض کہتے تھے کہ یہ سلطنت سے براہ راست ٹکر ہے، اس موقع پر خاموش ہی رہنا چاہے، لیکن سید صاحبؒ نے چلنے کا فیصلہ فرمایا اور اہل قصبہ کو اطلاع بھیج دی کہ آپ سب مطمئن رہئے، ہم سب آتے ہیں۔

## نصیر آباد کو روانگی

میاں دین محمد کہتے ہیں کہ آپ نے مجھے بلا کر فرمایا کہ ہم نماز عصر راستے میں پڑھیں گے، تم جلد اپنے لوگوں کو گولی بارود تقسیم کر دو اور کچھ گولیاں اور بھی بنالو اور بریلی اور جہان آباد والوں کو کہلا بھیجو کہ کمر کس کر نصیر آباد چلنے کی تیاری کریں اور ایک مزدور کے سر پر دیگ رکھوا کر آگے روانہ کر دو، عصر کے قبل حضرت گھوڑے پر سوار ہو کر اور لوگوں کو ساتھ لے کر روانہ ہوئے، کوئی چند قدم چل کر ٹھہر گئے اور میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر فرمانے لگے کہ ''کچھ خرچ تمہارے پاس ہے؟'' میں نے عرض کیا کہ کچھ نہیں ہے، آپ نے فرمایا کہ خیر کچھ مضائقہ نہیں، اللہ تعالیٰ ہمارے ساتھ ہے، مگر بنیے سے کہتے چلو کہ دو روپے کے چاول ہمارے یہاں پہنچا دے، یہ کہہ کر آپ روانہ ہوئے اس عرصے میں آپ کے دولت خانے سے مجھ کو ایک ملازمہ نے آواز دی کہ ذرا یہاں کھڑکی کے پاس آؤ، اس وقت بی بی سارہ کی والدہ صاحبہ نے پیروں کے دو نقرئی کڑے مجھ کو دیے کہ ان کو بیچ کر خرچ کرنا، میں نے تھیلے میں ڈال لئے، اس عرصے میں سید محمد اسمٰعیل صاحب کی والدہ آ کر فرمانے لگیں کہ، کڑوں کی وہ جوڑی ان کو پھیر دو، میں روپے لائی ہوں، وہ لے جاؤ، میں نے وہ کڑے ان کے حوالے کر دیے، انہوں نے مجھے پچیس روپے دیئے۔

عصر کی نماز پڑھ کر آپ رائے بریلی سے روانہ ہوئے، آگے چل کر مغرب کی نماز پڑھی، پھر وہاں سے آگے عشا کے وقت ایک چھوٹے سے تالاب کے کنارے اترے، نماز عشاء ادا کی اور فرمایا کہ ''اب اس وقت رات کو ستر پچھتر آدمی ہیں، چلنا کچھ ضروری نہیں ہے، یہیں لیٹ بیٹھ رہو، فجر کی نماز پڑھ کر چلیں گے'' پھر سب رات کو وہیں رہے، اول فجر کی نماز

پڑھ کر روانہ ہوئے، کوئی تین گھڑی دن چڑھا ہوگا کہ باآواز بلند تکبیر کہتے ہوئے نصیر آباد میں داخل ہوئے، دیوان جی کی مسجد میں چبوترے پر سید محمد مستقیم صاحب، سپر تلوار باندھے ہوئے کھڑے تھے، حضرت کو دیکھ کر نہایت خوش ہوئے اور لوگوں کو پکار کر کہنے لگے "سید صاحبؒ بریلی سے آپہنچے" یہ خبر سن کر سب سنی، جو اپنے دلوں میں مایوس اور پژمردہ تھے، گویا زندہ ہوگئے، اور اپنے اپنے گھروں سے نکل کر آپ کے پاس حاضر ہوئے۔(۱)

## نصیر آباد میں

سید صاحبؒ اسی دیوان جی (۲) کی مسجد میں اترے اور اپنے لوگوں سے بتاکید مزید فرمایا کہ خبردار کوئی یہاں سے نہ جائے اور فرقہ ثانی میں سے کسی سے چھیڑ چھاڑ نہ کرے، ادھر شیعوں سے کہلا بھیجا کہ ہمارے آدمی آپ کی طرف نہ آئیں گے، اور آپ کی طرف کے جو آدمی ہماری طرف آئیں گے، ہمارے آدمی ان کے مزاحم نہ ہوں گے، محرم کی تعزیہ داری اور گریہ وزاری وغیرہ جس طرح آپ کرتے آئے ہیں کریں، ہمیں کچھ سروکار نہیں، مگر سابق دستور سے کوئی نئی بات نہ کریں۔

اس کے جواب میں انہوں نے کہلا بھیجا کہ اب کی سال ہم تمہارے سبب سے تعزیہ داری موقوف کریں گے، اور آج اپنے علم ونشان نہ نکالیں گے، آپ نے کہلا بھیجا کہ اس کا آپ کو اختیار ہے، چاہے کریں، چاہے نہ کریں، اس میں ہماری طرف سے کچھ نہیں ہے۔

ادھر اطراف و جوانب سے اہل سنت کی آمد جاری تھی، دو چار دن میں بہت بڑی تعداد میں اطراف کے مسلمان جمع ہوگئے، حضرات شیعہ حاکم نصیر آباد کے پاس وفد لے کر گئے اور کہا کہ "رائے بریلی کے سید صاحبؒ نے آکر ہمارے تمام علم اور مراسم محرم کو زبردستی روک دیا ہے اور ہمارے مذہبی فرائض میں مداخلت کرتے ہیں، حاکم اس بیان سے بہت متاثر ہوا،

---

(۱) وقائع احمدی ص ۴۸۷-۴۹۰

(۲) دیوان سید خواجہ احمد صاحب جو شاہ علم اللہ صاحبؒ کے حقیقی چچازاد بھائی اور استاد تھے، اپنے زمانے کے نامور علماء وصلحاء میں سے تھے، حضرت سید آدم بنوریؒ سے بیعت کا تعلق تھا، ۱۰۸۰ھ میں وفات پائی اور اپنی مسجد کے دروازے کے قریب مدفون ہوئے۔

لیکن قصبے کے دوسرے سادات وشرفاء نے اس کی تردید کی اور کہا کہ وہ ہرگز مذہبی امور میں مداخلت نہیں کرتے اور ماتم وعلم وسینہ کوبی سے مانع نہیں، اس لئے یہ استغاثہ صحیح نہیں، دستور قدیم سے زائد کوئی چیز نہیں ہونی چاہئے، یہ ہم سب کا بھی متفقہ مطالبہ ہے، ہم سید صاحبؒ کے بھائی اور مرید اور ان کے جان و مال سے شریک ہیں، اس سے علیحدہ نہیں، عامل کے لشکر میں جتنے اہل سنت تھے، ان سب نے بھی اس کی تائید وحمایت کی، حاکم نے حالات کی نزاکت کو محسوس کیا اور حکم دیا کہ دستور کے خلاف کچھ نہیں ہونا چاہئے۔

اہل تشیع نے اس روز احتجاجاً اپنے علم نہیں اٹھائے اور خاموش ہو کر بیٹھ رہے، قصبے میں امن وسکون رہا اور محرم کی وہ تاریخیں گزر گئیں جن میں فساد کا اندیشہ تھا۔

اس عرصے میں ایک روز اہل قصبہ نے سید صاحبؒ کے رفقاء اور باہر کے آنے والوں کی ضیافت کی، دوسرے روز سید صاحبؒ ہی کی طرف سے سب کے کھانے کا اہتمام رہا، دو روز میں سوار اور پیادے سب ملا کر دو سو آدمی کے قریب ہو گئے تھے، سب آسودہ ہو کر کھاتے رہے۔

۱۳ محرم الحرام کو سید صاحبؒ اپنے رفقاء کے ساتھ رائے بریلی واپس تشریف لے آئے (۱)

## نصرت وبرکت

میاں دین محمد کہتے ہیں، آپ کوئی دو ڈھائی کوس آئے ہوں گے، وہاں میرے کاندھے پر اپنا ہاتھ رکھ کر فرمانے لگے کہ "کہو کیا حال ہے؟" میں نے کہا "الحمد للہ، اللہ تعالیٰ نے بڑا احسان فرمایا کہ خیر کے ساتھ لے چلا اور مفسدوں کے فساد سے محفوظ رکھا" فرمایا "بیشک اس کا احسان ہے، ہر شور وشر سے مامون رکھا" تھوڑی دیر چل کر پھر فرمانے لگے، کہ "کہو کیا حال ہے؟" میں نے کہا، جو آپ فرمائیں، عرض کروں، فرمایا "تم پر قرض کس قدر رہا ہوگا؟" میں نے کہا کہ "اس حال کی مجھ کو خبر نہیں، اللہ کو معلوم ہے، یا آپ جانیں" فرمایا "سچ ہے، اللہ تعالیٰ ہی خوب جانتا ہے، ہم نہ کہیں کے حاکم، نہ ہمارے پاس کوئی ملک، نہ کہیں خزانہ، ایک

(۱) "وقائع احمدی" ص ۴۸۶، ۴۹۷ باختصار

عاجز فقیر ہیں، وہ محض اپنے فضل واحسان سے ہماری پرورش کرتا ہے۔'' (۱)

تکیے واپس آ کر کھانا پکنے اور کھانے والوں کا وہی طور رہا کہ دونوں میں کوئی نسبت نہ تھی جو لوگ ہمراہ تھے اور جو مبارک باد اور ملاقات کے لئے آتے تھے، وہ آسودہ ہو کر کھاتے، ایک روز آپ نے فرمایا ''الحمد للہ یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے، اور کھانا کھانے سے کسی کا پیٹ نہیں بھرتا، صرف اللہ تعالیٰ کی قدرت سے بھرتا ہے، اللہ تعالیٰ کی خیر و برکت ہمارے شامل حال ہے، نہ ہمارے پاس ملک نہ خزانہ، ہم غریبوں محتاجوں کی وہی اپنے فضل و کرم سے پرورش کرتا ہے۔'' (۲)

## دوبارہ نصیر آباد کو

چہلم (۲۰ رصفر) کے قریب پھر نصیر آباد کے اہل سنت نے آپ کو اطلاع بھیجی کہ پھر بلوے کا اندیشہ ہے (۳)، اہل تشیع نے طے کیا کہ اس چہلم میں ضرور تبرا کہتے ہوئے تعزیہ اور علم لے کر سنیوں کے محلے سے گزریں گے، اور جو سنی اس میں مزاحم ہوگا، اس کو زدوکوب کریں گے، اگرچہ اس مرتبہ سنی بھی یہ خبر سن کر اپنی اپنی نوکری سے رخصت لے کر آ گئے ہیں، مگر اہل سنت کی نسبت اہل تشیع کی جماعت بہت ہے اور آپ سے درخواست کی کہ اس موقع پر نصیر آباد ضرور تشریف لائیں، آپ نے ان کو جواب دیا کہ پریشان نہ ہوں ہم ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور آئیں گے۔

نصیر آباد پہنچ کر آپ نے اپنے ہمراہیوں سے تاکید فرمائی کہ خبردار کوئی شیعوں کے محلے میں سیر اور تماشے کے لئے بھی نہ جائے نہیں تو ہم اس کو سزا دے کر اپنے یہاں سے نکال دیں گے اور ان کے یہاں سے جو لوگ ہماری طرف آئیں، ان سے کوئی مزاحم نہ ہو، بلکہ محبت اور خوش اخلاقی کے ساتھ پیش آئے اور جس کو یہ بات منظور نہ ہو، وہ اپنی جگہ پر خاموش بیٹھا رہے۔

اسی طرح قصبے کے سنیوں سے کہہ دیا تھا کہ تمہارا کوئی آدمی ہماری اجازت کے بغیر کہیں چھیڑ چھاڑ اور جھگڑا نہ کرے، بلکہ ان میں سے اگر کوئی سخت سست کہے تو سن کر خاموش

---

(۱) ایضاً ص ۴۹۹ (۲) ''وقائع احمدی'' ص ۵۰۲

(۳) ''وقائع احمدی'' میں صراحۃً مذکور ہے کہ محرم کے بعد چہلم کے موقع پر اہل نصیر آباد نے پھر سید صاحبؒ کو زحمت دی ''منظورہ'' سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، اودھ میں چہلم عاشورۂ محرم سے کم اہم نہیں اور اسی اہتمام اور دھوم دھام سے منایا جاتا ہے۔

رہے، اور کوئی لایعنی بات زبان سے نہ نکالے، آپ لوگوں نے جب ہم کو بلایا ہے تو ہماری رائے سے کام ہونا چاہئے۔

ادھر آپ نے شیعہ معززین اور قصبے کے سربرآوردہ اہل تشیع کے پاس ایک معمر اور معقول شخص کی زبانی پیغام بھیجا کہ میں مہمان ہوں اور آپ کا بھائی، ہر محلے کے بڑے آدمیوں میں سے ایک ایک صاحب یہاں آنے کی زحمت گوارا فرمائیں، یا مجھے اجازت دیں کہ میں اپنے رشتے داروں سے مل بھی لوں، چنانچہ بعض بعض معززین ایک ایک دو دو کر کے آپ کے پاس آنے لگے، آپ ہمیشہ کی طرح ہر ایک سے خوش اخلاقی اور محبت سے پیش آئے اور ان سے اچھی اچھی صلاحیت کی باتیں کیں۔

اہل تشیع کے جو بااثر اور سربرآوردہ اصحاب آپ کے پاس آئے تھے، ان کو سمجھاتے تھے کہ ہماری آپ کی قدیم زمانے سے ایک بستی میں بود و باش ہے، ایسے شر و فساد سے اجتناب کرنا چاہئے، جس سے خونریزی کی نوبت آئے، جس طرح آپ ہمیشہ محرم اور تعزیہ داری کرتے آئے ہیں اسی طرح کرتے رہیں، زیادتی نہ کریں وہ کہتے تھے، آپ بجا فرماتے ہیں، ہم بھی یہی چاہتے ہیں کہ کسی طرح کا فساد نہ ہو، ہماری طرف چند مفسد ہیں، وہی شرارت کرتے ہیں، لیکن معلوم ہوا کہ یہ بات صرف سید صاحبؒ کہتے تھے، ورنہ اہل تشیع کے جذبات مشتعل تھے، اور ان کا رویہ اس موقع پر بالکل غیر مصالحانہ تھا اور وہ اس بات پر مصر تھے کہ اس چہلم میں وہ آزادی کے ساتھ کارروائی کر سکیں۔(۱)

## تائید غیبی

شیعہ اہل قصبہ نے مقامی حاکم کے یہاں کامیابی نہ دیکھ کر ایک سوگوار اور عزادار وفد ماتمی لباس میں لکھنؤ روانہ کیا اور اس سال محرم کی سب رسومات موقوف کر دی گئیں، اس وقت نصیر آباد سلون کے علاقے میں تھا اور علاقہ بادشاہ بیگم کی جاگیر میں تھا، وفد نے بادشاہ بیگم کی سرکار میں استغاثہ دائر کیا وہاں سے حاکم نصیر آباد کے نام سنیوں کی سرزنش اور ان کے خلاف

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۵۰۵، ۵۱۳

سخت کارروائی کرنے کا فرمان صادر ہو گیا، یہ اطلاع پا کر فقیر محمد خاں رسالے دار اپنے چند دوسرے دوستوں کے ساتھ معتمد الدولہ کی سرکار میں پہنچے اور ان تمام حالات کی اطلاع دی نواب اس وقت بادشاہ کی خدمت میں جا رہے تھے، ان کے اور بیگم صاحبہ کے درمیان پہلے سے سخت اختلاف اور رنجش تھی، اور وہ عرصے سے اس بات کی متمنی تھے کہ کوئی تقریب پیدا ہو تو یہ عظیم الشان جاگیر ضبط ہو جائے (۱)، انہوں نے بادشاہ سے جا کر عرض کیا کہ سید صاحبؒ جو اس شہر میں قیام فرما چکے ہیں، اور چھاؤنی اور شہر کے ہزاروں ہزار مسلمان ان کے مرید ہوئے ہیں، اور جن کے وعظ و نصیحت کا شہرہ تمام ہندوستان میں ہے، یہاں تک کہ حضور پر نور نے بھی ان سے ملاقات کا شوق ظاہر فرمایا تھا (۲)، معلوم نہیں بیگم صاحبہ نے کیا سمجھ کر اپنے عامل کو ان کے اور ان کی پوری برادری کے قلع قمع کرنے کا حکم دے دیا ہے، میں تو بیگمات کے معاملے میں کچھ نہ بولتا، مگر کیا کروں کہ خاموش رہنا بھی مصلحت نہیں، ایک بڑا ہنگامہ اور ایک زبردست فتنہ کھڑا ہو جائے گا، تمام لشکر سید صاحبؒ کا حلقہ بگوش اور فدائی ہے، سرکار کی سنی رعایا بھی ان کی معتقد ہے، عامل غریب کو اتنی طاقت کہاں کہ وہ اتنی بڑی قوت اور جمعیت کے خلاف کوئی کارروائی کر سکے، اس کو تو اپنی جان بچانا ہی مشکل ہے اور خدا کرے کہ یہ فتنہ محض مقامی حکام وغیرہ پر ختم ہو جائے، مجھے تو ڈر ہے کہ اس آگ کے شعلے کہیں لکھنؤ تک نہ پہنچیں، اس وقت اس آگ کا بجھانا ہم خدام کے بس کی بات نہیں، یوں حضور سلطنت کے مالک ہیں، جو مناسب سمجھیں حکم فرمائیں، بادشاہ نے سب سن کر فرمایا کہ جو کارروائی تم مناسب سمجھو وہ بلا تاخیر کرو اور کسی نہ کسی طرح اس فتنے کو فرو کرو۔

---

(۱) بادشاہ بیگم اور خود غازی الدین حیدر شاہ اودھ کے تعلقات حد درجہ کشیدہ تھے، اس کشیدگی اور بادشاہ بیگم اور معتمد الدولہ کی باہمی مخالفت اور آویزش کی پوری تفصیل اور بادشاہ بیگم کے مفصل حالات منشی عبدالاحد رابط ابن مولوی محمد فائق نے جو عہد غازی الدین حیدر میں ریذیڈنسی سے متعلق تھے اپنی فارسی تاریخ ''وقائع دلپذیر'' (قلمی محفوظہ رضا لائبریری، رام پور) میں قلم بند کئے ہیں، اس نایاب کتاب کا ترجمہ انگریزی میں پروفیسر تقی احمد کاکوروی، نے ''تاریخ بادشاہ بیگم'' کے نام سے کیا ہے۔

(۲) اس گفتگو سے اور بعض دوسری عبارتوں سے ثابت ہوتا ہے کہ نصیر آباد کی مہم یقیناً سفر لکھنؤ کے بعد پیش آئی ''وقائع'' میں بھی ایسے اشارے موجود ہیں۔

نواب معتمد الدولہ نے مکان پہنچتے ہی فقیر محمد خاں کو طلب کیا اور حکم دیا کہ اخونزادے کو پانچ سو سوار اور پیادہ فوج کے ساتھ نصیر آباد روانہ کرو کہ بیگم صاحبہ کا عامل کوئی احمقانہ کارروائی اور اہل سنت کے خلاف کوئی اشتعال انگیز بات نہ کرنے پائے، روانگی کے وقت نواب صاحب نے دس ہزار روپئے اور فقیر محمد خاں نے دو ہزار روپئے اخونزادے کو دیے کہ سید صاحبؒ کی خدمت میں ضروری فوجی مصارف کے لئے پیش کئے جائیں۔(۱)

اس واقعے کی تمام لکھنؤ میں شہرت ہوگئی، مجتہد صاحب نے خفیہ پیغام بھیجا کہ اس وقت سید صاحبؒ سے مقابلہ اور مخالفت بالکل خلاف مصلحت ہے، حالات نہایت دگرگوں ہیں، مناسب یہی ہے کہ اس وقت کسی نہ کسی طرح مصالحت کرلی جائے، چنانچہ حضرات شیعہ نے صلح کی پیش کش کی، سید صاحبؒ نے اسے منظور کیا اور تجویز کیا کہ وہ اس اقرار اور وعدے کا ایک محضر لکھ دیں کہ آئندہ وہ احتیاط کریں گے اور اشتعال انگیز باتوں سے مجتنب رہیں گے، چنانچہ اس مضمون کے دو محضر تیار کئے گئے، قاضی شہر اور مفتی نے اس پر دستخط کئے، ایک محضر لکھنؤ روانہ کردیا گیا اور ایک سید صاحبؒ کے پاس محفوظ رہا۔(۲)

اخونزادہ نصیر آباد کے قریب پہنچا تو سید صاحبؒ نے باہر نکل کر ان کا استقبال کیا، اخونزادہ گویا شمشیر برہنہ تھا، عرض کیا کہ ''ہمیں معتمد الدولہ نے آپ کی خدمت میں اس لئے بھیجا ہے کہ آپ کے حکم کے مطابق فتنہ انگیزوں کا قلع قمع کیا جائے، ہمیں آپ کے حکم کا انتظار ہے'' سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''مقصد حاصل ہوگیا ہے خونریزی وفساد کا اندیشہ نہیں رہا اور فریقین میں مصالحت ہوگئی ہے'' اخونزادے نے چندروز قیام کیا، جس میں اس کو اور اہل لشکر کو دینی وباطنی استفادے کا موقع ملا۔(۳)

اخونزادے اور اس کے لشکر کی آمد کی خبر سن کر سید صاحبؒ کے پاس شیعہ معززین آئے اور کہا کہ قصبے کے باہر ہمارے موٹھ، جوار وغیرہ کے کھیت ہیں، ہم کو اندیشہ ہے کہ وہ سارے کھیت ان کے گھوڑوں سے پامال ہوجائیں گے اور سارا غلہ ان کے گھوڑے کھا کر اور

---

(۱) ''منظورۃ السعداء'' (۲) ایضاً (۳) ''منظورۃ السعداء'' و''وقائع احمدی'' ص ۵۲۰، ۵۲۳

پیروں سے روند کر برباد کردیں گے اور ہمارا سخت مالی نقصان ہوگا، آپ نے ان کو اطمینان دلایا اور اخونزادے کو کہلا بھیجا کہ ہمارے اور شیعوں کے درمیان صلح ہوگئی ہے، ان کے جوار اور موٹھ وغیرہ کے کھیت میں تم میں سے کسی کا گھوڑا ٹٹو نہ جانے پائے۔(۱)

لشکر لکھنؤ کی آمد کی اطلاع سن کر قرب و جوار کے مسلمانوں اور مختلف فوجی عہدہ داروں نے پیغامات بھیجے کہ ہم بھی سامان جنگ اور توپ خانے کے ساتھ پہنچ کر آپ کی امداد کریں گے، آپ نے ان کو بتاکید کہلا بھیجا کہ آپ کے زحمت فرمانے کی بالکل ضرورت نہیں، ہماری خوشی اسی میں ہے کہ آپ اپنی جگہ رہیں۔(۲)

اس عرصے میں تمام ہمراہیوں اور وارد وصادر کی ضیافت سید صاحبؒ ہی کی طرف سے ہوتی رہی، ''وقائع'' میں ہے کہ کسی روز چھ سو آدمی کھاتے تھے، ایک روز نو سو آدمیوں نے کھانا کھایا۔(۳)

کھانے کی جو مقدار پکتی تھی، اس کو کھانے والوں کی تعداد سے کوئی مناسبت نہ تھی، لیکن لوگ شکم سیر ہوجاتے اور کھانا بچ جاتا، اخونزادہ آیا تو وہ بھی اپنے لشکر کے ساتھ ان فقراء کا مہمان ہوا، اخونزادے نے اس منظر کو دیکھ کر تعجب کیا تو سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''ہم لوگ اللہ تعالیٰ کے محتاج بندے ہیں، نہ کہیں کے حاکم نہ مالک، اتنا کھانا کہاں سے لاتے جو اتنے لوگوں کو کھلاتے؟ اللہ تعالیٰ ہم لوگوں کے کھانے میں اپنے فضل وکرم سے اسی طرح برکت کرتا ہے۔''(۴)

اخونزادے نے اور اس کے لشکر کے سو سواروں نے سید صاحبؒ سے بیعت کی اور لکھنؤ واپس گیا، معتمد الدولہ اور فقیر محمد خاں کی رقمیں آپ نے واپس کردیں، فرمایا ''ہم ان کے حق میں دعا کریں گے، ان رقموں کی ضرورت نہیں۔''(۵)

اس موقع پر لوگوں نے سید صاحبؒ کے حزم، تدبر، معاملہ فہمی، ضبط واعتدال اور فوجی تنظیم اور قابلیت کا نمونہ دیکھا اور اس طرح لوگوں کو سید صاحبؒ کے حلقۂ اثر کی وسعت اور

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۵۱۸ (۲) ''منظورہ''

(۳) ''وقائع احمدی'' ص ۵۵۲ (۴) ایضاً ص ۵۲۷ (۵) ایضاً ص ۵۲۳

ان کے رسوخ اور اعزاز کا اندازہ ہوا، نصیر آباد پہنچ کر آپ نے قصبے میں مورچال قائم کر دی اور پورے شہر پر ایسا فوجی ضبط و نظام قائم رکھا، جو آزمودہ کار فوجی تربیت یافتہ اشخاص ہی کر سکتے ہیں، پھر اپنی طرف سے اشتعال انگیز اور بے جا کارروائی نہیں ہونے دی۔

مولانا اسمٰعیل شہید فرماتے تھے کہ نصیر آباد کا واقعہ جہاد کا مقدمہ تھا، جس میں لوگوں نے سید صاحبؒ کی قیادت اور انتظامی صلاحیت کے سب سے پہلے جوہر دیکھے، تائید غیبی اور سید صاحبؒ کی مقبولیت کے کھلے واقعات بھی اس قیام کے زمانے میں بکثرت پیش آئے، جن سے لوگوں کو سید صاحبؒ کی وجاہت و قبولیت کا پورا اندازہ ہوا۔(۱)

(۱) ''منظورۃ السعداء''



# حج کا عزم اور اس کی تبلیغ

## حج کا شوق وولولہ

محبت وشوق وجذب الٰہی کا جس کی تربیت چوبیس گھنٹے ہوتی تھی، اب شدید تقاضا تھا کہ حج کو چلئے، صبر کی طاقت نہیں ہے، کانوں میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعوت واعلان کی آوازیں آرہی تھیں "برونِ در" بھی اتنا کیا جارہا تھا، کہ "درونِ در" آنے کی اجازت ہوسکتی تھی۔(۱)

## حج کی عدم فرضیت کا فتنہ

حج علماء کی تاویلوں اور اس فقہی عذر کی وجہ سے کہ راستے میں امن نہیں ہے، اور سمندر بھی مانع شرعی اور "مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا" کے منافی ہے، اس لئے فرض نہیں ہے اور اس حالت میں حج کرنا فرمانِ خداوندی "وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ" کی مخالفت ہے کچھ مدت سے بالکل متروک یا بہت ہی کم ہوگیا تھا، یہ ایک بہت بڑی دینی تحریف اور ایک بڑا فتنہ تھا، جس کا اگر بروقت استیصال نہ کیا جاتا تو اس کا استیصال مشکل تھا، اور اسلام کے اس عظیم الشان فریضے اور دین کے اس رکن کو دوبارہ زندہ کرنے میں مستقل تجدید وجہاد کی ضرورت پیش آتی۔

بعض علماء نے جن کو علوم عقلیہ میں غلو اور انہماک تھا، حج کی عدم فرضیت اور ہندوستان

(۱) بطواف کعبہ رفتم، بحرم رہم ندادند کہ برونِ در چہ کردی کہ درونِ خانہ آئی؟

کے مسلمانوں کے ذمے سے اس کے ساقط ہو جانے کا باضابطہ فتوی دے دیا تھا، لکھنؤ کے ایک دین دار مسلمان منشی خیر الدین صاحب (سرائے معالی خاں) نے اس بارے میں ایک استفتا مرتب کیا چند علماء نے حج کی عدم فرضیت کا فتویٰ دیا، مولانا عبدالحی صاحب اور مولانا اسمٰعیل صاحب نے مدلل اور پرزور طریقے پر اس فتوے کی مخالفت کی اور حج کی فرضیت کا فتویٰ لکھا، منشی صاحب نے یہ فتوے شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں دہلی بھیجے، شاہ صاحبؒ نے اس کا جو جواب دیا، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس فتنے نے کتنی قوت حاصل کر لی تھی۔(۱)

شاہ صاحبؒ نے منشی صاحب کو لکھا کہ جن لوگوں نے حج کی عدم فرضیت کا فتوی دیا ہے، ان کی نظر دینیات و فقہ و اصول پر نہیں ہے، ان کو صرف معقولات میں غلو ہے، چند مشہور اور غیر معتبر فتاوی پر ان کے علم کی بنیاد ہے، اگر ان کے افتاء پر اعتماد کیا اور عمل شروع کر دیا جائے تو گمراہی کا دروازہ کھل جائے اور احکام و فرائض دین اور ارکان اسلام معطل ہو جائیں، آج حج ساقط ہوتا ہے، کل روزہ پرسوں نماز کی باری ہے اور زکوٰۃ تو اس سے زیادہ خطرے میں ہے۔

اس کے بالمقابل آپ نے مولانا عبدالحی اور مولانا اسمٰعیل کے جوابات کی بڑی قوت سے تائید فرمائی اور ان کی مدح و توصیف کی اور فرمایا کہ ان کے دستخط اور فتوے کی صورت میں مجھ سے رجوع کرنا کچھ ضرور نہ تھا، ان کے دستخط گویا اس فقیر کے دستخط ہیں، علوم دینیہ و عقلیہ میں ان دونوں کا پایہ فقیر سے کم نہیں ہے، اگر چہ بظاہر اس سے اپنی تعریف نکلتی ہے، لیکن امر حق کا اظہار واقف حال کے لئے ضروری ہے۔

---

(۱) معلوم ہوتا ہے کہ تیرہویں صدی کے آخر تک بعض علماء کو اس مسئلے میں شبہ رہا، مولانا خرم علی صاحب بلہوری ''غایۃ الاوطار'' اردو ترجمہ ''درمختار'' جلد اول (تصنیف ۱۲۷۱ھ) میں شرائط حج کے باب میں لکھتے ہیں:۔

> ''اور جس ملک سے جہاز کی سواری کے بغیر حج نہ ہو سکتا ہو، مثلاً ہندوستان تو ایسے ملک کے سقوط حج میں اختلاف ہے، کرمانی نے کہا کہ اگر سمندر میں سلامتی غالب ہو اور اس بندر سے جہاز کی سواری مروج ہو تو حج واجب ہے، اور اگر سلامتی کا غلبہ نہیں تو حج بھی واجب نہیں، اور یہی قول اصح ہے، کذا فی منح الغفار''
>
> بالفعل ہندوستان میں خشکی اور تری میں امن راہ بخوبی حاصل ہے، اور جہاز رانی کی مشق نصاریٰ کے اختلاط کے باعث جواب حاصل ہے، کبھی نہ تھی، اب اہل ہند پر وجوب حج میں ہرگز تردد نہیں، ہزاروں شخص ہر سال ہند سے جاتے ہیں، اور حج کر کے باسلامت پھر آتے ہیں''۔ ص ۵۵۰

## شاہ عبدالعزیزؒ کی تصریح و اعلان

شاہ صاحبؒ اس خط میں تحریر فرماتے ہیں:

مشفق من از فحوائے مضامین جوابِ اول چناں مستنبط شود کہ بزرگانِ مذکور بجز دو چار فتاوائے معروفہ کہ سند آنہا پیش و اقفانِ ایں فن ظاہر و باہر است از ادراکِ کتب دینیہ، معتبرہ کہ مدار دین متین برآں ست بہرۂ وافی نمی دارند و از تحصیل علوم فقہ و اصول ذخیرۂ وافی نیند وختہ اند، محض صرف اوقات در تحصیل منطق نمودہ، درستی ایں ہمہ در مواجہہ ناقدانِ فن مذکور محال و اشکال است، دریں صورت سند احوال مبینہ ایشاں ساقط از پایۂ اعتبار تصور تواں کرد، بر احکام آنہا عمل نمودن سراسر راہ ضلالت و بطالت پیمودن است، ازیں عقائد شنیعہ حق سبحانہ وتعالیٰ جمیع مومنین را مامون و محفوظ دارد و توفیق طاعت خود روزی کند۔

مضمون جواب ثانی تاج المفسرین، فخر المحدثین سرآمد علمائے محققین مولویین موصوفین مطابق و موافق احادیث قویہ و کتب اصول فقہ معتبرہ چنانچہ مقابلِ دستخط ایشاں تصحیح و مہر خود ثبت نمودہ شد، ملاحظہ فرمانید تا کہ اطمینان کلی خواہد گردید۔

وفرستادنِ استفتائے مذکور نزد فقیر درصورت بودن مہر و دستخط برخورد ارانِ ممدوحین احتیاجے نداشت، چرا کہ ایشاں در علم و تفسیر و حدیث و فقہ و اصول و منطق وغیرہ از فقیر کمتر نیستند، مہر و دستخط ایشاں گویا دستخط فقیر است وعنایت جناب باری عزاسمہ کہ شامل حال مولویین موصوفین است، شکر ایں نعمتِ عظمیٰ ادا کردن نمی توانم، حق جل وعلیٰ زیادہ ازیں بہ مراتبِ عالی فائز گرداند و برائے اشخاصانِ مبین اصل شریعت جمیع مومنین در جناب الٰہی ہمیں دعا خواستن موجب نجات اخروی است مخلص من، مولویین ممدوحین را یکے از علمائے ربانی

تصور یدہ اشکالے کہ افتتاح آں محال باشد، روبروئے ایشاں پیش خواہند کرد، عنایت فرمائے من، اگر چہ ایں کلمات رابظاہر تعریف وتوصیف خود تصور تواں کرد، لیکن اظہار امر حق ہم بر واقفان واجب ولازم است، لہٰذا چشم پوشی درحق مناسب ندانستیم و ہر دو استفتا بکف رقیمۂ ہذامی رسید واز ورسیدش مطلع باید نمود، ایں وقت بسبب ضعف طبیعت برہمیں قدر اکتفا گردید۔

وَالْاِجْمَالُ عِنْدَهُمْ مُغْنٍ عَنِ التَّفْصِيْلِ وَاللّٰهُ يَقُوْلُ الْحَقَّ وَهُوَ يَهْدِيْ السَّبِيْلَ وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْ مَعَاشِكُمْ وَ مَعَادِكُمْ۔

(مکرر) آنکہ انتظار باید کشید کہ اشخاصان معلوم درعرصہ قریب فتوائے معافی صوم وصلوۃ برائے ہندوستانیاں خواہند نوشت بدلیل ایں کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم در ہند تشریف فرمانہ شدہ اند و برائے زکوۃ بدرجہ اولیٰ۔

''مشفق من، جواب اول کے مضامین سے ایسا پتہ چلتا ہے کہ یہ حضرات دو چار مشہور فتاوے کی کتابوں کے سوا جنکی سند اور پایۂ اعتبار فن فقہ کے واقفوں کے نزدیک کچھ بلند نہیں، معتبر کتب دینیہ کے علم سے جن پر دین کا دارومدار ہے، بہرۂ وافر نہیں رکھتے اور علم فقہ واصول فقہ کی انہوں نے کافی تحصیل نہیں کی ہے صرف منطق کی تحصیل میں اوقات گزاری کی ہے ان چیزوں کی توثیق ناقدانِ فن کے نزدیک محال اور نہایت دشوار ہے، اس صورت میں ان کے بیان کردہ حالات کی سند درجۂ اعتبار سے گری ہوئی سمجھنی چاہئے اور ان کے احکام پر عمل کرنا سراسر گمراہی اور بے عملی ہے، حق تعالیٰ ایسے برے عقائد وخیالات سے تمام مسلمانوں کو مامون ومحفوظ رکھے اور اپنی طاعت کی توفیق عطا فرمائے۔

دوسرے جواب کا مضمون تاج المفسرین فخر المحدثین سرآمد علمائے محققین مولوی

عبدالحی صاحب مولوی اسمٰعیل صاحب کا لکھا ہوا ہے، اوراحادیث قویہ اور اصول وفقہ کی معتبر کتابوں کے موافق ہے، چنانچہ ان کی مہر اور دستخط کے مقابل میں نے بھی اپنی مہر تصدیق ثبت کردی ہے ملاحظہ فرمالیں تا کہ اطمینان کلی ہوجائے۔

ایسی صورت میں کہ عزیزانِ موصوف کی مہراور دستخط موجود تھے، اس استفتا کے میرے پاس بھیجنے کی ضرورت نہ تھی اس لئے کہ یہ دونوں علم تفسیر وحدیث وفقہ واصول ومنطق میں مجھ سے کم نہیں ان کی مہر اور دستخط گویا میری مہر اور دستخط ہیں، اللہ تبارک وتعالیٰ کی جوعنایت ان دونوں عزیز فاضلوں کے شامل حال ہے، اس نعمتِ عظمیٰ کا شکر مجھ سے ادانہیں ہوسکتا، حق تعالیٰ ان کواس سے بھی بلند مراتب پر فائز فرمائے، ان لوگوں کے حق میں، جواصل شریعت کے واضح کرنے والے ہیں، تمام مومنین کا حق تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کرنا خود ان کے لئے نجات اخروی کا باعث ہے، میرے دوست! مولوی عبدالحی اور مولوی اسمٰعیل کو علمائے ربانی میں شمار کرنا چاہیے، میرے کرم فرما! اگر چہ ان کلمات سے بظاہر اپنی تعریف نکلتی ہے، لیکن امرحق کا اظہار واقفوں پر واجب ولازم ہے، لہٰذا حق کے معاملے میں چشم پوشی مناسب معلوم نہ ہوئی، دونوں استفتا اس خط کے ساتھ پہنچیں گے ان کی رسید سے مطلع فرمایا جائے، اس وقت ضعف کی وجہ سے اتنے ہی پر اکتفا کی گئی۔

اور دونوں کے مجمل کلام کی موجودگی میں میری تفصیل کی چنداں ضرورت بھی نہیں، اللہ تعالیٰ آپ کے معاش ومعاد میں برکت عطا فرمائے۔

(مزید) منتظر رہنا چاہئے کہ یہ حضرات جنہوں نے آج حج کی عدم فرضیت کا فتویٰ دیا ہے، کل ہندوستانیوں کے لئے نماز روزے کی معافی کا فتویٰ لکھ دیں گے اس دلیل سے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ہندوستان میں بعثت نہیں

ہوئی اور زکوۃ کو بدرجۂ اولیٰ ساقط کردیں گے۔

## فریضۂ حج کی ہندوستان میں تجدید

ان حالات میں سید صاحبؒ کا علماء ومشاہیر کی ایک بہت بڑی جماعت اور صدہا مسلمانوں کے ساتھ حج کرنا ادائے فرض کے علاوہ حج کی فرضیت کا بہت بڑا اعلان اور اس کی زبردست اشاعت وتبلیغ تھی، جس کی ان حالات میں سخت ضرورت تھی، یہ ضرورت آپ کے سفر سے پوری ہوئی، ہندوستان کی ہزار بارہ سو برس کی تاریخ میں اس کی قطعاً نظیر نہیں ہے کہ مسلمانوں کی اتنی بڑی جماعت نے اس ذوق وشوق اور جوش وخروش اور اس باہمی الفت ومحبت اور اس متحرک اسلامی ماحول کے ساتھ، جو اس قافلے کے ساتھ چلتا تھا، حج کا سفر کیا ہو، ہندوستان میں صدہا مسلمان سلاطین گزرے ہیں، جن پر حج فرض تھا اور جو ہزاروں مسلمانوں کو اپنے ساتھ حج میں لے جانے کی مقدرت رکھتے تھے، اور ہزارہا مشائخ، جن کے دامن سے لاکھوں مسلمان وابستہ تھے، لیکن اس شان کا حج نہ سلاطین کے تزک و وقائع میں ملتا ہے، نہ مشائخ کے سیر وتراجم میں، جب تک یہ قافلہ سفر میں تھا، ہندوستان کا وہ خطہ جو اس کی گزرگاہ تھا، پیہم جنبش میں تھا، پھر اسکے جلو میں دینی اصلاحی وتبلیغ کا ایک عظیم سیلاب تھا، جس میں شرک و بدعت، فسق و فجور اور جاہلیت کے رسوم وشعائر خس و خاشاک کی طرح بہے جاتے تھے، ہندوستان کا پورا شمالی مشرقی علاقہ جو تین وسیع صوبوں (صوبۂ متحدہ، بہار، بنگال) پر پھیلا ہوا ہے، اس کے فیض سے گلزار بن گیا۔

## حج کی ترغیب وتبلیغ

سید صاحبؒ نے حج کا قصد فرمایا اور اہل تعلق کو اس کی اطلاع دی اور دہلی اور پھلت اور سہارن پور اور جہاں جہاں حضرت کے متعلقین تھے، خطوط لکھوائے کہ "ہماری نیت پہلے سفر ہجرت کی تھی، مگر اب مرضی الٰہی یہی ہے کہ پہلے حج کو جائیں، سو جن بھائیوں کا ارادہ ادائے

حج کے واسطے ہمارے ساتھ چلنے کا ہو، یہاں آکر حاضر ہوں۔" (۱)

یہ خطوط بڑی تعداد میں سید احمد علی کے نوعمر صاحبزادے سید زین العابدین نے لکھے، ان خطوط کا مضمون یہ تھا:

"ہم ادائے حج کے واسطے بیت اللہ شریف کو جاتے ہیں، جن صاحبوں کو حج کرنا منظور ہو، ان کو اپنے ہمراہ لائیے، مگر اس شرط کے ساتھ کہ ہمارے پاس نہ کچھ مال ہے، نہ خزانہ، محض اللہ تعالیٰ پر توکل کر کے جاتے ہیں اور ہم کو اس کی ذات پاک سے امید قوی ہے کہ وہ اپنے کرم و فضل سے ہماری مراد پوری کرے گا اور جہاں کہیں رستے میں حاجتِ ضروری کے واسطے خرچ نہ ہوگا، وہاں ٹھیر کر ہم لوگ محنت مزدوری کریں گے، جب بخوبی خرچ جمع ہوگا، تب وہاں سے آگے کو روانہ ہوں گے، اور جو ضعیف، عورتیں اور مرد مزدوری کے قابل نہ ہوں گے، وہ اپنے ڈیروں کی نگہبانی پر رہیں گے، اور اس خرچ میں کمانے والے اور ڈیروں میں رہنے والے سب شریک ہوں گے۔" (۲)

اسی مضمون کے خطوط مولانا عبدالحی صاحب کو قصبہ بڑھانہ میں، مولانا اسمٰعیل صاحب کو دہلی اور پھلت میں مولوی وحید الدین، ان کے بھائی حافظ قطب الدین ان کے والد حافظ معین الدین، مولوی وجیہ الدین، حکیم مغیث الدین اور ان کے بھانجے شہاب الدین وغیرہ کو لکھے۔

اس عرصے میں خاندان والوں کو آپ برابر ترغیب دیتے رہے کہ وہ بھی ہمراہ ہوں، وہ چونکہ اس قافلے کی بے سروسامانی اور ظاہری تہی دستی سے زیادہ واقف تھے، ان کو اس اولوالعزمی پر اور زیادہ حیرت اور اس عظیم الشان سفر کے بارے میں زیادہ اشکال تھا، آپ نے ان کو اس سفر پر آمادہ کیا تو وہ کہنے لگے:

"جو لوگ ہندوستان میں مال دار اور صاحب مقدور ہیں، اور حج کا ادا

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۵۶۱ (۲) ایضاً ص ۵۶۲

کرنا ان پر فرض ہے، بعض علماء انہیں پر حج فرض ہونے میں اختلاف کرتے ہیں کہ جیسے ادائے حج کی واسطے زادِراحلہ شرط ہے، ایسے ہی امنِ راہ بھی شرط ہے، سو امن کا یہ حال ہے کہ جہاز کی سواری کے بغیر وہاں جانا محال ہے اور دریا میں تلف جان و مال دونوں کا خوف متصور ہے، اس لئے اہل ہند پر ادائے حج فرض نہیں ہے، اگرچہ کیسا ہی زردار ہو، اور آپ کے پاس تو ایک روز کا بھی خرچ موجود نہیں ہے اس بے سروسامانی کے باوجود جو آپ خطوط بھیج بھیج کر دور دور سے لوگوں کو سفر حج کے واسطے بلاتے ہیں، اور ہم سے بھی فرماتے ہیں، شاید کہ اپنے ساتھ ان کو بھی خراب اور حیران کریں گے''۔(۱)

آپ ان سے کہتے تھے کہ''ان شاء اللہ تعالیٰ ہم اور آپ ساتھ ہی ہوں گے، رستے میں چل کر دیکھئے گا کہ اللہ تعالیٰ ہم لوگوں کو کس طرح اپنی قدرت اور عنایت سے کھانا پینا پہنچاتا ہے اور اپنی طرح طرح کی نعمتوں سے پرورش کرتا ہے، اللہ تعالیٰ کی ذات پاک سے یہ یقین کامل ہے، کہ ہم سب اپنے عاجز و محتاج بندوں کو یہاں سے حرمین شریفین کو بآرام تمام پہنچادے گا اور پھر وہاں سے خیر و عافیت کے ساتھ یہاں لائے گا''۔(۲)

خاندان میں سے آپ کے بھتیجے سید محمد یعقوب، ان کی والدۂ ماجدہ آپ کے چاروں بھانجے مولوی سید محمد علی، سید احمد علی، سید حمید الدین، سید عبدالرحمٰن اپنی والدہ اور اہل و عیال کے ساتھ آپ کے ماموں زاد بھائی حافظ سید محمد، مولوی سید محمد ظاہر، سید عمر نصیر آبادی، میاں محمد قائم جائسی اول روز سے آپ کی ہمراہی کے لئے مستعد اور تیار تھے۔(۳)

آپ کے بھانجے مولوی سید محمد علی ابتدا میں تن تنہا سفر کے لئے تیار تھے، اہل و عیال کو لے جانے کا ارادہ نہ تھا، سید صاحبؒ نے ان سے فرمایا کہ جب تمہارے تینوں بھائی اپنے بچوں اور اپنی والدہ صاحبہ کے ساتھ عازم سفر ہیں تو تم تنہا اپنے بچوں اور متعلقین کو کیوں چھوڑے جاتے ہو؟ مولوی محمد علی کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا کہ برسات کا موسم اور سمندر

---

(۱)''وقائع احمدی''ص ۵۸۷-۵۸۸ (۲)ایضاً ص ۵۸۸ (۳)ایضاً ص ۵۸۸-۵۸۹

کے طوفان کا زمانہ ہے، اس سے اندیشہ معلوم ہوتا ہے، فرمایا ''بھائی اگر موت کا اندیشہ ہے تو تم نے یہ مثل نہیں سنی، کہ مرگ انبوہ جشنے دارد؟ اگر بالفرض اس سفر میں موت آ بھی گئی تو ہر سال حج وعمرہ کا ثواب تمہارے اعمال نامے میں لکھا جائے گا، اور شہادت کی وہ دولت جس کا ہر مسلمان متمنی رہتا ہے، نصیب ہوگی'' اس مکالمے کے بعد سید محمد علی صاحب نے بھی اپنے متعلقین کو ہمراہ لینے کا فیصلہ کرلیا''۔(۱)

اس دعوت وتبلیغ اور خط وکتابت سے سارے ہندوستان میں شہرت عام ہوگئی کہ سید صاحبؒ حج کو جاتے ہیں اور سب کو دعوت دیتے ہیں۔

اس تحریک وترغیب سے محبت کی دبی ہوئی چنگاریاں ابھریں اور بجھی ہوئی آتش شوق بھڑکی، سید صاحبؒ کی طویل معیت، صلحاء واولیاء کی رفاقت، حج مقبول، اس سے بڑھ کر کیا سعادت ہے؟ برسوں کے ارمان نکلنے کا وقت آ گیا، لوگوں نے اپنی اپنی زمین اور جائداد بیچ کر تیاری کی، عازمین حج کے خطوط اور وفود آنے شروع ہوگئے۔

## حج سے پہلے ایک تبلیغی دورہ

اسی اثناء میں کانپور، کوڑہ، جہان آباد، کھجوہ، فتحپور اور قصبۂ ڈلمو کے باشندوں نے تشریف آوری کی درخواست کی، حضرت رائے بریلی سے روانہ ہوکر، قصبۂ مورانواں (ضلع اناؤ) ٹھہرتے ہوئے جہاں ہزاروں آدمیوں نے بیعت کی، رنجیت پوروا، بھڑاہا ہوتے ہوئے کانپور تشریف لائے، سید محمد یٰسین صاحب کے یہاں قیام فرمایا، یہاں ہزاروں اشخاص بیعت سے مشرف ہوئے، منجملہ ان کے منڈرو فرنگی کی بیوی بھی بیعت سے مشرف ہوئی، ایک روز اس نے چار ہزار روپے کے قریب پیش کیے، اور کہا کہ ''آپ کی نذر ہیں'' آپ نے فرمایا کہ ''ابھی ہم کو روپے کی کچھ ضرورت نہیں، ان شاء اللہ تعالیٰ حج سے آکر جب جہاد کو جائیں گے، اس وقت دیکھا جائے گا'' اس نے کہا کہ ''یہ مکان جو میری ملکیت ہے، آپ کی نذر کیا'' مکان

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۶۱

بڑا وسیع عالی شان تیس چالیس ہزار کی مالیت کا ہوگا، آپ نے فرمایا کہ ''ہم مکان لے کر کیا کریں گے؟ ہم تو حج کو جاتے ہیں اپنے ہی مکان چھوڑ جائیں گے'' اس نے کہا کہ ''اب تو میں آپ کے نذر کر چکی ہوں جو چاہیں آپ کریں'' آپ نے فرمایا کہ ''اگر یہی بات ہے تو یہ مکان ہماری طرف سے اپنے داماد مرزا عبدالقدوس کو دے دو۔'' (۱)

کانپور میں جن جن مسجدوں میں گنتی کے لوگ نماز پڑھتے تھے، ان میں بکثرت بڑی بڑی جماعتیں ہونے لگیں اور کتنی نئی مسجدیں بن گئیں، صدہا آدمیوں نے تعزیہ داری چھوڑ دی اور پکے مسلمان موحد بن گئے۔'' (۲)

کانپور سے آپ کوڑہ جہان آباد تشریف لے گئے، اور ہزاروں آدمی بیعت میں داخل ہوئے، وہاں قصبہ مجھاون کے قاضی صاحب چند شرفاء و معززین سمیت آئے، بیعت کی اور حضرت سے قصبے میں چلنے کی بڑی منت سماجت سے درخواست کی، آپ نے قبول فرمائی، مجھاون میں آپ نے قاضی کی مسجد میں قیام فرمایا اور اس قصبے کے تمام مسلمان باشندے بیعت سے مشرف ہوئے، مجھاون سے آپ کھجوہ تشریف لائے، ایک شب وہاں قیام فرمایا، بستی کے شرفاء اور مہتر یکساں آپ سے فیضیاب ہوئے، صبح فتحپور تشریف لائے، دو تین روز قیام فرمایا اس عرصے میں اکثر اہل شہر بیعت سے مشرف ہوئے۔ فتحپور سے رائے بریلی کی طرف واپسی ہوئی۔ (۳)

## عازمین حج کی آمد

مولانا عبدالحی صاحب ایک قافلے کے ساتھ فتحپور اور ڈلمو کے درمیان سفر کانپور ہی میں شامل ہو گئے تھے، اسی عرصے میں مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کا خط آیا کہ یہاں ہمارے ہمراہ سہارن پور کے حکیم مغیث الدین صاحب، مولوی وجیہ الدین صاحب وغیرہ اور قصبہ پھلت کے مولوی وحید الدین اور حافظ قطب الدین وغیرہ اور ان میں سے اکثر صاحب مع

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۵۷۸ (۲) ایضاً (۳) ''مخزن احمد'' ص ۵۹، ۶۰

اپنے اہل وعیال مرد اور عورتیں ملا کر قریب ڈھائی سو آدمیوں کے ہیں، اور ہم سب گڑھ مکتیسر کے گھاٹ سے کشتیوں پر سوار ہو کر روانہ ہو چکے ہیں۔(۱)

نواح رائے بریلی، ڈلمو، نصیر آباد، جائس وغیرہ کے سو آدمی سفر حج کے ارادے سے مجتمع ہو گئے تھے اور تقریباً چالیس آدمی آپ کے اعزاء واقرباء میں سے (بعض بذات خود بعض متعلقین کے ساتھ) آمادہ سفر تھے۔(۲)

آپ اہل خاندان سے فرماتے تھے کہ ''جب تک میں اس بریلی کے علاقے میں ہوں تب ہی تک ان سب پر تنگی وافلاس ہے، جس وقت میں ان کو ساتھ لے کر اس علاقے سے باہر ہوا، تب ان کا حال دیکھنے والے دیکھیں گے کہ پروردگار عالم بے سان گمان اپنے بندوں کے ہاتھوں کیونکر پہنچاتا ہے، اور خدمت کراتا ہے۔(۳)

روانگی سے پہلے اور روانگی کے وقت جو بزرگانِ خاندان بیعت سے مشرف نہیں ہوئے تھے، اور بعض بعض اس متوکلانہ سفر پر معترض تھے، حاضر ہو کر اپنی تقصیر کے معترف اور بیعت سے مشرف ہوئے، ان آنے والوں میں مولانا سید محمد واضحؒ کے تینوں صاحبزادے سید محمد جامع صاحب، سید غلام جیلانی اور سید صاحبؒ کے بہنوئی سید معصوم احمد صاحب خاص طور پر قابل ذکر ہیں، سید صاحبؒ، بہت مسرور ہوئے اور بڑے الحاح وزاری سے ان حضرات کے لئے دعا کی۔

---

(۱) ''وقائع'' ص ۵۸۹، قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قافلہ ۲۴ رصفر کو کلکتے میں سید صاحبؒ کے قافلے میں شامل ہوا۔ (۲) ''مخزن احمدی'' ص ۶۱ (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۹۱


علامات
برطانوی حکومت
ریاستیں زیرِ حفاظت برطانیہ
سِکھ سلطنت
آزاد علاقہ
راستہ سفرِ مبارک
مقام قیام دورانِ سفرِ مبارک
سکھ
دریائے ستلج
لدھیانہ
سرہند
کماؤں
میرٹھ
دہلی
رامپور
بیکانیر
راجپوتانہ
آگرہ
اجمیر
دریائے چمبل
گوالیار
جھانسی
کانپور
لکھنؤ
رائے بریلی
جلالپور
اودھ
الہ آباد
ریوا
بھوپال
اندور
جبل پور
دریائے نربدا
ناگپور
ریاست

# دسواں باب

# رائے بریلی سے مرزاپور تک

## روانگی

شوال کی آخری تاریخ دوشنبہ ۱۲۳۶ھ کو چار سو آدمیوں کے ساتھ آپ تکیے سے روانہ ہوئے، سارے قافلے کا کل خرچ آپ کے ذمے تھا، ندی کو پار کر کے دوسرے کنارے پر ان لوگوں کو رخصت کرنے کے لئے جو جمع ہو گئے تھے، اور ان سے بیعت لینے کے لئے کچھ دیر توقف فرمایا، مولوی محمد یوسف صاحب کی تحویل میں، جو آپ کے خازن تھے، اس وقت کچھ اوپر سو روپے تھے، آپ نے اپنے ہاتھ سے وہ سب روپے رائے بریلی کے غرباء بھنگی، دھوبی، حجام اور شاگرد پیشہ لوگوں کو تقسیم کر دیئے اور ڈلمو کی طرف روانہ ہوئے۔ (۱)

ایک میل چل کر ایک باغ میں آرام فرمایا کہ ''پیچھے سے آنے والے لوگ آملیں'' اس وقت حاضرین مجلس میں سے ایک بزرگ نے کہا کہ ''اگر رفقائے سفر کو شمار کر لیا جائے تو بہت اچھا ہے'' آپ نے فرمایا ''مضائقہ نہیں، جس کا جی چاہے، شمار کر لے'' چنانچہ اہل قافلہ کو شمار کیا گیا اور چار سو پانچ یا چار سو سات آدمی شمار میں نکلے، ان کے علاوہ اسی کہار تھے، آپ نے مولوی محمد یوسف صاحب سے دریافت فرمایا کہ ''اس وقت آپ کی تحویل میں کیا ہے؟'' مولوی صاحب نے فرمایا کہ ''سات روپوں کے علاوہ ایک پیسہ نہیں ہے'' آپ نے مسرور ہو کر

---

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۶۴

فرمایا کہ ''اس سات روپے میں تو قافلے کا ایک دن کا بھی خرچ نہیں نکل سکتا، رائے بریلی کے غرباء میں سے جو موجود ہیں، اور جن کو پہلی تقسیم میں کچھ نہیں ملا ان کو دے دیجئے کہ آپس میں بانٹ لیں'' مولوی محمد یوسف صاحب نے اس کی تعمیل کی، اس وقت آپ نے برہنہ سر ہو کر دعا کے لئے ہاتھ اٹھایا اور کہا کہ ''اے کریم کارساز! تو نے اپنی اتنی مخلوق کو اپنے اس ذلیل بندے کے سپرد کر رکھا ہے، آپ ہی چارہ سازی فرمائیے اور اپنی مہربانی سے بخیر و خوبی اس پورے قافلے کو منزل مقصود پر پہنچائیے۔''(۱)

## اہل قافلہ کی کیفیت

راستے میں ایک ہمراہی دوسرے سے اپنی بے مائگی اور بے سروسامانی کا تذکرہ کرتا تو معلوم ہوتا کہ اس کا ساتھی اس سے بھی زیادہ بے سروسامانی کے ساتھ سفر کے لئے نکلا ہے، اس وقت ایک دوسرے کو تسکین ہوتی، بعض لوگ جن کو سید صاحبؒ کی صحبت کا شرف حاصل تھا، اس فکر و تردد پر ملامت کرتے اور توکل کی تلقین کرتے۔

قافلے کے ہمراہی راستے کے سرد و گرم برداشت کرنے کے لئے تیار اور تنگی ترشی میں خدا کے ذکر و شکر کے ساتھ رطب اللسان رہتے تھے، کبھی سخت بارش ہوتی، کبھی کڑاکے کی دھوپ، دلدل اور کیچڑ، ندی نالے، راستے میں ملتے، اگر کسی کا پاؤں پھسلتا تو وہ ہنس ہنس کر خدا کا شکر ادا کرتا اور کہتا کہ تیرے احسان کے قربان کے تیرے راستے میں گرا ہوں، پچھلی تمام لغزشوں اور ہرزہ گردی کی تلافی یہی ہے'' کوئی خواجہ حافظ کا یہ شعر اپنے حسب حال پڑھتا۔(۲)

در بیاباں گرز شوق کعبہ خواہی زد قدم
سرزنشہا گر کند خار مغیلاں، غم مخور

## دو بھائیوں کا جھگڑا

جب ڈلمئو دو میل رہ گیا تو آپ راستے کے قریب ایک باغ میں آرام کے لئے

---

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۶۲، ۶۳ (۲) ایضاً ص ۶۳

تشریف فرما ہوئے، لوگوں نے دیکھا کہ دو سوار تقریباً پچاس آدمیوں کے ساتھ آرہے ہیں، انہوں نے پہنچ کر پہلے بیعت کی، پھر عرض کیا کہ ''ہمارے جھگڑے کا فیصلہ فرمائیے، ہم دونوں حقیقی چھوٹے بڑے بھائی ہیں، میں بڑا ہوں، جب سے جناب کی آمد کی اطلاع ہوئی ہے، دعوت کی تیاری میں مشغول ہوگیا، میرا ارادہ تھا کہ میں کھانا تیار کر کے اس مبارک سفر کی پہلی منزل میں پیش کروں گا، آج میں نے اس کی تیاری شروع کی تو یہ میرے چھوٹے بھائی میرے پاس آئے اور مانع ہوئے اور کہا کہ ''میں تو تم سے پہلے سامان دعوت تیار کر چکا ہوں، آج میں حضرت کی ضیافت کروں گا، کل تمہاری باری ہے، تم ضیافت کر لینا'' میرے اور ان کے درمیان اس پر سوال و جواب ہوا اور بات کچھ بڑھی، قصبے کے معززین جمع ہوگئے اور انہوں نے کہا کہ اس کا فیصلہ خود سید صاحبؒ کی رائے پر چھوڑ دو، تم دونوں آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاؤ اور اپنا معاملہ پیش کر دو، آپ جو فیصلہ کریں اس پر عمل کرو، اب ہم آپ کے فیصلے کے منتظر ہیں''۔

آپ نے ان کو ایک دوسرے کے حق میں ایثار کرنے اور دوسرے کو اپنے اوپر ترجیح دینے کی ترغیب دی اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے ایثار کی ایک روایت سنائی، جس سے وہ متاثر ہوئے اور واپس چلے گئے۔

ٹھنڈے وقت آپ قصبے میں تشریف لے گئے، مغرب اور عشاء کی نماز پڑھی، بڑی خلقت نے بیعت کی۔

رات کو بڑے بھائی نے تمام اہل قافلہ کی ضیافت کی، دوسرے روز چھوٹے بھائی کی طرف سے تمام اہل قافلہ کی دعوت ہوئی، جب تک اس قصبے میں قیام رہا، برابر قافلے کی دعوت رہی، کسی کو کسی وقت کھانا پکانے کی ضرورت پیش نہیں آئی، اس دوران میں ہزاروں اشخاص نے اطراف و جوانب سے آکر بیعت کی اور بہت سے سفر میں ساتھ ہوگئے۔ (۱)

## سید صاحبؒ کا وعظ

چار روز مولانا عبدالحی صاحب نے وعظ فرمایا اور اس میں شرک و بدعت کی برائی اور

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۶۴-۶۵

توحید وسنت کی خوبی اور حج وعمرہ کے فضائل بیان کئے۔

رات کو بعد نماز عشاء سید صاحبؒ نے فرمایا ''بھائیو، تم نے کئی روز مولانا کا وعظ سنا، اب چند باتیں ہماری بھی ان شاء اللہ تعالیٰ نماز صبح کے بعد سن لینا''۔

سب لوگ نماز پڑھ کر آپ کے پاس حاضر رہے، آپ نے فرمایا:۔

## حقیقی بھائیوں کے اخلاق

بھائیو! اگر تم سب اپنے گھر بار چھوڑ کر حج وعمرہ ادا کرنے اس نیت سے جاتے ہو کہ اللہ تعالیٰ ہم سے راضی ہو تو تم کو لازم ہے کہ آپس میں سب مل کر ایسا اتفاق اور خلق رکھو، جیسے ایک ماں باپ کے نیک بخت بیٹے ہوتے ہیں، ہر ایک کی راحت کو اپنی راحت اور ہر کسی کے رنج کو اپنا رنج سمجھو اور ہر ایک کے کاروبار میں بلا انکار حامی و مددگار ہو اور ایک دوسرے کی خدمت کو ننگ و عار نہ جانو، بلکہ عزت و افتخار سمجھو، یہی کام اللہ کی رضا مندی کے ہیں، جب ایسے اخلاق تم میں ہوں گے تو اور غیر لوگوں کو شوق ہوگا کہ یہ عجیب قسم کے لوگ ہیں، ان میں شریک ہونا چاہئے۔

## خدا کی پرورش پر بھروسہ

اللہ پر کامل توکل کرو، کسی مخلوق سے کسی چیز کی آرزو ہر گز نہ رکھو، رزاق مطلق اور حاجت روائے برحق وہی پروردگار عالم ہے، اس کے حکم کے بغیر کوئی کسی کو کچھ نہیں دیتا، دیکھو تو جس وقت بچہ ماں کے پیٹ میں ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ کے سوا کون اسے روزی پہنچاتا ہے، پھر وہی بچے کو آسانی سے باہر لاتا ہے، اور باہر لانے سے پہلے ماں کے پستان میں روزی تیار رکھتا ہے، پھر وہ لڑکا اسی کی تعلیم سے دودھ پیتا ہے، اور جتنا چاہتا ہے، اتنا ہی پی لیتا ہے، باقی مکھی، بال، گرد وغبار سے محفوظ، تازہ بہ تازہ ماں کے پستان میں رہتا ہے، پھر دوسرے وقت پیتا ہے، یہ اسی پروردگار کی روزی رسانی ہے، پھر چند مدت میں دودھ چھڑا کر اور غذا کھانے کی تعلیم فرماتا ہے، اسی طور سے پرورش کر کے جوان اور جوان سے بوڑھا کرتا ہے اور روزی اس

نے جس کی تقدیر میں جو کچھ لکھی ہے، وہ بہرصورت اس کو بلا شک و بلا شبہ پہنچے گی۔

## خدا کا وعدہ برحق ہے

یہاں ایک ادنیٰ آدمی جو ہم لوگوں کی دعوت کر جاتا ہے، چاہے جھوٹ ہی کر جائے، ہم لوگ اس کے اعتماد پر اپنے گھر میں منع کر دیتے ہیں کہ ہمارے واسطے کھانا نہ پکانا، فلاں کے یہاں ہماری دعوت ہے، یا مثلاً غازی الدین حیدر والی لکھنؤ اگر اس بات کا وعدہ کر لے کہ میرے فلاں امیر کے ہمراہ کہ بیت اللہ شریف کو جاتا ہے جو کوئی جائے، زاد و راحلہ میں دوں گا تو ہزاروں آدمی خوشی خوشی جانے پر مستعد ہو جائیں، کچھ بھی اس کی وعدہ خلافی کا شک وشبہ دل میں نہ لائیں، مجھ سے تو اس شاہنشاہ دو عالم پناہ، قادر برحق، رزاق مطلق نے وعدہ کیا ہے کہ جو لوگ تیرے ساتھ اس سفر میں ہیں، ان کے کھانے کپڑے کا کچھ اندیشہ نہ کر، وہ سب میرے مہمان ہیں، اور وہ اپنے وعدے کا سچا ہے کہ جس میں وعدہ خلافی کا احتمال کسی صورت بھی نہیں ہے، پھر کیونکر سچ نہ جانوں اور کس بات کا اندیشہ کروں؟ وہ آپ تم سب بھائیوں کی پرورش کرے گا۔

## مذبذبین کے لئے اب بھی واپسی کا موقع ہے

سو کلام کا حاصل یہ ہے کہ جن بھائیوں کو یہ سب باتیں منظور ہیں اور میرے کہنے کو سچ جانتے ہیں، وہ تو میرے ساتھ چلیں، میں ان کے رنج و راحت کا شریک ہوں اور میری یہی باتیں اپنی عورتوں کو سمجھا کر کہہ دیں، والّا اب بھی مکان نزدیک ہے سفر کی تکلیف اٹھانے کی موقوف کریں، سفر میں ہر طرح کی تکلیف و مصیبت ہوتی ہے، اور راحت بھی ہوتی ہے، پھر کوئی بھائی کسی بات کا گلہ شکوہ زبان پر نہ لائیں۔

## ہدایت عام

مجھ کو عنایت الٰہی سے قوی امید ہے کہ اس سفر میں اللہ تعالی میرے ہاتھوں سے لاکھوں آدمیوں کو ہدایت نصیب کرے گا اور ہزاروں ایسے لوگ کہ دریائے شرک و بدعت میں

اور فسق و فجور میں ڈوبے ہوئے ہیں اور شعائرِ اسلام سے مطلق ناواقف ہیں، وہ پکے موحد اور متقی ہوں گے۔

## حج کے اجرا کی پیش گوئی

اور جنابِ الٰہی میں میں نے اہلِ ہند کے لئے بہت دعا کی کہ الٰہی ہندوستان سے تیرے کعبے کی راہ مسدود ہے، ہزاروں مالدار صاحبِ زکوٰۃ مر گئے اور نفس وشیطان کے بہکانے سے کہ راستے میں امن نہیں ہے حج سے محروم رہے، اور ہزاروں صاحبِ ثروت اب جیتے ہیں، اور اسی وسوسے سے نہیں جاتے، سو اپنی رحمت سے ایسا راستہ کھول دے کہ جو ارادہ کرے، بے دغدغہ چلا جائے اور اس نعمتِ عظمٰی سے محروم نہ رہے، میری یہ دعا اس ذاتِ پاک نے مستجاب کی اور ارشاد ہوا کہ حج سے آنے کے بعد یہ راستہ علی العموم کھول دیں گے، سوا ان شاءاللہ جو مسلمان بھائی زندہ رہیں گے، وہ یہ حال بچشمِ خود دیکھیں گے۔" (۱)

ڈلمؤ میں قلعے کے اندر لبِ دریا بارہ دری میں قیام تھا، بکثرت مردوں اور عورتوں نے بیعت کا شرف حاصل کیا، بہت سے شرفاء کی مستورات بارہ دری میں قافلے کی مستورات سے ملنے آئیں اور بعض مستورات کی بیعت کے لئے بعض بعض لوگوں کے مکان پر ان کی درخواست پر خود بھی تشریف لے گئے۔" (۲)

## سفر کا آغاز

پنجشنبہ ۳ رذی قعدہ کو سامان واسباب کشتیوں پر بار کیا گیا، جمعے کے دن صبح کے وقت سید صاحبؒ نے قافلے کے تمام ہمراہیوں کو جمع کر کے ہر چند آدمیوں پر ایک شخص کو امیر اور ذمہ دار اور نگراں مقرر کر دیا، اور پورے سفر کے لئے امارت اور جماعت کا نظام قائم کر دیا۔

دوپہر کے وقت گلی کوچوں میں مردوں کی آمد ورفت بند کر دی گئی اور پردہ نشین عورتیں بارہ دری سے دریا کے کنارے تک پیدل گئیں، پہلی کشتی میں تکیہ ونصیر آباد کی

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۵۹۹، ۶۰۲ (۲) مکتوب سید حمید الدین بنام سید احمد علی از بنارس مندرج "منظورۃ السعداء"

مستورات سوار ہوئیں، دوسری کشتی میں پھلت کی مستورات اور تیسری میں لکھنؤ وغیرہ کی بیبیاں سوار ہوئیں، چوتھی کشتی میں قافلے کے ضعیف ومعذور اشخاص سوار ہوئے (۱)، پانچ سو روپئے پر کشتیاں کرائے پر لی گئیں۔(۲)

جمعے کی نماز ایک جماعت کثیر کے ساتھ قلعے کے اندر والی مسجد میں پڑھی گئی اور انتہائے تضرع وزاری کے ساتھ حرمین کی بخیریت آمد ورفت کی اور استقامت اور خاطر جمعی اور قبولیت حج وعمرہ کی دعا کرکے لوگوں سے رخصت ہوکر کشتی پر سوار ہوئے، اتنے میں مولوی محمد جعفر صاحب (۳) مرحوم کی صاحبزادی جو پہلے پر سوار ہوکر دریا کے کنارے پہنچیں اور شرف بیعت حاصل کیا۔(۴)

کشتی میں آپ نے تمام قافلے کو جمع کرکے وعظ فرمایا، مضمون یہ تھا کہ "تمام بھائی کان کھول کر سن لیں اور یاد رکھیں کہ ہم فقراء اپنے گھروں سے محض اللہ کے بھروسے پر ادائے حج کے لئے نکلے ہیں، حج بڑی عظیم الشان عبادت ہے ہر شخص کو تقوی کو اپنا شعار بنانا چاہئے، کوئی شخص کسی شخص سے چھوٹی سی چھوٹی چیز کا سائل نہ ہو، ہم کسی سے زادِ راہ کا ہرگز سوال نہیں کریں گے، اگر ضرورت پڑی تو مزدوری کریں گے، آدھا کھائیں گے اور آدھا جہاز کے کرائے کے لئے رکھیں گے، میں اپنے حج کو بھی اپنے ساتھیوں کے حج پر مقدم نہیں رکھوں گا، اگر زادِ راہ

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین (۲) "مخزن احمدی" ص ۶۵

(۳) مولوی محمد جعفر صاحب کا شمار وقت کے صلحا واتقیاء میں تھا، ڈلمئو، ضلع رائے بریلی میں پیدا ہوئے اکثر درسی کتابیں مولانا سید واضحؒ سے دائرہ شاہ علم اللہؒ میں پڑھیں، معقولات وحکمت کی تعلیم مولانا فضل امام خیرآبادی سے حاصل کی، ڈلمئو میں افادۂ خلق اور عبادت حق میں عمر بسر کرکے ۱۲۳۲ھ میں وفات پائی۔

مولوی محمد جعفر صاحب نے زندگی بڑے زہد وقناعت میں گزاری، تقویٰ اور احتیاط مزاج میں غالب تھی، نواب سعادت علی خاں والی اودھ نے عہدۂ قضا پیش کیا، لیکن قبول نہیں فرمایا۔

صاحب "نزہۃ الخواطر" راوی ہیں کہ مولانا فضل امام خیرآبادی اور ان کے بھانجے کے درمیان کچھ نزاع تھی مولانا فضل امام نے سواری بھیج کر مولوی محمد جعفر صاحب کو بلایا وہ اس پر سوار نہیں ہوئے، اور بڑی مشقت کے ساتھ خیرآباد پہنچے، نور بافوں کی ایک مسجد میں قیام فرمایا، اور مقدمے کا فیصلہ اپنے استاد محترم کے خلاف کیا اور کسی فریق کی ضیافت قبول کئے بغیر وطن تشریف لے آئے (نزہۃ ج ۷)

(۴) مکتوب سید حمید الدین

کم ہو جائے گا تو ہم تھوڑے آدمیوں کو کلکتے سے بھیج کر حج کرائیں گے، اس کے بعد خود جائیں گے، لیکن اللہ کی ذات سے مجھے یہی امید ہے کہ وہ ساز و سامان درست فرمائے گا'' اس کے بعد سید زین العابدین صاحب سے فرمایا کہ ''جو کچھ باقی ہو لے آؤ، وہ پانچ روپے لائے کہ بس یہی باقی ہے، آپ نے وہ بھی محتاجوں کو دے دیے اور سوار ہونے کے وقت آپ نے خزانے میں ایک پیسہ بھی باقی نہیں رہا، فرمایا ''پروردگار کا خزانہ بھرا ہوا ہے۔''(۱)

کشتیوں پر سوار ہوتے وقت موضع دھئی کے کچھ لوگوں نے اور شیخ مظہر علی صاحب نے آکر عرض کیا کہ دور دور سے لوگ آکر بیعت کے لئے ہمارے مکان پر جمع ہیں اور ہم نے دعوت کا سامان بھی کرلیا ہے، اسی راستے سے تشریف لے چلیں، آپ نے مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا کہ ''جن لوگوں کے متعلقین نہیں ہیں، ان کو اپنے ساتھ دریا کے کنارے کنارے لے چلیں اور اس موضع میں پہنچ کر وعظ و نصائح کا سلسلہ شروع فرمائیں، ہم کشتی سے آتے ہیں (۲)، اس کے بعد بھی کشتیوں پر سب کی جگہ نہ تھی اس لئے ستر آدمیوں کو حکم ہوا کہ مولوی محمد یوسف صاحب کے ساتھ خشکی کے راستے سے روانہ ہو جائیں۔ باقی تمام مرد چاروں کشتیوں کی چھتوں پر سوار ہوئے، خود حضرت اپنے متعلقین کی کشتی میں بیٹھ کر روانہ ہوئے۔(۳)

شام کو مغرب کی نماز آپ نے کشتی پر پڑھی، نماز کے بعد سورہ فاتحہ پر وعظ فرمایا کشتیاں جب دھئی کے سامنے پہنچیں تو دریا کا اتنا زور تھا کہ وہ ٹھہر نہ سکیں اور آگے بڑھ گئیں، جو لوگ منتظر کھڑے تھے، انہوں نے آواز دی اور ملاحوں نے رسوں سے کھینچ کر تہائی شب گزر جانے کے بعد موضع کے سامنے ٹھہرایا، شیخ مظہر علی صاحب پر تکلف کھانا پکوا کر پالکیوں پر رکھ کر لائے تھے، جو قافلے کو تقسیم ہوا، ہر ایک نے سیر ہو کر کھایا اور باقی ناشتے کے لئے رکھ لیا گیا، مولوی محمد یوسف صاحب بھی اپنے ہمراہیوں کے ساتھ خشکی کے راستے سے آکر قافلے سے مل گئے، اہل قصبہ صبح کے وقت سواری لے کر آئے، اور حضرت کو اپنے مقام پر لے گئے، اور وہاں کی کل مسلمان

---

(۱) ''منظورۃ السعداء'' (۲) ایضاً (۳) ''مکتوب سید حمید الدین''

آبادی سلسلۂ بیعت میں داخل ہوگئی، مردوں اور عورتوں میں سے کوئی باقی نہیں بچا۔(۱)

## مشرکانہ رسوم ونشانات کا عملی ابطال

بہت سے لوگوں نے رات ہی کو حضرت کے دست مبارک پر بیعت کی تھی، پھر اگلے دن صبح ڈیڑھ پہر دن چڑھے تک بیعت کی دھوم رہی، شیخ مظہر علی صاحب کے دو تین سو آدمی جمع تھے، سب نے بیعت کی آپ نے تمام بیعت کرنے والوں سے فرمایا کہ ''بھائیو! بیعت کرنے کا حاصل یہ ہے کہ تم جو کچھ شرک وبدعت کرتے ہو، تعزیہ بناتے ہو، نشان کھڑے کرتے ہو، پیروں اور شہیدوں کی قبریں پوجتے ہو، ان کی نذر ونیاز مانتے ہو، ان سب کاموں کو چھوڑ دو اور سوائے خدا کے کسی کو اپنے نفع وضرر کا مالک نہ جانو اور اپنا حاجت روا نہ مانو، اگر یہ شرک وبدعت کروگے تو فقط بیعت کرنے سے کچھ فائدہ نہ ہوگا''۔

یہ سن کر بہت لوگوں نے اسی وقت اپنے اپنے تعزیوں کے چبوترے کھود ڈالے اور نشانوں اور پنجوں کی جو کچھ چاندی تھی، لاکر آپ کی نذر کی کہ آپ اسے اپنے مصرف میں لائیں۔(۲)

آپ نے مولانا عبدالحئی صاحب کو درس قرآن وحدیث اور وعظ وارشاد کے لئے ایک شب کے لئے وہاں اور ٹھیرنے کے لئے فرمایا اور آپ مع مولانا محمد یوسف صاحب اور ان کے ہمراہیوں کے کشتیوں میں بیٹھ کر روانہ ہوئے۔(۳)

موضع ڈگڈگی کے متصل شیخ محمد پناہ مع اپنے فرزند محمد کفاہ کنارے پر کھڑے ملاحوں کو آواز دے رہے تھے کہ کشتیوں کو کنارے لاؤ، حضرت کی اجازت سے ملاحوں نے کشتیاں کنارے لگائیں، باپ بیٹے کشتی پر آئے اور مصافحہ ومعانقہ کے بعد عرض کیا کہ ''بڑی تمنا اور آرزو سے مدتوں سے سامانِ ضیافت تیار کر رکھا ہے، اور دو سو آدمیوں کے قریب موضع کے اطراف وجوانب سے آ آکر بیعت کے ارادے سے غریب خانے پر جمع ہیں، اور دو تین روز سے انتظار کررہے ہیں اور میرے مہمان ہیں۔''(۴)

---

(۱) ''مکتوب سید حمید الدین'' (۲) ''وقائع احمدی'' ص ۶۰۴-۶۰۵ (۳) ''مکتوب سید حمید الدین'' (۴) مخزن احمدی ص ۶۶

حضرت نے کشتیوں کے باندھنے کا حکم دیا، سب مرد خشکی پر اتر آئے اور عورتیں کشتی پر رہیں، چار گھڑی دن رہے سے ایک گھڑی رات تک بیعت کرتے رہے۔(۱)

موضع ڈگڈگی کی میں بھی تعزیوں کے چبوترے بہت تھے، یہاں کے لوگوں نے رات کے اندھیروں ہی میں پھاوڑے اور کدالیں لے کر تمام چبوترے کھود ڈالے اور پنجوں اور نشانوں کی چاندی، جو دو سو روپے کے وزن کی تھی، لا کر آپ کے نذر کی کہ آپ اس کو خرچ میں لائیں۔(۲)

ایک شخص جو بہت پرانا تعزیہ دار تھا، تائب ہوا اور اس نے اپنے تعزیے کے چبوترے کو جس پر اس نے ساٹھ روپے خرچ کر کے بڑا پختہ اور سنگین بنایا تھا، منہدم کرنے کی اجازت دے دی، حضرت نے اپنے دست مبارک سے اس پر پھاوڑا چلایا، اور حاضرین نے اس کار خیر میں شرکت کی، اس کی بنیاد بالکل گرا کر اس کو زمین کے برابر کر دیا اور اس پر مسجد کی بنیاد رکھی، دو روپے آپ نے اپنے پاس سے اس مسجد کی تعمیر کے لئے دیے اور تمام اہل قصبہ اس مسجد کی تعمیر کے لئے مستعد ہوئے، آپ نے دو رکعت نماز اس نئی مسجد کی بنیاد پر پڑھی اور بڑی طویل دعا فرمائی، حاضرین آمین کہہ رہے تھے، اور عجیب وغریب اثر اور دعا کی قبولیت کے آثار نظر آرہے تھے۔"(۳)

دوپہر کو مولانا عبدالحی صاحب بھی قصبہ دھئی سے تشریف لا کر قافلے سے مل گئے اور کشتیاں روانہ ہوئیں۔

## غیبی انتظام

ایک شام کو کشتیاں ایسے مقام پر پہنچیں، جہاں آبادی کا کوئی نشان نہ تھا، آپ نے کھانا تیار کرنے کا حکم دیا، ملازمین نے عذر کیا کہ دریا کے کنارے سے پاؤ کوس تک سخت کیچڑ اور دلدل ہے، اور قطرہ افشانی بھی ہو رہی ہے، کھانا پکانے کی کوئی صورت نہیں، آپ نے لوگوں سے کہا کہ "اپنے چھوٹے بچوں کے لئے خود ہی کچھ کھانے کا انتظام کر لیں" لوگوں نے کہا "اندھیرا ہو رہا ہے، ابر محیط ہے، ہوا بھی تیز ہے، اس وقت کھانا پکانے کا انتظام بہت دشوار ہے"

(۱) "مخزن احمدی" ص ۶۶ (۲) ایضاً (۳) "مکتوب سید حمید الدین"

اس وقت سب کو یقین ہوا کہ آج فاقہ ہے۔

ناگہاں دور سے کچھ مشعلیں نظر آئیں لوگوں نے قیاس آرائیاں شروع کیں، کسی نے کہا کہ ''شاید اس نواح کے لوگ بیعت کے ارادے سے آتے ہیں'' دوسرے نے کہا ''یہ عورتیں معلوم ہوتی ہیں، برسات میں ان کا دستور ہے کہ حضرت خضرؑ کی نیاز دریا پر لاکر کرتی ہیں'' کسی نے کہا ''کسی کی شادی ہوگی، بارات جارہی ہوگی، ابھی یہ روشنی بند ہوئی جاتی ہے'' کچھ دیر کے بعد دیدبانوں نے عرض کیا کہ ''مشعلیں قریب آگئیں'' اتنے میں کیا دیکھتے ہیں کہ ایک انگریز گھوڑے پر سوار چند پالکیوں پر کھانا رکھے کشتی کے قریب آیا اور پوچھا کہ ''پادری صاحب کہاں ہیں؟'' حضرت نے کشتی پر سے جواب دیا کہ میں یہاں ہوں، انگریز گھوڑے سے اترا اور ٹوپی ہاتھ میں لئے کشتی پر پہنچا اور مزاج پرسی کے بعد کہا کہ تین روز سے میں نے اپنے ملازم یہاں کھڑے کر دیئے تھے کہ آپ کی آمد کی اطلاع کریں، آج انہوں نے اطلاع کی کہ اغلب یہ ہے کہ حضرت قافلے کے ساتھ آج تمہارے مکان کے سامنے پہنچیں یہ اطلاع پا کر غروب آفتاب تک کھانے کی تیاری میں مشغول رہا، تیار کرانے کے بعد لایا ہوں''۔

سید صاحبؒ نے حکم دیا کہ ''کھانا اپنے برتنوں میں منتقل کر لیا جائے'' کھانا لے کر قافلے میں تقسیم کر دیا گیا اور انگریز دو تین گھنٹے ٹھہر کر چلا گیا۔

تحقیق سے معلوم ہوا کہ یہ انگریز کمپنی کے ملازمین میں سے نہیں تھا، بلکہ نیل کا ایک تاجر تھا۔(۱)

شام کو موضع پیر نگر میں کشتیوں نے لنگر ڈالا اور آپ کی طرف سے تمام قافلے کے لئے کھانا تیار ہوا، صبح کو شاہ کریم عطا صاحب سجادہ نشین خانقاہ سلون کے خدام میں سے ایک شخص نے شیرینی پیش کی۔

دوپہر کے وقت کشتیاں قصبہ گنتی کے سامنے لنگر انداز ہوئیں، اس روز اور دوسرے روز وہاں کے پٹھانوں کی طرف سے ضیافت رہی، زنانی سواریاں شاہ زمان صاحب کے

---

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ٦٦۔٦٧

مکان میں گئیں اور تمام دن رہ کر لب دریا خیموں میں واپس آئیں، پٹھان شرفاء کی مستورات پیادہ چل کر ملاقات وبیعت کے لئے خیمے میں آئیں اور بیعت سے مشرف ہوئیں۔(۱)

## ایک عالم کی مخالفت حج

قصبۂ گنتی میں سنا گیا کہ گڑھ کے رہنے والے مولوی یادعلی صاحب کہتے ہیں کہ ہندوستانیوں کے لئے سفر حج حرام ہے، اس لئے کہ درمیان میں سمندر حائل ہے، اگر جہاز ٹوٹ گیا تو نجات مشکل ہے، حضرت نے مولانا عبدالحی صاحب اور مولانا اسمٰعیل صاحب سے فرمایا کہ چالیس آدمیوں کے ساتھ قصبہ گڑھ تشریف لے جائیں اور وہاں کے مسلمانوں کو جمع کر کے ہندوستان اور تمام اسلامی ملکوں کے مسلمانوں پر قرآن وحدیث کے رو سے حج کی فرضیت اور فضیلت بیان کریں اور وہاں کے لوگوں کو وعظ وارشاد کر کے واپس تشریف لائیں، چنانچہ دونوں حضرات چالیس آدمیوں کے ساتھ گنگا پار کر کے قصبے میں تشریف لے گئے اور شاہ ابراہیم علی کی مسجد میں وہاں کے تمام رؤساء اور باشندوں کے سامنے قرآن وحدیث کے قوی اور واضح دلائل کے ساتھ ہندوستان کے مسلمانوں کے لئے حج کی فرضیت اور فضیلت ثابت کی، وہاں سے اٹھ کر شاہ مظہر علی کے مکان پر آ کر کھانا کھایا، کھانے کے بعد ہاتھ دھو کر واپس آ ہی رہے تھے کہ مولوی یادعلی کا بھیجا ہوا آدمی ہندوستانیوں کے لئے سفر حج کی حرمت کے بارے میں چند ضعیف ضعیف روایتیں، جو بعض فتاوی کی کتابوں سے نقل کی گئی تھیں لے کر آیا، اس پر فریقین کے درمیان کچھ بحث ومباحثہ ہوا، اور بات بڑھی، کچھ لوگوں نے بیچ میں پڑ کر نزاع کو رفع دفع کیا، دونوں حضرات نے اپنے ہمراہیوں کے ساتھ وہاں سے چل کر دریا کے کنارے عصر کی نماز پڑھی اور دریا پار کر کے قافلے سے جا ملے۔(۲)

دوسرے روز وہاں سے کوچ ہوا، دوپہر کے وقت موضع جہان آباد کے نیچے، جو اودھ کی نوابی کی مشرقی سرحد ہے، موضع کیمہ کے متصل رام چورہ کے گھاٹ پر کشتیاں لگیں شیخ حسن علی صاحب جو سفر حج سے ایک سال پہلے اپنے بھائیوں اور متعلقین کے ساتھ بیعت سے

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین (۲) ایضاً

مشرف ہو چکے تھے، اپنے موضع کیمہ سے چل کر گھاٹ پر منتظر کھڑے تھے، انہوں نے پورے تین روز قافلے کی ضیافت کی اور اپنے چاروں بھائیوں اور اپنے گھر کی تمام مستورات کے ساتھ اپنے گھر کا سب سامان لے کر قافلے میں شریک ہو گئے۔(۱)

اہل قافلہ کی تعداد اتنی زیادہ ہو گئی تھی کہ سب کا دریا کے راستے سے سفر کرنا مناسب نہ معلوم ہوا، مولانا عبدالحی صاحب کو ڈیڑھ سو آدمیوں کے ساتھ خشکی کے راستے الہٰ آباد روانہ کر دیا گیا، حضرت خود باقی قافلے کے ساتھ کشتی پر روانہ ہو گئے۔(۲)

## ہندوانہ وضع ومعاشرت کی اصلاح اور دینی تعلیم وتربیت

اوجھنی میں شیخ لعل محمد صاحب جو حضرت کے بہت قدیمی مخلص مرید تھے، تشریف آوری کے منتظر کھڑے تھے، کشتیاں موضع اوجھنی کے نیچے لنگر انداز ہوئیں شیخ لعل محمد صاحب نے عرض کیا کہ ''ہمارے مکان پر دو دو چار چار کوس کی بستیوں کے ڈھائی تین سو مسلمان آپ کی آمد کی خبر سن کر بیعت کرنے کے واسطے جمع ہیں، اور ہمارے مہمان ہیں''۔

شیخ لعل محمد صاحب آپ کو لے گئے اور جو مسلمان وہاں جمع تھے، ان کو مرید کرایا اور حضرت سے ان کا حال بیان کیا کہ ''ان لوگوں کی چوراسی بستیاں ہیں، نام کو تو مسلمان ہیں مگر سب کام ہندوؤں کے کرتے ہیں، بت بھی پوجتے ہیں، ہولی، دیوالی بھی کرتے ہیں، قلعی کے پھول کے پیتل کے برتن میں کھانا پکاتے ہیں اور طریقۂ اسلام سے محض بے خبر ہیں، آپ نے مرید تو کیا ہے مگر کچھ دین اسلام کی تعلیم بھی ان کو کریں''۔

آپ نے ان سے فرمایا کہ ''بھائیو! مرید تو ہم نے تم کو کیا مگر دس پانچ روز یہاں رہنے کی فرصت ہم کو نہیں جو ہم تم کو دینی تعلیم کریں، سو اس کے لئے شیخ لعل محمد کو ہم اپنا خلیفہ کرتے ہیں، جو کچھ نصیحت یہ تم کو کریں، اس پر تم عمل کرنا تم ہمارے مرید ہو، ہم تمہارے پیر ہیں اور جو نہ مانو گے تو نہ ہم تمہارے پیر، نہ تم ہمارے مرید اس بات کو خوب یاد رکھنا'' انہوں نے کہا ''آپ کا فرمانا ہم کو قبول ہے'' پھر مولانا عبدالحی صاحب نے وعظ فرمایا۔(۳)

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین (۲) ایضاً (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۶۰۹

اوجھنی میں اور کشتیاں روانہ کر دی گئیں، آپ کی کشتی اور ایک اور کشتی باقی رہی۔

## ایک انگریز کی طرف سے دعوت

حضرت کے پاس ایک انگریز کی ہندوستانی بی بی آئی اور کہا کہ "آج میرے یہاں آپ کی دعوت ہے" آپ نے کہا "ہماری کشتیاں آگے جاتی ہیں، اس نے کہا کہ دعوت قبول کرنا تو سنت ہے" آپ نے فرمایا "تمہاری دعوت قبول کرنا سنت نہیں" (۱) اس نے کہا کہ "میری دعوت تو بڑے بڑے درویش اور مشائخ پیرزادے قبول کرتے ہیں، اور اپنی عزت و بزرگی سمجھ کر کھاتے ہیں، اور اس بات کی تمنا رکھتے ہیں، اور جو کچھ نقد روپے دیتی ہوں وہ لیتے ہیں" آپ نے کہا "تمہارے یہاں کا کھانا اور نقد سب حرام اور ناروا ہے" اس نے کہا کہ "پھر وہ لوگ کیوں کھاتے اور لیتے ہیں؟" آپ نے فرمایا "یہ مسئلہ ان کو معلوم نہ ہوگا" وہ عورت اپنے گھر چلی گئی اور انگریز سے یہ حال کہا، وہ اس مسئلے سے واقف تھا کہا "وہ پادری صاحب سچ کہتے ہیں" پھر وہ فرنگی آپ کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ "ہماری بی بی صاحبہ آپ کی دعوت کرنے آئی تھی، آپ نے قبول نہ فرمائی، جو کچھ آپ نے اس امر میں اس سے کہا ہم نے اس کی زبانی سنا، آپ نے بجا فرمایا، لیکن اگر ہم دعوت کریں، وہ تو آپ قبول کریں گے؟" آپ نے فرمایا "کیوں نہ قبول کریں گے؟" مگر ہماری کشتیاں جا چکیں اور ہم بھی تیار ہیں، دعوت نہ کھانے کا یہ عذر ہے، اس نے کہا "ابھی آندھی چلتی ہے، دیکھا چاہئے، کب تک موقوف ہو، میں آپ کی ضیافت ضرور کروں گا"۔

آپ نے اس کا کہنا قبول فرمایا، اس دن اس کی دعوت کھائی، صبح کو بستی والوں میں سے کسی نے دعوت کی، دعوت کے بعد دوپہر کے قریب آپ سوار ہوئے، کشتیاں کھلیں۔ (۲)

وہاں سے کوئی چار کوس موضع اسرولی ہوگا، وہاں کا زمیندار شیخ وزیر نام آپ کو لینے وہاں آیا تھا، عرض کی کہ "حکم ہو تو میں آگے چل کر آپ کی دعوت کی تیاری کروں" آپ نے

---

(۱) اس لئے کہ وہ انگریز کے پاس تھی یہ تعلق ناجائز تھا، اور اس سلسلے کا سب مال حرام اور ناجائز تھا۔

(۲) "وقائع احمدی" ص ۶۴۱، ۶۱۵

فرمایا'' جب تک ہماری کشتیاں وہاں نہ پہنچیں، کھانا نہ پکانا'' ان کو ادھر رخصت کیا، ادھر آپ روانہ ہوئے، آگے چل کر کئی کوس پر وہ تینوں کشتیاں بھی مل گئیں۔

جس گھاٹ پر شیخ وزیر نے کشتیاں ٹھیرانے کو کہا تھا، دریا کی طغیانی کے سبب سے اس گھاٹ سے کشتیاں کوس سوا کوس آگے نکل گئیں، شیخ وزیر لوگوں کو پکارتے رہے، ملاحوں نے نہ سنا، شیخ وزیر سواری لے کر وہیں پہنچے، کوئی ڈیڑھ سو آدمیوں کے ساتھ آپ ان کے مکان پر گئے، بہت لوگ بیعت ہوئے، رات پھر آپ وہیں رہے۔ (۲)

## اصلاح و تبلیغ

موضع اسرولی میں سب لوگ ہندوؤں کی سی پوشاک پہنے تھے، اور ویسے ہی ان کے تمام برتن تھے، آپ نے مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا کہ ان بھائیوں کو کچھ وعظ ونصیحت کرو کہ شرک وبدعت کے جو کام کرتے ہیں، ان کو چھوڑ دیں، نماز روزے پر مستعد ہوں۔

اس نواح کی بستیوں سے ہزاروں آدمیوں کے قریب اور بھی آئے تھے، ان کو بھی آپ نے مرید کیا اور اپنے ہمراہیوں سے کہا کہ بھائیوں کو توجہ دو اور اللہ تعالیٰ کا نام بتاؤ، پھر کسی نے پندرہ پندرہ، بیس بیس آدمیوں کو بٹھا کر توجہ دی اور ایک ہی توجہ میں اسی وقت ان لوگوں کے لطائف ستہ جاری ہو گئے اور بعضوں کا سلطان الذکر جاری ہو گیا۔

مولانا عبدالحی نے وعظ کہا اور شرک و بدعت کی قباحت تعزیہ داری، قبر پرستی اور پیروں اور بزرگوں کی نذر ومنت کی برائی کا بیان کیا، یہ سن کر اس بستی والوں نے اسی وقت تعزیہ کے چبوترے کھود کر برابر کر دیئے اور علم اور پنجے توڑ تاڑ کر بانس تو جلا دیے اور ان کے کپڑے اور چاندی لا کر حضرت کے نذر کی کہ اپنے قافلے کے صرف میں لائیں اور اطراف کی بستی والوں نے کہا کہ ہم بھی مکان پر جا کر یہی کام کریں گے۔ (۲)

گنگا کے دوسرے کنارے موضع چھپری ہے، اس نواح کی بستیوں کے کوئی تین ہزار

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۱۵، ۶۱۶ (۲) ایضاً ص ۶۱۶، ۶۱۷

آدمی بیعت کے لئے جمع تھے، انہوں نے بیعت کی اور وہ تمام لوگ محض عامی اور شعائر اسلام سے مطلق بے خبر تھے، ہندوؤں میں اور ان میں بظاہر اصلاً امتیاز نہ تھا، تعزیہ داری، گور پرستی اور بت پرستی کے سوا کچھ نہیں جانتے تھے، حضرت نے ان کو ان سب باتوں کی برائی سمجھائی، نماز روزے وغیرہ کی تاکید فرمائی، وہاں بھی تعزیئے کے چبوترے اور امام باڑے تھے، اسی روز سب نے کھود کر برابر کر دیے اور شدوں اور نشانوں کو توڑ کر بانس تو جلا دیے اور ان کا کپڑا اور چاندی سونا لا کر آپ کے آگے رکھ دیا، پھر مولانا عبدالحی صاحب نے کچھ دیر وعظ فرمایا۔(۱)

شام کے وقت قصبۂ موسریاں کے نیچے جہاں شرفاء کی بہت بڑی آبادی ہے، اور لب دریا بڑی خوش قطع مسجد بنی ہوئی ہے، یہاں سے الہ آباد خشکی کے راستے سے ڈیڑھ کوس اور دریا کے راستے سے ڈھائی کوس ہے، کشتیاں لنگر انداز ہوئیں، قافلے کے بہت سے لوگ خشکی کے راستے شہر کو روانہ ہوئے، آپ کشتی پر روانہ ہوئے، شہر الہ آباد میں شیخ غلام علی صاحب کی تجویز کے مطابق بلوہ گھاٹ پر کشتیاں رکیں، لب دریا راجہ اودت نرائن سنگھ کی سنگین بارہ دری، میں سارے قافلے کا قیام ہوا، کشتیاں بارہ دری کے پائیں باندھ دی گئیں، اوپر کی منزل میں آپ کا اور مستورات کا قیام تھا اور نیچے کی منزل پر تمام اہل قافلہ کا، مولانا عبدالحی صاحب اپنے ہمراہیوں کے ساتھ تین روز پیشتر پہنچ کر اسی بارہ دری میں مقیم اور شیخ غلام صاحب کے مہمان تھے۔(۲)

## شیخ غلام علی صاحب

شیخ غلام علی صاحب الہ آباد کے رئیس اعظم تھے، شاہانہ کارخانہ اور امیرانہ ٹھاٹ تھے، سو تو فقط خدمت گار تھے، جو اپنی نوکری پر حاضر ہوتے، وہ دونوں وقت شیخ صاحب کے دسترخوان پر کھانا بھی کھاتے، کئی طبیب ملازم تھے، اور الگ دواخانہ تھا، یہ اذن عام تھا کہ غریب محتاج جس دوا کے لئے آئے، لے جائے، شیخ صاحب کے مطبخ کا یہ بندوبست تھا کہ جب یہ قافلہ

(۱)''وقائع احمدی'' ص ۲۱۸ (۲)''مکتوب سید حمید الدین''

ٹھہرا تو سب ملا کر دونوں وقت ڈیڑھ دو ہزار آدمیوں کا کھانا پکتا تھا۔(۱)

## شیخ غلام علی کی عاشقانہ کیفیت اور شاہانہ ضیافتیں

شیخ صاحب نے کمال مسرت اور کشادہ پیشانی کے ساتھ پورے بارہ روز تک قافلے کی ضیافت کی دونوں وقت روزانہ قورمہ، پلاؤ، زردہ اور تازی مٹھائی بڑی افراط کے ساتھ دسترخوان پر ہوتی۔

چوتھے روز شیخ صاحب بڑی عقیدت مندی کے ساتھ بیعت کے لئے حاضر خدمت ہوئے، اکیس کشتیوں میں کم خواب، مشروع کے تھان اور کئی جوڑ دوشالے، نینوں، ململ اور خا کے تھان اور سترہ ایسے خوبصورت اور نادر ہتھیار، جو امیروں کے سلاح خانوں کے سوا کہیں اور نہیں مل سکتے، اور پانچ سو روپے نقد تقریباً تین ہزار مالیت کی نذر پیش کی اور بیٹوں، پوتوں اور مستورات اور اپنے عملے اور ملازمین کے ساتھ بیعت ہو گئے۔

دوسرے روز فی تھان پانچ چھ روپے کی قیمت کے ایک سو بیس تھان حجاج کے جامۂ احرام کے لئے اور دو سو چالیس گاڑھے کے تھان جن میں سے ہر تھان تین روپے قیمت کا ہوگا، تمام اہل قافلہ کی پوشاک کے لئے اور پانچ سو روپے نقدی ضروری اخراجات کے لئے اور بہت سے تحائف اور نفیس چیزیں جن کا ذکر موجب تطویل ہے، پیش کش کیں۔

اس کے علاوہ الٰہ آباد کے قیام میں روزانہ اپنے گھر کی نفیس، گراں بہا اور نادر الوجود چیزیں اور تحائف نذر کرتے قافلے کی روانگی کے قریب شیخ صاحب نے قافلے کے تمام لوگوں، چھوٹوں، بڑوں، مردوں اور عورتوں کو شمار کرایا اور فی کس ایک روپے کے حساب سے کچھ اوپر چار سو روپے حضرت کی خدمت میں پیش کئے کہ مساوی طور پر قافلے میں تقسیم کر دیئے جائیں، چنانچہ یہ رقم اسی وقت اہل قافلہ کو تقسیم کر دی گئی۔

تحقیق سے معلوم ہوا کہ سرکار سے قافلے کے کھانے پر شیخ صاحب کے روزانہ ایک سو چالیس روپے صرف ہوتے تھے، تمام ہدایا و تحائف اور روزانہ مصارف کا تخمینہ اہل نظر نے

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۳۶، ۲۳۷

دس ہزار روپے لگایا۔

شاہانہ اولوالعزمی اور دریادلی کے باوجود شیخ صاحب ہر مرتبہ اپنی بے مائگی اور تہی دستی کا عذر کرتے۔

ایک روز شیخ صاحب کے گھر کی بیبیاں حضرت کے زنان خانے میں آئیں اور والدہ صاحبہ سید محمد اسمٰعیل اور والدہ صاحبہ بی بی سارہ کی خدمت میں اسی اسی روپیہ پیش کیے۔(۱)

قافلے کے علاوہ قرب وجوار کے صدہا ارادت منداور فقراء اور غرباء جمع ہو گئے تھے، اور دووقتہ شیخ صاحب کے یہاں کھانا کھاتے تھے، اور بہت سے باندھ کر لے جاتے تھے۔

شیخ صاحب نے ایک بڑا خیمہ جس میں دو خیمے شامل تھے، اور دس بارہ چھوٹے خیمے چابک دست خیمہ دوزوں سے تیار کرا کر نذر کیے اور چار ہزار پانچ سو روپے مصارف سفر کے لئے پیش کیے، بعض لوگوں کا تخمینہ ہے کہ بیس ہزار روپے شیخ صاحب نے مجموعی طور پر صرف کیے ہوں گے۔(۲)

شیخ صاحب کا یہ معمول تھا کہ جتنی مرتبہ آپ کی خدمت میں آتے کوئی عمدہ بیش قیمت ہتھیار ضرور لاتے، دن میں ایک بار بھی دو بار بھی، حضرت نے فرمایا کہ ''ابھی تو ہم حج کو جاتے ہیں وہاں ہتھیار لے جانے کی کچھ ضرورت نہیں، آپ ہر وقت اور ہر روز یہ تکلیف کیوں کرتے ہیں، وہاں سے جب اللہ تعالیٰ ہم کو مع الخیر لائے گا، تب ہم آپ سے لے لیں گے'' شیخ صاحب نے جواب دیا کہ ''اول تو مجھ کو یہ معلوم نہیں کہ آپ کہاں جہاد کریں گے، اس ملک میں یا کسی اور ملک میں، پھر مجھ کو خود اپنی زندگی کا بھروسہ بھی نہیں، اگر میں مرگیا تو میری آرزو باقی رہ جائے گی، آپ اس کو لے جائیں، پھر آپ کو اختیار ہے، جہاں چاہیں، وہاں رکھ دیں۔''(۳)

## الٰہ آباد اور اس کے نواح میں اصلاح و تبلیغ

الٰہ آباد میں شہر اور بیرونجات کے ہزاروں ہزار مرد اور عورتوں نے بیعت کی بعض

---

(۱) ''مکتوب سید حمید الدین'' (۲) ''مخزن احمدی'' ص ۶۷، ۶۸ (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۶۳۴، ۶۳۵

لوگوں کا اندازہ تھا کہ شاید شہر میں کوئی مسلمان باقی نہیں رہا، جس نے بیعت نہ کی ہو۔(۱)

شہر اور باہر کے بکثرت زمیندار جمع تھے، حضرت نے مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا ''ان زمیندار بھائیوں کو نماز روزے، حج، زکوۃ وغیرہ کے ضروری مسائل کی تعلیم کر کے ہمارے پاس لاؤ، پھر جو ہم کو کہنا ہوگا ہم کہہ دیں گے''۔

مولانا نے وہیں کوٹھی کے ایک مکان پر بٹھا کر ان کو ضروری مسائل تعلیم کئے اور آپ کی خدمت بابرکت میں لے گئے، آپ نے شیخ لعل محمد، شیخ وزیر اور ان کے بیٹوں کو، جھری کے دونوں بھائی زمینداروں کو خلافت نامہ دیا اور اپنا خلیفہ کیا اور جن کو انہوں نے اپنے اپنے آدمیوں سے لائق جانا، ان کے لئے کہا، آپ نے ان کو بھی اپنا خلیفہ کیا اور کسی کو کرتہ اور کسی کو عمامہ، کسی کو تاج عطا فرمایا، اور سب کے لئے دعا کی، شیخ وزیر کو برکت کا ایک روپیہ عطا فرمایا اور سب کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا ''کچھ مدت آپ بھائیو، للہ فی اللہ اپنے نواح واطراف کی بستیوں میں دورہ کرو اور مسلمانوں کو توحید اور اسلام کا طریق سکھاؤ، اور شرک و بدعت سے بچاؤ، اللہ تعالیٰ تم کو اجر عظیم عطا فرمائے گا''۔

یہ سن کر لوگوں نے عرض کیا کہ ''آپ کا فرمانا بجا و درست ہے، مگر ہم کو عذر یہ ہے، کہ اول تو ہم اقسامِ شرک و بدعت سے واقف نہیں کہ کن کاموں کو شرک کہتے ہیں اور کن کو بدعت اور دوسرے یہ کہ تمام لوگ عوام کالانعام شعار اسلام سے محض ناواقف ہیں، ان کو یہ باتیں سکھانا اور راہ راست پر لانا تو ہم لوگوں سے بہت دشوار ہے''۔

آپ نے فرمایا ''ان کی ہدایت تو اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے، یہ نہ میرے اختیار میں ہے، نہ تمہارے، تم جو جو اس امر میں للہ فی اللہ چند مدت کوشش کرو گے تو اس کا اجر عظیم پاؤ گے اور مفت میں جنت کماؤ گے''۔

پھر آپ نے شیخ غلام علی صاحب رئیس سے کہا ''شیخ بھائی تمہارے علاقے کی بستیوں میں جو مسلمان بستے ہیں، ان کی تعلیم و تلقین کے لئے ہم نے تم کو مقرر کیا، ان زمیندار لوگوں کا

---

(۱) ''مکتوب سید حمید الدین''

اکثر کاروبار سرکار دربار سے تعلق رکھتا ہے، تم ان کے حامی کار اور مددگار ہو اور وہ تمہارے سرکار کے مال گزار، جس قدر تم سے ہو سکے، ہر ایک کی لیاقت کے موافق روپیہ لینے میں تخفیف کرو، جب ان پر تمہارا احسان ہوگا، تب جو کچھ تم ان سے کہو گے، بے انکار سب مانیں گے"۔

شیخ صاحب نے اسی وقت اپنے چپراسی سے کہا کہ ہمارے توشے خانے کے داروغہ نصرت کو بلالاؤ، شیخ صاحب نے بتاکید ان سے کہا کہ جو زمیندار ہماری بستیوں کے یہاں تحصیل کا روپیہ لے کر آئیں، وہ ہم سے بے ملے نہ جانے پائیں۔

پھر آپ نے حافظ اکرام الدین دہلوی کو جو وہاں جوتوں کی دوکان کرتے تھے، بلایا اور ان سے فرمایا کہ "ہم تم کو اپنا خلیفہ بنادیں گے اور اوجھنی اور اسرولی وغیرہ کے جو بھائی یہاں ہیں، ان کو تمہارے تابع کریں گے، تم الہ آباد کے اطراف ونواح کی بستیوں میں لوگوں کی ہدایت کے واسطے دورہ بھی کرنا اور ہر جمعے کو شیخ صاحب کے اس بنگلے پر وعظ بھی" ان کے لئے آپ نے دعا کی۔(۱)

الہ آباد سے کلکتے تک تمام شہروں اور بستیوں کے لوگوں میں کیا شرفاء اور کیا غرباء علی العموم برسوں سے یہ رسم تھی کہ شادی غمی کی دعوت وغیرہ میں جو لوگوں کو کھانا کھلاتے تو ہندوؤں کی طرح دیہاتی لوگ پتریوں میں کھلاتے اور اکثر شہر والے مٹی کی رکابیوں میں اور کھانا کھانے کے بعد جو کچھ بچتا اس کو پتریوں اور رکابیوں سمیت گھورے پر پھینک دیتے، جب آپ نے لوگوں کا یہ حال سنا اور دیکھا، آپ کو یہ عادت نہایت بری اور ناپسند معلوم ہوئی، اول تو اس عادتِ بد سے شیخ غلام علی صاحب کو منع کیا اور فرمایا کہ "یہ کھانا نعمتِ الٰہی ہے، اور جناب سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مسلمانوں کے جھوٹے میں شفا ہے، سو اس کو اس طرح ذلت وخواری کے ساتھ پھینکنا جیسے کوئی گندگی کو پھینکتا ہے، کمال بے ادبی اور نہایت بری رسم ہے"۔

یہ بات سن کر شیخ صاحب نے تو اس فعل سے توبہ کی اور جن لوگوں نے سنا وہ بھی تائب ہو گئے، آپ نے حافظ اکرام الدین صاحب سے فرمایا کہ "جہاں کہیں تم وعظ کہنا اور شرک وبدعت کی

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۶۲۶، ۶۳۱

برائی بیان کرنا، وہاں اس رسم بد کی بھی برائی ضرور بیان کرنا اور یہ بری عادت لوگوں سے چھڑانا'' (۱)

## قلعے کے مسلمان سپاہیوں کی عقیدت

قلعۂ الٰہ آباد میں جو مسلمان سپاہی مختلف خدمات پر متعین تھے، اور تین سو کی تعداد میں تھے، انہوں نے انگریز قلعہ دار کی اجازت سے حضرت کو قلعے میں تشریف لانے کی زحمت دی، شہ نشین پر جو سلاطین سابق کی تخت گاہ تھی، آپ کو بٹھایا اور بڑے خلوص و اعتقاد کے ساتھ بیعت کی اور قدیمی مریدین کی توجہات باطنی سے بڑے بڑے فیوض اور برکات حاصل کیے، چالیس روپے نقد ایک پستول، ایک انگریزی گرج اور ایک فرد نات پیش کیا، دوسرے روز پورے قافلے کی پر تکلف ضیافت کی۔ (۲)

## الٰہ آباد کے دوسرے مخلصین

الٰہ آباد میں شیخ غلام علی صاحب کے علاوہ جو سید صاحبؒ اور قافلے کے مستقل میزبان تھے، جن لوگوں کو خدمت کی سعادت حاصل ہوئی، ان میں شیخ محمد تقی، بسئی میاں، نجیب خاں میواتی، رنجیت خاں جوتے کے سوداگر، حافظ نجابت علی، محمد حسین، عبد القادر قابل ذکر ہیں۔ (۳)

رؤسائے الٰہ آباد میں سے مولوی کرامت علی صاحب نے بھی بیعت کی، سفیدے اور پشمینے کے تھان، جن، کی قیمت کا اندازہ دو سو روپیہ لگایا جاتا ہے، نذر کیے ایک روز پورے قافلے کی پر تکلف دعوت کی اور چالیس روپے نقد پیش کیے۔ (۴)

دو روز آپ کا قیام شاہ اجمل صاحب کے مکان پر رہا، شاہ صاحب آخری مرض میں مبتلا تھے (۵)، شاہ صاحب نے پچاس روپے، بہ تقریب ضیافت اور دو خوشنما رضائیاں ہدیۃً پیش کیں۔ (۶)

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۴۴ (۲) ''مکتوب سید حمید الدین'' (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۶۴۱

(۴) ''مکتوب سید حمید الدین'' (۵) یکم ذی الحجہ ۱۲۳۶ھ کو شاہ صاحب نے انتقال کیا (نزہۃ الخواطر)

(۶) ''مکتوب سید حمید الدین''

الہ آباد سے روانگی سے پہلے آپ نے مولوی وحید الدین صاحب کے حقیقی چچا حافظ احمد الدین صاحب کو اہل الہ آباد کی تعلیم و تلقین کو اور حافظ صاحب موصوف کے صاحبزادے سعد الدین کو اہل قلعہ کی تعلیم کے لئے چند دن ٹھہرنے کا حکم دیا۔

مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کو ایک سو پندرہ آدمیوں کے ساتھ خشکی کے راستے سے مرزا پور روانہ فرمایا، تیرہویں دن مستورات کو نماز صبح سے پہلے بارہ دری سے پیادہ پا کشتی تک پہنچا کر باشندگانِ الہ آباد سے رخصت ہو کر روانہ ہوئے اور الہ آباد سے دوسری منزل مرزا پور ہوئی۔ (۱)

## مرزا پور

مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ اپنے ہمراہیوں کے ساتھ خشکی کے راستے سے چار گھڑی پیشتر شہر پہنچ چکے تھے، اور شیخ شاہ محمد صاحب (۲) سوداگر کے مکان پر مقیم تھے، سوداگر صاحب قافلے کے منتظر اور کھانے کی تیاری میں مشغول تھے، تھوڑی دیر میں دونوں قافلے یکجا ہوئے اور سوداگر صاحب کے مکان پر سب کے لئے کھانا تیار ہو کر آیا، دوسرے روز سوداگر صاحب نے ایک بڑا خیمہ لبِ دریا نصب کیا اور قافلے کی تمام ضروریات مہیا کیں اور تمام اہل قافلہ کے لئے اپنے یہاں سے کھانے کا انتظام کیا، مستورات کے لئے حسب دستور قافلے کا خیمہ لگایا گیا، شیخ صاحب کی درخواست پر ایک ہفتہ قیام کا ارادہ کر لیا گیا۔ (۳)

تیسرے روز شیخ صاحب اپنے تمام بھائیوں، بچوں اور مستورات سمیت بیعت میں داخل ہوئے، اور پانچ سو روپے نقد اور ایک جوڑی پستول، تقریباً بیس تھان ململ، نینوں اور مشروع وغیرہ کے اٹھارہ تھان گاڑھے کے، قافلے کی پوشاک کے لئے پیش کئے۔

دوسرے روز مرزا پور کے تمام مسلمان باشندے بیعت میں داخل ہو گئے، مرزا پور کے پٹھان شرفاء جو وہاں کے قدیمی زمیندار ہیں، اپنے متعلقین کے ساتھ بیعت ہوئے، ایک اشرفی نذر گزرانی اور ایک روز اپنی طرف سے قافلے کا کھانا کیا، مولوی فرزند علی صاحب نے گاڑھے کے چالیس تھان اہل قافلہ کی پوشاک کے لئے اور اسّی روپئے مولانا عبدالحی صاحب

---

(۲) ''مکتوب سید حمید الدین'' (۲) شیخ عبداللطیف سوداگر (وقائع احمدی) (۳) ''مکتوب سید حمید الدین''

ومولانا محمد اسمٰعیل صاحب کی خدمت میں پیش کیے، حضرت سے بیعت کی اور بنارس پہنچ کر شریک قافلہ ہونے کا وعدہ کیا۔

دوسرے حضرات کی دعوتوں اور ضیافتوں کے علاوہ مرزا پور کے زمانۂ قیام میں روزانہ کھانا سوداگر صاحب کے گھر سے آتا رہا۔(۱)

## انصاف وایثار

قافلے کی کشتیوں کے گرد وپیش سوداگروں کے مال واسباب کی کچھ کشتیاں پہلے سے کھڑی تھیں مرزا پور کے سوداگر جو لینے آئے تھے، ملاحوں سے کہنے لگے کہ ان کشتیوں کو یہاں سے ہٹا کر اور جگہ لے جاؤ، حضرت نے فرمایا کہ ''نہیں یہ کیا بات ہے؟ ہماری کشتیاں رات کو آئی ہیں، اور یہ پہلے سے یہاں کھڑی تھیں، ان کو جہاں ہیں وہیں رہنے دو'' انہوں نے عرض کیا کہ ''حضرت یہاں کا یہی قانون ہے کہ کسی معزز شخص کی ناؤ آتی ہے تو سوداگروں کے مال کی کشتیاں ہٹا دی جاتی ہیں'' آپ نے فرمایا کہ ''ہم کو تمہارے یہاں کا یہ قانون پسند نہیں ہے کہ اپنے کو آرام، دوسرے کو ایذا دیں'' (۲)۔

## خدمت اور عام نفع رسانی

گھاٹ پر روئی سے لدی ہوئی ایک ناؤ کھڑی تھی، روئی کا مالک مزدوروں کا منتظر تھا کہ اس روئی کو لاد کر گودام لے جائیں، آپ نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا کہ ''روئی کے گٹھے اتار لو، صدہا آدمی اس کشتی میں لپٹ گئے، اور دو گھڑی کے عرصے میں ناؤ خالی کر کے روئی گودام کے دروازے پر پہنچادی، لوگ یہ حال دیکھ کر متحیر ہو گئے اور آپس میں کہنے لگے کہ یہ لوگ تو عجیب طرح کے ہیں کہ روئی والے سے نہ جان نہ پہچان، بے مزدوری للہ فی اللہ اس کا اتنا کام کر دیا، بے شک یہ اللہ والے لوگ ہیں۔(۳)

---

(۱) ''مکتوب سید حمید الدین''

(۲) وقائع ص ۲۴۶ (۳) ایضاً

# گدھے والوں کی دعوت میں شرکت

مرزاپور میں سات گھر مسلمان خشت پزوں (اینٹ پکانے والوں) کے تھے، وہ بڑے دولت مند تھے، ہر کسی کے یہاں پچاس پچاس، ساٹھ ساٹھ گدھے خچر تھے، جوان سے اینٹیں مول لیتا اور بار برداری کی مزدوری دیتا، وہ ان گدھوں، خچروں پر لاد کر بھجوا دیتے، شہر میں وہ گدھے والے کر کے مشہور تھے، اگرچہ قوم کے وہ شریف تھے، مگر اس نام اور پیشے کی حقارت و کراہت کے سبب سے مرزاپور کے مسلمان شرفاء و غرباء ان کے گھر کا کھانا پانی کھاتے پیتے نہ تھے، ان لوگوں نے حضرت سے عرض کی کہ غریب خانے پر تشریف لائیں اور بیعت سے مشرف کریں، آپ نے منظور فرمایا، وہاں کے مسلمانوں نے عرض کیا کہ "آپ ان کے یہاں نہ جائیں، یہ لوگ گدھے والے ہیں، شہر کا کوئی مسلمان ان کے گھر کا کھانا پانی نہیں کھاتا پیتا" آپ نے فرمایا "یہ کیا بات ہے؟ یہ بھی تو مسلمان بھائی ہیں، حلال پیشہ کرتے ہیں، اس پیشے میں کوئی برائی عیب نہیں، اس کو معیوب جاننا بہت معیوب ہے، اس لئے کہ گدھے، خچر پالنا، ان پر سوار ہونا سنت ہے، انبیاء اور اولیاء نے گدھے، خچر پالے ہیں اور ان پر سوار ہوئے ہیں، اب تک حرمین شریفین کا یہی دستور ہے" آپ نے ان کو نصیحت اور فہمائش کی اور خشت پزوں کو تسلی دی کہ ہم ضرور تمہارے یہاں آئیں گے، اور دعوت کھائیں گے، چنانچہ آپ تشریف لے گئے اور کھانا تناول فرمایا۔

کھانے کے بعد ان لوگوں نے ایک تھالی میں تین سو یا چار سو روپے پیش کئے اور بہت سے کمخواب، گلبدن، مشروع، جامدانی، محمودی ململ وغیرہ کے تھان حاضر کئے، آپ نے کچھ نہ لیا، انہوں نے بہت اصرار کیا، آپ نے کسی طور پر نہ مانا، جب وہ دلگیر ہوئے تو آپ نے بعد میں فرمایا کہ "ہمارے نہ لینے کا سبب یہ ہے کہ اگر ہم لیتے تو تمہارے شہر کے لوگ یہ جانتے کہ سید صاحب نے فقط روپوں کے لالچ سے ان کی دعوت کھائی ورنہ کبھی نہ کھاتے، اب ان شاء اللہ تعالیٰ وہ بھی تمہارے کھانے پینے کو مکروہ نہ جانیں گے اور کھائیں پئیں گے (۱)"۔

مرزاپور میں پہلے دن نماز کا وقت ہوا، آپ نے مسجد دریافت فرمائی، شیخ عبداللطیف

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۶۵۸-۶۵۹

صاحب نے عرض کیا کہ ''ایک مسجد میری تعمیر کی ہوئی ہے، اور ایک مسجد شیخ محمد خاں رئیس مرزا پور کی ہے، ان کی بہت بڑی برادری ہے، لیکن ابھی تک ان کو بدعات اور منکرات سے اجتناب نہیں، اگر اللہ تعالیٰ ان کو ہدایت دے دے تو ان کی وجہ سے بہت سے لوگوں کو ہدایت ہو جائے گی'' آپ محمد خاں صاحب ہی کی مسجد میں نماز کے لئے تشریف لے گئے، خاں صاحب نے خود مسجد کا اہتمام کیا اور اہل برادری کو جمع کیا اور نماز کے بعد اپنی کوتاہی کی معافی چاہی اور متعلقین خاندان و برادری سمیت بیعت ہو گئے (۱)۔

گرد و نواح کے بھی ہزاروں آدمیوں نے بیعت کی اور شرک، بدعات وغیرہ سے تائب و مجتنب ہوئے۔

ان دنوں ایک بڑی خراب ہوا چلی، شہر کے بہت آدمی بیمار ہوئے اور کئی موتیں ہوئیں، شاہ حسن علی کیمہ کے رہنے والے، جو شریک سفر تھے، ان کی ایک ہی بیٹی چودہ برس کی عمر کی تھی، وہ بھی اسی بیماری میں گئی، محمد ہاشم باشندہ لکھنؤ بھی بیمار ہو کر جاں بحق ہوئے اور پٹھانوں کے قبرستان میں دونوں بڑے اعزاز و اکرام کے ساتھ دفن کئے گئے، شاہ حسن علی کے ایک بھائی بھی بیمار ہوئے، اور زندگی کی امید نہ رہی، اسی اثناء میں قافلہ کا کوچ ہو گیا، بنارس پہنچ کر اللہ نے ان کو شفا دی۔ (۲)

## اسلامی معاشرت و مساوات

مولانا عبدالحی صاحب کے وعظ سے ایک بازاری عورت تائب ہوئی، حضرت نے سید عبدالرحمٰن صاحب سے فرمایا کہ ''اس کو کشتی پر بٹھا دو'' وہ عورتوں کی کشتی پر لے گئے، تو عورتیں چیخنے لگیں کہ ''یہاں کوئی جگہ خالی نہیں ہے، دوسری ناؤ پر بٹھاؤ'' سید عبدالرحمٰن صاحب نے حضرت سے ذکر کیا، آپ نے مولوی وحید الدین صاحب سے فرمایا کہ ''اس نیک بخت کو کسی جگہ لے جا کر بٹھا دو'' انہوں نے عورتوں سے کہا'' انہوں نے کہا کہ بازاری عورت ہے'' ہم تو اپنی ناؤ پر نہیں بٹھائیں گے، سید عبدالرحمٰن صاحب نے سید صاحبؒ سے ذکر کیا، مولانا عبدالحی

---

(۱) ''منظورۃ السعداء'' (۲) ''مکتوب سید حمید الدین''

صاحب نے یہ بات سنی اور وہاں سے اٹھ کر کشتی کے قریب ہو گئے، اور سب عورتوں کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ ''تم اس نیک بخت کو اپنی ناؤ پر کیوں نہیں بٹھاتیں؟ آج اس نیک بخت نے سب برے کاموں سے توبہ کی ہے، اس وقت یہ تم سب سے افضل ہے، اور جو کچھ خدا اور سول کا شرعی حکم تم پر ہے، وہی اس پر ہے'' ان سب نے کہا ''اگر یہ بات ہے تو اس کو پردہ کرا کر چھت پر الگ بٹھا دو'' مولانا نے کہا کہ ''چھت پر کیا تم میں کوئی نہیں بیٹھ سکتی؟ وہی کیوں جا کر بیٹھے؟'' اس میں کچھ اور زیادہ گفتگو ہوئی، مولانا نے خفا ہو کر فرمایا کہ ''اس میں عبدالحی کی جو بیوی ہو، وہ چادر اوڑھ کر کشتی پر سے اتر آئے'' تین بار یہی حکم فرمایا، دو بار کہنے سے تو وہ نہیں اتریں، تیسری بار جب مولانا نے فرمایا کہ ''جس طور سے شرعی پردہ تم کو بتایا ہے، اسی طور پر چادر اوڑھ کر چلی آؤ، پھر اسی طرح سر سے پاؤں تک چادر اوڑھ کر مولانا صاحب کی بیوی ناؤ سے اتر کر خشکی میں کھڑی ہو گئیں، مولانا کچھ دور کھڑے ہو کر کہنے لگے کہ ''کیا گھر میں ہم نے تم سے نہیں کہا تھا کہ اس سفر میں تم کو چکی بھی پیسنی پڑے گی، روٹی بھی پکانی پڑے گی، جو ضروری کام ہیں سب کرنے پڑیں گے، پیروں بھی چلنا ہوگا؟ جب تم نے یہ سب قبول کیا، تب ہم نے تم کو ساتھ لیا''۔

اس عرصے میں دور سے سید صاحبؒ نے یہ معاملہ دیکھا، وہیں سے پکار کر کہا، ''ہاں ہاں مولانا صاحب یہ تم نے کیا حرکت کی؟ یہاں تشریف لاؤ'' مولانا نے کہا کہ ''حضرت آتا ہوں'' یہ جواب دے کر لوگوں کی طرف مخاطب ہو کر آواز دی کہ دیکھو عبدالحی کی بیوی کھڑی ہے، اور شرعی پردہ خدا اور رسولؐ کے حکم کے موافق اس کو کہتے ہیں، اور یہ بات تین بار فرما کر اپنی بی بی سے کہا کہ اب وہیں ناؤ پر جا کر بیٹھو'' اور آپ سید صاحبؒ کے پاس حاضر ہوئے۔

پھر وہاں سے مولانا محمد اسمٰعیل صاحب اسی ناؤ کے پاس آ کر کھڑے ہوئے اور مولوی وحید الدین صاحب سے کہا ''ہماری بہن بی بی رقیہ سے کہہ دو کہ اس عورت کو اپنے پاس بلا کر بٹھا لیں اور اس کو نیک باتیں نصیحت کریں اور دین اسلام کی باتیں سکھائیں'' بی بی رقیہ بھی یہ باتیں سنتی تھیں، مولوی صاحب سے کہا کہ ''بھیا سے کہہ دو کہ اس کو یہاں بھیج دیں۔'' (۱)

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۴۹، ۶۵۱

## سفر میں عورتوں کی نماز

ایک مقام پر مولانا عبدالحی صاحب نے پردے کا انتظام کر کے اپنی بیوی کو اتارا اور ان سے نماز پڑھوائی اور ساتھیوں سے فرمایا کہ "صاحبو! دیکھو عبدالحی کی بیوی نماز پڑھ رہی ہے" اس پر اور لوگوں نے بھی اپنی اپنی بیویوں سے نماز پڑھوائی۔(۱)

## بدعات پر برادری کی سزائیں

مرزا پور میں محمد خاں نے اپنی برادری میں یہ قانون جاری کیا کہ اگر کوئی شخص کسی کے تعزیے میں شریک ہو اور تحقیق ہو جائے تو برادری کی دعوت کے واسطے پچیس روپئے جرمانہ اور جو عشرہ محرم کے اندر کھچڑہ پکائے، یا شربت کرے، اس سے گیارہ روپیے جرمانہ اور جو کسی کا تعزیہ دیکھنے جائے، اس کے جرمانے میں ایک طالب علم کو ایک مہینہ اپنے گھر کھانا کھلائے اور جس کی ایک وقت نماز فرض قضا ہو جائے، اس کے تیس زیر بند لگائے جائیں۔(۲)

مرزا پور سے چلتے وقت آپ نے حافظ قطب الدین اور قادر شاہ کو اہل مرزا پور کی تعلیم و تلقین کے لئے چند دن ٹھہر کر آنے کی اجازت دی، ڈیڑھ سو آدمیوں کو آپ نے مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کی معیت میں خشکی کے راستے سے بنارس روانہ فرمایا اور خود مرزا پور سے روانہ ہو کر ظہر کی نماز ایک بڑی جماعت کے ساتھ چنار گڑھ کے قلعے کے نیچے پڑھی (۳)، یہیں شیخ عبداللطیف اپنی والدہ اور ایک دوسرے شخص کے ہمراہ اور مال تجارت کے ساتھ کرائے کی ایک دوسری کشتی لے کر شریک سفر ہوئے۔(۴)

چنار گڑھ میں بھی بہت سے لوگوں کو ہدایت ہوئی، آپ نے جس کو خلافت عطا فرمائی وہ شیخ کامل ہو گیا، بہت لوگ اس کے مرید رشید تھے، اور ہر ایک کو نسبت باطنی حاصل تھی، اور سب موحد، متبع سنت تھے، شریعت کے موافق اپنی شادی غمی کا کاروبار کرتے تھے، اور شرک و بدعت کی کوئی رسم اور چال نہیں ہونے پاتی تھی۔(۵)

---

(۱) "امیر الروایات" (۲) "وقائع احمدی" ص ۶۵۶ (۳) "مکتوب سید حمید الدین"
(۴) "وقائع احمدی" ص ۶۶۰ (۵) ایضاً ص ۶۶۱، ۶۶۲




# بنارس تا کلکتہ

## بنارس میں آپ کی قیام گاہ

۸/ذی الحجہ کو بنارس کے جلسائیں گھاٹ پر کشتیاں لنگر انداز ہوئیں، حضرت چند آدمیوں کے ساتھ محلّہ کندی گراں میں شاہ ابراہیم شرقی کی مسجد میں تشریف لے گئے، رؤسائے شہر نے قافلے کی سکونت کے لئے دوبے کی حویلی تجویز کر رکھی تھی، وہ حضرت کو آکر جائے قیام پر لے گئے، مکانات متعدد اور کشادہ تھے، اہل قافلہ کو جگہ فراغت سے ملی۔(۱)

بارش کا موسم تھا اور یہاں آپ کے صدہا مرید تھے، اس لئے ایک مہینہ قیام کا ارادہ فرمالیا اور صاحب عیال اشخاص کے لئے کرائے پر اور کچھ مستعار مکانات لئے۔(۲)

## رؤسائے شہر کا رجوع اور استفادہ

مرزا بلاقی شہزادہ اپنی والدہ، اہل خانہ، متعلقین اور ملازمین کے ساتھ بیعت ہوئے، اور تین روز تک دعوت کی اور برکات صحبت حاصل کئے، حیات النساء بیگم نے، جنھوں نے بیعت کے دن سے اگسٹس بروک فرنگی سے علیحدگی اختیار کر لی تھی، اور تجارت کا پیشہ اختیار کرلیا تھا، دل کھول کر تواضع و ضیافت کی، مولوی عبداللہ، بھولا چابک سوار اور نور بافوں میں سے تقریباً دو ہزار آدمیوں نے بیعت کی، میاں اللہ رکھو، یار محمد، دین محمد وغیرہ کے درمیان

(۱) ''مکتوب سید حمید الدین'' (۲) ''مخزن احمدی'' ص ۶۹

جو اپنی برادری کے سرگروہ تھے، سالہا سال سے تنازع اور اختلاف تھا۔ آپ کی کوششوں سے ان میں ملاپ ہوگیا اور ان سب نے گور پرستی اور تعزیہ داری سے توبہ کی۔(۱)

عیدالاضحیٰ بنارس ہی میں ہوئی، سو جانور آپ نے اپنے ہاتھ سے ذبح کئے۔(۲)

## بنارس میں مصروفیت

بنارس میں پندرہ سولہ روز تک پانی کی جھڑی لگی رہی، اس بارش میں وہاں کے لوگ اپنے گھروں میں حضرت کو بیعت کے واسطے لے جاتے، بعض دفعہ آدھی رات گئے مکان پر تشریف لاتے، کیچڑ اور سیلاب کے باوجود آپ آنے جانے میں کسی سے عذر وحیلہ نہ کرتے، میاں دین محمد کہتے ہیں کہ "بنارس میں جس وقت لوگ آپ کو لینے آتے، اسی وقت آپ ان کے ساتھ چلے جاتے، اندھیری رات، بجلی چمکتی ہوئی، مینہ برستا ہوا، لالٹین روشن، آپ لوگوں کے ہمراہ گھر گھر ٹھہرتے اور لوگ بیعت ہوتے، بعض وقت رات بہت ہوجاتی، تو لوگوں سے فرماتے "بھائیو! اب ہم کو چھوڑ دو، ان شاء اللہ تعالیٰ اور وقت آئیں گے" کبھی کوئی کہتا کہ "حضرت میرا مکان قریب ہے، تشریف لے چلئے، کسی اور وقت خدا جانے آپ کے آنے کا اتفاق ہو یا نہ ہو" پھر اس کی خاطر بھی آپ اس کے مکان میں جاتے، وہاں سے نکلتے تو دوسرا چاپلوسی کی یہی تقریر کر کے اپنے گھر لے جاتا، وہاں سے نکلتے، تیسرا لے جاتا، یہی تار تھا، آپ کہتے "بھائیو! رات بہت گئی، ہمارے آدمیوں کو پانی کیچڑ میں تکلیف ہوتی ہے" مگر کون سنتا تھا، بعضے وقت لوگوں سے فرماتے کہ بھائیو، یہ پانی کیچڑ میں تمہارا پھرنا محض اللہ تعالیٰ کے لئے ہے اگر وہ پروردگار تمہارے اس پھرنے کو پسند کر کے اپنے غلاموں، تابعداروں میں شامل کر لے تو کیا عجب ہے، یہ بات سن کر ہم لوگ خوش ہوجاتے اور اس وقت کی تکلیف کو عین راحت جانتے اور ہرگز نہ گھبراتے۔(۳)

بعض مرتبہ کسی کسی محلے میں کئی کئی ہزار آدمیوں نے آپ سے بیعت کی، ایک موقعہ پر نوربافوں میں سے کوئی دو ہزار شخصوں نے بیعت کی ایک دوسرے موقع پر اس برادری کے کئی

---

(۱) "منظورۃ السعداء" (۲) یادداشت قلمی، سفر حج (۳) "وقائع احمدی" ص ۲۶۴، ۲۶۵

ہزار آدمیوں نے بیعت کی۔(۱)

بنارس کے راج گھاٹ پر مولوی عبداللہ اور بھولا چابک سوار بڑے ذی عزت اور نامدار اور وہاں کے تمام اہل بدعت کے سرگروہ اور سردار تھے، ایک بار انہوں نے بسیسر کی مسجد میں سید صاحبؒ کو مدعو کیا اور مولانا عبدالحی صاحب کا وعظ سنا، وعظ کے بعد سید صاحبؒ سے عرض کیا کہ "ہم اور ہمارے محلے والے شرک و بدعت میں گرفتار ہیں، اگر آپ ہمارے محلے میں تشریف فرما ہوں تو امید ہے کہ بے شمار لوگ پرہیزگار اور دین دار ہو جائیں اور شرک و بدعت چھوڑ کر توحید و سنت کے طریقے پر آجائیں" آپ نے فرمایا کہ "ہم کئی بار مرزا ابلاقی کے مکان پر گئے، وہاں تم نے ہم سے کیوں نہ کہا؟ وہیں سے تمہارے ساتھ چلتے" انہوں نے عرض کیا کہ "یہ تو ہم سے بڑا قصور ہوا، مگر اب ہم کو سرفراز فرمائیں" آپ نے کہا "بہتر، جب کہو، ان شاءاللہ تعالیٰ ہم چلیں گے"۔

اگلے روز پینس لے کر آئے، دوڈھائی سو آدمیوں کے ساتھ حضرت ان کے مکان پر تشریف لے گئے، انہوں نے سب کی ضیافت کی اور ان دونوں صاحبوں نے اور اس محلے کے کئی ہزار آدمیوں نے بیعت کی، صبح سے عصر تک بیعت کرنے والوں کا ہجوم رہا، آپ نے فرمایا کہ "بھائیو، بیعت لیتے لیتے اب ہم تھک گئے ہیں، اب ہم کو فرصت دو، ان شاءاللہ تعالیٰ کسی دن موقع ہوگا تو پھر آئیں گے، جو لوگ باقی ہیں، ان سے بھی بیعت لے لیں گے۔"(۲)

## دعوت کا ایندھن

دوسرے یا تیسرے دن پھر اس محلے کے لوگ آپ کو لے گئے اور کہا کہ "آج دونوں وقت آپ کی ضیافت ہے" انہوں نے کئی سو تعزیے توڑ کر ان کے کاغذ اور لکڑیوں کے انبار لگائے تھے، آپ کو وہاں لے جا کر دکھایا اور عرض کیا کہ "یہ آپ کی دعوت کھانے پکانے کا ایندھن ہے، دونوں وقت یہی لکڑیاں جلائی جائیں گے" پھر دونوں وقت انہیں لکڑیوں سے انہوں نے پلاؤ پکایا اور تمام قافلے کو کھلایا اور بے شمار آدمی جو بیعت کرنے سے باقی رہے تھے، انہوں نے بیعت کی۔(۳)

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۶۷۴ (۲) ایضاً ص ۶۶۸، ۶۶۹ (۳) "وقائع احمدی" ص ۶۷۰

## ہسپتال میں مریضوں کی بیعت

بنارس میں جو پرانی ٹکسال مشہور تھی، اس میں انگریزوں نے ہسپتال بنایا تھا، ہسپتال میں پچاس ساٹھ مسلمان مریض تھے، انہوں نے حضرت کے پاس اپنا آدمی بھیج کر درخواست کی کہ "ہم لوگ تو معذور ہیں، وہاں تک ہمارا آنا دشوار ہے، مگر آپ للہ فی اللہ یہاں تشریف ارزانی فرمائیں تو ہم بیعت کریں" آپ ایک روز چند آدمیوں کے ہمراہ تشریف لے گئے، اور ان مریضوں سے بیعت لی ۔(۱)

## تلو کا چمار

بنارس میں راج گھاٹ پر تلو کا نام ایک چمار رہتا تھا، مولوی عبداللہ اور بھولا چابک سوار نے اس سے کہا کہ "تلو کا تو ہمارا یار ہے، ایک بات ہم تجھ سے کہتے ہیں کہ یہ جو سید صاحبؒ حج کو تشریف لے جاتے ہیں، اس شہر میں ہزاروں شخصوں نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی، چنانچہ ہم نے بھی کی ہے، اگر تو بھی کر لے تو اچھا ہے" اس نے پوچھا "بیعت کرنا کس کو کہتے ہیں؟" انہوں نے کہا کہ "بری باتوں سے توبہ کرنا، اس کو بیعت کہتے ہیں" اس نے کہا کہ "بری بات سے توبہ اگر کہو تو تمہارے روبرو کر لوں، یہ تو بہت اچھی بات ہے" انہوں نے کہا کہ "یوں نہیں انہیں کے ہاتھ پر کر" اس نے کہا "کچھ مضائقہ نہیں، سید صاحبؒ کو میرے غریب خانے پر لاؤ، میں تو کچھ تمہاری باتیں سمجھتا نہیں ہوں، پھر اس وقت جو کہو گے کروں گا" انہوں نے آ کر حضرت سے عرض کیا، آپ نے فرمایا "بہت خوب ہم کو لے چلو" پھر وہ دونوں صاحب حضرت کو اس کے مکان پر لے گئے، اس کا وہ مکان چھوٹا سا چبوترہ تھا، اس میں وہ دونوں میاں بیوی رہتے تھے، حضرت جا کر وہیں بیٹھے اور اس سے بیعت لی، اس کے بعد اس نے مولوی عبداللہ سے پوچھا کہ "اب میاں صاحب کو کچھ دینا بھی چاہئے؟" حضرت نے فرمایا کہ "اس میں دینے کی کچھ حاجت نہیں" اس نے عرض کیا کہ "کچھ تو نذرانہ ضرور چاہئے، میں نے لوگوں کو دیکھا ہے

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۶۷۰

کہ دیتے ہیں'' وہ فقط ایک پھٹی ہوئی دھوتی اور ایک پھٹا کپڑا سر پر باندھے تھا، آپ نے فرمایا کہ ''تم خود محتاج اور غریب آدمی ہو، ہم کو چاہئے کہ کچھ تم کو دیں'' اس نے نہ مانا اور اپنی عورت سے کہا کہ کچھ مزدوری کے پیسے دھرے ہیں، وہ لاکر میاں صاحب کو دے'' اس نے پانچ یا سات ٹکے لاکر آپ کے سامنے حاضر کئے، آپ نے نہایت خوش ہوکر لئے اور اپنے کسی آدمی کو دیے اور فرمایا کہ ''یہ پیسے علیحدہ رکھنا'' پھر آپ نے اس کے لئے دعا کی اور مولوی عبداللہ صاحب سے فرمایا ''ان شاء اللہ تعالیٰ کچھ دنوں میں تم دیکھو گے کہ اس دعا کی کیسی خیر و برکت ہوگی'' اور فرمایا کہ ''مولوی اس کی تعلیم تمہارے ذمے ہے، روزے، نماز کے مسائل سکھاؤ اور نماز پڑھاؤ'' مولوی صاحب ممدوح نے قبول کیا اور اس سے کہا کہ ''تلوکا اس وقت موقع ہے، جو تیری برادری والے لوگ ہیں، ان کو بھی لاکر مرید کرا، وہ بھی اس کارِ خیر میں شریک ہو جائیں تو خوب ہو'' یہ سن کر وہ گیا اور پچیس تیس آدمیوں کو لاکر حاضر کیا، حضرت نے ان سے بھی بیعت لی اور ان سب کے لئے دعا کی اور ان کو بھی مولوی عبداللہ کے سپرد کیا کہ ان کو بھی تم ہی نماز پڑھانا اور مسائل ضروری سکھانا اس تلوکا کا نام آپ نے بدل کر الٰہی بخش رکھا، اور جو اس کی برادری والے تھے، ان میں اکثروں کے نام یوں ہی ہندوؤں کے سے تھے، ان کے لئے مولوی عبداللہ کو اجازت دی کہ جو نام مناسب جاننا، بدل دینا۔

پھر ان لوگوں نے عرض کیا کہ ''ہم کو تو دین اسلام کی باتوں کی خبر نہیں، تمام دن مزدوری کرتے ہیں، شام کو جو کچھ اللہ تعالیٰ دیتا ہے، کھانا کھا کر گھر میں سو رہتے ہیں، آپ یہ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہم کو اپنی باتوں کی سمجھ دے'' حضرت نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ تم کو سمجھ بھی دے گا اور تمہاری مفلسی اور محتاجی بھی دور کر دے گا'' پھر آپ وہاں سے اپنی جائے اقامت پر تشریف لائے۔(۱)

## میاں الٰہی بخش

سید صاحبؒ کے خادم میاں دین محمد اس قصے کے راوی ہیں کہ ''جب میں سرحد سے

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۷۰-۶۷۲

سید صاحب کا فرستادہ بن کر ہندوستان آیا تو بنارس بھی میرا جانا ہوا'' مولوی عبداللہ نے مجھ سے کہا کہ ''تم الٰہی بخش سے بھی ملے؟'' میں نے کہا ''کون الٰہی بخش؟'' کہا ''وہی تلو کا چمار، جس کو بھولا اور میں نے سید صاحبؒ سے مرید کرایا تھا'' میں نے کہا کہ ''مجھ سے تو ابھی تک ملاقات نہیں ہوئی'' مولوی صاحب مجھ کو ایک مسجد میں لے گئے، وہاں کچھ لڑکے پڑھتے تھے، ان سے کہا کہ ''الٰہی بخش کہاں ہیں؟ جا کر بلا لاؤ'' ان میں سے ایک لڑکا جا کر بلایا، وہ غرارے دار پائجامہ، عمدہ کرتہ پہنے سر پر سفید عمامہ باندھے، چہرے پر لمبی سی داڑھی، آئے، اور السلام علیکم کہا، میں نے جواب دیا اور جانا کہ کوئی مولوی ہے، مجھ سے مولوی عبداللہ نے کہا کہ ''ان سے ملو، میاں الٰہی بخش یہی ہیں'' میں نے اٹھ کر مصافحہ اور معانقہ کیا، کئی آدمی ان کے ساتھ اور بھی تھے، میں نے ان سے بھی مصافحہ اور معانقہ کیا، پھر سب بیٹھے، مولوی عبداللہ صاحب نے کہا کہ ''میاں الٰہی بخش تم نے ان کو پہچانا؟، یہ سید صاحب کے پاس سے آئے ہیں، ان کا نام دین محمد ہے'' وہ اور ان کے ہمراہی کھڑے ہو گئے اور بڑے اشتیاق سے ملے اور حضرت کی خیر و عافیت پوچھی، میں نے بیان کی، وہ حضرت کی مفارقت یاد کر کے آبدیدہ ہوئے۔

پھر مولوی عبداللہ صاحب، ان کا حال مجھ سے بیان کرنے لگے کہ یہ مسجد میاں الٰہی بخش ہی کی بنوائی ہوئی ہے، اور ایک بہت عمدہ خوش قطع پختہ محل اس کے قریب تھا، اس کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ یہ مکان بھی انہیں کا بنوایا ہوا ہے، دو حافظ قرآن پڑھانے کو اس مسجد میں انہیں کے نوکر ہیں، اور ۲۵، ۳۰ طالب علم یہاں پڑھتے ہیں، ان کا بھی کھانا کپڑا انہیں کے ذمے تھا، پھر ان کے بھائی بندوں نے کہا کہ تمہارے ساتھ ہم نے بھی سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی، ان کے طفیل سے اللہ تعالیٰ نے ہم کو ہدایت نصیب کی، تم نے مسجد بنوائی، مدرسہ جاری کیا، اس کار خیر میں ہم کو بھی شریک کرلو، یہ تو نہیں مانتے تھے، پر ہم نے اور بھولا نے ان کو سمجھا کر مسجد کے بوریے بدھنے، چراغ بتی اور طالب علموں کے کھانے کپڑے کا خرچ ان کے ذمے کیا اور دونوں حافظوں کو ان کے ذمے اور جو مہمان و مسافر اس مسجد میں آئیں، ان کو بھی یہی کھلائیں اور مسجد کے متصل دریا کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ یہ احاطہ بھی میاں الٰہی بخش کی

برادری والوں نے کھینچ کر اس میں چند حجرے طالب علموں کے رہنے کو بنوائے (۱)۔

## مسلمانوں کے درمیان اتفاق ومصالحت

ایک جمعے کو بسیسر کی مسجد میں غرباء کے علاوہ بہت امراء بھی نماز کو آئے، مرزا ابلاقی، مرزا حاجی شاہزادے اور مرزا کریم اللہ بیگ، مولوی غلام یحیٰ اور حکیم سلامت علی خاں وغیرہ سب تھے، نماز کے بعد مولانا عبدالحی صاحب نے وعظ فرمایا یہاں تک کہ عصر کی اذان ہوئی، نمازعصر کے بعد وہ سب معزز لوگ سید صاحبؒ کی خدمت میں آئے اور آپس میں مشورہ کر کے عرض کیا کہ ''حضرت ہمارے اس شہر میں ہر قوم کے مقابلے میں نور بافوں کی بڑی جماعت ہے کوئی سات آٹھ ہزار گھر ہوں گے، اور ان میں بڑے بڑے مالدار اور تونگر ہیں، اور ان میں اکثر کے درمیان آپس میں مخالفت اور نا اتفاقی ہے، خصوصاً ان سب میں دین محمد اور اللہ رکھو بڑے نامی زردار اور جتھے والے ہیں، ان میں بھی مخالفت ہے، اور اکثر شرک وبدعت کے افعال یہی لوگ کرتے ہیں، تعزیہ داری، گور پرستی، نوچندی جمعرات کا میلہ، غازی میاں کا میلہ اور اسی طرح کی دوسری باتوں میں یہ شامل ہیں، اگر کسی طرح دین محمد اور اللہ رکھو کا آپس میں ملاپ ہو جائے اور وہ آپ کے دست مبارک پر بیعت کرلیں تو سب کے درمیان ملاپ ہو جائے اور گویا اس شہر کا تمام شرک وبدعت دفع ہو جائے اور سب طریق ہدایت پر آجائیں''۔

آپ نے فرمایا کہ ''ہاں ہم اس حال سے واقف ہیں، دین محمد نے ہم سے کہا تھا بلکہ اس امر میں ہم سے دعا بھی کرائی تھی، اب اس گفتگو سے آپ بھائیوں کی کیا مرضی ہے''۔

انہوں نے عرض کیا کہ ہماری مرضی یہی ہے کہ مسلمانوں کا آپس میں اتفاق اور ملاپ ہو جائے اور اس کے سبب سے دین اسلام کی ترقی ہو اور شرک وبدعت دور ہو جائے تو بہت خوب بات ہے۔

آپ نے فرمایا کہ ''یہ بغض وعداوت ان میں برسوں سے ہے، اور بڑے بڑے لوگوں کے درمیان ہے، یہ کسی بندے کے قابو کی بات نہیں، اگر اللہ تعالیٰ اس میں مدد کرے تو

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۷۲، ۶۷۴

سب کچھ ہو جائے ہم پھر کسی وقت دعا کریں گے، آپ دین محمد اور اللہ رکھو کے پاس خبر کرنے کے لئے کسی کو تجویز کیجئے، انشاء اللہ تعالی ہم پرسوں یکشنبہ کے دن وہاں چلیں گے"۔

تیسرے روز سویرے، سورج نکلے، آپ دو سو آدمیوں کے ہمراہ تشریف لے گئے اور ان کے محلے کی مسجد میں اترے، آپ کے وہاں آنے کا حال سن کر ہزاروں آدمی کیا ہندو، کیا مسلمان سب آکر جمع ہو گئے کہ دیکھیں تو سید صاحب کیونکر ان کو ملاتے ہیں، لوگوں کے ازدحام کی خبر پا کر وہاں کا ایک انگریزی تھانیدار اور ناظر بھی چند برقندازوں کو لے کر حاضر ہوا کہ کہیں کسی سے لڑائی بکھیڑا نہ ہونے پائے۔

سید صاحبؒ نے دین محمد، اللہ رکھو اور یارو کو بلوایا، وہ آکر حاضر ہوئے اور کچھ شربت بنانے کی تدبیر کرنے لگے، آپ کو اس کی خبر ہوئی، آپ نے فرمایا "یہ تکلیف ہرگز نہ کرو، تمہارے فیصلے کے بغیر تمہارے یہاں کا پان تک ہم نہ کھائیں گے" انہوں نے شربت موقوف کیا، آپ نے ان کو اپنے پاس بٹھایا اور ان سے فرمایا کہ "ہم نے اکثر لوگوں سے سنا ہے کہ بہت برسوں سے تمہاری آپس میں خصومت اور نا اتفاقی ہے اور کسی طور سے دفع نہیں ہوتی، یہ سب فریب شیطانی ہے، اس میں طرح طرح کے نقصان ہیں، دین کے بھی اور دنیا کے بھی، اور سب سے بڑھ کر نقصان قطع رحمی کا ہے کہ نہ تم ان کی شادی غمی میں شریک ہوتے ہو، نہ وہ تمہاری، اللہ تعالی نے تم کو مالدار کیا ہے اور ہر طرح کا ہنر دیا ہے اس کو دنیا کے کام میں جس طرح چاہتے ہو، صرف کرتے ہو اور اپنی ناموری پر مرتے ہو تم کو لائق ہے کہ اللہ تعالی کی اس نعمت کا شکر ادا کرو اور اس کے کفران نعمت سے ڈرو اور اس لایعنی آپس کے جھگڑے کو دور کرو اور آپس میں مل جاؤ" طرح طرح کی مثالوں سے ان کو سمجھانا شروع کیا، جو لوگ وہاں حاضر تھے، سب پر ایک حال سا طاری تھا۔

جب وعظ و نصیحت سے آپ نے ان کو خوب سمجھا لیا اور وہ راضی ہو گئے، تب آپ نے اٹھ کر دین محمد اور اللہ رکھو اور لعل محمد اور یار محمد کو ملا دیا، ان چاروں نے آپس میں مصافحہ اور معانقہ کیا۔

پھر آپ نے فرمایا کہ "بھائیو جن کو ہم جانتے تھے کہ ان کا آپس میں نزاع ہے، ان کو تو

ملا دیا، باقی اور صاحبوں کو ہم پہچانتے نہیں، وہ صاحب آپ اٹھ کر ایک دوسرے سے مصافحہ اور معانقہ کرلیں'' پھر تو صدہا آدمی جن کی ایک دوسرے سے نزاع تھی، آپس میں ملنے لگے، اوران کی برادری کے علاوہ جتنے ہندو مسلمان وہاں موجود تھے، یہ حال دیکھ کر عالم حیرت میں تھے اور کہتے تھے کہ ''برسوں سے یہاں کے سیٹھ ساہوکار اور شرفاء، امراء اس امر کی کوشش کرتے رہے اور کسی سے کچھ نہ ہوسکا، سب عاجز ہو کر بیٹھ گئے، اور سید صاحبؒ نے ایک ہی جلسے میں برسوں کا یہ قصہ طے کر کے ملا دیا، کسی نے بھی چوں و چرا نہ کیا، یہ سید صاحب مقبول خدا اور صاحب کرامات ہیں۔''(۱)

## شرک و بدعات سے توبہ

دین محمد نے عرض کیا کہ کل آپ کی اور آپ کے تمام قافلے کی میرے یہاں دعوت ہے، آپ نے قبول کی، اگلے روز کوئی دوسو آدمیوں سمیت آپ دین محمد کے یہاں تشریف لے گئے اور وہاں دعوت میں اللہ رکھو اور یار محمد کو بھی دین محمد سے کہہ کر بلوایا۔

کھانے کے بعد دین محمد اوران کے اعزہ واقرباء نے بیعت کی، پھر زنانے مکان میں عورتوں کو ایک اور حویلی میں کر کے آپ کو اور ہمراہیوں کو لے گئے، اس مکان کے طاقوں میں طرح طرح کے صدہا کھلونے رکھے تھے، کہیں آدمیوں کی مورت تھی، کہیں جانوروں کی، آپ ان کو دیکھ کر بہت ناخوش ہوئے، مگر زبان سے کچھ نہ کہا، ایک پختہ اینٹوں کا چبوترہ تھا، دین محمد نے حضرت سے عرض کی کہ ''یہ چبوترہ عورتوں نے تعزیہ رکھنے کے لئے بنوایا ہے، اور ایک چبوترہ باہر امام باڑے میں مردوں نے بنوایا ہے'' آپ نے فرمایا کہ ''یہ تو بہت بری بات ہے ان تمام تصویروں کو جو طاق میں ہیں توڑ ڈالو اور چبوتروں کو کھود کر برابر کردو'' انہوں نے عرض کی کہ ''حضرت اسی واسطے میں آپ کو اس مکان میں لایا ہوں کہ یہاں کا حال آپ ملاحظہ فرما کر کچھ ارشاد کریں، میں اگر ان خرافات کو دور کروں گا تو عورتیں برا مانیں گی اور لڑنے کو موجود ہوں گی، آپ بیعت لینے کے بعد ان کو نصیحت اور فہمائش فرمائیں، تب بات درست ہوگی''۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۷۶-۶۸۰

آپ نے ان کی عورتوں سے بیعت لی اور تعزیہ داری اور تصویروں کی برائی ان کے سامنے بیان کی اور فرمایا کہ ''یہ بیعت کرنا اسی کا نام ہے کہ اللہ تعالیٰ کی جناب پاک میں آدمی سچے دل کے ساتھ سب بری باتوں سے توبہ کرے اور ان کو چھوڑ دے، نہیں تو بیعت کرنا نہ کرنا برابر ہے'' ان عورتوں نے عرض کی کہ ''جو بہتر ہو وہ آپ کریں، ہم راضی ہیں''۔

آپ نے دین محمد سے فرمایا کہ ''اپنے یہاں کے چبوترے کھدوا ڈالو اور تعزیہ داری کا جو اسباب ہو سب دفع کرو اور ان طاقوں کے بتوں کو توڑ ڈالو'' انہوں نے اول اندر کے چبوترے کو کھود کر اور اسی کی اینٹوں سے ان تمام تصویروں کو توڑ پھوڑ کر انبار لگا دیا، اس کے بعد کچھ علم پنجے اور تعزیے تھے، وہ توڑے، باہر کا چبوترہ کھودا۔

پھر آپ نے ان گھر والوں کے واسطے جناب الٰہی میں دعا کی کہ ''یا اللہ تو ان سب لوگوں کو ہدایت نصیب کر اور اپنی راہِ مستقیم پر ثابت قدم رکھ'' پھر آپ وہاں سے باہر تشریف لائے اور مسجد میں ظہر کی نماز پڑھی اور مولانا عبدالحی صاحب سے وعظ کے لئے ارشاد فرمایا، وہ وعظ فرمانے لگے اور آپ نے کچھ آدمی چھوڑ کر چلنے کی تیاری کی اور دین محمد نے دوسرے روز کی دعوت کے لئے اصرار کیا اور آپ نے بڑے عذر کے بعد منظور فرمایا۔

دوسرے روز آپ دین محمد کے مکان پر تشریف لے گئے، کوئی چار ہزار آدمی ان کی برادری کے تھے، کھانے کے بعد کئی ہزار آدمیوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، مولانا عبدالحی صاحب نے وعظ فرمایا۔(۱)

## بدعات ورسوم کی اصلاح اور بیعت کا مقصد

اگلے روز اللہ رکھو نے دعوت کی اور ان کے خویش و اقرباء نے بیعت کی اور اپنی عورتوں سے بیعت کرائی۔

اللہ رکھو نے عرض کیا کہ ''حضرت بیعت تو ہم سب نے آپ کے ہاتھ پر کرلی مگر کئی باتیں ہمارے یہاں ہیں، جب وہ دور ہوں، تب ہم لوگ پورے مسلمان ہوں'' آپ نے

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۸۰-۶۸۲

فرمایا کہ ''وہ کیا باتیں ہیں؟'' کہا ''ایک تو ہم لوگ اپنے گھرانے میں بیاہ شادی نہیں کرتے، ہندوؤں کی طرح عیب جانتے ہیں، دوسرے عورتیں پردہ نہیں کرتیں، تیسرے ہمارے شہر میں نوچندی جمعرات کا میلہ ہوتا ہے، تمام عورت مرد، ہندو مسلمان ہزاروں جمع ہوتے ہیں اور خوشی کرتے ہیں، اس نوچندی میں لباس و پوشاک کا ایسا اہتمام ہوتا ہے کہ عیدین میں اس کا چوتھائی حصہ بھی نہیں ہوتا''۔

یہ سن کر آپ نے فرمایا کہ ''نعوذ باللہ من ذلک، یہ تو بہت بری باتیں ہیں، ان کو ضرور ترک کرنا چاہئے'' اور ان باتوں کی برائیاں خوب بیان کیں۔

اور فرمایا کہ ''اکثر عوام الناس، بلکہ بعض بعض خواص جو کہ نام کو عالم اور درویش کہلاتے ہیں، ان کے دلوں میں یہ بات سمائی ہے کہ جہاں ہم نے کسی بزرگ کامل کے ہاتھ پر بیعت کر لی، پھر ہم کو کوئی بڑا چھوٹا گناہ نقصان نہیں کرے گا، ہمارے پیر صاحب اللہ تعالیٰ سے ہم کو بخشوالیں گے اور بہشت میں لے جائیں گے، یہ محض ان کا خام خیال اور وہم ہے، پیر صاحب خود اپنے ہی مآل کار سے بے خبر ہیں، کچھ نہیں جانتے کہ قیامت کے دن ہمارا کیا حال ہوگا، اور وہاں کا حال تو دریافت کرنا امر محال ہے، یہاں دنیا میں جن کاموں کے دن رات عادی اور خوگر ہیں، ان کا حال نہیں جانتے، چنانچہ بھوک، پیاس، سونا، جاگنا، پاخانہ پیشاب وغیرہ، خود میں اپنا حال کہتا ہوں کہ مجھ کو نہیں معلوم کہ کس وقت مجھ کو بھوک، پیاس لگے گی یا کب نیند کا غلبہ ہوگا یا کس وقت پاخانے پیشاب کی ضرورت ہوگی، یوں ہی اور بہت کام ہیں، جب ان ادنیٰ باتوں کو بالیقین نہیں جانتے ہیں تو اور بڑے بڑے کاموں کی ہم کو کیا خبر؟ یہاں ہم کسی کی مصیبت دور نہیں کر سکتے، وہاں کب کسی کی مصیبت دور کر سکیں گے؟ مگر ہاں پیر خدا اور رسولؐ کے موافق جو طریقہ مرید کو بتا دے، مرید کو لازم ہے کہ اس کو نہ چھوڑے، اسی پر چلا جائے، وہی اس کی نجات کا وسیلہ ہے، اور اس کے بغیر یہ تمام نفس کا فریب اور شیطان کا مکر ہے، خدا کی مخالفت کو نہ کوئی پیر بخشا سکے گا، نہ کوئی پیغمبر، جن صاحبوں نے میرے ہاتھ پر بیعت کی ہے، ان سے تم سمجھا کر کہہ دو کہ جو کام خدا اور رسولؐ کے حکم کے خلاف ہیں، سب کو ترک کرو تب اس بیعت کرنے کا تم

کو فائدہ ہوگا، نہیں تو محض لاحاصل ہے، نہ میں ان کا پیر ہوں نہ وہ میرے مرید''۔

اللہ رکھو نے عرض کی کہ ''جو بھائی یہاں حاضر نہیں ہیں، ان کو میں سمجھا دوں گا اور جو موجود ہیں، وہ خود سنتے ہیں'' سب حاضرین بولے کہ ''حضرت آپ حق فرماتے ہیں بات یہی ہے مگر کیا کریں؟ ہم لوگ ان بلاؤں میں مبتلا ہیں، اب ان شاء اللہ ان سب باتوں کو چھوڑ دیں گے'' وہ سب آپ کو نذر دینے لگے، آپ نے فرمایا کہ ''ہم تمہاری نذریں تب لیں گے، جب تم ان سب بری باتوں کو چھوڑنے کا عہد کرو، اس کے بغیر ہم کسی کی نذر نہیں لیں گے، اور تعزیے کے جو چبوترے تمہارے گھروں کے اندر ہوں، ان کو کھود کر مسجدیں بنالو کہ تمہاری عورتیں ان میں نماز پڑھا کریں'' جب سب نے اس کا عہد و پیمان کیا، تب آپ نے ان کی نذریں قبول کیں۔(۱)

## بنارس سے عظیم آباد تک

بنارس سے چار کشتیاں اور ایک بجرا کرائے پر لیا گیا، ۷؍محرم جمعے کے روز بنارس سے روانگی ہوئی (۲) شام کو قصبۂ زمانیہ کے سامنے کشتیاں لنگر انداز ہوئی، زمانیہ سے ۱۱؍محرم سہ شنبہ کو غازی پور منزل ہوئی (۳)، غازی پور کے رؤساء شاہ منصور عالم، شیخ غلام، ضامن اور قاضی محمد حسن وغیرہ نے دعوت و بیعت کی، شہر و اطراف شہر سے بے شمار خلقت نے آکر بیعت کی، وعظ و نصائح سنے اور شرک و بدعت کی تمام باتوں سے توبہ کی۔

۱۴؍محرم جمعے کو غازی پور سے روانہ ہو کر ہلدیہ ٹھہرنا ہوا، وہاں بھی بہت سے لوگوں نے بیعت کی، آپ نے تیغ علی خاں صاحب کو اپنا خلیفہ بنایا، وہاں سے روانہ ہو کر بکسر و بلیا مقام ہوا، بہت سے لوگوں نے بیعت کی۔

۱۶؍محرم یکشنبہ کو چھپرہ پہنچے، بہت لوگ زیارت کے لئے آئے اور آپ کو دریا کنارے سے شہر لے گئے، فرحت علی صاحب کے مکان پر بہت لوگوں نے بیعت کی اور آپ نے ان کو خلیفہ بنایا اور ان کی ذات سے لوگوں کو بہت ہدایت ہوئی۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۸۲-۶۸۴ (۲) یادداشت قلمی سفر حج (۳) ایضاً

وہاں سے روانہ ہوکر ۱۸ رمحرم سہ شنبہ کو دانا پور قیام ہوا، دانا پور کے لوگ بنارس تک پیشوائی کے لئے آئے تھے اور بہت مشتاق تھے، شیخ علی جان ساکن موضع ڈنکھا آپ کو اپنے مکان لے گئے اور اپنے تمام اعزاء و متعلقین کے ساتھ داخل بیعت ہوئے، صدرالدین نے بھی دعوت کی اور مع خاندان بیعت ہوئے۔

علی جان کے مکان کے قریب ان کا ایک تعزیہ رکھنے کا چبوترہ اور امام باڑہ تھا، لوگوں نے حضرت کو اطلاع کی، آپ نے علی جان سے فرمایا کہ اس چبوترے کو کھود کر یہاں مسجد بناؤ کہ محلے کے لوگ اس میں نماز پڑھا کریں، امام باڑہ رہنے دو، مہمانوں اور مسافروں کے رہنے کے کام آئے گا۔

شیخ علی جان نے اسی وقت چبوترہ کھود ڈالا اور عرض کی کہ "حضرت اپنے ہی دست مبارک سے مسجد کی نیوڈالیں اور دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ اس کو نمازیوں سے آباد رکھے، پھر آپ نے مسجد کی نیو ڈالی اور پلاؤ پکوا کر تمام قافلے کی دعوت کی اور جیسی علی جان کی خلاف شریعت ہیئت تھی، ویسی ہی صدرالدین کی تھی، پھر انہوں نے اپنے اہل وعیال، عزیز واقرباء کو مرید کروایا، پھر ان کا ایک احاطہ تھا، جہاں ان کے جانور ذبح ہوتے تھے، اس میں فرش بچھوایا اور حضرت کو لے جا کر بٹھایا اور وہیں بیعت کی، ایک پانچ چھ برس کا لڑکا عبدالرحیم نامی ان کے پاس تھا، عرض کی کہ میرے تو کوئی لڑکا بالا نہیں یہ میرا بھتیجا ہے، اور یتیم ہے، حضرت نے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ بھائی صدرالدین تم للہ فی اللہ اس اپنے بھتیجے کو بیٹے کے بجائے پرورش کرو، ان شاء اللہ تعالیٰ دنیا میں بیٹے کے بجائے یہی تمہارے کام آئے گا، پھر آپ صدرالدین کے لئے اور جہاں بیٹھے تھے، اس مکان کے لئے دعا کرنے لگے کہ الٰہی تو اپنے فضل وکرم سے ان کو خوش وخرم رکھ اور شرک وبدعت سے ان کو بچا اور توحید وسنت پر ثابت قدم کر اور اس سرزمین کو سرسبز اور آباد کر، یہاں مہمان ومسافر اترا کریں، اور یہ للہ فی اللہ ان کی خدمت کیا کریں اور دنیا وآخرت میں ان کو حرمت وعزت کے ساتھ رکھ(۱)"۔

---

(۱) "وقائع احمدی"

دانا پور میں پانچ سات روز قیام رہا، انگریزی عملے کے لوگ اور عام اہل شہر بکثرت مستفید ہوئے، مولانا عبدالحی صاحب و مولانا اسمٰعیل صاحب روزانہ جا بجا وعظ فرماتے تھے، ہزاروں شرک و بدعت سے تائب ہوئے، بکثرت پیشہ ور عورتوں نے توبہ کی، ناجائز مال و دولت چھوڑ کر دینداری اور پاکبازی کی زندگی اختیار کی (۱)، بہت سے امام باڑے کھد کر مسجدیں بنیں اور شہر میں خیر و برکت پھیلی (۲)۔

## عظیم آباد پٹنے میں

دانا پور سے روانہ ہو کر ۱۹ / محرم چہار شنبہ کو آپ عظیم آباد پٹنے میں داخل ہوئے، مدرسے کے متصل کشتیاں باندھ دی گئیں، دو ہفتے اس شہر میں قیام رہا، ہزار ہا بندگان خدا نے فائدہ اٹھایا۔

## عظیم آباد کے مخلصین

مولوی سید مظہر علی اپنے اہل و عیال کے ساتھ متعدد کشمیری شرفاء، مثلاً خواجہ قمر الدین اور ان کے اہل خانہ بیعت سے مشرف ہوئے، مولوی سید مظہر علی صاحب کو آپ نے خلافت عطا فرمائی (۳)۔

مولوی الٰہی بخش صاحب (۴) نے اپنا آدمی بھیجا، وہ آ کر حضرت سے کہہ گیا کہ صبح کو مولوی الٰہی بخش صاحب کے یہاں آپ سب لوگوں کی مہمانی ہے، اگلے روز کی گھڑی دن چڑھے ڈھائی تین سو آدمیوں کے ساتھ حضرت ان کے مکان پر تشریف لے گئے، وہاں دیوان خانے میں فرش کیا گیا تھا، وہ مکان بہت وسیع تھا، لیکن وہاں آدمیوں کی اس قدر کثرت ہوئی کہ آٹھ نو سو آدمیوں کے قریب ہوں گے، وہ مکان بھر گیا اور جگہ نہ رہی، مولوی الٰہی بخش صاحب متردد تھے کہ آدمی بہت ہیں، کھانا تھوڑا، آپ نے ان سے فرمایا کہ "ہمارے حصے کا کھانا ہم کو

---

(۱) "وقائع احمدی" (۲) ایضاً (۳) "منظورۃ السعداء"

(۴) صادق پور پٹنے کے مشہور دینی علم اور ذی وجاہت رئیس جن کے صاحبزادے مولانا احمد اللہ صاحب اور مولانا یحییٰ علی صاحب سید صاحبؒ کی جماعت کے رکن رکین اور پوری دعوت و تحریک کا مرکز تھے۔

دے دیجئے اور کسی بات کا اندیشہ نہ کیجئے، ان شاء اللہ تعالیٰ اور کھانا پکانا نہ پڑے گا، اس میں اللہ تعالیٰ برکت کرے گا اور سب لوگ بفراغت کھالیں گے'' مولوی صاحب نے فرمایا کہ ''بہت خوب کھانا حاضر ہے'' آپ نے فرمایا کہ ''کھانے کے برتن ڈھکے رہنے دینا، اس کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کر کے رکابیوں میں نکالنا، ہمارے آدمی بھی نکالیں'' آپ کے آدمی بھی، چنانچہ ایسا ہی ہوا، سب لوگ کھا کر آسودہ ہوئے اور جو لوگ کشتیوں میں تھے، ان کو بھی پہنچ گیا اور کھانا بچ رہا۔(۱)

آپ نے مولوی فتح علی صاحب، محمد حسین صاحب اور مولوی الٰہی بخش صاحب کو خلافت نامہ دیا اور اپنا خلیفہ کیا، انہوں نے عذر کیا کہ ''ہم خلافت کے لائق نہیں ہیں، ہم سے یہ بارگراں کب اٹھے گا کہ یہاں سے کہیں جائیں اور خلق اللہ کو خدا اور رسول کا حکم سنائیں اور ان کو راہ ہدایت پر لائیں؟'' آپ نے فرمایا کہ ''آپ اس بات میں پس و پیش نہ کیجئے، دیکھئے اللہ تعالیٰ یہیں سے بیٹھے بیٹھے کیسی راہ ہدایت نکالتا ہے کہ آپ کو کہیں جانے کی حاجت نہ پڑے گی۔''(۲)

## انگریز حاکم کے یہاں شکایت

عظیم آباد پٹنے میں بعض شیعہ صاحبان نے انگریز حاکم سے جا کر کہا کہ یہ سید صاحب جو یہاں اتنے آدمیوں کے ساتھ آئے ہیں، ہم نے سنا ہے کہ ان کی نیت جہاد کی ہے اور وہ کہتے ہیں کہ ہم انگریزوں سے جہاد کریں گے، حاکم نے اس کو تعصب اور حسد پر محمول کیا اور ان کو تنبیہ کی کہ آئندہ ایسی مفسدانہ بات نہ کہی جائے (۳)، شیعوں نے تعزیے کے چبوتروں کے کھودنے کی بھی شکایت کی، لیکن تحقیق سے ثابت ہوا کہ جو لوگ تائب ہوتے ہیں اور سنت کی پیروی اختیار کرتے ہیں، وہ اپنی خوشی سے ایسا کرتے ہیں، اس پر حکام نے کہا کہ ''اس میں سید صاحب کا کوئی قصور نہیں اور ان پر کوئی الزام نہیں، اگر وہ زور اور زیادتی سے یہ کام کرتے تو ہم اس کا تدارک کرتے اور ان کو روکتے، وہ تو اپنے دین کے موافق لوگوں کو وعظ و نصیحت کرتے ہیں اور سمجھاتے ہیں، اس میں جس کا جی چاہے، وہ مانے اور اس پر عمل کرے اور جس کے دل میں نہ آئے نہ مانے، مختار ہے۔''(۴)

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۶۵ ۷-۶۷ ۷ (۲) ایضاً ص ۶۸ ۷ (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۶۹ ۷ (۴) ایضاً ص ۷۱ ۷

## تبلیغی وفد تبت کو

عظیم آباد میں ایک گھر میں چند تبتیوں سے ملاقات ہوئی، جو حج کے ارادے سے ٹھہرے ہوئے تھے، سید صاحبؒ نے ان سے ان کے ملک اور مسلمانوں کا حال پوچھا، انہوں نے کہا کہ ''دوسرے اور تیسرے تبت تک تو مسلمان بستیوں میں زیادہ ہیں، اور کفار کم، اور باقی چار تبتوں میں مسلمان کم اور کافر زیادہ ہیں، کوئی کوئی لوگ نماز اور روزے سے واقف ہیں، اور باقی لوگ صرف نام کے مسلمان ہیں، گور پرستی اور پیر پرستی میں مبتلا ہیں''۔

حضرت نے ان سے پوچھا کہ ''تم جو بیت اللہ شریف جانے کا ارادہ کرتے ہو، کس قدر زادراہ تمہارے ساتھ ہے؟ اگر اس قدر ہے کہ کھاتے جاؤ اور کھاتے آؤ تو خیر، جاؤ''۔

انہوں نے عرض کیا کہ اتنا خرچ تو ہمارے پاس نہیں ہے، مگر ہم نے سنا ہے کہ آپ نے اذن عام دے دیا ہے کہ جو چاہے چلے، ہم اس کو اپنے ساتھ لے چلیں گے، سو ہم بھی امیدوار ہیں''۔

آپ نے فرمایا کہ ''یہ بات تو سچ ہے کہ جن شرطوں کے ساتھ ہم نے اذن عام دے دیا ہے، ان شرطوں کے ساتھ جو چاہے چلے، مگر چونکہ زادراہ تمہارے ساتھ کم ہے، اس لئے حج تم پر فرض بھی نہیں ہے، اور بیت اللہ شریف جانے سے مراد یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ راضی ہو، اب اگر تم سب صاحب مانو تو ایک بات ہم کہیں کہ اس طرح کے حج کرنے سے ثواب دو چند بلکہ اس سے بھی زیادہ ہو''۔

انہوں نے عرض کیا کہ ''اس سے بہتر کیا؟ ہم حاضر ہیں''۔

آپ نے فرمایا کہ ''آؤ بسم اللہ کر کے ہمارے ہاتھ پر بیعت کرلو، پھر ہم وہ بات بتائیں''

پھر ان سب نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی، پھر آپ نے فرمایا کہ ''ہم تم سب کو خلافت نامہ دے کر اپنا خلیفہ کریں گے اور جہاں ہم تم کو بھیجیں، وہاں جاؤ'' انہوں نے عرض کیا کہ ''ہم حاضر ہیں'' فرمایا کہ ''ہم تم کو تمہارے ہی ملک رخصت کریں گے اور اعلام نامے

لکھ دیں گے، وہاں جا کر مسلمانوں کو احکام توحید وسنت سکھاؤ اور شرک وبدعت سے بچاؤ، مگر ایک بات ضرور کرنا کہ کوئی تم کو لکڑی، پتھر، لات گھونسہ کتنا ہی مارے تم اس پر صبر کرنا اور ان کو کچھ نہ کہنا اسی طور تعلیم وتلقین کرتے رہنا پھر عنایت الٰہی سے دیکھنا کہ تھوڑی ہی مدت میں دین اسلام کی کیسی ترقی ہوگی اور وہ سارے ایذا دینے والے خود آکر تم سے خطا معاف کرائیں گے"۔

یہ تمام گفتگو سن کر انہوں نے اپنا عذر بیان کیا کہ ہم لکھنا پڑھنا نہیں جانتے اور وعظ ونصیحت کے لئے علم کی ضرورت ہے، آپ نے فرمایا "اندیشہ نہ کرو اسلام اللہ کا ہے، وہ آپ ہی مدد کرے گا اور ان شاء اللہ تعالیٰ ہزاروں آدمی تمہارے ہاتھ پر ہدایت پائیں گے" کئی ورقوں میں توحید وسنت کی تاکید اور شرک وبدعت کے رد کی آیتیں اور حدیثیں لکھوا کر دے دیں اور بنام خدا ان کو روانہ کر دیا(۱)۔

## وفد کی کامیابی اور اثرات

سفر حج سے واپسی پر کلکتے میں کچھ لوگ تبت اور چین کے ملے، حضرت نے ان سے ان کے ملک اور وہاں کی دینداری کا حال پوچھا، انہوں نے کہا کہ "دین اسلام کا جو کچھ طریق آپ لوگوں کو بتاتے ہیں اور توحید وسنت کی خوبی اور شرک وبدعت کی برائی بیان کرتے ہیں اسی طرح کئی آدمی ہمارے ملک میں بھی جا بجا بیان کرتے پھرتے ہیں، ان میں سے میں نے بھی تین شخصوں کو دیکھا ہے بہت لوگ ان کے مرید بھی ہوئے ہیں اور بہت لوگ ان کو ایذا بھی دیتے ہیں اور برا بھلا بھی کہتے ہیں، مگر وہ صبر کرتے ہیں، اور لوگوں کو نیک راہ بتاتے ہیں، یہ نہیں معلوم کہ انہوں نے یہ طریقہ کس سے سیکھا ہے"۔

یہ بات سن کر حضرت نے فرمایا کہ تبت کے نو آدمی ہمارے ہاتھ پر بیعت کر کے خلافت نامہ لے گئے ہیں، ان میں تین عورتیں بھی ہیں، اور ان کا نشان اور پتہ بھی بیان کیا، تب انہوں نے عرض کی کہ بیشک وہی لوگ ہیں (۲)۔

میاں دین محمد کہتے ہیں کہ میں سرحد سے کسی کام سے ہندوستان آیا، لکھنؤ میں خیالی گنج

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۷۵۱-۷۵۴ (۲) "وقائع احمدی" ص ۷۵۴-۷۵۵

میں ٹھہرا، امام بخش جراح نے جو اسی محلے میں رہتے تھے، اور حضرت سے بیعت رکھتے تھے، کہا کہ تین شخص تبت کے جن میں دو مرد ہیں ایک عورت، اس شہر میں چند روز ہوئے آئے ہیں، وہ کہتے ہیں کہ ہم سید صاحب کے مرید ہیں، اور ہم کو سید صاحب نے خلیفہ کر کے وعظ ونصیحت کے لئے ہمارے ملک کو بھیجا تھا، تیسرے روز وہ تینوں شخص جراح مذکور کے پاس آئے، میں نے انہیں دیکھا اور پہچانا، وہ بہت خوشحال معلوم ہوتے تھے، انہوں نے اپنا حال سنایا کہ "جب ہم نے حضرت پیر و مرشد کے ارشاد کے مطابق لوگوں میں توحید و سنت کی خوبی اور شرک و بدعت کی برائی کا بیان شروع کیا تو تمام لوگ یکبارگی مخالف ہو کر ہم پر زور و زیادتی اور مار دھاڑ کرنے لگے، یہ حال سید صاحبؒ نے ہم سے پہلے ہی فرما دیا تھا، چند روز کے بعد ایسی تائید الٰہی ہوئی کہ انہیں لوگوں میں سے دو دو چار چار ٹوٹ کر ہم سے ملنے لگے اور طریق حق قبول کرنے لگے اور اس ملک کے اکثر طالب علموں اور مولویوں کو ہم نے حضرت کا نصیحت نامہ دکھایا، بعضوں نے تو اس کو دیکھ کر کہا کہ اسلام کا طریق یہی ہے، تم شوق سے لوگوں کو تعلیم کرو، ہم راضی ہیں، اللہ تعالیٰ ہم کو بھی راہ حق نصیب کرے، بعضے اس کو دیکھ کر ناخوش ہوئے اور کہنے لگے کہ کسی نے لوگوں کو بہکانے کا یہ نیا طریقہ ایجاد کیا ہے، غرض کہ وہاں کے لوگ دو گروہ ہو گئے، موافق لوگ علیحدہ اور مخالف علیحدہ اور ہزاروں آدمی فضل الٰہی سے راہ ہدایت پر آگئے۔

پھر ہم نو شخصوں نے آپس میں مشورہ کیا کہ اب تو اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے ہدایت کی راہ جاری کر دی، اب ہم کو ایک جگہ رہنا نہ چاہئے، پھر ہم میں سے چار آدمی خاص ملک چین کو گئے اور دو شخص چھٹے اور ساتویں تبت کی طرف اور تین ہم اس طرف آئے اور ہم سب کا آپس میں عہد و پیمان ہے کہ ایک بار اور سید صاحب سے ملاقات کریں گے۔(۱)

## شیعہ رؤساء اور اہل شہر کا رجوع

عظیم آباد میں شیعہ رئیس نواب قطب الدین خاں نے دعوت کی، آپ تشریف لے گئے، انہوں نے توبہ اور بیعت کی اور آپ کو اپنے زنانہ مکان میں لے جا کر عورتوں سے توبہ

(۱) "وقائع احمدی" ص ۷۵۵-۷۵۷

کرائی اور بیعت لی، آپ اندر ہی تھے کہ نواب صاحب نے ایک سینی میں پانچ سو روپے ایک سرخ دوشالہ، ایک بوٹے دار رومال اور کئی سپید تھان اور گلبدن اور مشروع کے کئی تھان اپنے آدمی کے ہاتھ بھیجے، ایک سینی میں پان اور عطر کی دو شیشیاں دوسرا آدمی لایا، ایک ٹوکرا بھر شرینی تیسرا آدمی لایا اس عرصے میں آپ اندر سے تشریف لائے، اور دیوان خانے میں بیٹھے، اس وقت جو لوگ نواب صاحب کے نوکر چاکر خدمت گار حاضر تھے، ان کو نواب صاحب نے حکم دیا کہ تم بھی حضرت کے ہاتھ پر بیعت کرلو، ان سب نے بھی بیعت کی۔

نواب قطب الدین خاں نے ایک بیش قیمت روپہلی قبضے کی گجراتی تلوار جس پر سنہری دھاریاں تھیں، ایک بہت عمدہ ولایتی قبے دار سپر اور ایک فرد انگریزی پستول اور ایک نہایت عمدہ بندوق اور دو کمانیں اور دو ترکش آپ کے سامنے نذر کے طور پر لاکر رکھے، آپ نے فرمایا کہ ''ابھی تو ہم حج کو جاتے ہیں، ان ہتھیاروں کو کہاں لئے لئے پھریں گے؟ ان کو آپ اپنے پاس رہنے دیجئے، ان شاء اللہ ادھر سے آکر لے لیں گے'' نواب صاحب ممدوح نے عرض کیا کہ ''میں تو آپ کی نذر کر چکا، اب اپنے یہاں نہ رکھوں گا، موت پیچھے لگی ہے، کیا خبر کس وقت آئے؟ یہ ہتھیار آپ ہی لیتے جائیں'' کچھ ردوکد کے بعد آپ نے وہ ہتھیار قبول کیے اور اپنے پاس رکھ لئے۔(۱)

نواب قطب الدین کے یہاں سے فراغت کے بعد آپ کو اور دو نواب زادے اپنے اپنے مکان پر لے گئے اور خود بیعت ہوئے اور گھر کے لوگوں کو بھی مرید کرایا اور نذر دی۔(۲)

اسی روز ایک ڈومنی اپنی لڑکی اور دو لڑکوں کے ساتھ جن میں سے ایک کا نام عنایت اللہ دوسرے کا نام ہدایت اللہ تھا آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہا کہ ''میں ڈومنی ہوں، گانے بجانے کا پیشہ کرتی ہوں، میرا کئی مہینہ پیشتر سے ارادہ تھا کہ میں اس حرام پیشے سے توبہ کروں، مگر شرارت نفس سے باز رہی، اس نیت سے آپ کے پاس آئی ہوں'' آپ نے خوش ہوکر فرمایا کہ ہم تم کو مرید بھی کریں گے اور جو تم ہمارے ساتھ چلو تو حج بھی کروالائیں''۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۷۷۳-۷۷۵ (۲) ایضاً ص ۷۷۶-۷۷۷

یہ بات سن کر وہ بہت خوش ہوئی، حضرت نے اس سے اور اس کی بیٹی اور دونوں بیٹیوں سے بیعت لی اور اس سے فرمایا کہ "تمہارے یہاں جو کچھ ساتھ لینے کا اسباب ہو، آج ہی یہاں لاکر کشتی میں چڑھا دو پرسوں یہاں سے کوچ ہے" اس نے اسی روز شام کو اپنا اسباب لاکر ناؤ پر چڑھا دیا۔(۱)

عظیم آباد کے سوداگروں رحیم خاں افغان اور عبدالرحمٰن خاں نے بھی بیعت کی اور اپنے اہل وعیال کو بھی مرید کرایا اور اپنے اور اپنے گھر والوں کے حق میں دعا کرائی، مولانا عبدالحی صاحب نے وعظ کہا، آپ نے ان کو زکوٰۃ کی تاکید کی اور فرمایا کہ "یہ زکوٰۃ اپنے خویش و اقرباء اور اپنے ہمسائے میں جو محتاج ہوں ان کو دینا اور جو تم سے ہو سکے، اپنے مال سے مسکین اور مسافروں کی خدمت کیا کرنا، اس کے سبب سے اللہ تعالیٰ تمہارے مال میں خیر و برکت کرے گا۔"(۲)

## عظیم آباد سے کلکتے تک

عظیم آباد میں قافلے کے لئے کھانے پکانے وغیرہ کا سفر کا ضروری سامان خرید اگیا اور کچھ پالیں عیالدار آدمیوں کے لئے تیار کرائی گئیں۔

۲۶ محرم چہار شنبہ کو عظیم آباد سے روانہ ہو کر ۲۷ محرم پنجشنبہ کو آپ سورج گڑھ (۳) پہنچے، باڑے میں قیام ہوا، بکثرت مسلمانوں نے دینی نفع اور برکت حاصل کی، وہاں کے نامی شرفاء میں سے خواجہ مولا بخش، خواجہ افضل علی، شیخ سوپن، واحد علی خان، اکرام الحق اور صدہا آدمیوں نے بیعت کا شرف حاصل کیا، شاہ گھسیٹا نے جو وہاں کمشنری کے نائب تھے، اور ان کی زندگی اور وضع قطع اول شرع کے مخالف تھی توبہ اور بیعت کی، بیعت کے بعد اللہ تعالیٰ نے ان کو صراط مستقیم پر استقامت بخشی اور درجۂ خلافت سے ممتاز ہوئے۔(۴)

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۷۷۷ (۲) ایضاً ص ۷۸۰ (۳) یہ سورج گڑھ مولانا سید نذیر حسین صاحب محدث دہلویؒ کا وطن ہے مولانا نے جیسا کہ "ارمغان احباب" اور "نزہۃ الخواطر" میں ہے، سید صاحبؒ کی زیارت سفر حج سے واپسی پر عظیم آباد میں کی۔ (۴) "وقائع احمدی" ص ۷۸۳، ۷۸۶

یہاں سے چل کر رستے میں دو منزلیں کرتے ہوئے، جہاں زیادہ تر غرباء نے بیعت کی ۲۸ محرم کو مونگیر ٹھیرے، یہاں بھی عام طور پر غربا نے بیعت کی، اگلے روز ۲۹ محرم کو بھاگلپور منزل ہوئی، وہاں سے راج محل قیام ہوا، یہاں سے منشی محمدی انصاری آپ کو اپنے وطن جو راج محل سے دس گیارہ کوس تھا لے گئے، آپ وہاں ایک رات رہے، منشی محمدی کے والد منشی رؤف الدین اور ان کے عزیزوں میں منشی مخدوم بخش، منشی حسن علی، منشی فضل الرحمٰن اور منشی عزیز الرحمٰن نے بیعت کی، اور ان کے علاوہ اور بہت مردوں اور عورتوں نے بیعت کا شرف حاصل کیا، منشی رؤف الدین اور منشی فضل الرحمٰن آپ کے ساتھ ہو لئے (۱)۔

راج محل سے کوچ کر کے ۵ر صفر جمعے کو مرشد آباد ٹھیرے، یہاں شیعیت کے اثرات بہت تھے، شیعہ سنیوں میں کوئی فرق نہ تھا، آپ نے مولانا عبدالحی صاحب کو وعظ کا حکم دیا اور فرمایا کہ اہل سنت کے عقیدے اور مسلک کو وضاحت کے ساتھ بیان کریں، ان مواعظ کو سن کر سنیوں نے کہا کہ ہم تو سید صاحبؒ کے طفیل آج مسلمان ہوئے، فریقین کے صدہا آدمیوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، (۲) ایک سید صاحب نے جن کے آباء واجداد کٹرہ کے رہنے والے تھے، بڑے اہتمام کے ساتھ سو آدمیوں کی دعوت کی (۳)۔

## بندر ہوگلی

مرشد آباد سے روانہ ہو کر ایک شب کٹوا قیام رہا وہاں سے کوچ کر کے ہوگلی قیام ہوا، بندر ہوگلی میں ایک ہفتہ قیام رہا، اہل حرفہ اور شرفاء میں سے ہزاروں اشخاص نے بیعت اور خاطر مدارات کی (۴)۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۷۹۰، ۷۹۱ (۲) ایضا ۷۹۳ (۳) ''مخزن احمدی'' ص ۷۰

(۴) ''مخزن احمدی'' ص ۷۰، قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ مرشد آباد سے کلکتے تک ۶ روز کا عرصہ صرف ہوا جس میں مختلف مقامات پر قیام رہا۔



# بارہواں باب

# کلکتے میں

## ایک مخلص کی پیش قدمی

بندر ہوگلی میں کلکتے کی طرف سے ایک کشتی تیر کی طرح آتی ہوئی دکھائی دی، قریب آئی تو معلوم ہوا کہ ایک شخص جامہ پہنے، پگڑی باندھے سوار ہیں، کشتی قریب آئی تو ان صاحب نے پکار کر پوچھا کہ "یہی قافلہ حج کو جانے والا ہے؟" کسی نے جواب دیا کہ "ہاں یہی حج کو جاتا ہے آپ کہاں سے آئے ہیں، اور اسم شریف کیا ہے؟" انہوں نے کہا، میں کلکتے سے آیا ہوں، میرا نام امین الدین ہے، قافلے کے لوگوں نے خط وکتابت سے ان کا نام سن رکھا تھا، انہوں نے پوچھا کہ "حضرت کہاں تشریف رکھتے ہیں؟" لوگوں نے بجرے کی طرف اشارہ کیا، انہوں نے اپنی کشتی لے جا کر بجرے سے لگا دی اور بجرے پر گئے اور سید صاحبؒ سے بڑے تپاک اور اشتیاق سے ملے، عافیت مزاج دریافت کرنے کے بعد کہا کہ "آپ نے اپنے وطن مبارک سے سرفراز نامہ بھیجا تھا کہ اب کے سال ہمارا ارادہ ہجرت کا ہے، تمہاری طرف آنا نہ ہو سکے گا، جن صاحبوں کو ہماری بیعت کا اشتیاق ہو وہ ایک مجلس کسی جگہ مقرر کریں اور سچے عقیدے سے سب کے سامنے شرک و بدعت اور فسق و فجور سے توبہ کریں اور سچے دل سے عجز وزاری کے ساتھ جناب الٰہی میں دعا کریں کہ خداوندا ہم کو اس توبہ پر ثابت قدم رکھ اور کچھ خرمے یا شیرینی لوگوں میں تقسیم کر دیں تا کہ لوگوں کو خبر ہو جائے کہ فلاں فلاں شخص نے

برے کاموں سے توبہ کی ہے، چنانچہ لوگ اس امر کی تجویز میں تھے، اس عرصے میں آپ کا دوسرا عنایت نامہ وارد ہوا کہ ابھی ہم نے ہجرت کا سفر ملتوی کر دیا ہے، پہلے ہمارا ارادہ حج کا ہے، اور ہم تقریباً پانچ سو آدمیوں کے ساتھ آتے ہیں، اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ آپ صاحبوں سے ملاقات ہوگی، ہم لوگوں کو اس سے کمال خوشی ہوئی کہ اب اللہ تعالیٰ ہماری مرادیں پوری کرے گا، پھر جب بنارس سے ہم لوگوں کے نام اس مضمون کا دوسرا الطاف نامہ آیا، تو ہر ایک کو اشتیاق ہوا کہ آپ کو اتارنے کے لئے کوئی وسیع مکان تلاش کرے، اکثر صاحبوں نے اپنے حوصلے کے موافق مکان تلاش کئے اور مول لئے، میں نے بھی ارادہ کیا کہ کوئی مکان شہر کے اندر ملے تو بہتر ہے، چنانچہ میری خواہش کے موافق ایک وسیع سائے دار اور میوے دار باغ مل گیا اور میں نے اس کو خرید لیا، اس میں میٹھے پانی کے تین تالاب ہیں، ایک کوٹھی مردوں کے رہنے کی ہے، اور بہت سے زنانے مکان ہیں، جن میں عیال دار لوگ رہ سکتے ہیں، میرا مقصد یہ ہے کہ سب سے پہلے میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں، بہت لوگ میرے پیچھے آرہے ہیں، لیکن میرا حق ثابت ہو چکا ہے، آپ میرے ہی باغ میں چل کر قافلے کے ساتھ رونق افروز ہوں، میں صرف اسی غرض کے لئے حاضر ہوا ہوں''۔

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''بے شک آپ ہی پہلے آئے ہیں اور آپ کا حق ہم پر ثابت ہے، آپ خاطر جمع رکھیں، ہم آپ ہی کے باغ میں چل کر اتریں گے۔''

منشی امین الدین صاحب نے وہیں سید صاحبؒ کے پاس مولانا عبدالحی صاحب سے ملاقات کی اور ان سے مولانا اسمٰعیل صاحب کے متعلق دریافت کیا کہ وہ کہاں ہیں، مولانا عبدالحی صاحب نے دوسری کشتی پر آدمی بھیج کر ان کو بلوایا، وہ اسی طرح میلے کچیلے پرانے سفری کپڑے پہنے اپنی کشتی سے خشکی پر اتر آئے اور بجرے کی طرف چلے، لوگوں نے منشی صاحب سے کہا کہ مولوی اسمٰعیل صاحب آتے ہیں، انہوں نے اس طرف دیکھ کر پوچھا کہ کہاں آتے ہیں، لوگوں نے ان کی طرف اشارہ کیا کہ وہ آئے ہیں، منشی صاحب نے جانا کہ یہ مولوی محمد اسمٰعیل صاحب کوئی اور ہوں گے، کہا ''میں ان مولوی محمد اسمٰعیل صاحب کو پوچھتا ہوں جو

مولانا شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کے بھتیجے ہیں''لوگوں نے کہا وہ یہی ہیں، منشی صاحب آبدیدہ ہو کر تعجب میں رہ گئے اور بجرے سے خشکی میں اترے اور دو چار قدم استقبال کر کے ملے، معانقہ و مصافحہ کیا، عافیت مزاج پوچھی اور مولانا کو لے کر بجرے پر آ گئے۔

منشی امین الدین صاحب نے سید صاحبؒ سے عرض کیا کہ ''ایک بات یہ چاہتا ہوں کہ جس دن کوئی بھی دعوت کرے، آپ اس کے مکان پر تشریف لے جائیں، اور جس روز کہیں دعوت نہ ہو، اس روز ہماری طرف سے ضیافت قبول فرمائیں'' کلکتے سے کشتیوں پر لوگ ملنے کے لئے آ رہے تھے، ان کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ ''یہ لوگ آتے ہیں، مجمع ہو جائے گا، فرصت نہ ملے گی، آپ جلد میرے سوال کا جواب مرحمت فرمائیں میں رخصت ہوں'' سید صاحبؒ نے فرمایا ''کہ اس کا اقرار تو نہیں کریں گے، اس کو یوں ہی اللہ تعالیٰ پر رہنے دو'' انہوں نے کہا ''یہ بھی تو اللہ ہی کی طرف سے ہے، آپ مانیں یا نہ مانیں میں یوں ہی کروں گا''۔

اس عرصے میں وہ لوگ بھی آ پہنچے اور آپ سے ملے اور اپنے اپنے مکانوں پر اتارنے کے لئے عرض کرنے لگے، کوئی کہتا تھا، میں نے آپ کے لئے اس قیمت کا مکان خریدا ہے، میں نے اتنے روپوں کا مکان لیا ہے، اب آپ جیسا مناسب جانیں ویسا فرمائیں، آپ نے فرمایا کہ ''آپ سب آپس میں صلاح کر کے اتفاق کر لیں، ہم تو آپ سب بھائیوں کے مہمان ہیں، جو کوئی ہم کو لے جائے گا، ہم اس کے یہاں جائیں گے اور اس کی ضیافت قبول کریں گے'' ان میں ایک شخص کا نام رمضانی تھا، منشی امین الدین نے ان سے کہا کہ میں حضرت سے آپ سب سے پہلے عرض کر چکا ہوں، کہ ''میں اپنے مکان پر اتاروں گا اور جس دن کہیں دعوت نہ ہو گی، میں کھانا بھیجوں گا، اب تم صاحبوں کو اختیار ہے، شوق سے حضرت کی دعوت کرو، میں اس میں راضی ہوں، اب تم حضرت سے بیٹھ کر باتیں کرو، میں اپنے مکان پر چلتا ہوں'' یہ کہہ کر منشی صاحب رخصت ہوئے، وہ لوگ سید صاحبؒ کے سامنے کہنے لگے کہ ''حضرت کا منشی صاحب کے مکان پر اترنا ایک بات کے لئے تو بہتر ہوا کہ منشی صاحب راہ راست پر آ جائیں گے، اور ان کی ہدایت سے اور بہت لوگ ہدایت پائیں گے'' پھر وہ سب آپ سے یہ کہہ کر رخصت ہوئے کہ

اب ہم رخصت ہوتے ہیں، آپ کی کشتیوں کے کھلنے کا وقت بھی قریب ہے۔(۱)

منشی امین الدین صاحب اور کلکتے کے لوگوں کے جانے کے بعد قافلے کے لوگوں نے سید صاحبؒ سے کہا کہ "لوگ آئے اور گئے بھی، مگر یہ ذکر کسی سے نہیں کیا گیا کہ کلکتے میں گھاٹ پر چل کر اسباب اور ہتھیاروں کی تلاشی کا کیا ہوگا، یہاں کلکتے میں کوئی چھری، بلکہ لاٹھی تک باندھ کر نہیں جانے پاتا، یہاں ہم لوگوں کے پاس محصولی اسباب بھی ہے، اور ہتھیار بھی"۔

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ "بات تو تم نے اچھی کہی، وہ لوگ چلے گئے، اب یہاں اللہ تعالیٰ ہے، اس سے دعا کرنی چاہئے، اسی نے اپنے کرم اور فضل سے ہم سب کو یہاں تک پہنچایا اور وہی ہماری سب مشکلیں آسان کردے گا"۔

یہ فرما کر آپ سر برہنہ ہو کر کمال الحاح وزاری اور عجز وانکسار کے ساتھ جناب باری میں دعا کرنے لگے، بہت دیر تک دعا کی، دعا سے فارغ ہو کر آپ نے فرمایا کہ "اس سفر میں ایک جگہ اس بات کا مجھ کو خیال آیا کہ لوگوں سے سنتے ہیں کہ کلکتے میں میٹھے پانی کی بہت قلت ہے، مجھ کو تو شاید پیر سمجھ لو لوگ کہیں نہ کہیں سے میٹھا پانی لا دیں گے، مگر اتنے بھائی مسلمان جو میرے ساتھ ہیں، ان کو کیونکر ملے گا؟ اسی تشویش میں تھا کہ جناب الٰہی سے مجھ کو اطمینان دلایا گیا کہ ہم تو تجھ سے پہلے ہی کہہ چکے ہیں کہ یہ سب لوگ تیرے ہمراہی ہمارے مہمان ہیں، جس طرح آرام سے ان کو لئے جاتے ہیں، اسی طرح آرام کے ساتھ لے آئیں گے، تو کیوں اس کا فکر وتردد کرتا ہے،؟ تو ان کے لئے جس چیز کی تشویش کرتا ہے، اس کے لئے وہاں تو انہیں کا محتاج ہوگا، سو یہی بات ظہور میں آئی کہ منشی امین الدین نے آتے ہی پہلی یہی خوشخبری سنائی کہ میرے باغ میں میٹھے پانی کے تین تالاب ہیں، فی الحقیقت اس امر میں ان کا محتاج ہوں گا، اس لئے کہ وہی لوگ تالاب سے لاکر مجھ کو پلائیں گے(۲)"۔

## قیام گاہ

گھاٹ سے قیام گاہ تک دورویہ آدمیوں کا بازار لگا ہوا تھا، ہندو، مسلمان، یہودی،

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۷۹۷-۸۰۱ (۲) ایضاً ص ۸۰۱-۸۰۲

عیسائی جمع تھے، اکثر ان میں ایک دوسرے سے پوچھتے تھے کہ یہ کون لوگ ہیں، اور کہاں سے آئے ہیں کہ کھلے ہوئے ہتھیار بھی کراچیوں میں لئے جاتے ہیں، اور مال واسباب بھی، بعض کہتے تھے کہ معلوم ہوتا ہے کہ کہیں سے مع اسباب وسلاح ڈاکو لوگ گرفتار ہو کر آئے ہیں، بعض کہتے تھے کہ ڈاکو تو نہیں ہیں یہ تو اشراف اور اچھے لوگ معلوم ہوتے ہیں، اگر کہیں کا راجہ کسی الزام میں گرفتار ہو کر آیا ہو تو عجب نہیں اور جن کو خبر پہنچ گئی تھی، وہ کہتے تھے کہ یہ پیرزادہ صاحب ہیں، قافلے لئے ہوئے حج کو جاتے ہیں (۱)۔

نماز مغرب کے بعد آپ فینس پر منشی امین الدین صاحب کے باغ اور محل سرا میں آئے (۲)، آدھی رات تک مستورات اور دوسرے ہمراہی قیام گاہ کو منتقل ہو کر آ گئے، سب کے پہنچنے پر دسترخوان بچھا، پر تکلف کھانا چنا گیا، صبح منشی صاحب نے تین سو روپے کی جوتیاں خرید کر قافلے کے لوگوں کو پہنائیں، ایک ہزار روپے کا کپڑا خرید کر قطع کرا کے لوگوں کو کپڑے پہنائے (۳)۔

## منشی امین الدین

منشی امین الدین بنگال کے خاندان شیوخ کے چشم و چراغ، نہایت ذہن وزیرک اور اقبال مند نوجوان تھے، سید صاحبؒ کی تشریف بری کلکتہ سے دس بارہ سال پہلے سے کمپنی کے وکیل تھے، کمپنی کی پوری عمل داری خلیج بنگال سے دریائے ستلج تک ) کے مقدمات سرکاری میں وہی پیروکار رتھے، آمدنی کا یہ حال تھا کہ صاحب ''مخزن احمدی'' کہتے ہیں کہ شروع مہینے میں دو بار میں نے تیس تیس اور چالیس چالیس ہزار روپے ہاتھی پر لد کر ان کے گھر آتے دیکھے ہیں، پانچ سو طلباء اور فقراء ان کی ڈیوڑھی سے دونوں وقت کھانا پاتے تھے، اور ہر ششماہی پر ان کو پوشاک ملتی تھی، اس کے علاوہ بیت اللہ شریف جانے یا اپنے وطن پہنچنے کے لئے جو شخص

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۸۰۴-۸۰۵ (۲) سفر کی قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۶ ر صفر سہ شنبہ کو آپ سیالدہ میں منشی امین الدین صاحب کے باغ میں منتقل ہوئے، اس سے پہلے اس یادداشت میں چار روز کا قیام مختلف مقامات پر درج ہے جن میں سے دو مقام چیت پور اور سیالدہ اب بھی معروف ہیں۔ (۳) ''مخزن احمدی'' ص ۱۷

مصارف سفر کی درخواست کرتا، ان کی سرکار سے اس کی امداد ہوتی، لیکن اس دنیاوی دولت و اقبال کے ساتھ دینی دولت سے بالکل محروم تھے، فرائض مذہبی اور عبادت سے کوئی سروکار نہ تھا، سرکاری کام سے فرصت پا کر سارا وقت شراب کباب، عیش وعشرت کی نذر ہو جاتا، انتظام خانگی کا دردسر بھی نہیں رکھا تھا، وہ بھی ایک دوسرے شخص کے حوالے تھا، خود ہمہ تن دولت پیدا کرنے اور دنیا کا لطف اٹھانے کے لئے وقف تھے۔

سید صاحبؒ کے تشریف لانے کے بعد منشی صاحب نے خاطر تواضع بہت کی اور بے دریغ روپیہ خرچ کیا، دو ہفتے میں عمائد شہر، علماء اور متوسلین سرکار میں سے تقریباً دو ہزار اشخاص نے بیعت کی، لیکن منشی صاحب اپنی اس رندانہ زندگی اور آزادروی کی وجہ سے سید صاحبؒ کی بیعت سے گریز کرتے رہے کہ ایسے مرشد کامل کے ہاتھ پر بیعت کی جائے تو ان مکروہات سے توبہ کی جائے، ورنہ مرشد کو بدنام کرنے سے کیا حاصل؟

لیکن چند دنوں کے بعد اپنے ہم نشینوں اور دوستوں سے مشورہ کرنے کے بعد بیعت کی اور جلد ہی اس بیعت وتعلق کی برکت وکرامت دیکھ کر منہیات ومحرمات سے توبہ کی اور مذہبی پابندی اختیار کی (۱)۔

## قافلے کی سادگی

تین دن تک دونوں وقت منشی امین الدین صاحب کے یہاں سے بہت نفیس اور مکلّف انواع واقسام کا کھانا آیا، حضرت نے قافلے کے منتظمین سے حال پوچھا، انہوں نے عرض کیا کہ کھانا بہت افراط سے اور بہت عمدہ آتا ہے، مگر طرح طرح کا آتا ہے، تقسیم میں دشواری ہوتی ہے، آپ نے فرمایا کہ "کہہ دینا کہ ایک قسم کا کھانا لایا کرو، طرح طرح کا

---

(۱) "مخزن احمدی" ص ۷۱، ۷۵، تاریخ کلکتہ مؤلفہ بدرالزماں صاحب سے معلوم ہوتا ہے کہ اب جہاں کلکتہ کی مشہور جامع مسجد ناخدا ہے یہاں منشی امین الدین صاحب وکیل صدر دیوانی کلکتہ کا مکان تھا، ان کے انتقال کے بعد ان کے بھانجے منشی حسن علی مرحوم نے جو اس کے متولی تھے، وہاں ایک چھوٹی سی مسجد بنا دی تھی جس کو ناخداؤں نے خرید لیا اور عظیم الشان مسجد بنا دی (ص ۹۰)

پر تکلف کھانا کیا ضرور؟ اول تو ہم لوگ تکلف والے نہیں ہیں، دوسرے تقسیم کرنے میں دقت ہوتی ہے۔''

منشی صاحب سمجھے شاید تکلفات میں کچھ کوتاہی ہوئی، انہوں نے داروغۂ مطبخ کو تاکید مزید کی، حضرت نے ان سے کہا کہ'' آپ کھانے میں تکلیف بہت کرتے ہیں، ایسا نہ چاہئے ہم لوگ تو ماش کی کھچڑی یا ماش کی دال چاول کھانے والے ہیں''۔

انہوں نے عرض کی کہ'' آپ یہ کیا فرماتے ہیں؟ ہم کس لائق ہیں، جو آپ کے لائق مکلّف کھانا پکوائیں؟ آپ کے واسطے تو جس قدر کسی سے کھانے میں اور خدمتگاری میں تکلف ہو سکے، وہ تھوڑا ہے، اور ہم نے تو اپنی اس عمر میں سب طرح کے کھانے کھائے بھی ہیں، اور لوگوں کو کھلائے بھی ہیں اور سب طرح کے آدمیوں سے ملاقات کی ہے، مگر ایسے حقانی ربانی خدا پرست بے ریا نہ اپنی آنکھوں سے کبھی دیکھے اور نہ کسی سے ہم نے سنے، آپ اس معاملے کو اسی طرح رہنے دیں اور جو کچھ دال دلیہ آتا ہے، اسی کو قبول فرمائیں''۔

اس کے جواب میں سید صاحبؒ نے فرمایا کہ'' طرح طرح کی خدمت گزاری سے تو یہی غرض ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی رضامندی حاصل ہو، سو وہ کام آدمی کرے کہ اس کی مرضی کے خلاف نہ ہو اور اسراف و ریا اور نمود سے پاک ہو، تب وہ کام رضامندی کے لائق ہے، اور یہ جو آدمی کے پاس روپیہ پیسہ اور اسباب ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ کو ایک دن اس کا حساب دینا ہوگا، اس کو بیجا برباد کرنا نہ چاہئے، اسی کے فرمانے کے موافق اس کو صرف کرنا چاہئے، اس کی راہ ہم آپ کو بتائیں، کھانے سے غرض تو پیٹ بھرنا ہے، آپ ہم لوگوں کے واسطے ایک قسم کا کھانا، جیسا چاہیں، ویسا بھیجا کریں، طرح طرح کے کھانوں کا تکلف کچھ ضرور نہیں، ہم آپ کے لئے جناب الٰہی میں دعا کریں گے کہ اللہ تعالیٰ آپ کے یہاں خیر و برکت کرے''۔

منشی صاحب نے عرض کیا کہ'' مجھ کو آپ کا فرمانا منظور ہے'' سید صاحبؒ نے ان کے واسطے دعا کی اور فرمایا کہ'' چار پانچ روز کے بعد آپ اپنے شہر کے چالیس پچاس اچھے اچھے مسلمانوں کو ایک جگہ جمع کیجئے، ہم کچھ خدا و رسولؐ کا ذکر بیان کریں گے، آپ کے سبب

سے وہ بھی سن لیں گے، آپ کو اور ان کو سب کو دین و دنیا دونوں کا فائدہ ہوگا''(۱)

## اہل قافلہ کی احتیاط

محل سرا کے باغ میں بکثرت میوہ دار درخت تھے، نارنگی، لیموں، چکوترہ، انجیر، انار، توت، امرود، ناریل، کیلہ، انناس، انگور وغیرہ سب طرح کے پھل تھے، اہل قافلہ کے لئے منشی صاحب کی عام اجازت تھی کہ جو میوہ چاہیں درخت سے توڑ کر کھائیں، کوئی باغبان ان کو نہ روکے، مگر ان لوگوں کی احتیاط یہ تھی کہ درخت سے توڑنے کا کیا ذکر، گرا ہوا میوہ بھی زمین سے نہیں اٹھاتے تھے، سید صاحبؒ کے پاس جو میوہ ڈالیوں میں لگ کر آتا تھا، وہ آپ سب کو تقسیم کرتے تھے، لوگ وہی کھاتے تھے، اس کے سوا اور کچھ نہیں جانتے تھے(۲)۔

رات کو عورتوں کا ہجوم ہوتا، کوٹھی کے زنانہ مکان کے متصل کا کمرہ تین چار سو عورتوں سے بھر جاتا، سید صاحبؒ کمرے کے دروازے پر تشریف لاتے اور دو تین پگڑیاں ان میں پھیلا دیتے اور فرماتے کہ ان سب کو مل کر پکڑ لو، جب وہ پکڑتیں، تب آپ ان سے بیعت کے الفاظ کہلاتے، پھر کمرہ خالی کرا دیا جاتا اور دوسری عورتوں سے بھر جاتا، اسی طرح ان سے بیعت لیتے، ہر شب کو آٹھ دس بار عورتوں سے وہ کمرہ بھر جاتا اور خالی کیا جاتا تھا(۳)۔

## مصروفیت اور بیعت کرنے والوں کا ہجوم

دو مہینے تک روزانہ ایک ہزار آدمی کے قریب بیعت سے مشرف ہوئے، روز بروز ہجوم بڑھتا جاتا تھا، کثرت بیعت کا یہ حال تھا کہ صبح سے دو ڈھائی پہر رات گئے تک مردوں اور عورتوں کا ہجوم رہتا، حضرت کو سوائے نماز پڑھنے اور ضروریات بشری کے فرصت نہ ملتی(۴)۔

علیحدہ علیحدہ ایک ایک شخص سے بیعت لینا محال تھا، ایک وسیع مکان میں سب جمع ہو جاتے، حضرت تشریف لاتے، سات آٹھ دستاریں کھول کر آپ لوگوں کے ہاتھ میں دے دیتے، لوگ ان کو جا بجا تھام لیتے اور آپ بیعت کے الفاظ کو اذان کی طرح بلند آواز سے تلقین

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۸۰۱-۸۰۹ (۲) ایضاً ص ۸۱۰ (۳) ایضاً ص ۸۱۵ (۴) ''مخزن احمدی'' ص ۷۵

فرماتے، دن میں سترہ یا اٹھارہ بار یہی عمل ہوتا(۱)

شجرے کی مانگ دیکھ کر اہل مطابع نے ہزاروں لاکھوں کی تعداد میں شجرے چھاپے اور باغ کے دروازے پر شجروں کے لئے دو کانیں لگا دیں (۲)۔

## سید صاحبؒ کا وعظ اور عمومی اصلاح

سید صاحبؒ نے منشی امین الدین صاحب سے فرمایا کہ "اس دن ہم نے آپ سے کہا تھا کہ ایک روز کسی جگہ لوگوں کو جمع کیجئے، ہم آپ کو اور ان کو کچھ اللہ کا ذکر اور وعظ ونصیحت سنائیں، اب کسی دن اس کا انتظام کیجئے" انہوں نے عرض کیا کہ "جس روز ارشاد ہو، میں لوگوں کو جمع کر دوں" آپ نے فرمایا کہ "کل سویرے، سورج نکلے، سب کو ہمارے یہاں باغ میں لائیے" انہوں نے وعدہ کیا۔

اگلے روز سویرے، سورج نکلے، منشی صاحب ڈھائی تین سو آدمیوں کے ساتھ سید صاحبؒ کے پاس باغ میں آئے اور کوٹھی میں بیٹھے، پہلے سید صاحبؒ نے دعا کی کہ الٰہی جو کچھ میں جانتا ہوں، وہ بیان کروں گا، اور بندوں کی ہدایت تیرے اختیار میں ہے، تو محض اپنے فضل وکرم سے ان بھائیوں کو ہدایت کر اور شرک و بدعت اور فسق و فجور سے ان کو محفوظ رکھ اور سنت وتوحید پر ان کو قائم کر، اسی طور کے اور بہت الفاظ فرمائے، دعا کے بعد سورۂ فاتحہ کا وعظ شروع کیا اور اللہ تعالیٰ کی طرح طرح کی حکمتوں اور قدرتوں اور نعمتوں کو بیان کیا، لوگ سنتے تھے، بعض بعض بے ہوش ہو جاتے تھے، اس روز کوئی تین گھڑی تک آپ نے وعظ فرمایا، وعظ کے بعد آپ نے دعا کی اور سب کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ "جن بھائیوں کا دل چاہے، وہ اسی وقت ہر روز تشریف لایا کریں اور خدا ورسول کا ذکر سن کر چلے جایا کریں" اس کے بعد حاضرین میں سے اکثر لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، پھر رخصت ہو کر سب اپنے اپنے مکان کو چلے گئے۔

اسی طرح نماز فجر کے بعد سید صاحبؒ نے ۱۵۔۲۰/روز تک وعظ فرمایا، دو ہزار سے

(۱) ایضا (۲) "وقائع احمدی" ص ۸۱۸

زیادہ امراء اور علماء اور درویش ہر روز آتے تھے، اور غرباء کا تو کچھ شمار نہ تھا، اکثر لوگ ہر روز سید صاحبؒ کے روبرو کہتے تھے کہ "حضرت ہم تو سوائے مسلمانی کے نام کے اسلام کی کوئی اور بات نہیں جانتے تھے، اسلام کا حال ہم نے آج آپ کی زبان سے سنا اور گویا آج ہی ہم مسلمان ہوئے" اکثر کم علم آدمی آپس میں کہتے تھے کہ امام مہدی یہی ہیں، یہ بات سن کر عالم لوگ ان سے کہتے تھے کہ اس طرح نہ کہو، یہ کہو کہ نائب رسول اللہ ہیں (۱)۔

## غیر مسلموں کا قبول اسلام

مولانا عبدالحی صاحب جمعہ کو اور سہ شنبہ کو نماز ظہر کے بعد شام تک وعظ فرماتے تھے، لوگ پروانہ وار جمع ہوتے تھے، روزانہ ۱۰۔۱۵ ہندو مسلمان ہوتے، دوسرے تیسرے روز ان کا ختنہ ہوتا، ان کے رہنے کے لئے ایک علیحدہ مکان تھا، قافلے کے دس بارہ آدمی ان کی خدمت وراحت کے لئے مقرر تھے (۲)۔

## نکاح کی ترویج

اس وقت بنگال میں کثرت سے رواج تھا کہ پہلا نکاح تو ماں باپ کر دیتے تھے، اس کے بعد جس کا جی چاہتا، کسی عورت کو اپنے گھر ڈال لیتا اور اس سے بغیر عقد و نکاح کے ازدواجی تعلقات قائم کر لیتا، چند متدین علماء اس خدمت کے لئے متعین ہوئے کہ بیعت کے بعد سو سو پچاس پچاس آدمیوں کو الگ بٹھا کر ان کے حالات دریافت کرتے، جس عورت یا مرد کے تعلقات بغیر نکاح کے ہوتے اور وہ دونوں وہاں موجود ہوتے ان کا نکاح پڑھا دیا جاتا، اگر دونوں میں سے کوئی ایک غیر حاضر ہوتا، اس کو طلب کیا جاتا اور نکاح پڑھایا جاتا، اگر اس کی حاضری ممکن نہ ہوتی تو سخت تاکید کی جاتی کہ جلد اس فرض کو ادا کیا جائے (۳)۔

## خلاف شرع لوگوں کا مقاطعہ

برادریوں اور خاندانوں کے چودھریوں اور سرداروں نے اپنے اپنے کنبے خاندان

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۸۱۳-۸۱۵ (۲) "مخزن احمدی" ص ۷۵ (۳) "مخزن احمدی" ص ۷۵، ۷۶

میں اعلان کر دیا کہ جس نے سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت نہیں کی اور شرعی پابندی اختیار نہیں کی، اس سے برادرانہ تعلقات منقطع ہیں، ہمیں اس سے اور اسے ہم سے کوئی سروکار نہیں، اس اعلان پر اس قدر ہجوم اور رجوع اور دین کا ایسا رواج عام اور شریعت وسنت کا ایسا بازار گرم ہوا کہ بقول صاحب ''مخزن''

زدیں خلق وعالم پر آوازہ گشت
تو گفتی کہ عہد نبیؐ تازہ گشت(۱)

## شراب کی کساد بازاری

کلکتے میں شراب کی دوکانوں کا یہ حال تھا کہ یک لخت شراب بکنی موقوف ہوگئی، دوکانداروں نے جاکر سرکار انگریزی میں اس کا شکوہ کیا کہ ہم لوگ سرکاری محصول بلا عذر ادا کرتے ہیں، اور دکانیں ہماری بند ہیں، جب سے ایک بزرگ اپنے قافلے کے ساتھ اس شہر میں آئے ہیں، شہر اور دیہات کے تمام مسلمان ان کے مرید ہوئے اور ہر روز ہوتے جاتے ہیں، انھوں نے تمام نشہ آور چیزوں سے توبہ کی ہے، اب کوئی ہماری دکانوں کو ہوکر بھی نہیں نکلتا (۲)۔

## بے پردگی کا انسداد

شیخ امام بخش نے جو کلکتے کے بہت بڑے دولتمند تاجر تھے، دعوت کی، کھانے کے بعد سید صاحبؒ سے عرض کی کہ ''آپ میرے زنانہ مکان میں تشریف لے چلیں'' ہمراہیوں نے کہا کہ آپ اندر جاکر ''پردہ کرآئیں'' وہ اندر گئے، اور باہر آکر کہا کہ پردہ ہوگیا، سید صاحبؒ آپ کے ساتھ مکان کے اندر گئے، وہاں تمام عورتیں لباس فاخرہ پہنے فرش پر بے پردہ بیٹھی تھیں، آپ یکا یک ان کو دیکھ کر گھبرا گئے اور دونوں ہاتھوں اپنی آنکھوں پر رکھ کر لاحول پڑھتے ہوئے باہر آگئے، عورتوں نے شیخ امام بخش سے کہا کہ ''حضرت دونوں ہاتھ آنکھوں پر رکھ کر باہر کیوں تشریف لے گئے؟'' خیر تو ہے؟ یہ سن کر وہ باہر آئے، سید صاحبؒ نے مولوی یوسف

---

(۱) ایضاً ص ۷۶ ۔ (۲) ''وقائع احمدی'' ص ۹۱۱

صاحب سے فرمایا کہ ''یہ لوگ جانوروں کی مانند ہیں'' انہوں نے پوچھا کہ ........... ''حضرت خیر تو ہے؟'' فرمایا کہ ''شیخ صاحب مجھ کو اپنے مکان میں لے گئے اور کہا کہ پردہ ہو گیا ہے، وہاں جو میں گیا تو دیکھا کہ تمام عورتیں ایک فرش پر بے پردہ بیٹھی ہیں، میں وہیں سے لوٹ آیا''۔

باہر مکان میں بہت سی کرسیاں بچھی ہوئی تھیں، ایک کرسی پر سید صاحبؒ بیٹھ گئے، شیخ امام بخش بھی آپ کے پاس ایک کرسی پر آ کر بیٹھ گئے، اور کرسیوں پر اور لوگ بیٹھ گئے، آپ نے شیخ امام بخش کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ ''آپ کے اس ملک میں پردے کا دستور نہیں ہے، اور یہاں کے لوگ اس کی برائی بھلائی کچھ نہیں سمجھتے'' انہوں نے عرض کی کہ ''اس وقت آپ کے لوگوں کے کہنے کے موافق میں اندر گیا وہاں کوئی غیر مرد نہ تھا، میں نے فرش بچھوایا اور عورتوں کو اس پر بٹھا کر باہر چلا آیا میں نے جانا آپ اسی کو پردہ فرماتے ہیں''۔

آپ نے ان سے فرمایا کہ ''اندر جایئے اور عورتوں کو ایک طرف دالان میں بٹھا کر دروں کے پردے چھوڑ دیجئے، پھر یہاں ہم باہر آ کر پردے کا حال آپ کو بتائیں گے''

اس ملک کا یہ بھی دستور تھا کہ نوکر، خدمتگار بے تکلف زنانہ مکان میں چلے جاتے تھے، اور جو چیز دینی ہوتی تھی، ان کو دے آتے تھے، جو لینی ہوتی تھی مانگ لاتے تھے، عورتیں ان سے پردہ نہیں کرتی تھیں۔

شیخ امام بخش مکان کے اندر گئے اور پردہ کرا کر باہر آئے، آپ نے جاتے ہوئے اپنے لوگوں سے فرمایا کہ مولانا عبدالحی صاحب کو بلا کر بٹھانا، ہم تھوڑی دیر میں آتے ہیں، یہ فرما کر اندر چلے گئے، لوگوں نے مولانا عبدالحی صاحب کو بلا کر بٹھایا، کچھ عرصے میں آپ اندر سے تشریف لائے، اور شیخ امام بخش سے پردہ کرنے کی خوبی اور نہ کرنے کی برائی بیان کرنے لگے اور فرمایا کہ ''پردہ نہ کرنا کفار کی رسم ہے، اور اس میں بڑے بڑے فساد اور قباحتیں ہیں، اور خدا اور سول کی نافرمانی ہے، یہ سب سے بڑا گناہ ہے'' اسی طور کے کلمات فرمائے، شیخ امام بخش نے عرض کی کہ ''ہمارے اس پورے ملک میں کسی کے یہاں شرعی پردہ نہیں ہوتا ہے، تمام شرفاء

غرباء کے گھروں کا یہی حال ہے، اب یکا یک اس کا بندوبست کرنا دشوار کام ہے، آپ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہم لوگوں سے اس بے دینی کو دفع کرے، اس کے بغیر خیال میں نہیں آتا کہ عورتیں مانیں گی''۔

سید صاحبؒ نے مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا کہ ''آپ ان لوگوں کو دو روز تک یہاں اس امر کے متعلق وعظ ونصیحت سنائیں'' مولانا نے فرمایا ''میں حاضر ہوں، جو ارشاد ہو بجالاؤں گا، مگر یہاں کی عورتیں تو طرح طرح کی بلاؤں میں مبتلا ہیں، فقط ایک پردہ نہ کرنا ہی تو نہیں ہے، شرک وبدعت کیا کم کرتی ہیں؟ آپ ان کے لئے دعا کریں، اور ہدایت تو اللہ کے اختیار میں ہے''۔

سید صاحبؒ نے ننگے سر ہو کر بڑی عاجزی اور زاری کے ساتھ دعا کی اور فرمایا کہ ان شاء اللہ شیخ بھائی تم سب دیکھو گے کہ جو اپنے یہاں پردہ کروانے سے گھبراتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم سے اس کا بندوبست کرنا مشکل ہے، وہ آپ ہی خوشی خوشی پردہ کریں گی، اور جو شرک وبدعت میں مبتلا ہیں، وہ توحید اور سنت پر قائم ہو جائیں گی، جب اللہ تعالیٰ ہم لوگوں کو مع الخیر حرمین شریفین سے پھر یہاں لائے گا، تب تم ہی لوگ ہم سے بیان کرو گے کہ اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کو ایسی ہدایت کی، اسی طرح آپ نے بہت سی باتیں فرمائیں (۱)۔

## چبوترے کے بجائے مسجد

سید صاحبؒ جس وقت شیخ صاحب کے مکان میں تشریف لے گئے، آپ کے ہمراہی ایک چبوترے پر جوتا پہنے کھڑے تھے، شیخ امام بخش کے نوکر چاکر اور محلے کے لوگ ان لوگوں سے تو نہ بولے، لیکن آپس میں چپکے چپکے کچھ کہنے لگے، شیخ باقر علی نے ان لوگوں سے کہا کہ ''بھائیو ہم لوگوں کی طرف اشارہ کر کے کیا باتیں کرتے ہو؟'' ان میں سے ایک نے کہا کہ ''یہ چبوترہ تعزیہ رکھنے کا ہے، ہم لوگ اس کا ادب کرتے ہیں، اور تم سب جوتا پہنے اس پر کھڑے ہو، یہی باتیں آپس میں کر رہے ہیں''

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۹۷۱، ۹۷۵

ساتھی یہ سن کر خاموش رہے، جب سید صاحبؒ اندر سے تشریف لائے، تب ساتھیوں نے یہ حال عرض کیا، آپ نے کچھ جواب نہ دیا، شیخ امام بخش نے کہا کہ ''حضرت یہ چبوترہ ہمارے دادا نے بنایا تھا، تب سے ہمارے یہاں تعزیہ بنتا ہے'' آپ نے فرمایا کہ ''شیخ بھائی اب تم نے تمام شرک وبدعت سے توبہ کی ہے، اب یہ چبوترہ دور کردو''۔

انہوں نے عرض کیا کہ ''حکم ہو تو ابھی کھود ڈالوں؟'' آپ نے فرمایا کہ ''ہے یہی بات مگر اس پر چھوٹی سی مسجد بنالو کہ تمہارے نوکر چاکر اس میں نماز پڑھیں گے''۔

شیخ صاحب موصوف یہ بات سن کر خوش ہوئے کہ ان شاء اللہ تعالیٰ ایسا ہی کروں گا، پھر آپ نے وہاں شیخ صاحب کو خلافت عطا فرمائی اور ان کے حق میں دعا کی (۱)۔

## شیخ صاحب کی پیش کش اور سید صاحبؒ کی معذرت

سید صاحبؒ شیخ امام بخش سے رخصت ہونے لگے تو انہوں نے عرض کیا کہ میرے باغیچے تک بھی تشریف لے چلئے، وہاں ایک بہت مکلّف کوٹھی بنی تھی، شیخ صاحب نے دروازہ کھولا، آپ اس کے اندر گئے، بہت نفیس فرش بچھا تھا اور دیواروں میں آئینے اپنے اپنے موقع پر لگے تھے، شیشے کے جھاڑ چھت میں لٹکتے تھے، ایک کرسی پر سید صاحبؒ کو بٹھایا اور وہاں کا سب کارخانہ اور اسباب دکھایا اور عرض کی کہ ''یہ کوٹھی آپ کی خادمہ نے بنوائی ہے، اس کی طرف سے یہ آپ کی نذر ہے، للہ آپ قبول فرمائیں''۔

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ اس کا اجر آپ کو دے گا، ہم نے اس کو قبول کیا، اب ہم نے اپنی طرف سے یہ کوٹھی آپ کو دی، آپ جو چاہیں کریں، ہم لوگ تو مسافر ہیں، ان مکانوں کو کیا کریں؟''

شیخ صاحب نے فرمایا کہ ''حضرت یہ بات تو نہ ہوگی، یہ مکان آپ کا ہے، چاہے بیچ ڈالئے چاہے کسی کرایے دار کو دیجئے، شیخ موصوف کے نوکروں نے سید صاحبؒ کے ہمراہیوں سے کہا کہ ''حضرت اس کوٹھی کو کیوں نہیں قبول کرتے؟ اگر کسی کرایے دار کو رکھ دیں تو سو روپیہ

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۹۷۵، ۹۷۶

ماہوار کرایہ آئے گا اور اگر بیچ ڈالیں تو پندرہ ہزار روپیہ کی بکے گی'' قادر بخش لکھنوی جو کلکتے میں دلالی کرتے تھے، انہوں نے جا کر سید صاحبؒ کے کان میں کہا کہ شیخ امام بخش کے ملازمین یوں کہتے ہیں، آپ نے فرمایا کہ ''ہم تو غریب مسافر ہیں، اللہ تعالیٰ ہم کو ہر روز نیا کھانا نیا پانی اور نیا مکان دیتا ہے، پھر بھلا ہم مکان لے کر کیا کریں؟''

آپ نے شیخ صاحب موصوف سے فرمایا کہ ''یہ مکان ہم نے اپنی طرف سے آپ کو دیا، یہ آپ کو مبارک ہے، اور اس کے اجر میں اللہ تعالیٰ اپنی جنت میں اس سے بہتر مکان آپ کو عطا کرے گا! پھر آپ نے ان کے لئے دیر تک دعا کی'' (۱)۔

## بنگال و آسام میں تبلیغ واصلاح

مولوی امام الدین بنگالی آپ سے اجازت لے کر اپنی والدہ کی ملاقات کے لئے اپنے وطن سودارام (۲) گئے، ان کی تبلیغ و ترغیب سے حاجی پور سودارام کے چالیس پچاس آدمی سید صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے، اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، کلکتے کے بعض رؤساء نے ڈھاکے خطوط لکھے تھے، ان خطوط کو پڑھ کر کچھ لوگ ڈھاکے سے آئے، انہوں نے آپ سے ملاقات کی اور مولانا عبدالحی صاحب کا وعظ سنا اور اپنے میزبانوں سے جا کر بیان کیا، ہم لوگ تو جانتے تھے کہ تعزیے بنانا، نشان کھڑے کرنا پیروں، شہیدوں کی نذر و نیاز کرنا، ان سے مرادیں مانگنا اور شادی غمی میں طرح طرح کی خرافات کرنا یہی کام دینداروں کے ہیں، اب وعظ کے سننے سے معلوم ہوا کہ ''وہ سب برے کام ہیں اور ان کا کرنے والا مشرک اور بددین ہے، ہم لوگ آج تک بڑی غلطی پر تھے'' انہوں نے کہا کہ ''تم کیا خود بھی یوں ہی جانتے تھے، سید صاحبؒ کے سبب سے اللہ تعالیٰ نے ہم کو ہدایت کی اور ہم تو سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت کر چکے ہیں، اب تم بھی چل کر بیعت کر لو''۔

وہ لوگ ان کو سید صاحبؒ کے پاس لائے اور ان کا حال عرض کیا کہ ''یہ لوگ ڈھاکے سے بیعت کے واسطے آئے ہیں'' آپ نے ان سے بیعت لی، بیعت کے بعد انہوں

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۹۷۷، ۹۷۸ (۲) بنگال، ضلع نواکھالی

نے اپنی تعزیہ داری، پیر پرستی وغیرہ شرک وبدعت کا حال آپ سے عرض کیا اور کہا کہ ”ہم لوگ آج تک اسی کو دین داری جانتے تھے، یہاں وعظ کے سننے سے معلوم ہوا کہ یہ سب کام برے ہیں، اوران کے کرنے والے مشرک ومبتدع ہیں“۔

ایک خط وہ اپنے ساتھ لائے تھے، وہ آپ کو دیا اور عرض کی کہ ”ہمارے شہر کے تمام شرفاء اور غرباء آپ کے دیدار کے مشتاق ہیں، اگر آپ وہاں تشریف لے جائیں تو ہزاروں غریب اور امیر مسلمان راہ راست پر آجائیں اور آپ کو اللہ تعالیٰ اجر عظیم عطا فرمائے گا“۔

آپ نے وہ خط دیکھ کر اور ان کی عرض سن کر فرمایا کہ ”ان شاء اللہ ہم اس کا جواب آپ کو کسی اور وقت دیں گے“۔

اس عرصے میں سلہٹ، چاٹ گام اور آسام وغیرہ کے لوگ کشتیوں پر سوار ہو کر کلکتے آئے اور وہاں کے لوگوں سے ملاقات کر کے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے، ان کے ہمراہ عورتیں بھی تھیں، سب نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، بیعت کے بعد جو لوگ ان میں ہوشیار تھے، انہوں نے مولوی امام الدین صاحب کے ذریعہ سے آپ سے عرض کیا کہ ”ڈھاکے کے لوگوں نے جو اپنا حال بیان کیا ہے، وہ بعینہ یہی حال تمام ملک بنگال کا ہے نہ کوئی کبھی نماز پڑھتا ہے، نہ روزہ رکھتا ہے۔“

سلہٹ اور چاٹ گام کے کئی شخصوں نے بیان کیا کہ ”ہمارے یہاں شادی غمی میں برادری کے واسطے جو کھانا پکتا ہے، اس کا حال یہ ہے کہ مٹی کے برتن تو کم ہوتے ہیں اکثر کیلوں کے پتوں میں لوگوں کو کھلاتے ہیں کھانے کے بعد جو کھانا برتنوں اور پتوں میں بچتا ہے، اس کو پھینک دیتے ہیں، وہ کوے، کتے کھاتے ہیں۔

سودارام اور آسام کے لوگوں نے عرض کی، کھانا تو کیلوں کے پتوں میں کھاتے ہی ہیں، اس کے علاوہ ملک بنگال میں اور بھی بہت بلائیں ہیں، ان میں سے ایک یہ ہے کہ بکری کا گوشت تو کھاتے ہیں، بکرے کا گوشت حرام جان کر نہیں کھاتے، ہندوان کے برعکس بکرا کھاتے ہیں، بکری نہیں کھاتے۔

چاٹگام کے لوگوں نے کہا کہ ہمارے یہاں دستور ہے کہ عورتیں ہر روز ہندوؤں کی طرح برتن مانجتی ہیں، اور گوبر سے لیپ کر اور چوکا دے کر کھانا پکاتی ہیں، مجال نہیں کہ ان کے چوکے میں دوسرا شخص چلا جائے، جب کھانا تیار ہوا، تب کھانے والے آئے اور اپنی اپنی تھالی رکابی دھو کر چوکے کے قریب لائے، اور الگ بیٹھے، بعض ننگے سر، بعض سر میں کچھ کپڑا باندھ کر، پھر پکانے والی نے جو کھانا ان کے برتن میں الگ سے رکھ دیا، وہ انہوں نے کھالیا اور جو کھانا برتن میں بچ رہا، اس کو انہوں نے اپنے ملک کی رسم کے موافق ایک جگہ ڈال دیا اور اس برتن کو راکھ سے دھو مانجھ کر چوکے میں رکھ دیا، یہ رسم ہمارے یہاں بزرگوں سے چلی آتی ہے۔

اور ایک دستور ہمارے یہاں یہ بھی ہے کہ جو لوگ دونوں عیدوں کے تہوار کرتے ہیں، وہ اپنے کو بڑا مسلمان جانتے ہیں، اور بعض لوگ عیدین اور محرم بھی کرتے ہیں، اور ہولی، دیوالی، دسہرا بھی کرتے ہیں، بھوانی کی پوجا بھی کرتے ہیں، پیروں، شہیدوں کی نذر نیاز بھی کرتے ہیں، اور ایک یہ رسم بھی ہمارے بزرگوں سے چلی آتی ہے کہ عورتوں سے نکاح بھی کرتے ہیں، اور بے نکاح بھی عورتیں گھر میں ڈال لیتے ہیں، اور ان سے جو لڑکے بالے پیدا ہوتے ہیں، ان کو کوئی برا نہیں جانتا۔

جب یہ حال سب اپنے اپنے ملک کا بیان کر چکے تو ان میں جو لوگ رئیس اور سربرآوردہ تھے، انہوں نے عرض کیا کہ حضرت جس طرح ہو سکے، آپ ہمارے ملک میں تشریف لے چلیں، اور ہم لوگوں کو گویا ازسرنو مسلمان بنائیں۔

اس کے جواب میں آپ نے فرمایا کہ "یہ ملک بہت وسیع ہے، اگر برس دو برس ہمارا رہنا ہوتا تو تمہارے ملک کا دورہ کرتے، اب جہاز کھلنے کا زمانہ قریب آیا، اب زیادہ ٹھہرنا نہیں ہو سکتا، مگر مولوی امام الدین صاحب جو سودارام کے رہنے والے ہیں اور صوفی نور محمد صاحب سلہٹی جو اَب کلکتے میں رہتے ہیں، اور تمہارے قریب الوطن ہیں، ان سے کہہ دیں گے، وہ تم سب کو ضروری دینی مسائل تعلیم کریں گے، جس مسئلے کی تم کو ضرورت ہوا کرے، ان سے پوچھ لیا کرنا، خواہ خط کے ذریعہ خواہ خود آ کر"۔

ان میں سے جو لوگ ہوشیار تھے، آپ نے ان کی تربیت کے لئے ان دونوں صاحبوں کے سپرد کیا، اور ان حضرات نے توجہ فرمائی، چند روز کے بعد انہوں نے عرض کیا کہ ''حضرت ہم تو اب آپ ہی کی خدمت میں رہیں گے، اور اپنے گھر نہ جائیں گے'' آپ نے ان کو سمجھا کر فرمایا کہ ''جہاں ہم تم کو بھیجیں وہاں جاؤ، وہاں جانا گویا ہمارے ہی ساتھ رہنا ہے'' انہوں نے کہا کہ ''ہم فرماں بردار ہیں، جو ارشاد ہو بلا عذر حاضر ہیں''۔

آپ نے ان کو ایک ایک خلافت نامہ دیا اور اپنا خلیفہ کیا اور کسی کو کرتا دیا، کسی کو عمامہ عنایت کیا اور کسی کو فقط تاج عطا فرمایا اور دعا کر کے ان کو ان کے ملکوں کو رخصت کیا اور ہر ایک سے کہہ دیا کہ ''جا بجا سیر اور دورہ کرتے رہنا اور توحید و سنت کا جو مضمون تم نے یہاں سیکھا ہے، وہی لوگوں کو سکھانا اور ان سے شرک و بدعت کے کام چھڑانا اور جو تم کو مارے کوٹے، رنج و ایذا دے، صبر کرنا اور وعظ و نصیحت سے باز نہ رہنا، ہم تمہارے بعد بھی جناب الٰہی میں دعا کریں گے، اللہ تعالیٰ سے قوی امید ہے کہ تمہارے ہاتھوں سے بہت لوگوں کو ہدایت ہوگی، جو کوئی زندہ رہے گا، تھوڑی مدت میں اس ملک بنگال کا حال دیکھے گا کہ اللہ تعالیٰ کس طرح ہدایت عام کرتا ہے، لوگ اپنے دل میں کہیں گے کہ یہ وہی ملک بنگال ہے، اور یہ وہی آدمی ہیں کہ کوئی توحید و سنت کا نام نہیں جانتا تھا، اب اللہ تعالیٰ نے اپنا یہ فضل و کرم کیا''۔

یہ سن کر وہ سب لوگ اپنے اپنے شہر کو گئے، کلکتے کے اطراف کے جو لوگ کشتیوں میں سوار ہو کر آئے تھے، اور آپ سے بیعت کی تھی، آپ نے ان سے فرمایا کہ ''جن کو ہم نے خلیفہ کیا ہے اور خلافت نامہ لکھ دیا ہے، اگر تمہاری بستیوں میں جائیں تو جس کسی کو اللہ کا نام سیکھنا منظور ہو ان سے سیکھ لے، جو لوگ ملک جاوا سے آئے تھے، ان سے بھی آپ نے بیعت لی اور تعلیم اور توجہ کے لئے مولوی امام الدین صاحب اور صوفی نور محمد صاحب کے سپرد کیا، تعلیم اور توجہ کے بعد ان میں سے دو آدمیوں کو اپنا خلیفہ کیا وہ دونوں کچھ علم بھی رکھتے تھے، توحید و سنت کی خوبی اور شرک و بدعت کی برائی ان کو خوب سمجھا دی اور رخصت کیا(۱)۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۹۳۵، ۹۴۳

آسام کے کچھ اور لوگ بھی آئے، ان میں دو شخصوں کو بیعت کے بعد خلافت نامہ دیا اور توحید و سنت کی خوبی اور شرک و بدعت کی برائی کے مسائل خوب سمجھا دیئے اور فرمایا کہ "تم جب تک اس شہر میں رہو تب تک ہر روز ہمارے پاس آیا کرو، ہم تم کو توجہ دیا کریں گے، اور جب اپنے ملک کو جانا تب وہاں لوگوں کو جہاد کی ترغیب دیا کرنا اور لوگوں سے بیعت لیا کرنا اور ان کو توجہ دینا" پھر آپ نے ان کے لئے دعا کی (۱)۔

## سلطان ٹیپو کے شہزادے

ایک روز سید صاحبؒ کی خدمت میں محمد قاسم نام ایک خواجہ سرا آئے اور سلام کے بعد عرض کی کہ "یہاں شہر میں سلطان ٹیپو کے جو شہزادے نظر بندوں کے طور پر رہتے ہیں، انہوں نے جب سنا کہ تکیے کے ایک پیرزادہ صاحب منشی امین الدین کے باغ میں اترے ہیں تو انہوں نے مجھ سے فرمایا کہ تم جا کر ان کا حال دریافت کرو کہ وہ کس کی اولاد ہیں، کیونکہ سید ابوسعید اور سید ابواللیث مرحوم و مغفور ہمارے خاندان کے مرشدوں میں ہیں، ان کا مکان بھی وہیں ہے، اگر اسی خاندان کے کوئی صاحب ہیں تو ہم بھی ان کی قدم بوسی سے شرف یاب ہوں"۔

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ "سید ابوسعید صاحب تو ہمارے حقیقی نانا اور سید ابواللیث صاحب ماموں تھے"۔

یہ بات سن کر محمد قاسم خواجہ سرا آپ سے رخصت ہو کر چلے گئے، ادھر کلکتے کے بعض معتمد لوگوں نے بیان کیا کہ ان شاہزادوں کے مکان میں عبدالرحیم نامی (۲) ایک بڑا منطقی اور

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۹۴۶

(۲) مولوی عبدالرحیم کے والد کا نام مصاحب علی تھا، گورکھپور کے رہنے والے، دہلی میں شاہ عبدالعزیزؒ اور ان کے نامور بھائیوں سے تعلیم حاصل کی اور علوم عقلیہ میں توغل کیا، کلکتے کے سفر میں انگریزی زبان کی تحصیل کی، الحاد و زندقہ کی عام شہرت تھی، تصنیفات میں "کارنامہ حیدری" ہے جو سلطان ٹیپو اور ان کے والد حیدر علی کے حالات پر مشتمل ہے، عربی اور فارسی زبان کے مقابلے پر بھی ایک کتاب لکھی، جس میں فارسی کو عربی پر فضیلت دی ہے، آفتاب کے سکون پر بھی ایک رسالہ ہے، ایک کتاب "الانوار المشرقیہ فی الاسرار المنطقیہ" اور "التالیفات التمثیلیہ الی رسالۃ الاسرار المنطقیہ" بھی ان کی تصنیفات سے ہے (نزہۃ الخواطر جلد ۷)

فلسفی ملحد رہتا ہے،اسی کے وہ سب معتقد ہیں ،اس نے سب کو ملحد بنادیا ہے کہ نہ خدا کو خدا جانتے ہیں اور نہ رسول کو رسولؐ، وہ کہتے ہیں کہ نہ تو مخلوق کا کوئی پیدا کرنے والا ہے، نہ کوئی مارنے والا ، ہمیشہ سے اس عالم کا یہی خاصہ ہے کہ سب چیزیں خود بخود پیدا ہو جاتی ہیں، پھر خود بخود دفنا ہو جاتی ہیں۔

آپ نے ان کا یہ حال سن کر کچھ دیر سکوت کیا اور فرمایا کہ ان شاءاللہ تعالیٰ دو چار ملاقاتوں میں وہ سب درست ہوکر راہ راست پر آجائیں گے ۔

دوسری بار اسی دن یا اگلے روز محمد قاسم خواجہ سرا پھر آئے اور ان شاہزادوں کا پیام آپ کے پاس لائے کہ شاہزادوں نے آداب وتسلیمات کے بعد عرض کیا ہے کہ ''آپ تو ہمارے خاندان کے پیر و مرشد ہیں، ہم لوگوں کی بڑی بے نصیبی ہے کہ تمام اہل شہر آپ کے شرف بیعت سے مشرف ہوئے اور ہم اب تک اس نعمت عظمیٰ سے محروم ہیں، آپ ضرور غریب خانے پر تشریف لائیں اور اپنے دیدار فیض آثار سے ہم کو محظوظ فرمائیں''۔

آپ نے فرمایا کہ ''بہتر ہے ہم چلیں گے'' آپ پینس پر سوار ہوکر محمد قاسم کے ساتھ تشریف لے چلے (۱)، مولانا عبدالحی صاحب مولانا محمد اسمٰعیل صاحب اور آپ کے بھانجے سید احمد علی صاحب ان کے علاوہ اور بھی کوئی دو ڈھائی سو آدمی ہمرکاب ہوئے ،قیام گاہ سے ان شاہزادوں کا مکان کوئی دو کوس تھا، محلے کا نام رسراپکلا تھا، جاتے ہوئے عبدالرحیم کا مکان راستے میں بائیں ہاتھ پڑتا تھا،مگر سرراہ سے کچھ دور الگ تھا، جب سید صاحبؒ کی سواری ان کے مکان کے برابر پہنچی ،آپ نے مولانا محمد اسمٰعیل صاحب سے فرمایا کہ آپ عبدالرحیم کے پاس جائیے ،اور دیکھئے کہ ان کا کیا حال ہے، جیسا لوگ کہتے ہیں، ویسے ہی ہیں تو ان کو سمجھا کر معقول کیجئے ،ایک آدمی اور بھی ساتھ لیجئے ، چنانچہ سید احمد علی صاحب مولانا کے ساتھ گئے اور ان سے جا کر ملاقات کی ،مولانا کے وہ اس زمانے سے واقف تھے ، جب شاہ عبدالعزیزؒ کے پاس دہلی میں پڑھتے تھے، چار پانچ گھنٹے گفتگو رہی جس میں بالآخر عبدالرحیم کو ساکت ہونا پڑا

---

(۱) قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ٹیپو سلطان کے شاہزادوں کے مکان پر ۳۰ ربیع الاول چہار شنبہ کے دن تشریف لے گئے۔

اور مولانا اٹھ کر سید صاحبؒ کے پاس آگئے۔

ہر شاہزادے کا ایک جدا جدا بنگلہ بہت نفیس و مکلّف بنا ہوا تھا، بڑے شاہزادے کو اپنے استاد کی شکست کا حال معلوم ہو چکا تھا، اس نے ان حضرات کی آمد کی خبر سن کر اپنے بنگلے کا دروازہ بند کر لیا، محمد قاسم خواجہ سرا نے سید صاحبؒ کو ایک بنگلے میں جا کر بٹھایا اور شاہزادوں کو وہیں بلا لیا، بڑا شاہزادہ تو غصے اور رنج کی وجہ سے نہیں آیا، باقی سب شاہزادے حاضر ہو گئے، دس دس بارہ بارہ برس کے تھے (۱)، محمد قاسم نے ان کو سید صاحبؒ کے پاس لا کر بٹھایا اور سب کا علیٰحدہ علیٰحدہ تعارف کرایا، آپ نے ان سے بیعت لی، محمد قاسم آپ کو شاہزادوں کے زنانے مکانوں میں بھی لے گئے، وہاں بیگمات نے بیعت کی اور چند تھان نذر کئے، آپ نے محمد قاسم کو اطمینان دلایا کہ انشاء اللہ تین چار بار کے آنے میں تمام شاہزادے درست ہو جائیں گے۔

آپ وہاں سے باغ میں تشریف لائے، محمد قاسم بھی ساتھ آئے، وہ تمام دن سید صاحبؒ کی خدمت میں رہتے تھے اور دونوں وقت کھانا اپنے مکان سے منگوا کر یہیں کھاتے تھے، اور روزانہ عشا کی نماز پڑھ کر واپس مکان جاتے تھے، اور صبح کو پھر حاضر ہوتے تھے (۲) آپ نے شاہزادوں کو توجہ دینے کے لئے حاجی احمد صاحب عرف حاجی بوڑھے صاحب ولایتی کو مامور کیا تھا، ان شاہزادوں کے احوال اور ترقیات کو دیکھ کر جن شاہزادوں نے بیعت نہیں کی تھی، ان کو بھی کمال اشتیاق معلوم ہوا کہ ہم بھی بیعت کر کے اس نعمت سے بہرہ یاب ہوں، چنانچہ ان شاہزادوں نے بھی بیعت کی، صرف بڑا شاہزادہ باقی رہ گیا اور اس نے ملاقات بھی نہیں کی۔

محمد قاسم خواجہ سرا شاہزادوں کو لے کر بڑے شاہزادے کے پاس گئے اور اس سے کہا

---

(۱) سلطان ٹیپو کی شہادت ۱۲۱۴ھ (۱۷۹۹ء) کو ہوئی، جس کو سید صاحبؒ کے سفر حج اور قیام کلکتہ کے زمانے میں ۲۲ برس ہو چکے تھے، اس لئے یہ شاہزادے جن کی عمر دس بارہ بارہ برس بتلائی گئی ہے، سلطان شہید کے پوتے ہوں گے۔

(۲) محمد قاسم کا تعلق سید صاحبؒ سے اتنا گہرا اور مستحکم ہوا کہ مجاہدین کے ساتھ ہجرت کی اور جہاد میں شریک ہوئے، ''منظورہ'' سے معلوم ہوتا ہے کہ امب تک شریک رہے، اور اعانت مجاہدین کے لئے مولانا اسمٰعیل شہیدؒ سے اجازت لے کر ہندوستان واپس ہوئے (منظورہ ص ۷۹۴)

کہ ''آپ سید صاحبؒ کے پاس چل کر ملاقات تو کرلیں، اس میں آپ کا کیا نقصان ہے؟ بیعت کا آپ کو اختیار ہے، چاہے کریں چاہے نہ کریں'' چنانچہ اس کو راضی کر کے سید صاحبؒ کے پاس آئے اور آپ کو بڑے شاہزادے کی کوٹھی میں لے گئے، شاہزادہ کوٹھی کے دروازے تک استقبال کو آیا اور آپ کو کوٹھی کے اندر لے گیا، ہمراہیوں میں سے دو یا تین آدمی ساتھ گئے اور باقی باہر کھڑے رہے(۱)۔

شاہزادے نے عربی زبان میں واجب الوجود کے وجود اور رسالت اور قرآن کے انکار پر تقریر کی، سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''ہماری پیدائش اور نشو ونما ہندوستان میں ہوئی ہے، کبھی عربی زبان میں بات چیت کرنے کا اتفاق نہیں ہوا، اصل غرض مقصد کا ظاہر کرنا ہے، بہتر ہے کہ آپ ہندوستانی میں گفتگو کریں تا کہ میں اور حاضرین مجلس آپ کے کلام کو سمجھیں، اس نے کچھ توقف کے بعد فارسی میں گفتگو شروع کی، آپ نے فرمایا کہ ''ہر چند کہ فارسی زبان کو سمجھتا ہوں اور آپ کی عربی اور فارسی زباندانی حاضرین پر ظاہر ہوگئی ہے، یہ سب تکلف ہے، بہتر ہے کہ آپ اپنی مادری زبان میں گفتگو کریں'' اس وقت انہوں اردو میں قواعد منطقیہ اور دلائل کلامیہ کی رعایت کے ساتھ گفتگو شروع کی، مولانا محمد اسمٰعیل صاحب فرماتے ہیں کہ میرے دل میں خیال آیا کہ شاید حضرت مجھ سے جواب دینے کے لئے ارشاد فرمائیں گے، مگر سید صاحبؒ نے خود ہی قواعد منطقیہ کا لحاظ کئے بغیر جیسے کسی طفل مکتب کو تعلیم کرتے ہیں، کلمات عارفانہ، بلکہ سپاہیانہ سے اس کو سمجھانا شروع کیا اور تھوڑی دیر میں قائل کر دیا(۲)۔

محمد قاسم آپ کو بیگمات میں لے گئے، ٹیپو سلطان کی بیٹی نے آپ کو بلایا تھا، اس نے عرض کی کہ ''ہمارے بڑے بھائی صاحب نے آپ سے ملاقات کی، الحمد للہ ہم کو کمال خوشی حاصل ہوئی، ہم کو ان کا حال اور خیال دیکھ کر اس کی امید ہرگز نہ تھی، اب خدا کی ذات سے امید ہے کہ وہ بیعت بھی کرلیں گے''۔

بیگم نے اور بیگمات کو بھی وہیں بلایا اور سب سے بیعت کرائی اور خود بھی بیعت کی

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۸۹۸-۹۰۲ (۲) ''منظورۃ السعداء''

اورعرض کی کہ ''آپ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہم کو اور ہمارے بھائی صاحب کو ہدایت نصیب کرے'' آپ نے ان سب کے لئے دعا کی ان بیگمات نے کوئی چالیس پچاس چھوٹی چھوٹی تشتریوں میں کئی اقسام کی مٹھائی پیش کی، کسی تشتری میں مٹھائی کی الائچیاں تھیں اور کسی میں مٹھائی کے جائفل اور بادام اور کسی میں شیرینی اور میوے تھے، تشتریاں بھی رنگا رنگ آبگینے کی تھیں، کوئی سبز، کوئی زرد، کوئی گلابی، کوئی نیلی، کوئی سپید شفاف اور کوئی منقش چینی کی، وہ سب تشتریاں آپ نے باہر لوگوں میں بھیج دیں، شیرینی تھوڑی تھوڑی سب میں تقسیم ہوئی، اور آپ سوار ہو کر باغ میں تشریف لائے۔

کئی روز کے بعد محمد قاسم خواجہ سرا آئے اور عرض کیا کہ کل بڑے شاہزادے کے یہاں آپ کی اور تمام قافلے کی دعوت ہے، اگلے روز سویرے شاہزادے کے یہاں سے طرح طرح کی بہت سواریاں آئیں، کوئی چھ گھڑی دن چڑھے آپ باغ سے سوار ہوئے اور قافلے کے کوئی تین سو آدمی آپ کے ہمرکاب ہوئے، بنگلے کے قریب پینس رکھی گئی، آپ اتر کر بنگلے میں تشریف لے گئے اور کچھ دیر بیٹھے، سب شاہزادے جمع ہو کر آپ کو بڑے شاہزادے کی کوٹھی میں لے گئے، وہاں بڑے شاہزادے نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی اور کئی من رنگ برنگ کی انگریزی اور ہندوستانی مٹھائی لوگوں میں تقسیم کروائی، بیعت کے بعد شاہزادہ آپ کو زنانہ مکان میں لے گیا وہاں عورتوں نے بیعت کی، دوپہر کے قریب آپ وہاں سے باہر تشریف لائے، اور تھوڑا کھانا کھا کر سو رہے، ظہر کے وقت آپ نے اٹھ کر وضو کیا، نماز پڑھی اور بیٹھ کر دو چار گھڑی وعظ فرمایا۔

اس عرصے میں محمد قاسم خواجہ سرا نے آکر عرض کی کہ ایک بیگم صاحب کا محل باقی ہے، وہاں بھی تشریف لے چلئے، آپ ان کے ساتھ وہاں بھی تشریف لے گئے، وہاں کی تمام عورتوں نے بھی بیعت کی، عصر کے قریب آپ وہاں سے باہر آئے، ان بیگم نے بھی بہت شیرینی بھیجی، وہ تقسیم کی گئی، آپ نے عصر کی نماز پڑھی، دو تین گھڑی کے بعد سب ہمراہیوں نے کھانا کھایا، آپ نے مغرب کی نماز وہیں پڑھی اور عشا بھی، اس کے بعد آپ نے کھانا

تناول فرمایا، پھر سب چھوٹے بڑے شہزادے جمع ہوکر آپ کے پاس آئے اور عرض کی کہ ''حضرت ہم تو آج از سرِ نو مسلمان ہوئے اور آج ہی دین اسلام کی قدر جانی، اب ہم سب کے لئے دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہم کو تاحین حیات اسی راہ مستقیم پر ثابت قدم رکھے، اور شیطان کے مکر و فریب سے محفوظ رکھے، آپ نے بہت دیر تک کمال الحاح وزاری اور عجز وانکسار کے ساتھ دعا کی اور فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ نے اب شیطان کو تمہارے یہاں سے دفع کر دیا، چند روز کے بعد دیکھنا کہ اللہ تعالیٰ تمہارے یہاں کیسی خیر و برکت کرے گا''۔

ان شاہزادوں نے ملازموں سے تاکید کی کہ عبدالرحیم ہمارے یہاں نہ آنے پائے، آپ ان سب سے رخصت ہوکر باغ میں تشریف لائے (۱)۔

## ایک پیرزادے کے مکان پر

کلکتے میں ایک پیرزادہ صاحب تھے، انہوں نے سید صاحبؒ سے کہلا بھیجا کہ آپ میرے غریب خانے پر تشریف لائیں، آپ نے فرمایا کہ'' انشاء اللہ تعالیٰ ہم کسی وقت آئیں گے'' یہ سن کر شہر کے چند شخصوں نے آپ سے عرض کی کہ'' آپ نے ان پیرزادہ صاحب کے مکان پر جانے کا اقرار کرلیا ہے، وہ شخص تو کچھ خلاف شرع سے ہیں''۔

آپ نے ان سے پوچھا کہ وہ'' کیا خلاف شرع کام کرتے ہیں'' انہوں نے عرض کی کہ'' وہ نجومی ہیں شہر کے اکثر پنڈت، نجومی ان کے پاس جاتے ہیں، اور ان سے قواعد نجوم دریافت کرتے ہیں، آپ کو جو وہ وہاں اپنے مکان پر بلاتے ہیں، وہ صرف اسی امر پر مباحثہ کرنے کے لئے بلاتے ہیں، اس کے سوا اور کوئی غرض نہیں'' آپ نے فرمایا'' خیر جو کچھ ہوگا، دیکھا جائے گا، اور ان پیرزادہ صاحب کے آدمی سے فرمایا کہ'' تم پرسوں آنا، انشاء اللہ تعالیٰ ہم تمہارے ساتھ چلیں گے''۔

وہ شخص وعدے کے موافق لینے آیا، آپ پنس پر سوار ہوئے، پچیس تیس آدمی آپ کے ہمرکاب ہوئے، جب آپ کی سواری پیرزادہ صاحب کے احاطے کے پھاٹک پر پہنچی، آپ سواری سے اترے تو دیکھا کہ پھاٹک کی چوکھٹ سے پیرزادہ صاحب کی کوٹھی تک پگڑیاں بچھی

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۹۰۳-۹۰۵

ہوئی ہیں، ان کے لوگ جو وہاں سے آپ کو لینے آئے انہوں نے عرض کی کہ آپ ان پگڑیوں پر چلئے، آپ نے ان سے فرمایا کہ "پگڑی تو سر پر باندھنی چاہئے اور چلنے کے واسطے اللہ تعالیٰ نے زمین بنائی ہے، ہم تو زمین پر چلیں گے" انہوں نے کئی بار بہ تکرار وہی عرض کیا کہ آپ اس پر چلئے، آپ نے کسی طور نہ مانا اور زمین پر ہو کر ان کے بنگلے میں جہاں وہ پیرزادہ صاحب تھے، تشریف لے گئے اور سلام علیکم کہا، انہوں نے سلام کا جواب دیا اور مصافحہ و معانقہ کر کے آپ کو فرش پر بٹھایا اور عافیت مزاج پوچھی، آپ نے ان کی خیر و عافیت پوچھی، کچھ گفتگو اور تواضع کے بعد انہوں نے بیعت کی درخواست کی اور سب باتوں سے توبہ کی، ان کے جو مرید حاضر تھے، ان سب سے بیعت کروائی اور جو وہاں حاضر نہ تھے ان کو حکم دیا کہ "ہمارا جو مرید سید صاحب کے دست مبارک پر بیعت نہ کرے گا، وہ ہمارا مرید نہیں ہے، پھر ایسا وقت نہ ملے گا"

یہ سن کر آپ نے فرمایا کہ "آپ کو میری طرف سے اجازت ہے کہ آپ ہی ان سے بیعت لیں، ہم آپ کو خلافت نامہ دیں گے" یہ بات سن کر وہ بہت خوش ہوئے، پھر انہوں نے بہت سی مٹھائی منگوائی اور تقسیم کروائی، اس کے بعد آپ مکان پر تشریف لائے۔

ایک دن کے بعد آپ نے ان کو ایک کرتا دیا اور ایک پگڑی عنایت فرمائی اور ان کو مولانا عبدالحی صاحب سے خلافت نامہ لکھوا دیا اور ان کو حاجی عبدالرحیم صاحب کے سپرد کیا، ایک دن انہوں نے سید صاحبؒ سے عرض کی کہ "مجھ پر اللہ تعالیٰ نے بڑی عنایت کی، اگر میں آپ کے دست مبارک پر توبہ نہ کرتا اور یوں ہی مر جاتا تو میری عاقبت تباہ ہو جاتی، اللہ تعالیٰ نے اس شہر میں آپ کو گویا میری ہی ہدایت کے لئے بھیجا ہے، اب آپ دعا کریں کہ پروردگار مجھے تادم موت اسی توبہ پر قائم رکھے" آپ نے ان کے لئے دعا کی (۱)۔

## ایک نایاب تحفہ

آپ کے پہنچنے کے کچھ عرصہ بعد سید احمد علی صاحب جو بعض ضروری کاموں کے لئے وطن ٹھہر گئے تھے، کلکتے آئے اور امانت کے پانچ ہزار روپے جو فقیر محمد خاں کے پاس تھے

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۹۷۸-۹۸۶

لائے، انہوں نے سید صاحبؒ اور سب عزیزوں اور دوستوں سے کہا کہ میں سب صاحبوں کو ایک خوشخبری سناتا ہوں، سب نے بڑے اشتیاق سے کہا کہ فرمایئے کیا خوشخبری ہے، کہا کہ "شاہ عبدالقادر صاحبؒ کا ستر روپے کا قلمی ترجمہ قرآن لایا ہوں" اور سب کو دکھلایا، سب لوگ دیکھ کر بہت خوش ہوئے کہ ستر روپے میں گویا مفت ملا (۱)

اس ترجمے کو سب سے پہلے مولوی عبداللہ پسر سید بہادر علی اودھی مرحوم نے کلکتے میں طبع کرایا، پھر اس کی اشاعت عام ہوگئی (۲)

## فقیر منعم

کلکتے کی مدت قیام میں صدہا حاجت مند سائل اور شرفاء آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے، کوئی اپنی لڑکی، لڑکے کی شادی کے لئے، کوئی قرض ادا کرنے کے لئے، کوئی مسجد اور کنواں بنانے کے لئے امداد طلب کرتا، آپ کسی کے سوال پر "نہیں" نہ کرتے، شیخ عبداللطیف صاحب تاجر مرزاپور جن کے سپرد یہ خدمت تھی کہتے ہیں کہ کلکتے کے قیام میں دس ہزار روپئے اہل حاجت اور سائلوں کو دیے گئے (۳)۔

## مرد خدا کا یقین

بغداد کے ایک پیرزادے سید احمد نام منشی امیر کے مکان پر اترے تھے، وہ بھی حج کے ارادے سے آئے تھے، اور جہازوں کی روانگی کے موسم کے منتظر تھے، ان کو درویشی و بزرگی کا بھی دعویٰ تھا، جس منشی کے یہاں وہ ٹھہرے تھے، بڑا مال دار صاحب اعتبار تھا، اور ان کا مرید بھی تھا، ان کو یہ خیال ہوا کہ سید صاحبؒ کسی طرح میری ملاقات کو آئیں، اس سے میری عزت وعظمت لوگوں کے دل میں زیادہ ہوگی، بعد میں میں بھی ان کی ملاقات کو چلا جاؤں گا، انہوں نے ایک شخص کی زبانی آپ کے پاس پیغام بھیجا کہ آپ سے ملنے کو دل چاہتا ہے، لیکن میں بیماری کے باعث آپ کی ملاقات کو نہیں آسکتا، آپ نے اس کے جواب میں فرمایا" کہ

---

(۱) ایضاً ص ۱۹۹ (۲) "منظورۃ السعداء" (۳) "مخزن احمدی" ص ۷۷

بیمار کی عیادت سنت ہے، ہم ہی ان کی ملاقات کے لئے آئیں گے، ان سے کہنا کہ وہ یہاں آنے کی تکلیف نہ کریں''۔

اسی روز نماز مغرب کے بعد آپ چند آدمیوں کے ساتھ بغدادی صاحب کی ملاقات کے لئے تشریف لے گئے ان سے ملاقات اور مزاج پرسی کی، انہوں نے کہا کہ ''میں نے سنا ہے کہ آپ یہ قافلہ لے کر بارادۂ حج تشریف لائے ہیں، اس جم غفیر اور جماعت کثیر کے ساتھ آپ کو مناسب نہ تھا، اتنے لوگوں کو جہاز پر کون بٹھائے گا اور کھانے کپڑے کا خرچ کہاں سے آئے گا؟

آپ نے ان سے فرمایا کہ '' ہم آپ سے دریافت کرتے ہیں کہ اگر انگریز حاکم چاہے تو ہزار دو ہزار آدمی جہاز پر سوار ہو کر حج کو یا کسی اور ملک کو پہنچائے، یہ ہوسکتا ہے یا نہیں؟'' انہوں نے کہا کہ '' ہزار دو ہزار کی کیا حقیقت ہے؟ اگر وہ چاہے تو دس پانچ ہزار آدمیوں کو جہاز پر سوار کر کے جہاں چاہے وہاں پہنچا دے''

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''سبحان اللہ! مخلوق انگریز حاکم جو ہر امر میں جناب باری تعالیٰ کا محتاج ہے، اس کو تو یہ مقدور کہ ہزاروں آدمی جہازوں پر چڑھا کر جہاں چاہے، وہاں پہنچا دے، اور وہ شہنشاہ عالم پناہ، پروردگار جہاں، جس کے آگے انگریز حاکم ادنیٰ فقیر سے بھی زیادہ محتاج ہے، اتنا مقدور نہیں رکھتا کہ ہم چھ سات سو غرباء کو مکے میں پہنچا دے؟ آپ کا عقیدہ عجیب ہے''!

یہ تقریر پُر تاثیر سن کر وہ اپنے دل میں نہایت پشیمان و شرمندہ ہوئے اور کچھ نہ بولے، آپ نے فرمایا کہ '' آپ سن لیں گے کہ ان شاء اللہ تعالیٰ میں جہازوں کا کرایہ دے کر اور سب بھائیوں کو ہمراہ لے کر جاؤں گا اور حج کر کے مع الخیر آؤں گا اور خیراتی جہازوں پر نہ آپ سوار ہوں گا اور نہ اوروں کو سوار کراؤں گا(۱)''۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۹۴۹، ۹۵۱، یہ پیش گوئی حرف بحرف پوری ہوئی، اس کے بالمقابل سید احمد بغدادی صاحب کے ساتھ جو واقعہ پیش آیا وہ بڑا عبرت انگیز ہے ''وقائع احمدی'' میں ہے کہ باوجودیکہ سید بغدادی کے میزبان و مرید منشی امیر اکثر ناخداؤں سے تعارف رکھتا تھا اور صاحب مقدور تھا، مگر ہر چند سعی اور کوشش کی، کوئی جہاز نہ ملا کہ سید بغدادی کو سوار کراتا، سید صاحبؒ کے قافلے کی روانگی کے بعد چند دنوں بعد منشی امیر کا ایک واقف ناخدا بمبئی کو جاتا تھا، منشی امیر نے سید بغدادی کو اس کے جہاز پر سوار کر دیا، ایک مغل کی بیوی، اس ناخدا سے آشنائی رکھتی تھی، وہ بھی ناخدا کے جہاز پر (باقی اگلے ص پر)

## اہل خیر کی مسابقت

ایک روز منشی امین الدین صاحب کے یہاں سے اہل قافلہ کی پوشاک کے لئے کپڑے کی گٹھریاں آئیں، اس کے بعد شیخ رمضانی، سعدالدین ناخدا، منشی حسن علی اور امام بخش صاحب حساب کی ایک ایک فرد لائے اور سید صاحبؒ کو دکھائی اور عرض کیا کہ ''ہم نے اس قدر تھان آپ کے لئے خریدے ہیں، اگر ارشاد ہو تو گٹھریوں میں باندھ کر یہاں لائیں، ورنہ جب جہازوں پر آپ کا اسباب چڑھایا جائے گا، اس کو بھی چڑھوادیں گے، اور ہم سب نے پانچ سو جامۂ احرام کی تدبیر کی ہے اگر آپ کے کل آدمیوں کا شمار معلوم ہو تو حساب سے اس کا انتظام کیا جائے''۔

سید صاحبؒ نے فرمایا کہ ''احرام تو اپنے لوگوں کے موافق ہمارے پاس تیار ہیں، اب احراموں کی کچھ حاجت نہیں اور جو کچھ کپڑا تم نے تیار کیا ہے، اس کا اجر اللہ تعالیٰ تم کو دنیا وآخرت میں دے، وہ نہ ہمارے پاس لاؤ، نہ جہاز پر چڑھاؤ، جس قدر حاجت تھی، اس قدر کپڑا ہم نے لے لیا، اب زیادہ بوجھ لادنے کی کیا ضرورت ہے؟ جب کہیں ضرورت ہوگی، تب اللہ تعالیٰ انتظام فرمادے گا''۔

انہوں نے کئی بار بہ تکرار کہا کہ ''حضرت آپ قبول فرمائیں ہماری یہی خوشی ہے'' آپ نے فرمایا کہ ''لینے میں تو کچھ نقصان نہیں ہے، مگر لاد کر لے جانا اور اس کی نگہبانی کرنا کچھ کام کی بات نہیں ہے، نہ لینے کا یہی سبب ہے''۔

---

(بقیہ ص گزشتہ) سوار ہو کر گئی اور وہ جہاز کلکتے سے روانہ ہو گیا، دوسرے روز اس مغل کو خبر ہوئی، اس نے عدالت میں جا کر اس ناخدا پر نالش کی، عدالت سے اس جہاز کی واپسی کا حکم ہوا، کئی دن بعد کلکتے میں یہ خبر مشہور ہوئی کہ سید احمد، جو قافلہ لے کر حج کو گئے ہیں، وہ پکڑے گئے، سید صاحبؒ کے مخلص ومعتقد (اگرچہ ان کو اس خبر کا یقین نہ تھا) بڑے مضطرب ومتفکر ہوئے اور معاندین خوش ہوئے، جب وہ جہاز کلکتے واپس آیا تب معلوم ہوا کہ اس جہاز میں سید احمد بغدادی ہیں، اس وقت معاندین شرمندہ ہوئے اور مخلصین سرخرو ومطمئن۔

عبرت کی بات یہ ہے کہ سید بغدادی باوجودیکہ تن تنہا تھے اور ایک بڑے شخص کے مہمان ومرشد، اس سال سفر حج سے محروم رہے۔ ''وقائع احمدی'' ص ۹۵۱، ۹۵۲۔

انہوں نے کہا کہ ''اگر اور کپڑا آپ نہیں لیتے تو خیر مگر احرام آپ ضرور قبول کریں، آپ نے فرمایا کہ ''خیر تمہاری خوشی، تم بھی کچھ ساتھ کردو'' یہ بات سن کر وہ خوش ہوئے اور ہر ایک کہنے لگا کہ ''ہم ہی سب احرام دیں'' آپس میں بحث ہونے لگی، حضرت نے فرمایا کہ ''اس میں جھگڑا نہ کرو، تم سب اپنے اپنے حصے کے موافق جمع کر کے ہمارے پاس لاؤ''۔

انہوں نے الگ بیٹھ کر صلاح کی کہ فی نفر دو دو احرام دینے چاہئیں، ساڑھے سات سو آدمی ہیں، انہوں نے پندرہ سو احرام تجویز کئے اور حضرت سے عرض کیا کہ ''اگر آپ اپنے پاس کے احرام میقات یلملم سے بندھوائیں تو ہمارا احرام عرفات جانے کے وقت یا اس کے برعکس، جس طرح مناسب سمجھیں'' ان کی یہ تجویز آپ کو بہت پسند آئی، پھر آپ نے ان کے لئے دعا کی اور فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ تم کو اس کا اجر دے اور یہ کپڑا اپنی راہ میں خرچ کرائے، ان شاءاللہ ہم تمہارے لئے بیت اللہ میں جا کر دعا کریں گے، پروردگار سے امید ہے کہ وہ تمہارے یہاں بہت خیر و برکت کرے گا(۱)''۔

## جہازوں کے انتظامات

کلکتے سے چلنے کی تیاری شروع ہوئی، گیارہ جہاز کرائے پر لئے گئے اور بارہ ہزار روپیہ کرایہ تجویز ہوا، ہر جہاز پر ایک امیر مقرر ہوا اور بارہ ہزار روپے کی جنس اور اشیائے خوردنی خرید کر جہازوں پر رکھ دی گئیں (۲)۔

جہازوں کی روانگی سے پہلے راستے میں کھانا کھانے کے لئے چھ سو تینتیس روپے کے مسی ظروف خرید کر جہازوں پر چڑھائے گئے اور چھ سو ترانوے آدمیوں کا کرایہ فی نفر بیس روپئے کے حساب سے تیرہ ہزار آٹھ سو ساٹھ روپئے دئے گئے، عورتوں کے واسطے تین جہازوں کے نیچے کے دبوسے لئے گئے، ایک جہاز ''فتح الکریم'' کے آدھے دبوسے کے چار سو روپئے اور ایک جہاز ''غراب احمدی'' کے پورے دبوسے کے آٹھ سو روپے کرایے کے علاوہ دیئے گئے اور پانی کے پیپے رکھے گئے (۳)۔

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۹۶۱، ۹۶۲ (۲) ''مخزن احمدی'' ص ۸۰ (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۱۰۱۰

## اللہ تعالیٰ سے عہد

شیخ غلام حسین خاں فخر التجار کو جب اس کی اطلاع ہوئی کہ جہازوں کے سب انتظامات مکمل ہو گئے، تو ایک دن سید صاحبؒ کے پاس آ کر عرض کیا کہ "ان دنوں میرے چار جہاز خالی کھڑے ہیں، آپ انہیں پر اپنے لوگوں کو سوار کر کے بیت اللہ شریف تشریف لے جائیں یہاں سے مکے تک کا جو کچھ زادراہ اور ضروری اسباب ہے وہ سب جہازوں پر سوار کر دیا جائے گا، اور زیارت حرمین شریفین سے فراغت کر کے پھر اسی سامان کے ساتھ انہیں جہازوں پر وہاں سے تشریف لائیں، یہ بھی میرے ذمے ہے"۔

آپ نے فرمایا کہ "شیخ بھائی تم نے بات معقول کہی، مگر ہم نے اپنے اللہ تعالیٰ سے عہد کیا ہے کہ جب ہمارے لئے زادوراحلہ کا سامان کر دے گا، تب ہم جہازوں کا کرایہ دے کر اور اپنے ہمراہیوں کو ساتھ لے کر بیت اللہ شریف کو جائیں گے اور سوائے اللہ تعالیٰ کے کسی مخلوق کا بار احسان نہ اٹھائیں گے، اس میں چاہے برس گزر جائیں، اس کا کچھ غم نہیں (۱)"۔

## جہازوں کا معاینہ اور ناخداؤں کو ہدایات

جہازوں کے منتظمین نے عرض کیا کہ "اگر مرضی مبارک میں آئے تو چل کر جہازوں کو بھی ملاحظہ فرمائیں سب جہاز گنگا کے کنارے کھڑے ہیں" آپ نے فرمایا "بہتر ہے ہم چلیں گے" آپ نماز ظہر پڑھ کر تشریف لے گئے (۲)، اور تختوں کی سڑک پر پہنچے، وہ سڑک بہت ہی مکلّف اور خوبصورت بنی تھی، آپ اس سڑک پر کھڑے ہوئے، پھر ایک کشتی پر سوار ہو کر جہاز پر گئے اور اس کے نیچے اوپر کے سب مکان دیکھے اور فرمایا کہ "الحمد للہ! اللہ تعالیٰ یہ دن تو لایا کہ جہاز دیکھنے میں آئے"۔

جہاز کے ناخدا کو آپ نے ایک بیش قیمت مسقطی لنگی عطا فرمائی اور نینو، نین سکھ

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۱۰۰۳، ۱۰۰۴ (۲) قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ۲۰ ر صفر شنبہ کے روز جہاز دیکھنے تشریف لے گئے۔

وغیرہ کے کئی تھان عنایت کیے اور فرمایا کہ ہمارے لوگوں کو آرام کے ساتھ لے جانا، کسی طرح کی تکلیف نہ ہونے پائے، ان شاء اللہ تمہارا جہاز جلد خیر و عافیت کے ساتھ جدے پہنچے گا اور ہر صدمے سے اللہ تعالیٰ محفوظ رکھے گا، اگر تقدیر سے کسی طرح کا صدمہ پیش آ جائے، تو گھبرانا نہیں، اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے محفوظ رکھے گا"۔

سعد الدین ناخدا، شیخ امام بخش، شیخ رمضانی اور شیخ عبد اللطیف وغیرہ نے عرض کیا کہ "سب جہازوں کے ناخدا منتظر ہیں کہ حضرت ہمارے جہازوں کو دیکھنے تشریف لائیں، اگر مناسب سمجھیں تو تشریف لے چلیں"، آپ نے فرمایا "عصر کا وقت قریب ہے، اب جا کر نماز پڑھیں گے، اس وقت فرصت نہیں ہے، پھر کسی وقت ان شاء اللہ تعالیٰ دیکھ لیں گے (۱)"۔

ایک روز سب جہازوں کے ناخداؤں کو بلا کر فرمایا کہ "ہمارے لوگوں کو آرام کے ساتھ لے جانا، ان کو کسی طرح کی تکلیف نہ ہونے پائے، اس میں ان شاء اللہ تعالیٰ تمہارے لئے دنیا میں بھی بہتری ہوگی اور آخرت میں بھی، دنیا کا فائدہ تو تم اسی سفر میں دیکھ لو گے اور آخرت کا فائدہ، اللہ تعالیٰ چاہے گا تو وہاں دیکھو گے، اگر ان کو کسی قسم کی تکلیف دو گے تو تمہارے دین میں بھی نقصان ہوگا اور دنیا میں بھی کیونکہ یہ سب لوگ اپنے گھر بار چھوڑ کر محض اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے واسطے جاتے ہیں"۔

یہ بھی فرمایا کہ "اگر سمندر میں صدمے کی کوئی جگہ آ جائے تو تم ان لوگوں سے دعا کرانا، اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے خیر و عافیت کے ساتھ منزل مقصود پر پہنچا دے گا"۔

ان سب نے اقرار کیا کہ "ان شاء اللہ تعالیٰ ہم ان کو بڑے آرام کے ساتھ لے جائیں گے، اور ہمارے ہاتھوں ان کو کوئی تکلیف نہیں پہنچے گی، آپ ہمارے لئے دعا فرمائیں" آپ نے ان سب صاحبوں کے لئے دعا کی (۲)۔

## سفر کی ترتیب

جہازوں کے ناخداؤں نے عرض کیا کہ "آپ اپنے سب جہازوں کے آگے سوار

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۱۰۰۶، ۱۰۰۷ (۲) ایضاً ص ۱۰۱۱، ۱۰۱۲

ہوکر روانہ ہوں گے یا سب کے پیچھے؟ جو منظور ہو، ارشاد فرمائیں''۔

آپ نے فرمایا ''جس طرح تمہاری خوشی ہو، ہمیں منظور ہے''۔ انہوں نے کہا کہ ''اگر آپ سب کے پیشتر روانہ ہوں گے، تو بھی ان شاء اللہ تعالیٰ ہم آپ کے لوگوں کو آرام کے ساتھ سوار کر کے لے جائیں گے، اور اگر آپ سب کے پیچھے روانہ ہوں تو بھی، مگر مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ سب لوگ جہازوں پر آپ کے سامنے روانہ ہو جائیں اور آپ سب کے پیچھے سوار ہوں، تب تک خدا کے اور بندے آپ کے فیض سے فیضیاب ہوں گے''۔

آپ کو ان کی یہ صلاح پسند آئی، پھر ہر ایک ناخدا اپنے اپنے جہاز کی تعریف کرنے لگا کہ ہمارا جہاز ایسا تیز رفتار اور اس خوبی کا ہے، آپ ہمارے جہاز پر سوار ہوں، آپ نے اس وقت ان کو کوئی جواب نہیں دیا، جب رخصت ہو کر چلے گئے، تب شہر کے دوسرے صاحبوں سے آپ نے فرمایا کہ ''سب کے پیچھے یہاں سے کون سا جہاز روانہ ہوگا؟ اس کو دریافت کیجئے، ہم اسی پر سوار ہوں گے'' انہوں نے شہر میں جا کر ناخداؤں سے پوچھا انہوں نے کہا کہ ''سب کے پیچھے دریا بقی روانہ ہوگا، مگر دریا بقی بہت پرانا اور سست رفتار ہے'' انہوں نے یہی حال سید صاحبؒ سے آکر بیان کیا اور عرض کر دیا کہ دریا بقی، پرانا اور سست رو ہے، آپ نے فرمایا کہ ''ان شاء اللہ تعالیٰ ہم اس کا جواب تیسرے یا چوتھے روز دیں گے، اگر ہم اس پر نہ چڑھے تو ہمارے دوسرے بھائی چڑھیں گے''۔

شہر کے لوگوں نے یہ سن کر سید صاحبؒ نے اپنے سفر کے لئے دریا بقی کا انتخاب کیا ہے آکر عرض کی کہ تمام شہر میں مشہور ہے کہ ''جہاز دریا بقی، بہت کم چلتا ہے، اور بہت کہنہ اور شکستہ بھی ہے آپ تو کسی اور جہاز پر سوار ہوں''، آپ نے فرمایا کہ ''تم خاطر جمع رکھو، اللہ تعالیٰ کی قدرت کے آگے نئے اور پرانے سب یکساں ہیں، اگر وہ چاہے گا تو اس کو تیز رو کر دے گا (۱)''

## اہل دنیا کی عزت و حرمت کی طرف عدم التفات

غلام حسین خاں فخر التجار کلکتہ نے کہا کہ جہاز عطیۃ الرحمٰن بادشاہی ہے اور اس پر ساٹھ ضرب توپ چڑھی ہے، محمد حسین ترک اس کا ناخدا ہے، اور وہ چالیس جہازوں کا کپتان

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۱۰۱۲، ۱۰۱۳

ہے، آپ اس پر سوار ہوں، جس وقت آپ ملک عرب میں پہنچیں گے، وہاں کے لوگ آپ کی بہت بڑی عزت وحرمت کریں گے"۔

یہ سن کر آپ کا چہرہ مبارک غصے سے متغیر ہو گیا اور فرمایا کہ "غلام حسین خاں، یہ تم نے کیا کہا؟ عزت وحرمت تو خدا کی طرف سے ہوتی ہے، بندے کی طرف سے نہیں، ہم دنیا کی قدر ومنزلت کو ایسا جانتے ہیں، جیسا سڑا کتّا" اور بہت سی باتیں اسی طرح کی فرمائیں، اس وقت تمام اہل مجلس عالم سکوت میں تھے، غلام حسین خاں کے چہرے پر دہشت خداوندی سے زردی چھا گئی، سر نیچے کئے ہوئے بیٹھے رہے، اس طرح کی ندامت ہوئی کہ اٹھا کر نہ دیکھا(۱)۔

## روانگی کا دن(۲)

روانگی کے دن منشی امین الدین صاحب کے یہاں کھانے کی دعوت تھی، مجمع بے اندازہ تھا، آپ نے ظہر کی نماز انہیں کے یہاں ادا کی اور بہت سی نصیحتیں اور ہدایتیں فرمائیں، خلفاء میں سے جو لوگ موجود تھے، ان کو باہم اتفاق اور ایک دوسرے کے ساتھ خیر خواہی کرنے کی تاکید فرمائی۔

آخر میں ارشاد فرمایا کہ "اگر کوئی کہے کہ سید احمد کی توجہ میں بڑی قوی تاثیر ہے تو اس کو کاذب اور مفتری سمجھنا چاہئے، یہ معاملہ میرے اختیار میں نہیں ہے، بہت سے لوگوں کو میں نے چاہا کہ فائدہ ہو اور بڑی کوشش کی، ان کو ذرا نفع نہ ہوا اور بعض لوگوں کی طرف میرا خیال بھی نہ تھا، لیکن ان کو اتنا فائدہ پہنچا کہ اعلیٰ مراتب ولایت تک پہنچ گئے، یہ سب خدا کی طرف سے ہے اور بالکل من جانب اللہ بات ہے"

وعظ کے بعد آپ نے سر سے دستار اتار کر منشی صاحب، موصوف کے سر پر رکھی، اس وقت منشی صاحب بہت روئے۔(۳)

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۱۰۸۷، ۱۰۸۸ (۲) قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ سید صاحبؒ کو کلکتے میں تقریباً تین مہینے صرف ہوئے، اس یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۱ر صفر کو آپ نواحی کلکتہ میں پہنچے تھے، اور جمادی الاولیٰ میں وہاں سے روانگی ہوئی۔(۳) منظورۃ السعداء۔




# کلکتے سے مکہ معظّمہ تک

## روانگی کا منظر

سید عبدالرحمٰن صاحب راوی ہیں کہ روانگی کے دن باغ کے دروازے پر سواریاں کھڑی تھیں، آپ بگھی پر سوار ہوئے میں اور عبداللہ (فرزند شیخ غلام حسین خاں) اور مولانا عبدالحی صاحب اور منشی امین الدین خاں آپ کے ساتھ بگھی میں بیٹھے، سید محمد یعقوب اور مولوی محمد یوسف صاحب بگھی کے پیچھے کھڑے ہوئے۔

وہاں سے روانہ ہو کر جب بڑے مدرسے کے قریب پہنچے تو دیکھا کہ لاڈ مائرا کے گرجے تک عورت و مرد، ہندو مسلمان، یہودی و نصاریٰ اس کثرت سے آپ کے دیدار کے لئے جمع تھے کہ آدمی کا ادھر سے ادھر گزرنا بہت دشوار تھا، صدہا آدمی پکارتے تھے کہ ''بچو! بچو!'' مگر کون کس کی سنتا تھا؟ یہ معلوم ہوتا تھا کہ اب کچھ دیر میں بگھی دبی جاتی ہے، آخر کو بہ ہزار دشواری سواری غلام حسین خاں فخر التجار کے دروازے پر پہنچی، حضرت بگھی سے اتر کر اندر تشریف لے گئے اور غلام حسین خاں کو جو بیمار تھے دیکھا، پھر اسی بگھی پر سوار ہو کر قلعے کی طرف چاند پول گھاٹ کو روانہ ہوئے اور لارڈ مائرا کے گرجے کے برابر یہودیوں کے محلے میں پہنچے، وہاں سے آپ کے ہمراہی کلمہ بآواز بلند پڑھتے ہوئے گزرے اور قلعے کے میدان میں جا کر سواری ٹھہری، اس وقت ایک جم غفیر اور مجمع کثیر، یہودی اور نصرانی، سب چھتریاں لگائے

ہوئے کوٹھوں پر اور راستے میں کھڑے تھے، اور ان کی عورتیں ان کے ساتھ تھیں بلکہ تمام اہل قلم وغیرہ اپنی کچہریاں خالی چھوڑ کر اس وقت وہاں موجود تھے، لوگ یہ بھی کہتے تھے کہ لاٹ اپنی کوٹھی پر تمام عملے سمیت کھڑا ہوا دیکھ رہا ہے۔

جب قلعے کے میدان میں پہنچے، عصر کا وقت ہوا، لوگوں نے دریا میں وضو کیا اور اذان کہی، پھر صفیں آراستہ ہونے لگیں، اس وقت خدا کی قدرت نظر آتی تھی کہ ہزاروں ہزار نمازی کہ ان کی تعداد گنتی سے باہر تھی، کھڑے تھے، جب صفیں آراستہ ہو چکیں اور ایک صف دونوں جانب دور جہاں تک نظر کام کرتی گئی تھی، سید صاحبؒ امامت کے لئے بڑھے اور نیت باندھی، اس وقت صدہا آدمی باآواز بلند تکبیر کہتے تھے، اس کے باوجود تکبیر کی آواز سننے میں نہ آتی تھی، مگر آپ کی آواز سب کو پہنچ رہی تھی، نماز کے بعد آپ نے دعا کی، پھر بگھی کے پاس آئے اور لوگوں سے رخصت ہونے لگے، آپ نے ایک ایک دو دو روپئے غرباء میں تقسیم کیے، سات سو روپئے تو صرف میرے ہاتھوں تقسیم ہوئے، اس کے بعد آپ نے دوسروں سے لے کر روپیہ تقسیم کیا، اس کے بعد آپ بڑی پھرتی کے ساتھ لوگوں کے بیچ میں سے کشتی پر سوار ہو گئے کہ لوگوں نے آپ کو بیٹھنے کے بعد دیکھا اور تعجب کیا۔

بہت سے لوگ کشتیاں لئے ہوئے موجود تھے، ان پر سوار ہو کر آپ کی کشتی کے ساتھ روانہ ہوئے، دریا کے کنارے خلقت کا ہجوم تھا، آپ نے دونوں ہاتھ اٹھا کر بلند آواز سے السلام علیکم فرمایا، لوگوں نے سلام کا جواب دیا اور بہت روئے، دور دور تک جہاں سلام کی آواز نہیں پہنچ سکتی تھی، ہاتھ کے اشارے ہو رہے تھے۔

آپ نے مغرب کی نماز کشتی پر پڑھی اور سب کشتیاں روانہ ہوئیں، جب اندھیرا بہت ہو گیا تو دوسری کشتیوں کے لوگ رخصت ہو کر واپس ہوئے۔(۱)

## جہازوں کے انتظامات

آپ جس جہاز پر سوار تھے، اس کا ناخدا عبدالرحمٰن حضرمی تھا، جس کا ایک مکان

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۱۰۹۰، ۱۰۹۳ و ''منظورۃ السعداء''

بندرگاہ مخہ میں بھی تھا، آپ کے متعلقین اوراعزاء آپ کے ساتھ تھے،سب مرد وعورت ملاکر ایک سو پچاس آدمی ہوتے تھے۔

آپ نے اپنے جہاز سے پہلے دوسرے جہاز روانہ کردیئے تھے، تفصیل ان کی یہ ہے کہ ایک جہاز کا نام ''فتح الباری'' تھا، اس کا ناخدا عبداللہ بلال عرب تھا، اس پر قافلے میں سے ستر آدمی سوار تھے، اور مولوی عبدالحق صاحب نیوتنوی ان کے امیر تھے۔

''عطیۃ الرحمٰن'' بڑا جنگی جہاز تھا، اس پر ساٹھ ضرب توپ تھی محمد حسین ترک رومی جو چالیس جہازوں کا کپتان تھا، اس کا ناخدا، اوراہل قافلہ میں سے سرسٹھ نفر قاضی احمد اللہ صاحب میرٹھی کی امارت میں اس پر سوار تھے۔

''غراب احمدی'' پر گیارہ توپیں تھیں، ناخدا احمد ترک رومی، اس پر پچاس آدمی جو مولوی وحیدالدین، حکیم مغیث الدین سہارن پوری کی سرکردگی میں تھے، سوار تھے۔

''فتح الکریم'' پر چھہتر آدمی میاں دین محمد کی سرکردگی، میں ''فیض ربانی'' پر چھتر آدمی مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کی امارت میں ''فیض الکریم'' پر پچاس آدمی قاضی عبدالستار گڑھ مکتیسری کی امارت میں ''عباسی'' پر چالیس نفر حاجی پیر محمد بریلوی کی ''تاج'' پر پینسٹھ آدمی قادرشاہ ہریانوی کی ''فتح الرحمٰن'' پر پچاس آدمی حاجی محمد یوسف کشمیری کی امارت میں۔(۱)

اہل قافلہ کی تعداد چھ سوترانوے تھی، ان کے علاوہ مساکین ایک سوسات کی تعداد میں تھے، جو تین جہازوں پر تقسیم تھے، دیگیں اور دوسرے ضروری برتن نئے خرید کر جہازوں پر رکھ دیئے گئے تھے، چنانچہ چار دیگیں اپنے لوازمات کے ساتھ آپ کے جہاز پر، اور دو دو دیگیں ہر جہاز پر تھیں، غلہ اور کپڑا ہر ایک پر بقدر ضرورت بار کردیا گیا تھا۔(۲)

## تقسیم عمل

آپ نے فرمایا تھا کہ اس سفر کے تمام کام کاج عبادت ہیں، اس لئے رفقاء اور ہمراہی بڑے ذوق اوراپنی خوشی سے خدمت کرتے تھے، اور بعض بعض کام مستقل طور پر بعض

(۱)''وقائع احمدی'' ص ۱۰۷۸، ۱۰۸۰ و ''منظورہ'' (۲) ''منظورۃ السعداء''

لوگوں نے اپنے ذمے لے لئے تھے، بادل خاں نے تمام اہل قافلہ کو خصوصاً معذور لوگوں کو وضو کرانے کی ذمے داری لی، وہ سمندر سے پانی کھینچ کر بڑے بڑے طاشوں میں بھر لیتے تھے، اور اس سے لوگوں کو وضو کراتے تھے، پانی کھینچتے وقت اللہ کا نام ان کے ورد زبان ہوتا تھا۔

شیخ باقر علی نے کھانا پکانے کا ذمہ لیا، دوسرے آدمی بھی اس کام میں ان کا ہاتھ بٹاتے تھے، اس جہاز کے آگے کی طرف ایک بڑا دالان تھا، اس میں کھانا پکایا جاتا تھا، آدھے میں تو ناخدا اور معلم اور خلاصیوں کا اور آدھے میں آپ کا کھانا پکتا تھا، وہ دالان نیچے اوپر دائیں بائیں تمام تانبے کی چادروں سے منڈھا ہوا تھا تاکہ آگ نہ لگ جائے، دو دیگیں چاول کی اور ایک دیگ دال کی آپ کے قافلے میں روزانہ پکتی تھی، بیماروں اور جن لوگوں کو دوران سر کی شکایت ہوتی تھی، ان کو روٹی ملتی تھی۔(۱)

## جہاز پر آپ کے معمولات

آپ کا روزانہ معمول تھا کہ صبح کی نماز کے بعد حزب البحر پڑھتے اور مولوی محمد یوسف صاحب سے سورہ زخرف کا پہلا رکوع سنتے، جب آپ اس سے فارغ ہوتے تو لوگ آپ کے پاس آکر بیٹھ جاتے، کوئی کسی آیت کا مطلب پوچھتا کوئی کسی حدیث کا، سوا پہر دن چڑھے تک اسی طرح مجلس رہتی، اس کے بعد آپ اندر تشریف لے جاتے، اور وہیں کھانا تناول فرماتے، فراغت کے بعد باہر تشریف لاتے، دبوسے کے دروازے پر ایک کوٹھری تھی، اس میں دوپہر کو آرام فرماتے، اس کے دروازے پر شمشیر خاں کا پہرہ رہتا تھا، اور ان کی ایک دری بچھی رہتی تھی، جب ظہر کا وقت آتا، آپ اٹھتے اور نماز سے فارغ ہو کر اسی دری پر بیٹھ جاتے اور اس طرح سے لوگ آپ کے پاس جمع ہو جاتے اور جو جس بات کا سوال کرتا، اس کا جواب دیتے۔

آپ کی صحبت کی برکت سے قافلے میں کسی قسم کا لڑائی جھگڑا کبھی پیش نہیں آیا، وقت بڑی راحت اور عافیت سے گزرتا تھا، ہر کسی کو دن عید اور شب شب برات تھی، سر بھی گھومتا تھا،

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۱۰۹۸-۱۰۹۹ او ''منظورۃ السعداء'' (۲) ''وقائع احمدی'' روایت سید عبدالرحمٰن ص ۱۱۰۰، ۱۱۰۱

اور قے بھی ہوتی تھی، مگر دل میں راحت وخوشی تھی، رنج والم کا ذکر نہ تھا۔(۲)

سمندر میں تلاطم تھا، کسی ساتھی کو قے ہوتی کسی کا سر گھومتا، آپ نے مولانا عبدالحی صاحب سے جمع بین الصلاتین کے متعلق دریافت کیا، انہوں نے فرمایا کہ سفر میں جمع بین الصلاتین مذہب حنفی کے سوائے تینوں مذاہب میں درست ہے، آپ نے فرمایا "ایسے مقام پر نماز جمع کرنی چاہئے، اگر نماز جمع نہیں کرتے تو نماز کے جاتے رہنے کا اندیشہ ہے، چنانچہ اسی روز سے اس پر عمل شروع ہوا۔(۱)

جہاز سیلون سے گزرتا ہوا راس کماری (۲) کا چکر کاٹ کر اِلپّی ٹھہرا (۳)، اس حصے سے بخیریت گزر جانے کی وجہ سے جہاز کے خلاصیوں نے بڑی خوشی منائی اور مسافروں سے پیسے وصول کیے۔

## بندرگاہ اِلپّی اور کالی کٹ میں

جب جہاز لنکا سے گزر کر الفی (الپی) پہنچا تو ایک کشتی جہاز کے پاس آئی، لوگ آپ کو پوچھتے جہاز پر آئے، اور عرض کیا کہ "آپ کے آدمیوں سے جو دوسرے جہازوں پر گئے ہیں آپ کے اوصاف حمیدہ سن کر بڑے اشتیاق سے ہم لوگ حاضر ہوئے ہیں، ہمارا ناخدا جس کے نام دوسل ہے، آپ سے ملنے کا بہت مشتاق ہے، ہمیں آپ کی خدمت میں بھیجا ہے کہ ہم آپ سے تشریف لے چلنے کی درخواست کریں، آپ نے فرمایا، ہم ضرور چلیں گے" آپ نے ان کو کھانا کھلا کر رخصت کیا اور ایک رفیق ساتھ کر دیا کہ میٹھے پانی کا ایک پیپہ بھر کر لے آئے۔

دوسرے روز آپ تشریف لے گئے اور ناخدا کے مکان پر دو روز قیام فرمایا، ناخدا نے اپنے اہل وعیال اور وہاں کے دوسرے آدمیوں کے ساتھ بیعت کی، اس زمانے میں وہاں عورتوں میں برہنگی بہت تھی، واپسی کے وقت آپ نے لوگوں سے کہا کہ "یہاں عورتیں بے ستر

---

(۱) ایضاً ۱۰۹۸ (۲) راس کماری کو "وقائع" اور "مخزن احمدی" میں بہ قاف قمری لکھا ہے۔

(۳) الپی جنوبی ومغربی ہندوستان کی مشہور بندرگاہ ہے، جو کوچین کے جنوب میں واقع ہے، (سید احمد شہیدؒ) اس کو سید صاحبؒ کے وقائع نگاروں نے الفی کے لفظ سے یاد کیا ہے۔

ہیں، تم سب ہمارے گرد ہو جاؤ'' سب لوگ آپ کے گرد ہو گئے، آپ وہاں سے روانہ ہوئے، لیکن لوگوں نے مردوں، عورتوں نے آپ کی زیارت کے لئے بہت ہجوم کیا، ہر چند لوگ ہٹاتے تھے، مگر وہ کچھ نہیں سنتے تھے، آخر آپ وہاں سے دوڑ کر جھولے پر سوار ہو گئے۔

کالی کٹ میں بھی آپ اترے اس شہر میں ایک پختہ تالاب تھا، اور اس کے بیچ میں ایک بڑی مسجد چار درجے کی تھی، وہاں آپ ٹھہرے، پچیس تیس آدمیوں نے بیعت کی (۱)، کالی کٹ سے روانہ ہو کر امینی اور عقیدی (۲) اور جزیرہ سقوطرہ کے پاس سے عدن پہنچے۔

## عدن

عدن کا پہاڑ دکھائی دیا تو آپ بہت خوش ہوئے اور اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ اللہ تعالیٰ نے ہم کو عرب کا ملک دکھایا، آپ نے مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا کہ ''جب ہم جہاز سے اتریں گے، شکر کا دوگانہ پڑھیں گے۔'' (۳)

آپ عدن میں اپنے ساتھیوں کے ساتھ اترے اور دو رکعت نماز پڑھ کر تشریف لے گئے، اس وقت گرمی کا یہ عالم تھا کہ دھوپ کی تپش سے زمین پر قدم نہ رکھا جاتا تھا اور دریا کے کنارے سے عدن تک نہ کہیں پانی تھا، نہ سایہ دار درخت، دھوپ اور پیاس سے لوگ بے تاب ہوئے جاتے تھے، اس وقت آپ نے فرمایا کہ ''اگر دو تین اونٹ ہوتے تو ان پر سوار ہو کر چلتے'' لوگوں نے عرض کیا کہ ''حضرت اونٹ یہاں کہاں؟ ہاں آپ دعا فرمائیں'' آپ نے فرمایا کہ ''تم سب مل کر سات سات بار ''الحمد'' پڑھو اللہ تعالیٰ فضل کرے گا'' لوگوں نے پڑھنا شروع کیا، ساتویں بار تک پہنچے تھے کہ ایک شخص نے کہا ''وہ دیکھو چار اونٹ دامن کوہ میں معلوم ہوتے ہیں'' وہ شتربان ان کو اس طرف لئے آتے تھے، تمام لوگ ان کی طرف

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۱۱۰۶، ۱۱۰۷ (۲) ''امینی'' کا پورا نام ''امین دیپ'' ہے، دیپ جزیرہ کو کہتے ہیں، عقیدی کا انگریزی نام (Agathe) ہے (سید احمد شہیدؒ)

(۳) ''وقائع احمدی'' ص ۱۱۱۳

دیکھنے لگے، جب نزدیک آئے لوگوں نے شتر بانوں سے کہا کہ اگر اونٹ کرائے پر دو تو تمہارا احسان ہوگا، انہوں نے کرایہ لینے کا تو کچھ ذکر نہ کیا، لوگوں کو سوار کرلیا اور عدن میں جا کر اتار دیا، لوگ کھانے پینے کی تدبیر میں لگے، جب کھا پی کر فارغ ہوئے، تب ان اونٹوں اور اونٹ والوں کو تلاش کیا کہ ان کو مزدوری دیں، ہر چند ان کو ڈھونڈا، مگر نہ پایا، وہاں کے لوگوں سے پوچھا کہ "اس ہیئت اور لباس کے چار اونٹ ہیں اور اس صورت اور پوشاک کے سار بان، اگر تم جانتے ہو تو بتا دو" انہوں نے کہا کہ "یہاں نہ اس طرح کے اونٹ ہیں، نہ اونٹ والے، یہاں تو بار برداری کے اونٹ ہیں" لوگوں نے آپ سے یہ حال بیان کیا، آپ خاموش ہو رہے۔(۱)

عدن کے قریب بہت لوگ آپ کے استقبال کو آئے، آپ شہر میں ایک مسجد میں، جو کسی سوداگر نے بنوائی تھی، اترے، آپ نے وہاں کے دنبے منگوائے، ذبح کر کے پکوائے اور روٹیاں بھی پکیں، رات کو اسی مسجد میں رہے، دوسرے روز جہاز کا لنگر اٹھا اور روانہ ہو گئے (۲)، عدن سے روانہ ہونے کے چھ سات روز بعد معلم نے کہا کہ آج چھوٹے باب سکندر (۳) میں پہنچیں گے، تھوڑی رات باقی ہوگی کہ ناخدا نے سید صاحب کو جگایا اور عرض کیا کہ "یہ وقت دعا کا ہے، آپ دعا کیجئے" پھر سب لوگوں کو جگایا اور تمام لوگ دعا میں مشغول ہوئے خدا کے فضل و کرم سے جہاز بخیریت گزر گیا۔(۴)

## جہاز میں کیف و ذوق

سید زین العابدین، جو آپ کے رفیق سفر تھے، بیان کرتے ہیں کہ ایک روز سید صاحبؒ جہاز کے اگلے مکان کی چھت پر مستول کا رسا پکڑے ہوئے تھے، اور دریا کا تماشہ دیکھ رہے تھے، میں اس وقت آپ کے پیچھے کھڑا تھا، اور تین شخص میرے سوا اور بھی تھے، اس

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۱۱۱۴، روایت سید عبدالرحمٰن، و "مخزن احمدی" (۲) "وقائع احمدی" ص ۱۱۱۶

(۳) یہ باب المندب ہے، جو جہازوں کے لئے خطرناک جگہ سمجھی جاتی تھی، تنگ سمندر کے عین بیچ میں ایک پہاڑی ہے، جس سے جہاز کے ٹکرا جانے اور ٹکڑے ٹکڑے ہو جانے کا خطرہ رہا کرتا تھا۔ (۴) "وقائع احمدی" ۱۱۱۶، ۱۱۱۷

وقت آپ سمندر کو دیکھ کر بار بار "سبحان اللّٰہ وبحمدہ، سبحان اللّٰہ العظیم" پڑھتے تھے، اور دیوان حافظ کے کچھ اشعار بھی پڑھتے تھے، جو مجھے یاد نہیں، آنکھوں سے آپ کے چہرے پر آنسو جاری تھے، اور آواز میں بھی فرق ہوگیا تھا، آپ اللہ تعالیٰ کی عظمت و بزرگی بیان فرماتے جاتے تھے، اس میں کئی گھڑی کا عرصہ ہوگیا پھر وہاں سے آپ نیچے تشریف لائے، مگر زبان مبارک سے کچھ نہیں فرمایا، تھوڑی دیر کے بعد ظہر کا وقت ہوا، اذان ہوئی، آپ نماز کو تشریف لائے اور نماز پڑھائی، اس نماز میں ایسی برکت اور تاثیر تھی کہ ہر ایک کے اوپر ایک حال سا واقع تھا کہ اس کی لذت زبان سے بیان نہیں ہوسکتی، ہر شخص کی طبیعت متوجہ الی اللہ تھی۔ (۱)

## مخہ

مخہ میں ناخدا نے ایک مہینے کے لئے اپنے مکان پر قیام کرنے کا فیصلہ کیا، آپ نے ضروری سامان اتار کر ایک مکان کرائے پر لیا اور جامع مسجد کے قریب قیام فرمایا۔ (۲)

## برہنہ غسل کی روک تھام

مخہ میں رواج تھا کہ لوگ بے تکلف حوض، تالاب وغیرہ میں برہنہ غسل کرتے تھے، آپ کو یہ بات بہت ناپسند آئی، بنگالے کے مولوی امام الدین نے ایک دن حوض میں تہہ بند باندھ کر غسل کیا، دو آدمیوں نے ان کو پکڑ لیا اور قاضی صاحب کے پاس لے گئے، اور کہا "یہ شخص تہہ بند باندھ کر نہاتا ہے، اس نے ہمارے حوض کو نجس کر دیا" اور خواہش کی کہ ان کو سزا دی جائے، قاضی صاحب نے پورا واقعہ سنا، ان دونوں شخصوں سے بہت ناراض ہوئے اور مولوی صاحب کو رخصت کیا، انہوں نے آکر حضرت کو سارا ماجرا سنایا۔ (۳)

ایک دن مولوی عبدالحق صاحب نے آپ سے عرض کیا کہ قاضی محمد بن علی شوکانی محدث یمن نے ایک رسالہ موضوعات حدیث میں تصنیف کیا ہے، اگر وہ رسالہ ہاتھ آجائے تو بڑا فائدہ ہو، آپ نے فرمایا کہ مولانا عبدالحی صاحب سے کہئے کہ وہ اس کا کچھ انتظام کریں، مولانا ممدوح مخہ کے قاضی صاحب کے پاس گئے اور یہ خواہش ظاہر کی، قاضی صاحب نے

---

(۱) "وقائع احمدی" ص ۱۱۱۹ (۲) ایضاً ص ۱۱۱۷ (۳) "وقائع احمدی" بروایات مختلفہ ص ۱۱۱۸

فرمایا کہ "آپ ایک خط لکھ کر مجھے دے دیجئے، میں وہ خط صنعاء بھیج کر رسالہ منگوا کر اپنے پاس رکھ لوں گا اور واپسی میں آپ کو دے دوں گا" مولانا عبدالحی صاحب نے علامہ شوکانی کے نام عربی میں ایک مفصل اور پُر زور خط لکھا، جس میں حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے فضل وکمال اور ان کے خاندان کی علمی خصوصیات اور دینی خدمات کا تعارف کرایا اور حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ سے اپنے تلمذ کا تعلق اور سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا تذکرہ کیا اور جب یہ خط لکھ کر قاضی صاحب کے پاس لے جانے لگے تو سید صاحبؒ نے فرمایا کہ "مولانا آپ قاضی صاحب کے پاس جارہے ہیں، ذرا برہنہ غسل کی روک تھام کا بھی انتظام کرتے آیئے گا" مولانا نے قاضی صاحب کو خط پڑھ کر سنایا، قاضی صاحب بہت خوش ہوئے، اور آپ کے علم اور تبحر کی تعریف کی اور خط لے کر صنعاء روانہ کر دیا۔(۱)

اس سے فرصت پا کر مولانا نے قاضی صاحب سے فرمایا کہ "ہم نے اس شہر میں ایک عجیب رسم دیکھی کہ مسلمان اہل علم وفضل غسل کرتے وقت برہنہ ہو جاتے ہیں، چونکہ دین کی ابتدا عرب سے ہے اور متقدمین اور سلف کے رسوم ہمارے لئے سند کا حکم رکھتے ہیں، یہ خلاف شرع وحیا عمل ہے، جس پر وعید وارد ہے، ایسی جگہ کیسے ہو سکتی ہے؟" قاضی صاحب نے فرمایا کہ "لوگ بے غیرت ہیں، جرمانے اور سزا کے باوجود اس سے باز نہیں آتے، یہ ہمارے بس کی بات نہیں، آپ ہمارے ساتھ حاکم شہر کے پاس چلئے" مولانا قاضی صاحب کے ہمراہ حاکم کے پاس گئے، حاکم نے قاضی صاحب کی درخواست پر چند سپاہی مقرر کر دیئے کہ جب تک سید صاحبؒ کے قافلے کا قیام رہے، کوئی برہنہ غسل نہ کرنے پائے (۲)۔

## وحدت وجود پر گفتگو کرنے کی ممانعت

مولوی عبدالرحمٰن صاحب صوفی کے مرید مولوی محمد یوسف لکھنوی بھی مکہ میں اترے ہوئے تھے، وہ اکثر جہاں کہیں بیٹھتے، لوگوں کو وحدت وجود کے مسائل کی تعلیم وتلقین کرتے تھے، ایک روز مولوی یوسف اور قافلے کے لوگوں سے وحدت وجود پر مباحثہ ہو رہا تھا، آپ

---

(۱) "وقائع احمدی" ۱۱۲۱ (۲) "مخزن احمدی" ص ۸۹

تشریف لے آئے ،مولانا عبدالحی صاحب بھی آپ کے ساتھ تھے، ان کی تقریر سن کر مولانا نے ہر چند علمی تقریر سے ان کو سمجھایا، مگر وہ کچھ نہ سمجھے، اسی طرح سید صاحبؒ نے بھی ان کو خوب معقول کیا، مگر وہ اپنے ہی اصرار پر رہے، آپ کو غصہ آیا، چہرہ مبارک غصے سے سرخ ہو گیا اور آپ گھٹنوں کے بل کھڑے ہو گئے اور ان کی طرف طمانچہ اٹھایا مگر یاد نہیں ، مارا یا نہیں ، لوگوں نے جلدی سے مولوی یوسف کو وہاں سے اٹھا کر حویلی کے باہر نکال دیا، آپ نے سب ہمراہیوں سے فرمایا کہ کوئی اس شخص سے ملاقات نہ کرے اور ان کی بات نہ سنے۔(۱)

## حدیدہ

ایک مہینے کے بعد جہاز نے لنگر اٹھایا اور مخہ سے روانہ ہو کر بندرگاہ حدیدہ پہنچا، آپ کے معتقدین میں سے ایک ہندی سید وہاں مقیم اور آپ کی تشریف آوری کے منتظر تھے، وہ کشتی میں سوار ہو کر جہاز پر آئے، آپ نے ان کے حال پر بڑی عنایت فرمائی اور ایک ولایتی تلوار اور ایک دونالی بندوق اور سپر عنایت کی، سید موصوف نے کھانے کی دعوت کی، دوسرے روز آپ ان کے مکان پر تشریف لے گئے اور دو وقت کھانا تناول فرما کر واپس تشریف لائے اور جہاز نے لنگر اٹھایا۔(۲)

## احرام

چوتھے روز فجر کے وقت معلم نے اطلاع دی کہ آج عصر کی نماز یلملم کے مقابل پہنچ کر ہوگی ، جب میقات آیا تو آپ نے غسل مسنون فرمایا ، رفقاء نے آپ کو غسل دیا اور بشارتوں سے ممتاز ہوئے۔

غسل کر کے آپ نے احرام باندھا اور دو رکعتیں پڑھ کر تلبیہ (۳) کیا اور بڑی گریہ وزاری کے ساتھ دعا کی (۴)

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص۱۱۲۴ (۲) ''وقائع احمدی'' ص:۱۱۲۴ (۳) لبیك اللهم لبیك لاشریك لك لبیك، ان الحمد والنعمة لك والملك لا شریك لك (حاضر ہوں، اے اللہ حاضر ہوں، حاضر ہوں، تیرا کوئی شریک نہیں، حاضر ہوں، سب تعریف، سارا احسان تیرا ہی ہے، اور سلطنت تیری ہی ہے، تیرا کوئی شریک نہیں) (۴) ''وقائع احمدی'' ص۱۱۲۵۔

## جدہ

۲۳؍شعبان چہارشنبہ کے روز آپ جدے (۱) پہنچے، کچھ ہمراہی جدّے میں آپ کے منتظر تھے، اور بعض مکہ معظّمہ روانہ ہو چکے تھے، نواب محمود نواز خاں اور سلطان حسین خاں دونوں بھائی جو امرائے حیدر آباد میں سے تھے اور ایک سال پہلے سے حج کے لئے آئے ہوئے تھے، آپ کی تشریف آوری کے مشتاق تھے، وہ اور مُطوّف محمد رئیس آپ کی تشریف آوری کو سن کر مکہ معظّمہ سے جدّے آئے، معلم صاحب نے آپ کے ماموں حضرت شاہ ابواللیث ابن حضرت شاہ ابوسعید کی سند پیش کی اور عرض کیا کہ ''میں آپ کے خاندان کا مطوّف ہوں، آپ کا تمام قافلہ مجھ ہی سے تعلق رکھتا ہے'' آپ نے منظور فرمایا (۲)۔

جدے میں اتر کر آپ نے دوسرے جہازوں کے مسافروں کا حال احوال دریافت کیا اور مصارف کو پوچھا، سب نے عرض کی کہ'' جو کچھ روپیہ آپ نے عنایت فرمایا تھا، وہ صرف میں آ گیا اور اس کے علاوہ اکیس سو روپے اور خرچ ہوئے، اور اس کی فرد دکھائی، آپ نے دیکھ کر مولوی یوسف صاحب سے فرمایا کہ یہ مال اللہ تعالیٰ کا ہے، الحمدللہ کہ اس کے بندوں کے صرف میں آیا، آپ اکیس سو روپئے ان کو دے دیں (۳)''۔

پانچ روز جدے میں قیام فرمایا (۴)، ۲۷؍شعبان یک شنبہ کو جدے سے مکہ معظّمہ روانہ ہوئے (۵)، مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کو محصول کا تصفیہ کرنے کے لئے چھوڑ دیا (۶)۔

## حدیبیہ میں

راستے میں کچھ دیر کے لئے آپ حدیبیہ میں ٹھہرے اور وہاں تمام رفقاء کے ساتھ بہت تضرع وزاری سے دعا فرمائی اور ساتھیوں سے بیعت جہاد لی (۷)

---

(۱) یادداشتِ قلمی۔ (۲) ''وقائع احمدی'' ص ۱۱۲۷

(۳) ایضاً ص ۱۱۲۷ (۴) ''مخزن احمدی'' ص ۹۰

(۵) یادداشت قلمی (۶) ''وقائع احمدی'' ص ۱۱۳۰

(۷) ''مخزن احمدی'' ص ۱۱۷، آج کل اس کو شمیسیہ کہتے ہیں۔




# سرزمین حجاز میں

## داخلہ

۲۹ رشعبان ۱۲۳۷ھ کو آپ کچھ دن چڑھے مکہ معظمہ کے قریب پہنچے (۱)، رفقاء جو پہلے سے مکہ معظّمہ پہنچ چکے تھے، آب زمزم سے بھرے ہوئے لوٹے اور صراحیاں لئے استقبال کو موجود تھے، تمام قافلہ زمزم سے سیراب ہوا، اس کے بعد مقام ذی طویٰ میں جو مکہ معظمہ کی آبادی سے متصل ہے، پہنچ کر غسل کیا، سید زین العابدین وغیرہ کو زنانی سواری کے ساتھ روانہ کر دیا اور مولانا عبدالحی صاحب سے پوچھ کر مکہ معظّمہ کی بالائی جانب سے جو جنت المعلیٰ کے شمالی سمت ہے، مکہ معظّمہ میں داخل ہوئے۔

مکہ معظمہ میں داخل ہوتے وقت ہر شخص پر گریہ طاری تھا، باب السلام سے داخل ہوئے، طواف کے بعد مقام ابراہیمؑ پر دو رکعت نماز پڑھی اور بڑے تضرع کے ساتھ دعا کر کے چاہ زمزم پر جا کر زمزم پیا اور غسل کیا اور اپنے ہمراہیوں کے ساتھ باب الصفا سے سعی کے لئے تشریف لے گئے، سعی کے بعد سر کے بال منڈائے اور احرام سے باہر ہو گئے۔

باب عمرہ کے قریب میاں زین العابدین نے حویلی کرائے پر لی تھی، اس میں آپ کا قیام تھا، دوسرے روز رمضان المبارک کا چاند دیکھا گیا۔ (۲)

---

(۱) یادداشت قلمی ''مخزن احمدی'' میں مکہ معظمہ کے داخلے کی تاریخ ۲۸ رشعبان ہے۔

(۲) ''وقائع احمدی'' ص ۱۱۳۷، قلمی یادداشت میں تصریح ہے کہ چاند تیس کا تھا۔

## دن رات کے معمولات

روزانہ دن کو مکے کے علماء وفضلاء ومشائخ کی آپ کے پاس عصر تک نشست رہی، عصر کی اذان کے بعد آپ نماز پڑھنے کو حرم شریف جاتے، عصر سے مغرب تک آپ حرم میں تشریف رکھتے تھے، وہاں آپ کے پاس لوگوں کا مجمع رہتا تھا، افطار کے بعد طواف کر کے قیام گاہ پر واپس تشریف لاتے، حرم میں چونکہ تراویح کی نماز میں بڑا ہجوم ہوتا تھا، اور بڑا شور وشغب ہوتا تھا، آپ نے مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا کہ اس شور وشغب میں اطمینان قلب اور نماز کا لطف نہیں آتا، مشورے سے یہ طے پایا کہ جب تک حرم میں لوگ تراویح پڑھیں گے، تب تک آپؒ یہاں کے لوگوں کا قرآن سنیں (۱)، شور بند ہو جانے کے بعد مطاف میں اپنی جماعت کی جائے، چنانچہ سکون ہونے کے بعد آپ کے ماموں زاد بھائی حافظ سید محمد بن شاہ ابواللیث بن حضرت سید شاہ ابوسعید روز دو پارے تراویح میں سناتے تھے (۲)۔

تراویح کے بعد آپ کرائے کا جانور لے کر سوار ہو کر تنعیم تک جاتے اور عمرے کا احرام باندھ کر واپس آ کر طواف وسعی وحلق سے فراغت کرتے، اگر رات زیادہ ہوتی تو طواف وسعی کر کے سحر کا کھانا کھاتے، اگر کم ہوتی تو طواف کر کے کھانا کھا لیتے، پھر سعی کرتے۔

نماز فجر کے بعد بھی طواف کر کے اشراق پڑھ کر قیام گاہ پر تشریف لاتے۔

آپ کی قیام گاہ کے قریب ایک مینار تھا، جب زوال کے وقت مذکر تذکیر کرتا، آپ قیلولے سے بیدار ہوتے، ضروریات سے فارغ ہو کر وضو کرتے اور حرم آ جاتے (۳)۔

## مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کی تشریف آوری

ایک ہفتے کے بعد مولانا محمد اسمٰعیل صاحب محصول وغیرہ کے معاملات سے فرصت کر کے جدہ سے مکہ معظّمہ آ گئے اور اپنے ساتھ کچھ غلہ بھی لائے (۴)، ۲۰؍رمضان المبارک اور اکیسویں شب سے آپ نے اعتکاف فرمایا، شوال کا چاند دیکھ کر نماز مغرب پڑھ کر آپ قیام گاہ تشریف لائے (۵)

---

(۱) ''وقائع احمدی''ص ۱۱۴۰، ۱۱۴۱ (۲) ایضاً ص ۱۱۴۱ (۳) ایضاً ص ۱۱۴۶ (۴) ''مخزن احمدی''ص ۹۲ (۵) ''وقائع''

## عید اور عمائد مکہ کی ملاقات

عید کے روز مکہ معظّمہ کے علماء اور صلحاء سید صاحبؒ کی ملاقات کے لئے تشریف لائے، محدث شیخ عمر بن عبدالرسول حنفی، جو ایک مشہور عالم اور باخدا بزرگ تھے، اور عرب میں اپنی نظیر نہیں رکھتے تھے، آپ کی ملاقات کے لئے تشریف لائے، سید صاحبؒ نے پانچ ریال ہدیہ خدمت کئے، آپ نے کچھ معذرت کی، اس کے بعد قبول کر لیا، شیخ عمر نے اس سے پہلے سلطان ترکی کا ہدیہ قبول نہیں کیا تھا اور اشرفیوں سے لدا ہوا اونٹ واپس کر دیا تھا اور کہا تھا کہ "اس کی ضرورت نہیں، ہم نے سلطان کی طرف سے حج کر لیا ہے" سید صاحبؒ کا ہدیہ قبول کر لینے سے رؤسائے مکہ کو بڑا تعجب ہوا(۱)۔

عید کے دن بہت سے لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، بیعت کرنے والوں میں حنفی مصلے کے امام شیخ مصطفیٰ، خواجہ آغا الماس ہندی اور بعض دوسرے خواجہ سرا شیخ شمس الدین شطا، احمد پاشا سلطان مصر کے نائب شیخ حسن آفندی جیسے فضلاء اور عمائد تھے، بلغار کے ایک بزرگ جن کے پاس بلغار کے مطبع کا چھپا ہوا ایک قرآن مجید بھی تھا اور اکثر آپ کی خدمت میں حاضر ہوا کرتے تھے، بیعت وخلافت سے مشرف ہوئے، علمائے مکہ میں سے شیخ عبداللہ سرّاج اور دوسرے علماء بھی حاضر خدمت ہوا کرتے تھے، مغربی قافلے کے ایک بزرگ جو سلطان مغرب کے وزراء میں سے تھے، نام غالباً سید محمد تھا اور صحیح بخاری مع قسطلانی ان کو حفظ تھی، نیز شیخ حمزہ محدث، شیخ احمد بن ادریس، محمد علی ہندی، ملا بخاری، شافعی مصلے کے امام شیخ صالح شافعی، حنفی مفتی وواعظ شیخ علی سے برابر ملاقات ہوتی رہتی، لوگ کہتے تھے کہ مکہ مرجع عالم ہے، یہاں ہر صفت اور ہر کمال کے لوگ آتے ہیں، لیکن جو رجوع عام اور انجذاب و کشش سید صاحبؒ کی طرف ہے، وہ کسی کی طرف دیکھی نہیں گئی (۲)۔

## "صراط مستقیم" کا عربی ترجمہ

شیخ حسن آفندی کی خاطر مولانا عبدالحی اور مولانا محمد اسمٰعیلؒ نے "صراط مستقیم" کا عربی میں ترجمہ کیا، جس کی نقلیں ان علماء نے بھی لیں، جو داخل بیعت ہوئے تھے۔ (۳)

---

(۱) ایضاً ص ۱۱۴۷، ۱۱۴۸ (۲) "منظورہ" (۳) اس ترجمے کا مکمل نسخہ صاحبزادہ عبدالرحیم خاں مرحوم کے کتب خانہ ٹونک میں موجود تھا، راقم السطور کی نظر سے گزرا ہے۔

## جاوی حجاج کی بیعت

جاوا کے تین شخصوں نے عرض کیا کہ ''ہم آپ کے خلفاء کے ہاتھ پر بیعت ہو چکے ہیں، اب بلا واسطہ آپ کے ہاتھ پر بیعت کرنا چاہتے ہیں'' انہوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، آپ نے ان کا کھانا اپنے ساتھ مقرر کر دیا، ان کے لئے دعائے خیر فرمائی اور اپنے بدن کے کپڑے ان کو عنایت فرما کر رخصت کیا، کسی کو کرتا عطا فرمایا، کسی کو ٹوپی، کسی کو عمامہ اور کسی کو دونوں عطا ہوئے، خلافت نامہ دے کر ان کو رخصت کیا اور ان کے واسطے دعا کی، اور فرمایا کہ ''جہاں کہیں تم کو مسلمان بھائی ملیں، ان کو خوب تعلیم و تلقین کرنا'' وہ کہنے لگے کہ ''جس طرح حضرت نے ہمارے واسطے دعا کی ہے، ہم نے اس طرح دعا کرتے ہوئے نہ کسی کو دیکھا نہ سنا اور نہ ایسے الفاظ ہم نے کبھی پڑھے حضرت نے ہمارے واسطے اور مخلوق کے واسطے کیا اچھی دعا کی'' پھر وہ مصافحہ کر کے رخصت ہوئے (۱)۔

## مناسکِ حج

یوم الترویہ ۸/ذی الحجہ ۱۲۳۷ھ کو آپ نے اپنے رفقاء کے ساتھ حطیم میں بڑے تضرع والحاح وزاری کے ساتھ طویل دعا فرمائی، تمام حاضرین پر عجیب کیفیت و رقت طاری ہوئی، سب کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے، مکہ معظمہ سے روانہ ہو کر منیٰ میں مسجد خیف کی مشرقی جانب چھوٹی مسجد کے متصل آپ کا خیمہ استادہ تھا، اس رات کو آپ نے بعض دوسرے علماء اور رؤسائے مکہ کے ساتھ وہیں رات گزاری، صبح عرفات روانہ ہوئے، عرفات میں زوال کے وقت امام کے پیچھے ظہر و عصر کی نماز پڑھ کر اپنے خیمے میں آ کر دعا وزاری میں مشغول ہو گئے۔

اسی اثناء میں پھلت کے بعض شرفاء اور دوسرے رفقاء نے از سر نو طریقہ محمدیہ میں بیعت کی (۲)، عرفات کی دعاؤں میں آپ کی ایک دعا یہ بھی تھی کہ ''الٰہی اس قافلے میں سے جس کو تو نے محض اپنے فضل سے حج کی دولت نصیب فرمائی ہے، کوئی حاجی کے لقب سے مشہور نہ ہو (۳)''

---

(۱) ''وقائع احمدی'' ص ۱۱۶۰-۱۱۶۲ (۲) ''منظورہ'' (۳) ''مخزن احمدی'' ص ۹۷، مولوی سید محمد علی صاحب ''مخزن'' لکھتے ہیں کہ یہ دعا اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی، آج بیس سال سے کچھ اوپر سال ہو چکے ہیں، ابھی تک (باقی اگلے صفحہ پر)

غروب آفتاب کے بعد مزدلفہ کی طرف کوچ ہوا، رات مزدلفے میں گزری، نماز فجر کے بعد منیٰ کو روانگی ہوئی، منیٰ میں داخل ہو کر جمرۂ عقبہ سے فراغت کے بعد بڑی دیر تک بڑے الحاح وزاری کے ساتھ دعا کی اور قربانی کرنے کے بعد سر کے بال منڈائے، آپ نے قربانی کے لئے سو بکریوں سے زیادہ خریدی تھیں، لوگوں نے آکر ادائے حج کی مبارک باد پیش کی، آپ نے قبولیت حج کی دعا دی، عصر کی نماز کے بعد رفقاء کی ایک جماعت کے ساتھ طواف زیارت کے لئے مکہ معظّمہ روانہ ہوئے، نہر پر پہنچ کر غسل فرمایا، احرام اتارا اور دوسرا جوڑا زیب تن کیا، طواف سعی صفا ومروہ اور طواف کی دو رکعتیں پڑھ کر منیٰ واپس تشریف لائے (۱)۔

## عقبہ میں بیعت جہاد

منیٰ میں عقبہ(۲) میں آپ نے اپنے ساتھیوں سے جہاد کی بیعت لی، یوم النحر (۱۰ ذی الحجہ) کے بعد تین ۳ روز منیٰ میں قیام فرمایا اور ہر روز منیٰ میں قربانی کی، ۱۳ ذی الحجہ کو رمی جمار کے بعد دعائیں کر کے اور نماز عصر پڑھ کر مکہ معظّمہ روانہ ہوئے۔

غرۂ محرم سے آپ نے محمد سعید عرب کی حویلی حجاز کے معمول کے مطابق ایک سال کے لئے کرائے پر لے لی اور وہاں قیام فرمایا۔ (۳)

رمضان مبارک سے ۵ صفر تک پانچ مہینے آپ نے مکہ معظّمہ میں قیام فرمایا۔

## سفر مدینہ

جب مدینہ منورہ کے سفر کا قصد ہوا تو آپ نے قافلے میں سے کمزور اور معذور اشخاص کو مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کے سپرد کیا، ان معذورین میں حافظ معین الدین پھلتی، جو بیمار تھے، مولوی وحید الدین، ان کے صاحبزادے میاں سعد الدین، مولوی امام الدین بنگالی، اور میاں

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) اس قافلے کا کوئی فرد حاجی کے لقب سے مشہور نہیں ہوا، غالباً سید صاحبؒ نے اہتمام کے ساتھ یہ دعا اس لئے فرمائی کہ حج ایک رکن دین اور فریضہ ہے جس طرح نماز پڑھنے والا "نمازی" اور زکوٰۃ دینے والا "زکوتی" اور روزہ دار "صائم" یا روزے دار کے لقب سے مشہور نہیں ہوتا، اسی طرح حج کا فریضہ ادا کرنے والا "حاجی" کے لقب سے مشہور کیوں ہو؟۔ (۱) "منظورہ"۔ (۲) عقبہ وہ مقام ہے جہاں سن ۱۰ نبوی میں چھ یا آٹھ انصاریوں نے اسلام قبول کیا، جن کی وجہ سے اسلام مدینے میں گھر گھر پہنچا، دوسرے سال مدینے کے بارہ اشخاص نے اسی مقام پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پر بیعت کی اور اگلے سال بہتّر اشخاص نے آکر بیعت کی، یہ دونوں بیعتیں بیعتِ عقبۂ اولیٰ وعقبہ ثانیہ کے نام سے مشہور ہیں۔ (۳) "منظورہ"

دین محمد وغیرہ تھے۔(۱)

آپ نے سفر کے لئے محمد رئیس معلم اور شیخ الجمّالین کے ذریعے پچاس پچاس اونٹ اور مولوی سید محمد علی کی روایت کے مطابق احمد پاشا حاکم مکہ کے ذریعہ ۱۲۰ اونٹ کرائے پر لئے، پچھتر اونٹ سلطان حسین خاں اور محمود نواز خاں حیدر آبادی نے کرایہ کئے، چند اونٹ پانی لے جانے کے لئے متعین کئے۔(۲)

## اہل حرم کا احترام

آپ نے معلم، جمّالوں اور دوسرے آدمیوں سے فرمایا کہ ''ہتھیار لے چلنے چاہئیں یا یہاں چھوڑ دینے چاہئیں؟'' اکثر آدمیوں نے عرض کیا کہ ''ہتھیار لے چلنا ہی قرین مصلحت ہے، اس لئے کہ آپ کے قافلے کی دور دور تک شہرت ہو چکی ہے، اور اس کی دولت مندی اور خوشحالی کا سب کو علم ہے، اگر قزاقوں کو اس کا بھی علم ہو گیا کہ قافلہ نہتا ہے، تو وہ خواہ مخواہ دست اندازی کریں گے، لیکن اگر ان کو یہ معلوم ہوا کہ قافلہ مسلح جاتا ہے تو ان کو اہل قافلہ کی شجاعت اور دلیری کا علم ہے، وہ مقابلے کا حوصلہ نہ کر سکیں گے''۔

آپ نے ارشاد فرمایا کہ ''ہم اتنا طول طویل سفر طے کر کے زیارتِ حرمین کے لئے اس متبرک مقام پر پہنچے ہیں، ہمارے نزدیک یہاں کے خاص وعام شہری و بدوی سب واجب التعظیم ہیں، ہمارے لئے ان سے مقابلہ کرنا ہرگز روا نہیں''۔

یہ کہہ کر آپ نے چاقو بھی کمر سے کھول کر زمین پر ڈال دیا اور فرمایا کہ ''مسلمانوں کے خیال سے ہم نے یہ چاقو بھی رکھ دیا ہے، اگر کوئی ہم پر حملہ آور ہوگا تو ہم سارا سامان اس کے سامنے ڈال دیں گے، اللہ دینے والا ہے، وہ ہم کو پھر عطا کرے گا''۔

یہ سن کر تمام اہل قافلہ نے اپنے ہتھیار نکال کر مکان کے حجرے میں مقفل کر دیئے اور اسی طرح خالی ہاتھ مدینہ منورہ چل کھڑے ہوئے (۳)

دوشنبہ ۵ر صفر کو مکۂ معظّمہ سے روانہ ہوئے (۴)، میدان طُویٰ میں آپ نے قیام فرمایا،

---

(۱) قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ سید صاحبؒ کی مدینۂ طیبہ سے مراجعت کے بعد مولانا اسمٰعیل صاحب مدینۂ طیبہ روانہ ہوئے، یادداشت میں ان کی روانگی مدینہ کی تاریخ ۱۶ر جمادی الاولیٰ چہار شنبہ درج ہے۔

(۲) ''منظورۃ السعداء'' (۳) ایضاً (۴) یادداشت سفر حج قلمی

وہاں سے عصر کے وقت کوچ کر کے وادی فاطمہ اور وہاں سے خلیص پر قیام فرمایا اور نماز جمعہ ادا فرمائی (۱)۔

## چھیڑ چھاڑ

رابغ میں شتربانوں نے سہارن پور کے لوگوں کے ساتھ چھیڑ چھاڑ کی اور ان کو مار پیٹ کی، کسی نے سید صاحبؒ سے جا کر عرض کیا کہ بدوؤں نے مولوی وحید الدین سہارن پوری پر تلوار سے حملہ کیا، آپ نے امام خاں خیر آبادی اور محسن خاں بریلوی کو اشارہ فرمایا کہ تحقیق کریں، پیچھے سے آپ نے امام خاں کے بھائی ابراہیم خاں کو بھیجا، سید عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ مجھے بھی حکم ہوا کہ خبر لاؤ، میرے ہاتھ میں چھڑی تھی، میں دوڑتا ہوا پہنچا، ایک پتھر میرے ہاتھ پر اتنے زور سے پڑا کہ میں نے چھڑی دوسرے ہاتھ میں لے لی، دوسرا پتھر دوسرے ہاتھ پر ایسا لگا کہ چھڑی ہاتھ سے گر گئی اور میں نے زمین سے اٹھالی، یہ دیکھ کر میرے بڑے بھائی سید احمد علی دوڑے آئے، ایک پتھر ان کے بھی لگا، شیخ الطاف حسین دوڑے، انہوں نے بھی سر پر پتھر کا زخم کھایا، قافلے کے اکثر لوگ زخمی ہوئے، خود سید صاحبؒ کے سینے پر بھی ایک دو پتھر لگے، آپ نے بلند آواز کے ساتھ اپنے قافلے کو بدوؤں کو مارنے سے روکا، اس وجہ سے اکثر اہل قافلہ مجروح ہوئے اور کسی بدو کو ذرا بھی چوٹ نہ آئی۔

جب لوگوں نے دیکھا کہ قافلے کے اکثر لوگ زخمی ہو گئے تو انہوں نے کھجور کی ٹہنیاں لے کر حملہ کیا، بدوؤں کو سخت چوٹیں آئیں اور وہ پسپا ہو کر پہاڑ پر بھاگ گئے، تھوڑی دیر کے بعد ان سب نے بندوق کے فتیلے روشن کئے اور کمر میں جنبیاں باندھ کر جنگ کے لئے آمادہ ہوئے، سید صاحبؒ نے ''حزب البحر'' پڑھ کر دعا فرمائی اور آدھے قافلے نے کوچ کیا، اس وقت ایک دوسرا شیخ الجمالین اپنے ماتحتوں کے ساتھ مسلح ہو کر سید صاحبؒ کے قافلے کو اپنے پیچھے لے کر سامنے کھڑا ہو گیا۔ یہ حال دیکھ کر اور خود اپنے آدھے گروہ کو قافلے کی حمایت پر آمادہ پا کر عورتوں اور بچوں نے شور و غوغا بلند کیا اور اپنی سختی کو بھول گئے، شیخ الجمالین نے کہا کہ ''میں نے اپنی آنکھوں

---

(۱) ''منظورہ''

سے دیکھا ہے کہ ان لوگوں نے اپنے سب ہتھیار مکہ معظّمہ میں چھوڑ دیئے اور زیارت کے لئے یوں ہی خالی ہاتھ مکے سے چل کھڑے ہوئے، اگر ان کے پاس ہتھیار ہوتے تو تم کو اشاروں میں عدم کا راستہ دکھاتے، یہ لوگ چونکہ محض راہ خدا میں نکلے ہیں، میں اس للّٰہی گروہ کا للہ فی اللہ مددگار ہوں، دوسرے شیخ الجمالین نے جو مخالف تھا، یہ دیکھ کر اپنے حمایتیوں کو اینٹ پتھر پھینکنے سے منع کر دیا، ان لوگوں نے چاہا کہ اپنے اونٹ لے کر اپنے گھر کا راستہ لیں اور ساتھ چھوڑ دیں، مگر ایک دوسرے کے سمجھانے سے یہ طے ہوا کہ دونوں فریقوں کے زخمی سوار ہو جائیں اور وادی صفرا میں پہنچ کر جہاں رئیس الجمالین رہتا ہے اس کے سامنے اس قضیے کا فیصلہ ہو، وادی صفراء میں پہنچ کر رئیس الجمالین کو سب واقعہ سنایا گیا، رئیس الجمالین بڑے اشتیاق کے ساتھ ایک جماعت لے کر سید صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوا، شتر بانوں کی شرارت کا حال سن کر ان کو ملامت کی اور برطرف کیا اور دوسرے شتر بانوں کو ان کے اونٹوں کے ساتھ قافلے کی خدمت کے لئے متعین کیا، ان شتر بانوں میں سے ہر ایک خدمت گزار، فرمانبردار، نیک سیرت اور نرم خو تھا، اہل قافلہ کی ایک آواز پر یہ لوگ دوڑتے تھے اور کسی خدمت سے عذر نہ تھا، بقیہ سفر بڑی راحت و آرام اور محبت و ہمدردی کے ساتھ طے ہوا، جب ان جمالوں کی رخصت کا وقت آیا تو ہر ایک کو دوسرے کی جدائی کا رنج تھا۔(۱)

وادی صفرا سے روانہ ہو کر وادی خیف میں مقام ہوا، وہاں سے چل کر راستے میں ایک جگہ سید صاحبؒ اٹھ کر بیٹھ گئے اور ہمراہیوں کو آواز دی، آپ نے فرمایا کہ ''قافلہ ٹھہر جائے، یہ زمین برکت و رحمت کی جگہ معلوم ہوتی ہے کہ ابھی تک عرب کی سرزمین میں ایسی جگہ نہیں دیکھی گئی'' آپ نے وہاں دعا و التجا کی اور بدوؤں سے پوچھا کہ یہ کون سی جگہ ہے، انہوں نے کہا کہ اتنا سنا ہے کہ یہاں بہت شہداء دفن ہیں۔(۲)

## بدوؤں کی دوبارہ شرارت

راستے میں کچھ دن چڑھے قافلے میں کسی نے آواز دی کہ عظیم خاں اور چند آدمی کنویں پر برتن لے کر گئے تھے، قزاقوں نے ان سے زبردستی لے لئے، آپ نے جمالوں کو حکم

(۱) ''منظورہ'' (۲) ایضاً

دیا، وہ ان سے برتن واپس لے آئے، صرف ایک برتن واپس نہ ملا، عصر کے وقت اطلاع ملی کی ستر اونٹوں پر دو دو آدمی فتیلے جلائے ہوئے حملہ کرنے کے لئے آرہے ہیں، اس سے قافلے میں بڑی تشویش پیدا ہوئی، اس طرف کے جمال اپنے ہتھیار لے کر جست لگاتے لگاتے تحقیق کے لئے چلے، آپ بھی سواری سے اتر آئے اور قافلے کو بھی اتر جانے کا حکم دیا اور فرمایا کہ "سب بھائی اپنے ہاتھ میں پتھر لے کر اپنے سامان کے گرد کھڑے ہو جائیں اور چار جماعتیں ہو کر اونٹوں کے آگے پیچھے، دائیں بائیں رہیں اور پتھر اپنے سامنے رکھ کر مقابلہ کریں اور اللہ تعالیٰ سے عجز وزاری کے ساتھ نصرت کی دعا کریں" رئیس الجمالین بندوقیں اور جنبیاں لے کر مقابل ہوا، بدو پہلی بار پسپا ہوئے، اتنی دیر میں قافلے کی عورتوں نے نماز سے فرصت کر لی، اس کے بعد مردوں نے نماز پڑھی، جب قزاقوں کے قافلے سے رئیس الجمالین کا آمنا سامنا ہوا تو ایک نے دوسرے کو پہچانا، ایک دوسرے سے ملے اور خیر وعافیت دریافت کی، جمالوں نے سردار سے کہا کہ "ہمارے قافلے میں بجز کھانے پہننے کی ضروری چیزوں کے کوئی سامان نہیں ہے جس کو لے کر تم خوش ہو اور اس قافلے کو احمد پاشا نائب سلطان نے اپنی ضمانت پر میرے سپرد کیا ہے، اگر آپ اس کو چھوڑ دیں گے مجھ پر احسان کریں گے" یہ سن کر قزاق اپنے راستے چلے گئے اور قافلے نے بخیر وعافیت وہاں سے کوچ کیا۔(۱)

## زیارتِ نبویؐ

مدینۂ منورہ پہنچنے سے دو رات پہلے آپ کی طبیعت سخت ناساز ہوگئی، بخار اور دردسر کی شدت تھی، رات کو آپ نے خواب میں دیکھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت علی کرم اللہ وجہہ، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حضرات حسنین رضی اللہ عنہما تشریف لائے ہیں، ہر ایک نے آپ کے سینے پر ہاتھ رکھا اور تسلی وتشفی اور مختلف بشارتیں دیں۔

بہتر از صحت است آں مرضم ۔ کہ تو بہر عیاد تم آئی
دارم امید بستہ آں بہتر ۔ کہ تو از دستِ خویش بکشائی

---

(۱) ایضاً

اے خوش آں گمرہی راہ روی کہ تو آئی وراہ بنمائی
طرفہ آں تشنگی کہ سیرابم توز لطف و کرم بہ فرمائی
اے علی، شہر دوست نزدیک است
چوں نگر دی در و تماشائی (۱)

## مدینۂ طیبہ کا داخلہ

شفق کے ڈوبنے کے وقت قافلہ ذوالحلیفہ پہنچا، وہاں سے چل کر ایک ایسی جگہ پہنچے جہاں سے روضۂ منورہ نظر آتا تھا، ہر ایک پر محبت واشتیاق کا غلبہ تھا، درود وقصائد مدحیہ اور اشعار نعتیہ زبان پر تھے، رات کے پچھلے پہر مدینہ طیبہ کے حدود میں داخل ہوئے، کچھ دیر مقام مناخہ میں آرام کیا پھر غسل کیا، کپڑے بدلے اور جب مدینہ طیبہ کی فصیل کا دروازہ کھلا اور مصطفیٰ داغستانی معلم، جن کو محمد رئیس معلم نے آپ کے آنے کی اطلاع کر دی تھی، آئے تو آپ ان کے ساتھ شہر میں داخل ہوئے، اور باب السلام سے مسجد نبوی میں حاضر ہوئے، صبح کی نماز اشراق سے فارغ ہو کر روضۂ منورہ کی زیارت کی اور سید سمہودی مصنف کتاب ''وفاء الوفاء فی اخبار دار المصطفیٰ'' کے مکان میں باب الرحمۃ کے قریب قیام کیا (۲)، دوسرے رفقاء کرائے کے دوسرے مکانوں میں ٹھہرے، مزاج کی ناسازی اور علالت کے باوجود ہر نماز کے وقت مسجد نبوی میں حاضر ہوتے۔ (۳)

## محفل میلاد کی شرکت سے معذرت

۱۲ / ربیع الاول کو علماء ورؤسائے شہر مسجد میں جمع ہوئے اور سید صاحبؒ کو بھی اس مجلس میں شرکت کی دعوت دی، ایک شخص نے آکر کہا کہ '' آج ربیع الاول کی مجلس ہے، فلاں فلاں شرفاء اور رؤساء آپ کو شرکت کی دعوت دیتے ہیں'' آپ آرام فرما رہے تھے، اٹھ کر بیٹھ گئے اور مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا کہ ''ان سے فرمایئے کہ اگر اس مجلس کا انعقاد محض لہو ولعب کے لئے ہے تو ہم کو

---

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۱۰۳، ۱۰۴ (۲) یہ مکان باب جبرئیل کا وہ مکان نہیں ہے، جس میں حضرت عثمانؓ کی شہادت ہوئی تھی، یہ باب الرحمۃ پر تھا اور مسجد نبوی کی حالیہ توسیع کے موقع پر منہدم ہو کر مسجد میں شامل ہوا۔ (۳) ''منظورہ''

شرکت سے معذور رکھیں اور اگر عبادت کی نیت سے ہے تو اس کو کتاب وسنت سے ثابت کردیں، اس لئے کہ ہم لوگ عبادت اور کار ثواب ہی کے لئے اپنے گھروں سے آئے ہیں، اگر ثابت ہو جائے گا تو میں بسر و چشم حاضر ہو جاؤں گا، ورنہ ہم کو اس سے کچھ تعلق نہیں" مولانا عبدالحی صاحب نے یہ مضمون اچھی طرح سمجھا دیا قاصد نے جا کر یہ مضمون اہل مجلس کو پہنچا دیا، حاضرین سن کر خاموش ہو گئے۔(۱)

## بیت المقدس جانے کی نیت اور فسخ عزیمت

مدینہ طیبہ کے قیام کے زمانے میں آپ نے بیت المقدس جانے اور وہاں سے عمرے کا احرام باندھ کر آنے کا ارادہ کیا اور چالیس آدمیوں کو اپنی ہمراہی کے لئے انتخاب فرمایا، قافلے میں یہ خبر مشہور ہوئی، اخوند محمد عظیم چند آدمیوں کے ساتھ آئے اور عرض کیا کہ "بیت المقدس جانا فرائض وواجبات میں سے نہیں ہے، ہمارا حال یہ ہے کہ آپ کو دیکھ کر ہم اپنی تکلیفیں بھول جاتے ہیں، آپ کی غیر موجودگی میں قافلے میں سخت انتشار و تکلیف ہوگی" آپ نے یہ سن کر بیت المقدس کی عزیمت فسخ کر دی اور قافلے میں وعظ فرمایا اور قیام کی نیت کر لی۔(۲)

## واپسی کا قصد

مدینۂ طیبہ میں سردی تیز ہو گئی تھی، اور رفقاء کے پاس سرمائی سامان کافی نہ تھا، شیخ عبداللطیف مرزاپوری نے، جو شریک قافلہ تھے، کمبل خرید کر تیس تیس کر کے ساٹھ چوغے سلوا کر دوبار ہدیہ کئے، جن لوگوں کو زیادہ ضرورت تھی، ان کو تقسیم کر دیئے گئے۔

ایک روز آپ نے خواب میں حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی، ارشاد ہوا کہ "احمد اب یہاں سے جاؤ، تمہارے ساتھیوں کو سردی سے تکلیف ہے"۔

## زیارات

مدینۂ طیبہ کے قیام میں آپ نے مسجد قبا، مسجد قبلتین وغیرہ اور جنت البقیع کی بار بار زیارت کی، ایک بار جالیوں کے اندر شب گزاری کا موقع بھی بخوبی ملا، مراقبے میں بارہا احوال و کیفیات اور بار بار زیارت نبویؐ سے فائز ہوئے۔

---

(۱) ایضاً (۲) "ایضاً"

ایک روز بقیع جاکر ازواج مطہراتؓ، حضرت حسنؓ اور دوسرے حضرات اہل بیت کی زیارت کی، دوسرے روز خاص طور پر حضرت عثمانؓ کی زیارت کے لئے گئے۔

اہل قافلہ مدینہ طیبہ کے گردوپیش کے مشاہد و آثر کی زیارت کر چکے تھے، آپ طبیعت کی ناسازی کی وجہ سے نہیں جاسکے تھے، ایک روز آپ جبل احد گئے اور سیدنا حمزہؓ اور دوسرے شہداء کے مقابر کی زیارت کی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک جہاں شہید ہوئے تھے، اس جگہ کی بھی زیارت کی، بعض بعض مقامات پر دعا کی۔

ایک دن بئر رومہ، مسجد ذوالقبلتین، مسجد احزاب تشریف لے گئے اور دعا فرمائی، تیسرے روز مسجد قبا گئے، دوگانہ ادا کیا اور دعا فرمائی، نگہبانوں اور سامان کے پہرے داروں کے سوا سب شرکائے قافلہ ہمراہ تھے، اور دعا و نماز میں شریک، بئر خاتم کی بھی زیارت کی، واپسی میں بنی قریظہ کی طرف سے آئے۔(۱)

## روانگی

زیارتوں کے بعد آپ نے مکہ معظمہ واپسی کا قصد فرمالیا اور سفر کی تیاری کی وہی جمال جو وادی صفراء سے قافلے کو سواریوں پر لائے تھے، اپنے اونٹ لائے اور سامان سفر بار کر کے سب کو سوار کرایا، آپ مسجد نبوی اور روضۂ منورہ سے رخصت ہو کر ذوالحلیفہ پہنچے جو اہل مدینہ کا میقات ہے اور اب ''ابیار علی'' کے نام سے مشہور ہے، وہاں رات بسر کی نماز ظہر کے بعد غسل فرمایا اور دو۲ رکعت پڑھ کر احرام باندھا، قافلے میں جو تندرست اور قوی لوگ تھے، انہوں نے بھی اسی میقات سے احرام باندھ لئے اور جو کمزور تھے، انہوں نے جحفہ سے، جو اہل شام کا میقات ہے احرام باندھا۔

ذوالحلیفہ سے انہیں منازل سے ہوتے ہوئے، جن سے مدینہ منورہ آنا ہوا تھا، مکۂ معظمہ کی طرف کوچ ہوا، وادی فاطمہ پہنچ کر بڑے تضرع وزاری کے ساتھ دعا کی، جو رفقاء مکۂ معظمہ میں مقیم تھے، ان کو جب تشریف آوری کی خبر ملی، استقبال کو آئے، آدھی رات کے بعد مکۂ معظمہ میں داخل ہوئے اور طواف بیت اللہ اور سعی صفا و مروہ سے فارغ ہو کر بال منڈائے اور

---

(۱) ''منظورہ''

احرام سے باہر ہوئے اور مکان پر آرام فرمایا۔

صبح مکۂ معظّمہ کے علماء وفضلاء اور چاروں مصلوں کے امام صاحبان ملاقات کے لئے تشریف لائے۔(۱)

## مولانا عبدالحی اور مولانا اسمٰعیل کا درس

مکہ معظّمہ کے زمانہ قیام میں سید صاحبؒ نے مولانا عبدالحی اور مولانا اسمٰعیل صاحب سے فرمایا کہ ''اس متبرک مقام میں کچھ علوم دینیہ کا مشغلہ ہونا چاہئے، یہ وقت غنیمت ہے'' چنانچہ مولانا عبدالحی صاحب نے حافظ سید محمد کو مشکوٰۃ کا اور مولانا اسمٰعیل نے مولوی وحیدالدین پھلتی کو ''حجۃ اللہ البالغہ'' کا درس دینا شروع کیا، دونوں مجلسوں میں بڑا مجمع ہونے لگا، اور لوگوں کو عام استفادے کا موقع ملا۔(۲)

## مکۂ معظّمہ میں دوسرا رمضان المبارک

مکۂ معظّمہ کے دوبارہ قیام میں دوسرا ماہ مبارک آگیا، تمام اہل قافلہ روزہ و نماز اور عمرہ وطواف میں حسب معمول سرگرم و مشغول ہو گئے۔

---

(۱) ''منظورہ''۔ سید صاحبؒ کی مراجعت مکہ کی تاریخ ۹ ربیع الاول صحیح نہیں ہے، اس لئے کہ ''منظورہ'' کی روایت کے مطابق ۱۲ ربیع الاول کو آپ مدینۂ طیبہ ہی میں تھے، اور آپ کو محفل میلاد میں شرکت کی دعوت دی گئی تھی، اس لئے روانگی یقیناً اس تاریخ کے بعد ہے ''مخزن احمدی'' میں روانگی کی تاریخ ۲۹ ماہ ربیع الاول درج ہے۔ (''مخزن'' ص ۱۰۹)

(۲) ''منظورہ''۔ قلمی یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ درس مکہ معظّمہ کے اول قیام میں شروع نہیں ہوا، بلکہ مدینۂ طیبہ سے واپسی پر طویل قیام کے زمانے میں شروع ہوا، یادداشت میں ہے ''ماہ جمادی الثانی ۵، دوشنبہ میاں محمد مشکوٰۃ شریف شروع کردند''۔

# پندرہواں باب

# سفر واپسی اور رائے بریلی کا قیام عارضی

## سفر کی تیاری

۱۵؍شوال کو سفر کی تیاری ہوئی، آپ نے قاضی احمد اللہ صاحب میرٹھی کو جہازوں کے انتخاب و انتظام کے لئے جدے بھیجا تھا، لیکن اہل کلکتہ نے آپ کے رفقائے سفر کے لئے جہازوں کی تعیین و تجویز کر کے محمد رجب ناخدا کے ذریعہ مکۂ معظّمہ میں آپ کو اطلاع کی اور آپ کے سفر کے لئے ملک البحر نامی جہاز تجویز کیا۔(۱)

یکم ذی قعد ۱۲۳۸ھ کو آپ نے طواف وداع کیا اور مکہ معظّمہ کو الوداع کہا، ہر شخص بیت اللہ کی جدائی سے اشکبار اور دل فگار تھا، دوسرے روز بندرگاہ جدہ پہنچنا ہوا۔(۲)

## سفر واپسی

آپ نے فرمایا کہ جس شخص کے لئے جو جہاز نامزد ہو چکا ہے، اس پر سوار ہو جائے، آغا حسین ترکی کپتان نے جو جہاز عطیۃ الرحمٰن کے ناخدا تھے، آ کر عرض کیا کہ ''ملک البحر جو جناب کے سفر کے لئے تجویز ہوا ہے، بہت سست رفتار ہے، بہتر ہے کہ آپ جہاز عطیۃ الرحمٰن پر سوار ہوں'' آپ نے فرمایا ''جو جہاز ہمارے لئے تجویز ہو چکا ہے، اس کو ہم نہیں چھوڑ سکتے ہے، رفتار اللہ کے قبضے میں ہے، سست رفتار کو چاہے تیز رفتار بنا دے اور تیز رفتار کو چاہے، سست رفتار کر دے(۳)''

---

(۱)''منظورہ'' (۲)''مخزن احمدی'' ص ۱۱۰ (۳)''منظورہ''

## بمبئی

اوائل ذی الحجہ میں جدے سے روانہ ہوکر بندرگاہ مخہ پہنچے، ایک ماہ یہاں قیام رہا(۱) آپ کو بمبئی تشریف لے جانے کا بہت خیال تھا، چنانچہ بمبئی جانے والے جہاز کے ذریعہ آپ نے مولوی انس صاحب کو ایک خط بھیجا، جس میں ہجرت و جہاد کی ترغیب دی "ملک البحر" کے ناخدا محمد رجب نے عرض کیا کہ "ہم کو بمبئی کی سواریاں مل گئی ہیں، اور ہم بمبئی ہوکر کلکتے جائیں گے" آپ نے فرمایا کہ "یہ ہماری عین مراد ہے" جس جہاز سے آپ نے خط بھیجا تھا، وہ بیس روز پہلے بمبئی روانہ ہو چکا تھا، چار جہاز، جن پر آپ کا قافلہ سفر کر رہا تھا، سقوطرہ تک "ملک البحر" کا اوران کا ساتھ رہا، سقوطرہ سے وہ ملیبار کی طرف چلے گئے، اور ملک البحر نے بمبئی کا رخ کیا، بارہویں روز ایک گھڑی دن چڑھے، "ملک البحر" خیر و عافیت کے ساتھ ساحل بمبئی پر لنگر انداز ہوا(۲)، اس وقت تک کوئی جہاز بمبئی نہیں پہنچا تھا، بمبئی کے ناخدا اور تجار کا بیان ہے کہ چالیس ۴۰ سال کے عرصے میں کوئی جہاز اتنے کم وقت میں اور اتنی سرعت کے ساتھ بمبئی نہیں پہنچا(۳) جس جہاز کے ذریعہ آپ نے اپنی آمد کی اطلاع کا خط بھیجا تھا، وہ خود سولہ ۱۶ روز کے بعد بمبئی پہنچا(۴)

بمبئی میں آپ نے محلّہ میمن واڑے میں مولوی انس صاحب کی مسجد میں قیام فرمایا، مولوی صاحب بیعت ہوئے چونکہ بمبئی میں بھی کلکتے کی طرح آپ کی شہرت تھی، دن رات لوگوں کا ہجوم رہتا تھا، اور کسی وقت فرصت نہیں ہوتی تھی، لوگوں نے بکثرت دعوت و ضیافت کا شرف حاصل کیا اور ہزاروں آدمیوں نے بیعت کی سعادت حاصل کی۔

## مالابار

ضروریات سفر بمبئی سے خرید کر جہاز پر بار کیں، اٹھارہ ۱۸ دن کے بعد انیسویں دن بمبئی سے روانگی ہوئی، اور جہاز نے مالابار کی طرف رخ کیا، مولوی انس صاحب کے صاحبزادے نیز مولوی محمد صدیق محمدی، امام الدین شیخ بڈھن بمبئی سے ساتھ ہوئے، ساتویں روز "ملک البحر"

(۱) "منظورہ" "مخزن" میں ۱۵ روز مدت قیام لکھی ہے، ص ۱۱۰ (۲) "منظورہ" (۳) "مخزن احمدی" ص ۱۱۰
(۴) "منظورہ"

بندر الپی پہنچ گیا "عطیۃ الرحمٰن" وغیرہ جہاز وہاں ایک روز پہلے سے لنگر انداز تھے، "عطیۃ الرحمٰن" کے سواروں نے کہا کہ آپ آخر مالابار کے سفر میں ہم سے پیچھے رہ گئے، وہ سمجھے کہ یہ لوگ ابھی تک بمبئی نہیں گئے، "ملک البحر" کے سواروں نے کہا کہ ہم بمبئی سے اٹھارہ دن قیام کر کے آرہے ہیں، اور بمبئی جانے کی علامت یہ ہے کہ مولوی انس صاحب کے صاحبزادے ہمارے ساتھ ہیں، لوگوں کو اس تیز رفتاری پر بڑا تعجب ہوا۔

سید صاحبؒ قصبہ الپی میں تشریف لے گئے، مریدین و معتقدین آپ کی زیارت سے مشرف و مسرور ہوئے، دوروز وہاں قیام کر کے تیسرے روز وہاں سے کوچ ہوا۔(۱)

## کلکتہ

مولانا عبدالحی صاحب کے ایک رقعے سے کلکتے کے محبین و مخلصین کو آپ کی تشریف آوری کا علم ہو گیا تھا، شیخ غلام حسین فخر التجار نے چند روز پہلے انتقال کیا تھا، ان کے صاحبزادے عبداللہ فینس پر سوار کر کے اپنے باغ میں لائے، لوگ جوق جوق زیارت و ملاقات کے لئے جمع ہو گئے اور ہدایت وارشاد سے مشرف ہوئے۔

اہل قافلہ کے تمام جہاز بخیر و عافیت پہنچ گئے، لیکن "عطیۃ الرحمٰن" راستہ بھول گیا، اور ایک مہینہ بھٹکتا رہا، آپ کلکتے میں اسکے بخیریت پہنچنے کے لئے دعائیں فرماتے تھے، اور قنوت پڑھتے تھے، اور اکثر فرماتے تھے کہ تکبر بری چیز ہے جب "عطیۃ الرحمٰن" کے پہنچنے کی خبر ڈاک سے آئی تو تمام اہل قافلہ کو بڑی مسرت و شادمانی ہوئی۔

کلکتے میں مولوی امام الدین اور صوفی نور محمد صاحب نے گھر جانے کی اجازت لی اور اپنے اپنے گھر روانہ ہوئے، عنایت اللہ نامی ایک مخلص بیعت و خلافت سے مشرف ہوئے، اور اخلاص و عقیدت مندی کا حق ادا کیا۔(۲)

---

(۱) "منظورہ" (۲) ان بزرگ کے گاؤں کے نیچے ایک ندی بہتی ہے، جس کا نام بھاگی رتی ہے، یہ ندی سمندر میں گرتی ہے، میاں عنایت اللہ نے ایک خط لکھ کر سمندر کے جزر کے زمانے میں بنام خدا اس ندی میں ڈال دیا، خدا کا کرنا کہ یہ خط کسی طرح بہتا بہتا کلکتے میں ایک مخلص کے ہاتھ لگا اور سید صاحب تک پہنچا، مکہ معظمہ سے واپسی پر یہ صاحب کلکتے میں ملے اور بیعت و خدمت سے مشرف ہوئے۔

## ایک مخلص کی بلند حوصلگی

کلکتے سے روانہ ہو کر آپ منگل کوٹ اور اس کے قریب منشی محمدی کے دیہات تشریف لے گئے، مرشد آباد میں دیوان غلام مرتضیٰ کی درخواست پر قافلے کے ساتھ ان کے مقام کہنہ پر تشریف لے گئے، دیوان موصوف کا خس پوش بنگلہ ایسا شاندار تھا کہ اس کی درستی پر پانچ ہزار روپئے خرچ ہوئے تھے، بنگلے کے باہر بازار تھا، جس میں ہر قسم کے میوے اور مٹھائیاں ملتی تھیں اور ہر قسم کے پیشہ ور اور اہل حرفہ موجود تھے، دیوان صاحب نے بازار میں منادی کرادی کہ سید صاحبؒ کے قافلے کا جو آدمی اس بازار سے کچھ خریدے یا کسی دستکار سے کام لے تو اس کی قیمت واجرت میرے ذمے ہے، سید صاحبؒ نے ان کو سمجھایا کہ ''اس قدر زیر باری کیوں لیتے ہو؟'' انہوں نے عرض کیا کہ ''اگر کسی مسلمان کے گھر کوئی حاجی آتا ہے تو اسکی بڑی سرفرازی ہوتی ہے، میں اپنی قسمت پر نازاں ہوں کہ مجھے اتنے حجاج نے سرفراز فرمایا(۱)''۔

دو تین روز وہاں قیام کر کے روانگی ہوئی، دیوان صاحب نے دوسرے تحائف کے ساتھ ایک نہایت نفیس رومی بندوق، جس میں سات دیدبان تھے، سات عمدہ طمنچے اور ایک تیر پیشکش کیا، سات دیدبانوں کا حساب یہ تھا کہ ہر دیدبان سے دو سو قدم فاصلہ بڑھ جاتا تھا، چنانچہ ساتویں دیدبان سے ایک ہزار چار سو قدم کا فاصلہ ہوتا تھا(۲)۔

## صوبہ بہار

کہنہ سے آپ واپس مرشد آباد تشریف لائے اور کشتی وہاں سے روانہ ہو کر مونگیر کے سامنے لنگر انداز ہوئی، جمعے کے دن آپ اور دوسرے اہل قافلہ کشتی سے اتر کر شہر تشریف لے گئے، اور نماز جمعہ ادا کی، مونگیر میں آپ نے وہاں کے اسلحہ سازوں سے بندوقیں اور طمنچے خریدے، اہل قافلہ نے بھی بعض اسلحہ خرید کئے، سید صاحبؒ نے ایک چارنالی بندوق خریدی۔

---

(۱) ''منظورہ'' (۲) یہ بندوق آپ سے یار محمد خاں درانی والی پشاور نے مانگ لی تھی۔

مونگیر سے روانگی پر مولوی ولایت علی عظیم آبادی، شاہ محمد حسین اور سید کرامت اللہ وغیرہ کے ساتھ قصبہ باڑھ میں پہنچ کر ملاقات سے سرفراز ہوئے، اس وقت مولوی ولایت علی صاحب کی داڑھی منڈھی ہوئی تھی، غیر متشرع اور آزاد لوگوں کا لباس پہنے ہوئے تھے، سید عبدالرحمٰن صاحب نے سید صاحبؒ سے ان کی وضع کی شکایت کی، فرمایا کہ "ان شاء اللہ تعالیٰ یہ قدیم ہمراہیوں میں شامل ہو جائیں گے، اور یہ سب ظاہری صورت بدل جائے گی" یہ سب حضرات آپ کے ساتھ عظیم آباد آئے اور دس روز تک اپنے مکان پر ٹھہرایا(۱)۔

عظیم آباد کے قیام کے دوران میں آپ چند آدمیوں کو ساتھ لے کر پھلواری تشریف لے گئے جو مشائخ و علماء کی مشہور بستی اور سجادہ ہے، اس وقت وہاں بہت سے لوگ انگریزی سرکار میں بھی بڑے بڑے عہدوں پر تھے، حضرات پھلواری نے آپ کے شایان شان تعظیم و تکریم کی، ایک رات آپ نے وہاں گزاری اور تنہائی میں شاہ نعمت اللہ صاحب (۲) سے گفتگو کر کے صبح عظیم آباد تشریف لے آئے اور مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کو چند رفقاء کے ساتھ پھلواری روانہ کیا، مولانا نے شاہ نعمت اللہ صاحب، مولوی احمدی صاحب (۳) اور دوسرے بزرگوں سے ملاقات کی اور رسوم مروجہ وغیرہ کے متعلق دیر تک گفتگو رہی، پھلواری کے چند رند مشرب آزاد لوگوں نے سید صاحب کے ہاتھ پر بیعت کی اور تمام خلاف شرع افعال و عادات اور رسوم جاہلیت سے تائب ہوئے اور اپنے وطن میں دینی اصلاح و امر بالمعروف و نہی عن المنکر کا فرض انجام دیا(۴)۔

عظیم آباد سے روانگی کے وقت مولوی ولایت علی، طالب حسین، شاہ محمد حسین، محمد

---

(۱) "منظورہ" (۲) شاہ نعمت اللہ بن مجیب اللہ بن ظہور اللہ ہاشمی جعفری مشہور مشائخ عصر میں سے ہیں۔ ۱۱۶۰ھ میں ولادت ہوئی، اکثر درسی کتابیں مولانا وحید الحق پھلواروی سے پڑھیں، پھر اپنے والد سے استفادہ باطنی کیا، اور ان کے بعد اکتیس سال کی عمر میں خاندانی سجادے کو رونق دی، علماء و مشائخ کی ایک بڑی جماعت نے آپ سے کسب فیض کیا، ۱۲۴۶ھ میں وفات پائی (نزہۃ ج ۷) (۳) ۱۱۷۶ھ۔ ۱۲۵۲ھ، والد کا نام مولوی وحید الحق، دادا کا نام وجیہ الحق تھا، اپنے والد سے درسی کتابیں پڑھیں، ریاضی اور علوم عقلیہ میں تبحر پیدا کیا، پورب کے اضلاع میں آپ کی ذات مرجع تلامذہ تھی اور درس و تدریس، تحشیہ و تصنیف کی شہرت تھی، منطق اور فلسفے کی کتابوں اور رسالوں پر آپ کے حواشی مشہور ہیں (نزہۃ، ج ۷) (۴) "منظورہ"

حیات، سید کرامت وغیرہ اپنا اپنا سامان لے کر ہمرکاب ہوئے، سید عبدالرحمٰن صاحب کہتے ہیں کہ ''میں نے ولایت علی صاحب کو دیکھ کر سید صاحبؒ سے عرض کیا کہ یہ صاحب ہمارے ساتھ جانا چاہتے ہیں یہ ضرور ہم پر بار ہوں گے'' آپ نے فرمایا ''نہیں یہ بڑے پرانے پرانے رفیقوں سے بھی بازی لے جائیں گے(۱)''۔

## یوسف پور، غازی پور

عظیم آباد سے ڈھکیا اور دانا پور کے راستے سے کشتیاں رائے بریلی کی طرف روانہ ہوئیں، بھوج پور، ہلسار چھپرا، ریل گنج اور بکسر ہوتے ہوئے محمود آباد پہنچے محمود آباد سے آپ ایک طرف کو روانہ ہوئے، لوگوں نے پوچھا ''کہاں تشریف لے جاتے ہیں؟'' فرمایا کہ ''محمود آباد کے پاس ایک دیہات ہے، جہاں سے ایک دوست کی بو آتی ہے، ملاقات کے لئے جاتا ہوں'' راستے میں ایک جگہ سے ڈھولک کی آواز آتی تھی، آپ نے مولانا اسمٰعیل صاحب سے فرمایا کہ سورۂ یٰسین پڑھیئے، آپ نے سورہ پڑھنی شروع کی اور ڈھولک کی آواز موقوف ہوئی، لوگوں نے دریافت کیا تو فرمایا کہ ''مجھے ڈھولک کی آواز ناگوار ہوئی، اشارۂ غیبی ہوا کہ اس کو روکنے کے لئے سورۂ یٰسین پڑھی جائے، چنانچہ اس برکت سے یہ آواز بند ہوگئی(۲)''۔

آپ جب یوسف پور پہنچے، شیخ فرزند علی غازی پوری اس موضع میں بیمار تھے، وہ ناطاقتی کی وجہ سے خود تشریف نہ لاسکے، انہوں نے اپنے لڑکوں کو استقبال کے لئے بھیجا تھا، آپ ان کے ساتھ شیخ صاحب کے پاس تشریف لے گئے، شیخ صاحب نے بڑی تعظیم وتکریم اور بڑی خدمت گزاری اور مہمانداری کی اور اپنے تمام اہل وعیال کو بیعت کرایا، آپ نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا کہ ''تم نے ہمارے دوست کو دیکھا؟'' دوسرے روز کشتیاں غازی پور پہنچیں، شیخ صاحب اپنے بچوں کے ساتھ ہمراہ تھے، آپ نے شیخ صاحب کے مکان پر چھ[۶] روز قیام فرمایا، شہر کے لوگ بکثرت بیعت ہوئے اور راہ راست پر آئے، شہر کی جامع مسجد، جو ویران ہو چکی تھی، آباد ہوئی اور پانچ وقت پابندی کے ساتھ نماز ہونے لگی(۳)۔

---

(۱) ''منظورہ'' (۲) ایضاً (۳) ''منظورہ'' روایت سید محمد مستقیم نصیر آبادی

## بنارس

غازی پور سے چل کر جب بنارس دو تین فرلانگ رہا، مرزا محمود بخت شاہزادہ استقبال کے لئے آئے، مرزا ابلاقی شاہزادہ، جو پہلے سے ارادت کا تعلق رکھتے تھے، بجرے پر بیٹھ کر آئے، یہاں ایک جگہ جو پایاب تھی، پانی اتنی تیزی سے بہہ رہا تھا کہ مضبوط آدمی کے پاؤں بھی نہیں جمتے تھے، ایک شخص اترے اور ان کے پاؤں اکھڑ گئے، لوگ ان کو بچانے کے لئے دوڑے، یہاں تک کہ خود سید صاحبؒ بھی اپنے بجرے سے اتر کر ان کی طرف بڑھے، پانی کی تیزی سے سب کے پاؤں اٹھ گئے اور سب خطرے میں پڑ گئے، سید عبدالرحمٰن صاحب ایک کشتی لے کر ان کی طرف بڑھے، دیکھا کہ سید صاحبؒ پاؤں جمائے کھڑے ہیں، باقی کسی کے پاؤں نہیں جمتے، وہ سب کو سوار کر کے کنارے لے آئے۔

بنارس میں چند روز قیام کر کے، جس میں سابق مریدین کو زیارت کا موقع ملا، بنارس سے روانگی ہوئی (۱)۔

## مرزا پور

مرزا پور میں شیخ غلام علی الہ آبادی کے بیٹے تشریف لائے اور قافلے کے تمام اخراجات اپنے ذمے لے لئے، شیخ عبداللطیف اور دوسرے پٹھانوں کی طرف سے دعوت ہوئی (۲)۔

## اللہ کی حمد اور آخری آرزو

سید مستقیم صاحب کہتے ہیں کہ واپسی میں ایک دن آپ نے مجھ سے وطن اور برادران وطن کی خیریت اور حالات دریافت کئے، میں نے عرض کیا، آپ نے حمد و شکر کے عجیب عجیب مضامین و الفاظ ادا فرمائے، حج و عمرہ و زیارت حرمین کے احسان پر اللہ تعالیٰ کا بے حد شکر ادا کیا اور بخیریت جانے اور واپس آنے پر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سر نیاز خم کیا اور بہت دعا و التجا کر کے یہ

---

(۱) ''منظورہ'' (۲) ایضاً

عرض کیا کہ ہماری جانیں اور ہمارے مال تیرے راستے میں صرف ہوں، یہ فرماتے جاتے تھے، اور آنکھوں سے آنسو جاری تھے، تمام حاضرین پر ایسی تاثیر اور رقت طاری تھی کہ زار زار رو رہے تھے، اور ایک بے ہوشی اور خود فراموشی کا عالم تھا۔ (۱)

## مسجد اور غریب پڑوسیوں کے لئے تحفہ

مرزا پور میں دو تین روز شیخ عبداللطیف وغیرہ کی دعوتوں کی وجہ سے قیام رہا، آپ نے تکیے کی مسجد کے راستے اور گھاٹ کے لئے پتھر خریدے اور اپنے غریب پڑوسیوں اور ہمسایوں کے لئے بہت سی چکیاں خریدیں (۲)۔

## شیخ غلام علی کی اولوالعزمی

سید کرامت اللہ عظیم آبادی بیان کرتے ہیں کہ بنارس سے روانگی کے بعد ہر منزل و مقام پر روزانہ شیخ غلام علی صاحب کی طرف سے دعوت کا سامان پہنچتا تھا، دال چاول اور مصالحہ انہیں کی طرف سے آتا تھا، شیخ صاحب کے اجارے کے گاؤں دریا کے کنارے پڑتے تھے، کشتیاں دریائے جمنا کے کنارے شیخ صاحب موصوف کے بنگلے کے سامنے پہنچ کر لنگر انداز ہوئیں، کئی روز وہاں ٹھہرنا ہوا، روزانہ شیخ صاحب کی طرف سے پورے قافلے کی پر تکلف دعوت ہوتی تھی، قسم قسم کے لذیذ کھانے، انواع و اقسام کے اچار مربے، یہاں تک کہ پرہیزی کھانا مونگ کی دال، کھچڑی وغیرہ دسترخوان پر موجود رہتی، قافلے میں جو شخص کسی کھانے کا نام لیتا، اہل کار اسی وقت حاضر کرتے، قافلے میں سات سو کے آدمی تھے، اور عظیم آباد غازی پور مقامات سے اور آدمیوں کا اضافہ ہو گیا تھا، خود الہ آباد میں قرب وجوار کے سیکڑوں آدمی ہر روز آتے تھے، اور سب سیراب ہو کر اٹھتے تھے، بلکہ شہر کے کھاتے پیتے لوگ بھی گھر بیٹھے شیخ صاحب کی ضیافت میں شریک ہوتے، کھانا اس افراط سے پکتا کہ جو کچھ بچتا، دریا میں ڈال دیا جاتا، یہاں تک کہ دریا کے پانی کا رنگ بدل گیا، اور ہندوؤں نے شکایت کی، غربا، شیر مال، پلاؤ، زردہ، فیرنی اور کھانے کے دوسرے انواع و اقسام سے ایسے آسودہ ہوئے کہ ان کی

---

(۱) ''منظورہ''　　(۲) ایضاً

طبیعت بالکل سیر ہوگئی، سید صاحبؒ شیخ غلام علی صاحب سے فرماتے کہ "شیخ صاحب آپ اس قدر فضول خرچی کیوں کرتے ہیں؟" شیخ صاحب نے جواب دیا کہ "میں اپنے حوصلے کے مطابق نہیں کرسکا، جو کچھ میں نے کیا ہے، یہ آخرت کا اندوختہ ہے" ضلع لکھنؤ الٰہ آباد اور قرب وجوار کے تمام مقامات میں شیخ صاحب کی اولوالعزمی اور بلند ہمتی کا چرچا تھا۔(۱)

## وطن میں

الٰہ آباد سے آپ خشکی خشکی رائے بریلی کی طرف روانہ ہوئے، پہلے الٰہ آباد سے مہرونڈے، جو شیخ صاحب کا آبائی وطن ہے، تشریف لے گئے، ایک روز وہاں ٹھہر کر اہلادگنج میں دوسری منزل کی، وہاں کا حاکم اور بہت سے سوار آپ سے بیعت تھے، وہ سب زیارت اور ملاقات سے مشرف ہوئے، وطن میں آپ کی اطلاع اچانک پہنچی اعزہ استقبال کے لئے جانے کی تیاری کر رہے تھے کہ قافلے ایک ہمراہی جو راستہ بھول گئے تھے تکیے پہنچے، اور انہوں نے دریافت کیا کہ "سید صاحب تشریف لائے؟" اعزہ نے کہا کہ "الٰہ آباد تک تشریف لانے کی خبر تو ہم کو تھی، یہ نہیں معلوم تھا کہ آپ یہاں تک تشریف لے آئے" صبح ہی اعزہ استقبال کے لئے روانہ ہوئے، کوئی شہر تک پہنچ سکا کوئی سامنے والی بستی تک کہ آپ تشریف لے آئے اور آپ کا یہ فرمانا صحیح نکلا کہ ہم بخیر و عافیت اچانک تمہارے پاس پہنچیں گے اور تم کو تعجب ہوگا، اکثر عزیزوں نے اہل قافلے میں سے بہت سے لوگوں کو اس لئے نہیں پہچانا کہ چہرے پر تروتازگی تھی، اور لباس عمدہ تھا، یہاں سے گئے تھے تو بالکل بے سروسامانی کی حالت میں (۲)، اواخر شعبان کی کسی تاریخ میں آپ مع الخیر داخل وطن ہوئے، زنانی کشتیاں گنگا کے راستے چندروز بعد ڈلمو پہنچیں، رائے بریلی سے بہلیاں، میانے اور ڈولیاں گئیں اور تمام سواریاں رمضان المبارک کی ابتدائی تاریخوں میں کسی تاریخ کو پہنچ گئیں۔

گھروں میں جانے سے پہلے معذور اور بیمار لوگوں کے علاوہ آپ نے مرد و عورت تمام حجاج کو مسجد میں جمع کر کے اپنے اور اپنے تمام عزیزوں کے لئے دنیا و آخرت کی بھلائی کے لئے دعا کی، پھر سب لوگ اپنے اپنے گھر گئے۔

---

(۱) "منظورہ" (۲) ایضاً

حج سے واپسی کے بعد باوجود اس کے کہ مہمانوں کی ایک بڑی جماعت مقیم تھی، اور روزانہ بہت بڑی رقم خرچ ہوتی تھی، پھر بھی ایک روز ایک ضرورت سے دیکھنے پر معلوم ہوا کہ بیت المال میں دس ہزار روپے موجود ہیں۔

سید صاحبؒ آخر شعبان یا غرۂ رمضان ۱۲۳۹ھ کو پہنچے، گویا دو سال دس مہینے کے بعد وطن واپسی ہوئی (۱)۔

## قصیدۂ تہنیت

سید صاحبؒ اور ان کے مبارک قافلے کی واپسی پر اہل ایمان اور اہل دین کو جو مسرت وشادمانی ہوئی اس کا اظہار ایک شاعر نے جو حسن (۲) تخلص کرتے تھے، اپنے ایک قصیدے میں کیا ہے جس میں انہوں نے اس قافلۂ حجاج اور اس کے میر کارواں کی خصوصیات اور ان کے دینی اثرات و برکات بڑی خوبی اور خوش اسلوبی سے بیان کئے ہیں، اس قصیدے کے اکثر شعر یہاں نقل کئے جاتے ہیں (۳)۔

### قصیدہ

ہے گا اس نور سے پر گنبد چرخ اخضر ۔۔۔ جس کے لمعان سے ہے کند فرشتوں کی نظر

نہ اسے روشنی شمس و قمر سے نسبت ۔۔۔ نہ ملے برق اسے اور نہ کوئی اختر

جلوۂ طور کہوں یا کہ شب قدر کا نور ۔۔۔ یا ترقی پہ ہوئی روشنی تازہ سحر

جس طرف دیکھئے وہ نور نظر آتا ہے ۔۔۔ عقل اول بھی جسے دیکھ کے رہ جائے ششدر

آسماں پر جو نظر کی تو بسانِ فانوس ۔۔۔ مشتعل روشنیِ عرش سے تھا اس کا گھر

کرکے میں غور جو پھر روئے زمیں کو دیکھا ۔۔۔ تھی وہ خورشید سے بھی نور میں زیادہ انور

تھا عجب طور کا کچھ روئے زمیں پر جلوہ ۔۔۔ عرش پر جس کی تجلی کا پہنچتا تھا اثر

---

(۱) ''منظورہ'' (۲) یہ شاعر غالباً مولانا ابوالحسن کاندھلوی ابن حضرت مفتی الٰہی بخش کاندھلوی ہیں، جو حسنؔ تخلص کرتے تھے اور اپنے زمانے کے خوشگو اور قادر الکلام شاعر تھے ''مثنوی گلزار ابراہیم'' انہیں کی یادگار ہے۔

(۳) پورا قصیدہ ''سوانح احمدی'' میں منقول ہے۔

شرق سے غرب تلک نور سے تھا مالا مال  عرش سے فرش تلک برق سے تھا روشن تر
کیا عجب ہے کہ اگر ہند کے نظارے کو  حور جنت سے چلی آئے نکل کر باہر
اس ترقی پر غرض دیکھ کے میں خطۂ ہند  سجدۂ شکرادا میں نے کیا خوش ہو کر
تھی عجب طرح کی دل کو مرے اس دم فرحت  جسم ہرگز نہ سماتا تھا قبا کے اندر
تھا تہ دل سے میں تفتیش سبب کے درپے  کس کے انوار سے یارب ہے زمیں رشک قمر؟
کس کے باعث ہے جو یوں ملک میں ہے آبادی؟  کیا خوشی ہے کہ جو یوں عیش طرب ہے گھر گھر؟
شکل فردوس جو سر سبزا ہوا یہ خطہ  یارب اس بھید سے کچھ مجھ کو بھی تو آگہ کر
یک بیک غیب سے آئی یہ ندائے ہاتف  گوش سے پنبۂ غفلت کو ذرا باہر کر
اب تلک پہنچا نہیں مژدۂ جاں بخش تجھے؟  جس سے شاداں ہیں ملک خوش ہیں ہر اک جن وبشر
آیا ہے قافلہ حج کر کے وہ اس ملک کے بیچ  جس میں ہر اک ہے ولی عارفِ نیکو منظر
اس کے انوار سے روشن ہے زمیں تا بفلک  ان کی ہمت سے ہوئی دین کو سوزنیت و فر
ہے ہر اک شخص وہاں آمر امر معروف  قامع بدعت وناہی اصول منکر
ماحی کفر زِدل ،قاتل کفار زِجاں  قامع رسم زبوں ،تابع حکم داور
ان میں ہر اک ہے فرید اور وحید آواں  حافظ وعالم و عادل، سخی و نیک نظر
ظاہر آراستہ برملت بیضائے نبیؐ  باطن اس طور کا پاکیزہ ہو جیسا گوہر
کدو کاوش نہ کسی میں ، نہ ریا و کینہ  نہ حسد دل میں، تکبر نہ کسی کے اندر
کیا کروں قافلہ سالار کا میں اس کے بیاں  جس کے اوصاف ہیں تحریر وبیاں سے باہر؟
عادل وعالم و عابد شہِ والا ہمت  اشجع و افصح وابلغ، سخی ونیک نظر
عاقل و فاضل و راحم ،زکی و عالی طبع  زاہد و متقی و صابر وزیبا منظر
ترک وتجرید و توکل میں فریددوراں  حلم اور خلق و دیانت میں وحید اکبر
معدن لطف و حیا، مجمع جود وہمت  مخزن عفت والفت ، شرف نوع بشر
بحرِ جود و کرم وگلشن عرفان نبیؐ  مشعل راہ طریقت، بحقیقت رہبر

صدق میں ثانی اثنینؓ کے مانند قوی　　جدّ اور جہد میں اسلام کے ثانی عمرؓ
شرم میں حضرت عثمانؓ سا جوں بحر حیا　　اور صف جنگ میں ہم طرز علیؓ صفدر
طور اور طرز میں سب طینتِ اصحاب نبیؐ　　قاف سے راہ شریعت میں ہے مستحکم تر
وعظ میں اس کے یہ تاثیر کہ پڑھ لیں کلمہ　　لات وعزّیٰ ومنات اور ہبل بھی فرفر
سیدِ صفدر و عالی نسب و زینتِ دیں　　زیبِ اسلامِ و امامِ حق و عاجز پرور
سیدِ احمد و عالی حسب وفخرِ زماں　　رہبر راہِ شریعت، خلف پیغمبرؐ
ہوتا معصوم اگر بعد نبیؐ کے کوئی　　ہوتی اس عصر میں عصمت بھی اسی کے اندر
سینۂ صاف سے اسکے ہے مجل آئینہ　　نور ایمان سے ہے قلب مصفا گوہر
حق میں گمراہوں کے تاثیر جو کچھ ہے اس کی　　جوششِ خوں میں کرے کام نہ ایسا نشتر
ہو جو صحبت سے تری تخلیہ وتحلیہ　　لاکھوں چلّوں سے بھی باطن میں نہ ہوتا اثر
اسم اعظم کو جو پڑھ کر کرے وہ کوہ پہ دم　　ہوں طلا، جتنے ہیں کہسار کے سارے پتھر
خار کو ہاتھ لگادے، تو وہ ہو گلدستہ　　رشکِ الماس ہو، گر ہاتھ میں لے لے کنکر
رنگ میں گوکہ رہے، سرخ بسان یاقوت　　سرد ہو یخ کی طرح ہاتھ میں اس کے اخگر
اس کی نظروں سے گرے مشک تو ہو پشک سے کم　　کوئلہ ہاتھ میں اس کے ہو مثال عنبر
ناخدا جوئے حقیقت کا یہ ہے کشتی باں　　بحر زخار طریقت کا حقیقی معبر
علم کو اس کے مگر علم لدُنّی کہئے　　جو کہ آتا ہے اسے، ہے وہ کسے مستحضر
آب پاشی سے تری قوتِ بازو کے بزور　　پھر کے سرسبز ہوا خشک شریعت کا شجر
فیض سے تیرے نمازی ہوئی خلقت یہاں تک　　پڑھے بیمار بھی ہذیان میں سورۂ کوثر
جس طرف دیکھئے تعمیر مساجد ہے گی　　ہے ہر ایک شخص کی تحقیقِ مسائل پہ نظر
آتی ہر سمت سے ہے بانگِ موذن کی صدا　　جس کو سنئے یہی کہتا ہے کہ اللہ اکبر
اس قدر عصر میں تیرے ہوئی افراطِ نماز　　لاکھوں تیار ہوئے ملک میں پھوٹے منبر
قطع بدعات ہوئی فیض سے تیرے ایسی　　ہند سے رسمیں بری اٹھ گئیں صدہا یکسر

دیکھئے جس کو سو کرتا ہے کلام اللہ یاد!
باندھی ہر شخص نے تہذیب و ہدایت پہ کمر

تیری تائید سے اک خلق ہوئی ہے تائب
تیری تنبیہ سے لاکھوں ہوئے فاسق اطہر

اک قدم دھرنے کی جا گہ بھی نہیں واں ملتی
جو کہ چھوٹی ڈھئی مسجد تھی پڑی صاف کھنڈر

جو ملا تجھ سے، ہوا راہ خدا میں مصروف
جو پھرا تجھ سے، جماعت سے ہوا وہ باہر

تیری صحبت کے سوا ہو نہ کسی کا طالب
جس کو باطن کی ہوئی راہ کی ذرہ بھی خبر

نعل بالنعل ہے کچھ فرق نہیں ہے تجھ میں
دیکھا پچھلوں سے تجھے جس نے مطابق کر کر

تجھ سے باطن کے قوانین ہوئے ایسے درست
جیسے کاتب کوئی لکھنے کو بنادے مسطر

منکشف تجھ پہ ہر اک کی ہے کمیت
نہ فتاوی میں وہ حجت، نہ کتب کے اندر

نہ ہدایہ میں وہ علت نہ وقایہ میں نشاں
دُرّ مختار میں اس کا، نہ سراجی میں اثر

نہ ہے سُلّم میں پتہ اور نہ توضیح میں کچھ
خالی ہے فقہ کا اس علم سے سارا دفتر

کچھ نہیں تیری شجاعت تو بیاں کی محتاج
صاف چہرے سے عیاں ہے تری شان حیدرؓ

خاکِ پا سے تری اکسیر کو کیا نسبت ہے؟
آدمی کو تو فرشتہ کرے اور مسِ کو زر

فیض سے تیرے ہوا دم میں وحید دوراں
جس نے دروازے پہ تیرے کیا آ کر بستر

رکن دیں مولوی عبدالحی و شہ اسمٰعیل
فیض سے تیرے ہوئے کاملوں کے سردفتر

تیری صحبت نے ملائک کی کری خاصیت
گو کہ ظاہر میں نظر آتے ہیں ہم شکل بشر

حق میں کفاروں کے ضیغم کی طرح ہے خونخوار
مومنوں کے لئے شفقت میں پدر سے بہتر

فخر ابنائے زماں، قبلۂ ارباب صفا
کعبۂ اہل یقین دادرس ہر مضطر

ذات سے تیری یتیموں کو بہت تقویت
زن بیوہ کے تو حق میں ہے سحابِ ممطر

تھا غضب ظلم کہ بیوہ نہ کرے عقد نکاح
کھوئی یہ رسم زبوں رحمت حق ہو تجھ پر!

جس میں راضی ہو خدا ہے وہی ان کو منظور
آبرو کا نہ انہیں خوف، نہ کچھ جی کا ڈر

جو مسلمان کرے ان سے ذرا سا بھی سلوک
اس کے بدلے میں نہ کوئی کرے ان سے بہتر

کیوں منافق نہ ہو صورت کو تری دیکھ کے غش
ٹھہرے کس طور سے خورشید کے آگے شپّر؟

حق تعالیٰ کرے اقبال ترا روزافزوں ❊ تیرے انصاف آباد ہوں ساتوں کشور
تجھ پہ ہر لحظہ بلا ریب ہے امداد خدا ❊ جلوہ گر ذات سے تیرے ہے عجائب مظہر
چاہ بیژن میں گرے یا چہ بابل میں پڑے ❊ کھائے دشمن ترا اس طور کی بیڈھب ٹھوکر
منہ میں دشمن کے ترے قند ہو حنظل کا مزہ ❊ ہو مجنوں کے دہن میں ترے حنظل شکر
نوشدارو بھی اگر کھائے بامید شفا ❊ منہ میں دشمن کے تیر ہوئے بجائے کنکر
یوں کہا غیب سے ہاتف نے "یہ حج ہے منظور" ❊ فکر تاریخ میں جب نیچے کیا میں نے سر
اور گھر آنے کی تاریخ میں یہ بیت پڑھی [۱۲۴۲] ❊ تہنیت دے کے مجھے اور تبسم کرکر
حاجیانِ حرمِ کعبہ بہ آوانِ مجید ❊ آئے حج کرکے بڑی دھوم سے اب اپنے گھر
ہو حسن بھی تیرے الطاف سے ممنون سدا ❊ رہے جمعیتِ باطن سے نہایت خوشتر

## رائے بریلی کا آخری قیام

رمضان ۱۲۳۹ھ سے ۷؍جمادی الآخرہ ۱۲۴۱ھ تک ایک سال دس مہینے رائے بریلی میں قیام رہا(۱)، یہ زندگی کا آخری قیام تھا، اس زمانۂ قیام کے اہم مشاغل میں سے مکانوں کی مرمت، مساجد کی تعمیر، جہاد کی ترغیب ودعوت اور رفقاء کی ایمانی اور عملی تربیت ہے۔

## مکانوں کی مرمت

مولوی سید محمد علی "مخزن احمدی" میں لکھتے ہیں کہ "سید صاحبؒ کی غیر موجودگی میں مکاناتِ مسکونہ شکستہ اور مرمت طلب ہوگئے تھے، اور برسات کا موسم قریب تھا، آپ نے اپنے رفقاء کے ساتھ ان آبائی مکانات کی مرمت اور درستی فرمائی اور قلیل مدت میں اس سے فراغت

---

(۱) "منظورہ" اس موقع پر مصنف سے شمار میں سہو ہوگیا ہے، فرماتے ہیں "ہجرت امیر المومنین از وطن مالوف بعد یک سال ودہ ماہ واقع شد، چہ آنجناب دراواخر شعبان باغرۂ رمضان ۱۲۳۹ھ یک ہزار ودوصد وسی ونہ ہجری در وطن رونق افروز شدند ودر سال دیگر بتاریخ ہفتم، جمادی الثانیہ ۱۲۴۰ھ یک ہزار ودوصد وچہل ہجری روز دوشنبہ از دولت خانہ ہدایت کاشانہ برآمدہ عبور دریائے سئی کردہ درخیمہ شب باش شدند" (ص ۲۷۵) یہاں ۱۲۴۰ھ کے بجائے ۱۲۴۱ھ ہونا چاہئے۔

حاصل کر لی۔(۱)

## مساجد کی تعمیر

اسی زمانۂ قیام میں اقرباء نے عرض کیا کہ مولوی سید محمد اسحٰق مرحوم اکثر کہا کرتے تھے کہ اگر اللہ تعالیٰ وسعت دیتا تو لوہانی پور میں بلند خاں کی مسجد کی از سرِ نو تعمیر کرتے، آپ نے یہ سن کر اس مسجد کی تعمیر کا ارادہ فرمالیا، اس بستی میں آپ کے بہت مرید تھے، وہاں کے رؤساء نے مسجد کے لئے بہت سی اینٹیں دیں، باقی آپ نے خرید فرمائیں اور معمار مقرر کئے، محمد زمان خاں زمیندار لوہانی پور کو جو آپ کے مرید تھے، اس کا مہتمم و نگراں مقرر کیا، ان کے ساتھ خود کام میں شریک ہوتے، محرم ۱۲۴۰ھ میں کام شروع ہوا اور دو تین مہینے کے قلیل عرصے میں وہ مسجد بن کر تیار ہوگئی۔(۲)

ایک دوسری مسجد شیخوں کے محلے میں شہر رائے بریلی میں تعمیر کرائی، دونوں مسجدوں کی تیاری کے بعد آپ ان مسجدوں میں تشریف لے گئے، اور دو رکعت نماز نفل پڑھی اور امام کا تقرر فرمایا، جن لوگوں نے مسجد کی تعمیر میں حصہ لیا تھا، ان کو مبارک باد دی اور اس کارِ خیر کی فضیلت اور بشارتیں سنائیں۔(۳)

## علمی وروحانی تربیت گاہ

ایک سال دس مہینے کی یہ مدت ایک ایسی فضا اور ماحول میں گزری جس میں ایک طرف دینی جذبات اور ایمانی کیفیات کی ترقی اور نشو و نما کا سامان تھا، اور دوسری طرف جفاکشی، مجاہدے، سادہ اور سپاہیانہ زندگی اور خودشکنی کی تعلیم، یہی دو سرچشمے ہیں، جن سے جہاد فی سبیل اللہ اور اعلائے کلمۃ اللہ کی قوت اور توفیق پیدا ہوتی ہے، جماعت، جو اس وقت کئی سو افراد پر مشتمل تھی، اور امیر جماعت ایک طرف ذکر و نوافل، تذکیر و دعوت میں مشغول تھے، دوسری طرف فنونِ حرب اور محنت و مشقت کے کاموں میں مستعد اور چاق و چوبند تھے، ان کو کسی کام سے عار نہ تھا، اور وہ کسی محنت اور

---

(۱) ''مخزن احمدی'' ص ۱۱۶۔ (۲) اس مسجد کے حسابات کے کاغذات میں محرم و صفر ۱۲۴۰ھ کی تاریخیں اور مزدوروں کے نام اور مزدوری کی تفصیل درج ہے۔ (۳) ''وقائع احمدی'' ص ۲۲۷، ۲۲۸

جفاکشی سے عاجز نہ تھے، اس کا اندازہ کرنے کے لئے کہ تکیے پران بندگانِ خدا کے شب و روز کس طرح گزرتے تھے، اور بلند مقصد، رضائے الٰہی کے شوق اور رہبر کامل کی صحبت نے ان میں کیا انقلاب اور کس درجے کا عشق اور مستی پیدا کردی تھی، یہاں مولانا ولایت علی صاحب عظیم آبادی(۱) کا ایک واقعہ نقل کیا جاتا ہے، مولوی عبدالرحیم صاحب صادق پوری "الدر المنثور" میں لکھتے ہیں:۔

''حینِ قیام بریلی، جناب مولانا، حضرت مولانا اسمٰعیل شہید کی جماعت میں داخل تھے، اور ان سے حدیث بھی پڑھا کرتے تھے، مولانا شہید نے اپنی جماعت میں ان کو اپنا نائب مقرر کردیا تھا، مگر جناب مولانا کو جو ایمانی مزہ حاصل ہوا تھا تو اپنی جماعت والوں کی آپ خدمت کیا کرتے تھے، اب وہ پٹنے کے بانکے اور ناظم بہار کے لاڈلے، خمرِ حُب ایمانی سے مخمور ہو کر جنگل سے لکڑیاں کاٹ کر اپنے سر پر لایا کرتے تھے، کھانا اپنے ہاتھ سے پکاتے، مٹی گارے کا کام اپنے ہاتھوں سے کرتے تھے اور جب اپنی جماعت کے کام سے فرصت پاتے تو سید صاحبؒ کی صحبت میں جا بیٹھتے، یا تنہا نماز اور دعا میں مشغول رہتے، انہیں ایام میں جب آپ بمقام بریلی تحصیل حب ایمانی میں مصروف تھے، آپ کے والد ماجد مولوی فتح علی صاحب نے ایک خدمت گار کو جو بچپن سے آپ کی خدمت میں رہتا تھا، چار سو روپئے نقد اور دس پندرہ عمدہ کپڑے اور جوتے وغیرہ ضروری اسباب دے کر آپ کے پاس بریلی کو روانہ کیا تھا، جب وہ نوکر مع اسباب کے بریلی میں پہنچا تو اس نے قافلے میں جا کر پوچھا کہ ''پٹنے والے مولوی ولایت علی صاحب کہاں ہیں؟'' لوگوں نے

(۱) اوپر گزر چکا ہے کہ مولانا ولایت علی سفر حج سے سید صاحبؒ کی واپسی پر پٹنے سے ہمراہ ہو گئے تھے، سید عبدالرحمٰن نے اس پر اپنے اندیشے کا اظہار کیا تھا کہ یہ صاحب ضرور ہم پر بار ہوں گے اور سید صاحبؒ نے فرمایا تھا کہ نہیں، یہ بڑے پرانے رفیقوں سے بھی بازی لے جائیں گے۔ ''منظورہ'' سے تصریحاً معلوم ہوتا ہے اور "الدر المنثور" سے جو مولانا کے عزیز قریب کی لکھی ہوئی ہے، مترشح ہوتا ہے کہ مولانا ولایت علی صاحب کا قیام رائے بریلی میں سید صاحبؒ کے پاس سفر حج سے واپسی پر ہوا ہے ملاحظہ ہو "الدر المنثور" (تذکرۂ صادقہ) ص۹۳، ۹۴

بتایا کہ ''دریا کے کنارے پر مٹی کا کام کر رہے ہیں''، وہ نوکر دریا کے کنارے پر پہنچا، وہاں بہت سے لوگ گارے مٹی کے کام میں لگے ہوئے تھے، ان میں جناب مولانا بھی سیاہ رنگا ہوا ایک موٹا تہبند باندھے ہوئے اور گارے میں لتھڑے ہوئے اپنا کام کر رہے تھے، ان ایام میں آپ کی صورت ایسی متغیر ہوگئی تھی کہ اس قدیمی نوکر نے جو تیس برس آپ کا خدمت گار رہ چکا تھا، آپ کو نہیں پہچانا، خود مولانا سے اس نے پوچھا کہ ''پٹنے والے مولوی ولایت علی صاحب کہاں ہیں؟'' آپ نے فرمایا کہ ''بھائی ولایت علی تو میرا ہی نام ہے'' اس نے بہت غصہ ہو کر کہا کہ ''میں تم کو نہیں کھوجتا، میں ان ولایت علی کو کھوجتا ہوں جو مولوی فتح علی صاحب، صادق پوری عظیم آباد کے صاحبزادے ہیں'' آپ نے فرمایا کہ ''بھائی صادق پوری ولایت علی تو میں ہی ہوں'' وہ نوکر اور بھی خفا ہوا اور بولا کہ ''تم مجھ سے ہنسی کرتے ہو'' جب آپ نے دیکھا کہ اس کو ہرگز یقین نہیں ہوتا تو آپ نے فرمایا ''اچھا جاؤ قافلے میں تلاش کرو'' جب وہ اور طرف گیا اور دریافت کیا تو ہر شخص نے آپ ہی کی طرف اشارہ کیا کہ مولوی ولایت علی عظیم آبادی تو وہی شخص ہیں، جن سے تم دریا کے کنارے بات کر آئے ہو، تب وہ دوبارہ آپ کے پاس آیا اور اپنی جسارت پر نادم ہو کر معافی چاہی، آپ نے اس کو گلے سے لگا لیا اور بہت اخلاق سے پیش آئے، اس نے وہ خطوط سمیت روپئے وغیرہ آپ کے حوالے کئے اور عرض کی کہ ''ان کپڑوں کو پہنئے اور روپوں کو اپنے خرچ میں لائیے''، کیونکہ وہ نادان سمجھتا تھا کہ خرچ نہ ہونے کے باعث آپ کی ایسی صورت ہو رہی ہے، اور آپ کی پہلی کیفیت اور پوشاک وغیرہ کو یاد کر کے وہ زار زار رونے لگا، آپ نے اس کو تسلی کر کے اس کو چپ کیا، جب رات ہوئی، آپ وہ روپئے اور کپڑے وغیرہ جیسے بندھے ہوئے آئے تھے، ویسے کے ویسے ہی لے کر سید صاحبؒ کے حضور

میں حاضر ہوئے، اوران سب کو آپ کے سامنے رکھ کر خاموش اٹھ کر چلے آئے اور دوسری فجر کو اسی کہنہ تہبند سے اپنا معمولی کام کرنے لگے تین چار روز تک وہ نوکر وہاں رہ کر اس بات کا منتظر رہا کہ مولوی صاحب وہ عمدہ کپڑا آمدۂ پٹنہ زیب تن فرما کر میرے پژمردہ دل کو خوش کریں گے، لیکن اس نے دیکھا کہ مولوی صاحب کی حالت میں ذرا بھی تغیر نہ ہوا، آخر چند روز کے بعد مولوی صاحب نے ان کو رخصت کر دیا، اس نے یہ ساری کیفیت پٹنے میں آکر بیان کی کہ جس کے سننے سے صاحبِ دلوں کو سرور اور بے خبروں کو رنج ہوا۔

دیوانہ کنی، ہردو جہانش بخشی دیوانۂ تو ہر دو جہاں را چہ کند؟
اے مرغ سحر عشق زپروانہ بیاموز کاں سوختہ راجاں شد وآواز نیامد
ایں مدعیان درطلبش بے خبرانند کاں راکہ خبرشد خبرش باز نیامد
(سعدیؒ)

اس کیفیت کو سن کر آپ کے والد ماجد مولوی فتح علی صاحب اپنے فرزند مولوی فرحت حسین صاحب سمیت خود بریلی پہنچے، اور ایک مدت دراز تک سید صاحبؒ کی خدمت میں رہ کر فیض یاب ہوئے، پھر جب سید صاحبؒ، بطرف ملک افغانستان ہجرت کر کے جانے لگے تو مولوی فتح علی صاحب کو بوجہ کبرسنی اور مولوی فرحت حسین کو بوجہ صغرسنی پٹنے کو واپس کر دیا اور ان کو خلافت اور بیعت لینے کی اجازت عطا کی، مولوی ولایت علی صاحب مع مولوی عنایت علی و مولوی طالب علی صاحب اپنے حقیقی بھائیوں اور مولوی باقر علی صاحب مولوی قمر الدین صاحب و میر عثمان علی صاحب اپنے قرابت داروں کے ہمرکاب سید صاحبؒ ملک خراسان کو روانہ ہو گئے۔"(۱)

(۱) "الدر المنثور فی تراجم اهل صادق فور" (تذکرۂ صادقہ) از مولوی عبدالرحیم صادق پوریؒ، ۹۴۔۹۶

# سولھواں باب

# جہاد اور اس کے مقاصد و اسباب

یہاں سے سید صاحبؒ کی زندگی کا ایک نیا باب شروع ہوتا ہے جس کی ''سرخی'' آپ کی کتاب میں سب سے زیادہ روشن ہے، یہ ہجرت و جہاد کا باب ہے۔

## مقاصد و اسباب

اس جد و جہد کے اصل مقاصد، محرکات اور اسباب کیا تھے؟ بجائے اس کے کہ ہم اپنی زبان سے بیان کریں، بہتر یہ ہے کہ خود سید صاحبؒ کی زبان سے سنیں، اس سلسلے میں آپؒ نے اپنے خطوط و مکاتیب میں اپنے اصلی جذبات و خیالات کا اظہار جا بجا فرمایا ہے، اور ان اسباب کا ذکر کیا ہے، جو اندرونی طور پر اس عظیم مہم کے محرک و باعث ہوئے، آپؒ کی قلبی کیفیات و عزائم معلوم کرنے کے لئے ہمارے پاس آپؒ کے مکاتیب و ارشادات سے زیادہ کوئی قابل وثوق اور مستند ذریعہ نہیں، ذیل میں ان تحریرات کے چند اقتباسات پیش کئے جاتے ہیں، جن کی مدد سے ہم آپؒ کی عظیم الشان دعوت اور جد و جہد کے حقیقی مقاصد و محرکات کو مفصل و مرتب طریقے سے معلوم کر سکتے ہیں، اور ہمیں کسی قیاس آرائی کی ضرورت پیش نہیں آئے گی:۔

## تعمیلِ حکم

فقیر را از تمام ایں جد و جہد ہمیں معنی منظور است کہ احکام الٰہیہ کہ در مقدمہ قتال اہل کفر و ضلال وارد شدہ چنانچہ کلمہ ''جَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وَ اَنْفُسِكُمْ'' در کلام مجید واقع گردیدہ، از فقیر صورت بندد و بالجملہ بندۂ

## اطاعت شعار را بجز امتثال اوامر مولائے خود چارہ نیست

(مکتوب بنام سردار یار محمد خاں)

اس تمام جد وجہد سے فقیر کا مقصود صرف یہ ہے کہ اہل کفر وضلالت سے جنگ کرنے کے بارے میں جو احکام وارد ہوئے ہیں اور فرمان خداوندی "جَاھِدُوْا بِاَمْوَالِکُمْ وَ اَنْفُسِکُمْ" (اپنے مال وجان کے ساتھ جہاد کرو) کی تعمیل کی صورت پیدا ہو، فرماں بردار بندے کے لئے اپنے مالک کے حکم کی تعمیل کے بغیر چارہ نہیں۔

فقیر بہ ہمیں مواعید الٰہیہ اعتماد نمودہ و امتثال احکام خود را قبلہ ہمت ساختہ وجمیع ما سوی اللہ را پس پشت انداختہ واز چپ وراست چشم ہمت بستہ وراہ راست و رضائے مولائے خود پیشِ رُو نہادہ بکمال اطمینان وفرحت وغایت بشارت ومسرت دریں راہ تگاپوی نماید۔ (ایضاً)

فقیر نے اللہ کے وعدوں پر اعتماد کیا اور حکم حاکم (خداوند عالم) کی تعمیل کو اپنا مرکز توجہ بنایا، ماسوی اللہ کو پس پشت ڈال دیا، گرد وپیش سے آنکھیں بند کر لی ہیں اور رضائے مولیٰ کی راہ راست کو سامنے رکھ کر کمال اطمینان و فرحت اور بشارت ومسرت کے ساتھ اس راستے پر چلا جا رہا ہے۔

فقیر را امتثال حکم الٰہی از تہ دل مقصود است و اعتماد بوعدۂ الٰہیہ بچہ طریق ظاہر خواہد گردید، پس بندہ عبودیت شعار را چہ یارا کہ از مالک خود پُرسد کہ وعدۂ خود را بچہ طریق ایفا خواہی کرد کہ ایں سوال خارج از قانونِ عبودیت است (ایضا)

فقیر کو حکم الٰہی کی تعمیل تہہ دل سے مقصود ہے اور اللہ کے وعدے پر اعتماد ہے، باقی اس کی شکل کیا ہوگی؟ غلام کی کیا مجال کہ وہ اپنے مالک سے پوچھے کہ وہ اپنے وعدے کا ایفا کس صورت سے کرے گا کہ یہ سوال آئین بندگی کے خلاف ہے۔

چوں ما مردم کہ از بندگانِ پروردگار و اُمّتیانِ رسولؐ مختار دعوائے اسلام می داریم وجان خود را در محمدیان می شماریم، چوں کلام اللہ برایں معنی ناطق دانستیم و رسولؐ اللہ را صادق، لامحالہ محض للہ فی اللہ امتثالاً لا مراللہ کمر ہمت بر بستیم واتباعاً لسنۃ رسول اللہ بر اسپ سفر نشستیم۔

(مکتوب عام بنام علماء ورؤسائے سرحد)

ہم لوگ خدا کے بندے اور رسولؐ کی امت ہیں، بلاشبہ اسلام کا دعویٰ رکھتے ہیں اور اپنے کو پیروانِ رسولؐ میں شمار کرتے ہیں، جب ہم نے اس بات (جہاد) پر کلام الٰہی کو ناطق مان لیا ہے اور نبی کریمؐ کو سچا سمجھ لیا ہے، لامحالہ ہم نے اللہ اور اس کے حکم کی بجا آوری کے لئے کمر ہمت باندھی ہے اور اسوۂ رسولؐ کے اتباع میں سفر کے لئے نکل کھڑے ہوئے ہیں۔

## رضا و محبت الٰہی

محض طالب رضائے حق، ہستیم، از غیر او چشم و گوش بر بستیم واز دنیا ومافیہا دست برداشتیم ومحض لوجہ اللہ علم جہاد برافراشتیم وما از طلب مال ومنال و جاہ وجلال وامارت و ریاست وحکومت وسیاست برجستیم و ہرگز طالب غیر حق نیستیم۔

(مکتوب عام بنام علماء ورؤسائے سرحد)

ہم محض رضائے الٰہی کے آرزومند ہیں، ہم اپنی آنکھوں اور کانوں کو غیر اللہ کی طرف سے بند کر چکے ہیں اور دنیا و مافیہا سے ہاتھ اٹھا چکے ہیں، ہم نے محض اللہ کے لئے علم جہاد بلند کیا ہے، ہم مال ومنال، جاہ وجلال، امارت و ریاست حکومت وسیاست کی طلب و آرزو سے آگے نکل گئے ہیں، خدا کے سوا ہمارا کوئی مطلوب نہیں۔

مائیم ہر چند عاجز و خاکسار و ذرۂ بے مقدار، اما بلا شک در محبت حضرت حق مست و سرشار و از محبت غیر حق دستبردار (ایضاً)

اگر چہ ہم عاجز و خاکسار ذرہ بے مقدار ہیں، لیکن بلا شک محبت الٰہی سے سرشار اور غیر خدا کی محبت سے بالکل دستبردار ہیں۔

ایں ہمہ محض للہ فی اللہ است، وسوسۂ شیطانی و شائبہ ہوائے نفسانی بایں داعیہ رحمانی اصلاً مخلوط نگر دیدہ، ہر چند ایں معنی بر اکثر واقفان حال فقیر ظاہر و باہر است، اما بر سبیل مزید تاکید بطریق تجدید می گوید کہ خدائے پاک را، جلّ شانہ، کہ دانندہ نہان و آشکار و محیط بجمیع خفیات و اسرار است، گواہ می کنم بر ایں معنی کہ آنچہ داعیہ جہاد با اہل کفر و عناد از دل فقیر جوش می زند، اصلاً و مطلقاً بوجہٍ مّن الوجوہ بکدورت مال و عزت و جاہ و حشمت و امارت و سلطنت و نام و نشان و ترفع بر اخوان و اقران، بالجملہ بطلبِ چیزے کہ سوائے رضائے مالکِ حقیقی باشد، ہرگز ہرگز ممزوج نیست، وَاللّٰهُ عَلٰى مَا نَقُوْلُ وَكِيْلٌ ۔

(۲۸:۲۸) (بنام علماء و مشائخ و امرائے ہندوستان)

"یہ سب کچھ محض اللہ کے لئے ہے، اس جذبۂ الٰہیہ میں نفسانی خواہشات اور شیطانی وسوسے کا شائبہ بھی نہیں، اگر چہ یہ بات فقیر کے اکثر واقفان حال پر ظاہر ہے لیکن مزید تاکید کے لئے پھر نئے سرے سے کہتا ہوں کہ میں خدائے علام الغیوب کو گواہ بناتا ہوں کہ کفار اور دشمنوں کے ساتھ جو جذبۂ جہاد فقیر کے دل میں موجزن ہے، اس میں رضائے الٰہی اور اعلائے کلمۃ اللہ کے مقصد کے سوا عزت و جاہ و مال و دولت شہرت و ناموری، امارت و سلطنت، برادران و معاصرین پر فضیلت و بزرگی یا کسی اور چیز کا فاسد خیال ہرگز دل میں نہیں ہے" اور ہم جو بات کہہ رہے ہیں، اللہ اس کا گواہ ہے"۔

## مسلمانوں کی بے بسی اور اہل کفر کا غلبہ

ہر چند قتالِ اہل کفر وطغیان در ہر زمان و ہر مکان لازم است، اِلّا دریں جزو زمان کہ شورش اہل کفر وطغیان از حد گزشتہ کہ فریاد مظلوماں از دست تظلّم ایشاں سر بفلک کشیدہ وتخریب شعائرِ اسلام از دست تعدی ایشاں ہویدا گردیدہ، پس بریں تقدیر اقامت ایں رکن رکین، یعنی مقاتلۂ مشرکین بر ذمۂ جمہور مسلمین دریں ایام اوکد وواجب گردیدہ۔

(بنام شرفاء وسادات وعلماء ومشائخ ہندوستان)

اگرچہ کفار اور سرکشوں سے ہر زمانے اور ہر مقام میں جنگ کرنا لازم ہے، لیکن خصوصیت کے ساتھ اس زمانے میں کہ اہل کفر وطغیان کی سرکشی حد سے گزر چکی ہے، مظلوموں کی آہ وفریاد کا غلغلہ بلند ہے، شعائرِ اسلام کی توہین ان کے ہاتھوں صاف نظر آ رہی ہے، اس بنا پر اب اقامتِ رکن دین، یعنی اہل شرک سے جہاد عامہ مسلمین کے ذمے کہیں زیادہ مؤکد اور واجب ہو گیا ہے۔

## ہندوستان پر کفار کا تسلط اور اسلام کا زوال

قضا را از مدت چند سال حکومت وسلطنت ایں ملک برایں عنوان گردیدہ کہ نصارائے نکوہیدہ خصال ومشرکین بدمآل بر اکثر بلاد ہند استیلا یافتند وآں دیار را بظلمات ظلم وبدیدا مشحون ساختند ودر آں بلاد وامصار رسوم کفر وشرک اشتہار یافتہ، شعائرِ اسلام را روبہ استتار آوردہ، ناگزیر سینہ بے کینہ بمعانیہ ایں حال پر از رنج وملال بود، بشوق ہجرت مالا مال غیرت ایمانی بدل در جوش بود واقامت جہاد بسر خروش۔

(بنام شاہ سلیمان(۱)

(۱) غالبًا والی کاشکار (چترال)

تقدیر سے چند سال سے ہندوستان کی حکومت وسلطنت کا یہ حال ہوگیا ہے کہ عیسائیوں اور مشرکین نے ہندوستان کے اکثر حصے پر غلبہ حاصل کرلیا ہے اور ظلم و بیداد شروع کردی ہے کفر وشرک کے رسوم کا غلبہ ہوگیا ہے اور شعائر اسلام اٹھ گئے، یہ حال دیکھ کر ہم لوگوں کو بڑا صدمہ ہوا، ہجرت کا شوق دامن گیر ہوا، دل میں غیرت ایمانی اور سر میں جہاد کا جوش وخروش ہے۔

## ہندوستان پر انگریزوں کا تسلط

بررائے سامی روشن ومبرہن است کہ بیگانگانِ بعید الوطن ملوکِ زمین وزمن گردیدہ وتاجرانِ متاع فروش بپایۂ سلطنت رسیدہ امارت امرائے کبار وریاست رؤسائے عالی مقدار برباد نمودہ اند وعزت واعتبار ایشاں بالکل ربودہ، چوں اہل ریاست وسیاست درزاویۂ خمول نشستہ اند، ناچار چندے از اہل فقر ومسکنت کمر ہمت بستہ، ایں جماعت ضعفا محض بنابر خدمت دین رب العالمین برجستند، ہرگز ہرگز از دنیا داران جاہ طلب نیستند محض بنابر خدمت رب ذوالجلال برخاستہ اند، نہ بنابر طمع مال ومنال۔

(بنام راجہ ہندوراؤ، وزیر گوالیار)

جناب کو خوب معلوم ہے کہ یہ پردیسی سمندر پار کے رہنے والے، دنیا جہان کے تاجدار اور یہ سودا بیچنے والے سلطنت کے مالک بن گئے ہیں، بڑے بڑے اہل حکومت کی حکومت اور ان کی عزت وحرمت کو انہوں نے خاک میں ملا دیا ہے، جو حکومت وسیاست کے مرد میدان تھے، وہ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں، اس لئے مجبوراً چند غریب و بے سروسامان کمر ہمت باندھ کر کھڑے ہوگئے اور محض اللہ کے دین کی خدمت کے لئے اپنے گھروں سے نکل آئے، یہ اللہ کے بندے ہرگز دنیا دار اور جاہ طلب

نہیں ہیں، محض اللہ کے دین کی خدمت کے لئے اٹھے ہیں، مال و دولت کی ان کو ذرہ بھر طمع نہیں۔

اکثر بلاد ہندوستان بدست بیگانگاں افتادہ وایشاں ہر جا بنیاد وآئین جور وظلم نہادہ، ریاست رؤسائے ہندوستان بر باد رفتہ، کسے تاب مقاومت ایشاں نمی دارد، بلکہ ہر کس ایشاں را آقائے خودمی شمارد وچوں رؤسائے کبار از مقابلہ ایشاں نشستند، لاچار چند کس از ضعفائے بے مقدار کمر بستند۔

(بنام غلام حیدر خاں)

ملک ہندوستان کا بڑا حصہ غیر ملکیوں کے قبضے میں چلا گیا ہے، اور انہوں نے ہر جگہ ظلم و زیادتی پر کمر باندھی ہے، ہندوستان کے حاکموں کی حکومت برباد ہوگئی، کسی کو ان سے مقابلے کی تاب نہیں، بلکہ ہر ایک ان کو اپنا آقا سمجھنے لگا ہے، چونکہ بڑے بڑے اہل حکومت ان کا مقابلہ کرنے کا خیال ترک کر کے بیٹھ گئے ہیں، اس لئے چند کمزور و بے حقیقت اشخاص نے اس کا بیڑہ اٹھایا۔

## اعلائے کلمۃ اللہ، احیائے سنت اور بلاد اسلامیہ کا استخلاص

مقصود از تمام ایں معرکہ پیرائی وعربدہ آرائی غیر از اعلائے کلمۃ رب العالمین واحیاء سنت سید المرسلین واستخلاص بلاد مومنین از دست کفار و مشرکین امر دیگر نیست۔

(بنام شاہ سلیمان)

اس تمام معرکہ آرائی اور جنگ آزمائی کا مقصود صرف یہ ہے کہ اللہ کا کلمہ بلند ہو، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت زندہ ہو اور مسلمانوں کا ایک ملک کفار ومشرکین کے قبضے سے نکل آئے، اس کے سوا کوئی مقصود نہیں۔

ایں فقیر بتحصیل مال ومنال وتصرف بلاد وامصار غرضے ندارد ہر کہ از اخوان مومنین استخلاص بلاد از دست کفار ومشرکین نمودہ در اجرائے احکام رب العالمین وافشائے سنت سید المرسلین کوشید وقوانین شریعت در ریاست و عدالت مرعی داشت مقصود فقیر حاصل گشت ونیز سعی من بہدف نشست۔

(بنام شاہ سلیمان)

اس فقیر کو مال ودولت اور حصول سلطنت وحکومت سے کچھ غرض نہیں، دینی بھائیوں میں سے جو شخص بھی کفار کے ہاتھوں سے ملک کو آزاد کرے، رب العالمین کے احکام کو رواج دینے اور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کو پھیلانے کی کوشش کرے گا اور ریاست وعدالت میں قوانین شریعت کی رعایت وپابندی کرے گا، فقیر کا مقصود حاصل ہو جائے گا اور میری کوشش کامیاب ہو جائے گی۔

## دین کا قیام سلطنت سے ہے

فی الواقع بمقتضا "اَلْمُلْکُ وَالدِّیْنُ تَوْاَمان" گوایں کلام قابل احتجاج نباشد، لیکن موافق مدعا است کہ قیام دین بملک است واحکام دینیہ کہ تعلق بحکومت دارند، بوقت نبودن مملکت صاف از دست می روند وخرابی امور مسلمین وذلت ونکبت ایشاں از دست کفار متمرداں واہانت شعائر مقدس وتخریب ومعابد ومساجد مسلمین کہ می شود، پر ہویدا است۔

(مکاتیب)

حقیقت میں مطابق مقولہ "سلطنت ومذہب جڑواں ہیں" اگر چہ یہ قول حجت شرعی نہیں لیکن مدعا کے موافق ہے کہ دین کا قیام سلطنت سے ہے اور وہ دینی احکام، جن کا تعلق سلطنت سے ہے، سلطنت کے نہ ہونے سے

صاف ہاتھ سے نکل جاتے ہیں، اور مسلمانوں کے کاموں کی خرابی اور سرکش کفار کے ہاتھوں ان کی ذلت ونکبت اور شریعت مقدسہ کے شعائر کی بے حرمتی اور مسلمانوں کی مساجد و معابد کی تخریب جو ہوتی ہے، وہ بخوبی ظاہر ہے۔

## احکام شرعی کا نفاذ

ایں جانب راز قبول ایں منصب غیر از اقامتِ جہاد بروجہ مشروع وحصول معنی انتظام در عساکر اہل اسلام غرض دیگر از اغراض نفسانیہ مثل حصول خزائن درہم و دینار یا تسلط بر بلاد وامصار یا حصول معنی سلطنت وریاست یا تذلیل اہل ریاست ووجاہت یا تنفیذ احکام خود بر سائر اخوان یا حصول امتیاز خود از سائر اقران اصلاً ومطلقاً درمیاں نیست، بلکہ آرزوئے ایں امر گاہے نہ برزبان جاری می گردد ونہ خیالِ آں در دل می گزرد، تاج فریدوں و تخت اسکندر بجوئے نمی شمارم ومملکت کسرائے وقیصر بخیال ہم نمی آرم، آرے ایں قدر آرزو دارم کہ در اکثر افرادِ بنی آدم، بلکہ جمیع اقطار عالم احکام حضرت رب العالمین کہ مسمیٰ بشرع متین است، بلا منازعت احدے نافذ گردد، خواہ از دست من، خواہ از دست کسے دیگر۔ پس ہر حیلہ کہ باعث حصولِ ایں معنی باشد برروئے کار می آرم وہر تدبیر یکہ دریں مقدمہ می باشد می آرم۔

(بنام سردار سلطان محمد خاں وسردار سید محمد خاں)

میرا اس منصب (امامت) کے قبول کرنے سے اس کے سوا کوئی مقصود نہیں کہ جہاد کو شرعی طریقہ پر قائم کیا جائے اور مسلمانوں کی فوجوں میں نظم قائم ہو، اس کے سوا کوئی دوسری نفسانی غرض، مثلاً روپے پیسے کے خزانے یا ملکوں اور شہروں پر تسلط یا حصول سلطنت وریاست یا اہل حکومت وصاحب

اقتدار لوگوں کی تذلیل یا اپنے ہمسروں پر اپنے احکام کا اجرا یا اپنے ہم عصروں پر فوقیت و امتیاز قطعاً و بالکلیہ شامل نہیں، بلکہ ایسی بات نہ کبھی زبان پر آتی ہے، نہ کبھی خیال میں گزرتی ہے، تاج فریدوں و تخت سکندری کی قیمت میرے نزدیک ایک جو کے برابر بھی نہیں، کسریٰ و قیصر کی سلطنت میں خاطر میں بھی نہیں لاتا، ہاں اس قدر آرزو رکھتا ہوں کہ اکثر افراد انسانی بلکہ تمام ممالک عالم میں رب العالمین کے احکام جن کا نام شرع متین ہے، کسی کی مخالفت کے بغیر جاری ہو جائیں، خواہ میرے ہاتھ سے، خواہ کسی دوسرے کے ہاتھ سے، پس ہر ترکیب و تدبیر، جو اس مقصد کے حصول کے لئے مفید ہوگی، عمل میں لاؤں گا۔

## زبانی دعوت و تبلیغ جہاد کے بغیر ممکن نہیں

از انجا کہ دعوت لسان بدون انضمام جہاد سیف و سنان کامل و تام نمی گردد، لہذا امام ہادیان و رئیس داعیان، یعنی سید ولد عدنان علیہ الصلوٰۃ والسلام آخر کار بقتال کفار مامور گردیدند و ظہور شعائر دین متین و علو اعلام شرع مبین از اقامت ایں رکن رکین صورت بست۔

(سادات و علماء و مشائخ و امرائے ہندوستان کے نام)

چونکہ زبانی دعوت و تبلیغ شمشیر و سنان سے جہاد کے بغیر مکمل نہیں ہوتی، اس لئے رہنماؤں کے پیشوا اور مبلغوں کے سردار محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آخر میں کفار سے جنگ کرنے کے لئے مامور ہوئے اور دینی شعائر کی عزت اور شریعت کی سربلندی و ترقی اسی رکن جہاد کی وجہ سے ظہور پذیر ہوئی۔

## عزم راسخ

عزم ادائے عبادت عظمیٰ و ادراک ایں سعادتِ علیا بوجہے در خاطر

ایں فقیر القا کردہ اند کہ صرف جان و مال و ترک اہل وعیال ومہاجرت اخوان واوطان درجنب سرانجام دادن ایں امر عظیم واتمام ایں مہم فخیم مثل راندن مگس ناپاک و برتافتن خس وخاشاک می نماید۔

(علماء ومشائخ وشرفاء وامرا کے نام)

اس عبادت عظمیٰ کا ادا کرنا اور سعادت عالیہ کے حصول کا عزم اس طرح اس فقیر پر القا کیا گیا ہے کہ اس عظیم المرتبت کام کے انجام دینے میں جان و مال قربان کر دینا، اہل وعیال کو خیر باد کہنا اور وطن سے ہجرت کر جانا، ناپاک مکھیوں کو ہانکنے اور خس وخاشاک کو دور کرنے سے زیادہ نہیں معلوم ہوتا۔

ما مردم تا جان در بدن داریم و سر برتن، مشغول ہمیں کاروباریم بصد حیلہ وفن امابصد زبان شکر حق بجا می آریم کہ باطاعت مالک خود شغل داریم ومحض طالب رضائے حق ہستیم۔

(مکتوب عام علماء ورؤسائے سرحد کے نام)

جب تک ہمارے جسم میں جان ہے اور ہمارے سر جسموں کے ساتھ ہیں، ہم بصد حیلہ وفن اسی سودے میں لگے ہوئے ہیں، خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ہم اپنے مالک کی اطاعت میں مشغول ہیں، اور محض رضائے الٰہی کے آرزومند۔

## ہماری جنگ صرف اہل کفر سے ہے

نہ باکسے از امرائے مسلمین منازعت داریم، نہ باکسے از رؤسائے مومنین مخالفت، باکفار لئام مقابلہ داریم نہ بامدعیان اسلام، بادرازمویان، بلکہ باسائر کفر جویان مقابلہ خواہیم، نہ باکلمہ گویان واسلام جویان۔

(مکتوب عام علماء ورؤسائے سرحد کے نام)

ہمارا جھگڑا امرا و رؤسائے اسلام سے نہیں ہے بلکہ ہم کو لانبے بالوں

والوں، بلکہ تمام فتنہ انگیز کافروں سے جنگ کرنا ہے، نہ کہ اپنے کلمہ گو بھائیوں سے اور ہم مذہب مسلمانوں سے۔

## مقصود اصلی ہندوستان ہے

بعد از پاک کردن بلاد از انجاس مشرکین والواث منافقین بمستحقین حکومت وسلطنت ومستعدین ریاست ومملکت تفویض کردہ خواہد شد، اما بشرطیکہ شکر ایں انعام الٰہی بجا آورند وعلی الدوام جہاد را بہر حال قائم دارند و گاہے معطل نہ گزارند و در ابواب عدالت وفصل خصومات از قوانین شرع شریف سرمو تجاوز وتفاوت بمیان نیارند واز ظلم وفسق بکلی اجتناب ورزند، باز خود ایں جانب مع مجاہدین صادقین بسمت بلاد ہندوستان بنا بر ازالۂ کفر و طغیان متوجہ خواہد شد کہ مقصود اصلی خود اقامت جہاد بر ہندوستان است، نہ توطن در دیار خراسان۔

(بنام شاہزادۂ کامران)

اس ملک (سرحد) کو مشرکین کی نجاستوں سے پاک کرنے اور منافقین کی گندگی سے صاف کرنے کے بعد حکومت وسلطنت کا استحقاق اور ریاست وانتظام سلطنت کی استعداد رکھنے والوں کے حوالے کر دیا جائے گا، لیکن اس شرط کے ساتھ کہ وہ احسان خداوندی کا شکر بجا لائیں گے اور ہمیشہ اور ہر حال میں جہاد کو قائم رکھیں گے اور کبھی اس کو موقوف نہیں کریں گے اور انصاف اور مقدمات کے فیصلے میں شرع شریف کے قوانین سے بال بھر بھی تجاوز وانحراف نہیں کریں گے اور ظلم وفسق سے کلیۃً اجتناب کریں گے، اس کے بعد میں اپنے مجاہدین کے ساتھ ہندوستان کا رخ کروں گا تا کہ اس کو شرک وکفر سے پاک کیا جائے، اس لئے کہ میرا مقصود اصلی ہندوستان پر

جہاد ہے نہ کہ ملک خراسان (سرحد وافغانستان) میں سکونت اختیار کرنا۔

''صراط مستقیم''میں جو سید صاحبؒ کے ارشادات وملفوظات کا مجموعہ ہے، جہاد کے برکات ومنافع پر مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ نے سید صاحبؒ کی تقریر اور خیالات قلمبند کئے ہیں، ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ آپؒ جہاد کو کس قدر بابرکت اور پرمنفعت سمجھتے ہیں، اور اس کو عام زندگی اور انسانی بہبود کے لئے کس قدر ضروری اور اہم خیال کرتے ہیں، دین کے ارکان اربعہ کے ساتھ جہاد کا تذکرہ کرتے ہوئے اس کے فوائد وبرکات اور روحانی وباطنی، ذہنی اور اخلاقی نتائج واثرات کو بیان کرتے ہیں۔

## جہاد کے عمومی وخصوصی منافع

باید دانست کہ جہاد امریست کثیر الفوائد، عمیم المنافع کہ منفعت آں بوجوہ متعددہ بہ جمہور رانام می رسد بمثابہ باراں کہ منفعتش نبات وحیوان و انسان رااحاطہ کردہ ومنافع ایں امر عظیم دوقسم است، منفعت عامہ کہ مومنین مطیعین وکفار متمردین وفساق ومنافقین، بلکہ جن وانس وحیوان ونبات دراں اشتراک می دارند ومنافع مخصوصہ بجماعات خاصہ یعنی بعضے اشخاص را منفعتے حاصل می شود وبعضے دیگر را منفعتے دیگر۔

جس طرح بارش سے نباتات اور حیوانات اور انسانوں کو بکثرت فوائد پہنچتے ہیں، اسی طرح جہاد سے عامہ خلائق کو نفع پہنچتا ہے، ایک نفع تو وہ ہے جو اہل ایمان فرمانبردار اور منکروں اور سرکشوں اور فاسقوں اور منافقوں کو یکساں پہنچتا ہے، بلکہ جن وانس حیوانات ونباتات بھی اس میں شریک ہوتے ہیں اور ایک یہ کہ بعض خاص خاص جماعتوں اور بعض خاص خاص اشخاص کو ایک طرح کا نفع حاصل ہوتا ہے، اور دوسری جماعتوں اور دوسرے اشخاص کو دوسری طرح کا۔

## منفعت عامہ

اما منفعت عامہ پس بیانش آں کہ بتجربۂ صحیحہ ثابت شدہ کہ بسبب عدالت حکام ودیانت اہل معاملات وسخاوجودِو اربابِ اموال ونیک نیتی جمہورانام برکاتِ سماویہ مثلِ نزولِ باراں بروقت وکثرتِ نباتات ونفاق مکاسب ومعاملات ورفعِ بلایا وآفات ونمودر اموال وظہور ارباب ہنر وکمال بیش از بیش متحقق می گردد، ہم چنیں مثلِ آں بلکہ صد چنداز اں بسببِ شوکتِ دین حق وعروجِ سلاطین متدینین وظہورِشوکتِ ایشاں دراقطار واکناف زمین وقوتِ عساکرِ ملت حقہ وانتشارِاحکام شرع درقریٰ وامصار بظہور می رسد۔

عمومی نفع کی تفصیل یہ ہے کہ تجربہ بتاتا ہے کہ اہل حکومت کے انصاف، اہل معاملات کی دیانتداری، اہل دولت کی سخاوت وفیاضی اور عام لوگوں کی نیک نیتی سے آسمانی برکتیں نازل ہوتی ہیں، وقت پر بارشیں ہوتی ہیں، پیداوار کی بہتات ہوتی ہے، فصلیں اچھی ہوتی ہیں، تجارت کا فروغ ہوتا ہے، سامان تجارت کا چلن اچھا ہوتا ہے، بلائیں ٹلتی ہیں، مالوں میں ترقی اور نمو ہوتا ہے، اہل ہنر اور ارباب کمال بہت کثرت سے پیدا ہوتے ہیں، دین حق کی قوت وشوکت، دیندار سلاطین کے عروج اور اطرافِ مما لک میں ان کی حکومت کی ترقی، ملت حقہ کے عساکر وافواج کی قوت اور احکام شریعت کی اشاعت وعمومیت سے بدرجہا زیادہ نتائج وبرکات ظاہر ہوتے ہیں۔

## ہندوستان اور آزاد اسلامی مما لک کا مقابلہ

چنانچہ حال ہندوستان را با حال روم وتوران درنزول برکاتِ سماویہ باید سنجید۔

آسمانی برکتوں کے نزول کے سلسلے میں روم اور ترکی سے ہندوستان کا مقابلہ کر کے دیکھ لو۔

## گزشتہ وموجودہ ہندوستان

بلکہ حال ہندوستان را دریں جزو زمان کہ سنہ یک ہزار و دوصد وسی وسوم است کہ اکثرش دریں ایام دارالحرب گردیدہ بحال ہمیں ولایت کہ پیش ازیں دوصد یا سہ صد سال بودہ در نزول برکات سماویہ وظہور اولیائے عظام وعلمائے کرام قیاس باید کرد۔

بلکہ موجودہ (۱۲۳۳ھ) ہندوستان، جس کا بڑا حصہ دارالحرب بن چکا ہے اس کا مقابلہ دوسو تین سو برس پہلے کے ہندستان سے کرو، آسمانی برکتوں کا کیا حال تھا اور اولیائے عظام اور علمائے کرام کی کتنی بڑی تعداد پائی جاتی تھی۔

## منفعت مخصوص بمجاہدین

اما منافع مخصوصہ پس حصول آں بہ نسبت شہدائے مومنین وغزاۃ مسلمین وسلاطین ذوی الاقتدار وجوانمردان کارزار مستغنی از بیان است۔

باقی رہے خصوصی فوائد تو شہدائے مومنین، مسلمان مجاہدین، صاحب اقتدار سلاطین اور میدان کارزار کے جوانمردوں کو جو فوائد پہنچتے ہیں، ان کی تفصیل کی ضرورت نہیں۔

## اصحاب باطن

اما نسبت ارباب بواطن صافیہ پس حصول ترقیات عظیمہ در اوقات قلیلہ وفوز بمراتب ولایت ومناصب وجاہت بریاضیات یسیرہ است۔

ان کے علاوہ ارباب باطن کو تھوڑے تھوڑے وقت میں بڑی بڑی ترقیاں حاصل ہوتی ہیں، اور معمولی ریاضتوں سے مراتب ولایت اور مناصب وجاہت پر فائز ہوتے ہیں۔

## علماء

واما بہ نسبت علماء، پس انتشار علوم حقہ و کثرت معلمین و متعلمین وفوز علماء بمراتب احتساب وقضا واجتہاد وافتاء قیام برمنصب امامت باطنہ یعنی دعوت عامہ ظاہر بسوئے ملت مقبولہ وحصول نیابت انبیاء بسبب نشر عقائد حقہ واحکام مرضیہ وظہور امر بالمعروف ونہی عن المنکر است۔

علوم حقہ کی عام اشاعت ہوتی ہے، معلمین وطلبہ کی کثرت ہوتی ہے، علماء احتساب وقضاء اور اجتہاد وافتاء کے عہدوں پر فائز اور امامت باطنی کے منصب سے سرفراز ہوتے ہیں، یعنی دین حق کی طرف کھلی ہوئی عمومی دعوت اور عقائد حق اور احکام شریعت کی اشاعت اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے ذریعہ انبیاء علیہم السلام کی نیابت کا شرف حاصل ہوتا ہے۔

## عوام صلحاء

واما بہ نسبتِ عوام صلحاء پس وفورِ رغبت ایشاں درصلاح وتقویٰ بسبب اعزاز اہل صلاح واہانت اہل فجور وبسبب شہرت امور محمودۂ مشروعہ وخمول امورِ مذمومہ ممنوعہ ونیز تضاعف اجر طاعاتِ ایشاں بسببِ انقیادِ سلاطینِ اہلِ اسلام واکرام علمائے ذوی الاحترام واولیائے عظام بسببِ دخول در جماعاتِ عظیمۂ کافہ اہلِ اسلام است۔

عام اہل صلاح بھی اس کے برکات سے محروم نہیں رہتے، نیکوکاری اور خدا ترسی کا شوق ترقی کر جاتا ہے، اس لئے کہ نیکوکار انسانوں کا اعزاز ہوتا ہے، بداخلاق اور فاجر انسانوں کی تذلیل کا زمانہ ہوتا ہے، مستحسن اور شرعی باتوں کا فروغ ہوتا ہے، مذموم اور ممنوع امور کا عام زوال ہوتا ہے، مسلمان سلاطین کی اطاعت اور علمائے کرام کی عزت اور اولیائے عظام کی عقیدت

اور مسلمانوں کے سواد اعظم میں شمولیت کی برکت سے ان کی طاعات کا ثواب بڑھ جاتا ہے۔

## عوام مومنین

واما بہ نسبتِ عوام مومنین، پس حدوثِ نیت صحیحہ در معاملات ومیلان بسوئے طاعات در قلوب ایشاں بسببِ انتشارِ انوارِ دین حق والطافِ جوادِ مطلق وانقیاد در رسومِ شرعیہ بسببِ شہرتِ آں اگر چہ تقلیداً باشد، ونیز رفاہت معاش بسبب نزول برکات سماویہ وبسببِ عدالتِ سلاطینِ ذوی الاقتدار وجودِ کرمائے سخاوت شعار وانتظامِ امور معاشیہ ومعادیہ ایشاں بسبب مطبوع بودن قوانینِ شرعیہ است۔

عام مسلمان بھی اس کے برکات سے محروم نہیں رہتے، معاملات میں درستی، نیت اور اطاعت کی طرف عام رغبت اور شوق دلوں میں پیدا ہو جاتا ہے، جس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ دین کے انوار ہر طرف پھیلے ہوتے ہیں، اللہ تعالیٰ کے خاص الطاف وعنایات کا زمانہ ہوتا ہے، شرعی رسوم وعادات کا ایسا چرچا اور رواج ہوتا ہے کہ لوگ (خواہ تقلیدی طور پر) ان کے پابند ہوتے ہیں آسمانی برکتوں کے نزول، سلاطین کے انصاف اور اہل سخاوت کی فیاضی کی وجہ سے فارغ البالی اور خوشحالی عام ہوتی ہے اور قوانین شرعیہ کی پابندی کی وجہ سے دنیوی واخروی امور ومعاملات درست اور باقاعدہ ہو جاتے ہیں۔

## فُسّاق

واما بہ نسبت فساق وفجار حصولِ توبہ یعنی حدوث کراہت در قلوب ایشاں از فسق وفجور بسبب سریانِ انوارِ ملت حقہ در قلوب بنی آدم وبسبب رسوخِ شناعت افعالِ قبیحہ در عقول جمہور انام بسببِ شہرتِ ملت حقہ ونیز

دست کشیدن از اظہار منکرات و بدعات بسببِ خوفِ اقامتِ حدود و تعزیرات یا خوف لحوق عار بسبب طعن اخوان وملامت اقران بسبب شہرت قبح منکرات وبدعات است۔

فساق وفجار بھی اس کے برکات سے محروم نہیں رہتے،ملت حقہ کے انوار بنی آدم کے قلوب میں اس طرح ساری ہوجاتے ہیں اور ملت حق کی شہرت کی وجہ سے مذموم افعال کی قباحت عوام کے دماغوں میں اس طرح راسخ اور جاگزیں ہوجاتی ہے، اور منکرات وبدعات کی قباحت ایسی مشہور و مسلم ہوتی ہے کہ حدود وتعزیرات کے خوف یا ہم چشموں اور ہمسروں کے طعن و ملامت کے اندیشے اور بد نامی کے خطرے سے فساق و فجار منکرات وبدعات کے اظہار سے دستکش ہوجاتے ہیں۔

## منافقین

اما بہ نسبت اہل نفاق پس استقامتِ ایشاں بردین حق ظاہراً وعدم دخول ایشاں در زمرۂ کفرۂ جہرہ بسببِ خوفِ قتل یا بسبب ملاحظۂ عزت اہل ایمان و ذلتِ اہل طغیان و نیز امید سرایتِ نور ملتِ حقہ در جذرِ قلوب ایشاں بسبب انتشارِ انوارِ ملت حقہ و نزولِ برکات سماویہ بسبب ملاحظۂ شوکتِ اہل اسلام و بسبب مخالطت باولیائے عظام وعلمائے کرام وانعکاسِ انوار ونفوذِ مواعظ ایں بزرگواراں رادر قلوب ایشاں است۔

اہل نفاق بھی اس کے برکات سے محروم نہیں رہتے، وہ قتل کے خوف سے یا اہل ایمان کے دبدبے اور غلبے اور سرکشوں کی ذلت ونکبت کو دیکھ کر ظاہری طور پر دین حق پر قائم رہتے ہیں، اور کھلے ہوئے کافروں کے زمرے میں شامل نہیں ہوتے نیز دین کی روشنی کے پھیل جانے اور آسمانی برکتوں کے

نزول اور مسلمانوں کی عظمت وشوکت دیکھ دیکھ کر اور اولیائے عظام اور علمائے کرام کے ساتھ اختلاط اور رہنے سہنے کی وجہ سے اوران کے انوار کا ان کے قلوب پر عکس اوران کے مواعظ کا ان کے دلوں پر اثر پڑنے سے اس کی بھی امید کی جاتی ہے کہ دین کا نوران کے دلوں کی گہرائی میں اتر جائے گا۔

## ذمی کفار

اما بہ نسبتِ اہلِ ذمہ، پس رفاہتِ معیشت بسبب نزول برکاتِ سماویہ ونفاق مکاسب وعدالت سلاطین واطمینان ازلصوص وقطاع الطریق وامید حدوث رغبت بسوئے اسلام بسبب مخالطت با اہل حق وشہرت رسوم ایشاں بسببِ ملاحظۂ انتظام امور معاش ومعاد اہل دینِ حق بسببِ اتباعِ شرع است۔
ذمی کافر بھی، جو مسلمانوں کی رعیت بن کر رہیں، اور جزیہ دیں، اس کے برکات سے محروم نہیں رہتے، آسمانی برکتوں، تجارت کے فروغ، بادشاہوں کے انصاف اور رہزنوں سے امن واطمینان کی وجہ سے وہ اسلامی ممالک میں فارغ البال اور خوشحال رہتے ہیں، اہل حق کے ساتھ رہنے سہنے اور شہری زندگی گزارنے اوران کے رسوم وعادات کے رواج وشہرت کی وجہ سے، نیز دین حق کے ماننے والوں کے اتباع شریعت کی وجہ سے معاشی و اخروی امور ومعاملات کی درستی اور باقاعدگی دیکھ دیکھ کر وہ متاثر ہوتے ہیں اور اس کی امید کی جاسکتی ہے کہ ان کے دل میں دین حق کی طرف میلان ہوجائے گا۔

## اہل حرب

واما بہ نسبت اہل حرب، پس درحق کسانیکہ در جہاد از دستِ اہل اسلام مقتول شدند باوجودیکہ ایشاں اقلِ قلیل بہ نسبت فارّین می باشد، خصوصاً

وقت ظہور شوکتِ جانب مخالف، القصہ درحقِ ایشاں مقتول شدن باعث تخفیف عذاب و تقلیل عقاب است، چہ اگر مقتول نمی شدند البتہ برکفر تامدتے باقی می ماندند، پس لابد کفر ایشاں متزاید می شد وہر قدر کہ کفر تزاید می شود، باز دراں عقاب متضاعف می گردد۔

اہلِ حرب بھی اس کے برکات سے محروم نہیں رہتے، جولوگ جہاد میں اسلام کے ہاتھ سے مقتول ہوتے ہیں، اگر چہ وہ اقل قلیل ہوتے ہیں اس لئے کہ جھگڑوں میں بھاگ جانے والوں کے مقابلے میں قتل ہونے والے (خصوصاً جانب مخالف کی شوکت وقوت کے ظہور کے زمانے میں) کہیں کم ہوتے ہیں، پھر بھی جو مقتول ہوتے ہیں، ان کے حق میں ان کا قتل ہونا عذاب خداوندی کی تخفیف اور سزا کی تقلیل کا سبب ہوتا ہے، اس لئے کہ اگر وہ مقتول نہ ہوتے تو اپنے کفر پر مدت تک باقی رہتے اس طرح ان کا کفر بڑھتا ہی رہتا اور کفر جتنا بڑھتا اور جتنے دنوں قائم رہتا، اس کی سزا بھی اتنی ہی زیادہ ہوتی۔

## ذریت کفار

اما درحق ذراریِ ایشاں از نساء وصبیان، پس از بسکہ ایشاں را بسبب استرقاق مخالطت با اہل حق بدست می آید، البتہ حصول منافع صحبت اہل حق درحق ایشاں مظنون می نماید۔

اہل حرب کی نسل واولاد کے حق میں بھی وہ نفع اور برکت سے خالی نہیں، چونکہ غلامی کی وجہ سے ان کو اہل حق کے ساتھ اختلاط ومعاشرت کا موقع ملتا ہے، اس لئے اہل حق کی صحبت کے فوائد ان کو حاصل ہوسکتے ہیں۔

---

ایں است پارہ از ذکر منافع جہاد، اما تفصیل آں، پس احاطہ اش

دریں مقام نمی تواند شد۔
یہ جہاد کے برکات وفوائد کا ایک حصہ ہے، جو بیان کیا گیا، اس کی تفصیل اور اس کا پورا بیان اس موقع پر ممکن نہیں۔

## جہاد کی مثال بارش کی سی ہے

القصہ، وجوب جہاد بر اہل ایمان وامر بر اقامتِ آں الی انقراض الزمان در کارخانۂ تشریع بمثابۂ انزال غیث واجرائے انہار است در کارخانۂ تکوین، اما تلف شدنِ چندے اشخاص فاقد الاستعداد مثل بعضے از اہل اسلام کہ مانع از وقوع جہاد می شوند وراہ مخالفت غزاۃ ومجاہدین بسبب خبث باطن وحسد ومحبت کفرہ می پیمایند، در ورطۂ ہلاکت ابدی خود را می اندازندہ ودر زمرۂ اخبث منافقین داخل می شوند، پس در عموم منافع جہاد مخل نمی تواند شد، چہ ہمیں باران است کہ عموم نفع او در حق جمہور انام بدیہی است باوجودیکہ بعضے از اشخاص بسبب انہدام عمارات یا طغیانِ سیول وانہار تلف می شوند۔(۱)
خلاصہ یہ ہے کہ اہل ایمان پر جہاد کا وجوب اور قیامت تک اس کو قائم رکھنے کا حکم کارخانۂ تشریع میں وہی حیثیت رکھتا ہے، جو بارش کے نازل کرنے اور نہروں کے جاری کرنے کی حیثیت کارخانۂ تکوین میں ہے، باقی چند ایسے اشخاص کی ہلاکت جو اپنی استعداد کھو چکے ہیں، مثلاً بعض مسلمان جو جہاد کے راستے میں رکاوٹ بنتے ہیں، اور اپنی باطنی خرابی حسد اور کفار سے محبت کی بنا پر مجاہدین کی مخالفت اختیار کرتے ہیں اور ہلاکت ابدی میں اپنے کو مبتلا کرتے ہیں اور بدترین منافقین کے زمرے میں داخل ہوتے ہیں تو ان لوگوں کی ہلاکت وبربادی جہاد کے عمومی منافع میں مخل نہیں، اس لئے کہ یہی بارش ہے، جس کا نفع عام انسانوں کے حق میں بدیہی ہے

(۱) ''صراط مستقیم''، باب دوم، فصل چہارم، افادہ پنجم، صفحہ ۹۵، ۹۶ (مطبع مجتبائی)

گو بعض آدمی عمارتوں کے انہدام یا سیلاب اور نہروں کی طغیانی سے تلف ہو جاتے ہیں، لیکن اس کے باوجود بارش کی برکت اور نفع میں کلام نہیں۔

مندرجۂ بالا اقتباسات سے اندازہ ہوتا ہے، کہ سید صاحبؒ کی نظر میں جہاد دین کا ایک نہایت اہم شعبہ اور تکمیلی قدم ہے ان کو قرآن مجید کی صریح آیات اور واضح احادیث کے پیش نظر تعمیل کا جذبہ اس پر ابھارتا ہے، رضا و محبت الٰہی کا شوق دل کو گدگداتا ہے، پھر مسلمانوں کی بے بسی اور اہل کفر کا غلبہ رہ رہ کر ان کے حساس دل میں چٹکیاں لیتا ہے، ہندوستان پر کفار کے تسلط اور اسلام کے زوال کا مشاہدہ ان کو بے چین کرتا ہے، ان کے نزدیک اعلائے کلمۃ اللہ اور بلادِ اسلامیہ کے استخلاص کی ضرورت ہر غیور اور فرض شناس مسلمان سے جہاد کا مطالبہ کر رہی ہے، ان کا یقین ہے کہ سلطنت کے بغیر نہ دین کا قیام ہوسکتا ہے، نہ احکام شرعی کا نفاذ ممکن ہے، نہ دعوت و تبلیغ کا کام مکمل ہے، پھر جہاد ایسا بابرکت عمل ہے جس سے ساری دنیا کو فیض پہنچتا ہے، اور انسانوں کا کوئی طبقہ اس کے برکات و منافع سے محروم نہیں رہتا، ان کے نزدیک حالات کی ابتری اور عالم کا فساد اس اہم فریضے کے تعطل کا نتیجہ ہے، یہ سب حقائق ان کے دل میں جہاد کا عزم راسخ پیدا کرتے ہیں، اور وہ اسی راستے میں جان کی بازی لگا دینا چاہتے ہیں۔

## محض جنگ آزادی

سید صاحبؒ کی تحریروں اور ذاتی بیانات کے بعد اگرچہ بظاہر اس کی گنجائش نہیں کہ اس کے سوا اور کوئی خیال قائم کیا جائے کہ وہ صاف صاف اعلائے کلمۃ اللہ کے لئے کوشاں اور دین کے ایسے غلبے اور اقتدار اعلیٰ کے لئے جدوجہد کر رہے تھے، جس میں بے تکلف احکام شرعی کا نفاذ اور حکومت الٰہیہ کا قیام ہو سکے اور ”حَتّٰی لَا تَکُوْنَ فِتْنَةٌ وَّیَکُوْنَ الدِّیْنُ کُلُّهٗ لِلّٰہِ“ (۳۹:۸) (یہاں تک کہ شرک کا غلبہ نہ رہنے پائے اور سارا دین اللہ ہی کا ہو جائے) کی حقیقت کا ظہور ہو۔

لیکن پچھلے برسوں میں بعض فاضل اہل علم کی تحریروں سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ سید صاحبؒ جنگ آزادی کے ایک رہنما تھے، جن کا مقصد وحید ہندوستان سے انگریزوں کا اخراج اور ملک کو غیر ملکی حکومت سے آزاد کرا کے ایک خالص ملکی حکومت قائم کرنا تھا، جس میں عقیدہ و اصول اور حکمراں کے دین و مذہب اور مسلک و عمل کی کوئی بحث نہ تھی، لکھنے والوں نے صاف صاف یہاں تک لکھا ہے کہ ''آپؒ کا واحد مقصد ملک سے پردیسی لوگوں کا اقتدار ختم کر دینا ہے، اس کے بعد حکومت کس کی ہوگی، اس سے آپؒ کو غرض نہیں ہے، جو لوگ حکومت کے اہل ہوں گے، ہندو ہوں یا مسلمان یا دونوں، وہ حکومت کریں گے''۔

اس عمارت کو جس بنیاد پر قائم کیا گیا ہے وہ سید صاحبؒ کا خود ایک مکتوب ہے جو آپؒ نے مہاراج دولت رائے سندھیا کے وزیر و برادر نسبتی راجہ ہندو راؤ کو تحریر فرمایا تھا (۱)، اور جس کا ایک ٹکڑا پچھلے اقتباسات میں ''ہندوستان پر انگریزوں کا تسلط'' کے عنوان کے ماتحت گزر چکا ہے، اس خط کے آخر میں انگریزوں کے تسلط و اقتدار اور اس کے تباہ کن نتائج کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

> وقتے کہ میدان ہندوستان از بیگانگان دشمنان خالی گردیدہ و تیر سعی ایشاں بر ہدف مراد رسیدہ، آیندہ مناصب ریاست و سیاست بطالبین آں مسلم باد و بیخ شوکت و سطوتِ ایشاں محکم شود، و ایں ضعفاء را از رؤسائے کبار و عظمائے عالی مقدار ہمیں قدر مطلوب است کہ خدمت اسلام بجان و دل کنند و بر مسند مملکت متمکن شوند۔
>
> جس وقت ہندوستان ان غیر ملکی دشمنوں سے خالی ہو جائے گا اور ہماری کوششوں کا تیر مراد کے نشانے تک پہنچ جائے گا، حکومت کے عہدے اور منصب ان لوگوں کو ملیں گے، جن کو ان کی طلب ہوگی اور ان (ملکی) حکام

---

(۱) اس مکتوب کی اشاعت سب سے پہلے خاکسار مؤلف کی کتاب ''انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر'' میں ہوئی تھی، اسی کے حوالے سے وہ جا بجا نقل ہوا اور اس پر اس دعوت کی بنیاد رکھی گئی کہ سید صاحبؒ کی تحریک ایک مشترک وطنی تحریک تھی۔

و اہل ریاست کی شوکت وقوت کی بنیاد مستحکم ہوگی، ہم کمزوروں کو والیان ریاست، اور بڑے بڑے سرداروں سے صرف اسی بات کی خواہش ہے کہ جان ودل سے اسلام کی خدمت کریں اوراپنی مسند حکومت پر برقرار رہیں۔

ریاست گوالیار کے ایک مسلمان عہدیدار غلام حیدر خاں کے نام ایک مکتوب میں مزید تحریر فرماتے ہیں:۔

پس دریں صورت رؤسائے عالی مقدار را لازم چنانچہ بر مسند ریاست سالہا سال متمکن ماندہ اند بالفعل دراعانت ضعفائے مذکورین مساعی بلیغہ بجا آرند وآں را باعث استحکام بنیان ریاست خود شمارند۔

اس صورت میں ان بڑے سرداروں کے لئے مناسب یہی ہے جو سالہا سال سے اپنی مسند ریاست پر متمکن چلے آرہے ہیں کہ اس وقت ان کمزوروں کی ہر طرح امداد کریں اور اس بات کو اپنی حکومت کے استحکام کا باعث سمجھیں۔

ان اقتباسات سے بلاشبہ یہ ظاہر ہوتا ہے کہ سید صاحبؒ ایسٹ انڈیا کمپنی کے بڑھتے ہوئے اثر وتسلط اور انگریزی اقتدار کو حقیقی خطرہ سمجھتے ہیں اور اس خطرے کے ازالے اور ان ''بیگانگانِ بعید الوطن'' اور ''تاجرانِ متاع فروش'' کے اخراج کے لئے مسلم والیانِ ریاست اور اہل حکومت وطاقت کو اپنے ساتھ جدوجہد کرنے اور تعاون کی دعوت دیتے ہیں، جو ان کی اعلیٰ سیاسی بصیرت کی دلیل ہے، اس کے ساتھ وہ ان کو یقین دلاتے ہیں کہ اس منظّم و متحد مقابلے اور جدوجہد ہی میں ان کی ریاست اور طاقت کی بقا ہے، ان کی زندگی اور عزت و منزلت اسی پر منحصر ہے کہ انگریزی غلبہ واقتدار کا یہ سرطان ہندوستان کے جسم سے خارج کردیا جائے اور ملک کو اس غیر ملکی طاقت کے چنگل سے نکال لیا جائے، آپؒ یہ بھی فرماتے ہیں کہ اس مقصد کے حصول کے بعد وہ اہل ریاست و سیاست، جنہوں نے اس مقصد کے لئے اشتراک عمل کیا ہے، اپنے منصبوں (ریاست اور امارت کی گدیوں) پر فائز رہیں گے، وہ

مناسب عہدوں اور منصبوں سے سرفراز ہوں گے، اوران کی شوکت وسطوت میں جوانگریزوں کے اثر اور تدبیر سے ہردم متزلزل اور رو بہ زوال ہے، استحکام پیدا ہو جائے گا۔

یہ سب حرف بہ حرف صحیح اور تاریخی وسیاسی حیثیت سے نہایت معقول اور متوازن دعوت واعلان ہے لیکن اس سے یہ نتیجہ نکالنا کہ گویا انگریزوں کے اخراج کے بعد سید صاحبؒ اقتدار اعلیٰ اور ہندوستان کی حکومت والیانِ ریاست اور غیر مسلم اشخاص کے حوالے کر کے خود گوشہ نشین اور ذکر وعبادت میں مشغول ہو جائیں گے اور ہندوستان میں ایسی غیر مسلم ریاست یا مشترک ہندو مسلم ریاست کے قیام پر رضامند ہو جائیں گے جس میں اسلام وقوانین اسلام کو کوئی بنیادی مرکزی حیثیت حاصل نہ ہوگی اور اقتدار اعلیٰ اسلامی طاقت کے ہاتھ میں نہ ہوگا، یہ سید صاحبؒ کی زندگی، ان کے اصلی جذبات اوران کی روح تحریک سے ناواقفیت کی دلیل ہے، اورانہیں خطوط کے اندر اس کے خلاف صریح شہادتیں موجود ہیں۔

سب سے پہلے دیکھنے کی یہ بات ہے کہ ہندوستان پر انگریزوں کے تسلط واقتدار سے سید صاحبؒ کی قلبی اذیت کی اصل وجہ کیا ہے اور وہ کون سا جذبہ ہے جوان کو اس کا مقابلہ کرنے اور اس کے خلاف صف آرا ہونے پر بے اختیار آمادہ کر رہا ہے، اس سلسلے میں اس مکتوب کو دوبارہ پڑھیے جو آپؒ نے شاہ سلیمان والی چترال کے نام لکھا ہے، اس میں آپؒ فرماتے ہیں:۔

قضا را از مدت چند سال حکومت وسلطنت ایں ملک بر ایں منوال گردیدہ کہ نصارائے نکوہیدہ خصال ومشرکین بدمآل بر اکثر بلاد ہند استیلا یافتند وآں دیار را بظلماتِ ظلم وبیداد مشحون ساختند ودرآں بلاد وامصار رسوم کفر وشرک اشتہار یافتہ شعار اسلام را رو باستتار آوردہ ناگزیر سینۂ بے کینہ بمعاینۂ ایں حال پر از رنج وملال بود۔ بشوق ہجرت مالامال غیرتِ ایمانی بدل در جوش بود واقامتِ جہاد بسر خروش۔

تقدیر سے چند سال سے ہندوستان کی حکومت وسلطنت کا یہ حال ہو گیا ہے کہ عیسائیوں اور مشرکین نے ہندوستان کے اکثر حصے پر غلبہ حاصل کر لیا

ہے اور ظلم و بیداد شروع کر دی ہے کفر و شرک کے رسوم کا غلبہ ہو گیا ہے، اور شعائر اسلام اٹھ گئے، یہ حال دیکھ کر ہم لوگوں کو بڑا صدمہ ہوا، ہجرت کا شوق دامن گیر ہوا، دل میں غیرت ایمانی اور سر میں جہاد کا جوش و خروش ہے۔

اس مکتوب میں صاف صاف کہا گیا ہے کہ اصل تکلیف و اذیت کا باعث یہ ہے کہ ''نصاریٰ و مشرکین کے اقتدار کی وجہ سے کفر و شرک کے رسوم کا غلبہ اور شعائر اسلام کا روز بروز زوال ہو رہا ہے'' ظاہر ہے کہ جس شخص کی بنائے شکایت اور جس کی جد و جہد کا محرک یہ احساس ہے کہ اسلام اور شعائر اسلام روز بروز زوال پذیر اور کفر و شرک کا غلبہ روز افزوں ہے، وہ اس پر کس طرح رضا مند ہو سکتا ہے کہ اس ملک کے حاکموں میں تبدیلی ہو جائے اور صورت حال میں کوئی تبدیلی نہ ہو؟ کیا وہ کفر و شرک کے اس غلبے کو پردیسیوں کے زیر اثر تو برداشت نہیں کر سکتا، مگر دیسیوں کے زیر اثر برداشت کر سکتا ہے؟ بساط حکومت کے مہروں کی ظاہری تبدیلی اور ملک کے آقاؤں اور منتظموں کی قومیت کا تبادلہ کسی محب وطن قائد اور سیاسی رہنما کے مزاج و مذاق سے کتنی ہی مناسبت رکھتا ہو، سید صاحبؒ جیسے داعی اور حقیقت شناس کے فکر و مزاج سے کوئی مناسبت نہیں رکھتا، وہ صاف صاف ایک مکتوب میں فرماتے ہیں کہ ان کا مقصود صرف خدا کے نام کی بلندی اور رسول اللہؐ کی سنت کا احیا اور ملک کو (بلا لحاظ قومیت و وطنیت) اہل کفر و شرک کے اقتدار سے آزاد کرنا ہے:۔

> مقصود از تمام ایں معرکہ پیرائی و عربدہ آرائی غیر از اعلائے کلمۂ رب العالمین و اعلائے سنت سید المرسلینؐ و استخلاصِ بلادِ مومنین از دستِ کفار و مشرکین امر دیگر نیست۔ (بنام شاہ سلیمان)
>
> اس تمام معرکہ آرائی اور جنگ آزمائی کا مقصود صرف یہ ہے کہ اللہ کا کلمہ بلند ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت زندہ ہو اور مسلمانوں کا ملک کفار و مشرکین کے قبضے سے نکل آئے، اس کے سوا کوئی مقصود نہیں۔

ان کی جد و جہد کا محرک یہ نہیں کہ ملک غلام ہے، اور اہل ملک کو اپنی خواہشات اور

تصرفات اور خودساختہ انسانی قوانین کے اجرا کا موقع نہیں ملتا، بلکہ محرک صرف یہ ہے کہ اسلام اس ملک میں بے پروبال اور مجبور و مفلوج ہے اور سیاسی قوت وحکومت کے نہ ہونے کی وجہ سے الٰہی قوانین واحکام کے اجرا کا کوئی موقع نہیں اور مسلمان ذلت واہانت اور شعائرِ اسلام تحقیر وتذلیل کا نشانہ ہیں، فرماتے ہیں:۔

قیام دین بملک است و احکام دینیہ کہ تعلق بحکومت دارند بوقت نبودنِ مملکت صاف از دست می روند وخرابی امور مسلمین و ذلت ونکبتِ ایشاں از دست کفار متمردان واہانتِ شعائرِ مقدس وتخریب معابد و مساجد مسلمین کہ می شود پر ہویدا است۔

دین کا قیام سلطنت سے ہے اور وہ دینی احکام جن کا تعلق حکومت سے ہے سلطنت کے نہ ہونے سے صاف ہاتھ سے نکل جاتے ہیں اور مسلمانوں کے کام کی خرابی اور سرکش کفار کے ہاتھ سے ان کی ذلت ونکبت اور شریعت مقدسہ کے شعائر کی بے حرمتی اور مسلمانوں کے معابد ومساجد کی جو تخریب ہوتی ہے وہ بخوبی ظاہر ہے۔

ان کے سامنے ایک ملک کی آزادی اور غلامی کا مسئلہ نہیں ہے، ان کے سامنے تو ساری دنیا پر خدا کی حکومت کے قیام اور تمام انسانوں پر قوانین الٰہیہ کے نفاذ کا مسئلہ ہے:۔

ایں قدر آرزو دارم کہ در اکثر افرادِ بنی آدم بلکہ جمیع اقطارِ عالم احکامِ حضرت رب العالمین کہ مسمیٰ بشرع متین است، بلا منازعتِ احدے نافذ گردد۔ (مکتوب بنام سردار سلطان محمد خاں والی پشاور)

اس قدر آرزو رکھتا ہوں کہ اکثر افراد انسانی، بلکہ تمام ممالکِ عالم میں رب العالمین کے احکام، جن کا نام شرع متین ہے، بلا کسی کی مخالفت کے جاری ہو جائیں۔

اس داعی الی اللہ اور مجاہد فی سبیل اللہ کے متعلق جس سے بڑھ کر فکر اسلامی کا حامل

اور خلافتِ نبوت کا پرتو کامل کم سے کم ہندوستان کی ہزار سالہ تاریخ میں ہمارے علم میں پیدا نہیں ہوا، یہ خیال کہ وہ صرف آزادی ملک اور انگریزوں کے اخراج کا داعی تھا، اور اس کا مقصد صرف پردیسیوں کی حکومت کا ختم کر دینا تھا، اس کو حکومت کے اصول و مقاصد اور اس کے اخلاقی و دینی نتائج سے بحث نہ تھی، ایک ایسی نسبت ہے، جس کے متعلق اس کی روح کو شکایت کا موقع ہے کہ ؎

ہر کسے از ظنِّ خود شد یارِ من
وز درونِ من نہ جُست اسرارِ من



# سرحد کا انتخاب اور پنجاب، افغانستان اور سرحد کے حالات

سید صاحبؒ کے نزدیک اگرچہ مقصود اصلی ہندوستان تھا، جیسا کہ خود ایک خط میں تحریر فرماتے ہیں:۔

> بازخود ایں جانب مع مجاہدین صادقین بسمتِ بلادِ ہندوستان بنا بر ازالۂ کفر وطغیان متوجہ خواہد شد کہ مقصود اصلی خود اقامتِ جہاد بر ہندوستان است نہ توطن در دیارِ خراسان۔(۱)
>
> اس کے بعد میں اپنے مجاہدین کے ساتھ ہندوستان کا رخ کروں گا تا کہ اسے کفر وشرک سے پاک کیا جائے، اس لئے کہ میرا مقصود اصلی ہندوستان پر جہاد ہے نہ کہ ملک خراسان (سرحد افغانستان) میں سکونت اختیار کرنا۔

لیکن پنجاب میں، جس پر کچھ عرصے سے رنجیت سنگھ کی باقاعدہ حکومت قائم ہو گئی تھی، مسلمانوں کے ناگفتہ بہ حالات ان کی فوری امداد کی ضرورت جو ایک شرعی فریضہ تھا، نیز فوجی مصالح اور سیاسی تدبر کا تقاضا تھا کہ یہ مہم ہندوستان کی شمال مغربی سرحد سے شروع کی جائے، جو طاقتور و پرُ جوش افغانی قبائل کا مرکز ہے اور جہاں سے ترکستان تک آزاد مسلمان حکومتوں کی ایک مسلسل زنجیر ہے، نقشے پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوسکتا ہے کہ پنجاب کے مسلمانوں کی امداد

---

(۱) مکتوب بنام شاہزادۂ کامران

ہندوستان کی دوبارہ تسخیر اور ایک طاقتور اسلامی حکومت کے قیام کے لئے بظاہر اس سے زیادہ موزوں مقام نہیں ہوسکتا۔

سید صاحبؒ کی نگاہ کے سامنے ان لوگوں کا انجام تھا، جنہوں نے ہندوستان کے کسی حصے کو اپنی تحریک اور جنگی سرگرمیوں کا مرکز بنایا، اور بہت جلد ان کے گرد سازشوں، مخالفتوں اور ریشہ دوانیوں کا ایک جال پھیلا دیا گیا، جس میں وہ جکڑتے چلے گئے اور ان کے ہاتھ پاؤں بندھ کر رہ گئے، انگریزوں کی زیرک و پرُفن حکومت ہر حوصلہ مند قائد اور اپنے ہر مخالف کے لئے ایسے حالات پیدا کر دیتی تھی کہ اس کی جنگی کارروائیوں اور آزادانہ سرگرمیوں کا میدان تنگ سے تنگ ہوتا چلا جاتا اور وہ بہت جلد محسوس کر لیتا کہ وہ ایک قفس میں محبوس ہے اور بالکل بے بال و پر اور بے دست و پا رہ گیا ہے، نواب امیر خاں کا سارا معاملہ سید صاحبؒ کی نظر کے سامنے تھا کہ انگریزوں کے جوڑ توڑ سے کس طرح اکیلا رہ گیا اور کس طرح انہوں نے اس کے مختلف سرداروں کو اس سے توڑ لیا اور ایسے حالات پیدا کر دیئے کہ وہ اپنے کو معاہدے اور مصالحت پر مجبور سمجھنے لگا، اس سے پہلے ہندوستان کے دور آخر کے سب سے بڑے صاحب عزم امیر ٹیپو سلطان کو انہوں نے کس طرح سب سے کاٹ لیا تھا اور کس طرح اسے اپنے گھیرے میں لے لیا تھا کہ آخر اس جواں مرد نے تنہا سرخروئی حاصل کی، اور ہندوستان کے کسی والی ریاست یا امیر نے اس کا ساتھ نہیں دیا، یہ سید صاحبؒ کی بہت بڑی سیاسی بصیرت تھی کہ انہوں نے ہندوستان کے اندر اپنی مجاہدانہ سرگرمیوں کا مرکز نہیں بنایا، جس کے لئے بہت جلد ایک ایسا جزیرہ بن جانے کے قوی امکانات تھے، جس کے چاروں طرف مخالفتوں، مزاحمتوں اور سازشوں کا ایک سمندر پھیلا ہوا ہوتا اور جس کو کہیں سے کمک یا رسد ملنے کی کوئی توقع نہ رہتی۔

اس مرکز یعنی ہندوستان کی شمال مغربی سرحد کے انتخاب میں اس بات نے بھی مدد دی ہوگی کہ افغانوں کی جواں مردی، سپہ گری، جنگی صلاحیت اور شجاعت وتہور کی ہندوستان میں بڑی شہرت تھی، جو افغانی ہندوستان کے مختلف حصوں میں عرصے سے سکونت پذیر ہو گئے

تھے، وہ ان مردانہ اوصاف کے حامل اور سپہ گری میں ممتاز تھے، اودھ کی فوج کا بڑا حصہ ان پٹھانوں پر مشتمل تھا، جو یا تو خود افغانستان وسرحد سے آئے تھے، یا ان کے قریبی مورث منتقل ہوئے تھے، شاہ اودھ کی فوج انہیں پٹھان افسروں کی ماتحتی میں تھی، نواب فقیر محمد خاں آفریدی، عبدالباقی خاں قندھاری، مینڈو خاں رسالدار، یہ سب افغانی الاصل اور سرحدی پٹھان تھے، خود نواب امیر خاں اور اس کے اکثر سردار اور رفقائے کار افغانی تھے، روہیل کھنڈ جو ہندوستان میں مسلمانوں کی فوجی طاقت اور دینی حمیت کا ایک بڑا مخزن تھا، جو وقتاً فوقتاً مرکز (دہلی) کو بھی تازہ خون اور نئی طاقت عطا کرتا رہا، افغانوں سے آباد تھا، خود رائے بریلی میں جو سید صاحبؒ کا وطن ہے، جہاں آباد کا محلّہ پٹھانوں کا محلّہ تھا، اور سید صاحبؒ ان کی مردانگی اور جواں مردی سے خوب واقف تھے، ان میں سے کثیر التعداد لوگ سید صاحبؒ سے ارادت اور بیعت کا تعلق رکھتے تھے اور آپؒ کی رفاقت کے لئے کمر بستہ تھے، ان سب کے تعلقات اور رشتے داریاں افغانستان اور سرحد کے افغانی قبائل میں تھیں، انہوں نے بھی سید صاحبؒ کو اپنے وطن یعنی افغانستان وسرحد کو اپنی دعوت وجہاد کا مرکز بنانے کا مشورہ دیا ہوگا، اور اپنے اعزا اور اہل تعلق کی مدد کی امید دلائی ہوگی، ان سب چیزوں نے آپ کو اس پر آمادہ کیا کہ آپ اس افغانی آزاد علاقے کو اپنی مجاہدانہ دعوت وتحریک کا مرکز بنائیں، جس سے آپ کو اپنے مقصد کے لئے بہترین سپاہی اور جنگجو اور جنگ آزما رفیق بہت بڑی تعداد میں مل سکتے ہیں۔

عواقب ونتائج اور اصلی حقائق کا علم تو صرف عالم الغیب ہی کو ہوسکتا ہے، ایک غیر معصوم انسان جو صرف غور وفکر، صلاح اور مشورے اور دعا اور استخارے سے زیادہ کوئی اور ذریعہ نہیں رکھتا یہی کر سکتا ہے کہ اپنی کوششوں اور صلاحیتوں کے استعمال کے لئے بہتر سے بہتر میدان انتخاب کرے، پھر اس میدان میں اپنی ساری طاقت صرف کر دے، اتنے عرصے کے بعد اور ان کوششوں کا انجام دیکھ لینے کے بعد اس انتخاب پر تنقید وتبصرہ بہت آسان ہے، لیکن انیسویں صدی کی ابتدا کے ہندوستان کا سیاسی نقشہ سامنے رکھنے اور یہاں سعی وجہاد کے مواقع اور وسائل کا پورا پورا جائزہ لینے کے بعد ایک منصف اور سلیم الطبع انسان یہی فیصلہ

کرے گا کہ سید صاحبؒ اس انتخاب میں حق بجانب تھے، پنجاب میں مسلمان جس نازک دور سے گزر رہے تھے، اور جن مظالم اور اہانتوں کا نشانہ تھے، سارے ملک پر جو بے حمیتی اور بے حسی طاری تھی، افغانستان و سرحد اپنی بہترین فوجی صلاحیتوں کے باوجود کسی دینی دعوت کے نہ ہونے کی وجہ سے جس طرح چھوٹے چھوٹے مناقشات اور حقیر منافع ومقاصد کے لئے اپنی اس طاقت کو جو تنظیم اور دینی روح کے بعد سارے ہندوستان کو فتح کر لینے کے لئے کافی تھی، ضائع کر رہے تھے، ان سب حقائق کا تقاضا تھا کہ ایک صاحب حمیت وعزم انسان جس کے سینے میں حمیت اسلامی کا دریا موجزن ہو اور جس کے ساتھ مخلصین وصادقین اور جانبازوں کی ایک منتخب جماعت ہو، وہ اپنا کام ایسے رخ سے شروع کرے، جہاں ایک طرف وہ اس عظیم الشان طاقت کو صحیح مصرف پر لگائے، دوسری طرف پنجاب کے ان مسلمانوں کی مدد کرتا ہوا، جو ظلم کی اس چکی میں پس رہے تھے، ہندوستان کی طرف بڑھے اور اس ملک کو فرنگی تسلط سے آزاد کراتا ہوا صحیح اسلامی حکومت قائم کرے، خود سید صاحبؒ اپنے اس انتخاب اور فیصلے کی وجہ اپنی زبان سے بیان کرتے ہیں کہ، ایک مرتبہ پنجتار(۱) کے ایک اجتماع میں جس میں بہت بڑی تعداد میں علماء وخوانین جمع تھے، آپ نے تقریر کرتے ہوئے فرمایا:

> ''میں نے ہندوستان میں خیال کیا کہ کوئی جگہ ایسی مامون ہو کہ وہاں مسلمانوں کو لے کر جاؤں اور جہاد کی تدبیر کروں، باوجود اس وسعت کے کہ صدہا کردہ (کوس) میں ملک ہند واقع ہوا ہے، کوئی جگہ ہجرت کے لائق خیال میں نہ آئی، کتنے لوگوں نے صلاح دی کہ اسی ملک میں جہاد کرو جو کچھ مال، خزانہ، سلاح وغیرہ درکار ہو ہم دیں گے، مگر مجھ کو منظور نہ ہوا، اس لئے کہ جہاد سنت کے موافق چاہئے، بلوہ کرنا منظور نہیں، تمہارے ملک کے ولایتی بھائی حاضر تھے، انہوں نے کہا کہ ہمارا ملک اس کے واسطے بہت خوب ہے

---

(۱) ریاست سوات کی سرحد پر ضلع مردان کے قریب پٹھانوں کی ایک بستی تھی، جو کئی سال تک سید صاحبؒ اور جماعت مجاہدین کا مستقر اور فوجی و دعوتی مرکز رہی۔

اگر وہاں چل کر کسی ملک میں قیام اختیار کریں تو وہاں کے لاکھوں مسلمان جان و مال سے آپ کے شریک ہوں گے، خصوصاً اس سبب سے کہ رنجیت سنگھ والیِ لاہور نے وہاں کے مسلمانوں کو نہایت تنگ کر رکھا ہے، طرح طرح کی ایذا پہنچاتا ہے اور مسلمانوں کی بے آبروئی کرتا ہے، جب اس کی فوج کے لوگ اس ملک میں آتے ہیں، مسجدوں کو جلا دیتے ہیں، کھیتیاں تباہ کرتے ہیں، مال واسباب لوٹ لیتے ہیں، بلکہ عورتوں اور بچوں کو پکڑ لے جاتے ہیں، اور اپنے ملک پنجاب میں لے جا کر بیچ ڈالتے ہیں، پنجاب میں وہ مسلمانوں کو اذان بھی نہیں کہنے دیتے، مسجدوں میں گھوڑے باندھتے ہیں، گاؤکشی کا تو کیا ذکر، جہاں سنتے ہیں کہ کسی مسلمان نے گائے ذبح کی تو اس کو جان سے مار ڈالتے ہیں، یہ سن کر میرے خیال میں آیا کہ یہ سچ کہتے ہیں، اور یہی مناسب ہے کہ ہندوستان سے ہجرت کر کے وہیں چل کر ٹھہریں اور سب مسلمانوں کو متفق کر کے کفار سے جہاد کریں اور ان کے ظلم سے مسلمانوں کو چھڑائیں''۔

پنجاب و سرحد اور افغانستان کے وہ حالات کیا تھے، جو ایک صاحب حمیت وعزم اور ایک صاحب بصیرت وفہم شخصیت وداعی کی عنان توجہ اپنی طرف موڑتے تھے اور اس کو پیش قدمی کی دعوت دیتے تھے، ان کو تفصیل سے جاننے کی ضرورت ہے۔

## پنجاب میں مسلمانوں کی حالت

اٹھارہویں صدی کے وسط ہی میں سکھوں نے پنجاب میں اہم سیاسی طاقت حاصل کر لی تھی، احمد شاہ ابدالی کی وفات پر شمالی ہندوستان میں سکھ ہی اصل طاقت تھے، پورا پنجاب، ملتان کا ایک حصہ، جمنا اور ستلج کے درمیان کا سب سے بڑا علاقہ سکھ رئیسوں اور سرداروں کے قبضے میں تھا، شمال مغرب میں دریائے سندھ، مشرق میں جموں کی ریاست، جنوب میں

انگریزی عملداری اور حصار اور جیسلمیر کے ریگستان ان کے وسیع اقتدار کی سرحدیں تھیں۔

مسلمان اس نوخیز طاقت کے اصل حریف رہ چکے تھے، کئی صدیوں کی تاریخ اور دینی وسیاسی کشمکش نے اس قوم کے دل میں مسلمانوں کی نفرت کا بیج بو دیا تھا، اور وہ یوماً فیوماً ترقی اور نشو ونما حاصل کرتا جاتا تھا، بالآخر وہ اس شدید تعصب اور عداوت کی حد کو پہنچ گیا، جس کی نہایت وحشیانہ مثال ''بندا بیراگی'' کی زندگی اور اس کی خونریز وخون آشام جنگی سرگرمیاں ہیں، جن کی مثال ہندوستان کی پچھلی تاریخ میں ملنی مشکل ہے۔(۱)

یہ بالکل قدرتی بات تھی کہ جب اقتدار مسلمانوں کے ہاتھ سے نکل کر سکھوں کے ہاتھ میں منتقل ہو تو اس انقلاب کا سب سے زیادہ اثر مسلمانوں پر پڑے، جو کل تک اس ملک کے حکمراں اور اس بڑھتی ہوئی طاقت کے راستے میں مزاحم تھے، اب پنجاب میں مسلمان ایک ایسی غلام قوم کے فرد تھے، جس سے حاکموں کی قدیم سیاسی رقابت بھی تھی، اور شدید مذہبی نفرت بھی۔

۱۷۹۹ء میں رنجیت سنگھ نے لاہور کو جس کا پروانۂ حکومت شاہ زماں سے مل گیا تھا ان تین سکھ سرداروں سے چھین لیا، جو اس پر حکومت کرتے تھے، حوصلہ مند وحریص طبیعت، ایک تازہ دم جنگجو اور جفاکش نسل کی رفاقت جو تمدن کی لائی ہوئی خرابیوں اور کمزوریوں سے ناآشنا تھی، اور اکالیوں کے مذہبی جوش اور جذبۂ قربانی نے رنجیت سنگھ کو کامیابی کے وہ عناصر بخشے جو کبھی وسط ایشیا کی فاتح قوموں کو حاصل تھے، اور جنہوں نے رنجیت سنگھ کو ایک طاقتور حکمراں اور ایک مہیب فاتح بنا دیا، جس کو شکست دینا غیر منظم افغانی قبائل اور پنجاب کی چھوٹی چھوٹی مسلمان ریاستوں کے بس کی بات نہ تھی، رنجیت سنگھ نے ایک ایک کر کے وہ تمام ریاستیں اور صوبے جو خود مختار سکھ سرداروں اور مسلمان حکمرانوں کے پاس تھے، فتح کر لئے، جن مسلمان ریاستوں نے نذرانہ دینے سے انکار کیا اور مقابلہ کیا، ان کو بے تربیت، نیم وحشی اور فتح کے نشے میں سرشار فوجوں کے ہاتھوں سخت ذلت وعذاب کا سامنا کرنا پڑا، ان کے شہر اکالیوں اور خالصہ فوج کے ہاتھوں بری طرح تباہ و برباد ہوئے اور مسلمان رعیت کو لرزہ خیز

---

(۱) ملاحظہ ہو سر جان میلکم کی کتاب "The Sketch of The Sikhs" مطبوعہ لندن ۱۸۱۲ء

مظالم کا نشانہ بننا پڑا، ''احمد خاں رئیس جھنگ کی شکست کے بعد سکھوں نے شہر کو لوٹ لیا اور تمام رعیت کو روٹی کے ٹکڑوں کا محتاج کر دیا، اس بات کی فریاد چودھریوں نے جب مہاراج سے کی تو فرمایا کہ ہماری فتحیاب فوج فتح کے وقت بے بس ہوتی ہے'' (۱) ''سن رسیدہ نواب مظفر خاں والی ملتان اور اس کے جواں مرد بیٹوں کی دست بدست جنگ اور دلیرانہ شہادت کے بعد ملتان حملہ آوروں کے رحم و کرم پر تھا، چار پانچ سو مکانات پیوند زمین ہو گئے، کسی کے پاس روٹی کا ایک ٹکڑا نہ رہا، شہر میں مکانات کو آگ لگا دی گئی اور سب کچھ لے لیا گیا، سیکڑوں آدمی برہنہ کر دیئے گئے، عورتوں کے ساتھ وحشیانہ سلوک کیا گیا، بہت سی شریف عورتوں نے کنوؤں میں گر کر جان دی اور عزت بچائی (۲) ''قصور میں سکھوں نے لوگوں کے بدن کے کپڑے تک اتار لئے، عورتیں ننگے سر، ننگے بدن بے ستر ہو کر جابجا اپنے آپ کو چھپاتی پھرتی تھیں، مگر کوئی جگہ امن کی نہیں ملتی تھی، بہت سی اشراف عورتیں جنہوں نے کبھی بیگانے مرد کی صورت نہیں دیکھی تھی، اپنے ہاتھ سے پھانسی لے کر مر گئیں، کئی چاہات میں کود پڑیں، غرض ہر ایک امیر و غریب شہر کا رہنے والا ایسا لٹا کہ پارۂ نان کو محتاج ہو گیا، بڑے بڑے مکانوں کو سکھوں نے آگ سے جلا دیا، بہت سی جوان عورتیں اور لڑکیاں اور لڑکے سکھوں نے شہر سے پکڑ لئے اور غلام بنانے کے ارادے سے اپنے پاس رکھ لئے (۳)''۔

رنجیت سنگھ کا دور حکومت اگرچہ سکھوں کے اقتدار کی تاریخ کا سب سے زیادہ منظّم اور ترقی یافتہ دور تھا، لیکن اس کی حقیقت ایک عارضی فوجی حکومت سے زیادہ نہ تھی، جس میں فوجوں اور فوجی سرداروں کو زیادہ سے زیادہ آزادی حاصل تھی، اور وہ اس آزادی سے پورا فائدہ اٹھاتے تھے، بڑے بڑے فوجی سرداروں اور صوبیداروں کی حکومت دہشت انگیزی اور وحشیانہ سزاؤں پر قائم تھی، ہری سنگھ نلوہ کے متعلق انگریز مؤرخ لکھتا ہے:-

''وہ صرف اس خوف و دہشت کے سہارے حکومت کرتا تھا، جو لوگوں

---

(۱) ''تاریخ پنجاب (اردو)'' از رائے بہادر کنھیا لال، اگزیکٹو انجینئر لاہور، ص ۱۷۰۔ (۲) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو محمد لطیف کی "The History of the Punjab" ص ۴۱۲۔ (۳) ''تاریخ پنجاب'' (اردو) از رائے بہادر کنھیا لال، ص ۱۸۲

پر بیٹھی ہوئی تھی، اور اہل ملک کے لئے ایک خوفناک شخصیت کی حیثیت رکھتا
تھا، اور ایک روایتی آدم خور اور وحشی انسان کی طرح ہزارے کے علاقے
میں مشہور تھا، اب بھی مائیں اس کا نام لے کر رونے والے بچوں کو چپ
کراتی ہیں (۱)"۔

یہی شہرت اور تاثر پھولا سنگھ اکالی اور بعض دوسرے فوجی سرداروں اور صوبیداروں کے متعلق تھا۔(۲)

قوم کی جنگجو یانہ روح (مارشل اسپرٹ) کو قائم رکھنے کے لئے جو مہاراجہ کا اصل سرمایہ اور اسکے غلبے کا سب سے بڑا سہارا تھا، فوج کو ہمیشہ جنگوں میں مشغول رکھنے اور نئے نئے میدان جنگ مہیا کرنے کی ضرورت تھی، نیز اس پر کم سے کم اخلاقی اور سیاسی پابندیاں عائد کرنے کی گنجائش تھی، جو ایک باضابطہ اور ذمے دار حکومت کے لئے ضروری ہیں، اس کا نتیجہ یہ تھا کہ سلطنت کے اندر خصوصاً ان علاقوں میں جو دار السلطنت سے فاصلے پر واقع ہوئے تھے، جو حاکم یا فوجی افسر جتنا ظلم کرنا چاہتا تھا، کرتا تھا اور عام طور پر مسلمان ہی اس کا نشانہ بنتے تھے، مہاراجہ کی اصل طاقت اکالیوں کا وہ مذہبی جوش اور خالصہ فوج کی وہ مذہبی عصبیت تھی، جس کی مدد سے اس نے سارے پنجاب کو تسخیر کر لیا تھا، اور جو پورے ہندوستان کے لئے ایک خطرہ بنی ہوئی تھی، اس مذہبی جوش و عصبیت کو نہ وہ سرد و پابند بنانا چاہتا تھا، نہ وہ ایسا کر ہی سکتا تھا، اس کا ہدف عام طور پر مسلمان ہی تھے، جن کو سیاسی انقلابات نے اس قوم کا محکوم بنا دیا تھا، اور مرکز کی کمزوری، افغانوں کی نااتفاقی اور کوتاہ نظری نے بالکل لاوارث اور بے بس بنا کر چھوڑ دیا تھا، اور جن کے مذہب کے بہت سے عقائد، اعمال و فرائض غیر تعلیم یافتہ اور نشہء حکومت میں سرشار اکالیوں اور عام سکھوں کے لئے اشتعال کا سبب بن جاتے اور مہاراجہ اپنی خواہش کے باوجود اس کو قابو میں نہ رکھ سکتا، سرلیپل گریفن لکھتا ہے:۔

---

(۱) The Gazetteer of the Hazara District, P.131

(۲) The Panjab Government Records, V.5 P-106

''مہاراجہ یا تو بالکل غیر متعصب تھا یا کم از کم لا پرواتھا اور وہ یہ چاہتا تھا کہ اس کی مسلمان رعایا بلا مزاحمت مراسم مذہبی ادا کرنے کی مجاز ہو، لیکن اس کو مجبور ہونا پڑا کہ اونچی آواز سے اذان کی ممانعت کر دے، کیونکہ اس سے اکالی برافروختہ ہوتے تھے(۱)''۔

اس کا نتیجہ یہ تھا کہ پنجاب پر رنجیت سنگھ کی'' باقاعدہ'' حکومت قائم ہو جانے کے بعد بھی مسلمانوں کو وہ عام شہری حقوق اور مذہبی آزادی حاصل نہیں ہوئی، جو ایک باضابطہ اور منظّم حکومت میں رعیت کو حاصل ہوتی ہے، ان کو بعض مذہبی احکام ادا کرنے کی اجازت نہ تھی، بہت سی اہم مسجدیں فوج کے استعمال اور لوگوں کے ذاتی قبضے میں تھیں۔

رائے بہادر کنہیا لال، اگیزیکٹو انجینئر لاہور، اپنی کتاب'' تاریخ لاہور'' میں شاہی مسجد کے متعلق لکھتے ہیں:۔

''بادشاہی عہد میں اس مسجد کی آرائش کا سامان فرش، جھاڑ، فانوس وغیرہ لاکھوں روپے کا تھا، جب زمانہ نے پلٹا کھایا اور سکھی سلطنت ہوئی تو مہاراجہ رنجیت سنگھ کے وقت کبھی اس میں توپ خانہ، کبھی پلٹن اور سواری کی فوج کی چھاؤنی رہا کرتی تھی، حجروں میں میگزین بھرا رہتا تھا، سکھ لوگ پتھروں کی سلیں اکھاڑ کر لے گئے(۲)''۔

مستی دروازے کی مسجد کے متعلق لکھتے ہیں:۔

''جب مہاراجہ رنجیت سنگھ کی سلطنت ہوئی تو اس مسجد پر سرکاری تسلط ہو گیا اور باروت بھری گئی، سالہا سال اس میں باروت بنتی رہی، یہاں تک کہ باروت خانے والی مسجد مشہور ہو گئی(۳)''

سنہری مسجد کے متعلق کنہیا لال جو حکایت لکھی ہے، اس سے حکومت کے طرزِ عمل اور اس ملک میں مسلمانوں اور ان کی مذہبی آزادی کا جو حال تھا، اس پر پوری روشنی پڑتی ہے:۔

---

(۱) Sir Lepel Griffin, Ranjit Singh P. 136 (۲)''تاریخ لاہور'' ص ۱۴۳ (۳) ایضاً ص ۱۴۶

''مہاراجہ رنجیت سنگھ کے عہد میں بھی پہلے کوئی معترض اس مسجد کا نہ ہوا، آخر جب باولی کا مکان مسجد کے متصل بن گیا اور اس میں گرنتھ صاحب رکھا گیا تو باولی کے بھائی سکھ اور اکالیہ اس مسجد کے درپے ہو گئے اور مہاراجہ کی خدمت میں عرض کی کہ اس مسجد کا ملا بآواز بلند اذان دیتا ہے تو ہمارے کان میں پڑتی ہے، یہ مسجد بھی باولی کے ساتھ شامل ہو کر ہمارے قبضے میں رہنی چاہیئے یا گرادی جائے کہ مسلمانوں کی ہمسائگی گرو کے سکھوں کے ساتھ نہ چاہیئے، مہاراجہ نے فی الفور حکم دے دیا کہ مسجد سے ملا نکال دیا جائے اور گرنتھ رکھا جائے، اس حکم کے صادر ہوتے ہی ملا بیچارہ نکال کر باہر کر دیا گیا اور مسجد پر اکالیوں نے قبضہ کر لیا اور تمام مسجد میں گوبر کا لیپن دے کر گرنتھ رکھ دیا گیا، دکانوں کی آمدنی ضبط ہو کر باولی کے محال کے ساتھ شامل کر دی گئی، وقوع اس حال سے شہر کے مسلمان نہایت غمگین ہوئے اور سب نے مجمع فقیر عزیز الدین و نور الدین کے مکان پر کیا اور چاہا کہ ان کے ذریعہ سے مہاراجہ کے حضور میں مسجد کی واگزاری کے لئے عرض کی جائے چونکہ اس زمانے میں مہاراجہ کے دربار میں سب سے بڑھ کر توقیر کھلو ماشکی کی تھی، اور مہاراجہ کسی بات میں اس کے کہنے سے باہر نہ تھا، فقیر صاحبان نے مسجد کے معاملے میں اس کو اپنے ساتھ ملایا اور اس کے ذریعہ سے مہاراجہ کی خدمت میں عرض کی اور بیان کیا کہ تمام پنجاب کی مسجدوں کے ملا کہیں بانگ بلند آواز سے نہیں کہتے، چہ جائیکہ باولی صاحب کے پاس جہاں گرنتھ صاحب رکھا ہو، مسجد کا ملا اذان دے یہ بات بالکل برخلاف ہے، ہم آئندہ ملا سے مچلکا لے لیتے ہیں کہ کبھی بانگ نہ دے، اس بات پر مہاراجہ راضی ہوا کہ مسجد بدستور ملا کے حوالے کر دی جائے، اور اس سے مچلکا لے لیا جائے کہ بانگ نہ دے، مسجد کی دکانوں کا کرایہ ضبط رہے،

مسلمانوں نے اتنی بات ہی کو غنیمت جانا اور مسجد پر دوبارہ قبضہ پایا، مگر دکانیں ہاتھ سے جاتی رہیں (۱)"۔

یہی مصنف ایک دوسری جگہ لکھتا ہے:۔

"مسجد کا گرانا سکھوں کے وقت کچھ بڑی بات نہ تھی، ہزاروں مسجدیں سکھوں نے گرا گرا اپنی عمارت کے ساتھ شامل کر لی تھیں (۲)"۔

اس دور حکومت میں مسلمان جس طرح کی غلامانہ اور حقیر زندگی گزار رہے تھے اور پوری قوم جس بے اعتمادی، محرومی و بے عزتی کا شکار تھی، اس کا خاکہ رنجیت سنگھ کے ایک معاصر انگریز مصنف (کرنل مالکم) نے ان الفاظ میں کھینچا ہے:۔

"واقعہ یہ ہے کہ پنجاب میں ایک بھی ایسے مسلمان خاندان کی مثال نہیں ملتی، جس کو عزت و اقتدار حاصل ہو، یہ صورت حال اس نفرت کا نتیجہ ہے، جو گرو گوبند سنگھ کے پیروؤں کو اپنے قدیم حریفوں کی نسل سے چلی آ رہی ہے، جنہوں نے ان پر مظالم کئے تھے، اس کا ثبوت کہ یہ گہری عداوت اب بھی زائل نہیں ہوئی ہے، اس سلوک سے ملتا ہے، جو ان بدقسمت مسلمانوں کے ساتھ کیا جاتا ہے، جو ابھی تک سکھوں کی عملداری میں رہتے ہیں، جو اگرچہ کثیر التعداد ہیں، لیکن سب غریب نظر آتے ہیں، اور ایک مظلوم اور ذلیل قوم کے فرد معلوم ہوتے ہیں، وہ زمین جوتتے ہیں، ان سے قلی گیری، بوجھ ڈھونے اور محنت و مشقت کے کام لئے جاتے ہیں، ان کو گائے کا گوشت کھانے کی اجازت نہیں، نماز نہیں پڑھ سکتے، شاذ و نادر مسجد میں جمع ہو کر نماز پڑھ سکتے ہیں، مسجدوں میں بھی تھوڑی مسجدیں تباہی سے بچی ہیں (۳)"۔

اس غلامی، مذہبی بندش اور ذلت آمیز طرز عمل سے مسلمانوں کے اخلاق پست

---

(۱) "تاریخ لاہور" ص ۱۵۰، ۱۵۱ (۲) ایضاً ص ۳۵۰۔

Lieut Col. Malcolm the Sketch of the Sikhs (London, 1812) PP. 123, 124(۳)

ہوگئے تھے، ساری قوم پر بے اعتمادی اور مایوسی چھائی ہوئی تھی، اور وہ زندگی پر موت کو ترجیح دیتے تھے، عقائد واخلاق وعادات مسخ ہورہے تھے، دینی حمیت اور اسلامی روح سے پوری قوم محروم ہوتی چلی جارہی تھی، مذہب ومعاشرت دل ودماغ پر اس بدترین قسم کی غلامی کے بدترین اثرات پڑرہے تھے، جن کا مٹنا آسان نہ تھا، اقبالؒ نے سچ کہا ہے ؎

خالصہ شمشیر وقرآں را ببرد
اندراں کشور مسلمانی بمُرد!

## افغانستان وسرحد

افغانستان وسرحد مسلمانوں کی طاقت کا بڑا مرکز رہے ہیں، ہندوستان میں مسلمان فاتح یا تو اسی ملک کے رہنے والے تھے، یا اس راستے سے آئے، آخر آخر میں بھی، جب ہندوستان کے مسلمانوں اور ان کی حکومت پر کوئی نازک وقت آیا ہے، اور وہ یہاں کے حالات سے عہدہ برآ نہیں ہوسکی تو اس ملک نے عین وقت پر مدد کی ہے، احمد شاہ ابدالی نے تو آخر وقت میں مسلمانوں کی عزت رکھ لی اور مرہٹوں کی طاقت کو ہمیشہ کے لئے فنا کردیا۔

لیکن انیسویں صدی کی ابتدا میں جب تمام عالم اسلام میں ایک عام زوال تھا، یہ ملک بھی طوائف الملوکی اور بے نظمی کا شکار ہوگیا، نااتفاقی اور خانہ جنگی نے اس طاقتور ملک کو اتنا کمزور کردیا کہ ہندوستان اور پنجاب کے مسلمانوں کی مدد تو درکنار، اس کو اپنی آزادی اور اپنے مقبوضات کا برقرار رکھنا مشکل ہوگیا، وہ کیا واقعات وتغیرات تھے، جنہوں نے اس مردم خیز اور طاقتور ملک کو اس درجے تک پہنچادیا، سید صاحبؒ کے سفر ہجرت اور ان کی مجاہدانہ سرگرمیوں کی داستان سننے سے پہلے اس کی تفصیل معلوم کرنا ضروری ہے کہ اس کے بغیر اس تاریخ کا پس منظر اور ان سرگرمیوں کا ماحول سمجھنا دشوار ہے۔

# درانی خاندان کا زوال اور اس کے اسباب

احمد شاہ ابدالی (۱) نے ۲۶ رسال کی باعظمت اور پرشوکت سلطنت کے بعد جس کی بنیاد اس نے اپنے عزم و ہمت اور دست و بازو سے رکھی تھی، جب ۱۷۷۳ء میں انتقال کیا تو عالم گیر اعظم کی طرح اس کا بھی کوئی صحیح اور اہل جانشین نہ تھا، تیمور شاہ کو، جو اس عظیم سلطنت کا وارث ہوا، اپنے نامور و صاحب عزم باپ سے کوئی نسبت نہ تھی، بیس سال کمزوری کے ساتھ سلطنت کرنے کے بعد جس میں اس جواں سال سلطنت کے اندر زوال کے آثار نمایاں ہو چکے تھے، ۱۷۹۳ء میں اس نے انتقال کیا، تیمور نے اپنے پیچھے کئی فرزند چھوڑے جو تخت سلطنت کے مدعی اور اس کے حصول کے لئے کوشاں تھے، ان میں ہمایوں شاہ زماں، شاہ شجاع، شاہ محمود، شاہزادۂ فیروز اور شاہ ایوب خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

تیمور شاہ کے جانشین کا چونکہ تعین نہیں ہوا تھا، شاہ زماں نے اپنی بادشاہی کا اعلان کر دیا، لیکن اس کی بادشاہی اور تخت نشینی درحقیقت پائندہ خاں کی رہین منت تھی، جو افغانستان کے طاقتور قبیلہ بارک زئی کا سردار تھا، اور جس کی تائید و رفاقت اور تدبیر و حکمت نے تمام مخالف طاقتور کو زیر اور دوسرے امراء و سرداران قبائل کو ہمنوا بنالیا، شاہ زماں نے استحکام سلطنت کے بعد اپنے نامور دادا کی طرح ہندوستان پر بار بار حملے کئے، لیکن ملک کے اندرونی حالات اس کو بار بار واپس آنے پر مجبور کرتے رہے۔

شاہ زماں نے جس شخص کو وزارت کے منصب پر فائز کیا تھا، اور جس پر اعتماد کلی کیا، اس نے اپنی نااہلی کا ثبوت دیا، ملک میں بادشاہ سے ناراضگی اور بے اطمینانی بڑھتی جارہی تھی،

---

(۱) احمد شاہ کا تعلق ''سدوزئی قبیلے سے تھا جو ابدالیوں کی ایک اہم شاخ ہے، ۱۷۳۷ء میں وہ نادر شاہ افشار کی ملازمت میں داخل ہوا اور اپنی جرأت و قابلیت سے بہت جلد نادر شاہ کی نگاہ میں مقام پیدا کرلیا، ۱۷۴۷ء میں جب نادر شاہ قتل ہوا تو احمد شاہ اس افغانی جمعیت کے ساتھ جو نادر شاہ کی فوج میں تھی، علیحدہ ہوگیا اور سدوزئی قبیلے کی مدد سے افغانستان پر قابض ہوگیا اور ''دُرِّ دُران'' خطاب اختیار کیا اور دُرّانی مشہور ہوا، اس کی فوج کی ترک تازیاں ایک طرف مشرق میں دہلی تک پہنچتی تھیں، دوسری طرف مغرب میں نیشاپور اور استرآباد تک، اٹھارہویں صدی کے وسط میں وسط ایشیا کی سب سے بڑی تازہ دم فوجی طاقت تھی۔

بھائی بھی نزدیک و دور موقع کے منتظر تھے، بالآخر کابل میں چند سرداروں نے وزیر کو ختم کر دینے اور بادشاہ کو معزول کر دینے کا تہیہ کیا، شاہ زماں نے ان چھ سرداروں کو اپنے محسن پائندہ خاں المقلب بہ سرفراز خاں سمیت قتل کرا دیا، یہ غیر دانشمندانہ اقدام افغانستان کی آزاد سلطنت کے زوال اور نہ ختم ہونے والی خانہ جنگی کا پیش خیمہ اور پورے ملک وقوم کے لئے سرچشمۂ فساد تھا۔

پائندہ خاں ایک طاقتور سردار اور نہایت کثیر الاولاد شخص تھا، اس کے بیٹوں میں فتح خاں، محمد عظیم خاں، یار محمد خاں، سلطان محمد خاں، سید محمد خاں، پیر محمد خاں، دوست محمد خاں، میر محمد خاں، تیمور قلی خاں، عبدالجبار خاں، عبدالصمد خاں، پُر دل خاں، شیر دل خاں، کہن دل خاں، میر دل خاں، رحمدل خاں خاص طور پر قابل ذکر ہیں، فتح خاں نے اپنے باپ کے قتل کے بعد اپنے بھائیوں اور برادری کو جمع کیا اور فوجی طاقت اکھٹی کر کے خودمختاری کا اعلان کر دیا اور شاہ زماں شاہ کی جگہ پر محمود شاہ کو جو ایران میں مقیم اور گوشۂ گمنامی میں پڑا ہوا تھا، طلب کر کے افغانستان کے تخت پر بٹھایا، شاہ زماں اس وقت ہندوستان پر حملہ آور تھا، بغاوت کی خبر سن کر واپس ہوا، باغی فوجوں نے چند معرکوں کے بعد تخت پر قبضہ کیا اور شاہ زماں شاہ کی آنکھوں میں سلائی کر کے قید کر دیا، فتح خاں نے زمام وزارت اپنے ہاتھ میں لی، اس طرح اس کو اپنے جذبۂ انتقام اور اپنی حوصلہ مندی دونوں کی تکمیل کا موقع ہاتھ آ گیا۔

محمود کے کئی سال اپنے بھائی شاہ شجاع سے معرکہ آرائی میں گزرے اور اس کو ایک بار تخت و تاج سے بھی مرحوم ہونا پڑا، لیکن پھر فتح خاں کے اثر و رسوخ اور تدبیر سے تخت کابل پر بیٹھنا نصیب ہوا، شاہ شجاع ۱۸۱۰ء میں ہندوستان آ گیا، اب محمود سلطنت افغانستان کا فرمانروا تھا اور فتح خاں اس کے وزیر (دراصل مختار سلطنت)، فتح خاں نے اس موقع سے پورا فائدہ اٹھایا اور بڑے بڑے منصب اور عہدے اپنے بھائیوں میں تقسیم کر دیئے، محمد عظیم خاں کو کشمیر، یار محمد خاں، سلطان محمد خاں سید محمد خاں، پیر محمد خاں کو پشاور کا علاقہ، دوست محمد خاں کو کابل، میر محمد خاں کو غزنی، پُر دل خاں اور شیر دل خاں کو صوبۂ قندھار کی صوبے داری اور حکومت سپرد کی

اور اس طرح یہ خاندان پورے افغانستان اور صوبہ سرحد کے سیاہ وسپید کا مالک بن گیا۔

۱۸۱۸ء میں محمود شاہ نے فتح خاں کو ہرات اپنے بھائی حاجی فیروز کے پاس اس لئے بھیجا کہ ایرانی خراسان کے والی حسن علی مرزا (قاچاری) نے والی ہرات سے اپنی حکومت کے تسلیم کرنے اور ہرات کی واپسی کا مطالبہ کیا تھا، اور والی ہرات نے والی قندھار سے مدد چاہی تھی، محمود شاہ نے فتح خاں سے اشارۃً یہ بھی کہہ دیا تھا کہ اگر موقع ہو تو حاجی فیروز کو جس نے مصیبت کے زمانے میں محمود شاہ کے ساتھ بدسلوکی کی تھی، معزول کر کے ہرات پر قبضہ کر لیا جائے، فتح خاں نے حاجی فیروز کو گرفتار کر لیا، اس نے اور اس کے بھائی دوست محمد خاں وغیرہ نے بیگمات شاہی کے زیورات تک اتار لئے اور شاہزادے اور اس کے حرم کی سخت توہین کی، یہ حد سے بڑھی ہوئی دست درازی اور خاندان شاہی کی توہین محمود شاہ اور شاہزادۂ کامران کو سخت ناگوار ہوئی اور انہوں نے اس پر ناراضگی کا اظہار کیا مال غنیمت میں سے جس میں قیمتی جواہرات، زیورات اور اسلحہ کا بڑا ذخیرہ تھا خود والی افغانستان کو صرف چند گھوڑے ملے، باقی سب فتح خاں اور اس کے بھائیوں کے ہاتھ آیا۔

حاجی فیروز سے فرصت پانے اور ہرات پر قبضے کرنے کے بعد فتح خاں نے حسن علی مرزا کے مطالبات کو سختی سے ٹھکرا دیا اور اعلان جنگ کیا، ایرانی فوجیں مشہد سے آگے بڑھیں اور افغانی فوجوں نے بارک زئی سرداروں کی قیادت میں اقدام کیا، افغانی فوجیں اگرچہ تعداد میں ایرانی فوجوں سے فائق تھیں، لیکن ایرانیوں نے افغانیوں کو شکست دی اور افغانی فوجیں پسپا ہو کر ہرات واپس آگئیں۔

اس عرصے میں شاہزادۂ کامران قندھار سے اپنے والد کا بھیجا ہوا واپس ہوا، حاجی فیروز معزول ومحبوس تھا، اور ہرات فتح خاں کے قبضے اور اس کے بھتیجے معین الملک کے قبضہ و انتظام میں تھا، شاہزادہ شہر سے ایک میل کے فاصلے پر ''باغ شاہ'' میں فروکش ہوا، فتح خاں روزانہ سلام کو جاتا اور واپس آجاتا، فتح خاں سے کہا گیا کہ وہ حاجی فیروز کے مال میں سے کچھ حصہ شہزادے کی خدمت میں پیش کر دے تاکہ اس کا ملال خاطر جاتا رہے، فتح خاں نے پہلے تو

اس کو ٹالا، پھر صاف کہا کہ اس نے جس مال کو نوک شمشیر سے حاصل کیا ہے، وہ کسی اور کو دینے کو تیار نہیں، بہی خواہوں نے وزیر کو سمجھایا کہ حریم شاہی کی اہانت نے شاہ افغانستان اور شہزادہ کامران کو اس کی طرف سے سخت برہم کر رکھا ہے، لیکن فتح خاں نے صاف جواب دیا کہ میں نے محمود شاہ کو دو بار تخت کابل پر بٹھایا ہے، اس کی سلطنت اس وقت میرے اہل خاندان کی مٹھی میں ہے، کامران مجھے زک پہنچانے کا خواب بھی دیکھ سکتا ہے؟

یہ صاف جواب سن کر کامران نے شاہ کو لکھ دیا کہ فتح خاں سلطنت کا مالک بنا ہوا ہے، اور خاندان شاہی کو راستے سے ہٹا دینا چاہتا ہے، بادشاہ نے شاہزادے کو اختیار دے دیا کہ جو کارروائی وہ مناسب سمجھے کرے، شاہزادۂ کامران نے فتح خاں سے انتقام لینے کا تہیہ کر لیا، ایک مجلس شاہی میں جس میں اس کے معتمد سردار جمع تھے، اور بعض ایسے سردار بھی تھے، جو فتح خاں سے خار کھائے بیٹھے تھے، فتح خاں کو "بددین" ایرانیوں سے شکست کھانے اور افغانوں کے نام پر بٹہ لگانے کا طعنہ دیا، فتح خاں نے اس کا جواب ترکی بہ ترکی دیا، بات بڑھی، شاہزادے نے اہل مجلس کو، جو قتل کے منصوبے سے آگاہ تھے، حکم دیا اور انہوں نے فتح خاں کو پکڑ لیا، عطا محمد خاں نے جو وزیر کا حریف قدیم تھا، برچھے کی نوک سے فتح خاں کی آنکھیں نکال لیں، نابینا وزیر کو قید خانے میں ڈال دیا گیا، فتح خاں کے بھائی بھتیجے منتشر ہو گئے، اور انہوں نے بھاگ کر جان بچائی۔

## بارک زئی خاندان کا اقتدار

اس کارروائی کا فوری ردعمل یہ ہوا کہ فتح خاں کے سب بھائیوں نے جو خود ایک لشکر تھے بغاوت کر دی، محمود نے جلد محسوس کر لیا کہ وہ نام کا بادشاہ رہ گیا ہے دوست محمد خاں نے اپنے چند بھائیوں کے ساتھ کابل پر قبضہ کر لیا، عطا محمد خاں کو دھوکے سے ایک دعوت میں بلا کر اس کی آنکھیں نکال لی گئیں، محمود نے قندھار سے کابل کی بازیافت کے لئے لشکر کشی کی، فوری حملے کے بجائے اپنی فطری کمزوری اور سستی کی وجہ سے عرصے تک نامہ و پیام کا سلسلہ جاری

رکھا، اس اثناء میں اس کو اپنے متعدد سرداروں کی بے دلی اور بے تعلقی کی اطلاعات ملتی رہیں، بالآخر اس نے جنگ کو ملتوی کر دینے کا ارادہ کر لیا، اور فتح خاں کو جو ایک مجبور و بے بس اسیر کی طرح اس کے ساتھ تھا دربار میں طلب کیا اور اس سے کہا کہ اگر وہ اپنے بھائیوں کو اطاعت پر آمادہ کرے تو وہ سب اپنے عہدوں پر بحال کر دیئے جائیں گے، فتح خاں نے صاف اپنی معذوری ظاہر کی اور کہا کہ "یہ طوفان" جو آپ کا اٹھایا ہوا ہے، اب اس کا فرو کرنا میرے جیسے معذور انسان کے بس میں نہیں ہے، محمود یہ کھرا جواب سن کر مغلوب الغضب ہو گیا، اس نے اپنے آدمیوں کو حکم دیا اور بیسیوں تلواریں اس نابینا انسان پر جس کی مہربانی سے وہ دو مرتبہ تخت پر بیٹھا تھا، پڑیں اور وہ دیکھتے دیکھتے ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا۔

سرداران اور اہل لشکر نے جب ایک محسن وزیر کا یہ انجام دیکھا، بادشاہ کی دون ہمتی اور قوت مقابلہ کی کمی اور حریف کی طاقت کا بھی ان کو علم تھا، اس سب کی بنا پر اگلی رات اس کی فوج کا بڑا حصہ اسے اچانک چھوڑ کر چلا گیا اور آدھی رات کو بادشاہ اور شاہزادے کو دفعۃً یہ معلوم ہوا کہ صرف تھوڑی سی فوج ان کے گرد جمع ہے، باقی لشکر گاہ خالی ہے، چنانچہ دونوں ایک مختصر دستے کے ساتھ ہرات روانہ ہو گئے۔

اس طرح درانی خاندان کی حکومت کا خاتمہ ہوا اور افغانستان کی حکومت بارک زئی خاندان میں منتقل ہو گئی، افغانستان و سرحد کے تمام صوبوں پر پائندہ خاں کے لڑکوں کی خود مختار حکومت قائم ہو گئی۔

## بارک زئی خاندان کا افتراق اور اس کے نتائج

یہ افغانستان و سرحد کی طاقت اور سیاسی وحدت کے لئے بڑا نادر اور زریں موقع تھا، اس لئے کہ افغانستان سے لے کر پشاور و کشمیر تک ایک ہی باپ کے فرزندوں کی حکومت تھی، اگر ان بھائیوں میں اتحاد و یک جہتی، خلوص و باہمی اعتماد اور سیاسی شعور ہوتا تو وہ ایک ایسی مضبوط افغانی سلطنت قائم کر سکتے تھے، جو نہ صرف پنجاب بلکہ ہندوستان تک کے مسلمانوں

کی مدد کرسکتی تھی، اور اگر توفیق اور دینی جذبہ ہوتا تو جس طرح احمد شاہ ابدالی نے مرہٹوں کی طاقت توڑی، یہ پنجاب کی بڑھتی ہوئی طاقت کو روک سکتے تھے، اور مسلمانوں کی بہت بڑی خدمت انجام دے سکتے تھے۔

لیکن جس نفاق و افتراق کا شکار درانی خاندان تھا، وہی اس بارک زئی خاندان کے افراد پر مسلط تھا، اور ایک باپ کے فرزند ہونے کے باوجود کبھی ان میں اتحاد باہمی اور پورے طور پر اشتراک عمل نہ ہوسکا، کوئی بھائی دوسرے بھائی سے پورے طور صاف نہ تھا، کسی بھائی کو دوسرے بھائی پر اعتماد نہ تھا، ''اقتدار اعلیٰ'' کے لئے باہم اس طرح کشمکش تھی، جس طرح حریفوں اور رقیبوں میں ہوتی ہے، سردار محمد عظیم خاں، فتح خاں کا حقیقی بھائی اور اس کے بعد پائندہ خاں کی اولاد میں سب سے بڑا تھا، اس کی وفات کے بعد اس کا بیٹا عبید اللہ خاں تخت کابل (مرکزی حکومت) کو اپنا حق سمجھتا تھا، دوست محمد خاں اپنی کوششوں اور کابل پر ابتدا سے قابض ہونے کی بنا پر اپنے آپ کو حقیقی حاکم سمجھتا تھا، چچا بھتیجے میں عرصے تک تخت کے لئے کشمکش رہی، اس عرصے میں شیر دل خاں نے قندھار سے آکر بھتیجے کو دھوکہ دے کر قید کرلیا اور کابل پر خود قابض ہوگیا، عرصے تک شیر دل اور دوست محمد خاں کے درمیان عبید اللہ خاں کی دولت کے بارے میں تنازعہ رہا، بالآخر پشاور سے چار بھائیوں نے آکر تصفیہ کیا کہ شیر دل قندھار واپس جائے اور عبید اللہ خاں کی پوری دولت ساتھ لے جائے، دوست محمد خاں کابل پر حکومت کرے۔

ان بھائیوں کے باہمی نفاق و افتراق نے درۂ خیبر سے پشاور کی طرف کا سارا علاقہ کھودیا اور آخر میں ان کو خود پشاور اور کشمیر سے ہاتھ دھونا پڑا۔(۱)

نہ صرف ہندوستان بلکہ تاریخ اسلام کا ایک بڑا اندوہناک حادثہ اور بڑی حسرت

---

(۱) درّانی و بارک زئی خاندان کی کشمکش اور واقعات کی تفصیل میں Lieut. Arthur Conolly کی فاضلانہ کتاب Afghan History سے استفادہ کیا گیا ہے، جو اس کے سفرنامہ Journey to the North of India کے ضمیمے کے طور پر شامل کتاب ہے، یہ کتاب لندن سے ۱۸۳۸ء میں شائع ہوئی، بعض فارسی مآخذ سے بھی اضافہ کیا گیا۔

انگیز حقیقت ہے کہ ایک ایسی قوم جو جواں مردی، دلیری، جانبازی اور جنگی قوت و قابلیت میں خاص امتیاز رکھتی ہے اور جو مسلمانوں کی طاقت کا ایک بڑا سر چشمہ اور سہارا ہے، ان تمام فوجی صفات اور اپنی کثیر تعداد کے باوجود اپنی قومی سیرت و مزاج کی بعض بنیادی کمزوریوں کی وجہ سے اسلام اور مسلمانوں کی کوئی بڑی خدمت انجام نہ دے سکی اور خود اپنی اور اپنے ملک کی حفاظت سے بھی قاصر رہی اور قوت و جرأت کا یہ خزانہ ایک ایسے نازک تاریخی موڑ پر جب نئی غیر اسلامی طاقتیں ابھر رہی تھیں اور دنیا پر چھائی چلی جارہی تھیں، حقیر مقاصد اور آپس کے جھگڑوں میں بے دریغ صرف ہو کر رہ گیا اور مسلمانوں کے کچھ کام نہ آیا۔

## پشاور پر سکھوں کا قبضہ

مہاراجہ رنجیت سنگھ نے افغانستان کے ان حالات سے پورا فائدہ اٹھایا، ۱۸۱۸ء میں مہاراجہ کو اطلاع ملی کہ پشاور میں اس کے مقابلے کے لئے کوئی منظم فوج نہیں، ۲۰ نومبر کو اس نے پشاور پر قبضہ کرلیا، یار محمد خاں نے سکھوں کی آمد پر پشاور چھوڑ کر یوسف زئی کے پہاڑوں پر پناہ لی، مہاراجہ نے شہر کو تباہی سے بچالیا، مگر بالا حصار و چمکنی کو، جو مشہور بزرگ شیخ عمرؒ کا مدفن ہونے کی وجہ سے متبرک مقام سمجھا جاتا ہے، آگ لگادی، ارباب اور شہر کے سربرآوردہ لوگوں سے پچیس ہزار کی رقم نذرانے میں وصول ہوئی، مہاراجہ نے قبائل کے سرداروں کو باریاب کیا اور ان کو خلعت تقسیم کئے، چوتھے دن پشاور کو اپنے حلیف اور وفادار جہاندار خاں وزیر خیل کو سپرد کر کے لاہور کو کوچ کیا، بعد میں دوست محمد خاں نے پچاس ہزار کی ہنڈی اور گھوڑے پیش کر کے پشاور کو دوبارہ حاصل کرلیا۔(۱)

اس وقت سے پشاور اور یوسف زئی کا علاقہ لاہور کا باج گزار بن گیا، ہر سال خالصہ لشکر اس علاقے میں آکر سالانہ نذرانہ اور تحائف وصول کرتا اور واپس چلا جاتا۔

سکھ لشکر اور مہاراجہ کے نمائندوں اور فوجوں کی آمد سے اس ملک یعنی سرحدی علاقے اور اس کے باشندوں کو کن پریشانیوں اور مصیبتوں کا سامنا کرنا پڑتا تھا، اور وہ اس ملک میں کتنا

---

(۱) S.M.Lateef, History of the Punjab, PP 415, 416

ہراس اور دہشت اور عام زندگی میں انتشار پیدا کر دیتے تھے، اس کا اندازہ اس بیان سے ہوگا، جو سر لیپل گریفن نے اپنی کتاب ''رنجیت سنگھ'' میں کیپٹن جیمس کے حوالے سے نقل کیا ہے، وہ لکھتا ہے:

''سکھوں کا وقتاً فوقتاً اس سمت میں آنا وہاں کے باشندوں کے لئے بلائے جان تھا، ان کا وہاں پہنچنا اس امر کی علامت تھی کہ مال ومتاع اور بیش قیمت اسباب کسی دوسری جگہ منتقل کر دیا جائے، یہاں تک کہ دروازے اور کھڑکیاں تک نکال لی جاتی تھیں، عورتیں اور بچے کثیر تعداد میں گھر بار چھوڑ کر بھاگ جاتے تھے، اور ملک میں جلاوطنوں کی نوآبادیاں نظر آیا کرتیں، یہ نفرت زدہ دشمن جہاں تک آگے بڑھتے، تمام قطعۂ ملک کو برباد کرتے جاتے اور جو کچھ سامنے آتا اسے تاخت وتاراج کرتے اور کھیتوں اور زراعتوں تک کو تباہ کر دیتے، وادی کے دہانے سے لے کر دریائے سندھ تک شاید ہی کوئی موضع ایسا ہو، جسے سکھ فوجی افسر نے نہ لوٹا ہو، اور وہاں آگ نہ لگائی ہو، ان کی آمد سے اس درجے خوف سمایا ہوا تھا کہ مائیں اپنے ضدی بچوں کو ان کا نام لے کر خاموش کرتیں، اس ملک میں آج بھی سفر کرتے وقت بوڑھے، جن کی لمبی، سفید ڈاڑھیاں اور چہروں پر کثرت سے زخموں کے نشان ہیں، ان پہاڑیوں کی نشاندہی کرتے ہیں، جہاں سکھ بھیڑ بکریوں کی طرح ان کو ہنکا دیتے تھے، وہ لوگ اب تک ان مقامات کو بتا سکتے ہیں، جہاں ان کے آباء واجداد لڑ بھڑ کر گرے تھے، لوگوں کو ان کے آنے سے تباہی وبربادی کا اس درجے یقین تھا کہ چند گاؤں جہاں راستوں کی دشواری سے پہنچ نہ ہوتی اور جنہیں دشمن یا تو بالکل چھوڑ دیتے تھے یا مدافعت کی وجہ سے ان کا بہ ہیئت مجموعی صرف ایک آدھ حصہ ہی برباد کر سکتے تھے، ایسے مقامات ناقابل تسخیر شمار کئے جاتے تھے، اور یہ سمجھا جاتا تھا کہ انہیں اپنے دشمن پر ایک زبردست اور نمایاں فتح حاصل ہوئی۔(۱)''

---

(۱) سر لیپل گریفن کی کتاب ''رنجیت سنگھ'' (مترجمۂ مولوی نصیر حسین صاحب فاروقی، جامعہ عثمانیہ) ص ۱۰۴

## افغانوں کی آخری جنگ اور نوشہرے کا معرکہ

محمد عظیم خاں، جو اس خاندان کا سب سے زیادہ حوصلہ منداور حساس فرد تھا، پشاور کی اس ماتحتی اور بھائی یار محمد خاں کی اس بے حمیتی سے ناراض تھا، اسی سال (۱۸۲۳ء) میں اس نے خیبر پار کے علاقے کا انتظام اپنے ہاتھ میں لیا اور سکھوں کے خلاف اعلان جہاد کر دیا، اپنے بھائی عبدالصمد خاں کو اس نے یوسف زئی قبائل میں جہاد کی تبلیغ کے لئے بھیجا، سوات، بُنیر، آفریدیوں کے علاقے اور خٹک سے بھی ہزاروں مجاہدین جمع ہو گئے، مہاراجہ کی فوجیں بہترین سپہ سالاروں کی ماتحتی میں اکوڑہ میں داخل ہوئیں، بیس ہزار کوہستانی خٹک اور یوسف زئی مجاہدین اپنے پیرزادوں اور مشائخ وعلماء کی تبلیغ واثر سے دریا کی بائیں جانب مقدس دینی جنگ لڑنے جمع ہوئے، دائیں جانب محمد عظیم خاں دوست محمد خاں کے ساتھ باقاعدہ افغانی فوج کے ساتھ موجود تھا، مہاراجہ نے سردار کھڑک سنگھ کو جنرل الارڈ اور جنرل وینٹورا کے ساتھ محمد عظیم خاں کو روکنے کے لئے دریا کے اس پار بھیج دیا اور خود اپنی اصلی طاقت کے ساتھ یوسف زئی مجاہدوں کے مقابلے پر رہا، جنہوں نے دریا کی بائیں جانب نوشہرے کے قریب بلندیوں کے گرد اپنے مورچے قائم کر رکھے تھے۔

افغانوں نے اس موقعہ پر سخت مقابلہ کیا اور بڑی بے جگری سے لڑے، انہوں نے اس سے پہلے کبھی سکھوں کے خلاف اتنی منظّم جنگ نہیں کی تھی، اور نہ کبھی اس دینی جوش اور جذبہ جہاد سے لڑے تھے، تمام دن خون آشام جنگ رہی، جس میں مجاہدین کا پلڑا نمایاں طور سے بھاری رہا اور ہزاروں سکھ مقتول و مجروح ہوئے، جن میں بڑے بڑے نامور سردار اور آزمودہ کار افسر تھے، مقتولین میں مشہور اکالی سردار پھولا سنگھ بھی تھا، اخیر وقت میں رنجیت سنگھ نے خود ایک مورچے پر پوری طاقت سے حملہ کیا، دن چھپتے سکھوں کا پلڑا بھاری ہو گیا، بالآخر افغانوں نے رنجیت سنگھ کی منظّم اور قواعد داں فوج سے شکست کھائی اور تین ہزار اور ایک روایت کے مطابق دس ہزار افغانی مقتول و مجروح ہوئے۔

دوسرے دن افغانوں نے پیرزادہ محمد اکبر کی قیادت میں دوبارہ مقابلے کی تیاری کی، مگر محمد عظیم خاں کو جس کو دریا کے پاس روک دیا گیا تھا، اپنے خزانے اور حرم کی فکر ہوئی، جو میچنی میں تھا، اور جسے سکھوں کے ہاتھوں میں پڑ جانے کا خطرہ تھا، اس نے اپنا ڈیرہ اکھیڑ لیا، اور خزانہ، حرم اور باقی ماندہ فوج لے کر مہمند کے پہاڑوں کو عبور کر کے چلا گیا، افغان تنہا رہ گئے، اور آخر کار مجبور ہو کر منتشر ہو گئے۔(۱)

لفٹیننٹ آرتھر کانلے (Conolly) جس نے اس واقعے کے کچھ ہی بعد سرحد پنجاب کا سفر کیا ہے، اور واقعات ان لوگوں سے سنے ہیں، جو اس معرکے کے چشم دید گواہ تھے، اپنی کتاب (Afghan History) میں لکھتا ہے:۔

> ''محمد عظیم خاں جب محاذ جنگ پر پہنچا تو اس نے دیکھا کہ سکھ فوجیں اس کے سامنے ہیں، لیکن ایک گہرے چشمے کی وجہ سے جو اس کے راستے میں حائل تھا، نہ وہ اپنی باقی ماندہ فوجوں کے ساتھ شامل ہو سکتا ہے، نہ سکھوں تک پہنچ سکتا ہے، اس نے اس چشمے کو عبور کرنے کی کوشش کی، اس کوشش میں اس کے چند آدمی ضائع ہوئے، اب وہ اس جنگ کا جو اس کے بھائی صمد خاں اور سکھوں کے درمیان ہو رہی تھی، ایک غیر متعلق تماشائی تھا، اس جنگ میں اپنی غالب تعداد اور بہتر نظام کی وجہ سے سکھوں کا پلڑا بھاری تھا اس کے ہم وطن بے جگری سے مقابلہ کرنے کے بعد پیچھے کی طرف بھاگ رہے تھے۔
>
> اگر عظیم خاں اس جنگ میں حصہ لیتا تو گمان غالب یہ ہے کہ سکھوں کو اس روز شکست ہوتی، اس لئے کہ بڑی خونریز جنگ اور سخت مقابلے کے بعد ہی سکھ ان پر جوش کوہستانیوں پر فتح حاصل کر سکے، وہ قومی و مذہبی نفرت کے جوش سے سرشار تھے، اور دیوانہ وار لڑ رہے تھے، مجھ سے بیان کیا گیا

---

(1) S.M. Lateef: History of the Punjab, PP. 428-431

ہے کہ بارہ بارہ پندرہ پندرہ برس کے لڑکے، جو صرف چھریوں سے مسلح تھے،
دیوانوں کی طرف سکھ فوجوں پر جا پڑتے تھے، اور ان کی سنگینوں سے بے
پرواہو کر ان پر حملہ آور ہوتے تھے۔(۱)"

نوشہرے کے معرکے میں فتح حاصل کرنے کے بعد سکھ فوج نے پشاور پر قبضہ کرلیا، اگر چہ شہر لوٹ مار سے محفوظ رہا، مگر فتحیاب لشکر نے پشاور سے خیبر تک خوب لوٹ مار کی، شاید ہزار برس کے بعد یہ پہلا موقع تھا کہ یہ خالص اسلامی علاقہ غیر مسلم حکومت میں آیا" مہاراجہ نے یار محمد خاں اور دوست محمد خاں کو مخفی طور پر دعوت دی، انہوں نے مہاراجہ کو پانچ گھوڑیاں نذر کیں، جن میں مشہور گھوڑی گوہر بار بھی تھی، مہاراجہ نے پشاور پر براہ راست قبضہ رکھنے کی دشواریوں کو سمجھتے ہوئے، ان دونوں بھائیوں کی خدمات کے صلے کے طور پر پشاور کو ان کے انتظام میں دے دیا اور وہ دوبارہ دربار لاہور کا ایک باجگزار علاقہ بن گیا"۔(۲)

نوشہرے کی شکست نے افغانوں کی کمر توڑ دی اور ان میں مایوسی اور احساس کہتری پیدا کر دیا، محمد عظیم خاں کو شکست اور اپنے بھائیوں کی بے وفائی کا سخت قلق تھا، وہ اس صدمے سے جانبر نہ ہوسکا، اور اسی سال بڑی شکستہ دلی کے ساتھ دنیا سے چلا گیا، اس طرح اس خاندان کا رہا سہا روقار جاتا رہا اور اس کا شیرازہ زیادہ بکھر گیا، مہاراجہ نے پشاور کی فتح پر بڑا جشن منایا، مسلسل کئی دن تک لاہور اور امرتسر میں خوشی منائی گئی، اور چراغاں کیا گیا (۲)، نوشہرے کی جنگ سے اٹک اور پشاور کے درمیان کا سارا علاقہ سکھوں کے اقتدار میں آ گیا۔

۱۸۱۹ء میں مہاراجہ نے جبار خاں سے، جو محمد عظیم خاں کا بھائی اور کشمیر میں اس کا نائب تھا، کشمیر کا صوبہ بھی حاصل کرلیا تھا، پشاور، مردان یوسف زئی کا علاقہ اور پکھلی اور ہزارہ سب سکھ فوجوں کے گھوڑوں کی ٹاپوں سے پامال تھا، ۱۸۲۲ء میں پکھلی اور دھمتور کے قبائل نے حکومت لاہور کے خلاف بغاوت کی، سردار ہری سنگھ کو جس کو جاگیر میں یہ علاقہ دیا گیا تھا، سرکوبی کے لئے بھیجا گیا، ہری سنگھ نے سارے علاقے میں اپنی فوجی کارروائیوں اور سخت گیری

Lieut. Arthur Conolly : Afghna History: P. 306 (London 1838(۱)
S.M. Lateef : History of the Punjab, P. 431(۲)

سے دہشت پھیلا دی، جو گاؤں بے قصور تھے، ان کو بھی تلوار کی نوک پر رکھ لیا، پکھلی اور دھمتور کو جلا دیا گیا، ہزاروں آدمی بے خانماں ہو گئے، ہری سنگھ کا افغانوں پر جو رعب اور اس علاقے میں اس کے نام کی جو دہشت تھی، اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ افغان عورتیں اپنے بچوں کو اس کا نام لے کر چپ کراتی تھیں (۱)، دریائے اٹک سے لیکر کابل تک سکھوں کی دھاک بیٹھی ہوئی تھی، والی پشاور دربار لاہور کا حقیر باجگذار تھا، نوشہرے کی جنگ کے بعد افغانوں کی قوت مقابلہ جواب دے چکی تھی، قومی ذلت اور شکست خوردگی اپنی انتہا کو پہنچ چکی تھی۔

سردار خادی خاں، اشرف خاں، فتح خاں اور سرداران یوسف زئی نے سردار یار محمد خاں اور سردار سلطان محمد خاں والیان پشاور کو ۱۷ ر جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ میں جو درخواست بھیجی تھی اس کے ایک اقتباس سے اس کا صحیح اندازہ ہوگا۔

آنچہ دریں اوقات پر از آفات از دست تظلم کفار بدکردار بر مومنین ایں دیار انواع رنج و تکالیف و مصائب از قتل و نہب و شورش فتنہ و جنگ و بے پردگی ناموس و ننگ و تخریب مساجد و معابد گزشت و می گزرد بر ہیچ یک از عاقل و غافل پوشیدہ نیست، چنانچہ صبیان و نسوان اہل ایمان فی الحال در بلاد پنجاب در قبضہ اہل شرک وارتیاب مقید اند کہ بصد زبان مضمون ایں آیت قرآن بصد آہ و فغاں بادل گریاں گویاں "وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ج وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ج لا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ط" (۴:۷۵)

اس زمانے میں اس ملک کے مسلمانوں پر کفار کے ہاتھوں جو مظالم ہو رہے ہیں، اور ان پر قتل و غارت گری، لڑائی جھگڑے، بے عزتی و بے آبروئی، خانہائے خدا اور عبادت گاہوں کی بے حرمتی اور تخریب کے جو مصائب گزرے

---

(۱) N.W.F.P. Gazetteer (1931) Peshawar District, V.I, P. 31

اور گزر رہے ہیں، وہ کسی عاقل یا غافل سے پوشیدہ نہیں، چنانچہ اس وقت پنجاب میں مسلمان بچے اور عورتیں اہل شرک وارتیاب کے پنجے میں گرفتار ہیں اور وہ رو رو کر سوز بان سے بس اس آیت کا مضمون ہر شخص کو سناتے ہیں کہ "کیا بات ہے کہ تم اللہ کے راستے میں اور ان کمزور مردوں، عورتوں اور بچوں کی خاطر جنگ نہیں کرتے، جو یہ کہتے رہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہمیں اس بستی سے نکال، جس کے رہنے والے ظالم ہیں اور اپنی طرف سے ہمارے لئے کوئی حمایتی اور کوئی مددگار پیدا کر؟"




# رائے بریلی سے مارواڑ کی سرحد تک

## سفرِ ہجرت

یہ تھے وہ حالات، جب سید صاحبؒ نے جہاد کے عزم سے ہندوستان کو خیر باد کہا اور اپنے مخلص رفقاء کے ساتھ جن کو آپؒ سالہا سال سے اس مقصد کے لئے تیار کر رہے تھے، ہندوستان سے ہجرت فرمائی اور ہندوستان کی شمال مغربی سرحد پر پہنچنے کے لئے آپؒ نے ہندوستان، بلوچستان، افغانستان کا نہایت طویل اور بے حد پر مشقت سفر اختیار کیا، آپؒ کی بلند ہمتی، عالی حوصلگی اور جوش جہاد اور مجاہدین کی جفاکشی صبر وضبط اور شوق جہاد کا اندازہ لگانے کے لئے اتنا کافی ہے کہ ہندوستان، سرحد اور افغانستان کے نقشے پر ایک نظر ڈالی جائے اور راجپوتانے، مارواڑ، سندھ، بلوچستان، افغانستان اور صوبہ سرحد کے ان ریگستانوں، میدانوں، پہاڑوں، دروں، جنگلوں اور دریاؤں کا تصور کیا جائے، جو ان مجاہدین کو طے کرنے پڑے، حقیقت میں اس ہفتخواں کا سر کرنا خود ایک مستقل جہاد تھا، بعض جگہ پانی کی قلت، سامانِ خوراک کی کمی، راہ کی خستگی، مقامات کی دشوار گزاری، قزاقوں کا خطرہ، بھوک اور پیاس کی شدت، اجنبی قوموں، اجنبی ملک، نئی نئی زبانوں کا سامنا، شبہات اور اندیشے، تحقیقات وتجسس، یہ تمام چیزیں پیش آئیں، مگر ان کے قدم میں لغزش اور ارادے میں تذبذب نہ پیدا

ہوا، اس کے ساتھ اگر اس کا تصور کیا جائے کہ اس قافلے میں دہلی اور اودھ کے کیسے کیسے نازک طبع امیر گھرانوں کے کیسے کیسے ناز پروردہ اشخاص، صاحبزادے، شرفاء، سادات، علماء اور مشائخ تھے تو اس روح اور جوش و بیخودی کا اندازہ ہوتا ہے، جو میر کارواں نے ان میں پیدا کردی تھی، اور جس کی پرورش اور ترقی اس کی صحبت میں برابر ہو رہی تھی۔

## رائے بریلی سے گوالیار تک (۱)

سفر سے پیشتر مکان میں جاکر زوجۂ محترمہ سے رقوم طلب فرمائیں، جو ان کے پاس امانت تھیں، معلوم ہوا کہ دس ہزار روپے ہیں، آپؒ نے فرمایا کہ نصف تمہارا حصہ ہے، اور نصف ہمارا، چونکہ اہل خانہ کو کسی محفوظ مقام پر چھوڑنے کا ارادہ تھا اور اپنے مرکز سے ان کے مصارف کا بھیجنا بہت مشکل اور مشتبہ بات تھی، اس لئے یہ انتظام ضروری تھا۔ (۲)

آپؒ نے چند بڑی بڑی تھیلیاں سلوا رکھی تھیں، ان میں یہ رقم رکھ کر جماعت کے معتبر افراد کو تقسیم کر دیں، بعض نے گلے میں حمائل کرلیں، بعض نے کمر میں باندھ لیں۔

۷؍جمادی الآخرہ ۱۲۴۱ھ (۱۷؍جنوری ۱۸۲۶ء) روز دوشنبہ آپؒ کی ہجرت کا دن تھا، جانب جنوب سئی ندی کی دوسری طرف آپؒ کا خیمہ لگا ہوا تھا، دوشنبہ کا دن بھائیوں، عزیزوں اور دوستوں کو رخصت کرنے میں گزرا، رات کے وقت کشتی میں سوار ہوئے، بہت آدمی پہنچانے کے لئے چلے، کچھ کشتی پر تھے، کچھ پانی میں، آپؒ نے کنارے پر جاکر دو رکعت شکرانہ ادا کیا اور بڑے تضرع وزاری کے ساتھ اللہ سے دعا کی، یہ شکرانہ کسی سلطنت کی فتح کا نہ تھا، نہ کسی ایسے مقام کے چھوڑنے کا جہاں راحت و آسائش اور عزت و سربلندی کے اسباب ناپید تھے، اور جس سے دل کو کوئی لگاؤ نہ تھا، یہ وہ مقام تھا، جہاں آپؒ کا خاندان دو سو برس سے آباد تھا، اور جس کے ذرے

---

(۱) رائے بریلی سے ٹونک تک کے حالات مولوی جعفر علی کی کتاب ''منظورۃ السعدا'' سے ماخوذ ہیں، اس کے بعد کے حالات (مارواڑ سے پشاور تک) کا ماخذ مولوی سید حمید الدین خواہر زادہ سید صاحبؒ کے مفصل خطوط ہیں، جو انہوں نے راستے سے ہندوستان کے اعزا و احباب کو لکھے ہیں۔

(۲) زوجۂ محترمہ جب پیر کوٹ (سندھ) میں تھیں تو ایک بار معلوم ہوا کہ لشکر اسلام میں بڑی تنگی اور خرچ کی کمی ہے، آپؒ نے سید عبدالرحمٰن کو روکنے کے باوجود دس ہزار روپیہ لشکر کے خرچ کے لئے بھیجا، جو حاجی بہادر شاہ کے ہاتھ کا لاباغ اور عیسیٰ خیل کے راستے سے آپ کے پاس پہنچا۔ (منظورۃ السعدا)

ذرے سے آپؒ کو انس تھا، جہاں ذاتی راحت وعزت کے وہ اسباب موجود تھے، جو کسی بڑے سے بڑے انسان کو میسر آ سکتے ہیں، لیکن جس کام کو آپؒ نے مقصد زندگی بنایا تھا، اس کے حصول کا وہاں کوئی ذریعہ نہ تھا، اس لئے اس کو ہمیشہ کے لئے خیر باد کہنے کا فیصلہ کیا، اور جب اس عزیز و محبوب سرزمین سے جس پر زندگی کی چالیس بہاریں گزاری تھیں، قدم نکالا تو اس پر محبوب حقیقی کی بارگاہ میں اس جوش ومسرت کے ساتھ سجدۂ شکر ادا کیا، جس میں جوش ومسرت کے ساتھ کم لوگوں نے وطن کی واپسی اور سلطنت کی فتح پر سجدۂ شکر ادا کیا ہوگا۔

تمام رات عزیز مردوں اور عورتوں کی آمد ورفت خیمے تک رہی، سب کے دلوں پر آپ کی ہجرت اور فراق کا بڑا اثر تھا، ان میں سوائے ان معدودے چند اعزہ کے، جو سفر ہجرت وکار جہاد میں شریک تھے، پھر کسی عزیز سے اس جدائی کے بعد ملاقات نہیں ہوئی، خود دونوں بیویوں، ایک صاحبزادی (سارہ) عزیز بھتیجوں سید اسمٰعیل وسید یعقوب سے پھر ملنا نہیں ہوا، اس وقت جانے والے اور رخصت کرنے والوں کو اس کا ضرور احساس ہوگا کہ اب ملاقات کی صورت اس کے سوا کوئی نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ مظفر ومنصور وطن واپس لائے اور سارا ہندوستان دارالاسلام بن جائے یا اہل وطن اس مہاجر فی سبیل اللہ کے پاس پہنچ جائیں اور یہ دونوں صورتیں ایسی تھیں کہ جو بظاہر آسان معلوم نہیں ہوتی تھیں۔

مکہ معظمہ سے واپسی کے بعد ہی سے آپؒ اس سفر کی ترغیب دے رہے تھے، جن لوگوں کو اللہ نے وسعت ومقدرت دی تھی، وہ مہاجرین ومجاہدین کے سامان میں حصہ لیتے تھے، اس میں شیخ غلام علی الہ آبادی کا قدم سب سے آگے تھا، قسم قسم کے ہتھیار، خیمے اور کپڑے، نقد سلے اور بے سلے کپڑے، قرآن مجید کے نسخے، کتابیں اور برتن اور جانور حاضر کئے، مولوی سید جعفر علی کے والد سید قطب علی کہتے ہیں کہ شیخ صاحب جتنی بار سید صاحبؒ کی خدمت میں آتے، کوئی نہ کوئی تلوار یا کٹار یا کوئی اور ہتھیار ضرور لاتے، آٹھ نہایت عمدہ بڑی رائفلیں اور دوسرے ہتھیار پیش کش کئے، خیموں کی ایک مسجد بنائی تھی، وہ مع فرش کے حاضر کی، بلا شبہ جس طرح حضرت صدیق اکبرؓ نے اپنی دولت سے حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی وفاداری اور

رفاقت کی، اسی طرح شیخ غلام علی الہ آبادی نے اپنی دولت سید صاحبؒ کے قدموں کے نیچے ڈال دی اور جہاد فی سبیل اللہ کے راستے میں دل کھول کر مال لٹایا۔(۱)

مولوی محمد جعفر صاحب تھانیسری لکھتے ہیں:۔

''انہیں دنوں میں شیخ فرزند علی صاحب غازی پور زمنیا سے دو نہایت عمدہ گھوڑے اور بہت سے وردی کے کپڑے اور چالیس جلد قرآن مجید تحفہ لے کر آئے اور سب سے عجیب تحفہ جو شیخ صاحب موصوف لے کر آئے، وہ امجد نام ان کا ایک نوجوان بیٹا تھا، جس کو انہوں نے مثل حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے راہ خدا میں نذر کر کے سید صاحبؒ کے حوالے کر دیا اور عرض کیا کہ اس کو اپنے ساتھ جہاد میں لے جائیے اور تیغ کفار سے اس کی قربانی کرائیے (۲)''۔

آپؒ نے اپنے لشکر کو چند جماعتوں میں تقسیم کر دیا تھا، سید عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ مجھے ارشاد ہوا کہ تین چار دن کے بعد اللہ بخش کی جماعت کوچ کرے، پھر تین چار دن کے بعد شیخ بڈھن کی جماعت پھر تین چار روز کے بعد ہماری جماعت۔

رائے بریلی سے چل کر آپؒ کی پہلی منزل ڈلمو ہوئی، دوسرے روز ۹/جمادی الآخرہ کو آپ فتحپور میں رونق افروز ہوئے، فتحپور میں شیخ غلام علی نے ٹھہر کر سفر کا سامان تیار کرایا، یہ معلوم کر کے کہ سندھ تک کا یہ سفر اس راستے سے ہوگا، جس میں پانی بہت کمیاب ہے، اور اس ملک میں پانی بہت دور اور کنویں بہت گہرے ہوتے ہیں کہ سو سو ہاتھ کی رسی لگتی ہے، انہوں نے ہلکی ہلکی ڈولچیاں اور لمبی لمبی ڈوریاں تیار کر کے فی کس ایک ایک قافلے میں تقسیم کیں تاکہ ایک کو دوسرے کی ضرورت نہ ہو، اسی طرح اور ضروری ضروری سامان تیار کرا کے قافلے کی نذر کیا۔

فتحپور سے بھوا ہوتے ہوئے چلہ تارا گھاٹ (ضلع باندہ) کے راستے سے دریائے جمنا عبور کر کے ایک روز سرکنڈی (ضلع فتحپور) میں ٹھہرتے ہوئے شہر باندے میں قیام فرمایا، مرزا عبدالقادر وغیرہ اور بہت سے آدمی وہاں داخل بیعت ہوئے، یہیں اللہ بخش خاں کی جماعت قافلے میں شامل ہوئی، تین روز کے بعد باندے سے کوچ ہوا اور جلال پور (۳) کے راستے جالون

---

(۱) ''منظورۃ السعداء'' (۲) ''سوانح احمدی'' ص ۸۵ (۳) جلال پور، ہمیر پور سے جانب مغرب تقریباً ۱۲۔۱۵ میل ہے۔


نقشہ
راستہ جو سیّد صاحبؒ نے سفرِ ہجرت میں طے کیا
اور سیاسی تقسیم سنہ ۱۸۲۶ء مطابق سنہ ۱۲۴۱ھ
پیمانہ
میل ۳۰۰ ۲۰۰ ۱۰۰ ۰ میل
دریائے بیاس
ستلج
لدھیانہ
دہلی
رامپور
آگرہ
لکھنؤ
کانپور
اودھ
گوالیار
ٹونک
کرولی
دریائے چمبل
گنگا
دریائے سون
الہ آباد
دریائے سانپو (برہم پتر)
بھیل مانسرور



علامات
برطانوی حکومت
ریاستیں زیر حفاظت برطانیہ
سکھ سلطنت
آزاد علاقہ
راستہ سفر ہجرت
مقام قیام دوران سفر مبارک
کابل
غزنی
جلدک
قندھار
پشین
شال (کوئٹہ)
درہ بولان
بی بی نانی
ڈھاڈر
بھاگ
شاہ پور
خان گڑھ (جیکب آباد)
شکارپور
دریائے ہیلمند
دریائے ارغنداب
دریائے ژوب
دریائے رخشان
ہامون ہلمند
پشاور
نوشہرہ
چناب
جہلم
راوی
ستلج
بہاول پور
بیکانیر
جیسلمیر
جودھپور
پالی
ہند
بحیرہ عرب

پہنچے، پیچھے سے سید عبدالرحمٰن کا قافلہ آ کر مل گیا، یہاں سے چل کر شہر گوالیار پہنچے، دولت رائے سندھیا رحاکم گوالیار کے لشکر میں غلام حیدر خاں (۱) وغیرہ بہت سے لوگوں نے بیعت کی۔

## مہاراجہ گوالیار کی طرف سے دعوت

گوالیار میں نواب فتح علی خاں کے باغ میں آپؒ فروکش ہوئے، اس وقت نواب صاحب ہی کی طرف سے دعوت ہوئی، دوسرے روز ہندوراؤ نے حاضر ہو کر عرض کی کہ مہاراجہ دولت راؤ نے سلام عرض کیا ہے اور کہلوایا ہے کہ میں بیمار ہوں، حاضر ہونے کی طاقت نہیں رکھتا، اگر سرفراز فرمائیں تو بڑا کرم ہوگا۔

آپؒ نے فرمایا ''بہتر ہے ہم ملاقات کے لئے آئیں گے، مہاراجہ صاحب کو تکلیف کرنے کی ضرورت نہیں'' دوسرے دن یا ایک دو روز کے بعد ظہر کے وقت آپؒ نماز کے بعد دولت راؤ کے محل میں تشریف لے گئے، یکہ گان سرکاری استقبال کے لئے باہر آئے اور اپنے ساتھ محل میں لے گئے، ایک بہت بڑا فرش بچھا تھا، ہندوراؤ نے آپؒ کے تمام ہمراہیوں کو اسی پر بٹھایا اور آپ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر دولت راؤ کے کمرے میں لے گیا، دولت راؤ نے بڑی تعظیم وتکریم کی، رانی چلمن کے پیچھے بیٹھی تھی، طرفین سے سلام ومزاج پرسی ہوئی اور گفتگو شروع ہوئی۔

## مہاراجہ کی فرمائش

مہاراجہ نے عرض کیا ''میں نے سنا ہے کہ آپکی توجہ میں بڑی تاثیر وقوت ہے، امیدوار ہوں کہ مجھے بھی اپنے فیض سے سرفراز فرمایا جائے گا'' آپؒ نے فرمایا '' آپ کو اس کی کیا ضرورت ہے؟ باطنی توجہ تو قرب خداوندی حاصل کرنے کے لئے ہوتی ہے اور کفر اس کے منافی ہے، مقوی غذا تندرست آدمی کے لئے باعث تقویت ہے، نہ بیمار کے لئے'' مہاراجہ نے کہا'' دوسرے بزرگانِ دین مجھے توجہ دے چکے ہیں، آپ ایمان کی شرط کرتے ہیں، کیا عجب ہے کہ خالق برتر آپ

---

(۲) غلام حیدر خاں، حبیب اللہ خاں کے فرزند تھے، پہلے اپنے والد کے عہدہ پر (جو سلطنت اودھ میں رسالدار تھے) اودھ میں مامور رہے، کچھ عرصہ نواب میر خاں والی ٹونک کی سرکار میں رہے، وہاں سے ترک تعلق کر کے ریاست گوالیار میں بمشاہرہ پندرہ سو روپیہ رکن ریاست رہے، وکالت رزیڈنسی ان سے متعلق کی گئی (افادہ نواب محمد صابر قلی خاں، نواب آف محمد گڑھ یکے از احفاد غلام حیدر خاں۔)

کی توجہ سے مجھے ایمان کی توفیق ارزانی فرمائے'' سید صاحبؒ نے فرمایا ''چونکہ آپ ایمان کو سب سے قیمتی چیز سمجھتے ہیں، اس لئے میں توجہ کرتا ہوں'' آپؒ نے اس کو سامنے بٹھا کر توجہ فرمائی۔

## مہاراجہ کے محل میں پہلی اذان

تھوڑی دیر گزری تھی کہ لشکر اسلام کے موذن شیخ باقر علی نے دروازے پر کھڑے ہو کر بلند آواز سے عصر کی اذان دی، محل میں اندر سے باہر تک ایک کھلبلی سی مچ گئی، عورتیں تماشہ دیکھنے کے لئے کوٹھوں پر جمع ہو گئیں، سرکاری اہل کار کام چھوڑ کر تماشے میں لگ گئے، دو فرانسیسی بھی وہاں مقیم تھے، ان کو تعجب ہوا کہ آج تک کسی پیر فقیر نے یہاں ایسی صدا بلند نہیں کی، یہاں تک کہ مہاراج کے پیر صاحب کو بھی آج تک یہاں نماز پڑھتے ہوئے کسی نے نہیں دیکھا، حالانکہ ان کی آمد و رفت یہاں بہت رہتی ہے، ہندو راؤ نے فوراً چوبدار کو حکم دیا، بھشتی حاضر ہوئے اور آن کی آن میں مہمانوں نے وضو کر کے صفیں درست کیں، لوگوں نے جانمازیں، جوان کے ہاتھوں میں تھیں، بچھائیں، سید صاحب آگے بڑھ کر مصلے پر کھڑے ہوئے اور مکبر نے عربی لہجے میں تکبیر کہی، آپؒ نے تکبیر کہی اور نماز شروع ہوئی، تمام حاضرین مجلس کی نگاہیں آپؒ کے چہرے پر تھیں، آپؒ نے سفر کی دو رکعتیں پڑھیں اور سلام پھیرا۔

## مزید قیام کی درخواست

نماز کے بعد ہندو راؤ پھر آپؒ کو مہاراجہ کے کمرے میں لے گیا، اس وقت آپؒ کے اور مہاراجہ دولت راؤ اور ہندو راؤ کے سوا اور کوئی نہ تھا، البتہ مہارانی چلمن کے پیچھے بیٹھی ہوئی تھی، دولت راؤ نے کہا '' آپ کو اور پورے قافلے کو میں ایک سال تک مہمان رکھنا چاہتا ہوں، آپؒ ہمارے شہر میں قیام فرمائیں'' سید صاحبؒ نے فرمایا کہ یہ ممکن نہیں، اس نے عرض کیا کہ پھر اس قدر توقف فرمائیں کہ میں قافلے کا سامان اور ہتھیار درست کر دوں، آپؒ نے اس کو بھی منظور نہیں فرمایا۔

## احمد شاہ درانی کا پوتا گوالیار میں

احمد شاہ درانی کا پوتا چھ مہینے سے گوالیار میں مقیم تھا، مہاراجہ سے ملاقات اور رخصت کی

نوبت نہیں آئی تھی، اس نے سید صاحبؒ سے مل کر مہاراجہ کے یہاں سفارش چاہی تھی، جب آپؒ مہاراجہ سے رخصت ہونے لگے تو آپؒ نے مہاراجہ سے فرمایا" احمد شاہ درانی کے پوتے چھ مہینے سے آپ کے شہر میں آئے ہوئے ہیں، آپ جانتے ہیں کہ ان کے دادا کس شان وشوکت کے تھے کہ جس وقت ہندوستان میں ان کی آمد کی اطلاع ہوئی، تو اس ملک کے راجاؤں، مہاراجاؤں کے جسم پر لرزہ طاری ہو گیا اور انہوں نے کس طرح دہلی کو تہ وبالا کر دیا، خدا کی شان ہے کہ ان کا پوتا آج آپ کے دروازے پر ہے، خدا کی شان بے نیازی سے ڈرنا چاہئے، اس کو انقلاب کرتے اور پست کو بلند اور بلند کو پست کرتے دیر نہیں لگتی"۔

مہاراجہ نے اس گفتگو کا پورا اثر لیا اور حکم دیا کہ یہاں سے حیدر آباد تک سفر کے لئے شہزادے کا سامان درست کر دیا جائے اور ہماری قلمرو میں جو جو مقامات ان کے راستے میں پڑتے ہیں، وہاں پروانہ جاری کر دیا جائے کہ ان کے لئے ضروری سامان مہیا کیا جائے اور پوری حفاظت وخدمت کے ساتھ حیدر آباد پہنچا دیا جائے۔

آپؒ مہاراجہ سے رخصت ہو کر محل سے باہر تشریف لائے، فرانسیسی اور تمام اہل دربار کی زبان پر تھا کہ پیر ہو تو ایسا ہو کہ جو مالک حقیقی کے حقوق کے سامنے کسی کی پروانہ کرے اور امیر وفقیر اس کی نظر میں یکساں ہوں۔

## مہاراجہ کی نذر

مہاراجہ نے کپڑوں اور خلعتوں کے تین بڑے بڑے گٹھر کہ ہر گٹھر کو دو دو آدمی اٹھاتے تھے اور دو یا تین روپوں سے بھر خریطے نذر کئے، سید عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ یہ معلوم نہیں کر سکا کہ خریطوں میں کس قدر روپیہ تھا اور گٹھروں میں کس قدر کپڑا تھا، اتنا معلوم ہو سکا کہ سیلے اور رومال بہت تھے اور ایک قبا جس کے دامن میں مروارید ٹنکے تھے اور گریبان میں قیمتی جواہرات تھے، یہ سارا سامان آپ کے ہمراہیوں کے حوالے ہوا۔

## شہزادے کی پیش کش

آپؒ محل سے نکل کر شہزادے کے یہاں تشریف لے گئے اور مہاراجہ کی گفتگو

اور ملاقات کی سرگزشت سنائی اور ان کی شایان شان رخصت کا مژدہ سنایا، شہزادے کی ایک لڑکی تھی، اس کی خواہش تھی کہ کوئی ایسا داماد ملے جو وجاہت ظاہری و باطنی رکھتا ہو، اس نے سید صاحبؒ سے باصرار خواہش کی کہ آپؒ اس کو اپنی زوجیت میں قبول فرمالیں، آپؒ نے منظور نہیں کیا اور ان کو اطمینان دلایا کہ میرے بھانجے، بھتیجے اور دوسرے عزیز ہیں، ان میں سے کسی کو انتخاب کرکے بعد میں بلوالوں گا، اس وقت آپ بھیج دیں۔(۱)

## ہندوراؤ کی دعوت اور تواضع

دوسرے روز رات کے وقت ہندوراؤ نے دعوت کی، آپؒ اس کے مکان پر تشریف لے گئے، اس نے آگے بڑھ کر استقبال کیا اور فرش پر لا بٹھایا، اتنے میں یکہ گان کی آمد شروع ہوئی، ہندوراؤ ہر ایک کی تعظیم کے لئے اٹھتا تھا، سید صاحبؒ بھی اس کے ساتھ تعظیم میں شریک ہوتے تھے، اس نے عرض کیا کہ آپ تشریف رکھیں، آپ کو تکلیف کی ضرورت نہیں، البتہ ہمارے لئے ضروری ہے کہ ہر ایک کی الگ الگ تعظیم کریں، اس لئے کہ یہ ہماری ریاست کا دستور ہے، آپؒ بیٹھ گئے، یہاں تک کہ بہت سے یکہ گان حاضر ہوگئے، ہندوراؤ نے آپؒ کو پندرہ اشخاص اور پندرہ یکہ گان کے ساتھ اپنے ساتھ لیا اور مکان میں لے جا کر فرش پر بٹھایا اور مہمانوں کے ہاتھ خود دھلانے لگا، آپؒ نے منع فرمایا، اس نے کہا کہ میری سعادت اسی میں ہے کہ میں خود ہاتھ دھلاؤں اور آپؒ کے حاضرین کے سامنے کھانا چنوں، آپؒ نے فرمایا کہ ہمیں یہ اچھا معلوم نہیں ہوتا، آپ تشریف رکھئے، آپؒ نے ہندوراؤ کے ہمراہیوں سے کہا کہ ان کے لئے کرسی بچھادیجئے، ہندوراؤ حکم کی تعمیل میں بیٹھ گیا اور سرکاری اہلکاروں نے سید صاحبؒ کے اور دوسرے حاضرین کے ہاتھ دھلائے، سب سے پہلے جو کھانا حاضر کیا گیا وہ مرہٹی کھانا تھا، جس میں پسی ہوئی سرخ مرچ بہت تھی، ابھی کسی نے چکھا ہی تھا کہ منتظمین اٹھا کر لے گئے، ہندوراؤ نے عرض کیا کہ ہمارا

---

(۱) سید عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ جب سید صاحبؒ نے مجھے ٹونک سے اپنے گھر والوں کو لانے تکیے بھیجا تو ایک خط شہزادہ موصوف کو لکھ کر میرے حوالے کیا، جس میں شہزادی کی طلبی کا مضمون تھا، گوالیار پہنچنے سے پہلے سخت بارش ہوئی جس میں وہ خط بھیگ کر خراب ہوگیا، بغیر آپؒ کے خط وسند کے شہزادے سے اس کا تذکرہ کرنا مناسب نہیں سمجھا اور قصداً ملاقات کئے بغیر ٹونک چلا گیا، اور یہی عذر میں نے سید صاحبؒ کو اپنے عریضے میں لکھا۔

اصلی قومی کھانا یہی ہے، اس کے بعد ہندوستانی امرا کے کھانے شیر مال، پراٹھے، کئی قسم کے پلاؤ، متنجن، کئی قسم کے قلیے، فیرنی اور یاقوتی وغیرہ لائے، لوگ تھوڑا تھوڑا کھانے پائے تھے کہ ان کو اٹھالیا اور دوسرے کھانے کئی قسم کے کباب، پسندے، سیخ کباب، بھنا ہوا مرغ وغیرہ لائے، اسی طرح کئی دور ہوئے یہاں تک کہ کھانے سے فراغت ہوئی اور ہاتھ دھلائے گئے اور پان کے بیڑے جن پر سونے کے ورق لگے ہوئے تھے لائے گئے اور عطر لگایا گیا، اس کے بعد کپڑوں کے خوان آئے، جن میں اکثر سرخ رنگ کے سیلے اور مندیل تھے، آپؒ نے دیکھ کر فرمایا ''اس کی کیا ضرورت ہے؟'' ہندوراؤ نے کہا ''یہ پختہ رنگ ہے، سوشوب میں بھی رنگ میں فرق نہ آئے گا، یہ سب برہان پوری ہے، سنا ہے کہ پختہ رنگ شرع شریف میں درست ہے'' جوڑوں میں ایک جوڑا کم تھا، سید عبدالرحمٰن کے لئے فوراً ایک جوڑا منگوایا گیا۔

سید صاحبؒ کے جوڑے میں قیمتی مروارید کا ایک ہار تھا اور ایک زریں چوغہ، ہندوراؤ اپنے ہاتھ سے سید صاحبؒ کو پہنانے لگا، آپؒ نے عذر فرمایا، اس نے عرض کیا کہ میری تمنا ہے کہ میں اپنے ہاتھ سے آپؒ کو پہناؤں، ورنہ میں جانتا ہوں کہ آپ استعمال نہیں فرمائیں گے، اس کوشش میں موتی کی لڑی ٹوٹ گئی اور مروارید بکھر گئے، حاضرین نے چن کر خوان میں رکھ دیا اور آپؒ کی فرودگاہ میں بھیج دیا گیا۔

## قافلے کی فوجی ترتیب

یہیں گوالیار میں آپؒ نے قافلۂ مہاجرین کو فوجی اصول پر پانچ گروہوں میں تقسیم کیا اور ہر گروہ کے ذمے ایک خدمت سپرد کی، ایک جماعت خاص تھی، جو قلب لشکر گاہ تھی، اس کے افسر مولوی محمد یوسف پھلتی مقرر ہوئے، یہ جماعت ہمیشہ آپؒ کے ساتھ رہتی تھی، اور کبھی الگ نہیں ہو تی تھی، دوسری جماعت مولانا محمد اسمٰعیل صاحبؒ کے ماتحت تھی، اور وہ مقدمۃ الجیش تھی، تیسری جماعت میسرہ سید محمد یعقوب (۱) کے ماتحت تھی، ج کے مہتمم شیخ بڈھن تھے، چوتھی جماعت اللہ بخش خاں کی تھی، جو ساقۃ العسکر (رئیر گارڈ) تھی، وہ چھکڑوں اور جانوروں کے ساتھ رہتے تھے،

---

(۱) سید محمد یعقوب سید ابراہیم کے صاحبزادے اور سید صاحب کے حقیقی بھتیجے تھے، وہ خود بعض ضروری کاموں کی تکمیل کے لئے ٹونک میں رہ گئے تھے۔

لشکر سے پہلے روانہ ہوتے تھے، اور کبھی مغرب کے وقت اور کبھی عشا کے وقت منزل گاہ پہنچتے تھے، امجد خاں رئیس موضع گنتی اور چند اشخاص تھے، جن کا تعلق کسی جماعت سے نہیں تھا، یہ لشکر گاہ کے میمنے میں رہتے تھے، بار برداری وغیرہ کا کام ایک روز مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کی جماعت کے ذمے اور ایک روز سید محمد یعقوب کی جماعت کے ذمے تھا۔

گوالیار میں دوسرے مقامات کے مقابلے میں زیادہ قیام کی نوبت آئی، یہاں تک کہ دو جمعے پڑھے گئے، ہندو سردار آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے رہتے تھے، اور آپؒ ان کو پند ونصائح فرماتے رہتے تھے۔

## گوالیار سے ٹونک تک

گوالیار سے کوچ فرماکے چھوٹے چھوٹے مقامات سے ہوتے ہوئے ایک ہفتے میں آپ کرولی پہنچے، کسمنڈی ضلع لکھنؤ کے ایک رئیس حاجی جلال الدین نے جو وہاں اس وقت مقیم تھے، ایک روز قیام کرنے کی درخواست کی اور دعوت کی، بکثرت آدمیوں نے بیعت کی۔

کرولی سے روانہ ہوکر خوشحال گڑھ، میڈاری (ریاست جے پور) اور جھلائی (ریاست جے پور) ہوتے ہوئے چھ روز میں آپؒ ٹونک پہنچے۔

## ایک فقیر کی اصلاح وہدایت

میڈاری میں ایک فقیر ایک غریب عورت کے دروازے پر جو سی بٹنے میں مصروف تھی، نہایت بے حیا اور مذموم طریقے پر لوگوں سے سوال کر رہا تھا، اس نے ایسی ہیئت بنائی تھی، جو نہایت مکروہ اور خلاف تہذیب تھی، آپؒ لشکر کے ساتھ اس کے سامنے سے گزرے اور اس نے کچھ پروانہیں کی، آپؒ نے کچھ دور جاکر آدمی بھیج کر اس کو طلب فرمایا، اس کا بخت یاور تھا، وہ فوراً حاضر ہوگیا، آپ نے اس کو اس حرکت پر سرزنش فرمائی اور سخت غیرت دلائی، اس نے توبہ و بیعت کی درخواست کی اور بیعت کر کے مجاہدین میں شامل ہوگیا، آپ نے اس کا نام عبداللہ رکھا، اس کی حالت تبدیل ہوگئی، طاقتور آدمی تھا، تیر وکمان ساتھ رکھتا تھا، محمد سعید خاں کے بہلیے میں شامل کر دیا گیا، سید عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ سرحد کے معرکے میں شہادت پائی۔

## ٹونک

ظہر کے وقت آپؒ ٹونک پہنچے اور قلعے کے میدان میں فروکش ہوئے، امیر الدولہ نواب امیر خاں والی ریاست ٹونک گھوڑے پر سوار ہو کر ملاقات کے لئے آئے، آپؒ نے عربی گھوڑا نواب صاحب کو تحفہ دیا، نواب صاحب نے تبرکاً قبول کر کے قلعے بھیج دیا اور آپؒ کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر آپؒ کو نذر باغ میں لائے، نواب صاحب نے صاحبزادہ وزیر محمد خاں کو جو بعد میں وزیر الدولہ بہادر والی ٹونک ہوئے، بلا بھیجا، عصر و مغرب کی نماز اسی باغ میں پڑھی گئی، اہل قافلہ شہر میں مختلف مقامات پر مقیم رہے، ایک مہینے قریب ٹونک میں قیام رہا، نواب صاحب کی طرف سے تمام مہاجرین کی دعوت و ضیافت برابر ہوتی رہی۔

ٹونک میں یہ مشورہ ہوا کہ گھر والوں کو رائے بریلی سے بلا لیا جائے، ٹونک سے روانگی ہوئی، اور آپؒ کا خیمہ دریائے بناس عبور کر کے گلوت میں لگایا گیا، نواب صاحب نے بیش قیمت تحائف پیش کئے، ان میں سے ایک بلند قامت تندرست اور فربہ گھوڑا تھا، جو پوری ریاست میں مشہور تھا، بلکہ دوسری ریاستوں میں اس کی نظیر نہیں تھی، سید صاحبؒ نے اس کو قبول کرنے سے عذر کیا اور فرمایا کہ اس کا آپ ہی کی سواری میں رہنا اچھا معلوم ہوتا ہے، آپؒ کی قیام گاہ پر بھی کھانا نواب صاحب کی سرکار سے آتا تھا، اور دوسری پیش کشیں پہنچتی رہتی تھیں۔

## نواب صاحب کی بیعت

ایک روز نواب صاحب نے آپؒ کو ٹونک تشریف لانے کی زحمت دی اور خود صاحبزادہ وزیر محمد خاں اور ان کی بیوی، جو نواب صاحب ممدوح کی بھانجی تھیں اور بعض دوسرے متعلقین کے ساتھ بیعت کی، سوار اور پیادے جوق جوق آ کر بیعت ہوئے اور بہت سے لوگوں نے ان موقعوں سے فائدہ اٹھایا۔

## رسالدار عبدالحمید خاں

ٹونک کے اثنائے قیام میں عبدالحمید خاں رامپوری، جو ایک رند مشرب آزاد مزاج آدمی تھے، بیعت سے مشرف ہوئے اور وہیں سے ہمرکاب ہو گئے، انہوں نے ایسا اعتماد اور خصوصیت

پیدا کی کہ بالآخر پورے لشکر اسلام کی رسالداری کے اہم منصب پر فائز ہوئے اور مہیار کے معرکے میں زخمی ہوکر شہادت پائی، نواب وزیرالدولہ مرحوم ان کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''رام پور کے ایک پٹھان عبدالحمید خاں جن کی عمر فسق وفجور میں گزری تھی، اور اپنے شجاعت وتہور میں بہت سے خون ناحق کئے تھے، ابتدائے نشو ونما سے میرے والد (نواب امیر خاں مرحوم) کے لشکر میں ملازم تھے، سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ جب ٹونک تشریف لائے اور آپؒ کا وہاں سے کوچ ہوا تو عبدالحمید خاں کی قسمت بھی جاگی، آپؒ ٹونک سے چارکوس کے فاصلے پر پڑاؤ ڈالے ہوئے تھے، اور ہم سب آپؒ کو رخصت کرنے کے لئے وہاں تک گئے تھے، عبدالحمید خاں اپنے ایک ہم مشرب دوست کے ساتھ کہیں جارہے تھے، انہوں نے سید صاحبؒ کو دیکھ کر تمسخر کیا، سید صاحبؒ نے مسکرا کر ان کی طرف دیکھا اور ہاتھ بڑھا کر فرمایا کہ خان جیو، بیعت کرلو، دونوں نے والہانہ انداز سے بیعت کی اور اس وقت سے جو آپؒ کی رکاب تھامی تو پھر نہیں چھوڑی، کتنا ہی ان کے دوستوں نے ان کو اس رفاقت سے باز رکھنے کی کوشش کی، کچھ اثر نہیں ہوا، ان کی حالت برابر بدلتی چلی گئی یہاں تک کہ مہیار کی جنگ میں زخم کھا کر جام شہادت نوش فرمایا۔

ایں جان عاریت کہ بحافظ سپرد دوست
روزے رخش بینم وتسلیم دے کنم (۱)''

## روانگی

گلوت سے آپؒ جھلانا تشریف لے گئے، نواب صاحب نے یہاں تک مشایعت کی، داؤد خاں، صالح محمد خاں اور ریاست کے دوسرے عمائد یہاں پہنچ کر بیعت سے مشرف ہوئے۔

آپؒ نے مولانا عبدالحی اور مولوی عبدالقدوس کو ٹونک واپس کردیا اور سید عبدالرحمٰن سید

---

(۱) ''وصایا الوزیر'' ص ۱۱۰، ۱۱۱

محمد یعقوب اور سید زین العابدین ابن سید احمد علی کو اپنے متعلقین والدۂ بی بی سارہ و والدۂ سید محمد اسمٰعیل وغیرہما کو لانے کے لئے وطن روانہ کردیا، چلتے وقت نواب صاحب ممدوح کا پیش کیا ہوا گھوڑا بھی واپس کردیا اور فرمایا کہ یہ پروردۂ نعمت ہے، سفر کی سختیاں برداشت نہیں کر سکے گا اور ہلاک ہوجائے گا، نواب صاحب نے قبول نہیں فرمایا، آخر یہی ہوا، اجمیر سے نکل کر کسی منزل پر یہ گھوڑا ہلاک ہوگیا۔(۱)

## اجمیر اور پالی

اجمیر میں مولوی سراج الدین مرحوم اور دوسرے عمائد شہر اور عام مسلمانوں نے بیعت کی اجمیر سے چل کر آپؒ نے پالی مقام کیا، جو اجمیر سے پچاس کوس ہے، اور اس زمانے میں راجپوتانے کا مشہور تجارتی مرکز تھا، یہاں چار روز قیام رہا، ہزاروں مرد اور عورتوں نے بیعت کی، ۱۶ر رمضان کو آپؒ وہاں سے روانہ ہوئے اور کھٹیا گڑھ منزل کی، جہاں آپؒ کو ایک روز ٹھہرنا تھا، پالی کے عقیدت مند، جن کی اس چہار روزہ قیام میں سیری نہیں ہوئی تھی، کھٹیا گڑھ تک ساتھ آئے اور ایک روز کی معیت کو غنیمت سمجھا، تقریباً سو آدمی روزے کی حالت میں کھٹیا گڑھ تک پہنچے اور آپؒ کے مہمان ہوئے۔

اگلے روز جب وہاں سے روانگی ہوئی تو سب لوگ تو واپس گئے، سات آدمی اگلی منزل تک ساتھ آئے، ایک ضعیفہ جو پالی میں بیعت سے محروم رہی تھی، اس روز اونٹ پر سوار ہوکر اپنے نواسے کو ساتھ لے کر آئی، بیعت کی اور اس روز تمام لشکر کی ضیافت کے اخراجات جو پچاس روپے کے قریب تھے، اپنے ذمے لئے۔(۲)

---

(۱) ''منظورۃ السعداء'' (قلمی) (۲) مکتوبات (قلمی) ص ۱۲۳



# انیسواں باب

## مارواڑ اور سندھ

پالی سے سندھ کی سرحد (عمرکوٹ) تک مارواڑ کے ریگستان کا نہایت دشوار گزار اور بے حد پر مشقت سفر تھا، جو خود ایک مستقل جہاد اور طویل سلسلہ مجاہدات تھا، سید حمید الدین نے پالی سے جودھپور کا فاصلہ بیس کوس اور جودھپور سے عمرکوٹ کا فاصلہ ایک سو بیس کوس لکھا ہے، گویا دوسو اسی میل اس ریگستانی سفر کے طے کئے، جس کے متعلق سید حمید الدین کی، جنہوں نے رائے بریلی سے پشاور تک کا پورا سفر طے کیا ہے، شہادت اور تاثر یہ ہے:۔

شاید راہ ہیچک جادر کسے بلادبایں دشوار گزاری وصعب المروری وویرانی و بے آبی باخطرات غارتگران قزاق وعدم نشان راہ نبودہ باشد۔(۱)

شاید کسی ملک میں بھی کوئی راستہ ایسا دشوار گزار صعب المرور، ویران و بے آب نہیں ہوگا، جتنا مارواڑ کے صحرا کا یہ راستہ پھر اس پر غارتگروں اور قزاقوں کے خطرات اور راستے کا بے نشان ہونا مستزاد ہے۔

ان کے مکتوبات کے مندرجہ ذیل اقتباس سے اس راستے کی دشوار گزاری اور مشقتوں اور خطروں کا کسی قدر اندازہ ہوسکتا ہے:۔

''سلاباس سے روانہ ہوئے تو سارا دن ایک ایسے جنگل میں چلتے کٹ گیا جو سخت خاردار اور بالکل غیر آباد تھا، روپاباس میں منزل ہوئی، وہاں ایک

(۱) مکتوبات (قلمی) ص ۱۲۲

کنواں تھا، جس کا قطر تین ہاتھ اور گہرائی سو ہاتھ تھی، پانی نہایت کھاری، جو صرف مجبوری ولاچاری سے استعمال کیا گیا، اس پر بھی سیکڑوں آدمی پانی لے جانے کے لئے اپنے چھکڑے لئے ہوئے اور سیکڑوں اونٹ اور گائے، بکری اس طرح جمع تھے کہ کسی آدمی کا کنویں تک پہنچنا بھی مشکل تھا، دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ پانچ پانچ چھ چھ کوس سے لوگ یہاں پانی لے جانے کے لئے آتے ہیں اور مویشی پانی پلانے کے لئے لاتے ہیں۔

موضع ترووڑ میں ایک ندی تھی، جس کا پانی بالکل کھاری تھا، گھوڑے اور جانور بھی اس کو نہیں پی سکے، ندی کے اندر ہم نے بہت سے کنویں کھودے، دو تین ہاتھ پر پانی نکل آتا، کہیں میٹھا کہیں کھاری، کھاری چھوڑ دیتے، اور میٹھے پانی سے کام چلاتے، کسی طرح یہاں رات گزاری، یہ کنویں جو کھودے جاتے تھے، ایک دن میں ریت سے بھر جاتے اور خشک ہو جاتے، میٹھا پانی بھی جو نکلتا وہ دو تین گھڑی کے بعد کھاری ہو جاتا، دور دور تک آبادی کا نشان نظر نہ آیا، راستے میں سوائے وحشتناک اور خاردار جنگلوں کے کچھ نظر نہ آیا۔

چاندڑہ میں زمین میں سخت نشیب وفراز اور ریت کے ایسے ٹیلے تھے کہ ایک کوس چل کر ایسا تکان ہوتا تھا کہ گویا چار کوس چلے، ان ٹیلوں کے اوپر خاردار جنگل اور بہت اونچے اونچے درخت تھے، دس دس بیس بیس کوس کے فاصلے پر کوئی کنواں ہوتا کہیں کسی مسافر یا چلنے والے کا نشانِ قدم نظر نہیں آتا تھا، نہ کہیں اس ریگزار میں راستہ نظر آتا تھا، رہبر کے بغیر چلنا مشکل تھا، اگر مسافر رہبر سے چھوٹ جائے تو بھٹک کر پیاسا مر جائے۔

اس مقام پر پانی اتنا گاڑھا اور کالا تھا کہ کسی طرح پینے پر طبیعت آمادہ نہ ہوتی تھی، لیکن مجبوری سے پیا گیا۔

اسی حالت میں سوراہے کی منزل میں عید کا چاند دیکھا، اگلے روز عید تھی،

پالی سے اس مقام تک متواتر و مسلسل سفر رہا، لوگ بہت خستہ ہوگئے تھے، لوگ جو راستے سے قافلے میں شامل ہوتے گئے تھے، اور ابھی تک ان کو بیعت کا شرف حاصل نہیں ہوا تھا، انہوں نے نماز صبح کے بعد بیعت کی اور تمام حاضرین و غائبین کے لئے بڑے خشوع وخضوع سے دعا ہوئی، یہی محفل بیعت دوگانۂ شکر اور محفل سرود بن گئی اور مخلصین کی عید ہوگئی۔

۲؍شوال کو جب سوراہے سے کوچ ہوا تو ہم نے سنا کہ اس علاقے میں بلوچ آکر ڈاکہ ڈالتے ہیں اور غارت گری کرتے ہیں، ان کو کھوسا (یعنی قزاق) کہتے ہیں، اس لئے لشکر میں پہرے اور چوکیداری کا خاص انتظام کیا گیا، سوراہے سے ہم دو کوس چلے تھے، اور نماز فجر میں مشغول تھے کہ بیس سوار اور دو شتر سوار اور چند پیادے دور سے نظر آئے، اس بیابان میں جہاں آدمی کی صورت کو آدمی ترستا ہے، اس گروہ کو دیکھ کر یقین ہوا کہ یہ قزاق ہیں اور جیسا کہ رہبر نے کہا تھا، ہم کو یقین ہوا کہ صدہا سوار جنگل میں چھپے ہوں گے، حضرتؒ نے سواروں اور پیادوں کو جنگی ترتیب اور قاعدے سے آراستہ کیا اور سارے دن اسی ترتیب سے سفر طے کرتے رہے، پاڑیوایا رالیوا کے مقام پر قیام ہوا، یہاں ایک کنواں، جس کے ساتھ ایک حوض بھی تھا، اس کا پانی کھاری تھا، لیکن مجبوری سے استعمال ہوا، اس روز قزاق اس موضع کی چراگاہ سے اکثر مویشی لوٹ لے گئے، لشکر کا چوکی پہرہ اور سخت کر دیا گیا، رات کو ہم سب جنگ کے لئے مستعد تھے، لیکن کسی کو حملہ کرنے کی جرأت نہ ہوئی۔

موضع برسالی کے باشندے ہم کو دیکھ کر بڑے خوفزدہ ہوئے، وہ سمجھے کہ قزاق آئے اور لڑنے کے لئے آمادہ ہوئے، لیکن بار بر دار اونٹوں اور مسافروں کے قافلے کو دیکھ کر ان کی جان میں جان آئی، موضع کے کنارے پر خام کنویں تھے، اہل قریہ نے خاردار درخت کاٹ کر ان کنوؤں کو بھر دیا کہ

دشمن پانی نہ پی سکے، حضرتؒ نے ان کے سرداروں کو بلا کر ان کی تسلی و تشفی کی اور اپنا حال بیان کیا، ترجمان کے بغیر ان سے گفتگو ممکن نہ تھی، آپؒ نے ان کے ذریعے ان کو پوری بات سمجھائی، اور انہوں نے کنویں صاف کئے، کنوؤں میں پانی بہت کم تھا، بڑی دقت سے رات کاٹی اور صبح روانہ ہوئے۔

برسالی سے چل کر ایک دوسرے مقام پر پہنچے، وہاں کے باشندے بھی ہم کو دیکھ کر مقابلے کے لئے آمادہ ہوئے، حضرت نے موضع سے دور ہی توقف فرمایا، آپؒ نے ان کو سمجھانے کے لئے شیخ باقر علی کو بھیجا، انہوں نے ایک بندوق سر کی، لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کو محفوظ رکھا، آخر وہ اپنے ریت کے ٹیلے سے نیچے اترے، جب باربردار اونٹوں کو دیکھا تو مطمئن ہوئے، حضرت مع لشکر کے ان کے مقام پر تشریف لے گئے اور بڑی خاطر داری اور محبت سے ان کو رام کیا، وہاں سے کچھ فاصلے پر دس پندرہ کنویں تھے، جن میں صرف ایک دو میں پانی تھا، لیکن وہ بھی دو تین ڈول کھینچنے سے خشک ہو گئے، پانی کی سخت دقت ہوئی، لوگوں نے وہی گدلا اور سیاہ پانی پیا، اونٹ اور گھوڑے پیاسے ہی رہے، کسی نہ کسی طرح رات گزاری۔

اڈیون میں پانچ چھ خام کنویں تھے ڈول نکالتے ہی سب خشک ہو گئے، لوگوں کا پیاس سے برا حال تھا، حضرت نے حکم دیا کہ لوگ کنوؤں میں اتر کر کھودیں، اسی حال میں شام ہو گئی، لوگ پیاس سے بے قرار تھے، دوسری منزل سے کچھ پانی آیا، جس سے لوگوں نے حلق تر کئے، رات کو کنوؤں سے پانی نکلنا شروع ہوا، جس سے لوگوں نے اپنی پیاس بجھائی، جانوروں کی بھی آدھی پیاس بجھ سکی، رات بسر ہوئی۔

اگلی منزل پر باشندوں کو پھر وہی شبہ ہوا اور لڑنے کے لئے تیار ہوئے، شیخ باقر علی نے جا کر ان کو سمجھایا، لیکن لشکر کو دیکھ کر وہ بدحواس ہوئے اور اپنے مویشی لے کر بھاگ گئے، آخر

حضرت خود اس موضع کے نیچے تشریف لے گئے، انہوں نے نیچے اتر کر آپؒ سے ملاقات کی۔

یہاں معلوم ہوا کہ یہاں سے بارہ کوس تک کہیں راستے میں پانی نہیں، چار گھڑی رات رہے قافلے کا کوچ ہوا، ساری رات اسی خشک و بے آب بیابان میں چل کر چھ گھڑی دن نکلے کٹھیار کے مقام پر منزل ہوئی، وہاں ایک پختہ کنواں تھا، جس میں وہاں کے رہنے والوں اور ان کے جانوروں کی ضرورت بھر کا پانی تھا، قافلے کے پہنچنے پر وہ کنواں خشک ہو گیا، گرمی کی شدت اور رات بھر چلنے کی وجہ سے آدمی اور جانور سخت پیاسے اور تھکے ہوئے تھے، یہاں پانی کے نہ ہونے اور پیاس کی زیادتی سے سخت تکلیف ہوئی، ایسی تکلیف کسی منزل پر نہیں ہوئی تھی، جو تھوڑا سا پانی کنویں سے نکلتا تھا، قریب تھا کہ لوگ اس پر لڑ مریں اور جانوروں کا پیاس سے دم نکل جائے، سید صاحبؒ تمام دن دھوپ میں اسی کنویں پر بیٹھے پانی نکلواتے رہے، آپؒ نے گھوڑوں اور اونٹوں کو پانی پلوایا اور جو پیاس سے بہت بیقرار اور خستہ حال تھے، ان کو اتنا دیا کہ ان کی زندگی برقرار رہ سکی۔

یہاں سے مارواڑ کا علاقہ ختم ہوا اور سندھی بلوچیوں کی عملداری شروع ہوئی، یہاں سادات وفقرا کی جیسی تعظیم دیکھی، کسی ملک میں کسی طبقے کی ایسی تعظیم نہیں دیکھی، مارواڑ کے پورے علاقے میں کسی جانور کا شکار ممکن نہ تھا، جانور کا مارنا ان کے نزدیک آدمی کے قتل کے برابر تھا، یہاں پہنچ کر اہل اسلام کی حکومت کے آثار نظر آئے، ایک شخص نے ایک گائے نذر کی پانی کی قلت کی وجہ سے بڑی مشکل سے اس کا گوشت پک سکا اور قافلے نے کھایا(۱)''۔

## سرحد سندھ

جودھ پور کے علاقے اور مارواڑ کے صحرا کا یہ پرمشقت سفر کٹھیار پر ختم ہوا اور امیران سندھ کی عملداری شروع ہوئی، عمر کوٹ کا قلعہ یہاں سے تین کوس کے فاصلے پر تھا، آپؒ نے حاجی

---

(۱) مکتوبات (قلمی) ص ۱۲۲ تا ۱۳۵

عبدالرحیم کو اپنی آمد کی اطلاع کے لئے قلعدار کے پاس بھیجا، جو حاکم سندھ کی طرف سے متعین تھا، حکومت جودھپور اور حکومت سندھ کے درمیان عمر کوٹ کے معاملے میں جھگڑا چلا آرہا تھا، اور انگریزوں کی طرف سے بھی سندھی مطمئن نہیں تھے، ان کی طرف سے ہر آنے والے کو خطرے اور شک کی نگاہ سے دیکھتے تھے، خود قلعدار کسی ضرورت سے حیدرآباد گیا ہوا تھا، اور اپنے بھتیجے کو قائم مقام بنا گیا تھا، اس نے حاجی صاحب کو قلعے میں آنے اور ملاقات کرنے کی اجازت نہ دی اور اندر سے کہلوادیا کہ اگر آپ کا سردار سید ہے اور مسافر تو حیدرآباد چلا جائے، نہ ہمارے شہر میں آئے، نہ اس کے قریب سے گزرے، ہمارے قلعے سے دو کوس پر ٹھہر کر آگے چلا جائے، سید صاحبؒ نے ایسا ہی کیا اور دوسرے روز وہاں سے کوچ کر کے قلعے کو بائیں جانب ایک کوس کے فاصلے پر چھوڑتے ہوئے قلعے سے ڈھائی کوس کے فاصلے پر موضع کھاوڑہ (۱) میں قیام کیا، وہاں بھی قلعدار کی طرف سے دو آدمی آئے اور انہوں نے پیغام پہنچایا کہ کوئی شخص ہتھیار کے ساتھ قلعے کے اندر نہ آئے اور دوسرے روز قیام نہ ہو، سید حمید الدین چند ساتھیوں کے ساتھ ہتھیار اور سلاح کے بغیر قلعے کی سیر کو گئے، قلعے کے دروازے پر پہنچے تو گولہ اندازوں اور بندوقچیوں نے شور کیا اور گولہ افگنی اور بندوق چلانے کے لئے آمادہ ہوئے، سید حمید الدین وغیرہ نے ان کا اطمینان کیا اور شہر کی سیر کر کے آ گئے۔

سندھ کے مختلف سرحدی مقامات سے ہوتے ہوئے موضع کارو میں پہنچے، یہاں سید جوڑن شاہ نامی ایک بزرگ رہتے تھے، سید صاحبؒ نے سید حمید الدین اور مولانا سید اولاد حسن قنوجی (۲) کو ان کی خدمت میں بھیجا، وہ سید صاحبؒ کی ملاقات کو آئے اور ایک بھینسا بھی نذر کیا، سید صاحبؒ نے ایک بہت عمدہ بیل ان کو اور ایک سلہٹی سپر ان کے صاحبزادے کو تحفے میں دی۔

سید جوڑن شاہ کی زبانی معلوم ہوا کہ یہاں کے لوگوں کو سید صاحبؒ، اور ان کے ہمراہیوں پر انگریزوں کے جاسوس ہونے کا شبہ ہے، اس لئے وہ ہر جگہ آمادۂ جنگ نظر آتے ہیں، انہوں نے کہا کہ یہاں سے دس کوس پر میرپور ہے، جو آپ کے راستے میں پڑے گا، میں چونکہ یہاں کے معتبر سادات میں سے ہوں، اس لئے بہتر یہ ہے کہ میں پہلے سے جا کر آپ کا تعارف

---

(۱) خطوط قلمی میں اسی طرح ہے، غالباً یہ مقام کھاروڑو ہے۔ (۲) والد نواب صدیق حسن خاں مرحوم۔

کرادوں اور بتلادوں کہ آپ سادات کرام میں سے ہیں، اپنے ملک سے ہجرت کر کے آئے ہیں، اور ملک سندھ کو دارالاسلام سمجھ کر اس کا قصد کیا ہے۔

کارو سے چل کر راستے میں ایک منزل کرتے ہوئے میر پور پہنچے، علی مراد حاکم میر پور کو سید جوڑن شاہ نامی کی زبانی اگرچہ حقیقت حال معلوم ہوگئی تھی، مگر وہ مطمئن نہیں ہوا، اس نے خود آنے اور ملاقات کرنے کے بجائے بطور نذر دس ہانڈیاں بھیج دیں اور حفاظت و رہبری کے لئے دو سوار ساتھ کر دیئے کہ اگلی منزل تک پہنچا دیں۔

میر پور سے چل کر آپ ٹنڈو والہ یار ٹھہرے، رات کو وہاں سے امیرانِ سندھ کے بھیجے ہوئے دو آدمی تحقیق احوال کے لئے آئے، انہوں نے پورے حالات دریافت کر کے حکام کو اطلاع دی، وہاں سے پیغام آیا کہ سید صاحبؒ کی خدمت میں عرض کرو کہ شوق سے تشریف لائیں، یہ آپ ہی کا گھر ہے۔

## حیدرآباد سندھ

جس وقت سید صاحبؒ نے ہجرت کی ہے، حیدرآباد اس وقت ایک خودمختار حکومت کا دارالسلطنت تھا، جس پر میر محمد، میر کرم علی اور میر مراد علی حکومت کرتے تھے(۱)، یہ سندھ کے مشہور ٹالپور خاندان سے تعلق رکھتا تھا، اس خاندان سے پہلے سندھ پر کلہوڑہ خاندان کی حکومت تھی، ۱۷۸۶ء میں میر فتح علی ٹالپور نے اس خاندان کے آخری حکمراں نور محمد کلہوڑہ کو بے دخل کر کے سندھ پر قبضہ کرلیا، اور اپنے ساتھ اپنے تین بھائیوں میر غلام علی، میر کرم علی اور میر مراد علی کو بھی شریک سلطنت کرلیا، میر فتح علی نے ۱۸۰۱ء یا ۱۸۰۲ء میں اور میر علی نے ۱۸۱۲ء میں انتقال کیا، میر محمد اسی غلام علی کا بیٹا تھا۔

۱۸۰۹ء میں کمپنی اور حیدرآباد کے درمیان ایک تجارتی اور فوجی معاہدہ ہوا جس کی رو سے دونوں حکومتیں ایک دوسرے کی حلیف بن گئیں اور یہ طے ہوگیا کہ ہر حکومت کا وکیل دوسری

---

(۱) سید حمید الدین کے خط سے معلوم ہوتا ہے کہ میر محمد تخت نشین تھا، اور اس کے دونوں چچا مدارالمہام اور مختار سلطنت تھے، وہ لکھتے ہیں "اکنوں غلام علی فوت نمودہ میر محمد پسرش مسند نشین آں مملکت است، دو عموے او کرم علی و مراد علی مختار کل سیاہ و سپید ہستند، ہر چہ خواہند بکنند" مکتوبات ص ۱۴۴۔

حکومت میں رہے گا، سندھ کی یہ حکومت ۱۸۴۳ء تک خود مختار رہی، ۲/ فروری ۱۸۴۳ء کو امیرانِ سندھ اور کمپنی کے درمیان میانی کے مقام پر سخت جنگ ہوئی، جس میں انگریزی افواج نے اپنے جدید اسلحہ فوجی نظام اور عزم و استقلال سے اپنے کثیر التعداد حریف پر فتح پائی، امیرانِ سندھ نے اپنے کو جنگی قیدی کی حیثیت سے حوالے کر دیا، حیدر آباد پر انگریزوں کا قبضہ ہو گیا، ۵/ مارچ ۱۸۴۳ء کو (خیر پور کو مستثنیٰ کر کے جو جنگ سے علیحدہ رہا تھا) سندھ کے پورے علاقے کے الحاق کا اعلان ہو گیا اور دریائے سندھ کی دونوں جانب سکھر سے لے کر سمندر تک پورا ملک سندھ انگریزوں کے قبضے میں آ گیا۔(۱)

سید حمید الدین نے اپنے مکتوب میں حکومت حیدر آباد کی وسعت اور اس کا رقبہ اس طرح بیان کیا ہے:۔

> در جانب ایں دریائے سندھ جنوباً و شمالاً صد صد کردہ از حیدر آباد طول مملکت ایشاں واقع وشصت کردہ مشرق طرف عمر کوٹ کہ ما آمدیم وشصت کردہ تا بندر کراچی کہ برلب دریائے شور واقع است عرض مملکت ایشان است (۲)
>
> دریائے سندھ کی دونوں جانب جنوباً و شمالاً حیدر آباد سے سو سو کوس تک ان کی مملک کا طول اور مشرقی جانب عمر کوٹ تک جہاں سے ہم لوگ آئے ہیں، ساٹھ کوس اور دوسری طرف بندرگاہ کراچی تک، جو سمندر کے کنارے واقع ہے ساٹھ کوس اس کا عرض ہے۔

اس طویل و عریض حکومت سے، جو خود مختار اور ان مسلمان حکمرانوں کے ماتحت تھی جو ایک ہی خاندان کے افراد تھے، اور جن کے حدود حکومت میں لاکھوں کی تعداد میں جنگجو و جنگ آزما آباد تھے، سید صاحبؒ کی یہ توقع کہ ان کو اس حکومت اور اس مسلمان ملک سے اپنے مقصد میں مدد اور نئے رفقا و انصار ملیں گے، کچھ بیجا نہ تھی کہ یہ ملک ایک طرف سکھوں کی بڑھتی ہوئی طاقت، دوسری طرف انگریزوں کے بڑھتے ہوئے سیاسی اقتدار سے خود خطرے میں تھا، اور ان دونوں

---

(۱) A Comprehensive History of India V. 3 PP. 468-470

(۲) مکتوبات (قلمی) ص ۱۴۴

خطرات سے بچنے کی صرف یہی صورت تھی کہ اس کے حاکموں اور رعیت میں جہاد فی سبیل اللہ کا صحیح جذبہ پیدا ہو، اور ایک عزم و نظم کے ساتھ آنے والے خطرات کا مقابلہ کر سکیں، انیسویں صدی کے عام مسلمان حکمرانوں کی طرح اس خاندان کو بھی حقیقی خطرات کا کوئی احساس نہ تھا، اور مسلمان بادشاہوں اور رئیسوں کی جو عام روش تھی، اس سے یہ خاندان بھی الگ نہ تھا، بھائیوں اور بھتیجوں کی نااتفاقی نے پہلے ملک کو تقسیم کیا اور میرپور اور خیرپور کی علیٰحدہ علیٰحدہ حکومتیں قائم ہوئیں، آخرکار سید صاحبؒ کی ہجرت کے پورے سترہ برس بعد یہ زرخیز و سیر حاصل ملک انگریزی اقتدار وسلطنت میں تحلیل ہوکر رہ گیا۔

## حیدرآباد میں داخلہ اور امیرانِ سندھ کی مدارات

ٹنڈو الٰہ یار سے چل کر ٹنڈو جام میں ایک شب بسر کی، صبح وہاں سے کوچ ہوا، چار کوس کے فاصلے پر پھلیلی کے مشرقی کنارے پر قیام ہوا، حیدرآباد اس کے مغربی کنارے پر آباد ہے۔

سید صاحبؒ نے حاجی رحیم بخش اور ایک ولایتی سید کو ٹنڈو الٰہ یار سے اپنی آمد کی اطلاع دینے کے لئے بھیج دیا تھا، امیرانِ سندھ نے سید صبغت اللہ ولایتی کو استقبال کے لئے دریا تک بھیجا، سید صبغت اللہ مکہ معظّمہ میں سید صاحبؒ سے بیعت ہوئے تھے، اور یہاں میر کرم علی کے مقرب خاص تھے، وہ سید صاحبؒ کو سرکاری کشتی پر سوار کرا کر شہر کے کنارے لائے اور شہر سے دو تیر کے فاصلے پر لشکر اسلام کا قیام ہوا، اس وقت کوتوال شہر نے استقبال کیا اور میر علی و مراد علی صاحبان کی طرف سے شیرینی پیش کی اور ان کا سلام پہنچایا، دوسرے دن مہمانداری کی ضروری اجناس اور بڑی مقدار میں موسم کا میوہ اور پھل (آم اور خربوزہ) پیش کیا گیا، تیسرے روز جمعے کے دن نماز جمعہ کی تقریب سے میر صاحبان نے سید صاحبؒ سے قلعے میں تشریف لانے کی درخواست کی، آپؒ آٹھ آدمیوں کے ساتھ تشریف لے گئے، اور میر کرم علی، مراد علی اور میر محمد سے ملاقات کی، وہ آپؒ کی ملاقات سے بہت خوش ہوئے اور آپؒ کے عزم و ہمت و نیت پر حیرت کی اور اپنی ریاست میں سید صاحبؒ کے اہل وعیال کے رہنے کی بخوشی اجازت دی، اور آپؒ سے قیام کرنے کی درخواست کی، لیکن چونکہ دریائے سندھ میں برف کی وجہ سے طغیانی اور دردوں اور

راستوں کے بند ہو جانے کا اندیشہ تھا، اس لئے آپؒ نے ایک ہفتے سے زیادہ ٹھہرنے سے عذر کیا اور رخصت چاہتی، تینوں صاحبوں نے ایک ہزار روپیہ، ایک بندوق اور طمنچے کی ایک جوڑی نذر کی، حیدرآباد کے دوسرے رؤسا، امرا اور اعیان نے بیعت کی، میر اسمٰعیل شاہ نائب وزیر حکام سندھ اور مولوی محمد یوسف صاحب، وکیل گورنر کمپنی اور محمد یوسف خاں امیر کبیر بیعت و خدمت مجاہدین سے مشرف ہوئے، ان کے علاوہ صدہا اہل شہر نے بیعت توبہ کی اور دینی فوائد و برکات سے مالامال ہوئے، سید حمید الدین لکھتے ہیں کہ اگر قیام رہتا تو شاید بیعت سے کوئی محروم نہ رہتا۔(۱)

## حیدرآباد سے روانگی

سید صاحبؒ حیدرآباد میں تیرہ روز ٹھہر کر ۵/ذی قعدہ کو روانہ ہو گئے، معلوم ہوتا ہے کہ حیدرآباد کے حالات اور امیرانِ سندھ کی ملاقات سے آپؒ اتنے افسردہ خاطر ہوئے کہ وہاں زیادہ قیام کرنے پر بھی طبیعت رضامند نہ ہوئی اور اہل وعیال کو وہاں بلانے اور ٹھہرانے کا ارادہ بھی ملتوی فرما دیا اور ٹونک اطلاع بھجوادی کی آئندہ اطلاع تک متعلقین وہیں مقیم رہیں، فنکار پور سے جیسا مناسب سمجھا جائے گا، اطلاع کی جائے گی۔(۲)

## حیدرآباد سے رانی پور تک

سید صاحبؒ ۵/ذی قعدہ ۱۲۴۱ھ کو حیدرآباد سے قندھار کے عزم سے روانہ ہوئے، آپؒ نے دو کشتیاں اسّی روپے کو کرایے پر لیں، ایک بجرہ امیرانِ سندھ سے مستعار لیا، اسباب و پیادہ پا رفقا اور کمزور ساتھیوں کو کشتیوں پر سوار کیا، گھوڑوں اور اونٹوں، مضبوط و توانا ساتھیوں اور سواروں کے ساتھ خود خشکی کے راستے روانہ ہوئے، سید صبغت اللہ کابلی و منشی محمد یوسف، وکیل کمپنی، مشایعت کے لیے ساتھ آئے، حیدرآباد سے روانہ ہو کر رانی پور تک آپ نے آٹھ منزلیں کیں، جن میں سے کاٹھری (ہالہ) کوٹ سید (سید آباد) لالوکوٹ، ملاکوٹ، ہنگورجہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

رانی پور میں سید صالح شاہ بغدادی نے، جو اس نواح کے ایک مشہور پیرزادے تھے، سارے لشکر کی ضیافت کی، یہیں سندھ کے مشہور شیخ طریقت اور پیشوا پیر سید صبغت اللہ شاہ

---

(۱) مکتوبات (قلمی) ص ۱۴۲ تا ۱۴۸ (۲) مکتوب سید حمید الدین ص ۱۴۶

راشدی (بانی تحریک حر) سے ملاقات ہوئی، جو اپنے ایک سو ارادتمندوں کے ساتھ آئے ہوئے تھے اور پیرزادہ صاحب کے مہمان تھے۔

## سید صبغت اللہ راشدی

سید صبغت اللہ پیر سید محمد راشد کے صاحبزادے اور جانشین تھے، جو اپنے دور (بارہویں صدی ہجری) کے ممتاز ترین شیخ طریقت اور صاحب علم و ارشاد بزرگ تھے (۱)، ان کا سلسلہ قادری تھا، جو اُچ (ریاست بہاولپور) سے سندھ پہنچا۔

سید محمد راشد کے صاحبزادوں میں دو فرزند خاص طور پر نامور ہوئے اور خاندان کا سلسلہ رشد و ارشاد ان کی اولاد میں منتقل ہوا، ایک سید صبغت اللہ، جن کے سر پر دستار مشیخت و خلافت باندھی گئی، اور اسی وجہ سے سندھیوں کی زبانِ میں "پیر پگاڑو" کے شہرۂ آفاق لقب سے مشہور ہوئے (۲)، دوسرے سید محمد یٰسین جن کے حصے میں علَم (جھنڈا) آیا اور وہ پیر جھنڈا کے لقب سے مشہور عالم ہوئے (۳)، پیر جھنڈا کا کتب خانہ ہندوستان کے علمی حلقوں میں مشہور ہے۔

سید صبغت اللہ شاہ بڑے قوی النسبت، کثیر الارشاد بزرگ تھے، روشن ضمیری کے ساتھ بیدار مغزی کی دولت بھی اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائی تھی، اور زمانے کے تقاضوں اور آنے والے خطرات کا احساس بھی بخشتا تھا، جو اس زمانے کے عام مشائخ کے یہاں کم نظر آتا ہے، انہوں نے اپنے مریدین و اہل تعلق کی روحانی تربیت و ارشاد پر اکتفاء کی، بلکہ بدلتے ہوئے حالات کے

---

(۱) سید محمد ارشدا پنے والد سید محمد بقا کے مرید و مجاز تھے، وہ سید عبد القادر جیلانی خامس کے خلیفہ تھے، جو پیر کوٹ سدھانہ (ضلع جھنگ سیال، پنجاب) میں مدفون ہیں، یہ سلسلہ بغداد و حلب سے اُچ (ریاست بہاول پور) پہنچا، جہاں اس سلسلے کے ۹ رمشائخ مدفون ہیں، سید محمد راشد کے ایک خلیفہ حضرت شاہ حسنؒ تھے، جن سے سندھ ریاست بہاول پور او ر پنجاب میں سلسلہ قادریہ کی بڑی اشاعت اور عقائد و اعمال کی اصلاح ہوئی، ہمارے دور میں مولانا سید تاج محمود امروٹی اور حضرت خلیفہ غلام محمد دین پوریؒ اس سلسلے کے نامور مشائخ اور صاحب ارشاد بزرگ گزرے ہیں۔

(۲) سید صبغت اللہ کی اولاد میں پیر علی گوہر اوّل، پیر پگاڑو-۲، پھر پیر حزب اللہ شاہ پیر پگاڑو-۳، ان کے بعد پیر علی گوہر ثانی، پھر شاہ مردان، ان کے بعد پیر صبغت اللہ شاہ ثانی ہوئے، جن کے زمانے میں حروں نے بدامنی شروع کی اور اس کی وجہ سے ان کو پھانسی دی گئی، اب ان کے بعد سکندر شاہ شاہِ مردانِ ثانی اپنے اسلاف کے جانشین ہیں۔

(۳) اس سلسلے میں پیر رشید الدین، پیر رشد اللہ، پیر احسان اللہ، پیر ضیاء الدین قابل ذکر ہیں۔

پیش نظر ان میں جذبۂ جہاد اور نظم واطاعت کا مادہ بھی پیدا کرنے کی کوشش کی اور ان کو ایسے طریقے پر منظّم کرنا شروع کیا کہ اہل ذکر وارادت کے حلقے اور گروہ آسانی کے ساتھ مجاہدین اور سپاہیوں کے جیش میں تبدیل ہوسکیں، اور میدان جہاد وقتال میں اپنی روحانی تربیت کے جوہر دکھاسکیں، یہی ''حر'' تحریک کی ابتداء تھی، جس نے مرور زمانہ سے بیسویں صدی تک غلط رخ اختیار کرلیا۔

سید صبغت اللہ کا حلقۂ ارادت نہایت وسیع تھا، لاکھوں سندھی اور بلوچی ان سے وابستہ تھے، سید حمید الدین ان کا ذکر خیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

> در تمام مملکت سندھ، ہمچو او شیخ و مرشدے در زعم مردمانِ ملک نیست، قریب سہ لکہ مرید انش از قوم بلوچ ہستند و بکمال جاہ وجلال ور جوعات خلائق خوش می گزارند ودر جود وکرم واخلاص ومروت ہم شہرۂ آفاق۔(۱)
>
> اہل ملک کے بیان کے مطابق ان جیسا شیخ طریقت اور مرشد پورے ملک میں پایا نہیں جاتا، صرف بلوچیوں میں سے ان کے تین لاکھ مرید ہیں، بڑے جاہ وجلال اور مقبولیت کے ساتھ اچھی زندگی گزارتے ہیں، ان کی طرف رجوع عام ہے، جود وکرم اور اخلاص ومروت میں بھی شہرۂ آفاق ہیں۔

سید صاحبؒ نے حیدر آباد ہی میں ان کا ذکر خیر سن لیا تھا، اور آپؒ کو ان کی ملاقات کا اشتیاق تھا، اصل پیر کوٹ میں ان کا قیام تھا، اور وہ حیدر آباد اور شکار پور کے درمیان واقع ہے، اس لئے امید تھی کہ پیر کوٹ میں ان سے ملاقات ہوگی، حسن اتفاق سے رانی پور ہی میں ان سے ملاقات ہوگئی، وہ بڑی گرم جوشی اور اخلاص سے ملے، ان کو ایک روز رانی پور میں قیام کرنا ضروری تھا، اس لئے اپنے بھائی کو ہمراہ کردیا، پیر کوٹ رانی پور سے ۱۴ کوس ہے، راستے میں ایک منزل کرتے ہوئے اور نالوں، ندیوں کو عبور کرتے ہوئے ۱۷ ذی قعدہ کو آپؒ پیر کوٹ پہنچے، سید صبغت اللہ شاہ کے برادر واعزہ بڑی تواضع اور محبت سے پیش آئے، دو گھڑی بعد پیر صاحب بھی تشریف لے آئے، وہ جمعے کا دن تھا، سید صاحبؒ نے نماز پڑھائی، پیر صاحب کے متعلقین اور اہل قافلے کی ایک بڑی جمعیت اور مجمع نے نماز پڑھی۔

---

(۱) مکتوبات (قلمی) ص ۱۵۵

تین روز تک تمام قافلہ پیر صبغت اللہ شاہ کا مہمان رہا، تین روز کے بعد سید صاحبؒ کے حکم سے تمام قافلے کو جنس تقسیم ہونی شروع ہوئی اور اپنا انتظام کیا گیا۔

پیر صاحب بڑے علمی مذاق کے آدمی تھے، ان کے پاس ایک بڑا وسیع اور نادر کتب خانہ تھا، سید حمید الدین کا بیان ہے کہ ایسا کتب خانہ سلاطین وامرا کے یہاں بھی نہ ہوگا، اس کتب خانے میں ۱۵؍ ہزار مشہور و معتبر کتابیں تھیں، سو تو صرف فارسی کے دیوان تھے، جو نہایت عمدہ ایرانی خط میں لکھے ہوئے مطلا تھے، ۶۵؍ تفسیر کی کتابیں تھیں، شہنامۂ فردوسی وغیرہ کے نہایت بیش قیمت اور نادر نسخے تھے، حدیث و تصوف کی بھی بعض نایاب کتابیں تھیں، پیر صاحب کی طرف سے اذن عام تھا کہ جس کتاب کو جی چاہے مطالعے کے لئے بے تکلف ساتھ لے لیا جائے۔(۱)

سید صاحبؒ ۱۷؍ ذی قعدہ کو پیر کوٹ پہنچے تھے، وہاں کشتیوں کے انتظار میں جو حیدر آباد سے روانہ ہوئی تھیں، کئی روز قیام رہا، پیر کوٹ پہنچنے کے نویں روز وہ کشتیاں پہنچیں، آپؒ نے سید صبغت اللہ کابلی کو ۱۵؍ روپے زادراہ اور ایک سفید دوشالہ دے کر انہیں کشتیوں پر حیدر آباد واپس کر دیا، اپنے ہمراہیوں میں سے محمدی نام ایک شخص کو خط دے کر ٹونک روانہ کیا۔

۲۶؍ ذی قعدہ کو سید صبغت اللہ شاہ کی توجہ اور کوشش سے کشتیوں کا انتظام ہوا اور قافلہ بہ دفعات روانہ ہونا شروع ہوا، سب کے آخر میں ۳۰؍ ذی قعدہ کو سید صاحبؒ نے دریائے سندھ کو عبور کیا(۲)، گویا آپ پیر کوٹ میں ۱۳؍ روز مقیم رہے۔

پیر کوٹ کا دو ہفتے کا قیام پیر سید صبغت اللہ شاہ سے ایک مستقل ربط و تعلق کا ذریعہ بنا، اہل وعیال کے ٹونک سے وہیں منتقل ہونے کی رائے قرار پائی، دوبارہ (سید صاحبؒ کی شہادت کے بعد) ٹونک منتقل ہونے تک آپ کے اہل خانہ پیر کوٹ ہی میں مقیم رہے، سید صبغت اللہ شاہ نے ان مہاجرین کی نصرت کے علاوہ اصل مقصد جہاد میں شرکت و رفاقت کا عزم بھی کیا، وہ اپنے حلقۂ ارادت میں جہاد کی تبلیغ کرنے کے علاوہ ایک مرتبہ خود سید صاحبؒ کے پاس پہنچ جانے اور آپؒ کی رفاقت کرنے پر آمادہ ہوئے، لیکن سید صاحبؒ نے ان کو مشورہ دیا کہ وہ خود اپنی جمعیت وانصار کے ساتھ سکھوں کے حدود حکومت کے متصل کسی موزوں مقام پر جہاد کا آغاز کر دیں اور

(۱) مکتوبات (قلمی) ص ۱۵۷ (۲) ایضاً ص ۱۵۸

اس کارخیر میں زیادہ سے زیادہ مسلمانوں کو شریک کریں اور ان اطراف و دیار میں جہاد کا آوازہ و غلغلہ بلند کریں، شاید آپ کا مقصد یہ تھا کہ اس سے سکھوں کی حکومت دو طرف سے مقابلہ ومدافعت میں الجھ جائے اور اسکی پریشانیوں اور دقتوں میں اضافہ ہو۔(۱)

آپؒ نے ان کے نام جہاد کا اعلام عام اور دعوت نامہ بھی بھیجا کہ اس کی نقلیں اطراف و اکناف میں بھیج دی جائیں، یہ بھی ارشاد فرمایا کہ اگرچہ آپ سے زیادہ اس کا کوئی اہل اور مستحق نہیں کہ وہ نیابۃً میری طرف سے بیعت جہاد لے، لیکن چونکہ اسکا اندیشہ ہے کہ آپ کے اعزہ اور اہل برادری شاید رقابت وحسد کی وجہ سے اس امر مسنون سے محروم رہیں، اس لئے مصلحۃً دوسرے شخص کو برائے نام نائب بنا کر بھیجا جا رہا ہے، ورنہ یہ منصب نیابت آپ ہی کو زیب دیتا ہے۔(۲)

## پیر کوٹ سے شکار پور تک

راستے میں نہروں میں پانی کی کثرت کی وجہ سے بار بردار اونٹوں کا گزرنا دشوار تھا، اس لئے دو مزید کشتیاں کرائے پر لی گئیں اور بھاری سامان ان پر بار کیا گیا، سید صاحبؒ خود اونٹوں اور سواروں کے ساتھ روانہ ہوئے۔

اثنائے راہ میں دو ندیاں پڑیں، جن کو بغیر پیرے ہوئے عبور کرنا غیر ممکن معلوم ہوتا تھا، سید صاحبؒ نے ایسا انتظام فرمایا کہ بغیر کشتی کے تمام اسباب وسامان، گھوڑے اور وہ تمام لوگ جو پیرنا نہیں جانتے تھے، پار اتر گئے، وہاں سے آٹھ کوس پر جا کر موضع راکھا میں قیام ہوا، جہاں ذی الحجہ ۱۲۴۱ھ کی پہلی تاریخ ہوئی۔

وہاں سے چل کر گہری گہری ندیوں کو بڑی دقت سے عبور کر کے حبیب کوٹ پہنچے جو شاہ غلام محی الدین کا مسکن تھا، جو ان اطراف میں "سرہندی پیرزادہ" کے لقب سے مشہور تھے (۳)، ان کو حیدرآباد سے سید صاحبؒ کو اپنے مسکن پر لے جانے اور قافلے کی ضیافت کرنے کی آرزو تھی،

---

(۱) ملاحظہ ہو مکتوب بنام سید شاہ صبغت اللہ سندھی مندرج سوانح احمدی ص ۲۹۹، ۳۰۰ (مطبع فاروقی)

(۲) مکتوب بنام سید صبغت اللہ سندھی، حوالہ سابق۔

(۳) ان کے والد سرہند سے نقل سکونت کر کے پشاور آگئے تھے، سکھوں کی غارت گری کے بعد شاہ غلام محی الدین اس مقام پر منتقل ہو گئے، جو شکار پور کے نواح میں ہے حیدرآباد نے ان کو ایک معقول جاگیر دے دی۔

ایک شب ان کی مہمانداری میں بسر کر کے اگلے روز صبح وہاں سے کوچ کر کے ایک گھڑی دن کو شکار پور کے دروازے پر پہنچ گئے۔(۱)

## شکار پور

شکار پور اس وقت بھی سندھ کا بہت بڑا شہر اور اہم ترین تجارتی مرکز تھا، اس کا محل وقوع بھی ایسا ہے کہ وہ ہندوستان کی بہت بڑی تجارتی منڈی اور گزرگاہ بن گیا، سید حمید الدین لکھتے ہیں کہ اس شہر میں ہر ملک اور ہر سمت کے لوگ ملتے ہیں اور ہر ملک کے قریب ہونے کی وجہ سے یہاں کے لوگ متعدد زبانیں سمجھتے اور بولتے ہیں، افغانی (پشتو)، فارسی، اردو اور سندھی بے تکلف بولی جاتی ہیں۔(۲)

## شاہ شجاع کے لشکر کا شبہ

شکار پور تین سال سے شاہ شجاع الملک کی حکومت سے نکل کر حکام حیدر آباد کی حکومت میں آ گیا تھا، شاہ شجاع مسافرت و بے سروسامانی کے ساتھ انگریزوں کی پناہ میں لدھیانے میں مقیم تھا۔

سید صاحبؒ جب ہندوستان سے اتنی بڑی جمعیت کے ساتھ پہنچے تو اہل شکار پور نے سمجھا کہ شاید خود شاہ شجاع خفیہ طور پر اس لشکر کے ساتھ آ رہا ہے، چنانچہ شہر کے دروازے بند ہو گئے اور قافلے کو باہر ٹھہرنا پڑا، شہر کا حاکم آغا کاظم میر اسمٰعیل شاہ کا بیٹا تھا، جو میر کرم علی و مراد علی کے معتمد و نائب تھے، اور سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت کر چکے تھے، سید صاحبؒ نے سید حمید الدین اور سید اولاد حسن قنوی کو آغا کاظم کے پاس بھیجا اور کہلوایا کہ ہم کو شاہ شجاع سے کوئی واسطہ نہیں، بعض ضروریات کی بنا پر ہم دو تین دن کے لئے یہاں آئے ہیں، اور آگے چلے جائیں گے، ہمارے لئے شہر کے دروازے کھول دیئے جائیں، تا کہ ہم کو غلے اور گھوڑوں کے دانے وغیرہ کی تکلیف نہ ہو، اگر اعتبار نہ ہو تو دو آدمیوں کو متعین کر دیا جائے، جن کی معرفت ہم شہر سے ضروری سامان منگوالیں، آغا زکاظم نے جواب دیا کہ ہم کو آپ سے دشمنی نہیں، رعایا کو البتہ خطرہ ہے، اس

---

(۱) مکتوبات ص ۱۵۹، ۱۶۰ (۲) ایضاً ص ۱۶۰

لئے ہم شہر کے اندر آنے کی اجازت نہیں دے سکتے، البتہ ایک دو غیر مسلح آدمی شہر میں اجناس کی خریداری کے لئے آسکتے ہیں، جب اہل شہر کو اطمینان ہو جائے گا، ہم اجازت دے دیں گے۔

## رجوعِ عام

دروازہ کھلنے پر جوق در جوق علماء، فضلا، صلحا اور ہر طرح کے لوگ غیر ملکی لوگوں کو دیکھنے اور سید صاحبؒ کی ملاقات کو آئے، جب حقیقت ظاہر ہوگئی کہ اس جماعت کو شاہ شجاع یا کسی بادشاہ سے کوئی تعلق نہیں تو شکار پور کے ہندو مہاجن اور مسلمان شرفاء بکثرت دینی و دنیوی اغراض کے لئے دعا کرانے آنا شروع ہوئے اور قافلے کے لوگ بھی بغیر ہتھیار بلا روک ٹوک آنے جانے لگے خود آغا کاظم حاکم شہر ملاقات کے لئے آیا اور اپنے پاس سے ضروری سامان آپ کے پاس بھیجا، دونوں وقت دس آدمیوں کا پرتکلف کھانا اپنی سرکار سے بھیجتا، اہل شہر میں سے ہر طبقے کے ہزارہا آدمی معززین و شرفاء ہدایت و تلقین کے لئے حاضر ہوتے، کوئی کسی دنیاوی غرض کے لئے، کوئی دینی مقصد کے لئے دعا کی درخواست کرتا، آپ کے خیمے پر لوگوں کا اس قدر ہجوم ہوتا کہ آپؒ کے قافلے کے لوگوں کو بات کرنے کی مہلت نہ ملتی۔

۱۰ ذی الحجہ کو عید کے دن تمام رؤسائے شہر اور عام مسلمان عید گاہ میں جمع ہوئے، آپؒ بھی اپنے دو تین سو ساتھیوں کے ساتھ تشریف لائے، امامت کے لئے ہر شخص کی نگاہ آپؒ پر پڑتی تھی، آغا کاظم نے آپؒ سے نماز پڑھانے کی درخواست کی، خطبہ خطیب شہر نے پڑھا اور بیس ہزار مسلمانوں نے آپ کے پیچھے عید کی نماز پڑھی، نماز کے بعد آغا کاظم اور آپؒ کی ملاقات اور مسلمانوں کے جوش عقیدت اور ازدحام کا منظر قابل دید تھا، آپؒ نے تیرہ دنبے اور بکرے ذبح کر کے قافلے میں ان کا گوشت تقسیم کیا، علماء و مشائخ و رؤسا و معززین میں سے ہزاروں آدمی عید کی مبارک باد دینے کے لئے آئے، ظہر کے وقت آغا کاظم بھی ملنے کے لئے آیا۔(۱)

## حاکم اور اہل شہر کی عقیدت

آغا محمد کاظم شاہ حاکم شکار پور نے سید صاحبؒ اور جماعت کی خدمت گزاری اور خاطر

---

(۱) مکتوب (قلمی) سید حمید الدین از شکار پور، ۱۰ ذی الحجہ ۱۲۴۱ھ مکتوبات، ص ۱۶۰-۱۶۴

داری میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا اور اپنے ظاہری و باطنی حسن عقیدت اور حسن خدمت سے سید صاحبؒ کی کمال خوشنودی حاصل کی، اس نے سید صاحبؒ سے مجاہدین کی معیت کے ارادے کا بھی اظہار کیا، لیکن سید صاحبؒ نے اس وقت ہمراہ لینا مناسب نہ سمجھا اور پختہ وعدہ لیا کہ جس وقت آپؒ طلب کریں گے، اس وقت وہ ضرور حاضر ہوں گے، حضرتؒ نے شکارپور سے رخصت کے وقت ایک سرخ گھوڑا، جو مرزا امیر بیگ نے آپؒ کی خدمت میں پیش کیا تھا، اپنی طرف سے بطور تبرک حاکم شکارپور کو دیا، اور حاکم شکارپور نے ایک اعلیٰ نہایت شائستہ اور خوش رفتار سانڈنی، جو امرا کی پسند کے لائق ہے، بطور نذر پیش کی، گاڑھے کے دو سو تھانوں سے، جو پیر کوٹ سے خریدے گئے تھے، لشکریوں کے انگرکھے اور پاجامے بنا کر تقسیم کر دیئے گئے اور شکارپور سے دو سو جوتیاں خرید کر کے ضرورت مندوں کو تقسیم کر دی گئیں۔(۱)

---

(۱) مکتوب (قلمی) سید حمید الدین از شکارپور، ۱۰/ ذی الحجہ ۱۲۴۱ھ مکتوبات، ص ۱۶۷-۱۶۹



# بیسواں باب

## شکار پور سے شال تک

### روانگی

شکار پور سے شال کا فاصلہ ایک سو بیس کوس تھا، یہ راستہ نہایت دشوار گزار کوہستانی اور غیر آباد تھا، اس مسافت کو طے کرنے کے لئے بڑے انتظامات کی ضرورت تھی، قافلے کے ساتھ ۱۱۵/اونٹ تھے، ان میں نصف تھک کر بوجھ اٹھانے کے قابل نہیں رہے تھے، واپسی پر چونکہ غارت گروں کا خطرہ تھا اس لئے قندھار تک جانے کے لئے کرایئے پر اونٹ نہیں ملتے تھے، بڑی سعی وتلاش سے بارہ اونٹ مل سکے، اس تعداد پر بھی چونکہ سارا سامان نہیں جا سکتا تھا، اس لئے بہت سی فاضل چیزیں وہیں لوگوں کو دے دی گئیں اور پیتل تانبے کے اکثر برتن اور بعض دوسری چیزیں فروخت کر دی گئیں۔

شکار پور سے شال تک کا سفر خالص ریگستانی اور کوہستانی علاقے میں تھا، موسم بھی سخت گرم تھا، اور اس ملک میں گرمی بھی بہت سخت ہوتی ہے، اور لو بڑے غضب کی چلتی تھی، خصوصیت کے ساتھ شکار پور سے شہر ڈھاڈر تک دیگر مقامات کے مقابلے میں لو اور زیادہ چلتی ہے، اور موسم گرما کی شدت کے زمانے میں لوگوں کی آمد ورفت بالکل بند ہو جاتی ہے، اس راستے میں پانی بہت نایاب ہے، کہیں دس دس کوس اور بیس بیس کوس تک دستیاب نہیں ہوتا۔

ان تمام وجوہ سے واقف کاروں اور خیر خواہوں نے بہت ڈرایا، اور صلاح دی کہ

برسات کا موسم شروع ہوجانے کے بعد سفر کیا جائے، سید صاحبؒ نے خیال کیا کہ اگر برسات کا انتظار کیا جاتا ہے تو اس وقت افغانستان کے حدود میں داخل ہوتے ہوتے کابل اور قندھار اور غزنی میں برف باری کا موسم شروع ہوجائے گا اور پھر زیادہ توقف کرنا پڑے گا، اس لئے اللہ پر بھروسہ کرکے مردانہ وار قدم اٹھانا چاہئے، چنانچہ شکار پور پہنچنے کے نویں روز ۱۴ر ذی الحجہ ۱۲۴۱ھ (۲۰ر جولائی ۱۸۲۶ء) کو متوکلاً علی اللہ سفر کا آغاز کر دیا گیا۔

خدا کی قدرت "وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ" کے وعدے کا پورا ظہور ہوا، روانگی سے ایک دن پہلے معمول کے خلاف اتنی بارش ہوئی کہ گرمی کی آدھی تیزی جاتی رہی۔(۱)

شہر سے روانگی کے وقت وہاں کے اکثر معززین، اہل شہر، قاضی اور بعض لشکری تین چار کوس تک رخصت کرنے کے لئے آپ کی سواری کے ساتھ آئے اور ہزاروں آدمی اور وہاں کے رؤسا بیعت ہونے کے لئے آئے اور یہ وعدہ لے کر گئے کہ جب کفار سے جنگ ہوگی تو ان کو طلب کر لیا جائے گا۔(۲)

## جاگن

شکار پور سے چل کر جاگن میں پہلی منزل ہوئی، راستے میں پھر اتنی بارش ہوئی کہ جہاں سراب تھا، وہاں سیلاب جاری تھا، دیکھنے والوں نے صاف محسوس کیا کہ مہاجرین الی اللہ اور مجاہدین فی سبیل اللہ کے اس گروہ اور اس کے امیر پر عنایت کی خاص نظر ہے۔(۳)

جاگن میں چار روز سید انور شاہ کے انتظار میں آپ ٹھہرے رہے، اسی عرصے میں دوبارہ اس قدر زور کی بارش ہوئی کہ جہاں خاک اڑتی تھی، وہاں کیچڑ ہوگئی، اگرچہ لوگوں کا کچھ سامان بھیگ گیا، لیکن انہوں نے ہر قطرے کو جانِ تازہ شمار کیا، جاگن کے باشندے قسم کھا کر کہتے تھے کہ آپؒ کے آنے سے پہلے جب بارش نہیں ہوئی تھی، دن نکلنے کے ایک گھنٹے بعد سے لے کر غروب آفتاب تک ہم مطلقاً گھر سے نہیں نکل سکتے تھے، اور جو نکلتا وہ اکثر لو سے ہلاک ہوجاتا، یہ بارش اس سرزمین میں تین سال کے بعد ہوئی ہے۔(۴)

---

(۱) مکتوبات ص ۱۷۱ (۲) ایضاً ص ۱۷۰ (۳) ایضاً ص ۱۷۱ (۴) ایضاً ص ۱۷۱، ۱۷۲

## سید انور شاہ

سید انور شاہ پنجاب کے سادات عظام اور اپنے ملک کے شرفائے کرام میں سے تھے، شہر امرتسر ان کا وطن تھا، اس نواح کے اکثر مسلمان اس خاندان کے مرید اور معتقد تھے، رنجیت سنگھ خود پہلے ان کے ساتھ کمال اعزاز اور تعظیم کے ساتھ پیش آتا تھا، موصوف کے بزرگ اس ملک کے نامور دینی پیشوا اور مقتدا تھے، دو تین سال پہلے امرتسر میں سید انور شاہ کی ترغیب سے سکھوں کے اعلیٰ خاندان کا ایک فرد مسلمان ہوگیا تھا، اس کے خاندان والوں نے اس بنا پر بلوہ کر دیا اور سید انور شاہ کی ناک پر ضرب لگا کر چہرے کے حسن کو بگاڑ دیا، ہر چند اس مظلوم نے شہر کانگڑہ کے استادوں سے اس کا علاج کرایا، لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا اور اس کا نشان باقی رہ گیا، سید انور شاہ نے اپنی دینی حمیت سے مغلوب ہو کر چاہا تھا کہ مخلص مسلمانوں کی ایک جماعت تیار کر کے اس گروہ کے خلاف جہاد کیا جائے، لیکن حاکموں نے اپنے حسن تدبیر اور حکومت کے زور سے سید موصوف کو دو سال سے نظر بند کر رکھا تھا، سید صاحبؒ کو اس واقعے کی اطلاع آنے جانے والوں کی زبانی وطن ہی میں ہوگئی تھی، آپؒ چونکہ ان تمام افراد کی تلاش میں رہتے تھے، جن کے سینے میں حمیت اسلامی اور جذبۂ جہاد موجزن ہو، اس لئے آپؒ نے ان کو اپنے بلانے اور ساتھ لینے کا خاص اہتمام فرمایا، وطن سے روانگی کے وقت حاجی یوسف کشمیری کو، جو آپؒ کے قدیمی رفقاء اور مخلص معتقدوں میں تھے، فتح پور ہنسوہ سے سید موصوف کی رہائی اور ان کو اپنے پاس پہنچا دینے کے لئے امرتسر روانہ کیا تھا، اس مدت میں حاجی صاحب سید موصوف کے پاس پہنچ گئے، اور اپنے حسن تدبیر سے سید ممدوح کو پندرہ خادموں اور رفیقوں، تین سواری کے گھوڑوں اور بار برداری کے اونٹوں، خیموں اور اسباب ضروری کے ساتھ لے کر ملتان کے راستے سے شہر بہاول پور میں جو نواب رحیم خاں کی حکومت میں تھا، پہنچا دیا، اور وہ سید صاحبؒ کی آمد کے انتظار میں گوش بر آواز ہو کر بیٹھ گئے، جب لشکر سندھ پہنچا اور وہاں سے سید دین محمد قندھاری کو دعوت جہاد کا خط پہنچانے کے لئے حاکم بہاولپور کے پاس بھیجا گیا تو ان کی ملاقات سید موصوف سے ہوئی، اور سید موصوف نے ان کے ہمراہی میں مقام جاگن میں سید صاحبؒ کی ملاقات کا شرف حاصل کیا، سید حمید الدین

لکھتے ہیں ''اس موقع پر اہل ایمان کا اجتماع اور دینی جوش وخروش کا نظارہ دیکھنے کے قابل تھا، تحریر میں اس کا بیان نہیں ہو سکتا۔(۱)''

## جاگن سے چھتر تک

۱۸/ذی الحجہ کو جاگن سے کوچ ہوا، بارش کی زیادتی کی وجہ سے برشوری اور مکھن بیلہ کا سیدھا راستہ چھوڑ کر خان گڑھ کا راستہ اختیار کرنا پڑا۔

یہ محراب خاں کی حکومت کا علاقہ تھا، جو نصیر خاں کا پوتا تھا، سید حمید الدین لکھتے ہیں ''اس زمین کا اکثر حصہ محض کوہستان ہے، شکار پور اور شہر شال کے درمیان آبادی کم ہے، حکام کی غفلت کی وجہ سے ڈاکوؤں اور لٹیروں کا اس قدر زور رہتا ہے کہ بغیر سو دو سو سپاہیوں کی حفاظت کے قافلے کا گزرنا مشکل ہے، پانی کی بھی اس راستے میں بڑی کمی ہے، تمام خاردار جنگل ہے، اس جنگل میں جا بجا دیہاتوں میں بلوچی رہتے ہیں، جو بڑے بے رحم، بددین اور کثیف ہیں۔(۲)

جاگن سے چل کر ۸ کوس پر خان گڑھ(۳) میں پڑاؤ پڑا، سید حمید الدین لکھتے ہیں ''وہاں خشک زمین ڈیرہ ڈالنے کے لئے بہت کم تھی، وہاں کا زمیندار حاضر ہوا اور اجناس خوردنی اور گھوڑوں کا چارہ دانہ بطور ضیافت لایا اور حضرت کے ہاتھ پر بیعت کی، بارش کی وجہ سے چونکہ سیدھا راستہ چھوڑ کر چلنا پڑ رہا تھا، اس لئے وہاں کے زمیندار نے کمال حسن عقیدت کے ساتھ اپنے حقیقی بھائی کو راستہ بتانے کے لئے ساتھ کر دیا''۔

منزل منزل ٹھہرتے شہر شاہ پور پہنچے، جو بقول سید حمید الدین ہندوستان کے قصبوں کی طرح آباد تھا، سید محسن شاہ جو بلوچیوں کے پیر و مرشد تھے، کمال عقیدت کے ساتھ حاضر ہوئے اور اکثر شرفا نے بیعت ارادت کی، خان گڑھ سے روانہ ہونے کے بعد تین روز سفر کرنے کے بعد یہیں آدمیوں کی شکل نظر آئی، اس دشت بے نشان میں سمندر کی طرح صرف تاروں سے راستہ معلوم ہوتا ہے، اگر رہبر غلطی کر جائے تو سارا قافلہ پانی کے نہ ملنے کی وجہ سے ہلاک ہو جائے، بارش کے علاوہ کسی اور موسم میں

---

(۱) مکتوبات ص ۱۷۴، ۱۷۵ (۲) ایضاً ص ۱۷۵

(۳) خان گڑھ جو اب باقی نہیں ہے، اس مقام پر جنرل جان جیکب نے فوجی چوکی قائم کی، جس نے بعد میں قصبے اور شہر کی حیثیت اختیار کر لی اور جیکب آباد کے نام سے مشہور ہے۔

یہاں پانی نظر نہیں آتا، مسافر اپنے ساتھ پانی لے جاتے ہیں۔

خان گڑھ کے زمیندار کا بھائی شاہ پور سے رخصت ہوا اور وہاں سے محسن شاہ اپنے دو بیٹوں کے ساتھ کمال عقیدت مندی سے ہمراہ ہوئے، شاہ پور ایک روز ٹھہر کر قافلے نے کوچ کیا اور ۸ کوس پر قصبۂ چھتر میں پہنچے، وہاں کا حاکم لشکر کے حالات دریافت کرنے کے لئے چند بلوچی سواروں کے ساتھ آیا اور حقیقت حال دریافت کرنے کے بعد ایسے مقام پر آپؒ کی تشریف آوری کو نعمت غیر مرقبہ سمجھ کر فوراً مرید ہوا، سید حمید الدین لکھتے ہیں "اس حاکم کا نام ملا محمد ہے، اور محراب خاں کی طرف سے اس نواح میں مقرر ہے، روانگی کے وقت اپنی حکومت کی سرحد تک پہنچانے آیا، اس کی باتوں سے معلوم ہوتا تھا کہ اس کو محراب خاں کے مزاج میں درخور حاصل ہے، سید صاحبؒ نے محراب خاں کے نام دعوتِ جہاد کا ایک خط بھیجا، اس میں یہ بھی تحریر فرمایا کہ اگر آپ ہمارے متعلقین کو اپنی حکومت کی سرحد میں رہنے کی اجازت دے دیں، اور ان کے ساتھ ممکن رعایتیں برتیں تو ہم غریب الوطن اپنا کام فارغ البالی کے ساتھ کرسکیں، اور ملا محمد سے یہ فرمایا کہ اس خط کا جواب ہم کو کسی معتبر قاصد کے ذریعے سے جہاں بھی ہوں پہنچا دیا جائے۔(۱)"

## چھتر سے بھاگ تک

چھتر سے روانہ ہو کر ندیاں عبور کرتے ہوئے قصبۂ شور پہنچے، اس قصبے کے نیچے جو ندی بہتی ہے، کائی اور کیچڑ کی وجہ سے اس کا عبور کرنا بہت دشوار تھا، اس سے پہلے یہ زحمت پیش آچکی تھی، اور بار برداری کے اونٹ پھسل پھسل کر گر گئے تھے، اس لئے سید صاحبؒ نے بنفس نفیس اور دوسرے ہمراہیوں نے جنگل کی لکڑیاں کاٹ کر کائی پر بچھا دی اور اس طرح سوار اور پیادے اس کے اوپر سے گزر گئے، وہ رات اس میدان میں بے پانی دانے کے گزاری۔

۲۶ رذی الحجہ کو شہر بھاگ میں پڑاؤ ہوا، سید حمید الدین لکھتے ہیں کہ یہ شہر شرفاء، علماء اور ہر قسم کے لوگوں کا مرکز ہے، اور اس نواح میں اس سے بڑا دوسرا شہر نہیں، دوسرے روز شہر کے قاضی اور حاکم اور شہر کے تمام شرفا و علماء کمال حسن عقیدت کے ساتھ حاضر ہوئے اور ان میں سے اکثر

---

(۱) مکتوبات ص ۱۷۸، ۱۷۹

نے بیعتِ ارادات کی، حاکم اور قاضی شہر نے ایک ایک روز سید صاحبؒ کی چالیس پچاس آدمیوں کے ساتھ دعوت کی، دو روز وہاں قیام رہا۔(۱)

## بھاگ سے ڈھاڈر تک

تیسرے روز ۲۹؍ذی الحجہ کو بھاگ سے کوچ ہوا، اس نواح کا ایک رئیس، جس کا مکان یہاں سے دو کوس شہر حاجی کی طرف تھا، ایک دن پہلے سے ضیافت کا انتظام کر کے برسرِ راہ بڑی نیاز مندی اور عقیدت مندی کے ساتھ کھڑا انتظار کر رہا تھا، سید صاحبؒ کی سواری پہنچی تو اس نے وہاں کچھ توقف کرنے کی درخواست کی اور نہایت تکلف اور افراط کے ساتھ کھانا تیار کرایا اور بڑی خوش اخلاقی اور عالی ہمتی کے ساتھ ضیافت کی۔

شہر حاجی سے روانہ ہوئے تو ایڑی میں محرم الحرام ۱۲۴۲ھ کا چاند دیکھا، یکم محرم کو وہاں سے چل کر اسی روز ڈھاڈر(۲) پہنچ گئے، شہر ڈھاڈر کے شرفاء و علماء بڑی نیاز مندی و عقیدت کے ساتھ حاضر ہوئے اور ان میں سے اکثر نے بیعت کی اور بعض دوسرے فوائد اور برکات سے مستفید ہوئے، شہر کے حاکم بھی ملاقات کے لئے آئے، دونوں دن شہر کے لوگ سید صاحبؒ کو پچاس ساٹھ آدمیوں کے سات اپنے گھر لے جاتے اور بڑے اخلاق اور دلجوئی کے ساتھ ضیافت کرتے۔

## درۂ بولان

جنوب مشرق سے افغانستان جانے والے قافلوں کے لئے ممکن العمل راستہ صرف یہ تھا کہ وہ ڈھاڈر سے درۂ بولان میں داخل ہوں اور اس کو عبور کر کے شال (کوئٹہ) کے راستے سے افغانستان کے حدود میں داخل ہوں۔

درۂ بولان ایک قدرتی راستہ ہے، جو قدرت الٰہی نے اولوالعزم فاتحین اور ضرورت مند مسافروں کے لئے اس طویل سلسلۂ کوہ کے اندر پیدا کر دیا ہے، جو ہندوستان کو افغانستان سے جدا کرتا ہے، گویا اس سد سکندری کے اندر ایک طویل قدرتی شگاف ہے، جس میں سے احتیاط کے

---

(۱) ایضاً ص۱۸۰، ۱۸۱ (۲) ڈھاڈر درۂ بولان کے جنوبی دہانے کا مشہور مقام ہے، ڈھاڈر سے درۂ بولان داخل ہوتے تھے، اور اسکو عبور کر کے شال (کوئٹہ) پہنچتے تھے، ریل بن جانے کے بعد ڈھاڈر کی جگہ سبی نے لے لی۔

ساتھ قافلے اور جیش گزر سکتے ہیں۔

۱۸۳۹ء میں یعنی سید صاحبؒ کی ہجرت کے پورے ۱۳ ربرس بعد انگریزوں نے سرولوبی کاٹن (Sir Willougbby Cotton) کی سرکردگی میں شاہ شجاع کو تخت افغانستان پر بٹھانے کے لئے ایک فوجی مہم روانہ کی تھی، یہ مہم ٹھیک اسی ڈھاڈر اور بولان کے راستے سے افغانستان گئی، اس مہم میں جو انگریز شریک تھے، انہوں نے درۂ بولان کی عظمت و اہمیت اور اس کی جغرافیائی کیفیت مفصل بیان کی ہے وہ کہتے ہیں:۔

''یہ ایک گہری گھاٹی ہے جو کوہ براہئک (Brahuick) کو کاٹتی ہوئی پچپن میل تک مسلسل چلی گئی ہے، اس پہاڑ کا ایک بازو قریب قریب زاویہ قائمہ بناتا ہوا کوہ ہندوکش سے نکلا ہے اور شمال سے جنوب کی جانب دس درجہ عرض البلد میں پھیلا ہوا ہے، مختلف مقامات پر اس کے مختلف نام ہیں، درے سے ہو کر اسی کا ہم نام ایک دریا گزرتا ہے، جس کو صرف اس کے دھارے کی لائی ہوئی چٹانوں اور سڈول پتھروں کے ذریعہ ہی پار کیا جاسکتا ہے، دونوں طرف کے پہاڑ جو اپنے بلند ترین مقامات پر سطح سمندر سے پانچ ہزار سات سو (۵۷۰۰) فٹ اونچے ہیں، برابر جڑتے اور شق ہوتے رہتے ہیں، بعض جگہ ان میں کافی چوڑے شگاف پائے جاتے ہیں، مگر عموماً ان کی چوڑان چار اور پانچ سو گز کے درمیان ہے، ان کے باعث یہ پہاڑ سپاٹ چڑھائیوں والے بھدے بھورے رنگ کے پتھریلے مادے کے انباروں کے سلسلے نظر آتے ہیں جو بقول اوٹرم (Outram) اتنے ہی کریہ المنظر ہیں، جتنے کہ عقیم، کہیں کہیں دریا مستقیم چٹانوں کے درمیان سے گزرا ہے، وہاں اس کی گود ساٹھ سے اسّی فٹ تک چوڑی ہوگئی ہے، چنانچہ برسات میں جب وہ بھر جاتی ہے تو جو فوج اس میں پھنس جائے، اس کی ہلاکت ناگزیر ہے، اور ان تنگ راستوں میں اسی ایک خطرے سے نہیں دوچار ہونا پڑتا، پہاڑی باشندے

لوٹ مار کی تاک میں دونوں طرف غاروں میں چھپے رہتے ہیں اور موقع
پا کر نیچے گھاٹی سے گزرنے والے بے بسوں پر اچانک ٹوٹ پڑتے ہیں،
اور بآسانی ان کا کام تمام کر دیتے ہیں۔(۱)''

سید حمید الدین کا بیان بھی اس سے مختلف نہیں، وہ لکھتے ہیں ''شہر ڈھاڈر سے شہر شال ساٹھ کوس کا فاصلہ غیر آباد کوہستان اور سخت دشوار گزار درہ ہے، راستے میں دائیں بائیں بعض جگہ آدھا بیگہ اور بعض مقامات پر صرف چالیس قدم کی گنجائش ہے، سوائے ایک مقام کے جس کا نام کیرتا ہے، جس میں دو سو گھر کی آبادی ہے، کوئی دوسری آبادی نہیں، پہاڑ کے اوپر دونوں طرف اگر سو آدمی سامان جنگ کے ساتھ راستہ روک کر بیٹھ جائیں، تو ایک لاکھ سوار و پیادہ کا لشکر زیادہ سے زیادہ سامان جنگ کے ساتھ گزر نہیں سکتا، اس راستے سے جو جنگی لشکر گزرتا ہے، محراب خاں، جوان حدود کا حاکم ہے، ایک لاکھ روپیہ ٹیکس کے طور پر وصول کرتا ہے، ورنہ تھوڑے آدمیوں کے ساتھ راستہ روک دیتا ہے، پہاڑوں کے دائیں بائیں دو دو کوس کے فاصلے پر پہاڑوں کے مکانات ہیں، جن کا بکری پالنے اور خلق خدا کو لوٹنے کے سوا کوئی دوسرا پیشہ نہیں، اس راستے کے مسافروں کا دستور ہے کہ وہ شہر ڈھاڈر اور شہر شال میں دو دو مہینے قافلے کا انتظار کرتے ہیں، اور تین چار سو آدمی اکٹھے ہو کر گزرتے ہیں، جب حضرت یہاں تشریف لائے تو سو اونٹ اور اسی قدر آدمی جو پہلے کسی بڑے قافلے کے منتظر تھے، آپ کے قافلے میں شامل ہو گئے۔(۲)

## درۂ بولان میں

سید حمید الدین لکھتے ہیں ''ڈھاڈر سے شال تک کوئی آبادی نہیں ہے، اور پانی کے سوا کوئی چیز کھانے کو نہیں مل سکتی، اس لئے چار دن کا کھانا اپنے ساتھ رکھ لیا گیا، ۴ محرم کو عصر کی نماز کے بعد روانہ ہو کر اس درے کے اندر آئے، تمام رات چلے، صبح کے قریب بارہ کوس کے فاصلے پر ایک پرانی ببول کے نیچے لشکر کا پڑاؤ ہوا، دن بھر آرام کرنے کے بعد نماز عصر پڑھ کر پھر روانہ

---

(۱) A Comprehensive History of India, V. III. PP. 351-352 ترجمہ ڈاکٹر محمد آصف صاحب قدوائی، پی، ایچ، ڈی۔ (۲) مکتوبات ص ۱۸۳، ۱۸۴

ہوئے ، اوراسی طرح صبح کی نماز کے وقت موضع کیرتا میں قیام ہوا، یہاں پہاڑوں کا فاصلہ نصف میل کے قریب تھااور کچھ زمین بھی قابل کاشت تھی ، اس لئے وہاں آبادی تھی ، دن بھر وہاں قیام اور آرام کرنے کے بعد شام کو روانگی ہوئی ، بارہ کوس پر شام کے وقت بی بی نانی (۱) مقام پر پہنچے، شام کو حسب معمول وہاں سے روانگی ہوئی ، صبح کو مقام سرِ آب (۲)، جس کو سر کھجور بھی کہتے ہیں، پہنچے، یہ مقام عجیب ہے ، قافلے کی فرودگاہ کے قریب پہاڑ کی جڑ میں پتھر میں دس بارہ جگہ سوراخ ہیں، جن میں سے صاف وشفاف فوارے کی طرح شیریں پانی کے چشمے رواں ہیں، جوندیوں کی شکل میں دور دور تک بہتے چلے گئے ہیں، اسی لئے اس مقام کو سرِ آب کہتے ہیں، یہاں دونوں جانب پہاڑ کی اونچی اونچی دیواریں کھڑی ہیں، درمیان میں بڑے بڑے گول گول پتھر اس قدر بڑے ہیں کہ کہیں پاؤں رکھنے کی جگہ نہیں ، ان پر آدمیوں اور اونٹوں کے پاؤں پھسلتے ہیں، اکثر گھوڑوں کے نعل ان پر چلنے کی وجہ سے ٹوٹ کر گر گئے ، اس وجہ سے اکثر سوار پیدل ہو گئے اور گھوڑوں کو اپنے ساتھ لے لیا۔

ظہر کے وقت مقام سرِ آب سے روانہ ہوئے تھے ، وہاں سے کچھ کوس تک دونوں جانب پہاڑ اس قدر قریب اور بلند ہیں کہ قلعہ کی دیوار کی طرح معلوم ہوتے ہیں، چالیس پچاس قدم سے زیادہ درمیانی فاصلہ نہیں ، اسی تنگ گلی میں سے آدمی گزر سکتا ہے، سوائے پرندے کے کہ پرواز کر کے اوپر پہنچ جائے ، کسی آدمی کے عبور کرنے کا کوئی سوال نہیں ، یہاں پہنچ کر بدن کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں، اگر پہاڑ سے کوئی بڑا پتھر یا چٹان پھسل جائے تو جان کی خیر نہیں ، اس جگہ ہر ہر قدم پر قزاقوں کا خطرہ تھا ، حضرتؒ نے اس موقع پر یہ انتظام کیا کہ اونٹوں اور بندوقچیوں کو سب سے آگے رکھا اور کمزوروں کو بیچ میں اور خود سواروں کے ساتھ خبر گیری کے لئے

---

(۱) یہاں ایک سیدہ کی قبر بتلائی جاتی ہے ، بلوچ یہاں عام طور پر نان تقسیم کرتے ہیں، اس لئے اس مقام کا نام بی بی نانی مشہور ہو گیا، (سید احمد شہیدؒ)

(۲) مہر صاحب کی تحقیق ہیکہ اس سے مراد وہ مقام نہیں جو اسی نام سے اب بھی مشہور ہے، اور کوئٹہ ریلوے لائن کا ایک اسٹیشن ہے، بلکہ اس سے مراد مچھ قدیم ہے جو موجودہ مچھ سے دو میل شمال ہے اور بی بی نانی سے تقریباً سولہ میل ، بلوچی میں مچھ کے معنی کھجور ہیں، اس لئے اس کو سر کھجور بھی کہہ سکتے ہیں، (ملاحظہ ہو سید احمد شہید ص ۳۱۷)

سب سے پیچھے رہے، اللہ تعالیٰ نے تمام خطرات سے محفوظ رکھا اور ایک گھڑی رات کو اس درے کے دروازے سے لوگ نکلے اور کھلی ہوا میں اطمینان کا سانس لیا، اور چار پانچ روز کے بعد میدان کی صورت اور دنیا کی وسعت دیکھی اور جان میں جان آئی، ایسا معلوم ہوا کہ سرنگ کے سوراخ سے نکلے ہیں، دروازے کے متصل ہی بعض درختوں پر سات آدمیوں کی لاشیں دیکھیں، جو قزاقوں کے ہاتھوں زخمی ہو کر مر گئے تھے دس بارہ روز کی لاشیں معلوم ہوتی تھیں۔

اگر چہ بارش کی وجہ سے لو بند ہو گئی تھی لیکن بمقتضائے موسم شکار پور سے ڈھاڈر تک دھوپ میں وہی حدت تھی، اور پہاڑوں کے پتھر توے کی طرح دہکتے تھے، اس لئے مجبوراً رات کو چلتے تھے، اور دن کو خیموں کے سائے میں سوتے اور کھاتے پیتے تھے، رات کو بھی پسینہ بہتا تھا، بی بی نانی کے مقام پر آفتاب کی وہ حدت اور پسینے کی وہ شدت نہیں رہی، سر آب کے مقام سے رات کو اوڑھنے کی ضرورت ہوئی، درے کے اندر ایک چادر سے زیادہ کی ضرورت نہ تھی، لیکن جیسے ہی لوگ درے کی تنگنائے سے نکلے اور اس دشت بے دولت (۱) میں پہنچے، جو ایک ہموار اور مسطح میدان ہے، اور عرض وطول میں بارہ کوس ہے، جس کی زمین قابل زراعت ہے لیکن پانی کا نام نہیں، تو معاً ایسا معلوم ہوا کہ برف کے دریا میں سر سے پاؤں تک ڈوب گئے، بدن میں کپکپی شروع ہو گئی، اور دانت بجنے لگے، جس کو جو کپڑا ملا اسنے اپنے اوپر ڈال لیا، سواروں نے زین پوش اپنے اوپر ڈال لیا، ایسا بھی ہوا کہ دس دس بارہ بارہ آدمیوں نے اکٹھا اپنے اوپر اونٹوں کا شلیتہ یا پال یا خیمہ ڈال لیا اور سو گئے، اس سردی کے عالم میں کسی کو کھانے پینے کا ہوش نہ تھا، گھوڑے اور اونٹ بھی سردی سے کانپ رہے تھے، مجبوراً اس میدان میں ٹھہرنا پڑا اور سردی سے حفاظت کا سامان کرنا پڑا، تمام خراسان میں یہاں کی سردی اور برف باری مشہور ہے، پانی اس پورے میدان میں ناپید ہے، اسی لئے اس مقام کو دشت بے دولت کہتے ہیں۔

جب سے ہم شہر ڈھاڈر سے روانہ ہوئے تھے، اس پورے راستے میں سوائے موضع کیرتا کے کہیں ہم نے اپنے ہمراہیوں کے علاوہ کسی آدمی کی صورت نہیں دیکھی، بہر حال رات کسی طرح

---

(۱) یہ درۂ بولان کے شمالی دروازے سے عین متصل ہے، مچھ قدیم سے تقریباً سترہ میل ہوگا (سید احمد شہید)

کٹی، صبح سب نے تیمّم کر کے نماز پڑھی، چار گھڑی دن چڑھے تک ہاتھ سردی کی وجہ سے کام نہیں کرتے تھے، آخر وہاں سے کوچ ہوا اور ہم شہر شال کی طرف روانہ ہوئے۔

یہاں سے مملکت خراسان کی سرحد شروع ہوتی ہے ہر طرف امن وامان ہے، ہر جانب دیہات اور آبادیاں ہیں، باغات اور کھیتیاں اور پانی کے چشمے ہر طرف جاری ہیں۔(۱)''

## شال

سید حمید الدین لکھتے ہیں ''آخر خیر وخوبی کے ساتھ ہم ظہر کے وقت شہر شال (۲) میں داخل ہوئے، یہاں کے لوگوں کی زبان افغانی ہے، دوسروں کی بات سمجھ نہیں سکتے، وہ کمال خلوص اور اعتقاد کے ساتھ حضرتؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے، یہاں کا حاکم جو محراب خاں (۳) کی طرف سے مقرر ہے، ایک عظیم الشان سردار ہے، اور رؤسا اور امرا کے طبقے میں ایسا دیندار آدمی کم دیکھنے میں آیا ہے، وہ بھی حضرتؒ کی قدم بوسی کے لئے حاضر ہوا اور لشکر کی ضرورتوں کی تکمیل، بروقت خبر گیری اور دلجوئی کا انتہائی خیال رکھا اور حضرتؒ کی خوشنودی سے مالا مال ہوا، وہاں سے دو کوس پر ایک دیہات میں سادات کا ایک گھر تھا، تیسرے روز اس گھر کے لوگوں نے کھانے اور میوے سے بڑی ضیافت کی اور حضرتؒ کو سو آدمیوں کے ساتھ اپنے گھر لے گئے، اور بڑی خوشی سے کھانا کھلایا، اسی روز شال کے حاکم نے حضرتؒ کے ہاتھ پر ارادت اور جہاد کی بیعت کی اور حضرت کو بہت سے مجاہدین کے ساتھ اپنے گھر لے جا کر مہمانداری کا حق ادا کیا اور اس سفر میں اپنی معیت کی درخواست کی، حضرتؒ نے اس کے حق میں دعائیں کیں اور فرمایا کہ جب ہم بلائیں تو تم آجانا۔

اس زمانے میں محراب خاں حاکم حدود (بلوچستان) اور حاکم قندھار کے درمیان تعلقات اس حد تک خراب ہو گئے تھے کہ طرفین دارالحکومت سے نکل نکل کر اپنی اپنی سرحدوں پر

---

(۱) مکتوبات ص ۱۸۴-۱۸۸

(۲) اس کا اصل نام شال کوٹ تھا، تخفیفاً، اس کو شال بھی کہتے تھے، جو اس وادی کا نام ہے، جس میں یہ قصبہ شال آباد ہے، انگریزوں نے اس کو کوئٹہ کر دیا۔

(۳) محراب خاں، جو اس وقت بلوچستان کا حاکم تھا محمود خاں کا بیٹا اور نصیر خاں اول کا پوتا تھا، نصیر خاں نے بلوچستان کو ایک مستقل حکومت کی حیثیت دی، اس نے ۱۷۹۴ء میں وفات پائی۔

ٹھہرے ہوئے جنگ کی تیاری کر رہے تھے، قندھار کی فوج عبداللہ خاں درانی کی سرکردگی میں مع گیارہ ضرب توپ کے اپنی حکومت کی سرحد میں مقام مے زئی پر، جو شہر شال سے تیس کوس پر ہے، ٹھہری ہوئی تھی، اور محراب خاں حاکم قلات کی فوج ملا فتح محمد آخون وزیر کی ماتحتی میں قصبۂ مستنگ میں، جو شال سے سولہ میل قلات کی طرف ہے، پڑاؤ ڈالے ہوئے تھی، اور دونوں طرف سے جنگ کی تیاری ہو رہی تھی، حضرتؒ کا حکم ہوا کہ سید انور شاہ بیس آدمیوں کی جماعت کے ساتھ جو مولوی سید اولاد حسن قنوجی، حاجی بہادر شاہ رامپوری اور مولوی نظام الدین معروف بہ بخشی اور اس کاتب الحروف (سید حمید الدین) اور دوسرے اشخاص پر مشتمل ہو، لشکر سے جدا ہو کر قصبۂ مستنگ جو بہت سے دیندار مسلمانوں کا مسکن اور محراب خاں کے لشکر کی چھاؤنی ہے، جائیں، وہاں کے مسلمانوں کو جہاد کی تبلیغ کریں اور ملا فتح محمد وزیر سے مل کر اس خط کا جواب لیں جو راستے سے حاکم قلات کو بھیجا گیا تھا اور تین روز میں اپنا کام کر کے اپنے لشکر گاہ میں پہنچا دیں، یہ جماعت روانہ ہوئی اور قصبۂ مستنگ میں پہنچ کر وہاں کے اہل ایمان کو جہاد کی تبلیغ و دعوت کی اور وزیر مذکور سے ملاقات کی، وزیر ممدوح جو اپنے زہد و ورع میں نادرۂ روزگار اور خوش اخلاقی اور مروت میں ضرب المثل ہے، نادر شاہ کے ملازمین میں ہے، ایک سو بیس کی عمر ہے، لیکن قویٰ نہایت اچھے ہیں، شہ سواری اور فوج کشی کا خاص مذاق ہے، آغاز جوانی سے حاکمین قلات کا وزیر چلا آ رہا ہے، چار بادشاہ بادشاہت کر کے باری باری ملک بقا کو سدھارے اور یہ ابھی منصب وزارت پر سرفراز، نیک نام و کارگزار ہے، عمر و اقبال اور دیانت و تقویٰ کا ایسا اجتماع کم دیکھنے میں آیا ہے، وزیر موصوف نے ہم لوگوں کے آنے کی خبر سن کر پہلے ہی سے ایک مکان فرش فروش اور ضروری سامان سمیت ہمارے لئے آراستہ کر رکھا تھا، جب ہم شہر کے دروازے پر پہنچے تو وزیر موصوف کی طرف سے ایک سوار نے استقبال کیا، ان کا سلام پہنچایا اور ہم کو ہماری اقامت گاہ میں پہنچا دیا، اس کے بعد ملا نور محمد جو محراب خاں کے مخصوص امرا اور مقربین میں سے تھے، وزیر صاحب کی طرف سے ملاقات اور دریافت احوال کے لئے آئے، بہر حال دلجوئی اور خاطر داری کا، جو اربابِ اخلاق اور روٴسائے مسلمین کے شایان شان ہے، کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا، موسمی پھل اور میوے،

گھوڑوں کے لئے چارہ دانہ اور رات کو ہمارے لئے پرتکلیف رنگارنگ کے کھانے بھیجے، صبح کو وزیر صاحب کی ملاقات کے لئے گئے، وہ خیمے کے اندر لب فرش تک آکر مہمانوں سے بغلگیر ہوئے، اور نہایت اخلاق کے کلمات جن میں ریاست کے غرور کا شائبہ بھی نہ تھا، فرماتے رہے اور خط کے جواب کی تاخیر کا عذر بیان کیا کہ حاکم قندھار کے ساتھ جنگ کی تیاری تاخیر کا سبب بنی، فریقین کی مصالحت کے لئے حضرتؒ سے دعا کی درخواست کرنے کو فرمایا اور حضرتؒ کو اس مضمون کا ایک خط لکھ کر حوالے کیا کہ آج میں نے اپنے آقا کو اس خط کے جواب کی یاددہانی کی ہے جو کچھ جواب آئے گا، انشاء اللہ دو تین روز میں آپ تک ہمارے خاص آدمی کے ہاتھ پہنچ جائے گا، دوسرے روز دو سوار ہماری حفاظت اور راہنمائی کے لئے اور اسباب و میوہ جات کا ایک اونٹ ہمارے ہمراہ کیا اور رات کو ہم لوگ روانہ ہوکر دوسرے روز ظہر کو شہر شال میں حضرتؒ کے پاس پہنچ گئے، خط کے جواب میں چار روز وہاں قیام رہا۔(۱)"

(۱) مکتوب سید حمید الدین، مکتوبات قلمی ص ۱۸۹-۱۹۲




# شال (کوئٹے) سے پشاور تک

## شال سے روانگی

سید حمید الدین اپنے خط میں لکھتے ہیں "۱۵ محرم کو صبح کے وقت شال سے لشکر کا کوچ ہوا، حاکم شال، جس کی ارادت مندی کا ذکر اوپر ہو چکا ہے، پچاس ساٹھ سواران خاص کے ساتھ حضرتؒ کی سواری کے ساتھ بڑے جنگی ساز و سامان سے مشایعت کے لئے تین کوس تک آیا، سوار میدان میں دوڑتے تھے، اور بندوقیں سر کرتے تھے، اور فنون سپہ گری اور اپنے کمالات دکھاتے تھے، اس موقع پر ہندی و سندھی سواروں اور پیادوں کا انبوہ اور سواری کا تزک و احتشام عجب شان رکھتا تھا، حاکم شال نے رخصت چاہی اور سواروں نے ایک جگہ کھڑے ہو کر دعا کی، حاکم مذکور ہر خویش اور بیگانے کے سامنے حضرتؒ کی شفقت و محبت سے زار و قطار روتا تھا، حضرتؒ نے اس کے اور اس کے رفقا کے حق میں تمام دینی اور دنیوی مطالب کے لئے دعائیں کیں اور قندھاریوں اور بلوچیوں کی صلح کے لئے بڑی گریہ وزاری کے ساتھ دعا فرمائی، جس کی قبولیت کا ذکر آگے آئے گا۔

شال سے روانگی کے وقت محراب خاں حاکم قلات کا خط فتح محمد وزیر کا بھیجا ہوا حضرت کے خط کے جواب میں آیا، جس کا مضمون تھا کہ آپ جس مہم پر جا رہے ہیں، تشریف لے جائیں، جس چیز کے متعلق آپ نے لکھا ہے، اس کا مناسب جواب جنگ کے تصفیے کے بعد دیا جائے گا، اس سے اندازہ ہوا کہ اس کو مجاہدین کے اہل و عیال کے لئے جگہ دینے میں تامل ہے۔

محراب خاں کی حکومت سے نکل کر ہم لوگ حکومت قندھار کے علاقے میں داخل ہوئے ،اور مقام حیدر زئی میں منزل ہوئی ،اس نواح میں سادات کی آبادی ہے، جو اس تمام علاقے میں نہایت صحیح النسب اور معزز سمجھے جاتے ہیں اور حسن اخلاق ، ہمت ، سخاوت وشجاعت میں بہت ممتاز ہیں، انہوں نے بہت خلوص کے ساتھ حضرتؒ کی پچاس آدمیوں کے ساتھ دعوت کی ،اس راستے میں جس منزل سے گزر ہوتا تھا، سادات میں سے کوئی نہ کوئی حضرتؒ کی چالیس پچاس آدمیوں کے ساتھ دعوت ضرور کرتا تھا، بعض لوگ کچھ خربزہ ،سردہ، تربوز یا کوئی دوسری چیز ہاتھ میں لئے ہوئے راستے پر کھڑے ہوتے اور سلام ومرحبا کہہ کر حضرتؒ سے مصافحہ کرتے ، یہ تحفہ نذر کرتے اور اپنے حق میں دعا کرا کے رخصت ہوتے ،سیکڑوں عورتیں چہروں پر نقاب ڈالے راستے پر کھڑی ہوتیں، سلام ومرحبا کہتیں اور جہاد کی فتح ونصرت کی دعائیں کرتیں اور حضرتؒ کا ہاتھ اپنے چھوٹے بچوں پر پھیر کر دارین کی بہبود کے لئے دعائیں لیتیں، حضرتؒ اپنے فطری کمال اخلاق سے ہر شخص کے لئے کھڑے ہو جاتے اور دعا کرتے ، ہر دہ اور گاؤں میں چھوٹوں، بڑوں اور مردوں، عورتوں کا اس قدر ہجوم ہوتا کہ لشکر کا چلنا رک جاتا، پشین کی حدود سے لے کر شہر کابل میں داخلے تک روزانہ ہر منزل پر یہی منظر پیش آتا اور کوئی دن ایسا نہ جاتا جس میں کوئی نہ کوئی شخص حضرتؒ کی چالیس پچاس آدمیوں کے ساتھ دعوت نہ کرتا، آپ کے ساتھ محبت واخلاص کی نشانیاں ہر چھوٹے بڑے مرد وعورت کے چہرے پر ظاہر ہوتی تھیں اور ہر شخص کفار پر آپ کی فتح ونصرت کی دعائیں کرتا تھا۔

دوسرے روز مقام حیدر زئی سے چل کر ایک دوسرے مقام سدوزئی میں منزل ہوئی، جو پشین کے سادات کا مسکن تھا، وہاں کے سرداروں کے مشورے سے حضرتؒ نے وہاں کے سادات کے ذریعہ حاکم قندھار کے سپہ سالار کو جو محراب خاں حاکم بلوچستان کے ساتھ جنگ کرنے کے ارادے سے یہاں آٹھ کوس کے فاصلے پر فوجوں اور توپخانے کے ساتھ پڑاؤ ڈالے ہوئے ہے، ایک خط اس مضمون کا بھیجا کہ ہم لوگ تمہارے ملک میں مسلمانوں سے ملاقات کرنے کیلئے اور ان کو کفار کے ساتھ جہاد کی دعوت دینے کے لئے آئے ہیں، اور تمہارے شہر سے

ہوکر کابل کی طرف جائیں گے، تم ہماری طرف سے اپنے دل میں کوئی برا خیال نہ کرنا، ہمیں امید ہے کہ تم اس کی اجازت دو گے، آدھی رات کو خط کا جواب اس مضمون کا آیا کہ، کل آپ سدوزئی سے کوچ کر کے مقام مے زئی میں ہماری چھاؤنی میں آیئے، میں آپ کی آمد کی اطلاع اپنے آقا کو کروں گا، جو قندھار میں ہے، اور آپ کے لئے قندھار سے گزرنے کی اجازت طلب کروں گا، جب تک اس کا جواب نہ آئے، آپ ہمارے لشکر گاہ ہی میں توقف فرمایئے، اجازت آنے کے بعد قندھار کا رخ فرمایئے۔

اس خط کے مطابق حضرتؒ نے سدوزئی سے کوچ فرما کر مے زئی میں لشکر گاہ سے ایک تیر کے فاصلے پر خیمہ لگایا اور فروکش ہو گئے، سردار فوج اکثر افسروں کے ساتھ پیادہ پا اپنے خیمہ گاہ سے نکل کر حضرتؒ کے استقبال کے لئے آیا، حضرتؒ کو پہلے تنہا اپنے خیمے میں لے گیا اور آپ سے اس سفر کے مقاصد کا پورا حال دریافت کیا، دو گھنٹے کے بعد حضرتؒ خیمے سے باہر تشریف لائے، گولہ اندازوں میں کثرت سے ہندوستانی ملازم تھے، وہ ہماری ملاقات کو آئے اور اپنے وطن کے حالات دریافت کیے، مے زئی کے سادات ان تینوں دن، جس میں ہم لوگ حاکم قندھار کے اجازت نامے کے انتظار میں ٹھہرے ہوئے تھے، روزانہ حضرت کی چالیس پچاس آدمیوں کے ساتھ ضیافت کرتے رہے اور دن رات آپؒ کے خیمے میں اس مقام کے اور قرب وجوار کے معززین و سادات کا ہجوم رہتا تھا، جو آپؒ کی ملاقات کرنے کے لئے آتے تھے، اور اس سفر جہاد میں اپنی معیت و رفاقت کے خواستگار تھے، حضرتؒ ان کو وہی جواب دیتے تھے، جو اس سے پہلے آپؒ نے مشاقانِ جہاد کو دیا تھا کہ جب ہم بلائیں، اس وقت آجانا، تین روز کے بعد حاکم قندھار کا خط آیا کہ سید صاحبؒ کو لشکر مجاہدین کے ساتھ آنے سے کیوں روکا ہے، آنے دو، چوتھے روز وہاں سے کوچ ہوا۔(۱)''

## کوزک

''مقام مے زئی سے کوچ کر کے دس کوس کے فاصلے پر عشا کے وقت کوزک (۲) پر پہنچے،

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین، مکتوبات ص ۱۹۲-۱۹۷ (۲) کوزک کے متعلق بھی انگریز سیاحوں اور فوجیوں کا تاثر یہ ہے کہ وہ درۂ بولان کی طرح نہایت اہم درہ اور دشوار گزار پہاڑی راستہ ہے، ملاحظہ ہو تصویر۔

جوکوہ توبہ کا درہ ہے، چونکہ اس سے پہلے بہت بلند و دشوار گزار پہاڑی راستہ طے کرنا پڑتا تھا اور اس کی بلندی ایک میل یا زائد تھی، جس کا رات کو طے کرنا اور تنگ گھاٹیوں سے نکلنا رات کو بہت دشوار تھا، اس لئے یہی صلاح ہوئی کہ صبح کے وقت سفر کیا جائے، چنانچہ صبح کا کھانا پکا کر دو پہر کے قریب کوچ ہوا، اور پہاڑوں کے اوپر پہنچے، بڑی دشواری اور مشقت سے اترتے چڑھتے چار کوس چل کر عصر کے وقت چوکی پہنچے، جہاں سے کابل اور قندھار کا راستہ پھٹتا ہے۔(۱)''

## افغانستان کی حکومتوں پر ایک نظر

پچھلے صفحات میں گزر چکا ہے کہ زمان شاہ نے، جو احمد شاہ ابدالی کا پوتا تھا، اپنے محسن اور صاحب رسوخ وزیر پائندہ خاں کو قتل کرا دیا، جس کے نتیجے میں وہ تخت و تاج سے محروم ہوا اور پائندہ خاں کے بیٹے فتح خاں نے شاہ ابدالی کے دوسرے پوتے محمود کو تخت افغانستان پر بٹھا دیا اور ساری مملکت کو اپنے بھائیوں کی صوبے داری میں دے دیا، کچھ عرصے کے بعد محمود کے بیٹے کامران نے جس کو اپنے باپ کی سلطنت میں بارک زئی سردار فتح خاں کی مطلق العنانی اور خود مختاری گوارا نہ تھی، فتح خاں کی آنکھیں نکالیں اور اس کو قید خانے میں ڈال دیا، کچھ عرصے کے بعد شاہ محمود کے حکم سے وہ قتل کر دیا گیا۔(۲)

فتح خاں کے اس انجام نے ابدالیوں کے رہے سہے اقتدار کا خاتمہ کر دیا اور بارک زئی بھائیوں کی خود مختار سلطنت قائم ہوگئی، اس وقت تمام ملک افغانستان ان بھائیوں کے تصرف میں آ گیا اور انہوں نے مختلف صوبوں اور علاقوں پر اپنی خود مختار حکومتیں قائم کر لیں، سید صاحبؒ نے جب ۱۲۴۲ھ (۱۸۲۶ء) میں افغانستان و سرحد کا سفر فرمایا ہے، تو پورا ملک انہیں بھائیوں میں بٹا ہوا تھا، قندھار پر دل خاں، شیر دل خاں اور ان کے تین بھائی حکومت کرتے تھے، غزنی میر محمد خاں کی عملداری میں تھا، کابل حکومت کے بارے میں بھائیوں اور بھتیجوں میں بارہا کشمکش اور جنگ کی نوبت آئی تھی، اگرچہ بالآخر کابل کا تخت اور رفتہ رفتہ افغانستان کی حکومت مستقل طور پر دوست محمد

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین مکتوبات (قلمی) ص ۱۹۹، ۲۰۰

(۲) ملاحظہ ہو کتاب کا عنوان ''درّانی خاندان کا زوال اور اس کے اسباب'' ص ۳۸۶

خاں کے زیرنگیں آگئی (۱)، لیکن جس وقت سید صاحبؒ تشریف لے گئے اس وقت معلوم ہوتا ہے کہ کابل سلطان محمد خاں کے زیر انتظام تھا، سید حمید الدین صاحب کے مکاتیب میں حاکم کابل کی حیثیت سے سلطان محمد خاں ہی کا ذکر آتا ہے، اس وقت ان بھائیوں میں پھر ایک بار سخت اختلاف اور کشمکش تھی، اور اسی کی وجہ سے سید صاحبؒ کو کابل میں طویل قیام کرنا پڑا، پشاور یار محمد خاں کی تحویل میں تھا، ہشت نگر کا علاقہ سید محمد خاں کے پاس تھا، اس طرح ہرات کو مستثنیٰ کر کے سارا افغانستان و سرحد بارک زئی سرداروں کے زیر حکومت و انتظام تھا، جو ایک باپ کے بیٹے تھے اور عام طور پر ''درانی'' کہلاتے تھے، سید صاحبؒ کو انہیں سرداروں کی عملداری سے گزر کر یوسف زئیوں کے علاقے میں جانا تھا، جس کو عام طور پر سمہ (۲) کہتے ہیں۔

## قندھار کی جانب

''کوک سے دوسرے روز ظہر کے وقت روانہ ہوئے، سات کوس تک کہیں پانی نہ تھا، یہ سب راستہ طے کر کے صبح کے قریب ایک تالاب کے کنارے پہنچے، جو بارش کے پانی سے پر تھا، بقیہ شب وہاں گزار کر نماز صبح پڑھ کر روانہ ہوئے، پانچ کوس پر کاریز ملا فتح اللہ خاں پر منزل کی ،دوسرے روز آٹھ کوس چل کر ایک ویران مقام پر منزل ہوئی، وہاں سے کوچ کر کے دس کوس پر قلعہ حاجی میں منزل ہوئی، وہاں کے زمیندار نے بیعت کی اور چند لوگوں کے ساتھ رفاقت اختیار کی، اس کی زبانی معلوم ہوا کہ پردل خاں حاکم قندھار کا حقیقی بھائی شیر دل خاں جو بڑا سفاک اور دلیر آدمی تھا، اور جس نے اپنی شیر دلی سے محراب خاں حاکم قلات والی حکومت بلوچستان سے جنگ کی نیت سے اپنی فوج اور توپخانے کو مے زئی میں بھیج دیا تھا، اور عنقریب محراب خاں پر حملے کا ارادہ رکھتا تھا، گزشتہ شب ایک ہفتہ بیمار رہ کر انتقال کر گیا اور چارو ناچار حاکم بلوچستان سے صلح ہوگئی اور اس طرح سے حضرتؒ کی دعا جو آپ نے فریقین کی صلح کے لئے حاکم شال کے سامنے کی

---

(۱) امیر امان اللہ خاں تک افغانستان کی حکومت دوست محمد خاں کی اولاد میں رہی بچہ سقہ کی بغاوت کے بعد جب نادر شاہ نے افغانستان پر قبضہ کیا، جو سلطان محمد خاں کی اولاد میں تھے تو تخت افغانستان اس شاخ کی طرف منتقل ہو گیا۔

(۲) اس سے مقصود وہ میدانی علاقہ ہے، جو دریائے سندھ اور سرحدی پہاڑوں کے درمیان ہے، ضلع پشاور ضلع مردان اسی علاقے میں واقع ہیں۔

تھی، قبول ہوئی۔

چونکہ قندھار یہاں سے قریب تھا مواضع ودیہات راستے میں کثرت سے ملتے تھے، زائرین اور تماشائیوں کا ہجوم تھا، لوگ اپنے اپنے گھروں سے نکل کر راستے پر کھڑے ہو جاتے، زیارت کرتے اور دعائیں لیتے، بہت سے موسمی پھل اور فواکہ: سردہ، تربوز اور انگور گدھوں اور اونٹوں پر لادے ہوئے کھڑے ہوتے تھے، اور حضرتؒ کی خدمت میں پیش کرتے تھے۔

اسی طریقے پر آپ دیہات اور قریوں سے گزرتے ہوئے چھ کوس پر جا کر کاریز ملا عبداللہ پر، جو قصبۂ خوشاب کے قریب ہے، مقیم ہوئے، وہاں سردے اور انگور وغیرہ کے ڈھیر لگ گئے، ہندوستانی رفقاء نے جن میں سے بہتوں نے ان پھلوں کے نام ہی نام سنے تھے، شکم سیر ہو کر کھائے۔(۱)''

## استقبال

''حاکم قندھار نے آپؒ کی آمد آمد سن کر اپنی حضوری کے امراء میں سے ایک کو، جسے قندھار میں شاہ غاثی کہتے ہیں، پندرہ سوار دے کر استقبال کے لئے بھیجا، رؤسائے شہر میں سے بہت سے لوگ، جو مدت دراز سے آپؒ کے اوصاف سن کر اور تشریف آوری کی خبر معلوم کر کے ملاقات کے مشتاق تھے، شہر سے پانچ کوس کا فاصلہ طے کر کے کاریز ملا عبداللہ پہنچے۔(۲)''

## قندھار

''دوسرے روز ۲۸ محرم الحرام کو آپؒ قصبۂ خوشاب و کاریز ملا عبداللہ سے کوچ کر کے اسی عرض بیگی کی رہبری ومعیت میں جس کو حاکم قندھار نے آپؒ کے استقبال کے لئے بھیجا تھا، قندھار کی طرف روانہ ہوئے، سیکڑوں سواروں نے اپنے گھر سے نکل کر راستے میں ملاقات کی اور فرودگاہ تک ساتھ آئے، ہزاروں شرفاء وعلماء وفضلائے شہر پیادہ پا استقبال کرتے تھے، اور سواری کے ساتھ ساتھ چلتے تھے کہ راستے اور سڑکیں تنگ ہوگئیں، ہجوم کی کثرت سے خویش و بیگانہ کی تمیز مشکل تھی، اس تزک واحتشام کے ساتھ آپؒ شہر کے قریب آئے، شہر سے ایک میل مغرب کی

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین، مکتوبات (قلمی) ص ۲۰۰، ۲۰۱　　(۲) ایضاً ص ۲۰۱، ۲۰۲

جانب دروازہ ہراتی کے قریب آپؒ کا خیمہ نصب ہوا اور لشکر نے قیام کیا۔

پُردل خاں حاکم قندھار نے اپنے بھائی شیر دل خاں کی وفات کی وجہ سے جس کو چوتھا روز تھا، حاضری سے معذرت کی اور ضیافت کا سامان بھیج دیا، آپ نے سلام کہلایا اور فرمایا کہ کل صبح میں خود تعزیت کے لئے آؤں گا، دوسرے دن چالیس آدمیوں کے ساتھ آپؒ تعزیت و ملاقات اور مرحوم کی فاتحہ خوانی کی تقریب میں تشریف لے گئے، پردل خاں اپنے تمام بھائیوں کے ساتھ دالان سے نکل کر استقبال کے لئے باہر آیا اور بڑی عقیدت کے ساتھ ملاقات و معانقہ کیا، اندر لے جا کر اپنی مسند پر بٹھایا، آداب و تعظیم بجالایا اور اس دور دراز سفر کے حالات و مقاصد دریافت کئے اور اس کی تفصیل معلوم کر کے ظاہری بے سروسامانی کے باوجود حضرت کی اولوالعزمی پر حیرت کی اور اس کو تائید الٰہی شمار کیا، دو گھنٹے اسی قسم کی گفتگو اور رسم فاتحہ خوانی کے بعد آپؒ باہر تشریف لائے۔(۱)"

## قندھار سے روانگی

"چار روز قندھار میں قیام رہا، خاص و عام میں سے کوئی نہ تھا، جو حاضر نہ ہوا ہو، ہر شخص نے باصرار معیت جہاد کی درخواست کی، نوبت اس کی پہنچی کہ بغیر آپؒ کی اجازت کے ہزار ہا اشخاص نے جہاد کے عزم سے سفر کا سامان درست کرنا شروع کر دیا، حکام کو معلوم ہوا تو شہر آشوبی کے خطرے سے پریشان ہو کر بوابوں کو حکم دیا کہ شہر سے کسی کو نکلنے نہ دیں، لوگ اس پر بھی باز نہ آئے تو حضرتؒ کو پیغام بھیجا کہ آپ کے تشریف رکھنے سارا شہر شوقِ جہاد میں آپ کی معیت کے لئے بے قرار ہے، انتظام حکومت درہم برہم ہو رہا ہے، ہماری گزارش ہے کہ آپ کابل تشریف لے جانے میں تعجیل فرمایئے اور اہل شہر میں سے جو آپ کی معیت کی درخواست کرے، قبول نہ فرمایئے۔

حضرتؒ بے لطفی کے اندیشے سے ۳/صفر کو قندھار سے روانہ ہو گئے اور کاریز حاجی عبدالعزیز پر قیام فرمایا، ۴/محرم کو وہاں قیام فرما کر قندھار سے کابل تک کے لئے اونٹ کرائے پر لئے اور ۵/محرم کو وہاں سے کابل کی جانب روانہ ہو گئے اور قلعہ اعظم خاں پر منزل کی۔

---

(۲) مکتوب سید حمید الدین، مکتوبات ص ۲۰۳، ۲۰۴

باوجود بندش اور شدید انتظام کے چار سو کے قریب علماء وفضلا، مدارس کے طلبا اور خانقاہوں کے مشائخ کسی نہ کسی طرح باہر آ گئے اور قلعہ اعظم خاں میں پہنچ کر آپ سے مل گئے، یہ سب شوق جہاد میں سرشار اور سر دینے کے لئے تیار تھے، حضرتؒ نے خواجہ ظہور اللہ کو حاکم قندھار کے پاس اس پیغام کے ساتھ بھیجا کہ ہم تمہارے شہر کے لوگوں کو نہیں لے جارہے ہیں وہ خود آ گئے ہیں، اگر اجازت ہو تو ساتھ لے جائیں ورنہ اپنا آدمی بھیج کر واپس کرلو، حاکم نے جواب دیا کہ علماء وفضلا وطلبا میں سے جواب تک پہنچا ہو، اس کو لے جاسکتے ہیں، دوسرا اگر خواہش کرے تو اس کو جواب دے دیں، حضرتؒ نے ان میں دوسو ستر آدمی انتخاب کر لئے، باقی سے فرمایا کہ جس وقت جہاد شروع ہوجائے اس وقت آجانا، کوئی انکار نہ ہوگا، دوسو ستر آدمیوں کو مناسب نصیحتیں فرمائیں اور سید دین محمد قندھاری رفیق قدیم کو ان کا افسر مقرر کیا اور ان کو لشکر مہاجرین ومجاہدین میں شامل کیا۔(۱)"

## غلزئی قبیلے کے علاقے میں

سید صاحبؒ قلعہ اعظم خاں سے چل کر قلعہ رمضان خاں پہنچے، یہاں سے غلزئی سرداروں اور زمینداروں کا علاقہ شروع ہوتا ہے (۲)، جن کے آباو اجداد کچھ ہی عرصہ پہلے افغانستان، نیز ایران کے ایک بڑے حصے پر حکومت کرتے تھے، اور قندھار کے تخت پر متمکن تھے، نادرشاہ افشار نے ان کو ایران سے نکالا، آخر غلزئی فرمانروا حسین کو شکست دے کر قندھار وکابل پر قبضہ کرلیا، نادرشاہ کے قتل پر افغانستان کے عنان حکومت احمد شاہ ابدالی کے ہاتھ میں آ گئی، اس کے انتقال کے بعد اس کے پوتے محمود کے عہد میں ابدالیوں کی دوسری شاخ بارک زئی افغانستان

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین، مکتوبات (قلمی) ص ۲۰۷، ۲۰۸

(۲) "غلزئی افغانستان کا ایک بہت بڑا اور پھیلا ہوا قبیلہ ہے، جو جنوب میں قلاتِ غلزئی سے لے کر شمال میں دریائے کابل تک مغرب میں گل کوہ کے حدود سے مشرق میں ہندوستان کے حدود تک پھیلا ہوا ہے، اور متعدد مقامات پر ان حدود سے بھی متجاوز ہے، اس قبیلے کا تعلق اسی نسل سے ہے جس سے عیسیٰ خیل اور لودھی پٹھان ہیں، فوجی صلاحیتوں اور تجارتی کاروبار میں وہ کسی قبیلے سے کمتر نہیں، وہ وجیہ، بہادر، اور مردانہ اوصاف کے حامل ہیں" (انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا، جلد دہم، اشاعت ۱۴)

کے تخت وتاج کی مالک بن گئی، اس پورے عرصے میں افغانستان کے سابق فرمانرواؤں کا خاندان غلزئی جو ایک کثیر التعداد اور طاقتور قبیلہ تھا، حکومت اور اس کے تمام مناصب ومنافع سے محروم رہا، اس بنا پر غلزئی درانیوں اور بارک زئیوں کو ہمیشہ اس نظر سے دیکھتے تھے کہ وہ سلطنت کے غاصب ہیں اور درانی ان کی طرف سے مطمئن نہیں تھے، ان کو معلوم تھا کہ غلزئی قبیلے کا ہر فرد اپنے کو حکومت افغانستان کا حقیقی مالک اور وارث سمجھتا ہے۔

سید صاحبؒ ان غلزئی سرداروں اور زمینداروں کے علاقے سے گزرے تو انہوں نے اپنی امداد ورفاقت کی پیش کش کی اور آپؒ کے مقاصد جہاد میں شرکت پر آمادگی ظاہر کی، سید صاحبؒ افغانستان کی قریبی گزشتہ تاریخ سے واقف تھے، آپؒ کو درانیوں اور غلزیوں کے تعلقات کا علم تھا، آپؒ کو خوب معلوم تھا کہ غلزئیوں کی رفاقت وتائید کے معنی صرف یہ ہیں کہ درانیوں کو جو عملاً افغانستان کے حاکم اور اس کی سیاست پر حاوی ہیں، اور جن کے علاقے میں آپ جارہے ہیں، اپنا دشمن بنالیا جائے، اور ان سے امداد کی ہر امید منقطع کرلی جائے، اس بنا پر آپؒ نے غلزئیوں کی اس پیش کش کے قبول کرنے سے (جو ممکن ہے مخلصانہ رہی ہو) دینی وسیاسی مصلحتوں کی بنا پر سردست معذوری ظاہر کی اور ان کے پورے اعزاز اور شکرگزاری کے ساتھ ان کو جواب دے دیا، سید حمید الدین اپنے مکتوب میں لکھتے ہیں ”قلعہ رمضان خاں تک راستے کے تمام دیہات میں درانی افغانوں کی سکونت وزمینداری تھی، قلعہ رمضان خاں سے غلزئی سالم خیل، پٹھانوں کی سکونت وزمینداری شروع ہوتی ہے، لکھنؤ میں عبدالرحمٰن قندھاری اسی قبیلے سے ہیں، قلعہ رمضان خاں سے راونہ ہوکر مقام جلدک میں منزل ہوئی، چونکہ حضرتؒ کی ہندوستان سے تشریف آوری کی شہرت ان اطراف کے تمام باشندوں کے کانوں تک پہنچ چکی تھی، اس لئے تمام سردارزادے اور قدیمی رئیس زادے، جو خاندان سلطنت کی تباہی کی وجہ سے کنج گمنامی میں پڑے ہوئے تھے، کاشتکاری کرتے تھے، انہوں نے حضرتؒ کی رفاقت کو شوکت دنیوی اور نجات اخروی کا وسیلہ سمجھ کر رفاقت کے لئے درخواستیں کیں اور اس مضمون کے خطوط لکھ کر بھیجے۔

انہیں میں سے شاہ حسین غلزئی سالم خیل کی اولاد میں عبدالرحیم خاں کا بیٹا خانان خاں

بھی تھا، جس کے بزرگ پہلے تمام مملکت خراسان پر حکومت کرتے تھے، نادر شاہ نے حسین شاہ کو شکست دے کر افغانستان کو اس سے حاصل کیا، جب لشکر مجاہدین کا گزر قلعہ رمضان خاں سے ہو کر جلدک کی طرف سے ہوا تو خانان مذکور کے بھیجے ہوئے غلزئی قوم کے دو سوار راستے میں ملے، جنہوں نے عرض کیا کہ ہمارے آقا آپ سے ملنا چاہتے ہیں، اور آپ کو اس مہم کے لئے بہت مفید مشورے دیں گے، چونکہ درانی اور غلزئی قوم کے درمیان قدیم زمانے سے رقابت اور عداوت ہے، اور حضرت کی رفاقت میں زیادہ تر قندھار کے آدمی تھے، جو درانی قبیلے سے تعلق رکھتے تھے، اور چونکہ اس وقت رخ غزنی اور کابل کی طرف تھا، اور وہاں کی حکومت بھی درانیوں کی تھی، اس لئے اس اندیشے سے کہ خانان مذکور کی ملاقات و مشورے سے اس ملک کے حکام کو کچھ کھٹک نہ پیدا ہو، خانان خاں مذکور سے ملنا دور اندیشوں نے مناسب نہ سمجھا۔

جب یہ سوار خانان مذکور کے پاس واپس گئے تو اس نے کمال عقیدت اور اخلاص اور سعادت قدم بوسی کی انتہائی آرزومندی کے ساتھ حضرتؒ کو دوسرا خط دوسرے دو سواروں کے ساتھ بھیجا، ان سواروں نے لشکر میں آکر لکھنؤ کے قندھاریوں کے حالات دریافت کئے، اور کہا کہ ہمارے آقا خاناں اور عبدالرحمٰن خاں کے والد یوسف خاں اور محمد سعید خاں، آپس میں بہت قریب کے رشتے دار ہیں، اور ان اطراف میں اتنی بڑی برادری اور اتنے حامی و مددگار کسی کے نہیں، اس کی تصدیق موافق و مخالف سے کی جاسکتی ہے، آخر حضرتؒ نے اس خط کا جواب کمال اعزاز شاہانہ کے ساتھ دیا، جس میں اس کی دلجوئی اور خاطر داری پورے طور پر کی اور مکان پر تشریف لانے کا عذر بیان کیا، صبح کو خانِ مذکور نے ایک دوسرا خط اس سرفراز نامے کے جواب میں بھیجا کہ مجھے اپنے معتقدین کی جماعت میں تصور فرمایئے اور جب کبھی کفار سے مقابلے صورت پیش آئے یا اس کا موقع قریب ہو تو مجھے سرفراز نامے کے ذریعے سے یاد فرمائیں، میں فی الفور معبود حقیقی کی رضا جوئی کے لئے چالیس پچاس ہزار سواروں اور پیادوں کے ساتھ کوہستان کے راستے سے ہو کر خدمت والا میں پہنچ جاؤں گا، اور سعادت دارین حاصل کروں گا، اور خود اس بدگمانی سے بچنے کے لئے حضرت کی خدمت میں نہیں آیا۔

یہاں سے کوچ کر کے مقام کوڑم میں قیام ہوا، یہاں شہاب الدین خاں نامی غلزئی سردار نے جو غلزیوں کی سلطنت کے زمانے میں وزارت و نیابت کے عہدے پر تھا، اور اب بھی اپنی قوم کی بڑی جمعیت اس کے ساتھ ہے، لیکن شہاب الدین خاں نے رہزنی اور قزاقی کا پیشہ اختیار کرلیا ہے، اپنے ایک معتمد آدمی کو حضرت کی خدمت میں بھیجا کہ مجھے اپنے منتسبین میں تصور فرمائیے اور جب میرا کام ہو مجھے طلب کیجئے، میں بڑی جمعیت کے ساتھ حاضر ہوں گا۔

قندھار وغزنی کے راستے میں آپؒ متعدد منزلیں کرتے ہوئے موضع مشکئی پہنچے، آپ نے راستے ہی سے ملا ظہور اللہ کو بیس قندھاریوں کے ساتھ میر محمد خاں حاکم غزنی اور سلطان محمد خاں حاکم کابل کے پاس اپنے اطلاعی خط کے ساتھ بھیج دیا تھا، خط کا مضمون یہ تھا کہ ہم ہندوستانی مسلمانوں اور اہل حمیت کا ایک گروہ کفرستان سے تنگ آکر جہاد وہجرت کے عزم سے اپنے وطن سے نکلا ہے، اور مسلمانوں کو دین کے اس رکن رکین کو قائم کرنے کی دعوت دینے کے لئے محض لوجہ اللہ اس قدر مسافت طے کر کے تمہارے ملک میں پہنچا ہے، مقصود یہ ہے کہ اسی طرح یوسف زئی کے علاقے میں، جو پشاور کے اطراف میں ہے، پہنچ جائیں، ہم آپ کے شہروں سے گزریں گے، دانائی و مروت کا تقاضا یہ ہے کہ آپ متوحش نہ ہوں اور ہمارے پہنچنے سے پہلے ہم کو تحریری اجازت دیں تا کہ ہم اطمینان کے ساتھ ان حدود سے گزر کر اپنی منزل مقصود پر پہنچ جائیں۔

اس خط کے جواب میں میر محمد کا خط آیا، جس پر اس کی مہر تھی کہ آپ کی تشریف آوری ہمارے لئے سعادت و مسرت کا باعث ہے، آپ بلا تامل تشریف لائیں، ہم سے جو کچھ خدمت بن پڑے گی، ہم دریغ نہ کریں گے۔

مشکئی کی منزل پر لشکر کا قیام گاہ سے دو کوس فاصلے پر دامنِ کوہ میں میر محمد خاں اپنے کسی سرکاری کام سے دو ہزار سوار اور تین ضرب توپ کے ساتھ آیا ہوا تھا، اس کے لشکر کے لوگ شام تک سیکڑوں کی تعداد میں ملاقات کے لئے آتے رہے، اور ان مہاجرین کی عزیمت اور ہمت پر آفریں کہتے رہے، خود میر محمد خاں کا ارادہ اگلی صبح کو آنے اور ملاقات کرنے کا تھا، مگر پچھلی شب

میں کوئی ایسا ضروری کام پیش آ گیا کہ اسی وقت تمام لشکر اور توپ خانے کو کوچ کا حکم ہو گیا۔

اگلے روز صبح کو مشکئی سے کوچ ہوا، ایک روز راستے میں منزل ہوئی، دوسرے روز آٹھ کوس چل کر غزنی میں داخل ہوئے۔(۱)

## غزنی

''رؤسائے شہر اور اہل علم و فضل اور بے شمار آدمیوں نے سوار اور پیادہ پا دو کوس نکل کر آپؒ کا استقبال کیا، آپؒ نے سلطان محمود غزنوی کے مزار کے متصل لشکر کا پڑاؤ ڈالا، میر محمد خاں حاکم غزنی کے نوعمر صاحبزادے نے جو آشوب چشم میں مبتلا تھا، قلعے کی دیوار کے نیچے تیس سواروں کے ساتھ آ کر قدم بوسی کی اور آپؒ کے ساتھ رہا، آپؒ نے تکلیف کا خیال کر کے اس کو رخصت کیا، عصر کے وقت نائب حاکم بارہ سواروں کے ساتھ آیا، حاکم غزنی نے تمام ضروریات کا انتظام کیا اور حاضر ہو کر بیعت کی، خواص و عوام سب ہی حاضر خدمت ہوئے، عمائد غزنی میں سے بعض رائے بریلی حاضر ہو کر زیارت سے مشرف ہو چکے تھے، غزنی دو روز قیام کر کے ۲۵ رصفر ۱۲۴۲ھ (۱۸۲۶ء) کو آپؒ کابل روانہ ہوئے۔(۲)''

## کابل

''راستے میں ہفت آسیاب، شیخ آباد، میدان ٹھہرتے ہوئے قلعہ قاضی پہنچے، جہاں سے شہر کابل چار کوس ہے، میدان ہی میں سردار سلطان محمد خاں کابل کا خط پہنچ گیا، جس میں تحریر تھا کہ آپ کا تشریف لانا فراوانیِ برکت اور زینتِ مملکت کا باعث ہے، بے تکلف تشریف لائیں اور ہم سب کو اپنے خدام میں شمار کریں۔

راستے میں ملا حاجی ملا علی ایک سردارِ فوج شاہی، حکومت کابل کی طرف سے پچاس سوار اور پیادوں کے ساتھ حاضر ہوئے اور سردار کابل کا سلام پہنچایا اور سرکاری طور پر آپؒ کا استقبال کیا، اکثر رؤسا و عمائد دارالسلطنت اور ہزارہا خاص و عام آپؒ کے استقبال کے لئے شہر

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین، مکتوبات (قلمی) ص ۲۰۹-۲۱۴

(۲) مکتوب سید حمید الدین، مکتوبات (قلمی) ص ۲۱۴-۲۱۸

سے باہر آئے تھے، اور آپؒ کی سواری کے ہمراہ تھے، نصف راستے پر امین اللہ خاں نائب سلطان محمد خاں بڑے تزک واحتشام سے سواروں اور پیادوں کے ساتھ آپؒ کا منتظر تھا، سلام ومزاج پرسی ہوئی، جہاں سے شہر کا دروازہ ایک کوس رہ جاتا ہے، وہاں سوار اور پیادہ استقبال کرنے والوں کا اس قدر ہجوم ہوا کہ راستہ چلنا مشکل ہو گیا، حصار کے دروازے پر جہاں کوہ شمالی اور کوہ جنوبی آکر ملتے ہیں اور ان کے درمیان سے کابل کی ندی بہتی ہے، اور اس کے شمالی ساحل پر شارع عام ہے، اور اس درے سے مغرب کی طرف جو وسیع میدان ہے، جب سواری وہاں پہنچی تو سلطان محمد خاں اپنے تین بھائیوں کے ساتھ پچاس سواروں کی جمعیت کے ساتھ استقبال کے لئے کھڑا ہوا تھا، سید صاحبؒ نے دیکھ کر دور سے ہاتھ اٹھا اٹھا کر سلام کیا، اس نے ادب سے سلام کا جواب دیا اور سواری سے اتر آیا، آپؒ نے بھی سواری سے اتر کر مصافحہ ومعانقہ کیا، پھر حضرتؒ کو سوار کرا کر خود سوار ہو کر ہمرکاب چلا، بے شمار رؤسا وعمائد شہر جوق جوق آرہے تھے، اور سلام ومزاج پرسی کرتے تھے، گھوڑوں اور ہجوم کی وجہ سے ایسی گرد اڑتی تھی کہ کوئی چیز نظر نہیں آتی تھی، سلطان محمد خاں نے اجازت چاہی اور اپنے نائب امین اللہ خاں سے کہا کہ حضرتؒ کو شہر کے بازار میں سے ہو کر لے جاؤ تاکہ تمام اہل شہر آپؒ کے دیدار سے اپنی آنکھیں روشن کریں، آپؒ بازار سے گزر کر وزیر فتح خاں کی شاندار حویلی اور دلفزا پائیں باغ میں مع قافلہ ٹھہرے، اس زمانے میں سردار کابل میں سخت اختلاف تھا، اور جنگ کی نوبت پہنچ گئی تھی، آپؒ مصالحت کی امید پر ڈیڑھ مہینے ٹھہرے رہے، جب کامیابی نہ دیکھی تو پشاور روانہ ہوئے (۱)، راستے میں مسلمان اس جوش ومحبت کے ساتھ استقبال کرتے تھے، جس کا مظاہرہ سارے سفر میں ہوتا رہا۔ (۲)

پشاور دو تین روز قیام رہا، وہاں سے ہشت نگر تشریف لے گئے، وہاں چند روز قیام کر کے اور وہاں کے مسلمانوں کو جہاد کی دعوت وتبلیغ فرما کر خویشگی ہوتے ہوئے نوشہرے تشریف لائے، جہاں سے اس محبوب عمل عبادت عظمیٰ کا آغاز کیا گیا، جو برسوں کی دعوت وتبلیغ اور

---

(۱) مکتوب سید حمید الدین (قلمی) از کابل مورخہ ۱۹؍ربیع الاول ۱۲۴۲ھ (۲) ایضاً ص ۲۲۲

جدوجہد کا ماحصل اور اس پر مشقت و پرمحن سفر کا مقصد تھا جس کی نظیر پچھلی صدیوں کے فاتحین اور کشور کشاؤں کی تاریخ میں بھی ملنی مشکل ہے، اور جو صرف قوت ایمانی، شوق و محبت اور اعتماد علی اللہ کا کرشمہ تھا، یہ سید صاحبؒ کی عظمت و عزیمت اور حسنِ ترتیب کی ایسی یادگار ہے جس سے ہندوستان کی ہزار سالہ اسلامی تاریخ خالی ہے۔



# بائیسواں باب

# چمکنی سے نوشہرے تک

## چکمنی سے ہشت نگر(۱)

آپ چکمنی سے کوچ فرما کر دریائے لنڈے اتر کر چارسدہ علاقہ ہشت نگر میں تشریف فرما ہوئے، آپؒ کی تشریف آوری کی خبر سن کر اس مقام کے تمام مرد مور وملخ کی طرح آپؒ کی زیارت کے لئے جمع ہوگئے، جوانب واطراف کی عورتیں بھی مجتمع ہوگئیں، آپ اس وقت اونٹ پر سوار تھے، اونٹ کے زین پوش کی جھالر کو عورتوں نے تبرک کے طور پر توڑ لیا، اونٹ کی دُم کے بال نوچ لئے، اونٹ کے پیروں کے نیچے کی خاک بھی تبرک سمجھ کر کوئی عورت اپنی آنکھ میں لگاتی تھی، کوئی منہ پر ملتی تھی، کسی نے گھر لے جانے کے لئے وہ خاک اپنے کپڑے میں باندھ لی، سب لوگوں نے آپ کو لے جا کر بستی کے کنارے آپ کا خیمہ نصب کیا اور سب قافلہ وہیں اترا۔

## لشکر کی معیت

غلے کی تقسیم اور اخراجات وغیرہ کے مہتمم مولوی محمد یوسف صاحب پھلتی تھے، مولوی صاحب نے بیان کیا کہ آج لشکر کے کھانے کا خرچ نہیں ہے، سید صاحبؒ کو اس کا علم ہوا تو آپ

---

(۱) یہاں سے جنگ بالاکوٹ تک جو حالات وواقعات لکھے جائیں گے، ان کا زیادہ تر ماخذ ''وقائع احمدی'' ہے، جو ان چشم دید واقعات کا مجموعہ ہے، جو ٹونک میں مرتب ہوئے، اور راویوں کے خود اپنے الفاظ میں نقل کر دیئے گئے، یہاں بھی کتاب کے الفاظ وعبارت میں کم سے کم تغیر کیا گیا ہے، جہاں کہیں قلمی خطوط، یا ''منظورۃ السعداء'' یا کسی اور ماخذ سے کوئی چیز نقل کی گئی ہے، وہاں اس کا حوالہ دے دیا گیا ہے۔

دیر تک سکوت میں رہے، آپ نے فرمایا'' کچھ فکر وتشویش کی ضرورت نہیں، یہ سب لوگ جس کے بندے ہیں، وہ آپ ان کی پرورش کرے گا'' پھر فرمایا کہ باورچی خانے کے کچھ مسّی ظروف، دیگچی، طشت وغیرہ تسلی کے لئے کسی بقال کے یہاں رکھ کر آج کے واسطے جنس لے لو، پھر جیسا ہوگا دیکھا جائے گا، انہوں نے ایسا ہی کیا اور جنس لاکر حضرت سے پوچھا کہ اس کو کیونکر تقسیم کریں، آپ نے فرمایا کہ جس قدر سب کو پہنچے بانٹ دو، لشکر میں غلے کی تقسیم کے لئے ایک تاملوٹ تھا، اس میں تین پاؤ آٹا آتا تھا، ہر ایک کو ایک ایک تاملوٹ غلہ یا آٹا ملتا تھا، اس روز غلہ کی قلت کے سبب سے تین تین آدمیوں میں ایک تاملوٹ آٹا تقسیم ہوا، لوگ کھا پی کر اپنی خدمت پر مستعد ہوگئے، چوکیدار اپنے چوکی پہرے پر قائم ہوئے، شبینے والے گشت پر گئے اور پلول کا حکم لشکر میں پہنچا دیا اور لوگ آرام سے لیٹ گئے۔

## لشکر گاہ کی رات

سید صاحبؒ چارپائی کے گرد اکثر مشتاق لوگ آپ کی باتیں سننے کے لئے رہا کرتے تھے، اور اس کثرت سے ہوتے تھے کہ کسی کا سر کسی کا پیر، کسی کا پیٹ، کسی کی پیٹھ، کسی کو کسی بات کا تکلف نہ تھا، جس نے جہاں کہیں جگہ پائی وہیں بے تکلیف سو رہا۔

پچھلی رات کو آپ اٹھے اور وضو کر کے نماز تہجد ادا کی، لوگوں نے بھی نماز پڑھی، آپ نے لوگوں سے فرمایا'' یہ قبولیت دعا کا وقت ہے، جناب الٰہی میں دعا کرتا ہوں، تم سب مل کر آمین کہو'' پھر آپ نے برہنہ سر گریہ وزاری کے ساتھ دعا کی'' اے پروردگار تو بڑا قادر و بے نیاز ہے، ہم سب تیرے محتاج و ناچار بندے ہیں، تیرے سوا کوئی ہمارا حامی و مددگار نہیں، ہم سب تیری ہی رضامندی کے لئے اپنے شہر و دیار چھوڑ کر یہاں آئے ہیں، تو ہم سب پر اپنی رحمت کی نظر کر'' اسی طرح کے الفاظ بار بار کہتے تھے، اس وقت ہر شخص کا کچھ اور ہی حال تھا گویا سب پر فنا کی سی حالت طاری تھی، دعا کے بعد کچھ حاضرین کو وعظ اور نصیحت فرمائی، پھر سو رہے، صبح کی اذان کے بعد بیدار ہوئے، استنجے سے فراغت کر کے وضو کیا، سنتیں پڑھیں، اس عرصے میں لشکر کے لوگوں کے علاوہ اس بستی کے تمام لوگ نماز کے لئے حاضر ہوگئے، آپ نے نماز پڑھائی اور نماز کے بعد بڑی

دیر تک دعا کی۔

## سید محمد خاں کی حاضری

دن نکلے سردار سلطان محمد خاں کا سب سے چھوٹا بھائی سردار سید محمد خاں بالا حصار سے ملاقات کے لئے آیا، بہت سے لوگ اس کے ہمراہ تھے، اس نے بیعت کی، اس کے ہمراہیوں اور بستی کے لوگوں میں سے بھی بہت سے آدمیوں نے بیعت کا شرف حاصل کیا، بیعت کرنے والوں کی اس قدر کثرت تھی کہ ہاتھ پکڑنے کی نوبت آنی بھی مشکل تھی، آپؒ نے اپنا دوپٹہ پھیلا دیا اور ان سب سے بیعت لی۔

## اہل لشکر کے اخلاق

اکبر خاں لشکر میں ایک بہیلے دار تھے، اور رسول خاں نامی ملیح آباد کے رہنے والے بڑے بہادر اور بانکوں میں مشہور تھے، ان کا ایک بھتیجا دس گیارہ برس کا تھا، جس کو انہوں نے تعلیم و تربیت کے لیے اکبر خاں کے بہیلے میں رکھ دیا تھا، ہشت نگر میں جن لوگوں نے بیعت کی تھی، وہ کچھ مٹھائی بھی لائے تھے، وہ بھی اکبر خاں کے بہیلے میں تھی، اس لڑکے نے اس میں سے ایک یا دو ل لڈو کھا لئے، اکبر خاں کو خبر ہوئی تو انہوں نے اس کو ایک تھپڑ مارا کہ پھر کبھی ایسی حرکت نہ کرے، کسی نے اس کی اطلاع رسول خاں کو کی کہ تمہارے بھتیجے کو اکبر خاں نے تھپڑ مارا، ان کو اس کا بڑا رنج ہوا اور غصے میں ان کی زبان سے کچھ سخت سست الفاظ نکل گئے، پھر کچھ سوچ سمجھ کر چپ ہو رہے، نور خاں نے یہ سارا واقعہ سید صاحبؒ کو سنایا، آپؒ رسول خاں کا بڑا خیال رکھتے تھے، آپ نے ان کو بلایا اور خاطر داری سے بٹھایا، اس کے بعد فرمایا "ہم نے سنا ہے کہ اکبر خاں نے تمہارے بھتیجے کو تھپڑ مارا جس سے تم کو بڑا رنج ہوا، یہ بات تم کو نہ چاہیئے، انہوں نے اپنا لڑکا سمجھ کر تعلیماً مارا ہوگا" رسول خاں نے کہا "حضرت جیسا میرا مزاج ہے، آپ بھی جانتے ہیں، اور اکثر لوگ واقف ہیں کہ مجھ کو کسی سخت بات کی برداشت نہیں، جب سے میں نے آپ کے ہاتھ پر توبہ کی، تب سے وہ جہالت اور شورہ پشتی اللہ تعالیٰ نے دور کر دی، اگر وہی جہالت اور شیطنت، نعوذ باللہ مجھ میں ہوتی تو اس کے باوجود کہ آپ کے لشکر میں ہندوستانی و قندھاری وغیرہ اتنے لوگ

بہادری وشجاعت میں یکتائے زمانہ ہیں، مگر میں کسی کو خیال میں نہ لاتا اور سخت بات کا جواب تلوار ہی سے دیتا، لیکن میں نے سچے دل سے آپ کے ہاتھ پر توبہ کی ہے، اکبر خاں تو میرے بھائی ہیں ، مارا تو خوب کیا"۔

یہ بات سن کر آپؒ ان سے بہت خوش ہوئے اور ان کے لئے دعا کی۔

## ایک جاسوس کی گرفتاری

ہشت نگر میں قندھاریوں نے ایک اجنبی آدمی کو گرفتار کیا اور کہا کہ بدھ سنگھ کا جاسوس ہے، بعض بعض قندھاریوں نے چاہا کہ اس کو مار ڈالیں، کسی نے یہ خبر آپؒ کو پہنچائی، آپ نے اسی وقت ایک آدمی بھیجا کہ خبردار اس پر کوئی شخص ہاتھ نہ ڈالے، اس کو سلامت ہمارے پاس لے آؤ، یہ حکم سن کر چند قندھاری اس کو لے کر آپ کے پاس گئے، آپ نے اس کو بلا کر اپنے خیمے میں بٹھایا اور جو قندھاری اس کو لائے تھے، ان کو رخصت کر دیا، نماز عشا سے فارغ ہو کر آپ نے اس آدمی کو اپنے پاس بلایا اور فرمایا" تو اپنا حال ہم سے سچ سچ بیان کر دے، کسی بات سے مت ڈر" اس نے کہا "حضرت سچ بات تو یہ ہے کہ بدھ سنگھ لشکر کے ساتھ دریائے اٹک پر اتر کر خیر آباد میں داخل ہوا ہے، اس کو یہ اطلاع ملی ہے کہ کوئی سید صاحبؒ ہندوستان سے ملک گیری کے ارادے سے ایک بڑا لشکر لے کر ہشت نگر میں آئے ہیں، اس لئے مجھے جاسوس کے طور پر بھیجا کہ مفصل حالات دریافت کر کے اطلاع دوں"۔

آپؒ نے اس کی گفتگو سن کر فرمایا" ہماری طرف سے بدھ سنگھ سے کہنا کہ جیسے تم رنجیت سنگھ کے مطیع وفرمانبردار ہو اور وہ تم کو جہاں کہیں بھیجتا ہے، وہاں جاتے ہو، اسی طرح ہم بھی اپنے آقا کے فرمانبردار اور غلام ہیں، وہ ہم کو جو کچھ فرماتا ہے، وہی ہم بجالاتے ہیں، ہم اسی کے بھیجے ہوئے ہندوستان سے یہاں آئے اور عنقریب ہم سے تم سے مقابلہ ہوگا"۔

اس کے بعد آپ نے اللہ بخش خاں جماعت دار کو بلایا اور فرمایا کہ اس آدمی کو ہمارے لشکر میں ڈیرے ڈیرے کی سیر کرا کر کچھ رات رہے، حفاظت سے لشکر کے باہر دو ڈیڑھ کوس تک پہنچا دینا، یہ وہاں سے چلا جائے گا۔

## لشکر گاہ کی تبدیلی

صبح کو اکوڑے کا رئیس امیر خاں خٹک ملاقات کے لئے آیا اور شرف بیعت سے مشرف ہوا اور عرض کی ''میرا بھتیجا فیروز خاں کا بیٹا خواص خاں میرا مخالف ہو گیا ہے، اس نے بدھ سنگھ کو اکوڑہ بلایا ہے، اگر وہ سکھ سردار اکوڑے میں آ کر دریائے لنڈے کے درے اترا تو تمام ملک سمہ (۱) کو تاراج کر دے گا، مناسب یہ ہے کہ آپ یہاں سے کوچ کریں اور اس کو وہیں روکیں''۔

## خویشگی میں

دوسرے روز آپؒ وہاں سے کوچ کر کے موضع خویشگی میں رونق افروز ہوئے، نماز مغرب کے بعد میاں عبداللہ نے آ کر عرض کیا ''یہ بستی چھوٹی ہے، یہاں کھانے کی جنس کم ملتی ہے، اور لشکر میں لوگ بہت ہیں'' آپ نے اس وقت تمام حاضرین سے فرمایا ''ہم دعا کرتے ہیں، تم سب مل کر آمین کہو'' پھر آپؒ سر برہنہ دعا میں مشغول ہوئے، لوگ آمین کہتے تھے، جب دعا سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ بھائیو، ہر شخص اس وقت سے عشا کی اذان تک لا الہ الا اللہ پڑھے، سب نے ویسا ہی کیا، اذان عشا کے بعد ایک شخص آپ کے پاس آیا اور عرض کی کہ آٹے کی کشتی دریا کے کنارے موجود ہے، اپنے لوگوں کو بھیج کر منگوالیں، آپ نے یہ سن کر میاں عبداللہ سے کہا کہ تم کچھ لوگوں کو لے کر جاؤ اور وہاں سے آٹا لاؤ اور یہاں لا کر جا جم پر جمع کر دو، عبداللہ تو اس طرف آٹا لینے کو گئے، اور آپؒ نے وضو کر کے لوگوں کو نماز عشا پڑھائی، جب لوگ وہاں سے آٹا لائے، یہاں لشکر میں ایک جا جم پر جمع کر دیا، میاں عبداللہ نے آ کر اطلاع کہ سب آٹا وہاں سے آ گیا، آپؒ نے پوچھا ''کس قدر ہوگا؟'' کہا ''پندرہ من کے قریب ہوگا'' آپؒ نے فرمایا کہ جب تک ہم وہاں نہ آئیں، آٹا تقسیم نہ ہو، آپؒ وہاں تشریف لے گئے، اس میں سے تھوڑا آٹا اٹھالیا اور اللہ تعالیٰ کی قدرت ورزاقی اور اپنی مفلسی ومحتاجی کا دیر تک بیان کرتے رہے، پھر وہ آٹا بسم اللہ کر کے اس انبار میں ڈال دیا اور جا جم کے دونوں کونے لوٹوا دیئے اور فرمایا کہ دو روزہ سب کو تقسیم کر دو، اس

---

(۱) سمہ سے مراد وہ میدانی علاقہ ہے، جو دریائے سندھ اور سرحدی پہاڑوں کے درمیان ہے، پشاور ضلع مردان اسی علاقے میں واقع ہیں۔

وقت لشکر میں پندرہ سو کے قریب لوگوں کی جمعیت تھی، کچھ کم پانچ سو ہندوستانی اور کچھ اوپر دو سو قندھاری اور کوئی آٹھ سو کے قریب ملکی لوگ ہوں گے، شیخ باقر علی صاحب آٹا تقسیم کرنے لگے، جو ہندوستانی اور قندھاری تھے، ان کو سب دو روزہ دیا، اور جو لوگ وہیں نزدیک کے رہنے والے تھے، اپنے اپنے گھروں سے اکثر کھا کر آئے تھے، اور جو اپنے گھروں سے کھا کر نہیں آئے تھے، ان میں سے جس نے مانگا، اس کو بھی دیا، جب سب کو تقسیم کر چکے تو کچھ آٹا بچ رہا، آپؒ نے فرمایا کہ وہ آٹا ہمارے باورچی خانے کے منتظم شیخ قادر بخش کے حوالے کردو، اسی وقت لوگوں نے اپنی اپنی جماعت میں روٹیاں پکائیں اور کھا پی کر عہدے پر قائم رہے۔

## لشکر کا انتظام

لشکر میں ابتدا سے چار جماعتیں تھیں، اور چار جماعت دار تھے، ایک جماعت خاص مشہور تھی، اور اس میں سید صاحبؒ بنفس نفیس تھے، وہ جماعت مولوی محمد یوسف صاحب کی تھی، وہ ہمیشہ کوچ اور مقام میں داہنی جانب کو ہوتی تھی، دوسری جماعت مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کی تھی، وہ کوچ اور مقام میں آگے ہوتی تھی، تیسری جماعت سید محمد یعقوب صاحب کی تھی، اس جماعت میں ان کے نائب شیخ بڈھن تھے، سید محمد یعقوب صاحب ٹونک میں تھے، یہ جماعت کوچ اور مقام کے وقت بائیں طرف رہتی تھی، چوتھی جماعت اللہ بخش خاں کی تھی، وہ پیچھے رہتی تھی، متفرق اشخاص بیچ میں ہوتے تھے، سید صاحبؒ کا خیمہ خاص جماعت کے قریب نصب کیا جاتا تھا۔

## حکومت لاہور کو اعلام نامہ

اسی نظم و انتظام کے ساتھ آپؒ نے موضع خویشگی سے کوچ کر کے ۱۸؍ جمادی الاولیٰ ۱۲۴۲ھ (۱۸؍ دسمبر ۱۸۲۶ء) کو نوشہرے میں قیام کیا، آپؒ نے حکومت لاہور کو شرعی دستور کے مطابق اس مضمون کا اعلام نامہ تحریر فرمایا تھا۔

۱۔ یا تو اسلام قبول کرلو (اس وقت ہمارے بھائی اور ہمارے مساوی ہو جاؤ گے، لیکن اس میں کوئی جبر نہیں۔)

۲۔ یا ہماری اطاعت اختیار کر کے جزیہ دینا قبول کرو، اس وقت ہم اپنے جان و مال کی

طرح تمہارے جان و مال کی حفاظت کریں گے۔

۳۔ آخری بات یہ ہے کہ اگر تم کو دونوں باتوں میں سے کوئی بھی منظور نہیں تو لڑنے کے لئے تیار ہو جاؤ، مگر یاد رکھو کہ سارا یاغستان اور ملک ہندوستان ہمارے ساتھ ہے، اور تم کو شراب کی محبت اتنی نہ ہوگی، جتنی ہم کو شہادت کی ہے۔(۱)

ایک مخبر نے آ کر خبر دی کہ بدھ سنگھ لشکر کے ساتھ اکوڑے میں داخل ہو گیا، یہ سنکر آپؒ نے فرمایا کہ خبردار، کوئی شخص کمر نہ کھولے، ہوشیاری سے تیار رہے، اور جس کو کھانا پکانا ہو دن ہی کو پکا کر کھالے۔

---

(۱) ''سوانح احمدی'' میں اس اعلام نامے کے ذکر کے ساتھ اتنا اضافہ ہے ''دربار لاہور نے براہ نخوت اس اعلام نامے کا کچھ جواب نہیں دیا، بلکہ قاصد آرندہ اعلام نامہ کو دربار سے نکلوا دیا، اس سبب سے اب جنگ کی تیاری شروع ہوئی'' (''سوانح احمدی'' ص ۱۲۶)



# تئیسواں باب

# اکوڑے کی جنگ

## شب خون کا فیصلہ

اس وقت تک مجاہدین کو سکھوں سے جنگ کی نوبت نہیں آئی تھی، جنگی مصلحتوں کا تقاضا تھا کہ پہلا معرکہ کامیاب ہو اور دشمن پر مجاہدین کی جانبازی کا نقش قائم ہو جائے، حریف کی تعداد سات ہزار بیان کی جاتی تھی، اس کے مقابلے میں جن مجاہدین پر اعتماد کیا جا سکتا تھا، وہ صرف پانچ سو ہندوستانی اور دو سو قندھاری تھے، ملکیوں کی شجاعت اور میدان جنگ میں ثابت قدمی کا ابھی تک کوئی تجربہ نہ تھی، دراصل ابھی مجاہدین کی تعداد و استعداد اس درجے کو نہیں پہنچی تھی کہ اتنے کثیر التعداد دشمن سے میدان کی جنگ لڑی جائے، اس تمام نشیب و فراز کو سامنے رکھ کر فیصلہ کیا گیا کہ پہلا معرکہ شب خون کی صورت میں ہو تا کہ اصل اور مرکزی طاقت کو محفوظ رکھتے ہوئے دشمن پر ضرب لگائی جائے اور اس کو ہراساں زدہ کر دیا جائے۔

## مجاہدین کی فہرست

نماز ظہر کے بعد آپؒ نے اپنے خاص خاص لوگوں سے کچھ مشورہ کیا اور چاروں جماعت والوں کو حکم دیا کہ اپنی اپنی جماعت سے اچھے اچھے چست و چالاک جوانوں کے نام ایک فرد پر لکھ کر لائیں اور ان میں سے جس کے پاس اچھے درست ہتھیار نہ ہوں، دوسرے بھائیوں سے بدل لیں۔(۱)

---

(۱) قلمی مکتوب سید صاحبؒ

## ایک بیمار مسلمان کا شوق جہاد

وہ چاروں جماعت دار ناموں کی فرد لے کر آئے، اور آپؒ کے حوالے کی، آپؒ نے اس فرد کو دیکھ کر چند نام ان میں سے نکال دیے اور ان کی جگہ دوسروں کو درج کیا، وہ لوگ اکثر اِکّوں میں تھے، ان میں عبدالمجید خاں جہان آبادی رائے بریلی والے بھی تھے، ان کو بخار آتا تھا، سید صاحبؒ نے اسی سبب سے ان کا نام نہیں رکھا، یہ خبر سن کر وہ اسی بخار کی حالت میں بستر سے اٹھ کر آئے اور آپؒ سے پوچھا کہ آپ نے میرا نام فرد میں کیوں داخل نہیں کیا، آپؒ نے ان کی تسلی کی اور فرمایا کہ تم کو بخار آتا ہے، اس لئے ہم نے تمہارا نام نہیں لکھا یا انہوں نے کہا ''حضرت آج کافروں سے پہلا مقابلہ ہے، گویا آج سے جہاد فی سبیل اللہ کی بنا قائم ہوتی ہے، میں ایسا سخت بیمار نہیں ہوں کہ جا نہ سکوں، میرا نام آپ مجاہدین میں ضرور داخل فرمائیں''۔

آپ نے ان کا نام بھی فرد میں لکھایا اور کہا ''بارک اللہ وجزاک اللہ، اللہ تعالیٰ تم کو دین کی کوشش کی زیادہ توفیق عنایت کریں''۔

## مجاہدین کی روانگی

۲۰ر جمادی الاولیٰ ۱۲۴۲ھ کو نماز مغرب کے بعد آپؒ نے اللہ بخش خاں صاحب(۱) جماعت دار کو بلایا اور لڑائی کے چند قانون جو آپؒ نے اس وقت مناسب جانے ان کو تعلیم فرمائے اور کہا کہ ہم نے تم کو اس چھاپے کی جماعت کا امیر کیا، تم اس وقت کچھ لوگ لے کر دریا کے پار اس کنارے پر ٹھہرو، جب اور لوگ یہاں سے جا کر تمہارے پاس جمع ہوں، تب سب صاحبوں سے کہہ دینا کہ گیارہ گیارہ بار سورہ "لایلف" پڑھ لیں، پھر وہاں سے کوچ کرنا، اللہ تعالیٰ مدد کرے گا''۔

خان ممدوح چند آدمی ساتھ لے کر کشتی پر سوار ہو کر دریا کے پار گئے، اور وہاں ٹھہر کر باقی لوگوں کا انتظار کرنے لگے، یہاں لشکر میں سید صاحبؒ نے نماز عشا کے بعد جن کے نام فرد میں تھے، ان کو بلایا اور فرمایا، بھائیو! یہاں سے وہ مکان جہاں جانا ہوگا چھ سات کوس ہے، جس کو اتنی

---

(۱) یہ اللہ بخش مورائیں کے وہی سپاہی ہیں، جن کو دیکھ کر سید صاحبؒ بہت خوش ہوئے تھے، اور بڑی تعریفیں کی تھی، اور کہا تھا کہ یہ لوگ ہمارے کام کے ہیں، پیرزادے ہمارے کام کے نہیں اور یہ بھی فرمایا تھا کہ اللہ تعالیٰ تم سے بہت کام لے گا۔

دور جانے اور پھر آنے کی بخوبی طاقت ہو، وہ تو جائے اور نہیں تو نہ جائے، اور جس کو بیماری وغیرہ کا کچھ اور عذر ہو، وہ بھی بیان کر دے، ہم اس کے عوض کسی اور کو بھیجیں، وہاں جو حاضر تھے، وہ تو سب جانے ہی کی نیت سے آئے تھے، اور ہر کسی کو یہی اشتیاق تھا کہ ہم جائیں، اگر چہ کچھ عذر بھی تھا، مگر جب آپؒ نے اپنی زبان سے یوں فرمایا، تب ان میں سے دو چار آدمیوں نے اپنی اپنی ناطاقتی وغیرہ کا عذر معقول بیان کیا، آپؒ نے ان کے عوض دوسروں کو شامل کر دیا۔

پھر آپؒ ہندوستان وقندھاری اور ملکی لوگوں سے تقریباً نوسو آدمیوں کو لے کر دریا کے کنارے تشریف لے گئے، آدمیوں کی تفصیل یہ ہے کہ ایک سو چھبیس یا کچھ کم وبیش ہندوستانی تھے، اور اسی کے قریب قندھاری تھے، اور باقی ملکی لوگ تھے۔

اسی عرصے میں اللہ بخش خاں صاحب بھی چند آدمیوں کے ہمراہ کشتی پر سوار ہو کر آپؒ سے ملنے اور رخصت ہونے کو اس پار اتر آئے، آپؒ نے لوگوں سے فرمایا کہ ہم جناب الٰہی میں دعا کرتے ہیں، تم سب مل کر آمین کہو، پھر آپؒ سر کھول کر دعا میں مشغول ہوئے کہ اے پروردگار، قادر بے نیاز اور اے کریم کارساز، بندہ نواز، یہ تیرے بندے محض عاجز و خاکسار، ضعیف وناچار ہیں، تیری ہی مدد کے امیدوار ہیں، تیرے سوا ان کا کوئی حامی و مددگار نہیں، یہ صرف تیری ہی رضامندی اور خوشنودی کو جاتے ہیں، تو ہی ان کی مدد کر، اسی طرح کے الفاظ اپنی زبان مبارک سے دیر تک فرمایا کئے۔

## روانگی کا منظر

دعا کے بعد سب لوگ آپس میں ملے اور ایک دوسرے سے اپنا کہا سنا معاف کرایا اور کہا ''اگر اللہ تعالیٰ زندہ سلامت لائے گا تو پھر ہم تم ملیں گے، اور جو وہاں شہید ہو گئے تو پھر انشاء اللہ تعالیٰ ہماری ملاقات جنت میں ہوگی''۔

پھر ہر شخص سید صاحبؒ سے دست بوس ہو کر کشتی پر سوار ہوا، اس وقت وہاں تین کشتیاں تھیں، تین تین پھیروں میں سب لوگ پار اتر گئے، اور سورہ ''لایلٰف'' گیارہ گیارہ بار پڑھ کر اکوڑے کی طرف روانہ ہوئے۔

یہ سب مجاہدین جاتے جاتے فوج مخالفین کے ورے پاؤ کوس کے فاصلے پر ایک نالے



دریائے کابل کو عبور کر کے مجاہدین اکوڑہ کے میدان میں آئے



بستی اکوڑہ، جہاں مجاہدین نے پہلی جنگ کی

پر ٹھہرے، وہاں امیر جماعت اللہ بخش خاں صاحب سے مولوی امیر الدین صاحب ولایتی نے مشورۃً کہا "یہ ملکی لوگ جو ہمارے ساتھ ہیں، اگر ان کو آگے کریں تو ہمیں ان پر بھروسہ نہیں، شاید وقت پر طرح دے جائیں، اور اگر اپنے لوگوں کو آگے کریں تو وہ یہاں کے راہ گھات سے ناواقف ہیں، کیا تدبیر کرنی چاہئے؟" پھر آخر کو یہ صلاح ٹھہری کہ خدا پر توکل کر کے اپنے ہی لوگوں کو آگے کیا جائے، مگر ملکی لوگوں میں سے ایک شخص کو جو وہاں کے حال سے واقف تھا، آگے بھیجا کہ جا کر لشکر مخالف کی خبر لائے کہ کس طرف لشکر کے لوگ غافل ہیں، اور کس طرف ہوشیار۔

سکھوں کے لشکر کا معمول تھا کہ جہاں کہیں اترتے، لشکر کے گرد خاردار درخت کاٹ کر سنگر بنا لیتے تھے کہ یکایک کسی غنیم کی فوج نہ آپڑے، کچھ دیر میں وہ آدمی وہاں کی خبر لایا اور کہا کہ فلاں طرف لوگ غافل ہیں، اور لوگوں کو لے جا کر ان کے سنگر کے قریب کھڑا کر دیا۔

## راہ خدا کا پہلا شہید

اس وقت لشکر کفار میں گھڑیالی نے تین پہر پر تین گھڑیاں بجائیں، ادھر سے بآواز بلند اللہ اکبر! کہہ کر سب مجاہدین سکھوں کی فوج میں گھس پڑے، اس عرصے میں ادھر کے ایک پہرے والے نے بندوق ماری، قضائے الٰہی سے وہ گولی شیخ باقر علی صاحب کے لگی، وہ اسی جگہ بیٹھ گئے اور کہا "کوئی بھائی میرے پاس کے ہتھیار لے لے، یہ اللہ کا مال ہے، میرا کام تو ہو گیا، مگر ارمان دل میں باقی رہا"۔

## مجاہدین کی شجاعت

مجاہدین میں جو لوگ دلاور و جرار و کارآزمودہ تھے، وہ دس دس، پانچ پانچ سکھوں کے ہر خیمے کی طرف جھکے اور ان کی طنابیں کاٹ کاٹ کر گرانے لگے، اور نو تعلیم مجاہدین سے کہا کہ تم ان خیموں کے آدمیوں کی خبر لیتے جاؤ، یہ لوگ تو ان کی مار کوٹ میں مشغول ہوئے، اور ملکی لوگ لوٹنے پر جھکے، کسی نے گھوڑی لی، کسی نے ہتھیار لئے، کسی نے کپڑے وغیرہ لئے اور اپنے اپنے گھروں کو چلنے لگے، یہاں مجاہدین میں سے کسی نے چار آدمی مارے، کسی نے دس، کسی نے زیادہ، عبد المجید خاں بریلوی نے چودہ پندرہ آدمیوں کے قریب مارے، اس عرصے میں ان کی تلوار ٹوٹ گئی، مولوی امیر الدین

صاحب دو تلواریں باندھتے تھے، اپنی ایک تلوار خاں صاحب کو دی، اس تلوار سے بھی کئی سکھ مارے۔

عبداللہ بسم اللہ نام ایک مخنث تھا، اس کے پاس برچھی تھی، اس نے سات یا آٹھ آدمی برچھی سے مارے، اسی طرح اللہ بخش خاں اور شمشیر خاں جمعدار اور غلام رسول خاں اور غلام حیدر خاں اور شیخ ہمدانی اور علی حسن، شیخ بڈھن، شیخ رمضانی، مرزا ہمایوں بیگ اور بہت صاحبوں نے دشمن کے آدمی مارے اور جوانمردی اور شجاعت کی داد دی، بقیۃ السیف شکست فاش کھا کر بھاگنے لگے، جس نے جس طرف موقع پایا، اپنی تلوار بندوق لے کر فرار ہو گیا، دس دس، پانچ پانچ مجاہدین ان کے ڈیروں، خیموں کی طرف متفرق ہو گئے۔

اس عرصے میں چند مجاہدوں نے ان کے توپخانے پر قبضہ کر لیا، اس اثنا میں توپخانے کے ایک خلاصی یا گولہ انداز نے رن مہتاب کو آگ دی اور اس کی ڈور کھینچ کر اسے بلند کیا اور آپ وہاں سے ایک طرف بھاگ گیا، اس وقت روشنی سے گویا تمام لشکر میں دن ہو گیا، اس وقت تک مجاہدین میں گنتی کے کوئی دس پندرہ آدمی زخمی اور شہید ہوئے ہوں گے، خود بدھ سنگھ اس رات اکوڑے میں نہ تھا، لشکر میں فقط اس کا خیمہ کھڑا تھا، ایک طرف لشکر کے باہر ان بھاگتے ہوئے سکھوں نے ایک چھوٹا سا نقارہ بجایا اور اس روشنی میں دیکھا کہ مجاہدین تھوڑے ہیں، کہیں کہیں دس دس پانچ پانچ نظر آتے ہیں، وہ بندوقیں لے کر یکبارگی حملہ آور ہوئے، مجاہدین بھی جا بجا سمٹ کر ایک جانب کو ہو گئے اور دونوں طرف سے بندوقیں چلنے لگیں، مجاہدین کی طرف سے کسی نے آواز دی کہ اب یہاں سے نکل چلو، لوگوں نے نکلنے کا ارادہ کیا، فتح علی عظیم آبادی کہتے ہیں کہ اس وقت میں نے دیکھا کہ اللہ بخش خاں جو ہم لوگوں کے امیر تھے، چند آدمیوں کو اپنے ہمراہ لئے باہر نکلنے کے ارادے سے چلے آتے ہیں، اور ان کے پیچھے سکھ ہلہ کرتے آتے ہیں، اس وقت شیخ ہمدانی اور علی حسن قواعد کے ساتھ بھرماری کی بندوقیں چلا رہے تھے، اس وقت ہماری طرف ایک ایک دو دو شہید اور زخمی ہونے لگے، چنانچہ سید رستم علی صاحب بھی اسی جگہ زخمی ہوئے، اس عرصے میں اللہ بخش خاں امیر شیخ ہمدانی اور علی حسن کے برابر پہنچے کہ لشکر سے باہر نکلیں، تب انہوں نے آواز دی ''اللہ بخش خاں صاحب تم کو حضرت نے سردار کر کے بھیجا تھا، اب تم اس وقت کفار کے مقابلے سے

نکلے جاتے ہو، یہ بات سن کر اللہ بخش خاں صاحب اپنے ہمراہیوں کو لے کر کافروں کے مقابلے کو چلے، ان کو دیکھ کر اور لوگ بھی پھرے اور ان میں شریک ہو گئے، سب ملا کر کوئی پچاس ساٹھ غازی ہوں گے، وہ بندوقیں مارنے لگے، جب سکھ اور نزدیک آ گئے تب قرابین اور شرتیچے سر کرنے لگے، پھر آخر کو تلواروں کی نوبت آئی، یہاں تک کہ تلوار کے مارے ان کا ہلّہ ہٹا دیا، اللہ بخش خاں صاحب اور ان کے اکثر ہمراہی اس ہلے میں شہید ہو گئے اور بہت غازی زخمی بھی ہوئے۔

## لشکر کی مراجعت

یہ حال دیکھ کر اکثر لوگوں نے جو باقی رہ گئے تھے، قصد کیا کہ ہم بھی جا کر انہیں میں شامل ہوں، تب اکبر خاں صاحب نے جو بڑے دلاور اور جہاں دیدہ آدمی تھے، لوگوں کو روکا اور کہا بھائیو! کیا آج ہی لڑنا ہے؟ اب یہاں سے چلو، انشاء اللہ تعالیٰ پھر کافروں کو ماریں گے، اور سب کو سمجھا کر پھیر لائے۔

اس وقت صبح صادق خوب نمودار ہو گئی تھی، وہاں سے دریا بہت ہی نزدیک تھا، کوئی کوئی لوگ جو آگے نکل گئے تھے، ان میں سے کسی نے جا کر دریا پر اذان کہی، جس سے پیچھے والوں کو معلوم ہوا کہ ہمارے کچھ لوگ آگے پہنچ گئے۔

پھر لوگوں نے سنگر سے نکل کر انتظام کے ساتھ راستہ لیا اور مخالفین میں سے کسی نے ان کا تعاقب نہیں کیا، وہاں سے کوس بھر پر تیمّم کر کے نماز فجر پڑھی، نماز کے بعد وہاں سے چلے اور اسی گھاٹ پر آئے جہاں سے اترے تھے، سید صاحبؒ بہت سے لوگوں کے ساتھ دریا پر کھڑے تھے، آپؒ نے کچھ لوگوں کو مجاہدین کی تقویت کے لئے بھیجا کہ ایسا نہ ہو، سکھوں نے تعاقب کیا ہو، یہ لوگ باقی ہمراہیوں کے انتظار میں عصر تک اسی پار رہے، جب پیچھے کے اکثر لوگ دو دو، چار چار کر کے آ گئے، تب سب کشتی پر سوار ہو کر اترے اور پہر رات گئے تک اکثر لوگ دریا میں اتر کر لشکر میں داخل ہوئے اور سید صاحبؒ سے مصافحہ کیا اور ملاقات کی، آپؒ نے شہدا کے لئے دعائے مغفرت کی، لوگ ایک ایک دو دو کر کے صبح تک آیا کئے، زخموں کا معالجہ اور مرہم پٹی ہوئی، ڈیرے ڈیرے، جہاں سے لوگ گئے تھے، ان کا شمار کیا گیا، معلوم ہوا کہ ہندوستانیوں سے کوئی چھتیس

آدمی شہید ہوئے، اور قندھاریوں سے کوئی چالیس پینتالیس اور دونوں میں سے کل تیس چالیس آدمی زخمی ہوئے، سکھوں کے سات سو آدمی مارے گئے۔

یہ واقعہ ۲۰/ جمادی الاولیٰ ۱۲۴۲ھ (مطابق ۲۰/ دسمبر ۱۸۲۲ء) چہارشنبہ اور پنجشنبہ کی درمیانی شب کا ہے۔

## جنگ اکوڑہ کے شہدا

اس جنگ کے شہدا کے نام مع ان کی وطنیت کے لکھے جاتے ہیں تاکہ معلوم ہو کہ ان کی سعادت اور شوق شہادت ان کو کہاں کہاں سے کھینچ کر لایا تھا۔

شیخ باقر علی عظیم آبادی، اللہ بخش خاں مورانوی (ضلع اناؤ) امیر سریہ، عبدالمجید خاں جہان آبادی رائے بریلوی، شمشیر خاں جمعدار مورانوی (ضلع اناؤ) شیخ بڈھن، شیخ رمضانی مورانوی (ضلع اناؤ) شیخ ہمدانی خالص پوری ملیح آبادی (ضلع لکھنؤ) علی حسن گنتوی (نزد مانکپور ضلع پرتاپ گڑھ) غلام حیدر خاں خالص پوری (ضلع لکھنؤ) غلام رسول خاں خالص پوری، خدا بخش خاں (بمبئی) شادل خاں خیرآبادی (اودھ) کریم بخش خاں بڈھانوی (روہیلکھنڈ) کریم بخش، مسجد فتحپوری (دہلی) میاں جی احسان اللہ بڑھانوی، شیخ معظم جگدیش پوری (ضلع پرتاپ گڑھ) دین محمد کور ہرستانوی[1] بیسواڑہ (اودھ)، عباداللہ (مئو ضلع اعظم گڑھ) قاضی طیب، امام خاں خیر آبادی، اولاد علی مادھوی، ہمایوں بیگ لکھنوی، امام الدین خاں رامپوری، سید محمد لہاروی (ضلع مظفر نگر) محمد کمال خرم پوری، فہیم خاں حسین پوری (ضلع مظفر نگر) سید عبدالرحمٰن شیاملی (ضلع مظفر نگر)، شیخ مخدوم مسجد فتح پوری (دہلی)، غلام نبی خاں گوالیاری، عبدالرزاق دیوبندی، جواہر خاں لکھنوی، منور خاں ملیح آبادی (اودھ) عبدالجبار مورانوی، سید عبدالرحمٰن سندھی، حسن خاں سندھی، اکبر خاں خالص پوری (اودھ)۔

بنا کردند خوش رسمے بخون و خاک غلطیدن
خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

---

(۱) کور ہرستاؤں ضلع رائے بریلی میں ہے۔

## مومن کا یقین

مولانا اسمٰعیل صاحبؒ نے سید صاحبؒ سے کہا ''یہاں جو واقعہ گزرا ہے، اس کا حال ہندوستان لکھ کر بھیجنا ضروری ہے، اس کے بارے میں کیا ارشاد ہے؟'' فرمایا ''بہتر ہے'' مولانا نے پوچھا ''جو لوگ شہید ہوئے ہیں، ان سب کے نام بھی خط میں لکھے جائیں یا یوں ہی مجمل تذکرہ کر دیا جائے؟'' آپ نے کچھ دیر سکوت کیا، پھر فرمایا ''یوں لکھ دیجئے کہ عنایت الٰہی سے ہم سب لوگ یہاں خوشحال ہیں'' مولانا نے کہا ''حضرت میں آپؒ کے کلام کو اچھی طرف نہیں سمجھا، ذرا تفصیل سے فرمائیں'' آپؒ نے فرمایا ''مفصل یہ ہے کہ جو لوگ یہاں زندہ موجود ہیں، یہ بھی خوشحال ہیں، اور جو شہید ہوئے اور اپنی مراد کو پہنچے، وہ ہم سب سے زیادہ خوشحال ہیں''۔

## اکوڑے کی جنگ کا اثر

اس جنگ کا اثر مسلمانوں اور مخالفین پر خاطر خواہ ہوا، مسلمانوں کے دل بڑھ گئے اور حوصلے بلند ہوئے، دربار لاہور کی بھی آنکھیں کھلیں، ملکی سردار جوق جوق آکر مبارک باد دینے لگے۔

سردار بدھ سنگھ نے اس ہزیمت کے بعد موضع شیدو سے جہاں وہ اکوڑے کے بعد مقیم تھا پیچھے ہٹ جانے کا ارادہ کیا، لیکن اٹک کا قلعہ دار یہ خبر سن کر مانع ہوا کہ اس وقت یہاں سے پیچھے ہٹنا مناسب نہیں ہے، اگر آپ یہاں سے چلے جائیں گے تو مجاہدین کا لشکر خیر آباد اور اٹک کو تباہ کر دے گا، یہ سن کر بدھ سنگھ نے موضع شیدو میں لشکر کے گرد سنگر باندھنے کا سامان جمع کیا، امیر خاں سے یہ سن کر سید صاحبؒ نے صبح کو نوشہرے سے کوچ فرمایا اور جو لوگ وہاں زخمی تھے، ان کی خدمت اور خبر گیری کے واسطے دو صاحبوں (عبدالقیوم اور سید امانت علی) کو چھوڑا اور اس روز تمام لشکر کے ساتھ مصری بھانڈے میں مقام کیا، دوسری منزل موضع تورڈھیر میں کی۔




## حضرو کا چھاپہ (۱)

اس وقت اہل سرحد کو سید صاحبؒ کی جماعت کی قوت اور جنگی صلاحیت کا کوئی اندازہ نہ تھا، لاہور کی منظم حکومت کے مقابلے میں وہ اس بے سروسامان قافلے سے کوئی بلند توقعات نہیں رکھتے تھے، لیکن اکوڑے کے شب خون اور اس میں مجاہدین کی جانبازی و مردانگی کے جوہر دیکھ کر سب کو اس کا احساس ہوا کہ یہ سرفروش مجاہدین کی ایک جماعت ہے، جس میں عزم اور نظم دونوں جوہر پائے جاتے ہیں، اور سرحد کے ان مجاہدین میں جو وقتاً فوقتاً "غزا" کے نام سے جمع ہو جایا کرتے تھے، ان دونوں کا امتزاج و اجتماع بہت کم پایا جاتا تھا، خود سکھوں کو بھی ایسے سربکف اور جانباز مجاہدین سے واسطہ نہیں پڑا تھا، مشہور تھا کہ سکھاں ایں چنیں مقاتلان دیدہ و شنیدہ نہ شدہ" اطراف و جوانب میں بھی اس واقعے سے مجاہدین کی دھاک بیٹھ گئی اور ہر طرف سے لوگوں کی آمد شروع ہو گئی، ایک مکتوب میں یہ الفاظ آئے ہیں کہ "بہ ظہور ایں واقعہ مسلمین ایں دیار فراہم شدن شروع کردند"۔

جن ملکی سرداروں کو اس واقعے نے خاص طور پر متوجہ کیا اور ان کے دل میں سید صاحبؒ کے پاس آنے اور آپؒ سے اشتراک عمل کرنے کی تحریک پیدا کی، ان میں سردار خادے خاں (۲)

---

(۱) یہ چھاپہ نہ تو سید صاحبؒ کے ایما اور حکم سے ہوا تھا، نہ جماعت مجاہدین کی اس میں باضابطہ شرکت تھی، قندھاریوں میں سے صرف تیس چالیس اشخاص اپنی خواہش اور آپؒ کی اجازت سے شریک ہو گئے تھے، اس کا تذکرہ ضمنی طور پر سیرت میں آنا چاہئے، اس واقعے کی اہمیت یہ ہے کہ اس سے انعقاد بیعت و امامت اور جماعت کی تنظیم کے خیال کو تقویت ہوئی اور اس کے بعد سید صاحبؒ کے دست مبارک پر باقاعدہ بیعت امامت کی گئی، تاکہ تمام امور شرعی طریقے پر انجام دیئے جا سکیں۔ (۲) اصل نام شادی خاں تھا، پشتو میں اکثر "ش" کو "خ" سے تبدیل کر دیا جاتا ہے۔

رئیس ہنڈ (۱) خاص طور پر قابل ذکر ہے، جو اس نواح کا ایک نامی گرامی سردار اور اس علاقے کا ایک طاقتور رئیس اور خان تھا، وہ چالیس پچاس سواروں کے ساتھ ملاقات کے لئے آیا، خلوت میں آپؒ سے کچھ مشورہ کیا اور وہیں آپؒ سے بیعت کی اور کہا ''آپ کو اس بستی میں رہنا مناسب نہیں ہے، یہاں سے آپ میرے پاس چل کر ٹھہریں، وہاں ہر ایک چیز کا آرام ہے'' چونکہ ہنڈ میں ایک مضبوط قلعہ موجود تھا، وہاں کا سردار اصرار سے دعوت دے رہا تھا، اور نصرت و رفاقت کا وعدہ کرتا تھا، اور چونکہ شروع ہی سے یہ بات سید صاحبؒ کے پیش نظر تھی کہ سرحدی خوانین اور سرداروں کی رفاقت وتعاون سے جہاد کا کام انجام دینا ہے، اس لئے آپؒ کو اس پیش کش کے منظور کرنے میں کوئی عذر نہیں ہوسکتا تھا، آپؒ نے اس کی دعوت منظور فرمائی، صبح سردار خادے خاں آپؒ کو تمام لشکر کے ساتھ لے گیا اور موضع بازار میں جو ہنڈ کے مشرق میں تقریباً ایک میل کے فاصلے پر لب دریا واقع تھا، آپؒ کا قیام تجویز کیا۔

سید صاحبؒ کی آمد کی اطلاع سن کر اطراف وجوانب کے سردار وخوانین ملاقات کے واسطے حاضر ہوئے، کچھ کم یا زیادہ پانچ ہزار آدمیوں کی جمعیت ہوگئی۔

## حضرو پر چھاپہ

ان سرداروں اور خوانین نے سید صاحبؒ سے عرض کی کہ یہاں سے ڈھائی تین کوس دریائے اباسین کے پاس ایک بستی حضرو (۲) سکھوں کی عملداری میں ہے، اور وہ بڑی منڈی ہے، لاکھوں روپے کا مال واسباب وہاں ہے، اس بستی کے کنارے ایک چھوٹی سی گڑھی بھی ہے، اس میں ایک توپ بھی ہے اگر آپ وہاں چھاپہ بھیجیں تو بہت مال غنیمت ہاتھ لگے گا۔

سید صاحبؒ نے اخوند ظہور اللہ صاحب سے فرمایا ''ان کی زبان پشتو ہے، تم ہماری

---

(۱) ہنڈ بہت پرانا اور اہم مقام ہے، پرانے زمانے میں اسے ہنڈ اور دیہنڈ بھی کہتے تھے مشہور چینی عالم وسیاح یوانگ چونگ نے بھی اس کا ذکر کیا ہے سکندر نے اسی جگہ سے اٹک کو عبور کیا تھا، اکبر نے اس جگہ ایک مضبوط قلعہ بنادیا تھا، جو اب تک باقی ہے، یہ اٹک سے سترہ میل مشرق میں دریائے سندھ کے دائیں کنارے پر واقع ہے۔ (سید احمد شہیدؒ)

(۲) حضرو علاقہ چھچھ ضلع کیمبل پور کا مشہور مقام ہے، اور دریائے اباسین (سندھ) سے تقریباً چھ سات میل کے فاصلے پر ہے۔

طرف سے کہو کہ ہمارے بہت غازی اکوڑے میں شہید ہوئے اور کچھ زخمی ہوئے، باقی یہاں ہمارے پاس تھوڑے لوگ ہیں، اور یہ آپ کے ملک کی راہ ورسم سے واقف بھی نہیں، آپ کے ہمراہ بہت لوگ ہیں، اور یہاں کے نشیب وفراز سے واقف ہیں، اگر آپ اس بات کا ارادہ کریں تو ہو سکتا ہے"۔

اخوند صاحب نے آپؒ کی طرف سے ترجمانی کی تو ان سرداروں نے عرض کیا کہ "ہماری طرف سے حضرتؒ کی خدمت میں عرض کیجئے کہ ہم فقط آپ کی اجازت ہی کے منتظر تھے، اب آپ ہمارے حق میں دعا کریں، ہم یہ معاملہ سمجھ لیں گے"۔

یہ گفتگو سن کر ہندوستانی لوگ خاموش ہو رہے کہ حضرتؒ کے دل میں ہم کو بھیجنے کی صلاح نہیں ہے، مگر قندھاریوں میں تیس چالیس شخصوں نے سید صاحبؒ سے اجازت چاہی کہ ہم کو حکم ہو تو ہم جائیں، آپ نے فرمایا کہ "خیر بہتر تم کو اجازت ہے، مگر اس شرط کے ساتھ کہ وہاں جو لوگ مسلمان ہوں، ان کو کسی طور کا صدمہ نہ پہنچے، اس لئے کہ ان کو ابھی جہاد کی دعوت نہیں پہنچی، لیکن ان میں جو ہتھیار لے کر تمہارا مقابلہ کرے، اس کو مارنے کا تم کو اختیار ہے"۔

رات گئے لوگ کشتیوں، جالوں (۱) اور شناسوں (۲) پر سوار ہو کر اباسین کے پار اترے اور آدھی رات کے قریب سب اتر کر روانہ ہوئے اور جا کر اپنا کام کیا، صبح کو سید صاحبؒ نماز فجر کا سلام پھیر کر بیٹھے تھے کہ ان چھاپے والوں میں سے ایک شخص ایک بہت عمدہ گھوڑا لے کر آیا اور سید صاحبؒ سے کہا "مبارک ہو غازیوں نے حضرو کو لے لیا اور آپؒ کے قندھاریوں نے گڑھی پر قبضہ کر لیا، یہ گھوڑا آپؒ کی نذر ہے"۔

وہ یہی باتیں کر رہا تھا، اور آپؒ خاموش بیٹھے سنتے تھے کہ کسی نے کہا کہ وہ دیکھو، دریا کے پار تمام چھاپے والے غازی چلے آتے ہیں، یہ بات سن کر لشکر کے تمام لوگ اور جو وہاں تھے، ان کی طرف دیکھنے لگے، ابھی سورج نہیں نکلا تھا، جب لوگ اور قریب آئے اور خوب اجالا ہو گیا تو دیکھا کہ تمام ملکی لوگ مال واسباب کی گٹھریاں اپنے اپنے سر پر رکھے سب کے آگے آگے چلے آتے ہیں، اور

---

(۱) اہل سرحد بڑے ٹوکرے کو چمڑے سے منڈھ لیتے ہیں، جس کی وجہ سے پانی اندر نہیں آ سکتا، اس سے وہ دریا عبور کرتے ہیں اور اس کو جالہ کہتے ہیں۔ (۲) شناس مشکیزے کو کہتے ہیں۔

ان کے پیچھے قندھاری سکھوں کے چودہ پندرہ سوار جنہوں نے وہاں سے ان کا تعاقب کیا تھا، ان کو بندوقیں مارنے چلے آتے ہیں، یہاں تک کہ ایک نالے کو آ پکڑا اور ان سواروں کو گولیاں مار مار کر وہیں روکا، یہ ملکی لوگ مال غنیمت لئے ہوئے اباسین کے کنارے پہنچے، کچھ لوگ شناسوں پر اترنے لگے اور کوئی گھاس کے گٹھوں پر باوجودیکہ یہ ملکی لوگ مسلح تھے، ان قندھاریوں کے سوا ان میں سے کسی نے سکھوں کا مقابلہ نہ کیا، اور اکثر بدحواسی کے مارے دریا میں اترتے اترتے مال واسباب سمیت ڈوب گئے۔

یہ حال دیکھ کر آپؒ نے سردار خادے خاں سے کہا کہ جلد اپنے لوگ ہمارے سید انور شاہ کے ہمراہ کر کے قندھاریوں کی مدد کو بھیجو اور اپنے سب ہندوستانیوں سے فرمایا کہ اس وقت تم مسلح ہو کر ہمارے پاس تیار رہو، یہ حکم ہندوستانیوں میں سے حیات خاں بریلوی، شیخ برکت اللہ بنگالی، شیخ فیض اللہ بنگالی، محمد صلاح سندھی اور نظام الدین اولیا کو نہیں پہنچا، نادانستہ وہ بھی خادے خاں کے آدمیوں کے ساتھ چلے گئے، اس عرصے میں سکھوں کی مدد کے لئے جابجا سے چار پانچ سو آدمی آگئے، سید انور شاہ پچاس ساٹھ آدمیوں کے ساتھ سکھوں کے مقابلے میں قندھاریوں کے ساتھ شریک ہوئے اور حیات خاں بریلوی وغیرہ پانچوں اشخاص آگے بڑھ کر قواعد کے ساتھ بندوقیں چلانے لگے اور ایسی شجاعت اور جوانمردی سے مقابلہ اور حملہ کیا کہ وہ چار پانچ سو سکھ شکست کھا کر پسپا ہو گئے، مجاہدین دریا پار سے یہ حال دیکھ رہے تھے، جب پیادہ اور سوار مقابلے سے بھاگے تو سید صاحبؒ نے سردار خادے خاں سے کہا کہ اب جلد لوگوں کو کشتیوں پر اتارنا شروع کراؤ، گھاٹ پر تین کشتیاں تھیں، خادے خاں نے ان پر اپنے نوکر چاکروں کا بندوبست کر کے اتروانا شروع کیا، ایک کشتی پر بہت لوگ سوار ہو گئے، وہ کنارے ہی پر بیٹھ گئی، چند آدمی ڈوب گئے، دو کشتیاں اس پار سلامت آئیں، ان میں چند زخمی اور باقی ملکی مال غنیمت لئے ہوئے تھے خادے خاں کے لوگوں نے ان سے مال غنیمت لے کر ایک جگہ جمع کیا، پانچ ہندوستانیوں میں سے شیخ برکت اللہ بنگالی اور حیات خاں شہید ہوئے، ان کی لاشیں آئیں، شیخ فیض الدین بنگالی، محمد صلاح سندی اور نظام الدین اولیا زخمی ہو کر آئے، جب کشتیوں کا دوسرا پھیرا آیا اور خادے خاں کے آدمی ان کا اسباب لینے لگے تو انہوں نے دینے سے انکار کر دیا اور لڑنے کو تیار

ہو گئے، یہ معاملہ خادے خاں نے اپنی رائے سے کیا تھا، سید صاحبؒ کو اس کی اطلاع نہ تھی، جب اس قصے کی خبر سید صاحبؒ کو ملی کہ ملکی لوگ غنیمت کا سامان حوالے نہیں کرتے اور لڑنے کو تیار ہیں تو آپؒ نے حاجی عبداللہ رامپوری اور اخوند ظہور اللہ ولایتی کو بھیجا کہ خادے خاں سے جا کر کہو کہ کسی سے مال واسباب کے بارے میں تعرض نہ کریں اور جس کا لیا ہو، اس کے حوالے کر دیں، آپس میں فساد کرنا مناسب نہیں، خادے خاں نے اس پیغام پر کچھ مال حوالے کر دیا اور کچھ دبا رکھا، عصر کے وقت تک سید انور شاہ بھی اپنے لوگوں کے ساتھ اس پار اتر آئے۔

## سردار بدھ سنگھ اور سید صاحبؒ کی خط و کتابت مقاصد جنگ کی وضاحت

اکوڑے کے شب خون اور حضرو کے حملے کے بعد ۱۵ر جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ کو سردار بدھ سنگھ نے سید صاحبؒ کو حسب ذیل خط لکھا:

شرافت منزلت، سیادت مرتبت، فضیلت پناہ، عبادت انتباہ، زبدۃ الفضلاء العظام، یگانۂ بلا اشتباہ، سید احمد جیو، سلمہ، اظہر و ہویدا باد کہ باوجود چندیں مسافت واز ملک دور دست محض بنا بر ہنگامہ پیراستہ ولباس شہادت وبرخود آراستہ اند، لازم بود کہ مقابلۂ جنگ و پیکار در میدان شدن بود، اگر بطمع نفسانی شب خون وتاخت بر غرباء بیوپاریان شہر حضرو نمودند، سراسر ننگ بجہان جاودانی گردید ومعہذا بے چارگان ہمراہی چوں شیشہ سر سنگ زدہ معدوم شدند، الحال لازم کہ اگر اصل سیادت وکبیر امرا اند، مقابل صریح باشند، از مخفی روی سود جہانی وبہبود ملک جاودانی نیست واگر فرار شوند، از نفع ہر دو جہانی خالی خواہند ماند (مجموعۂ خطوط قلمی)

شرافت منزلت، سیادت مرتبت، فضیلت پناہ، عبادت انتباہ، زبدۃ الفضلاء العظام، یگانہ بلا اشتباہ سید احمد صاحب سلّمۂ واضح ہو کہ اتنی مسافت طے کرنے کے بعد اور اتنے دور دراز ملک سے آکر آپ نے لڑائی کی طرح ڈالی اور لباسِ شہادت کو اپنے اوپر آراستہ کیا ہے تو لازم تھا کہ جنگ و مقابلہ میدان میں نکل

کر ہو، طمع نفسانی سے شہر حضرو کے غرباء اور بیوپاریوں پر شب خون اور چھاپہ مارنا ذلت اور ہمیشہ کی بدنامی کی بات ہے، اسی کے ساتھ آپ کے ہمراہی جس طرح شیشے کو پتھر سے مارا جائے، اسی طرح معدوم ہو گئے، اب بھی اگر آپ اصل سید اور بڑے سردار ہیں تو باہر نکل کر صاف صاف مقابلہ کیجئے، چھپ کر لڑنے سے دنیا اور دین کا کوئی فائدہ نہ ہوگا اور اگر فرارا اختیار کریں گے تو دونوں جہاں کے نفع سے خالی ہاتھ جائیں گے۔

سید صاحبؒ نے اس کا جو جواب دیا، وہ ذیل میں درج ہے:(۱)

از امیر المومنین سید احمد بر ضمیر ابہت تخمیر، سپہ سالار جنود وعساکر، مالک خزائن ودفاتر، جامع ریاست وسیاست، حاوی امارت وایالت، صاحب شمشیر وجنگ، عظمت نشان سردار بدھ سنگھ هداه الله سواء الطريق وامطر عليه سحاب التوفيق! پوشیدہ نماند کہ نامۂ فصاحت شامہ مشتمل براظہار مراتب دعاوی شجاعت وشہامت رسید مضامین مندرجہ واضح گردید، ظاہرا آنچہ ایں جانب راازیں ہنگامہ آرائی ومعرکہ پیرائی مقصود است، آں راخوب نہ فہمیدہ اند کہ نامۂ مذکور نگارش نمودہ اند، الحال بگوش باید شنید وخلاصۂ آں بغور تمام باید فہمید کہ منازعت با اہل حکومت وریاست بنابراغراض متعددہ می باشد، بعضے را ازمنازعت مذکورہ حصول مال وریاست مقصود می باشد وبعضے را اظہار شجاعت وشہامت وبعضے رافقط تحصیل مرتبہ شہادت، وایں جانب را امر دیگر مقصود است وآں فقط بجا آوردن حکم مولائے خود کہ مالک علی الاطلاق وملک بالاستحقاق است کہ درمقدمۂ نصرت دین محمدیؐ وارد شدہ است، خدائے عزوجل گواہ است برایں معنی کہ ایں جانب راازیں ہنگامہ آرائی غیراز امر مذکور غرض دیگر از

---

(۱) یہ خط ۱۵ر جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ کا لکھا ہوا ہے، یعنی انعقاد بیعت امامت (۱۲ر جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ) کے تیسرے روز لکھا گیا ہے اسی لئے اس میں پہلی مرتبہ "امیر المومنین" کا لقب آیا ہے، چونکہ اس خط وکتابت کا تعلق حضرو کے چھاپے سے ہے اس لئے اس کا ذکر یہاں کر دیا گیا ہے۔

اغراض نفسانیہ درمیان نیست، بلکہ آرزوئے حصول آں ہم نہ گاہے بر زبان جاری می گردد و نہ گاہے در دل می گزرد، پس در نصرت دین محمدی ہر سعی بہر وجہ کہ ممکن باشد، بجامی آرم و ہر تدبیرے کہ در آں مفید می نماید برروئے کار می آرم و انشاء اللہ تادم مرگ در ہمیں سعی مشغول خواہم ماند و تمام عمر در ہمیں تدبیرات مبذول خواہم کرد، تا زندہ ام، ہمیں راہ می پویم و تا موجودم ہمی مقصدمی جویم، تا سرو پا است، ہمیں راہ است و ہمی سودا، خواہ مفلس شوم، خواہ غنی، خواہ منصب سلطنت یابم، خواہ منصب رعیت گری، خواہ متہم بجبن شوم، خواہ متسم بشجاعت، خواہ بمرتبۂ غزا فائز شوم، خواہ بمنزل شہادت آرے، اگر یقینم رضائے مولائے من در ہمیں منحصر است کہ در معرکۂ جنگ تنہا بجان خود بیایم، پس باللہ وتاللہ کہ بصد جان سینہ سپر نمایم، در مجامع عسکر بے دغدغہ و وسواس در آیم، بالجملہ مرا با ظہار دعاوی شجاعت و تحصیل ریاست غرض نیست، علامتش ہمیں است کہ اگر کسے از امراے کبار و رؤسائے عالی مقدار دین محمدی قبول نماید، فی الحال مردانگی او بصد زبان اظہار نمایم و ازدیاد سلطنت او بہزار جان می خواہم، بلکہ در باب ترقی ریاست او مساعی بے شمار می آرم، ایں امر را فی الحال امتحان کنند، اگر خلاف برآید، الزام دہند، اگر بنظر انصاف غور نمایند، ایں جانب دریں مقدمہ اصلاً مطعون و ملام نیست، زیرا کہ وقتیکہ آں عظمت نشان در مقدمہ بجا آوردن احکام حاکم خود ہیچ عذرے و حیلہ نمی توانند، دراں حالیکہ آں حکومت نشان از افراد انسان، بلکہ از جملہ برادران ایشان است، پس ایں جانب در مقدمۂ بجا آوردن حکم احکم الحاکمین چہ گونہ عذر تواند، درآں حالیکہ آں جلیل الشان، خالق جمیع افراد انسان بل مکون سائر اکوان است "والسلام علی من اتبع الهدیٰ"

تحریر بتاریخ پانزدہم، شہر جمادی الثانیہ ۱۲۴۲ھ۔(۱)"

---

(۱) مجموعہ خطوط قلمی۔

امیر المومنین سید احمد کی طرف سے سپہ سالار جنود وعساکر، مالک خزائن ودفاتر، جامع ریاست وسیاست، حاوی امارت وایالت، صاحب شمشیر وجنگ عظمت نشان سردار بدھ سنگھ کو( اللہ اس کو سیدھے راستے کی ہدایت دے اور اس پر توفیق کی بارش کرے) واضح ہو کہ آپ کا گرامی نامہ جو اظہار مراتب شجاعت وشہامت کے دعاوی پر مشتمل ہے، پہنچا اور اس کے مضمون سے آگاہی ہوئی، معلوم ہوتا ہے کہ میرا اس ہنگامہ آرائی اور معرکہ پیرائی سے جو مقصود ہے، آپ نے اس کو اچھی طرح نہیں سمجھا، اور اسی لئے آپ نے اس طرح کا خط لکھا، اب کان لگا کر سنئے اور غور کر کے سمجھئے کہ اہل حکومت وریاست سے لڑائی جھگڑا چند اغراض سے ہوتا ہے۔ بعض آدمیوں کا مقصود مال وریاست کا حصول ہوتا ہے بعض کو محض اپنی شجاعت اور دلیری دکھانی ہوتی ہے، اور بعض آدمیوں کا مقصد شہادت کا مرتبہ حاصل کرنا ہوتا ہے، لیکن اس سے میرا مقصد ہی دوسرا ہے یعنی فقط اپنے مولا کے حکم کی بجا آوری جو مالک مطلق اور بادشاہ برحق ہے، اس نے دین محمدی کی نصرت واعانت کے بارے میں جو حکم دیا ہے، محض اس کی تعمیل مقصود ہے، خدائے عز وجل اس بات کا گواہ ہے کہ میرا اس ہنگامہ آرائی سے اس کے علاوہ کوئی دوسرا مقصود نہیں اور اس میں کوئی نفسانی غرض ہرگز شامل نہیں، بلکہ کسی نفسانی غرض کے حصول کی آرزو نہ کبھی زبان پر آتی ہے، نہ کبھی دل میں گزرتی ہے، دین محمدی کی نصرت میں جو کوشش بھی ممکن ہوگی بجالاؤں گا اور جو تدبیر بھی مفید ہوگی عمل میں لاؤں گا اور انشاء اللہ زندگی کی آخری سانس تک اسی کوشش میں مشغول رہوں گا اور اپنی پوری عمر اسی کام میں صرف کردوں گا، جب تک زندہ ہوں، اسی راستے پر چلتا رہوں گا اور جب تک دم میں دم ہے، اسی کا دم بھرتا رہوں گا، جب تک پاؤں ہیں، اس وقت تک یہی راستہ ہے، اور جب تک سر ہے، اس وقت تک یہی سودا، خواہ مفلس

ہوں، خواہ دولت مند، خواہ منصب سلطنت سے سرفراز ہوں، خواہ کسی کی رعیت بنوں، خواہ بزدلی کا الزام سہوں خواہ بہادری کی تعریف سنوں، خواہ میدان جہاد سے زندہ واپس ہوں، خواہ شہادت سے سرخرو ہوں، ہاں اگر میں دیکھوں گا کہ میرے مولیٰ کی خوشی اسی میں ہے، کہ میں میدان جنگ میں تنہا سر بکف آؤں تو خدا کی قسم کہ سو جان سے سینہ سپر ہوں گا اور لشکر کے نرغے میں بے کھٹکے گھس آؤں گا مختصر یہ کہ مجھے نہ اپنی شجاعت کا اظہار مقصود ہے، نہ ریاست کا حصول، اس کی علامت یہ ہے کہ اگر سر برآوردہ حکام اور عالی مرتبت سرداروں میں سے کوئی شخص دین محمدی قبول کرلے تو میں اس کی مردانگی کا سو زبان سے اعتراف واظہار کروں گا اور ہزرا جان سے اس کی سلطنت کی ترقی چاہوں گا اور اس کی حکومت کی ترقی کے لئے بے حد کوشش کروں گا، اس بات کا آپ فوراً امتحان کرسکتے ہیں اگر اس کے خلاف ہو تو مجھے الزام دیجئے، اگر آپ انصاف کی نظر سے دیکھیں تو مجھے اس معاملے میں ہرگز قابل ملامت اور قابل الزام نہ پائیں گے، کیونکہ جب جناب اپنے حاکم کے احکام کی تعمیل میں جو آپ جیسا ایک انسان، بلکہ آپ کی برادری کا ایک فرد ہے کوئی عذر اور حیلہ نہیں کرسکتے تو میں احکم الحاکمین کے حکم کی تعمیل میں جو زمین و آسمان کے تمام افراد انسانی اور ساری کائنات کا خالق ہے، کیا عذر کرسکتا ہوں والسلام علی من اتبع الہدیٰ (سلام اس پر جو ہدایت کا راستہ اختیار کرے) مورخہ ۱۵ر جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ۔

موضع بازار سے آپؒ خادے خاں کی خواہش واصرار پر ہنڈ منتقل ہوئے، قلعہ ہنڈ کے جنوبی گوشے میں تالاب کے کنارے آپؒ کا خیمہ نصب ہوا اور تین مہینے آپؒ نے وہاں قیام فرمایا اس عرصے میں آپؒ نے خادے خاں، اشرف خاں اور فتح خاں پنج تاری کے درمیان صلح کرادی اشرف خاں اور فتح خاں نے آپؒ کے ہاتھ پر بیعت کی اور کہا کہ ہم جان و مال سے آپؒ کے شریک ہیں، سرداروں کی مصالحت کے بعد دور دور سے ان اطراف وجوانب کے علماء جمع ہونے لگے۔




# بیعت امامت

## بیعت امامت

اکوڑے اور حضرت کے چھاپے کے واقعات سے صاف تجربہ ہو گیا کہ ملکی لوگ کسی نظام اور ضابطے کے پابند نہیں، جنگ کے موقع پر وہ فوراً لوٹ پر ٹوٹ پڑتے ہیں اور مال غنیمت شرعی اصول پر تقسیم نہیں ہونے پاتا، اس لئے علمائے لشکر کا بالاتفاق فیصلہ ہوا کہ سب سے زیادہ ضروری اور مقدم کام یہ ہے کہ اپنا امام مقرر کر لیا جائے تا کہ اس کی قیادت و امامت میں شرعی جہاد ہو، محض بلوہ اور لوٹ مار نہ ہو منظّم جنگ ہو، مال غنیمت کی شرعی تقسیم ہو، احکام شریعت و قوانین و حدود شرعیہ کا اجراء، قضاۃ و محتسبین کا تقرر و انتظام ہو اور جو نافرمانی کرے وہ باغی اور خارج از جماعت ہو، چنانچہ پنجشنبہ کے دن ۱۲ر جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ کو بالاتفاق سید صاحبؒ کے ہاتھ پر بیعت امامت و خلافت کر لی گئی، ۱۳ر جمادی الآخرہ کو جمعے میں دوسرے روز آپؒ کے نام کا خطبہ پڑھا گیا۔

یہاں پر ایک مکتوب درج کیا جاتا ہے (۱) جس میں آپؒ نے ہندوستان کے اہل تعلق کو اکوڑے کی جنگ اور حضرو کے چھاپے کے واقعات اور بیعت امامت کی اطلاع دی ہے، اور ان واقعات کو تحریر فرمایا ہے، جو اس کے لئے محرک و موجب بنے۔

---

(۱) یہ مکتوب نصیر آباد کے قلمی ذخیرے میں دستیاب ہوا، اس کی شان تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ سید حمید الدین صاحبؒ کے قلم کا لکھا ہوا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

از فقیر سید احمد بخدمت فضائل مآب مناقب اکتساب۔

بعد از سلام مسنون و دعائے اجابت مقرون واضح آنکہ الحمد للہ والمنہ کہ فقیر مع جمیع رفقائے خود بشمول کفایت یزدانی وحمایت ربانی بخیر و عافیت تمام تا باضلاع یوسف زئی رسیدہ چنانچہ اخبار کوچ و مقام فقیر تا بلدۂ شکار پور بسمع مبارک رسیدہ باشد، بعد ازاں از راہ بھاک وشال و درۂ ڈھاڈر بعافیت گزر نمودہ، در بلدۂ قندھار رسیدہ ہفت روز مقام کردہ، عزم کابل نمودم اثنائے راہ مسلمین راسخین و مومنین صادقین از امرا و ضعفاء، صغار و کبار بکمال محبت و وداد واخلاص و اتحاد پیش آمدند، چوں بدار السلطنت کابل رسیدیم، اہالی بلدۂ مذکور واطراف و جوانب آں از سادات کرام وعلمائے عظام ومشائخ ذوی الاحترام و رؤسائے عالی مقام وسائر خواص وعوام بکمال وفور رغبت و غایت اظہار مودت ملاقات نمودند در آں ایام فیما بین سرداران کابل مقدمۂ جنگ وجدال پیش بود فقیر بنا بر دفع منازعت ایشاں سی وہفت روز مقام نمودہ، آخر الامر چوں صورت صلح ایشاں نہ بستہ، فقیر نہضت بسمت پشاور نمودہ در اثنائے راہ ہم مثل حال سابق بل ازیدازاں ازدحام مومنین و مخلصین واجتماع مسلمین صادقین پیش آمدند، بعد ازاں ببلدۂ پشاور رسیدہ، باصغار و کبار آنجا ملاقات نمودہ و دسہ روز دراں مقام اقامت نمودہ بسمت موضع ہشت نگر آمدہ چند روز مقام کردہ مومنین آں دیار را بسوئے اقامت جہاد و ازالۂ کفر و فساد دعوت نمودہ، از فضل رب قدیر جمے غفیر از مؤمنینِ آں اطراف واکناف بہ نیتِ خلوص بہ ارادۂ ادائے ایں عبادت عظمٰی وعطیۂ کبریٰ وادراک ایں سعادت علیا فراہم آمدند بعد ازاں بہ موضع خویشگی آمدہ واز آنجا بموضع نوشہرہ رسیدہ، قصد اقامت چند روز نمودہ، دریں اثنا لشکر سکہا کہ بقدر ہفت ہزار سوار و پیادہ بسر کردگی بدھ سنگھ ابن عم رنجیت سنگھ بہ موضع اکوڑہ کہ بفاصلہ ہفت کردہ از موضع نوشہرہ واقع است رسیدہ ہر چند

درمیان جنود مجاہدین ولشکر کفار ملاعین دریائے کہ مسمیٰ بہ لنڈے است حائل بودہ، اما ہیبت ورعب یکے بردیگر از قرب مجاورت ہویدا گردید لابد مصلحت وقت چناں اقتضا کردہ کہ جمعے را از مہاجرین ومجاہدین صادقین شباشب رود مسطور عبور کنانیدہ برسر کفار بدکردار بطریق شب خون روانہ ساخت، چنانچہ مجاہدین حین شب بستم جمادی الاولیٰ ۱۲۴۲ ہجری قدسی برسر اہل کفر وارتیاب بمثابۂ ملائکۂ عذاب قریب صبح تاخت آوردند بمثل روز قیامت درآخر ہماں شب برسرآں غافلین دفعۃً رسیدند وتوپ وتفنگ را معطل گزاشتہ کاروبار بسیوف قاطعہ رسانیدند، دم صبح آب شمشیر براں مثل ریزشِ باراں برسر ایشاں بارید، چنانچہ جمعے از کفار بدکردار کہ قریب ہشت صد نفر باشند بدارالبوار فرستادند وبسیارے را بزخمہائے پرخطر تالب سقر رساندند واجناس نفیسہ از قسم سلاح ویراق وغیرہ وہزار راس اسپ غنیمت آوردند، چند از مجاہدین بدرجۂ شہادت فائز گردیدند بالجملہ بابے از ابواب فتوح برروئے مجاہدین کشادہ گردید ودرے از دروازہائے جہنم برائے تعذیب کفار وا کردہ شد۔ بعد ازاں مجاہدین مذکورین بفرودگاہ خود مراجعت بخیر وخوبی نمودند، بعد چند روز از موضع نوشہرہ کوچ نمودہ بموضع ہنڈ کہ گزر دریائے عباسین است رسید۔ بار دیگر جماعت از مضبوط مجاہدین شباشب از دریائے عباسین عبور نمودہ، برسر حضرو کہ مرکز کفار ومجتمع متمولان آں اقطار بود، تاخت آوردہ جمعے را از ایشاں زیر تیغ بے دریغ گرفتند، جمعے را بطریق سبی مقید کردہ آوردند ودریں نوبت اموال خطیرہ وغنائم کثیرہ از نقود واجناس بدست عموم ناس آں قدر افتاد کہ تخمیناً بہ پانزدہ شانزدہ لک روپیہ باشد ولشکر بدھ سنگھ مخذول چوں در ہر نوبت شجاعت مومنین وجلاوت مجاہدین ظاہر وباہر دید مرعوب از ہیبت ایشاں گردیدہ از فرودگاہِ خود فرار نمودہ بجائے دگر سنگر کلاں گرداگرد زدند، چنانچہ وقت تحریر ایں رقیمہ بدست خود جان خود را در زندان سنگر مقید ساختہ بودند، نہ ملجا مفر از امید اعانت می داشتند، واز اعظم سوانح

عجیبہ نسبت کہ ہر نوبت مجمع جنود مجاہدین مثل بلوائے عام ولشکر بے سر بود در کوچ و مقام بے انتظام ولہذا اغنائم ہر بار برقانون شرع شریف منقسم نہ گردیدہ بناءً علیہ جمہور مومنین حاضرین از سادات کرام وعلمائے اعلام ومشائخ ذوی الاحترام و امرائے عالی مقام وسائر خواص وعوام از اہل ایمان واسلام کہ درآں مقام حاضر بودند، برایں معنی اتفاق نمودند کہ اقامت جہاد وازالۂ کفر وفساد بدون نصب امام بروجہ مشروع صورت نمی بندد بناءً علیہ بتاریخ دوازدہم جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ ہجری قدسی بیعت امامت نمودند، درمقۂ اطاعت فقیر در گردن خود انداختند و بروز جمعہ خطبہ ہم بنام فقیر خواندہ شد، انشاءاللہ ببرکت ادائے ایں رکن رکین یعنی نصب امام کہ مدار اکثر احکام دین است روز بروز ضرور بالضرور انشاءاللہ الغفور مظفر ومنصور خواہند گردید، انیست بیان اجمالی احوال، غرض فقیر از نگارش آنکہ وقت کار برسر رسید ومقدمۂ کارزار پیش روانجامید، پس ہر مومن راسخ الاعتقاد را ومسلم کامل الانقیاد را لازم است کہ خود را بہر وجہ کہ ممکن باشد، نزد فقیر رساندہ در سلک مجاہدین ومہاجرین منسلک گرداندہ، ہر چند حق جل وعلا برطبق منطوق لازم الوثوق "وکان حقا علینا نصر المومنین" (۳۰:۴۷) ایں مقدمہ بانجام خواہد رساند و دین متین سید المرسلین را بر سائر ادیان بروفق وعدۂ خود غالب خواہد کرد، اما ہر کہ جان خود را دریں معرکہ حاضر کردہ گوئے سعادت جاودانی از میاں بردہ وکسے کہ دریں مقدمہ تقاعد وتکاسل، درزید، لابد فردائے قیامت دست افسوس وندامت خواہد گزید" وما علینا الا البلاغ المبین (۳۶:۱۷)

والسلام علی من اتبع الھدی (۲۰:۴۷)

سلام مسنون ودعائے مقبول کے بعد واضح ہو کہ اللہ کا شکر واحسان ہے کہ فقیر اپنے تمام رفقا کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی حفاظت وحمایت سے خیر وعافیت کے ساتھ اضلاع یوسف زئی پہنچا، شہر شکار پور تک فقیر کے کوچ و مقام کی روداد آپ تک پہنچ چکی ہوگی، اس کے بعد بھاک، شال اور دورہ ڈھاڈر سے عافیت

کے ساگھ گزرتا ہوا شہر قندھار میں پہنچا، سات روز وہاں قیام کر کے کابل کا عزم کیا راستے میں راسخ العقیدہ مسلمان اور مخلص اہل ایمان، کیا امیر، کیا غریب، کیا چھوٹے کیا بڑے، کمال محبت ومودت اور اخلاص واتحاد سے پیش آئے، جب ہم دارالسلطنت کابل پہنچے، تو ہاں کے باشندے اور اطراف وجوانب کے سادات کرام، علمائے عظام، مشائخ ذوی الاحترام اور رؤسائے عالی مقام اور ہر طرح کے خواص وعوام بڑے ذوق وشوق سے ملاقات کرتے تھے، ان ایام میں سرادارانِ کابل کے درمیان کچھ جنگ وجدل تھا، فقیر نے ان کے نزاع کو دور کرنے کے لئے ایک مہینہ سات دن قیام کیا، جب مصالحت کی کوئی صورت نہ نکلی تو پشاور کی جانب کوچ کر دیا، اثنائے راہ میں پہلے ہی کی طرح، بلکہ اس سے کچھ زائد ہی مخلص مسلمانوں کا ہجوم تھا، وہاں سے پشاور پہنچے اور اہل شہر سے ملاقات کی، دو تین روز وہاں ٹھہر کر موضع ہشت نگر میں آئے، چند روز وہاں قیام کر کے وہاں کے اہل ایمان کو اقامت جہاد اور ازالہ کفر وفساد کی دعوت دی، خدائے قدیر کی مہربانی سے ان اطراف واکناف کا ایک جم غفیر اس عبادت کی ادائیگی اور اس سعادت کے حصول کے لئے جمع ہو گیا تھا، وہاں سے موضع خویشگی میں آنا ہوا جہاں سے نوشہرے پہنچے اور چند روز قیام کا ارادہ کر لیا، اس اثنا میں سکھوں کا ایک لشکر، جو سات ہزار سوار و پیادہ کی تعداد میں تھا، رنجیت سنگھ کے چچازاد بھائی بدھ سنگھ کی سرکردگی میں موضع اکوڑہ میں پہنچ گیا جو موضع نوشہرہ سے سات کوس کے فاصلے پر واقع ہے، اگرچہ مجاہدین اور سکھ لشکر کے درمیان ایک دریا حائل تھا، جو لنڈے کے نام سے مشہور ہے، لیکن ہر ایک کا دوسرے پر رعب طاری تھا، اس وقت مصلحت کا تقاضا ہوا کہ مجاہدین ومہاجرین کے ایک گروہ کو راتوں رات دریا عبور کرا کے مخالفین پر شب خون مارنے کے لئے روانہ کیا جائے، چنانچہ مجاہدین

۲۰ر جمادی الاولیٰ ۱۲۴۲ھ کو بوقت صبح اہل کفر پر ملائکۂ عذاب کی طرح جا پڑے اور دفعۃً ان لوگوں کے سر پر پہنچ گئے، جو بالکل غافل تھے، توپ، بندوق بالکل بیکار ہوگئی، تلواریں چلنے لگیں اور موت کا بازار گرم ہوگیا، آٹھ سو کے قریب سکھ مارے گئے اور بہت سے خطرناک طور پر زخمی ہوئے، بہت سلاح اور ہتھیار ایک ہزار گھوڑے مال غنیمت میں آئے، چند مجاہدین بھی درجہ شہادت کو پہنچے، یہ مجاہدین کے لئے ایک بڑی فتح اور مخالفین کے لئے بڑی ہزیمت تھی، اس کے بعد مجاہدین اپنے پڑاؤ پر بخیر وخوبی واپس آگئے، چند روز کے بعد موضع نوشہرہ سے کوچ کر کے موضع ہنڈ میں آئے، جو دریائے سندھ کی گزرگاہ ہے، دوسری بار لشکر مجاہدین کے کچھ لوگوں نے دریائے سندھ عبور کر کے راتوں رات حضرو پر چھاپہ مارا، جو سکھوں کا ایک مرکز اور دولت مندوں کا ایک اڈہ ہے، کچھ لوگ تلوار کی نذر ہوئے کچھ گرفتار ہو کر آئے، اس مرتبہ بہت بڑا مال غنیمت، جس میں نقود واجناس تھیں، عام لوگوں کے ہاتھ لگیں، لوگ پندرہ سولہ لاکھ روپے کا اندازہ کرتے ہیں، بدھ سنگھ کے لشکر نے دونوں مرتبہ اہل ایمان کی شجاعت اور مجاہدین کی جوانمردی دیکھی اور مرعوب ہو کر اپنی فرودگاہ سے دور جا کر ایک دوسری جگہ بہت بڑا سنگر لگایا، اس خط کے تحریر کے وقت وہ اس سنگر کے اندر مقیم ومقید ہے، کمک پہنچ جانے کی امید پر اس نے بھاگ جانے کا سہارا نہیں لیا، ایک قابل ذکر بات یہ ہے کہ ہر مرتبہ مجاہدین کا لشکر ایک بے سری فوجی اور عام بلوائیوں کی طرح تھا اور کوچ و مقام میں کہیں کوئی نظم نہیں تھا، اس لئے مال غنیمت شرع شریف کے قانون کے مطابق تقسیم نہ ہوسکا، اس بنا پر تمام مسلمانوں نے جو موجود تھے، جن میں سادات، علماء، مشائخ، امرا اور خواص و عوام تھے، بالاتفاق اس بات کو کہا کہ جہاد کا قیام اور کفر وفساد کا ازالہ امام کے تقرر کے بغیر مسنون اور شرعی طریقے پر انجام نہیں پاسکتا، اس بنا پر ۱۲ر جمادی

الآخرہ ۱۲۴۲ھ کو ان سب نے اس فقیر کے ہاتھ پر بیعت امامت کی اور اس کی اطاعت کا عہد کیا، جمعے کے روز خطبہ بھی اس فقیر کے نام کا پڑھا گیا، انشاءاللہ اس رکن رکین کے ادا کرنے کی برکت سے جس پر دین کے اکثر احکام کا مدار ہے فتح ونصرت ظاہر ہوگی، یہ حالات کی مختصر روداد تھی، اس تحریر سے فقیر کی غرض یہ ہے کہ کام کا وقت سر پر آ گیا ہے اور معرکہ کارزار درپیش ہے، ہر صاحب ایمان اور ہر مسلمان کو جسے اللہ نے اطاعت وانقیاد کی دولت عطا فرمائی ہے ،اس وقت لازم ہے کہ جس طرح ممکن ہو فقیر کے پاس پہنچ جائے اور مجاہدین اور مہاجرین زمرے میں شامل ہو جائے، اگر چہ یہ سلسلہ انجام کو پہنچ کر رہے گا "وَكَانَ حَقًّا عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ (۴۷:۳۰)" اور اللہ کے وعدے کے مطابق یہ دین متین تمام ادیان پر غالب ہو کر رہے گا، لیکن جو شخص اس معرکہ میں خود حاضر ہوگا، وہ سعادت سے مشرف ہوگا، اور دوسروں سے سبقت لے جائے گا، اور جو اس معاملے میں کاہلی اور سستی سے کام لے گا، وہ کل قیامت میں کف افسوس ملے گا" وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِيْنُ "(۱۷:۳۶)

والسلام علی من اتبع الھدی (۴۷:۲۰)

بیعت امامت کے بعد آپؒ نے پوری تصریح ووضاحت کے ساتھ اعلان کر دیا کہ امام کی مکمل اطاعت اور احکام وقانون شریعت کی پوری پابندی کرنی ہوگی، تمام رسوم جاہلیت اور امور غیر مشروع، مخالف شریعت، رواج، ودستور یک قلم چھوڑنے پڑیں گے اور اس کے لئے ہر طرح کا ایثار وقربانی ترک مال وجاہ وعزت کرنا پڑے گا، خادے خاں، اشرف خاں، فتح خاں، سعادت خاں، بہرام خاں اور علماء وسادات وخوانین نے بیعت امامت کی اور آپؒ کی امامت کی خبر اس ملک میں جابجا مشہور ہوئی، وہاں کے چھوٹے بڑے جتنے خان اور رئیس تھے، سب نے آ کر بیعت امامت کی یہاں تک کہ پشاور سے ایک بڑے جلیل القدر پیرزادے، جو گدڑی شاہزادے کے نام سے مشہور تھے، تشریف لائے، اور بیعت کی اور کہا کہ میں خالصاً لوجہ اللہ آپؒ کی خدمت

میں حاضر ہوا ہوں، انشاء اللہ آپؒ کو چھوڑ کر کہیں نہ جاؤں گا"۔

خادے خاں، اشرف خاں اور دوسرے یوسف زئی سرداروں نے یار محمد خاں اور سلطان محمد خاں والیان پشاور کو سید صاحبؒ کی امامت و امارت کی اطلاع دی اور مسلمانوں کی زبوں حالی، ان کے انتشار جہاد کی ضرورت اور سید صاحبؒ کی امارت حقہ کا ذکر کرنے کے بعد ان سے آپؒ کے جھنڈے کے نیچے دشمنان اسلام سے جہاد کرنے کی اور مجاہدین کی رفاقت و اعانت کی درخواست کی۔

انہوں نے والیان پشاور کو جو مکتوب بھیجا تھا، وہ یہاں نقل کیا جاتا ہے:۔

بہ عالی جناب، معلّی القاب، رفعت قباب، سردار سرداراں، یار محمد خاں صاحب و سردار سلطان محمد خاں صاحب "ابد اللّٰہ جلالھما و ضاعف اقبالھما" ! از کمترین فدویان اخلاص کیشاں و خیر اندیشاں بعد ادائے آنچہ شایان شان آں جلالت نشان است، معروض رائے فیض انجلائے آنکہ آنچہ دریں اوقات پر از آفات از دست تظلم کفار بدکردار بر مومنین ایں دیار انواع رنج و تکالیف و مصائب از قتل و نہب و شورش فتنہ و جنگ و بے پردگی ناموس و ننگ و تخریب مساجد و معابد گزشت و می گزرد بر ہیچ یک از عاقل و غافل، پوشیدہ نیست چنانچہ صبیان و نسواں اہل ایمان فی الحال در بلاد پنجاب در قبضہ اہل شرک و ارتیاب مقید اند کہ بصد زبان مضمون ایں آیت قرآں بصد آہ و فغاں بادل بریاں و چشم گریاں بحضور ہر کس و ناکس گویاں "وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا (۴:۷۵) بالجملہ عمرے گزشت کہ ایں رنج و تکالیف می کشیم و انتظار ہمیں معنی می نمائیم کہ تا کدام وقت محمود و کدام ساعت در رسد کہ آفتابے بر فلک سلطنت

طلوع نماید وتا ستارہ افق حکومت درخشد کہ از اشراقات اشعۂ انوار آں منیر ظلمات وشرک وطغیان مضمحل ومفقود گردد ولیکن مدت مدیدہ عرصۂ بعیدہ منقضی گردید کہ نہ شاہے از سیستاں مستعد ایں معنی گردید، نہ از خراسان ونہ سردارے از قندھار وکابل سر برآورد ونہ از پشاور کوہستان، بالجملہ کسے از سرداران زمان وسلاطین دوراں باہ وفغاں مظلوماں گوش نہ نہاد و بدستگیری افتادگان دست نکشاد، آخر الامر نورِ محمدی علمِ حمایت برافراخت و جمالِ احمدیؐ نقاب از چہرہ برانداخت، یعنی سُلالۂ خاندان نبوت، نقادۂ دودمان ولایت وشمع شبستان سید مختار، چراغ سلسلۂ ائمہ اطہار الامام الاوحد والسید الامجد، امیر المجاہدین السید احمد از بلاد ہندوستان صعود فرمودہ بدیار ما منتظراں نزول نمودہ اظہار دعوت عام بسوئے قتال کفار لئام بجد وجہد تمام وسعی مالا کلام محض للہ وفی اللہ بے شائبہ طلب مال وعزت وجاہ وحکومت کردہ بہمیں توجہات آں امام ہمام ما ضعفارا ہم حمیت دینی جوش زد وہم غیرت ننگ وناموس یاد آمد

عالی جناب، معلّی القاب، رفعت قباب، سردار سرداراں، سردار یار محمد خاں صاحب اور سردار سلطان محمد خاں صاحب ''ابد اللہ جلالھما وضاعت اقبالھما'' کی خدمت میں مخلص نیاز مندوں اور حقیر بہی خواہوں کی طرف سے آداب ضروری کے بعد عرض ہے کہ اس زمانے میں اس ملک کے مسلمانوں پر کفار کے ہاتھوں سے جو ظلم ہو رہے ہیں اور ان پر قتل وغارت گری، لڑائی جھگڑے، بے عزتی وبے آبروئی، خانہائے خدا اور عبادت گاہوں کی بے حرمتی اور تخریب کے جو مصائب گزرے اور گزر رہے ہیں، وہ کسی عاقل یا غافل سے پوشیدہ نہیں، چنانچہ اس وقت پنجاب کے مسلمان بچے اور عورتیں اہل شرک کے پنجے میں گرفتار ہیں اور رو رو کر سوز بان سے اس آیت کا مضمون ہر شخص کو سناتی ہیں: ''وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَالْمُسْتَضْعَفِينَ مِنَ

الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا(۱)'' (۴:۷۵)

مختصر یہ کہ عمر گزری کہ ہم لوگ یہ رنج و تکلیف اٹھا رہے ہیں، کہ وہ کون سی مبارک ساعت ہوگی کہ آسمان سلطنت میں وہ آفتاب طلوع ہوگا اور افق حکومت پر وہ ستارہ ظاہر ہوگا، جس کی چمک سے شرک و سرکشی کی تاریکیاں کافور ہو جائیں گی، لیکن ایک طویل مدت ہوگئی اور ایک زمانہ ہونے کو آیا کہ کوئی بادشاہ سیستان یا خراسان سے یہ مقصد لے کر اٹھا اور نہ کوئی سردار قندھار و کابل یا پشاور و کوہستان سے یہ عزم لے کر چلا، سرداران وقت اور سلاطین زمانہ میں نہ کسی نے ان مظلوموں کی آہ و فغاں پر کان دھرے اور نہ ان گرتے ہوؤں کو تھامنے کے لئے ہاتھ بڑھایا، آخرالامر نورِ محمدیؐ نے حمایت کا پرچم لہرایا اور جمال احمدیؐ نے چہرے سے نقاب ہٹایا، یعنی سلالۂ خاندان نبوت، نقادۂ دودمان ولایت، شمع شبستان سید مختار، چراغ سلسلۂ ائمہ اطہار، امام اوحد، سید امجد امیر المجاہدین سید احمدؒ ملک ہندوستان سے تشریف لائے اور ہم منتظروں کے ملک میں نزول اجلال فرمایا اور محض للہ فی اللہ طلب مال و عزت و جاہ و حکومت کے شائبے کے بغیر پوری کوشش اور جدوجہد سے کفار سے جہاد کی دعوت عام دی، انہیں امام ہمام کی توجہات کا نتیجہ ہے کہ ہم کمزوروں کے دل میں بھی دینی غیرت کا جوش پیدا ہوا اور ہم کو عزت و آبرو کی غیرت آئی۔

خود سید صاحبؒ نے سردار سلطان محمد خاں، سردار سید محمد خاں، نواب شیر محمد خاں، سردار احمد خاں، نواب بہاول خاں، شاہ سلیمان وغیرہ کو نہایت پرجوش اور پر اثر خط لکھے، جن میں اپنی

(۱) ''اور تم کو کیا ہو گیا کہ تم اللہ کی راہ میں اور ان بے بس مردوں، عورتوں اور بچوں کے واسطے نہیں لڑتے، جو کہتے ہیں کہ اے پروردگار ہم کو نکال اس بستی سے، جس کے رہنے والے ظلم کر رہے ہیں، اور بنا ہمارے لئے اپنی طرف سے کوئی حمایتی اور اپنی طرف سے کسی کو ہمارا مددگار بنا''۔

امامت کی اطلاع کے ساتھ ان کی غیرت ایمانی اور حمیت اسلامی کو بیدار کرنے کی کوشش کی۔

سردار یار محمد خاں، سلطان محمد خاں اور پیر محمد خاں کی عرضیاں آئیں کہ ہم بھی آپ کی اطاعت میں جان و مال سے حاضر ہیں، وہاں کے خوانین اور رئیسوں نے کہا کہ سردار یار محمد خاں نے یہ دنیا سازی کی بات کی ہے، وہ اعتبار کے قابل نہیں، اس سے ہوشیار رہنا چاہئے، سید صاحبؒ نے فرمایا ''آپ سچ کہتے ہیں، مگر اللہ تعالیٰ ہادی مطلق ہے، یہ شخص ہماری شرکت کا اظہار کرتا ہے، دل کا حال خدا کو معلوم ہے، ہمارے لئے ظاہر شریعت کا حکم''۔

## سید صاحبؒ کا خط امامت کے متعلق

بیعت کے بعد سید صاحبؒ نے اطلاع نامے جاری کئے اور تمام علاقے میں نیز ہندوستان میں اس کی خبر دی، آپؒ کے ایک والا نامے کا ترجمہ پیش کیا جاتا ہے، جو غالباً سرحد میں کسی مقام کو بھیجا گیا تھا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

''اہل انصاف و ہدایت سے پوشیدہ نہیں کہ اہل کفر و ضلال کے ساتھ جو جنگ و جدال اور قتل و قتال ہوتا ہے، اگر محض مال و عزت اور حکومت و ریاست حاصل کرنے کے لئے ہو تو اللہ تعالیٰ کے ہاں اس کا کچھ اعتبار نہیں، اور اگر نصرت دین اور اعلائے کلمۃ اللہ اور ترویج سنت نبویؐ کے لئے ہو تو اس کو عرف شرع میں جہاد کہتے ہیں، اور وہ تمام عبادات میں افضل اور تمام طاعات سے اکمل ہے، کہ کوئی عبادت رفع درجات اور تکفیر سیئات میں اس کے مساوی نہیں، جیسے کہ آیۂ کریمہ "وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا، دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَ مَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً "(۴:۹۵،۹۶) سے معلوم ہوتا ہے، پس اس کے لئے ضروری ہے کہ یہ فرض قانون شریعت کے مطابق ادا کیا جائے تاکہ آخرت میں وسیلۂ نجات اور دنیا میں مثمر ثمرات اور نزول رحمت یزدانی اور تائید آسمانی کا باعث ہو، جہاد کے لئے سب سے بڑی شرط امام کا

مقرر کرنا ہے، چنانچہ آیت ہے "اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ" (۵۹:۴) اور "وَلَوْ رَدُّوْہُ اِلَی الرَّسُوْلِ وَاِلَی اُوْلِی الْاَمْرِ مِنْھُمْ" (۸۳:۴) اور حدیث میں ہے "من لم یعرف امام زمانہ، فقد مات میتة جاھلیة" اور حدیث "صلوا خمسکم وصوموا شھرکم واطیعوا ذا امرکم، تدخلوا جنة ربکم" اور حدیث "من قتل تحت رأیة عمیاء، فقد مات میتة جاھلیة" اور حدیث "من خرج من بیته مجاھدا و اصلح ذات البین واطاع الامام، فنومه ویقظته حسنة ومن خرج وافسد فی الارض ولم یطع الامام، فلم یرجع کفافا" اسی طرح بے شمار آیات واحادیث اس پر دلالت کرتی ہیں اور چونکہ اقامت جہاد اور ازالۂ کفر وفساد اس زمانے میں اہل کفر وطغیان کی سورش کا زمانہ ہے، عام مسلمانوں کے ذمے واجب وموکد ہو گیا ہے، پس امام کا مقرر کرنا بھی ان پر واجب وموکد ہے۔

اللہ کا شکر واحسان ہے کہ اس نے اپنے فضل وکرم سے اس فقیر یعنی سید احمد کو پہلے اشارات غیبی والہامات لاریبی سے اس منصب شریف کی بشارت دی، پھر مومنین صادقین، سادات وعلمائے عظام، مشائخ کرام، خوانین عالی مقام اور خواص وعوام کی ایک جماعت کثیر کا دل مائل کر کے مجھ کو اس منصب شریف سے مشرف فرمایا، چنانچہ روز پنجشنبہ بتاریخ ۱۲ ر جمادی الآخرہ ۱۲۴۲ھ مخلص مسلمانوں کی ایک بڑی جماعت نے جس میں خادے خاں، اشرف خاں، فتح خاں، سعادت خاں، بہرام خاں اور علماء وسادات وخوانین تھے، اس فقیر کے ہاتھ پر بیعت امامت کی، اور فقیر کو اپنا امام قرار دیا اور اس کی امامت وریاست کو تسلیم کیا، اور اطاعت کا حلقہ اپنی گردنوں میں ڈالا اور اسی مہینے کی ۱۳ ر تاریخ کو جو جمعہ کا دن تھا، خطبے میں فقیر کا نام داخل کیا، انشاء اللہ عنقریب

اس سنت کی ادائیگی کی برکت سے مظفر و منصور ہوں گے۔

ان مسلمانوں کو بھی جو یہاں موجود نہیں، لازم ہے کہ جہاد کے لئے اور کفر و فساد کے مٹانے کے لئے کمر ہمت باندھیں اور اس فقیر کی امامت کی بیعت اس کے نائبوں، مثلاً سعادت مآب کمالات انتساب اخوی اعزی شیخ صابر صاحب کے ہاتھ پر کریں اور پوری توجہ، دلچسپی اور بلند ہمتی سے جہاد میں مشغول ہوں اور فقیر کے نام کا خطبہ پڑھیں تا کہ کفار سے جنگ اور جمعہ و عیدین کی نماز مشروع طریقے پر ہوں اور دنیا و آخرت میں ثمرات جلیلہ اور اجور جزیلہ کی موجب ہوں۔(۱)''

## شاہ اسمٰعیل صاحبؒ کا خط

مولانا اسمٰعیل شہیدؒ نے ہندوستان کے کسی صاحب کے نام سید صاحبؒ کی امامت کے بارے میں ایک جوابی خط لکھا ہے، جو بیش بہا علمی اور دینی اور فقہی فوائد و نکات پر مشتمل ہے، اور جس سے بہت سے حالات پر روشنی پڑتی ہے، اس کے ترجمہ کا بڑا حصہ پیش کیا جاتا ہے:۔

''بندۂ ضعیف محمد اسمٰعیل کی طرف سے بخدمت معدن غیرت ایمانی، منبع حب اسلامی مقبول بارگاہ رب قوی، میر شاہ علی، سلمہ اللہ تعالیٰ، سلام مسنون اور دعائے اجابت مقرون کے بعد واضح ہو کہ آپ کا وہ گرامی نامہ پہنچا، جس میں چند مخلصین اور بعض منافقین کے ایک مباحثے کا تذکرہ ہے منافقین سے آپ جو جہاد باللسان کر رہے ہیں، اور راہ ایمان کی طرف طالبین کو جو آپ دعوت دے رہے ہیں، اس پر اللہ آپ کو جزائے خیر دے!

آپ نے تحریر فرمایا ہے کہ سوال و جواب کے مضامین کو منقح کر کے اور ان کو ایک رسالے کی شکل میں تحریر کر کے آپ کو بھیجوں تو مخدوم من، اگر چہ ان مسائل میں تقریر و تحریر بھی جہاد کی ایک قسم ہے لیکن یہ ضعیف، بلکہ اس مقام

(۱) ''مجموعۂ خطوط قلمی''

کے تمام حاضرین ایسے کام میں مشغول ہیں کہ تقریرات وتحریرات کی اس میں قطعاً گنجائش نہیں، ہمارا حال اہل تقریر وتحریر کی نسبت بالکل ایسا ہے کہ ایک شخص خود نماز کی ادائیگی میں مشغول ہے تو اگر چہ نماز کے مسائل کی تعلیم بھی مقدمات صلوۃ میں سے ہے، لیکن ادائے نفس صلوٰۃ مسائل صلوٰۃ کی تعلیم میں مشغول ہونے سے مانع ہے، جو شخص مجاہدین کا حال دیکھے، اس کو یقین ہو جائے کہ قیل وقال اور بحث وجدال کا مسلک، خواہ وہ حق ہو، خواہ باطل، دوسرا ہے، اوران لوگوں کا مسلک دوسرا، پہلا مسلک علماء کی جنس سے ہے، اور دوسرا مسلک سپاہ کی جنس سے "وشتان بينهما" آپ کی خاطر سے چند کلمے لکھے جاتے ہیں، اگر چہ وہ بھی طبیعت پر بہت بار ہیں۔

حدیث وکلام وفقہ کے مطابق جناب امیر المومنین کی بیعت کے انعقاد میں قطعاً کوئی شبہ نہیں، باقی مخالفین آنجناب یا آپ کے متبعین کے متعلق جن قبائح کی نسبت کرتے ہیں تو اول تو آپ کی ذات سے متعلق جن باتوں کی نسبت کرتے ہیں وہ سراسر باطل اور صداقت سے معرا ہیں، اور جو آپ کے رفقا سے نسبت کرتے ہیں تو ان کا بھی بیشتر حصہ مطابق واقعہ نہیں ہے، برتقدیر تسلیم رفقائے امام کی خرابی اس امام کی امامت میں ہرگز قادح نہیں، جیسے کہ امتیوں کی خرابی نبی کی نبوت پر ہرگز اثر انداز نہیں، آپ کی ذات سے متعلق جن چیزوں کی نسبت کرتے ہیں، ان کو تسلیم کر لینے کے بعد بھی ثبوت امامت پر قطعاً اثر نہیں پڑتا، اس لئے کہ وہ زیادہ سے زیادہ مراتب ولایت کے خلاف پڑتی ہیں، اور مراتب ولایت کا ثبوت سرے سے امام کی شرائط میں سے نہیں ہے، بلکہ فسق وظلم بھی امامت کے ثابت ہو جانے کے بعد امامت کے زوال کا سبب نہیں ہوسکتا، چنانچہ احادیث متواترہ اور متقدمین ومتاخرین، فقہائے متکلمین کی عبادات اس پر دلیل ہیں، مختصراً گفتگو کا دارومدار دو باتوں پر ہے،

ایک ثبوت امامت، دوسرے اس کے بعد اس کا زائل ہو جانا اعتراضات مذکورہ کی وجہ سے، پہلی بات کا جواب یہ ہے کہ امامت کے ثبوت کے طریقے کی تحقیق حدیث وکلام وفقہ کی کتابوں سے کرنی چاہئے اور اس مسئلے میں قوی وضعیف، راجح ومرجوح روایات میں تمیز کرنی چاہئے اور اس کے بعد مضمون قوی کا خلاصہ ذہن میں ملحوظ رکھنا چاہئے اور پھر غور کرنا چاہئے کہ ہمارے اس مسئلے میں یہ بات پائی جاتی ہے یا نہیں، اگر چہ ان مسائل میں مشاہدے سے حقیقت ظاہر ہوتی ہے "لیس الخبر کا المعائنۃ" اور شنیدہ کے بود مانند دیدہ" لیکن چونکہ مشاہدۂ حال ان لوگوں کو میسر نہیں جو غیر موجود ہیں، اس لئے اس کے سوا کوئی طریقہ نہیں کہ ان لوگوں کو اس مجمع اخیار کا مجملاً حال معلوم ہو، اسی لئے اس مضمون کا ایک خط اور ان حالات کے چند اور خطوط آپ کی خدمت میں بھیجے جا چکے ہیں تا کہ کسی طرح حقیقت حال منکشف ہو جائے، جو شخص بھی ان دونوں مقدموں میں اچھی طرح غور کرے گا، اس کو یقیناً آں جناب کی امامت کے انعقاد کا اذعان ہو جائے گا۔

رہا دوسرا مسئلہ (امامت کے زوال کی بحث) تو اس کی بھی حدیث وکلام و فقہ کی کتابوں سے تحقیق کرنی چاہئے کہ کون سا امر امامت سے امام کی علیحدگی کا باعث ہوتا ہے، یقین ہے کہ ان میں سے کوئی آں جناب میں نہیں پایا جائے گا ، بلکہ وہ قبائح، جو منصب امامت سے علیحدگی کا باعث ہیں، آپ کی شان سے اس قدر بعید ہیں کہ کافر سکھوں اور فرنگیوں میں سے بھی کوئی ان کی آپ سے نسبت نہیں کر سکتا، پھر جب آپ کی امامت ثابت ہوگئی اور کوئی امر جو اس منصب سے آپ کی علیحدگی کا سبب ہو، نہ پایا گیا، پس آپ کی اطاعت تمام مسلمانوں پر واجب ہوئی۔

باقی، آپ نے جو اس کا ذکر کیا ہے کہ اہل شوکت کے مقابلے کے لئے

مقابل شوکت چاہئے، پس اول تو یہ مقدمہ ممنوع ہے، کیونکہ شوکت کی تحصیل کی کوشش بقدر استطاعت کافی ہے، مخالفین کی شوکت کے مماثل ہو یا نہ ہو، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَا اسْتَطَعْتُمْ" (۶۰:۸) یہ نہیں فرماتا "وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مِثْلَ مَا اَعِدُّوْا لَكُمْ" دوسرے یہ کہ شوکت کے وجود کے یہ معنی نہیں کہ امام کے جسم میں ایسی قوت پیدا ہو جائے کہ اس قوت سے مخالفین کی سلطنت کو درہم برہم کردے اور اکیلے ان کے لشکروں اور فوجوں کو شکست دے دے، بلکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ موافقین کی ایسی جماعت اس کے ساتھ ہو جائے کہ باعتبار ظاہر عقل ان کی قوت سے مخالفین کی مدافعت کر سکے اور اجتماع کا یہ مطلق نہیں ہے کہ ہر وقت ان کے چاروں طرف وہ لوگ کھڑے رہیں، بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کو اس کی ذات سے ایسا تعلق ہو کہ اس سے وہ اس کے احکام کی اطاعت کرنے لگیں جیسے نوکری کا تعلق سلاطین کے عرف میں، اور قرابت و برادری کا تعلق افغانوں کے عرف میں، اسی لئے شریعت نے تعلق بیعت کا اعتبار کیا ہے، پس جس طرح کہ صاحب شوکت سلاطین وہ ہوتے ہیں کہ نوکروں کا مجمع کثیر ان کے ہمراہ ہوتا ہے، اور افاغنہ کے عرف میں وہ ہوتے ہیں کہ "الوس" کا مجمع کثیر ان کے پاس ہو، اسی طرح شریعت کے عرف میں امام صاحبِ شوکت وہ ہے جس کے ہاتھ پر مسلمانوں کے مجمع کثیر نے بیعت کی ہو، کیونکہ بیعت کا تعلق شرع کے نزدیک ملازمت اور قرابت کے تعلق سے قوی مانا گیا ہے، پس جناب امام ہمام کو بالفعل اس درجے کی شوکتِ شرعی حاصل ہے، جو مخالفین کی شوکت سے کئی درجے زیادہ ہے، کیونکہ لشکر و فوج و توپ و شاہین کے مالک سرداران پشاور و سوات و بنیر و سمہ کے خوانین اور ان کے تمام عوام و خواص پائندہ خاں وغیرہ نے آپ کے ہاتھ پر بیعت امامت کی ہے اور ان اشخاص کا شمار لاکھوں کو پہنچتا ہے، ضروری

ہے کہ آپ کے لشکروں کی تعداد اس درجے تک پہنچتی ہو کہ مخالفین میں سے کسی کی قوت اس درجے کی نہ ہو، باقی رہا یہ کہ بعض لوگوں نے بیعت توڑ دی ہے اور احتمال ہے کہ دوسرے بھی یہی معاملہ کریں، پس یہ بات شوکت شرعیہ میں اصلاً قادح نہیں، اس لئے کہ بہت سے نوکر نمک حرامی اور آقا کی بدخواہی کرتے ہیں اور احتمال ہوتا ہے کہ دوسرے بھی یہی طریقہ اختیار کریں، پس جس طرح یہ بات سلاطین کی شوکت عرفیہ میں قادح نہیں، اسی طرح یہ احتمال ائمہ کی شوکت شرعیہ کے بھی منافی نہیں۔

تیسری یہ بات ہے کہ مشرق و مغرب کے کفار کی شوکت کے مماثل شوکت مراد نہیں، ورنہ اگلے پچھلے اماموں سے کسی کی امامت ثابت نہیں ہوگی، پس اس سے مراد صرف یہ ہے کہ ان مخالفین کی شوکت کے مماثل شوکت ہو جو بالفعل مقابل ہیں اور اس وقت یہ شوکت محقق ہے، یعنی ضلع چھچھ، ہزارہ اور پکھلی کے ناظموں کی شوکت کے مماثل شوکت موجود ہے، اگرچہ رنجیت سنگھ اور کمپنی کی شوکت کے مماثل شوکت نہ ہو۔

کس شخص نے آپ کو یہ خبر دی ہے کہ جناب امام ہمام اسی مختصر جمعیت کے ساتھ لاہور اور کلکتے کا عزم رکھتے ہیں؟ آپ تو رات دن مسلمانوں کی جمعیت کی زیادتی اور ان کی شوکت کی ترقی کی کوشش کرتے رہتے ہیں، اور اسلامی شوکت کے عروج کی تدریجاً امید رکھتے ہیں اور یہ بات بالکل مستبعد نہیں، بلکہ قوموں اور سلطنتوں کے انقلاب میں اللہ کی یہ سنت جاری ہے کہ معمولی لوگوں میں سے کوئی کمزور فرد جیسے نادر شاہ وغیرہ سر اٹھاتا ہے، اور آہستہ آہستہ رفقا کی ایک جماعت فراہم کر لیتا ہے، اور تدریجاً قوت اور شوکت حاصل کر لیتا ہے، یہاں تک کہ بڑے بڑے سلاطین کی سلطنت اور بڑے بڑے بااقتدار شہنشاہوں کی مملکت درہم برہم کر دیتا ہے، کس قدر بے انصافی ہے کہ جو

شخص محض دنیا کی طلب میں کمر بستہ ہوتا ہے، اس کے حق میں فتح ونصرت کا گمان کرلیا جاتا ہے، اور اسی گمان پر اس کا ساتھ دیا جاتا ہے، لیکن جو شخص محض اللہ کے لئے اور اللہ کی خوشی کے لئے دین کی مدد کے لئے کھڑا ہوتا ہے، اس کے حق میں فتح ونصرت کا حصول مستبعد سمجھا جاتا ہے اور اس کو بھی دور کے وہموں میں شمار کیا جاتا ہے اور اس پر عجیب عجیب اشکالات اور قسم قسم کے اعتراضات کئے جاتے ہیں، اس کا کوئی ساتھ نہیں دیتا اور عام مسلمانوں کو بھی اس کی رفاقت سے روکا جاتا ہے، اور نوبت بایں جا رسد کہ اس کے کارخانۂ جہاد کو درہم برہم کرنے کی سعی نامشکور کی جاتی ہے "اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيْنَ، الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا۔ (۱۱:۱۸،۱۹)

چوتھے یہ کہ ہم مانے لیتے ہیں کہ شوکت قویہ کا حاصل ہونا اہل شوکت کے ساتھ جہاد کرنے کی شرط ہے اور آنجناب کو بالفعل شوکت حاصل نہیں، لیکن میں پوچھتا ہوں کہ امام وقت کے لئے شوکت حاصل کرنے کا طریقہ آخر کیا ہے، کیا شوکت اس طرح حاصل ہوتی ہے کہ ایک شخص اپنی ماں کے پیٹ سے فوجوں، لشکروں اور سامان جنگ کے ساتھ پیدا ہوتا ہے، یا جس وقت جہاد کرنے کے لئے مستعد ہو جاتا ہے، اسی وقت فی الفور غیب سے تمام لشکر وافواج اور سامان جنگ عطا ہو جاتا ہے؟ یہ بات نہ کبھی ہوئی ہے، اور نہ کبھی ہو سکتا ہے، اس کا طریقہ یہی ہے کہ جس طرح امام کا مقرر کرنا تمام مسلمانوں کا فرض ہے، اور اس میں مداہنت موجب معصیت، اسی طرح امام وقت کے لئے شوکت کا حاصل کرنا بھی ان کا فریضہ ہے، مسلمانوں کو چاہئے کہ اس کے گرد جمع ہو جائیں اور ہر شخص اپنی استطاعت کے مطابق سامان جنگ فراہم کرنے کی کوشش کرے اور اس کو امام وقت کے سامنے پیش کرے اسی لئے آیۂ کریمہ "وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ" (۸:۶۰) اور آیت "جَاهِدُوْا

بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ" (۴۱:۹) میں تمام مخاطبین کو خطاب تھا، نہ کہ صرف ائمہ، کو پس ہر وہ شخص جو کہتا ہے کہ امام کی شوکت جہاد کی شرط ہے، اور یہ شوکت ہم کو حاصل نہیں، اس کو لازم ہے کہ پہلے خود آئے اور بقدر استطاعت سامان جنگ اپنے ساتھ لائے اور اس معاملے میں کسی دوسرے کی شوکت کا انتظار اصلاً جائز نہیں، جہاد کے معاملے میں جو تعویق و تعطیل واقع ہوگی، اس کا وبال تمام خانہ نشین و پس ماندہ لوگوں کی گردن پر ہوگا، جس طرح نماز جمعہ کی ادائیگی ہر شخص پر واجب ہے اور اس کا ادا کرنا جماعت کے بغیر متصور نہیں، اور انعقاد جماعت امام کے بغیر ممتنع ہے، پس اگر ہر شخص اپنے گھر میں بیٹھا اس کا انتظار کرتا رہے کہ جس وقت امام آجائے گا، جماعت موجود ہو جائے گی، میں بھی حاضر ہو جاؤں گا تو یقیناً جمعے کی نماز فوت ہو جائے گی اور ہر شخص گناہ گار ہوگا، اس لئے کہ ارواح مقدسہ میں سے کسی امام کا اترنا اور فرشتوں کی جماعت میں سے کسی جماعت کا جمعہ قائم کرنے کے لئے آنا، ہونے والی بات نہیں، اس کا طریقہ یہی ہے کہ ہر شخص اپنے گھر سے خواہ تنہا ہو، باہر آئے اور مسجد میں چلا جائے، اگر جماعت مجتمع ہو تو اس میں شریک ہو جائے، ورنہ مسجد میں بیٹھا رہے اور دوسرے کا انتظار کرے، اگر اس نے مسجد خالی دیکھ کر اپنے گھر کا راستہ لیا تو جمعے کی جماعت و امامت قائم ہو چکی، اسی طرح لازم ہے کہ ہر شخص اگرچہ تنہا، کمزور، قلیل الاستطاعت ہو، امام کی دعوت کا آوازہ سن کر اپنے گھر سے نکل دوڑے اور جس قدر سامان میسر آسکے، اس کے ہمراہ مسلمانوں کی جماعت میں پہنچ جائے تا کہ جہاد کے قائم ہو جانے کی صورت پیدا نہ ہو، یہ کہ اپنے کو اللہ کے بندوں کے زمرے سے نکال کر ڈرپوک بندوں میں شامل کرے اور دین متین کے اس رکن رکین کو ہاتھ سے جانے دے، سرکش دولت مندوں کی کاسہ لیسی اور ناقصات العقل عورتوں کی کنگھی چوٹی میں مشغول رہے، سبحان

اللہ! اسلام کا حق یہی ہے کہ اس کے رکن اعظم کی جڑ کھود کر پھینک دی جائے اور اس شخص کو جس کے سینے میں کمزوری وناتوانی کے باوجود اسلامی حمیت جوش مار رہی ہے، طعن وتشنیع کا ہدف بنالیا جائے؟ یہ لوگ نصاریٰ ویہود مجوس وہنود کی طرح ہیں کہ ملت محمدیہ کے ساتھ دشمنی کرتے ہیں ''محمدیت'' کا تقاضا تو یہ تھا کہ اگر کوئی شخص کھیل اور مذاق سے بھی جہاد کا نام لے لے تو مسلمانوں کے دل سنتے ہی پھول کی طرح کھل جائیں اور سنبل کی طرح لہلہانے لگیں اور اگر دور دراز کے مقامات سے بھی جہاد کا آوازہ اہل غیرت کے کانوں تک پہنچ جائے تو دیوانہ وار دشت وکوہسار میں دوڑنے اور شہباز کی طرح اڑنے لگیں، نہ یہ کہ جہاد کا مسئلہ اس عظمت کے باوجود کتاب الحیض والنفاس کی تعلیم وتعلم کے درجے سے بھی کم سمجھا جائے۔

مناسب ہے کہ ان ہواجسِ نفسانی اور وساوسِ شیطانی کو دل سے دور کریں اور ایمانی غیرت اور اسلامی حمیت کو جوش میں لائیں اور مردانہ وار مجاہدین کے لشکر میں داخل ہوجائیں اور زمانے کے نشیب وفراز پر صبر کریں اور دور دراز کے خیالات کو چھوڑ دیں اور دنیاوی تعلقات کو جو اس مشغولیت سے مانع ہوں، خیر باد کہیں۔

مصلحت دید من آن ست کہ یاراں ہمہ کار
بگزارند و خم طرۂ یارے گیرند!

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو اپنے دل کو وادیوں میں ڈال دے اور ڈانواں ڈول رکھے تو اللہ کو پروا نہیں ہوتی کہ کس وادی میں وہ مرتا ہے اور جو اللہ پر بھروسہ کرے، اللہ ان تمام راہوں کا انتظام فرماتا ہے''۔(۱)

---

(۱) ''مجموعہ خطوط قلمی''

